# تاریخ ابن خلدون

جلد دوم

تاریخ الانبیاء، حصہ اول و دوم

2

ظہور آدمؑ سے لے کر پیغمبر آخرالزماںؐ کی آمد تک، انبیائے کرام کے حالات، آنحضورؐ کی حیات طیبہ خلافت راشدہ اور خلافت معاویہ

علامہ عبدالرحمٰن ابن خلدون

كتابُ العِبَرِ وديوانُ المبتدإ والخبرِ في أيّامِ العَرَبِ
وَالعَجَمِ وَالبَربَر وَمَنْ عَاصَرهُمْ مِنْ ذَوِی السُّلطَانِ الأکبَرِ

المعروف بہ

# تاریخ ابن خلدون

## جلد دوم

قبل از اسلام ۔ حصہ اول و دوم

علامہ ابن خلدون نے اپنی زندگی کے آخری ایام مصر اور شمالی افریقہ کے دوسرے علاقوں میں بسر کیے تھے۔ اس جلد میں مصر اور شمالی افریقہ کے حکمران خاندانوں قوموں اور قبیلوں کے مفصل حالات و واقعات ہیں۔ اگرچہ ان حکمرانوں اور قبائل نے دوسرے مسلم حکمرانوں کی طرح جاہ و جلال سے حکومت نہیں کی تھی، لیکن ان کے ہاتھوں بعض ایسے کارنامے انجام پائے جو اسلام کے قرن اول اور عہد زرین کی عظمت کی یاد دلاتے ہیں۔ شمالی افریقہ کے بربر علاقوں کے علاوہ دنیائے عرب کے دوسرے ملکوں میں بھی اسلام کی اشاعت و حکومت کے حالات تفصیل سے بیان ہوئے ہیں۔

تصنیف

علامہ عبدالرحمٰن ابن خلدون

ترجمہ

علامہ حکیم احمد حسین الہ آبادی

ترتیب و تبویب

منیر احمد نعیم ایم ۔ اے

الفیصل
ناشران و تاجران کتب
غزنی سٹریٹ اردو بازار لاہور

# فہرست

باب ۵

## حضرت ابراہیمؑ کی روداد



باب ۶

## حضرت اسماعیلؑ کا بیان اور انکی زندگی کے حالات



باب ۷

## حضرت یعقوبؑ کے حالات زندگی



باب ۸

## مستعربہ عربوں کے حالات اور تبابعہ کا ذکر

باب ۹

## حبشہ کے حکمرانوں کا بیان



باب ۱۰

## بابل، موصل اور نینوا کے حکمران

## باب ۱۱

## قبطی حکمرانوں کا بیان



## باب ۱۲

## حضرت موسیٰ علیہ السلام کے حالاتِ زندگی

## باب ۱۳

## بنی اسرائیل کی حکمرانی کے دور کا آغاز



## باب ۱۴

## بنی اسرائیل کے ملوکوں کی داستان

## باب ۱۵

### بنو حسمنائی کی حکومت کے حالات

## باب ۱۷

## عیسیٰ علیہ السلام کے حالات زندگی

## باب ۱۹

## یونان کے حکمرانوں کے حالات

## باب ۲۲
## ہرقل کے زوال کے حالات اور دیگر تاریخی واقعات

## باب ۲۳

## قوطوں (گاتھوں) کے حالات اور دیگر واقعات کا بیان



## باب ۲۴

## عرب کے بنو قمر، بنو قضاعہ اور بنو کہلان کا بیان

## باب ۲۸

## قریش کا بیان اور دیگر واقعات

## مکے میں قریش کی حکمرانی



## حصہ اول

### باب۔۱

### محسن انسانیت سید الانبیاء حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم

باب ۔۷

## غزوہ خیبر اور جنگ موتہ



باب ۔۸

## عظیم فتح مکہ کی تفصیلات



باب ۔۹

## فتح مکہ کے نتائج اور سنۃ الوفود



باب ۔۱۰

## حجۃ الوداع اور وصال نبویؐ

باب۔۱۲

## عراق وشام کی فتوحات



باب۔۱۳

## حضرت عمرؓ کا دور خلافت

باب ۔ ۱۴

## فتح شام

## فتنہ اور بغاوت

باب ۔۲۱

## جنگ صفین

## باب ۔۲۲

### خوارج کی فتنہ پروری اور جنگ نہروان



## باب ۔۲۳

### خلافت حسنؓ ابن علیؓ



# حصہ دوم

## باب ۱

### امیر معاویہؓ بن ابی سفیان

باب ۔۳

## عبداللہ بن زبیرؓ (64ھ تا 73ھ)

باب ۔۴

## عبدالملک بن مروان (73ھ تا 86ھ)

باب ۔ ٦

## سلیمان بن عبدالملک (96ھ تا 99ھ)



باب ۔ ۷

## عمر بن عبدالعزیز (99ھ تا 111ھ)

## باب۔۸

## یزید بن عبدالملک (101ھ تا 105ھ)



## باب۔۹

## ہشام بن عبدالملک (105ھ تا 125ھ)

باب۔ ۱۳

## دولت عباسیہ کی ابتداء

باب ۱۴

## بنوامیہ کے عمال کا تذکرہ

باب ۔۱۵

## خوارج کے تفصیلی حالات

باب ۱:

# عالم کے انساب اور دیگر واقعات

علمائے نسب نے اتفاق کے ساتھ یہ بات قبول کی ہے کہ ابوالبشر (آدمیوں کے باپ) آدم علیہ السلام ہیں اور پھر ان کی اولاد کی نسل سے نوح علیہ السلام تک تعمیر عالم اور زمین آباد ہوتی رہی اور ضرورت اور وقت کے تقاضے کے لحاظ سے انبیاء مثلاً شیثؑ، ادریسؑ اور ملوک ہوتے رہے لیکن جب ان لوگوں میں بت پرستی، شرک اور الحاد حد سے زیادہ بڑھ گیا تو نوح علیہ السلام کی دعا رَبِّ لَا تَذَرْ عَلَى الْاَرْضِ مِنَ الْكٰفِرِيْنَ دَيَّارًا (سورۃ نوح: 26) (ترجمہ۔ اے پروردگار زمین پر کسی کافر کے گھر کو نہ چھوڑ) سے بہت عظیم طوفان آیا اور سوائے اہل کشتی کے کوئی متنفس اس جانکاہ عذاب سے جان بر نہیں ہوا۔ کشتی والوں نے چونکہ نہ تو اپنے بعد کوئی اولاد چھوڑی نہ ان کے توالد و تناسل کا سلسلہ چلا، لہٰذا تمام اہل عالم نوحؑ کی نسل سے ہیں اور آپ ہی تمام عالم کے ابوالبشر ثانی ہیں۔ ان کا نسب توریت اور ماہرین انساب کے اتفاق سے یہ ہے: نوح ابن لامک (یالمک) ابن متوشلخ ابن خنوخ (یا اخنوخ یا اشخ یا اخخ) ابن یرد (یا یبرو) ابن مہلائیل (یا ماہلائیل) ابن قائن (یا قینن) ابن انوش ابن شیث ابن آدم علیہ وعلی نبینا الصلوۃ والسلام۔ شیث کے معنی ہیں عطیۃ اللہ۔ ابن اسحاق لکھتا ہے کہ ادریس نبی کا نام خنوخ تھا لیکن دیگر اہل انساب اس بات کے مخالف ہیں۔ ابن اسحاق یہ بھی لکھتا ہے کہ ادریس نبی وہی ہیں جو فن حکمت میں ہرمس حکیم کے نام سے مشہور ہیں، واللہ اعلم۔ ان اسماء میں اختلاف اس وجہ سے ہے کہ اہل عرب نے درج بالا اسماء کو اہل توریت سے لیا ہے اور یہ امر واضح ہے کہ اہل توریت کے مخارج حروف اور اہل عرب کے مخارج حروف میں بہت بڑا فرق ہے۔

## نوحؑ کا طوفان

زندخوانان فارس اور بیدانان ہند طوفان نوح کے واقعے سے انکار کرتے ہیں۔ فارس کے چند علماء یہ کہتے ہیں کہ طوفان صرف بابل کی سرزمین میں آیا تھا حالانکہ آسمانی کتب اس طوفان عالمگیر کی پورے طور سے شہادت دیتی ہیں۔ نوح علیہ السلام کے تین لڑکوں یعنی سام، حام، یافث سے دنیا کی تمام قومیں پیدا ہوئیں۔ یافث بڑے، حام چھوٹے، سام منجھلے تھے۔

طبری نے باب احادیث مرفوعہ میں ایسے ہی نقل کیا اور بیان کیا ہے: سام ابوالعرب (پدر عرب) اور یافث ابوالروم (پدر روم) اور حام ابوالحبش والزنج (پدر حبش و زنگ) ہے۔ بعض کتب میں یوں مذکور ہے کہ سام ابوالعرب والفارس والروم (پدر عرب و فارس و روم) اور یافث ابوالترک والصقالبہ و یاجوج و ماجوج (پدر ترک و صقالبہ و یاجوج ماجوج) اور حام ابوالقبط والسودان والبربر (پدر قبط و سوڈان و بربر) ہے۔ ابن مسیب اور وہب ابن منبہ سے بھی یوں ہی روایت کی جاتی ہے۔ بہرحال اگر یہ احادیث درست مان لی جائیں تو یہ اجمالی انساب ہیں، محققین انساب نے انساب کی جو شاخیں بیان کی ہیں ان کے لئے کوئی صحیح نقل ہونی چاہئے۔ طبری نے لکھا ہے کہ نوح کا ایک لڑکا کنعان جسے عرب یام کہتے ہیں، طوفان میں ہلاک ہوا تھا (کنعان کا ذکر توراۃ میں انہی لفظوں میں مذکور ہے۔ قرآن میں نام کی تصریح نہیں لیکن دیگر واقعات موجود ہیں جو اس امر پر شاہد ہیں کہ یہ وہی کنعان ہیں کیونکہ ان کے سوا نوح کا کوئی اور لڑکا غرقاب نہیں ہوا) جبکہ دوسرا لڑکا عابر نامی قبل طوفان انتقال کر چکا تھا۔ ہشام نے لکھا ہے کہ نوح کے ایک لڑکا اور تھا جس کا نام بوناطر تھا۔ واللہ اعلم۔ تاہم جس بات پر تمام علماء تاریخ نے اتفاق کیا ہے، وہ یہ ہے کہ سلسلۂ توالد و تناسل انہی تین لڑکوں حام، سام، یافث سے چلا اور یہ ہی ابوالبشر ثانی نوح علیہ وعلی نبینا الصلوٰۃ والسلام کے بعد تمام عالم کے مورث اعلیٰ ہیں۔

## سام بن نوح کا بیان

سام بن نوح کی اولاد سے عرب، ابراہیمؑ اور ان کے لڑکے ہیں۔ ابن اسحاق نے نقل کیا ہے کہ ان کے پانچ لڑکے تھے یعنی ارفخشند، لاوذ، ارم، اشوذ اور غلیم۔ علاوہ ازیں اولاد لاوذ ابن سام کا توریت میں کچھ ذکر نہیں۔ لیکن ابن اسحاق نے لکھا ہے کہ لاوذ سے طسم عملیق، جرجان، فارس چار لڑکے پیدا ہوئے۔ عملیق سے جاسم کا گروہ ہے جن میں سے فراعنہ مصر، کنعانیین، بربرہ شام بنی لف، بنی ہزال، بنی مطر، بنی ارزق، بدیل، راحل، ظفار ہیں۔ ارم ابن سام کے چھ لڑکے ہوئے یعنی عبیل عبد ضخم، عوض، کاثر، ماش (یا مشخ) حول۔ عاد بن عوض زمین احقاف میں حضر موت کے اردگرد میں رہتا تھا جبکہ اولاد کاثر سے ثمود، جدلیس، جرموق ہیں۔ ثمود کا مسکن شام اور حجاز کے درمیان مقام حجر میں تھا۔ طبری روایت کرتا ہے کہ عاد، ثمود، عبیل، طسم، جدیس، امیم، عملیق کو اللہ تعالیٰ نے زبان عربی سکھائی تھی اور یہی لوگ عرب عاربہ کہلاتے ہیں۔ کبھی یقطن کو بھی عرب عاربہ شمار کیا جاتا ہے۔ اور عرب عاربہ کو عرب بادیہ بھی کہتے ہیں لیکن ان کا وجود اب کہیں نہیں پایا جاتا کیونکہ سب ہلاک ہو چکے ہیں۔ ہشام ابن محمد کا یہ خیال ہے کہ نبطی اولاد نبط بن ماش بن ارم سے اور سریان بنی سریان بن نبط سے ہیں۔ اس کے علاوہ اشوذ بن سام کے چار لڑکے ایران، نبط، جرموق، باسل ہیں۔ ایران سے فارس و کرد اور خزر، نبط سے نبیط اور سریان، جرموق سے جرامقہ اور اہل موصل، باسل سے اہل ویلم اور اہل جبان ہیں (ہکذا رواہ ابن سعید)۔ غلیم ابن سام کے لڑکے فارس اور لاوذ ہیں اور لاوذ کے تین لڑکے طسم، امیم، عملاق مشہور ہیں۔ یاد رہے کہ ارفخشند ابن سام وہی بزرگ ہے جسے عالم میں یہ شرف عظیم حاصل ہوا کہ اس کی نسل سے انبیاء کرام اور رسل عظام پیدا ہوئے۔ اس کے خاندان میں جس طرح نبوت کا سلسلہ نسلاً بعد نسل چلتا نظر آتا ہے اسی طرح حکومت بھی اسی خاندان میں رہی۔ اس کی پشت سے شالخ اور شالخ کی پشت سے عابر پیدا ہوا، جس کے دو لڑکے تھے۔ ایک فالغ اور دوسرا یقطن۔ محققین انساب کے نزدیک اسی کو قحطان کہتے ہیں کیونکہ عرب نے یقطن کو معرب کر کے قحطان بنا لیا ہے۔ فالغ سے ابراہیم اور ان کی نسلیں ہیں جیسا کہ آئندہ بیان کیا جائے گا۔ یقطن سے بہت سی شاخیں نکلی ہیں، توریت میں ان سے صرف تین یعنی مرواد، معربہ، مضاض کا ذکر ہے حالانکہ جرہم حضور، سالف، سبا، حضر موت، بباراح، اوزال، وفلا، عوتال، افیماتیل، ابوفیر، جوبلا، یوفاف اسی یقطن ابن سام کی نسل سے ہیں۔ حضور اور اہل سالف کے مورث اعلیٰ ہیں اور سبا یمن وحمیر وتبابعہ کے جبکہ ابوفیر ہند وسندھ کا جداعلیٰ ہے (شجرہ نسب بنی سام)

## یافث کا خاندان

یافث ابن نوح کی اولاد سے اہل انساب کے نزدیک اہالیان ترک، چین، صقالیہ، ترک، یاجوج و ماجوج ہیں۔ ان کے دو پچھلوں یعنی (یاجوج و ماجوج) میں کچھ اختلاف ہے جیسا کہ بعد میں بیان کیا جائے گا۔ یافث کے سات لڑکے کومر، یاوان، ماغوغ، قطوبال، ماشخ، ماذا تے طرایش تھے جیسا کہ توریت میں ہے، ابن اسحاق نے بھی انہی کا ذکر کیا ہے۔ اسرائیلی انساب کی تحریروں سے معلوم ہوتا ہے کہ توغرما ابن ترک ابن کومر سے اہل خزر، اشبان ابن ترک سے صقالیہ اور ریفات ابن ترک سے فرانسیسی ہیں۔ ترک کی تمام شاخیں کومر کی اولاد سے ہیں۔ علامہ ابن سعید ترک کو عامور ابن سویل ابن یافث کی طرف منسوب کرتا ہے حالانکہ عامور اور کومر دو شخص نہیں، کومر کو عامور بھی کہا کرتے تھے۔ اس کے باوجود ہمارے خیال میں ان دونوں روایتوں میں اختلاف پایا جاتا ہے کیونکہ علامہ ابن سعید کی تحریر واضح شہادت دے رہی ہے کہ عامور یافث کا پوتا ہے اور توریت سے یہ ظاہر ہو رہا ہے کہ کومر یافث کا لڑکا ہے واللہ اعلم۔

بہرحال کومر ابن یافث سے ترک پیدا ہوا اور ترک کے اجناس سے غور، خرز، قفچاق (یا نفشاخ) یمک، علان (جس کو آز بھی کہتے ہیں) شرکس (یا چرکس) ازکش، طغرغر (جس کو تتر بھی کہتے ہیں اور یہ ارض طمغاج میں رہتے تھے) خطا، الغز، توغرما، اشبان، ریغاث، صیاطلہ ہیں۔

انساب کے نزدیک طغرغر تاتاریوں کا، الغز سلجوقیوں کا، ہیاطلہ خلجیوں کا اور ریفات فرانسیسیوں اور خرز ترکمان کا مورث اعلیٰ ہے لیکن بعض علمائے نسب کی تحریروں سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ ترکمان اولاد توغرما سے ہیں۔ یاوان ابن یافث کے (جس کو یونان بھی کہتے ہیں) چار لڑکے داود بن الیشا، کیتم، ترشیش پیدا ہوئے جبکہ انساب کے علماء ابوالروم (پدر روم) اور ترشیش کو اہل طرسوس کا مورث اعلیٰ بتلاتے ہیں۔ ماغوغ ابن یافث کی نسبت یہ مشہور ہے کہ یاجوج اسی کی اولاد سے ہیں۔ روم کے مورخ اہروشیوش نے قوط اور لطین کو بھی ماغوغ کی اولاد سے شمار کیا ہے۔ قطوبال ابن یافث کی

اولاد نے بھی خوب نسلی ترقیاں کیں، اس کی نسل سے مشرق میں اہل چین اور مغرب میں المان (جرمن) والے ہیں۔ بعض لوگوں نے افریقہ میں بربریوں اور فرانسیسیوں کو بھی قطوبال ہی کی نسل سے شمار کیا ہے لیکن بعض کا خیال ہے کہ اہل اندلس بھی اسی کی نسل سے اور ان سے زیادہ قدیم ہیں۔

ماش ابن یافث کی طرف اہل خراسان منسوب کئے جاتے ہیں جبکہ ماذائے ابن یافث سے صرف ایک لڑکا دیلم جسے زبان عبرانی میں ماہان کہتے ہیں، پیدا ہوا۔ طیراش ابن یافث سے ایک لڑکا فارس پیدا ہوا۔ اسرائیلی علماء کے مطابق طبراش کی اولاد خراسان میں دولت وحکومت کی مالک تھی لیکن اب ان کے قبضہ اقتدار سے زمام حکومت جاتی رہی۔

## بنی سام کا شجرہ نسب



## بنی یافث کا شجرہ




## حام کی اولاد کا بیان

حام ابن نوح کی اولاد سے سوڈان، ہند، سندھ، قبط، کنعان ہیں۔ لیکن پچھلے دو میں اختلاف ہے، جیسا کہ توریت میں ہے کہ ان کے چار لڑکے مصر (یا مصرائم)، کنعان، کوش قوط تھے۔

مصر ابن حام کے سات لڑکوں میں سے لہابیم، بفتوحیم، لودیم کے حال تاریخی کتب سے معلوم نہیں ہوئے اور نہ ان کا کچھ ذکر توریت میں ہے۔ باقی رہے کسلوحیم، فتردسیم، کفتورع، عفامیم، یہ سب اسکندریہ اور اطراف اسکندریہ میں آباد اور مقیم ہوئے۔ کنعان ابن حام کے بارہ لڑکے مشہور ہیں اور ان کے نام کتب میں ملتے ہیں: (1) صیدون۔ اطراف صیدا میں اس کی نسل پھیلی (2) ایموری (3) کرشان (ان دونوں کی اولادیں شام میں رہتی تھیں لیکن یوشیع کے غلبے کے بعد افریقہ چلی گئیں) (4) یبوسا۔ یہ بیت المقدس میں رہا اور اس کی یہیں نسل پھیلی، داوٗد کے غلبے کے بعد اس کی اولاد افریقہ اور مغرب کی طرف بھاگ گئی۔ قیاس ظاہراً یہ شہادت دیتا ہے کہ بربران ہی مفرورین کی اولاد سے ہیں، گو محققین علمائے نسب نے انہیں مازیغ ابن کنعان کی اولاد سے بتلایا ہے۔ ممکن ہے کہ بازیغ ان ہی لوگوں میں سے ہو (5) مازیغ۔ (6) حیث۔ اعوج بن عناق یا عنق ابن

کی نسل کا معروف بادشاہ ہے (7) عرقان (8) اروادی (9) خوئی، ان لوگوں نے اپنی قیام گاہ نابلس کو بنایا۔ (10) سبا (یہ طرابلس میں رہا) (11) ضمارائے (اس نے حمص کو جائے سکونت ٹھہرایا) (12) حماد (یہ انطاکیہ میں مقیم ہوا۔) کوش بن حام کے پانچ لڑکوں سفنا، سبا، جوبلا (یہی اہل برقہ کا مورث اعلیٰ ہے) رعماء، سفحا، کا ذکر توریت میں بھی ہے لیکن ہشام ابن محمد کی روایت یہ شہادت دیتی ہے کہ ثمود کوش ابن حام کا چھٹا لڑکا ہے۔

قوط ابن حام سے ایک لڑکا قبط پیدا ہوا، اکثر بعض علماء نسب قبطیوں کے خیال میں یہ ہی قبطیوں کا جد اعلیٰ ہے۔ سوڈانیوں اور حبشیوں کی نسبت طبری کی روایت واضح طور پر یہ شہادت دے رہی ہے کہ یہ دونوں ایک ہی جنس اور ایک ہی نخل کے شاخ یعنی حام ابن نوحؑ کی اولاد سے ہیں۔ ہشام ابن محمد تحریر کرتا ہے کہ کنعان ابن حام کا ایک لڑکا ان بارہ لڑکوں کے علاوہ کوش نامی تھا جس کی اولاد سے نمرود پیدا ہوا تھا۔

## بنی حام کا شجرہ




## حضرت نوحؑ کی روداد

مؤرخ علامہ ابن خلدون نے کسی وجہ سے نوحؑ کے حالات تحریر نہیں کئے لیکن ہم چاہتے ہیں کہ تاریخ کے شائقین ان سے واقف ہوں۔ سب سے پہلے نوح علیہ وعلی نبینا الصلوۃ والسلام ہی کو یہ شرف حاصل ہوا ہے کہ ادریسؑ کے بعد نبوت سے سرفراز کئے گئے۔ آپ پہلے نبی ہیں جن کی شریعت نے آدمؑ کی شریعت کو منسوخ کیا۔ آپ کی دعا سے کفار وملحدین عذاب الٰہی میں گرفتار ہوئے اور سب سے پہلے آپ ہی نے نماز کے اوقات حکم خداوندی کے مطابق مقرر فرمائے۔

حضرت نوحؑ کا چہرہ نرم، سر بڑا اور طول کی جانب مائل تھا۔ آنکھیں بڑی اور بازوؤں پر گوشت تھا۔ پنڈلیاں پتلی اور رانیں موٹی تھیں۔ آپ کی جیسی ڈاڑھی بڑی تھی ویسا ہی قد و قامت بھی موزوں تھا۔ مزاج میں غصہ تھا۔ پچاس برس کی عمر میں نبی ہوئے اور نو سو پچاس برس تک وعظ و پند کرتے رہے لیکن بدنصیب قوم نے گمراہی کفر والحاد کو پھر بھی نہیں چھوڑا۔

جس وقت آپ کی عمر چھ سو برس سے متجاوز ہوگئی تو آخر کار آپ کی بددعا سے ایک عالم گیر طوفان آیا۔ جس سے کئی کفار ہلاک ہوئے اور مؤمنین نے نجات پائی۔ طوفان کے واقعات ہم شہرت کے باعث نہیں لکھ رہے۔ البتہ یہ لکھ دینا مناسب سمجھتے ہیں کہ پانی کا یہ طوفان ایک سو پچاس دن تک رہا۔ دسویں رجب کو کشتی جس پر جناب نوحؑ اپنے خاندان اور چالیس آدمیوں کے ساتھ سوار تھے، جبل جودی پر رکی جو کہ سرزمین جزیرہ میں ہے۔ دسویں محرم کو کشتی سے اتر کر آپ قریہ قردی میں فروکش ہوئے اور اس کا نام سوق ثمانین رکھا کیونکہ اس وقت وہ قریہ انہی اسی گھروں سے آباد کیا گیا تھا۔ اس وقت تک وہ اسی نام سے موسوم ہے۔

کشتی سے اترنے کے بعد آپ نے اہل کشتی کے ہمراہ حکم خداوندی کے مطابق قربانی کی۔ جب رمضان کا مہینہ آیا، تو آپ نے روزے رکھے۔ آپ طوفان کے بعد تین سو پچاس برس زندہ رہے، اس حساب سے آپ کی عمر پورے ایک ہزار سال کی ہوئی جیسا کہ کلام مجید، فرقان حمید کی اس آیہء کریمہ سے ظاہر ہوتا ہے: فَلَبِثَ فِيهِمْ أَلْفَ سَنَةٍ إِلَّا خَمْسِينَ عَامًا (العنکبوت:14) (اپنی قوم میں نوحؑ ایک ہزار سال رہے باستثناء پچاس برس) یعنی نو سو پچاس برس یعنی نبوت کے بعد اور پچاس برس نبوت سے قبل۔ آدم علیہ وعلیٰ نبینا الصلوٰۃ والسلام کے انتقال کے وقت سے زمین کے غرق ہونے (یعنی طوفان) تک دو ہزار دو سو بیالیس برس ہوتے ہیں واللہ اعلم۔

باب :۲

# سرزمین عرب کا بیان

عرب کی حدود اربعہ (یعنی چاروں حدیں) جہاں کہ بنی سام، بنی حام سے لڑ بھڑ کر بابل سے آنے والے ہیں یوں بتائی جاتی ہیں کہ اس جزیرہ نما کو مغرب طرف سے آبنائے باب المندب و بحر احمر (جس کی دوسری جانب افریقہ ہے)، مشرق سے خلیج فارس، شمال سے فلسطین اور شام اور جنوب سے بحر عرب گھیرے ہوئے ہے۔

یہ بات یاد رکھنے کی ہے کہ عرب کو چار طبقوں میں تقسیم کیا گیا ہے، پہلے گروہ کو عرب عاربہ کہتے ہیں بمعنی ساختہ فی عروبیة کما یقال لیل الیل صوم صائم او بمعنی الفاعلة للعروبية والمبتدعنه لها (یعنی اس جماعت کو عرب عاربہ اس وجہ سے کہتے ہیں کہ اسے عربیت میں بہت دخل تھا، جیسا کہ عرب تمثیلاً کہتا ہے لیل الیل صوم صائم یا اس وجہ سے اس پر عرب عاربہ کا اطلاق ہوا کہ یہی گروہ عربیت کا موجد ہے) کبھی کبھی اس گروہ کو عرب بادیہ (بمعنی ہالکہ) سے بھی موسوم کرتے ہیں، کیونکہ دنیا میں کوئی شخص اب ان کی نسل سے باقی نہیں رہا۔

## عرب کا نام

عرب کو عرب کیوں کہتے ہیں، اسے عرب کسی دوسرے نام سے موسوم کرتے، اس کی وجہ علامہ خلدون اور مؤرخین نے یہ ظاہر کی ہے کہ عرب اپنے معاصرین میں بیان، فصاحت و بلاغت، کلام اور عمدہ گفتگو میں مشہور عالم تھے۔ ظاہر اقیاس سے بھی یہی معلوم ہوتا ہے اگر چہ ہم یہ کہہ سکتے ہیں کہ یہ نکتہ اس وجہ کے ظاہر ہونے کے بعد پیدا ہوا۔

## عاربہ عرب

اس کی بہت سی شاخیں ہیں جن میں معروف عبیل، جدلیس، عبد ضخم، حضور، عاد اولیٰ، ثمود، عمالقہ، طسم، امیم، جرہم، حضر موت ہیں۔ یہ اور عرب عاربہ سے جو بھی لوگ منسوب ہوتے ہیں وہ سب کے سب لاوذ ابن سام ابن نوح کی اولاد سے ہیں۔

اس گروہ نے نہ تو اپنے رہنے کے لئے کوئی گھر بنایا تھا اور نہ بارہ مہینے کسی ایک مقام پر کبھی قیام کیا تھا یعنی اگر مصلحت وقت کے تقاضے سے کسی صاف میدان میں آج ان کا قیام ہے تو کل بکریوں، اونٹوں کے خیال سے ہرے بھرے میدانوں میں ہوگا۔ وہ کھانے پینے کے بھی زیادہ محتاج نہیں تھے کہ خواہ مخواہ رزق کی جستجو میں سرگرداں پھرتے، وہ ہمیشہ اونٹوں، بکریوں کے دودھ اور گوشت سے اپنا پیٹ بھرتے تھے تاہم کبھی کبھی جنگلی میوؤں اور صحرائی پھلوں سے بھی اپنا وسیع دستر خوان سجا لیتے تھے۔ بہر حال مصلحت وقت اور ان کی اپنی ضرورتوں نے انہیں اقلیم ثالث میں بحر محیط کے درمیان مغرب سے اقصائے یمن تک اور مشرق میں ہند کی حدود تک رکھا۔ اس گروہ میں بھی ضرورت کے تحت اور مشیت ایزدی سے انبیاء کرام مبعوث ہوئے تھے۔ جیسا کہ ہم آئندہ تفصیل سے بیان کریں گے۔

## مستعربہ عرب

یہ گروہ جسے عرب عاربہ سے نسبا قریب ہے۔ ویسے ہی زمانا بھی اسے قرب حاصل ہے۔ اس گروہ نے بھی خوب ترقی کی۔ دولت، حکومت اور

عزت نے مدتوں اس گروہ کا ساتھ دیا۔ حمیر اور کہلان اسی گروہ کے نامی خاندانوں میں سے ہیں اور یہی وہ گروہ ہے جس نے عرب کے پہلے طبقے (یعنی عرب عاربہ) پر غالب آ کر ان کی حکومت عالم ہستی کے صفحے سے ایسی مٹائی کہ ان کے نام کے سوا ان کا نشان حشر تک کہیں ڈھونڈنے سے بھی نہ مل سکے گا۔

قبیلہ جرہم اسی دوسرے طبقے میں شمار کیا جاتا ہے (یاد رہے کہ جو جرہم عرب عاربہ کی نسل سے تھا وہ زمانہ عاد اولیٰ میں تھا جبکہ یہ جرہم قحطان بن عابر کا لڑکا ہے) جس میں کہ آنے والے ثالث طبقے کے مورث اعلیٰ حضرت اسمٰعیل پرورش پائیں گے، وہ انہی سے عربی زبان سیکھیں گے اور انہی حجازیوں کی طرف مبعوث بھی ہوں گے، جرہم کا مسکن دیار وا سرزمین یمن تھا۔ یمن حدود جزیرہ نما عرب سے باہر نہیں ہے بلکہ اسی جزیرہ نما کا یہ بھی ایک ٹکڑا اور حجاز کے جانب جنوب میں ہے۔ یہ لوگ اپنے ہر بادشاہ کو تبع کہتے تھے۔ کلام پاک ربانی میں بھی اس قوم کا ذکر آیا ہے۔ (سورۂ ق: ۱۲ تا ۱۶) قحطان اور وہ سب لوگ جو عرب تابعہ سے ان کی طرف منسوب ہوتے ہیں، سب کے سب عابر ابن شالخ ابن ارفخشند ابن سام ابن نوح علیہ وعلیٰ نبینا الصلوٰۃ والسلام کی اولاد سے شمار کیے جاتے ہیں۔

## تابعہ عرب

اس کے مورث اسماعیل نہ تو جزیرہ نما عرب کے رہنے والے تھے اور نہ ان کی زبان عربی تھی، انہیں ان کی والدہ ہاجرہ علیہا السلام کے ساتھ حضرت ابراہیمؑ حکم ربانی اور سارہ علیہا السلام کی خواہش سے مکہ کے مقام حجر میں چھوڑ آئے۔ آپ نے پھر بنی جرہم میں جس کا ذکر عرب مستعربہ میں ہو چکا ہے، پرورش پائی۔ آپ نے انہی سے عربی زبان سیکھی۔ اسی خاندان میں آپ کی شادی ہوئی۔ اس کے بعد اسی سرزمین میں آپ کی آئندہ نسلوں نے نمایاں ترقی کی۔ تیسرے طبقے کا نسباً فالخ ابن عامر ابن شالخ ابن ارفخشند ابن سام ابن نوحؑ سے تعلق ہے کیونکہ طبقہ ثانیہ والے (عرب مستعربہ) سے زماناً اور نسباً بہت ہی قریب ہے طبقہ ثانیہ والے عابر ابن شالخ کی اولاد سے ہیں جبکہ طبقہ ثالثہ والے فالخ ابن عابر ابن شالخ کی نسل سے ہیں۔

## عرب مستعجمہ

یہ دراصل طبقہ ثالثہ کی اولاد واحفاد سے ہے، اس کی وجہ یہ ہے کہ جب اسلام کی عالمگیر روشنی کے ذریعہ عرب میں شرک اور الحاد کی تاریکی سے نکل کر ایک نئے طرز کی دولت وحکومت کی بنا پڑی تو اس طبقہ رابعہ کی ترقی کرنے والی نسلوں نے مشرق سے مغرب تک پھیل کر اپنی کامیابی کے پھریرے بڑے شاندار ممالک کے بلند میناروں پر اڑائے۔ بعدازاں عجمیوں کی مخالطت اور میل جول نے ان کی اس زبان میں جو اصلی مادری زبان کی قائم مقام تھی، ایسا تغیر وتبدل کر دیا کہ بظاہر بالکل مخالف ہوگئی۔ اس کے بعد اس چوتھے طبقے کی موجودہ اور آئندہ نسلوں کو عرب مستعجمہ سے تعبیر کیا گیا۔ ایک بات یہ یاد رکھنے کے قابل ہے کہ عربی لوگ عموماً اب تک ہر اس شخص کو جو کہ جزیرۃ العرب کا رہنے والا نہ ہو، عجمی کہتے ہیں۔ اس کے علاوہ تاریخی حالات کے اعتبار سے عرب چار طبقوں پر تقسیم ہیں ورنہ زبان کے لحاظ سے عرب کے دو ہی طبقے مشہور ہیں: ایک عرب عاربہ دوسرا عرب مستعربہ۔

## عاربہ عرب کا بیان

حضرت نوحؑ کے بعد عرب کا یہ گروہ سب سے زیادہ قوی، عظیم الشان اور مقدم سمجھا جاتا ہے لیکن ان کا زمانہ اتنا قدیم گزرا ہے کہ ان کے حالات اور اخبار سے پورے طور پر اطمینان نہیں ہوسکتا۔ اگرچہ طبری کی کتاب یا قوتیہ اور کسائی کی کتاب البدء سے عرب عاربہ کے حالات کافی حد تک معلوم ہوسکتے ہیں لیکن ان دونوں بزرگوں نے حالات تاریخ کے پیرائے میں نہیں لکھے اور صحت کا کوئی خاص التزام نہیں کیا۔ اگر ہم ان سے بھی قطع نظر کر لیں تو صرف توریت باقی رہتی ہے، اس میں اگرچہ عرب کے اس گروہ کا تذکرہ نہیں ہے لیکن چونکہ بنی اسرائیل کا زمانہ عرب عاربہ کے زمانے سے قریب تھا اسی وجہ سے بنی اسرائیل اور علمائے توریت کی روایتوں کو قابل اطمینان سمجھ کر ہم اس گروہ کی کیفیات معاشرت، حکومت اور اختلافات کے حالات ان لوگوں سے نقل کرنا چاہتے ہیں جو اپنا قدیمی مذہب چھوڑ کر اسلام میں آ گئے۔

عرب عاربہ جزیرہ نما عرب کے رہنے والے نہیں تھے اور نہ ان کے آباؤ اجداد کا یہ مسکن تھا، یہ لوگ سرزمین بابل کے باشندے تھے لیکن معلوم نہیں کہ کب اور کیوں بنی سام اور بنی حام سے کسی قدر ناچاقی ہوئی اور تھوڑی بہت چل بھی گئی لہٰذا بنی سام بابل سے جزیرۃ العرب چلے آئے اور ان لوگوں نے یہیں بودوباش اختیار کی۔ اس گروہ میں ہر قبیلے اور فرقے کے الگ الگ بادشاہ یا امیر ہوتے تھے، یہاں تک کہ ان پر بنی یعرب بن قحطان متغلب ہوئے۔ جس طرح انتظام دنیا کے لئے ان میں حکمران یا بادشاہ یکے بعد دیگرے ہوتے رہے، اسی طرح دین اور آخرت کی اصلاح کے لئے انبیاء علیہم السلام بھی مبعوث ہوتے تھے۔

## عاد کا بیان

عرب کا جو سب سے پہلا بادشاہ ہوا وہ عاد ابن عوض ابن ارم ابن سام تھا جس کی قوم ارض احقاف میں یمن، عمان اور حضرموت کے درمیان رہتی تھی۔ اس کی ایک ہزار بیویاں تھیں اور چار ہزار لڑکے تھے۔ اس نے بارہ سو برس کی عمر پائی تاہم بیہقی روایت کرتا ہے کہ اس کی عمر صرف تین سو برس کی ہوئی۔ عاد ابن عوض کے بعد اس کے تین لڑکے شداد، شدید، ارم یکے بعد دیگرے سلطنت و حکومت کرتے رہے۔ مسعودی کا بھی یہی خیال ہے کہ عاد کے بعد شداد بادشاہ ہوا اور ممالک شام و ہند و عراق کو اسی نے فتح کیا۔

## ارم کا باغ

علامہ زمخشری شداد ابن عاد کے بارے میں لکھتا ہے کہ اس نے صحرائے عدن میں مدینہ ارم بنوایا تھا جس میں سونے چاندی کی اینٹیں اور یاقوت اور زبرجد کے دروازے تھے۔ اس نے قصہ یوں بیان کیا ہے کہ ایک روز شداد بن عاد سے اس کے زمانے کے نبی نے جنت کی تعریف کر کے کہا کہ اگر تو بت پرستی چھوڑ کر حق پرستی کرے گا تو اس کے عوض اللہ تعالیٰ تجھے جنت دے گا۔ شداد نے کہا: ''میں خود جنت بنا سکتا ہوں، مجھے تیرے اللہ کی جنت کی ضرورت نہیں ہے۔'' شداد نے پھر صحرائے عدن میں ارم بنوایا۔ علامہ ابن سعید بیہقی سے روایت کرتا ہے کہ باغ ارم کا بانی ارم بن شداد ابن عاد اکبر ہے لیکن درست بات یہ ہے کہ صحرائے عدن میں نہ تو کوئی مدینہ ہے اور نہ ارم نام کا کوئی باغ ہے، یہ سب بے اصل و خرافات قصے ضعیف مفسرین کی من مانی اور دل بہلاؤ باتیں ہیں۔ ارم جو کہ قول باری تعالیٰ ارم ذات العماد (فجر) میں مذکور ہے اس سے قبیلہ مراد ہے نہ کہ شہر اور باغ۔

مسعودی نے لکھا ہے کہ عوض کی حکومت تین سو برس تک رہی جس کے بعد عاد ابن عوص حکمران ہوا۔ جیرون ابن سعد ابن عاد بھی ان ہی کا ایک بادشاہ تھا جس نے شہر دمشق کو تاخت و تاراج کیا۔ اس نے سنگ مرمر اور قیمتی پتھروں سے ایک مکان بنوایا تھا جس کا نام ارم رکھا تھا۔ دمشق کے دروازوں پر اس کا اب تک وجود پایا جاتا ہے اور اسے باب جیرون کہتے ہیں۔ کتاب الاغانی کے صورت اول کے کسی بیت میں اس کا ذکر آیا ہے۔ ابن عساکر نے بھی تاریخ دمشق میں جیرون کا ذکر کیا ہے اور یہ بھی لکھا ہے کہ جیرون کا ایک بھائی یزید تھا جس کے نام سے شہر یزید مشہور ہے۔ یزید اور جیرون دونوں دراصل سعد بن لقمان ابن عاد کے بیٹے ہیں اور انہی کے نام پر باب جیرون اور نہر یزید مشہور ہوئی ہے تاہم صحیح یہ ہے کہ باب جیرون سلیمان علیہ السلام کے غلاموں میں سے ایک کے نام پر معروف ہے زمانہ بنی اسرائیل میں موسوم ہوا ہے اور وہ ان کے زمانہ حکومت میں کارپرداز تھا۔

## شداد کا ذکر

علامہ ابن سعید نے قبطیوں کے حالات میں تحریر کیا ہے کہ شداد ابن بداد ابن ہداد بن شداد بن عاد نے قبطیوں سے کئی لڑائیاں کیں اور ان کے مقبوضات میں سے مصر، اسکندریہ وغیرہ لے لیا اور وہیں ایک شہر اذن نامی آباد کیا جس کا بیان توریت میں بھی آیا ہے جب وہ انہی لڑائیوں میں ہلاک ہو گیا تو قبطیوں نے اپنے بھائی بربریوں اور سوڈانیوں کو اکٹھا کر کے عرب کو مصر سے نکال دیا اور مصر کو بدستور اپنے مقبوضات میں داخل رکھا۔

## ہود علیہ السلام

کچھ عرصے بعد شامت اعمال سے جب اس گروہ کے اقبال نے ان سے منہ پھیر لیا تو ان میں بت پرستی پھیلنے لگی، رفتہ رفتہ ان میں شرک اتنا عام ہوا کہ ہر کوئی لکڑی اور پتھروں کے بتوں کی پرستش کرنے لگا اور معبود حقیقی کو بالکل بھلا دیا۔ وہ پھر اپنی قوت اور توانائی پر ایسے نازاں ہوئے کہ سمجھانے سے بھی ان سے سمجھنے کی امید کم کی جاتی تھی۔ آخر اللہ جل شانہ نے انہی میں سے ہود ابن عبداللہ بن رباح بن خلود بن عاد کو نبوت عطا فرمائی۔ بعض نسابین نے ہود کا سلسلۂ نسب اس طرح پر بیان کیا ہے کہ وہ عابر کے بیٹے تھے، جبکہ عابر شالخ کے اور شالخ ارفخشد بن سام کے فرزند تھے۔

ہودؑ پر جو گروہ ایمان لایا تھا، وہ ان میں پچاس برس تک اور رہے، ان کے بعد صالح علیہ السلام کے زمانہ تک کوئی نبی نہیں ہوا۔ طبری کی بعض روایتوں سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ ہود علیہ السلام نے ڈیڑھ سو برس کی عمر پائی، اس طرح کہ پچاس برس کی عمر میں نبوت عطا ہوئی، پچاس برس تک وعظ و پند کرتے رہے اور اس کے بعد پچاس برس اور زندہ رہے۔

عاد کے اس گروہ نافرجام کے بعد دولت اور حکومت بنی لقمان میں رہی اور ہزار برس یا اس سے زیادہ لقمان کی آئندہ نسلوں نے حکومت کی۔ بخاری نے اپنی تاریخ میں تحریر کیا ہے کہ غضب وظلم سے کشتیوں کا لینے والا ہدد بن بدد بن خلجان بن عاد بن رقیم بن عابر بن عاد اکبر تھا۔

## یعرب کا بیان

ایک مدت تک یہی قوم بلا شرکت غیرے تخت نشین حکومت و سلطنت رہی۔ اس کے بعد ان پر یعرب بن قحطان غالب آیا تو پھر یہ قوم حضرموت کے پہاڑوں میں چلی گئی اور ان کا زمانہ ختم ہو گیا۔ صاحب زجار نے لکھا ہے کہ ان کا بادشاہ عاد بن وقیم بن عاد اکبر وہ ہی ہے جو یعرب بن قحطان سے لڑا تھا۔ وہ بت پرست تھا اور مہتاب پرستی کرتا تھا۔ اس کا زمانہ نوحؑ میں تھا۔ لیکن یہ روایت دور از قیاس ہے کیونکہ ہودؑ قوم عاد کے آخری زمانے یا ابتداء عہد حکومت میں مبعوث ہوئے تھے اور یعرب قوم عاد کی حکومت ختم ہونے کے وقت متغلب ہوا تھا۔ عبدالعزیز جرجانی نے لکھا ہے کہ قوم عاد سے یعمر بن شداد وعبدابھر بن معدیکرب بن شمد بن شداد ابن عاد وحناد بن میاد بن شمد بن شداد اور ان کے علاوہ اور بھی کئی حکمران تھے جو فنا ہو گئے۔

## یثرب کا بیان

عبیل، عاد بن عوص بن ارم بن سام کا جیسا کہ کلبی نے لکھا ہے اور عوص بن ارم کا بھائی تھا، جیسا کہ طبری نے لکھا ہے۔ وہ مقام جحفہ میں یعنی مکہ اور مدینہ کے درمیان میں جو کہ آج کل میقات احرام ہے، رہتا تھا، اس کا بڑا خاندان تھا اور اس کے بیٹے اسی کے نام سے پکارے جاتے تھے۔ یہ عرب عاربہ کے ایک قبیلے کا مورث اعلیٰ تھا، اسے بھی سیل نے تباہ اور نیست و نابود کیا ہے۔ جس نے یثرب کو آباد کیا تھا وہ انہی میں سے تھا۔ مسعودی نے لکھا ہے کہ وہ یثرب بن بائلہ بن مہاہل بن عبیل بن عوص تھا لیکن سہیلی کہتا ہے کہ یثرب کا آباد کرنے والا عمالیق سے تھا اور اس کا نام یثرب ابن مہلائیل بن عوص بن عملیق تھا۔

### بنو عبد ضخم

یہ ارض طائف میں رہتے تھے اور ان ہی لوگوں کے ساتھ ہلاک ہوئے جو کفر و الحاد میں ڈوبے ہوئے تھے (کیونکہ یہ بھی بت پرستی کی لعنت میں گردن تک دھنسے ہوئے تھے) ان لوگوں کی عمر بہت ہوتی تھی اور وہ قوت اور جسامت میں بے مثل تھے سب سے پہلے جس نے عربی خط لکھا وہ یہ ہی عبد ضخم ابن ارم ابن سام تھا۔

# قوم عاد اور حضرت ہودؑ کا شجرہ نسب

شام

ارم

عوص

عاد اکبر

خسری — جلہمہ

عابر — رقیم — عاد — خلجان — ہدو — ہدو — تخمان

صدا — عبیل — ہزیل — ہزال — لقیم — عبید — عمرو — عابر

بکر — معاویہ — بکر

خلود — ریاح — عبداللہ — ہود علیہ السلام

لقمان — سعد — جیرون — میاد — حناد

شداد — شمد — معدیکرب — شداد — عبدابہر — یعمر

شداد — ہداد — بداد — شداد

عنز — سعد — مرثد



باب: ۳۰

# قوم ثمود کے حالات اور واقعات:

## صالح علیہ السلام

ثمود ابن کاثر (یا جاثر) ابن ارم مقام حجر اور وادی القریٰ میں حجاز اور شام کے مابین رہتا تھا، یہ بھی عاربہ عربوں کے ایک بہت بڑے قبیلے کا مورث اعلیٰ ہے جس کا قبیلہ اسی کے نام سے مشہور ہے۔ صالحؑ اسی گروہ کی طرف مبعوث ہوئے۔ یہ لوگ بھی اپنے معاصرین کی طرح بلند قامت اور زیادہ عمر تھے اور پہاڑوں میں بڑے بڑے عالیشان مکان بنا کر رہتے تھے۔ اٹھارہ میل مربع میں یہ خاندان آباد تھا۔ ان کے پاس دولت، ثروت، قوت، حکمت سب کچھ تھی لیکن پانی کی ایسی کمی تھی کہ وادی القریٰ میں سوائے ایک چشمہ کے اور دوسرا کوئی چشمہ نہ تھا۔ اس قوم میں سب سے پہلے جس نے اپنے کو بادشاہ کے لقب سے مشہور کیا وہ عابر ابن ارم ابن ثمود تھا۔ اس نے اپنی قوم میں دو سو برسوں تک برابر حکومت کی، اس کے بعد جندع ابن عمرو ابن دبیل ابن ارم بن ثمود بادشاہ ہوا جو تین سو برس تک سلطنت کرتا رہا۔ اسی کے عہد حکومت میں صالحؑ ابن عبیل ابن اسف ابن شالخ ابن عبیل ابن کاثر ابن ثمود مبعوث ہوئے تھے۔

## ثمود کے بادشاہ

ثمود کے نامی بادشاہوں میں دوبان بن یمنع معروف تھا جس نے اپنی حکومت کو اسکندریہ تک بڑھالیا تھا بلکہ یہ کہنا شاید درست ہوگا کہ دوبان نے اسکندریہ کو اپنا دارالحکومت بنایا تھا۔ اس کے علاوہ موہب بن مرہ بن رحیب اور اس کے بھائی ہوبیل بن مرہ کو بھی ثمودیوں کے اولوالعزم بادشاہوں میں شمار کیا جاتا ہے، بعض مورخین کا یہ خیال کہ اصحاب الرس جن کے نبی حنظلہ بن صفوان تھے، اسی قوم سے ہیں بالکل غلط اور ناقابل الاعتبار ہے۔ جیسا کہ ہم بنی قانع ابن عابر کے حالات میں بیان کریں گے۔ بہر حال بعض علمائے نسب نے ثقیف کو اسی بقیہ ثمود کی نسلوں سے شمار کیا ہے لیکن یہ قول محض بے اصل ہے۔ جب حجاج بن یوسف کے روبرو اس کا تذکرہ ہوتا تھا تو وہ اس کی تکذیب کرتا تھا اور اکثر اوقات عز من قائل و ثمود فما ابقیٰ (النجم : 51) (بڑا ہی محترم ہے وہ جس نے کہا ہے کہ ثمود باقی نہیں رہے یعنی ہلاک کر دیئے گئے۔) کہہ اٹھتا تھا۔ اہل توریت عاد، ثمود، ہودؑ اور صالحؑ علیہ السلام اور کسی اور عرب عاربہ کے حالات سے واقف نہیں ہیں۔ بظاہر اس کی وجہ یہ ہے کہ توریت میں انہی لوگوں کا تذکرہ ہے جو کہ آدم اور موسیٰ علیہ السلام کے درمیان حضرت موسیٰؑ کے نسب میں پیدا ہوئے ہیں اور ان میں سے کوئی شخص موسیٰ اور آدمؑ کے نسب میں نہیں واقع ہوا۔

## بنو جدیس کی روداد

جدیس کی نسبت یہ ہے جس طرح ابن کلبی کی روایت اس بات کی شہادت دے رہی ہے کہ یہ ارم ابن سام کا لڑکا تھا اور یمامہ میں رہتا تھا۔ یہ ثمود ابن کاثر کے بھائیوں میں شمار کیا جاتا ہے۔ اسی طرح طسم کے بارے میں اس کا ذکر بتاتا ہے کہ یہ لاوذ ابن سام کی اولاد سے تھا اور بحرین میں مقیم تھا لیکن طبری کی کتاب سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ دونوں (جدیس اور طسم) لاوذ ابن سام کی نسل سے تھے اور دونوں یمامہ میں رہتے تھے۔ طبری بروایت ہشام بن محمد کلبی بسند صحیح ابن اسحاق اور نیز علمائے عرب سے بیان کرتا ہے کہ طسم اور جدیس دونوں یمامہ میں رہتے تھے۔ یاد رہے کہ یمامہ بہت سرسبز شاداب شہروں میں شمار کیا جاتا تھا۔

## طسم کا قتل

بنی طسم میں عشونامی ایک بادشاہ تھا جسے عملوق بھی کہتے تھے، یاد رہے کہ وہ بنی جدیس کو بہت ذلیل وخوار سمجھتا تھا، اور پھوٹی آنکھوں بھی عزت کی نظر سے نہیں دیکھتا تھا۔ اس کے ظلم اور تشدد کی کچھ انتہا نہیں تھی اس نے انہیں اس قدر ذلیل وخوار کر رکھا تھا کہ بنی جدیس کی کوئی باکرہ عورت اپنے شوہر کے پاس اس وقت تک نہیں جا سکتی تھی جب تک عملوق اس سے خلوت نہ کر لیتا تھا۔ ایک زمانے تک یہی دستور جاری رہا۔ جب عفیرہ بنت غفار بن جدیس کی شادی ہوئی تو عملوق نے حسب دستور سابق عمل درآمد کیا۔ اس کا بھائی اسود بن غفار اس بات سے بہت جھلایا اور جدیس کے امراء کو ایک خاص جلسے میں اکٹھا کر کے کہنے لگا کہ تم لوگوں کو کچھ شرم نہیں آتی ہے، اس قدر ذلت اور رسوائی کتے بھی پسند نہیں کرتے، تم میرا کہنا مانو، آؤ میں تمہیں اس ذلت سے نکال کر عزت کے خوش نما باغ کی سیر کراؤں۔ حاضرین نے کہا کہ اس کی کیا صورت ہوگی؟ اسود نے کہا کہ عملوق اور اس کی قوم کے ساتھ دعوت کرو، جب وہ کھانے میں مصروف ہوں تو ہم انہیں نیست ونابود کر دیں گے۔ سب نے اس امر پر اتفاق کر لیا۔ جب عملوق اپنی قوم کے ساتھ کھانے میں مصروف ہوا تو اسود نے حملہ کر کے عملوق کو قتل کر ڈالا پھر باقی سب کو جدیس کے امراء نے نیست ونابود کر دیا۔

## جدیس پر رباح کی چڑھائی

ان میں سے صرف رباح بن مرہ بن طسم کسی طرح اس واقعے سے بچ کر حسان بن تبع کے پاس چلا گیا جس نے بڑی خوشی کے ساتھ استقبال کیا اور اس کی مدد کی۔ وہ پھر لڑائی کی غرض سے بنی حمیر کو لے کر یمامہ کی طرف روانہ ہوا۔ راہ میں رباح بن مرہ نے کہا کہ میری ایک بہن یمامہ نامی بنو جدیس میں بیاہی ہے، وہ بہت دور تک دیکھ سکتی ہے وہ تین مرحلے سے سوار کو دیکھتی ہے۔ مجھے اس امر کا اندیشہ ہے کہ وہ ہماری فوج کو دیکھ لے گی لہٰذا مناسب ہے کہ ہر شخص ایک درخت کاٹ کر اپنے اپنے ہاتھوں میں لے کر یمامہ کی طرف چلے۔ لیکن ایسا کرنے کے باوجود یمامہ نے انہیں دیکھ لیا اور وہ بنی جدیس سے کہنے لگی کہ دیکھو تمہاری طرف حمیری آ رہے ہیں۔ میں دیکھ رہی ہوں کہ بہت سے آدمی اپنے اپنے ہاتھوں میں درخت لئے ہوئے اس کے پیچھے آ رہے ہیں۔

## جدیس کی بربادی

لیکن جدیس نے اس امر کو خلاف عقل سمجھ کر اپنی حفاظت کا کچھ انتظام نہیں کیا اور نہ مقابلے کی تیاری کی۔ اس کے دوسرے روز صبح سویرے حسان ابن تبع اپنے لشکر کے ساتھ بنی جدیس کے سر پر پہنچ گیا اور بہت خونریزی کے ساتھ انہیں نیست ونابود کر دیا۔ اس نے پھر ان کے قلعوں اور مکانات کو بھی ویران کر دیا۔ بنی جدیس سے صرف اسود بن غفار طے کے پہاڑوں کی طرف بھاگ کر چلا گیا۔ لڑائی کے ختم ہونے کے بعد تبع نے یمامہ کو بلوا کر اس کی آنکھیں نکلوا لیں۔ بعد ازاں اس شہر کا نام پہلے ''جو'' تھا، اس واقعے کے بعد یمامہ کے نام سے مشہور ہوا۔ طبری نے اور مورخین سے روایت کیا ہے کہ جس تبع نے بنو جدیس سے مقابلہ کیا تھا وہ حسان کا باپ یعنی تبان اسعد ابو کرب بن ملکی کرب تھا۔ ہم اس کے حالات ملوک یمن کے سلسلے میں بیان کریں گے انشاء اللہ تعالیٰ۔ بعضوں نے یہ بیان کیا ہے کہ جس وقت حسان بن تبع بنی حمیر کے ساتھ یمامہ کی طرف روانہ ہوا تو اس نے مقدمۃ الجیش میں عبد کلال بن منوب بن حجر بن ذی رعین کو مقرر کیا تھا۔ رباح ابن مرہ نے اپنی بہن کا قصہ اسی عبد کلال سے بیان کیا تھا، اس کی بہن کا اصلی نام زرقاء تھا اور اسی کو عنزہ اور یمامہ بھی کہا کرتے تھے۔

## قوم ثمود اور حضرت صالحؑ کا شجرہ



باب: ۴

# عمالقہ کا بیان اور ان کے واقعات

عمالقہ عملیق بن لاوذ کی اولاد سے ہیں بلند قد اور بڑی جسامت میں ان کا ذکر تمثیلاً کیا جاتا ہے۔ طبری نے لکھا ہے کہ عملیق پدر عمالقہ ہے اور اس کے قبیلے مختلف ممالک میں پھیلے ہوئے ہیں۔ چنانچہ اہالیان مشرق وعمان و بحرین وحجاز اور مصر میں فراعنہ اور شام میں جبابرہ جنہیں کنعانیین بھی کہتے ہیں، ان ہی میں سے ہیں۔ بحرین، عمان اور مدینہ میں جو لوگ ان میں سے رہتے تھے ان کے مورث اعلیٰ کو جاسم کہتے تھے، بنی جاسم سے مدینہ میں بنی لف، بنی سعد بن ہزال، بنی مطر، بنی ارزق ہیں جبکہ نجد میں انہی میں سے بدیل، راحل، غفار ہیں۔ حجاز میں بنی ارقم اسی گروہ میں شمار کیے جاتے ہیں، یہ نجد میں رہتے تھے اور ان کے بادشاہ کا نام ارقم تھا۔ طائف میں بنی عبد ضخم ابن عاد اولی رہتا تھا۔

## بنی اسرائیل کا ذکر

علامہ ابن سعید کہتا ہے کہ میں نے بغداد کے کتب خانہ میں تاریخ کی کتابیں دیکھی ہیں جن سے یہ بات معلوم ہوتی ہے کہ عمالقہ کا اس وقت سے مقام تہامہ (حجاز) میں قیام رہا۔ جب سے یہ بنی حام کے ہاتھوں تنگ آ کر بابل سے چلے آئے تھے، یہاں تک کہ حضرت اسماعیلؑ سرزمین حجاز میں آئے۔ اس گروہ میں سے جن کی قسمت میں دولت ایمان تھی وہ جناب موصوف پر ایمان لائے اور حکومت اور دولت کے ساتھ زندگی گزارتے رہے۔ اس دوران سمیدع بن لاوذ بن عملیق بادشاہ ہوا جس کے زمانہ میں جرہم نے جو کہ قحطان کے قبیلہ سے تھے، عمالقہ کو حرم سے نکال دیا۔ ان لوگوں میں سے بنی عبیل بن مہاہیل بن عوص بن عملیق میں جا بسے جبکہ سرزمین ایلہ میں ابن ہومر بن عملیق قیام پذیر ہوئے اور وہاں کی حکومت اسی کی اولاد میں رہی۔ یہ لوگ اپنے ہر بادشاہ کو سمیدع کہتے تھے، آخری سمیدع ابن ہومر تھا جسے یوشعؑ نے قتل کیا تھا، جبکہ بنی اسرائیل نے حضرت موسیٰؑ کے بعد شام کے ممالک پر حملہ کیا تھا۔ یوشعؑ اور بنی اسرائیل کی عمالقہ سے اس مقام پر بہت جنگیں ہوئیں، یہاں تک کہ یوشعؑ عمالقہ پر غالب آئے اور اریحا پر قبضہ کر لیا جو کہ بیت المقدس کے نزدیک ہے۔ اس کے بعد بنی اسرائیل نے حجاز پر حملہ کر کے اسے بھی عمالقہ سے چھین لیا اور بعد ازاں یثرب اور اس کے بلاد اور خیبر وغیرہ پر قبضہ کر لیا، یہود قریظہ، بنی نضیر، بنی قینقاع اور حجاز کے تمام یہود انہیں لوگوں میں سے ہیں۔

## مصر پر عمالقہ کا حملہ

اس کے بعد عمالقہ کی حکومت دولت روم میں ہوئی اور اذینہ ابن السمیدع بلاد شام اور جزیرہ کا مشہور حکمران تھا۔ اس کے بعد حسان ابن اذینہ، حسان ابن بدیاہ اور عمرو ابن طرف یکے بعد دیگرے حکومت کرتے رہے۔ عمرو ابن طرف اور جذیمۃ الابرش کی آپس میں مدتوں سخت معرکہ آرائیاں رہیں، نتیجہ کے طور پر جذیمۃ الابرش کامیاب ہوا اور عمرو ابن طرف گرفتار کر کے بار حیات سے سبکدوش کر دیا گیا۔ انہی عمالقہ میں سے جیسا کہ لوگ گمان کرتے ہیں، عمالقہ مصر ہیں۔ مصر پر عمالقہ نے اس وقت قبضہ کیا جب کوئی قبطی بادشاہ عمالقہ کے کسی بادشاہ سے جو کہ ان دنوں شام میں رہتا تھا اور اس کا نام ولید بن دومع تھا اور بعضے کہتے ہیں کہ اس کا نام ثوران ابن اراشہ بن فادان بن عمرو بن عملاق تھا۔ کسی کام میں مدد کا خواستگار ہوا۔ اس کے بعد وہ مدد کے لئے مصر آ کر رہ گیا اور قبط کو مصر سے نکال دیا۔

## عمالقہ کی شکست

جرجانی کہتا تھا کہ عمالقہ اسی وقت سے مصر کے مالک ہوئے، بیان کیا جاتا ہے کہ انہی میں سے ابراہیمؑ کا فرعون سنان ابن اشل ابن عبید ابن

عوج لح ابن عملیق اور یوسفؑ کا فرعون ریان ابن ولید ابن ثوران اور موسیٰؑ کا فرعون ولید ابن مصعب بن ابی اہونن بن ہوان تھا، بعضے کہتے ہیں کہ فرعون موسیٰؑ قابوس بن مصعب بن معاویہ بن نمیر بن سلواس ابن فاران تھا جبکہ عمالقہ میں سے جو کہ ریان ابن ولید کے بعد تخت نشین ہوا، وہ طاسم ابن معدان تھا۔ یہاں جرجانی کا کلام تمام ہوا۔

ماہرین اثریات ولید بن مصعب کی نسبت جو کہ زمانہ موسیٰؑ میں فرعون مصر تھا، یہ شہادت دیتے ہیں کہ یہ نجار تھا یعنی خاندانِ سلطنت سے نہ تھا اور رفتہ رفتہ فرعون مصر کے دستہ فوج جان نثاران کا سردار ہو گیا، اس کے بعد خوبی قسمت یا انقلاب زمانہ سے یہ خاندان سلطنت پر غالب آ گیا اور اسی نے عمالقہ کے خاندان کا خاتمہ کر دیا۔ لیکن جب اس نے موسیٰؑ کا تعاقب کیا تو نیل میں ڈوب گیا اور ملک پھر قبطیوں کے قبضے میں آ گیا۔ بعد ازاں اہل ملک نے خاندان سلطنت سے دلوکہ کو والی ملک مقرر کیا جیسا کہ ہم آئندہ قبط کے حالات میں بیان کریں گے لیکن بنی اسرائیل حجاز کے عمالقہ سے واقف نہیں ہیں۔ البتہ عمالقہء شام کی نسبت ان کا یہ بیان ہے کہ عملاق ابن الیفاذ ابن عیصو (یا عیصاب یا عیص) ابن اسحاقؑ ابن ابراہیمؑ کی اولاد سے ہیں اور فراعنہ مصر بھی انہیں سے ہیں۔ طبری نے جن کنعانیوں کا ذکر کیا ہے وہ اسرائیلی علماء کے نزدیک کنعان ابن حام کی اولاد سے ہیں اور بلاد شام میں پھیل کر اس کے مالک ہو گئے۔ انہیں لوگوں کے ساتھ بنو عیصو بھی تھے۔ بنی اسرائیل نے یوشعؑ بن نون کے زمانے میں ان کے ہاتھ سے حکومت چھین لی تھی، ان واقعات سے یہ خیال کیا جاتا ہے کہ زناۃ مغرب انہیں عمالقہ سے ہیں مگر یہ صحیح نہیں ہے۔

## امیم کا بیان

امیم وہ شخص ہے کہ جس نے سب سے پہلے پتھروں کے ٹکڑوں سے مکان بنوایا تھا اور اس کی چھت لکڑیوں سے تیار کرائی تھی، یہ عملاق بن لاوذ کا نسبی بھائی تھا اور زمین فارس میں رہتا تھا، اسی وجہ سے فارس کے بعض علمائے نسب یہ خیال کرتے تھے کہ اہل فارس امیم کی اولاد سے ہیں۔ کیومرث امیم ابن لاوذ کا لڑکا ہے لیکن یہ قول بالکل ناقابل اعتبار اور غیر صحیح ہے۔ انہی کی نسل سے دیار ابن امیم بھی تھا جو کہ یمامہ اور شحر کے درمیانی علاقہ میں قیام پذیر ہوا تھا اور جس کی نسل کو بادِ صرصر نے ہلاک کیا۔ واللہ اعلم۔

### عمالقہ کا شجرہ



## شعیب علیہ السلام

آپ عرب بائدہ بنی ارفخشد، یقطن بن عابر بن فالخ بن ارفخشد سے نسباً تعلق رکھتے ہیں، ان کے نامی قبیلے جرہم، حضور، حضر موت، سلف تھے یہ حضور دیار رس میں رہتے اور اہل کفر و بت پرست تھے، ان کی طرف شعیبؑ نبی مبعوث ہوئے۔ انہیں کو ان لوگوں نے شامت اعمال سے جھٹلایا، ان پر ایمان نہ لائے اکثر انجام یہ ہوا کہ اور گروہوں کی طرح یہ بھی ہلاک ہو گئے۔

## بنو جرہم کا بیان

جرہم یمن میں رہتا تھا اور اس کی زبان عربی تھی جب یعرب ابن قحطان کا دور دورہ ہوا اس وقت جرہم کو بلاد حجاز کا حکمران مقرر کیا گیا اور عاد بن قحطان شحر وغیرہ کا والی ہوا جبکہ عمان کی ولایت یقطن بن قحطان کے سپرد کی گئی، چند کا یہ خیال ہے کہ پہلے بنی جرہم اس کے بعد قطور بن کرکر بن عملاق کی اولاد قحط کی وجہ سے یمن سے مکہ یکے بعد دیگرے چلی آئی تھی اور یہیں مقیم رہی، یہاں تک کہ اسمٰعیلؑ مکہ میں آئے۔ بعد ازاں جناب موصوف کو نبوت مرحمت فرمائی گئی تو بنی جرہم آپ پر ایمان لائے اور آپ کے بعد وہ بیت اللہ کے متولی رہے یہاں تک کہ ان پر بنی خزاعہ غالب آ گئے۔ اس کے بعد بنی جرہم مکہ سے نکل کر یمن آ گئے اور یہیں ہلاک ہوئے۔

## عمر والاشنب کی حکومت

حضر موت زمانہ قریب ہونے کی وجہ سے عاربہ عربوں میں شمار کیے جاتے ہیں حالانکہ یہ عرب بایدہ سے نہیں ہیں کیونکہ ان کی نسلیں آئندہ گروہوں میں بھی پائی جاتی ہیں۔ اس گروہ میں سب سے پہلے جس نے حکومت کی بنا ڈالی جس کا ذکر آج تک صفحہ تاریخ میں موجود ہے، وہ عمر والاشنب بن ربیعہ بن یرام بن حضر موت تھا جس نے مدتوں حکومت کی اور اپنے مقبوضہ ممالک کی حدود بڑھائیں۔ اس کے بعد اس کا لڑکا نمر الازج تخت حکومت پر بیٹھا، وہ عمالقہ سے ایک زمانہ دراز تک لڑتا رہا۔ اس نے سو برس تک بادشاہی کی۔ اس کے بعد کریب ذوکراب بادشاہ ہوا جس کے زمانہ حکومت کا حال کچھ معلوم نہیں۔ بعد ازاں نمر الازج ثانی کریب ذوکراب کے بعد بادشاہ ہوا جو ایک سو تیس برس تک حکمران رہا۔ چونکہ اس کی مدت حیات میں اس کے بھائیوں اور لڑکوں کا انتقال ہو گیا تھا لہٰذا اس کے بعد مرثد ذومردان بن کریب بادشاہ ہوا جو ایک سو چالیس سال تک حکومت کرتا رہا، یہ پہلے مقام مارب میں رہتا تھا لیکن پھر حضر موت آ گیا تھا۔ اس کے بعد علقمہ ذوقیعان بن مرثد ذی مردان تیس برس اور ذوعیل بن ذی قیعان دس برس یکے بعد دیگرے حکومت کرتے رہے۔

## ذوعیل کا بیان

ذوعیل بن ذوقیعان حضر موت چھوڑ کر صنعاء چلا آیا تھا، اس نے پھر فغفور چین پر فوج کشی کی اور اسے گرفتار کر کے قتل کیا۔ اس کے بعد ذوعیل بن ذوعیل حضر موت کا والی ہوا۔ یمن کے ملوک میں سے یہ پہلا شخص ہے جو رومیوں سے لڑا، اسی نے یمن میں حریر اور دیبا رائج کیا تھا۔ اس کے بعد بدعات بن ذوعیل نے چار برس حکومت کی جس نے کوئی نئی شے ایجاد نہیں کی اور نہ اسے کبھی توسیع ملک کا خیال پیدا ہوا۔

## فارس پر حماد کی چڑھائی

اس کے بعد بدعیل بن بدعات تخت پر بیٹھا جو ایک قلعہ بنوا کر اور چند عمارتیں ادھوری چھوڑ کر مر گیا۔ اس کے بعد حماد بن بدعیل نے اسی سال تک حکومت کی، اس نے فارس پر سابور ذوالاکتاف کے عہد حکومت میں چڑھائی کی اور اسے ایسا پامال کیا کہ مدتوں حماد کی زیادتیوں کے آثار فارس کے کھنڈرات سے نمایاں رہے۔ بعد ازاں یشرح ذوالملک بن ودب بن ذی حماد بن عاد بلاد حضر موت پر ایک سو برس تک حکومت کرتا رہا، یہ پہلا شخص ہے جس نے فوج میں جان نثاروں کا ایک خاص دستہ مقرر کیا اور آداب شاہی مرتب کیے۔ بعد ازاں منعم ابن ذوالملک وثار بن جزیمہ بن منعم، یشرح بن جذیمہ بن منعم اور نمر بن یشرح اس کے بعد ساجن معروف بہ نمر یکے بعد دیگرے حسب ترتیب حکومت کرتے رہے۔ ساجن کے زمانہ

حکومت میں حبشہ یمن پر غالب آ گئے۔

## یمن کے جرہم

جرہم کی نسبت علامہ ابن سعید کی روایت یہ شہادت دے رہی ہے کہ جرہم کا ایک گروہ عاد کے زمانے میں گزرا ہے جسے علمائے نسب عرب عاربہ میں سے شمار کرتے ہیں جبکہ یہ جرہم جو یمن میں رہتا تھا اور قحطان ابن عابر کا لڑکا تھا جسے یعرب بن قحطان نے اپنے زمانہ حکومت میں حجاز کا والی مقرر کیا، اس کے بعد عبد یالیل یعنی اس کا لڑکا، اس کے بعد عبد المدان بن جرہم، نفیلہ بن عبد المدان، عبد المسیح ابن نفیلہ، مضاض ابن عبد المسیح اور حرث یکے بعد دیگرے حسب ترتیب مذکور حجاز کے حکمران ہوتے رہے۔ ان لوگوں کے بعد جرہم بن عبد یالیل اس کے بعد اس کا لڑکا عمرو ابن الحرث بعد اس کے بشیر ابن الحرث اس کا بھائی اور مضاض بن عمرو بن مضاض حجاز کے والی بنے۔ اسماعیل علیہ السلام نے جو کہ عرب کے تیسرے گروہ کے مورث اعلیٰ ہیں، جرہم ثانی میں نشوونما پائی تھی اور وہ انہیں کی طرف مبعوث ہوئے تھے۔ آپ کی شادی اسی قبیلہ میں ہوئی تھی۔

## سبا کا بیان

اولاد سبا قبائل سابق کی طرح فنا نہیں ہوئی کیونکہ ان کی یادگار نسلیں پائی جاتی ہیں اور وہ دوسرے طبقے کی بولتی چالتی، چلتی پھرتی تصویریں ہیں۔ کسی نے جناب رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم سے سبا کی نسبت دریافت کیا تھا کہ وہ مرد تھا یا کوئی عورت یا کسی زمین کے ٹکڑے کا نام ہے۔ آپؐ نے ارشاد فرمایا کہ سبا ایک شخص تھا جس کے دس لڑکے ہوئے تھے، ان میں سے چھ یعنی مذحج، کندہ، ازد، اشعر، انمار اور حمیر یمن میں مقیم رہے جبکہ چار یعنی لخم، جذام، عاملہ اور غسان شام میں سکونت پذیر ہوئے۔

باب:۵

# حضرت ابراہیم کی روداد

ہم پہلے تحریر کر چکے ہیں کہ قحطان سے پہلے زمانہ نوح تک کے گروہ کے آباؤ اجداد لغات عربیہ سے واقفیت نہ رکھتے تھے بلکہ خود قحطان نے جو عرب کے دوسرے طبقہ کا مورث اعلیٰ ہے، گروہ سابق سے عربی سیکھی اور رفتہ رفتہ وہی عربی لغت اس کی آئندہ نسلوں کی مادری زبان کے قائم مقام مانی گئی۔ اسی طرح اس کا بھائی فالغ ابن عابر اور اس کی اولاد ابراہیمؑ بھی عجمی زبان بولتے تھے، یہاں تک کہ اسماعیلؑ کا زمانہ آیا جو عرب کے تیسرے طبقے کے جدا کبر قرار دیئے جاتے ہیں۔ انہوں نے پھر جرہم سے زبان عربی کی تعلیم پائی اور وہی بنی اسماعیلؑ کی مادری زبان سمجھی گئی۔ کلام کی مناسبت کے خیال سے عرب کے اس تیسرے طبقے کا بھی نسب ہم اسی مقام پر بیان کئے دیتے ہیں تا کہ گروہ سابق اور لاحق میں ایک سلسلہ قائم ہو جائے اور انساب عالم کا پورے کا پورا احاطہ ہو جائے۔

## ابراہیم علیہ السلام کا نسب

حضرت ابراہیم اور آپ کے آباؤ اجداد عجمی تھے یعنی عجمی زبان بولتے تھے لیکن چونکہ تاریخ میں آپ کا نسب کامل طریقہ سے محفوظ رہا جبکہ بعض مورخین کے مطابق بنی آدم کی آئندہ نسلیں آپ کے اعقاب واخلاف سے شمار کی جاتی ہیں۔ اس کے علاوہ آپ کے اسلاف عرب کے اس طبقے کے معاصر بھی تھے لہٰذا مناسب معلوم ہوتا ہے کہ حضرت ابراہیمؑ کا نسب اور ان کی اولاد کے حالات کتاب کی شرط ملحوظ رکھتے ہوئے تحریر کئے جائیں، اس لئے ہم سب سے پہلے اسماعیلؑ کا نسبی سلسلہ چھیڑنا چاہتے ہیں اور اس کے متعلقہ امور کا اظہار کرتے ہوئے حضرت ابراہیمؑ کے اخبار اور حالات لکھیں گے۔

## آزر کا بیان

حضرت اسماعیل ابراہیمؑ کے خلف اکبر ہیں اور یہ آزر کے (جسے توریت میں تارح یا تارخ بھی کہتے ہیں) بیٹے ہیں۔ آزر ایک بت کا نام تھا جس کے نام سے یہ ملقب ہوئے۔ وہ ابن ناحور بن ساروخ (یا شوروخ یا ساروغ یا اشرغ) بن ارغو ابن فالغ (یا فالخ) بن عابر (یا عنبر) بن شالخ (یا شلیخ) بن ارفخشد بن سام بن نوح علیہ السلام کے بیٹے ہیں۔ علامہ ابومحمد کا یہ بیان ہے کہ میں نے اسی نسب کو توریت میں دیکھا ہے اور ہو بہو ایسا ہی پایا ہے فرق صرف یہ ہے کہ بجائے ساروخ (اشرغ) کے شاروغ لکھا ہوا ہے۔ طبری لکھتا ہے کہ شالخ اور ارفخشد کے درمیان ایک پشت اور گزری ہے جس کا نام قینن تھا، توریت میں اس کا ذکر اس لئے نہیں کیا گیا کہ وہ ساحر تھا، اور اس نے الوہیت کا دعویٰ کیا تھا۔ ابن حزم کہتا ہے کہ فالغ اور عابر کے درمیان بھی ایک نام ترک ہو گیا جو ملکیصدق کے نام سے معروف تھا اور وہ عابر کا لڑکا اور فالغ کا باپ تھا۔ واللہ اعلم۔

## توریت میں ابراہیمؑ کا ذکر

توریت میں یہ عجیب بات درج ہے کہ نوحؑ کی موت کے وقت ابراہیمؑ ترپن برس کے تھے کیونکہ ارفخشد صلب سام سے طوفان کے دو برس بعد پیدا ہوئے۔ جب ارفخشد کی عمر پینتیس سال کی ہوئی تو شالخ پیدا ہوا اور جب شالخ کی عمر تیس برس کی تھی تو عابر پیدا ہوا۔ اس کے بعد پینتالیسویں برس کی عمر میں عابر سے فالغ اور فالغ کی عمر تیس برس کی تھی کہ ارغو پھر ارغو کی بتیس برس کی عمر میں شاروغ، اور شاروغ کی تیس برس کی عمر میں ناحور اور ناحور

کی انتیس برس کی عمر میں تارح پیدا ہوا۔ جس وقت تارح کی عمر پچھتر برس کی ہوئی اس وقت ابراہیمؑ پیدا ہوئے۔ اس حساب سے زمانہ طوفان سے ولادت ابراہیمؑ تک دوسوستانوے برس ہوتے ہیں۔ حضرت نوحؑ طوفان کے بعد تین سو پچاس برس زندہ رہے اور نوحؑ کے انتقال کے وقت ابراہیمؑ ترپن برس کے تھے، یوں آپ نے اپنے جداعلیٰ کا زمانہ پایا ہے۔ بعض مورخین کی یہ رائے ہے کہ ابراہیمؑ تمام بنی آدم کے جوان کے بعد ہوئے ہیں، جداعلیٰ ہیں۔ اس اعتبار سے جناب موصوف تیسرے جداعلیٰ نوح و آدم علیہ السلام کے بعد قرار پائے۔

## بابل شہر کا ذکر

علامہ ابن سعید کتاب البدر سے نقل کرتا ہے کہ جس نے اولاد حام ابن نوحؑ سے پہلے حکمرانی کی اور حکومت اور سلطنت کی بناڈالی، وہ کنعان بن کوش ابن حام بن نوح تھا۔ لیکن یہ معلوم نہیں کہ کنعان کس وجہ سے اور کس زمانے میں اپنی جائے ولادت شام سے زمین کے اس حصہ کی طرف چلا آیا۔ جسے اب سرزمین بابل کہتے ہیں۔ یہ شہر اٹھارہ کوس مربع میں بابل نامی شخص نے آباد کیا تھا۔ اس کے بعد نمرود نامی اس کالڑکا تخت حکومت پر بیٹھا، یہ بہت بڑا عظیم الشان بادشاہ ہوا ہے اور اس نے اکثر معمورات عالم پر قبضہ کرلیا۔ اس کی عمر نسبتاً دوسروں سے زیادہ ہوئی۔ بنی حام میں سے یہ پہلا آدمی ہے جس نے دین صابیہ اختیار کرلیا تھا۔ اسی کی دیکھا دیکھی تھوڑے دن بعد اولاد سام بھی اس مذہب کی طرف مائل ہوگئی۔

## نمرود سے لڑائی

سام ابن نوحؑ دجلے کے مشرقی جانب مقیم ہوا، یہ اپنے باپ کا جانشین اور وصی تھا۔ اس کے بعد ارفخشند ابن سام اس کی جائداد کا وارث ہوا، جسے ارفخشند روشن چراغ بھی کہتے ہیں، یہ بہت بڑا عابد، پرہیزگار، متقی تھا۔ بعدازاں شالخ ابن ارفخشند اس کا جانشین ہوا جو ایک مدت تک زندہ رہا۔ اس کے بعد عابر ابن شالخ اس کی قائم مقامی پر مامور ہوا، یہی کلدانیوں کو لے کر نمرود سے مقابل ہوا تھا لیکن نمرود اس پر متغلب ہوا اور اسے کوثا سے نکال دیا۔ عابر ان لوگوں کے ساتھ جو اس کے ساتھ تھے، مجدل کی طرف جو فرات اور دجلہ کے درمیان واقع ہے، چلا آیا۔

## عابر بن شالخ کا بیان

یہ عبرانیوں کا جداعلیٰ ہے جس کی صولت و حکومت مجدل میں قائم ہوئی۔ اس کے بعد فالغ ابن عابر اس کا وارث اور جانشین ہوا، یہ وہی ہے جس نے اولاد نوحؑ میں ملک تقسیم کیا تھا۔ اسی کے زمانے میں نمرود نے بابل میں ایک بڑا محل بنوایا جس کا ذکر مصحف پاک میں آیا ہے۔ فالغ کے بعد مورخین کے خیال کے بعد اس کالڑکا ملکان جانشین ہوا۔ جس کے زمانے میں نبطی اور جرامقہ اس خاندان پر غالب آئے۔ انہوں نے مجدل میں اپنے رعب و صولت کا سکہ چلایا۔ ملکان اسی حالت میں ایک لڑکا اتیانامی (جو خضر بھی کہے جاتے ہیں) چھوڑ کر انتقال کر گیا۔ باقی رہا ارغو ابن فالغ وہ اس واقعے کے بعد کلواذا کی طرف چلا آیا اور یہیں اس نے اپنے سچے دین کو خیرباد کہہ کر دین نبط یعنی صابیہ مذہب اختیار کیا، اس نے پھر ان میں اپنا نکاح کرلیا، اس کی نبطی بیوی سے اس کالڑکا شاروخ اور شاروخ سے ناحور اور ناحور سے تارح پیدا ہوا۔ تارح ابن ناحور ہی کو آزر کہتے تھے۔ نمرود نے اسے اپنے بیت الاصنام (بت خانے) کا داروغہ مقرر کیا۔ یہ نمرود ملوک جرامقہ سے ہے، اس کا نام ہاصد تھا اور یہ کوش ابن حام کا لڑکا تھا۔ (یوں کلام ابن سعید کا تمام ہوا)

## ابراہیمؑ کا مولد

تارح جسے آزر کہتے ہیں۔ توریت کے مطابق اس کے تین لڑکے ابراہیم، ناحور اور ہاران تھے۔ ہاران اپنے باپ کی حیات میں اپنا ایک لڑکا لوطؑ چھوڑ کر مرگیا۔ اس روایت کے مطابق حضرت لوطؑ ابراہیمؑ کے بھتیجے ہیں۔ مورخین ابراہیمؑ کی جائے پیدائش میں اختلاف کرتے ہیں۔ طبری کہتا ہے کہ بعضے کہتے ہیں کہ ابراہیمؑ اطراف کوثا یعنی سرزمین سواد میں پیدا ہوئے اور یہ قول ابن اسحاق کا ہے۔ کوئی یہ کہتا ہے کہ وہ حران میں پیدا ہوئے

تھے۔ کسی کا یہ خیال ہے کہ بابل میں پیدا ہوئے جبکہ عامہ سلف اس کے قائل ہیں کہ ابراہیمؑ نمرود بن کنعان ابن کوش بن سام کے زمانے میں پیدا ہوئے جب کہ کاہن یہ بتلا رہے تھے کہ ایک ایسا شخص پیدا ہونے والا ہے جو دین شاہی کا مخالف ہوگا اور وہ بتوں کو توڑ ڈالے گا۔ نمرود نے یہ سن کر لڑکوں کے قتل کا حکم دے دیا۔

## ابراہیمؑ کی پیدائش

اس لئے آپ کی ماں نے ایک گڑھے میں جا کر وضع حمل کیا۔ جب آپ بڑے ہوئے، عنفوان شباب کو پہنچے اور ستاروں کو دیکھا تو ان سے اللہ تعالیٰ کی ذات کو سمجھا اور نبوت حاصل کی۔ بعدازاں آپ اپنے باپ کے پاس آئے اور اسے توحید کی طرف بلایا۔ اس نے انکار کیا تو آپ نے بتوں کو توڑ ڈالا۔ اس جرم میں نمرود کے سامنے پکڑ کر لائے گئے اور پھر اس کے حکم سے آگ میں ڈالے گئے لیکن اللہ تعالیٰ نے اسے ایسا ٹھنڈا کر دیا کہ اس سے انہیں مطلق اذیت نہ پہنچی جیسا کہ قرآن میں موجود ہے۔ نمرود نے یہ معجزہ دیکھ کر قربانی کرنے کے لئے کہا، ابراہیمؑ نے جواب دیا کہ اللہ تعالیٰ تیرے کسی عمل کو قبول نہیں کرے گا جب تک تو ایمان نہ لائے گا۔ نمرود نے کہا کہ مجھ سے یہی ایک کام نہیں ہو سکتا۔

## ہجرت کا آغاز

اس واقعے کے بعد نمرود نے ابراہیمؑ سے کہا کہ میں اس چیز کے بدلے میں جس کی طرف تم مجھے بلاتے ہو، تمہارے رب کے لئے قربانی کرنا چاہتا ہوں۔ حضرت ابراہیمؑ نے جواب دیا کہ جب تک تم اس ذات واحد پر ایمان نہیں لاؤ گے، اللہ جل شانہ تمہاری کسی عبادت کو قبول نہیں کرے گا۔ نمرود نے کہا: "میں یہ نہیں کر سکتا، کیونکہ یہ میری شان کے خلاف ہے۔" اس کے بعد اس نے چار ہزار گایوں کی قربانی کی۔ اللہ جل شانہ نے پھر ابراہیمؑ کو ہجرت کا حکم دیا: چنانچہ اب آپ اپنے باپ تارح، ناحور بن تارح، ان کی بیوی ملکا بنت ہاران (تارح کے بھائی)، لوط بن ہاران اور اپنی زوجہ سارہؓ کے ساتھ کلدانیین کی سرزمین سے ہجرت کر کے حران چلے آئے۔

## سارہ علیہا السلام

مورخین نے لکھا ہے کہ سارہؓ ملکا بنت ہاران کی بہن تھیں تاہم بعضوں نے لکھا ہے کہ یہ شاہ حران کی بیٹی تھیں۔ دین ابراہیمی قبول کرنے کی وجہ سے جب ان کی قوم نے ان پر طعنہ زنی کی تو ابراہیمؑ نے ان سے اس شرط پر شادی کر لی کہ ان کو کوئی کسی قسم کی تکلیف نہ دے گا لیکن توریت میں ہے کہ سارہؓ سرزمین کلدانیین سے ابراہیمؑ کے ساتھ حران آئیں اور یہاں پر ابراہیمؑ سے ان کی شادی ہوئی۔ سہیلی میں لکھا ہے کہ سارہؓ ہاران ابن ناحور کی بیٹی تھیں جو ابراہیمؑ کے چچا تھے جبکہ ہاران کے لوطؑ لڑکے ہیں وہ تارح ابن ناحور کا لڑکا ہے۔ زمانہ قیام حران میں تارح (آزر) کا دو سو پچاس برس کی عمر میں انتقال ہو گیا تھا۔

## مصر کی طرف روانگی

اس کے بعد ابراہیمؑ نے اللہ کے حکم سے کنعان کی طرف ہجرت کی (جہاں پر ان کی نسل کی ترقی کی ابتدا ہوئی، دراصل یہی زمین تھی کہ جس کے دینے کا اللہ تعالیٰ نے وعدہ کیا تھا) آپ نے پچھتر برس کی عمر میں وہاں آ کر قیام کیا جہاں اب بیت المقدس ہے پھر کچھ دن بعد جب کنعان میں قحط پڑا تو آپ اپنے اہل بیت کے ساتھ مصر چلے گئے۔

## زوجہ کا گرفتار ہونا

اگرچہ ابراہیمؑ اپنے اہل بیت کے ساتھ مصر میں ایسے مقام پر مقیم ہوئے تھے جہاں پر آپ کو کوئی پہچانتا نہیں تھا لیکن سارہؓ کا حسن و جمال معمولی نہیں تھا لہٰذا رفتہ رفتہ اس کی خبر فرعون مصر کو پہنچی تو اس نے ابراہیمؑ کو طلب کر کے سارہؓ کے بارے میں استفسار کیا۔ ابراہیمؑ نے اس خیال سے

کہ شاید یہ مجھے قتل کر کے سارہؓ کو جبر سے نہ لے لے یہ کہہ دیا کہ وہ میری بہن ہے لیکن فرعون نے اس پر خیال نہ کیا، سارہ کو اپنے آدمیوں سے گرفتار کروا کر اپنی خلوت خاص میں منگوالیا۔ جب اس نے ایک بار یا بروایت مورخین تین بار سارہؓ کا قصد کیا تو اس کے ہاتھ ہر بار خشک ہو گئے یا کہ اس پر مرگی جیسی کیفیت طاری ہو گئی اور ہر مرتبہ وہ سارہؓ کی دعا سے اپنی اصلی حالت پر آ گئے، تب چوتھی یا دوسری بار اس نے سارہؓ سے اپنی اس بے جا دلیری کی معافی چاہی اور پھر ہاجرہ کو آپ کی نذر کر کے حضرت ابراہیمؑ کے پاس بھیج دیا۔

## ہاجرہ علیہا السلام

طبری نے لکھا ہے کہ جس فرعون نے سارہؓ کا ارادہ کیا تھا اس کا نام سنان بن علوان برادر ضحاک تھا۔ ظاہر ہے کہ یہ سنان ملوک قبط سے تھا۔ بہر حال اس واقعے کے بعد ابراہیمؑ اپنے اہل بیت کے ساتھ کنعان کی طرف چلے گئے۔ بعضوں نے لکھا ہے کہ جس نے سارہؓ کا قصد کیا تھا اور اس کے ہاتھ خشک ہو گئے یا وہ مرگی میں مبتلا ہو گیا تھا، اس کا نام شاہ اردن ہے، اسی نے افاقے کے بعد ہاجرہؓ کو آپ کی خدمت کے لئے آپ کو دے کر رخصت کیا جو ملوک قبط کی لونڈی تھیں۔

## کنعان میں آمد

اس کے بعد ابراہیمؑ مصر سے نکل کر اپنے متعلقین کے ساتھ کنعان کی طرف روانہ ہوئے اور مقام جبرون میں (جسے اب مقام خلیل کہتے ہیں) پہنچ کر قیام کیا۔ یہ وہی مقام ہے جسے صابئہ ہیکل مشتری اور زہرہ کہتے تھے اور متبرک سمجھ کر وہاں عود وغیرہ جلاتے تھے۔ عبرانیوں نے اسی کا نام ایلیا (اللہ کا گھر) رکھا تھا۔

## لوط علیہ السلام

حضرت لوطؑ یہاں تک تو ابراہیمؑ کے ساتھ رہے لیکن پھر وہ مویشیوں کی کثرت اور سبزہ زاروں کی قلت کی وجہ سے ابراہیمؑ سے الگ ہو کر فلسطین کی طرف چلے گئے۔ اگر چہ ہمارے مورخ نے ان کی سرگزشت اسی مقام پر تحریر کی ہے لیکن ہم ان کا حال مستقل طور سے آئندہ لکھیں گے۔

باب: ۶

# حضرت اسماعیلؑ کا بیان اوران کی زندگی کے حالات

مصر سے واپسی کے دس برس بعد سارہؑ نے یہ سوچ کر ابراہیمؑ کو ہاجرہ سے نکاح کرنے کی اجازت دی کہ شاید اللہ جل شانہ انہیں سے کوئی لڑکا مرحمت فرمائے کیونکہ جناب موصوف نے لڑکا ہونے کی دعا کی تھی اور اللہ تعالیٰ نے وعدہ کیا تھا لیکن سارہؑ کی عمر زیادہ ہو گئی تھی اور وہ لڑکا ہونے سے ناامید ہو چکی تھیں۔ جب ابراہیم نے ہاجرہ سے نکاح کیا تو آپ کی چھیاسی برس کی عمر میں اسمٰعیل ذبیح اللہؑ بطن ہاجرہ سے پیدا ہوئے۔ بعدازاں جناب باری سے یہ وحی نازل ہوئی کہ اس لڑکے کی بارہ اولادیں ہوں گی اور ہر ایک بڑے سلسلے کا رئیس ہوگا۔ اس کے بعد سارہؑ کو اس کی غیرت نے اتنا مجبور کر دیا کہ انہوں نے ابراہیمؑ پر ہاجرہؑ کے نکالنے کا دباؤ ڈالا۔

## مکہ کی طرف روانگی

اس فرمائش پر ابراہیمؑ کو سخت تردد کا سامنا ہوا تاہم اللہ جل شانہ نے تسلی دی اور ارشاد کیا کہ سارہؑ کی اس بارے میں اطاعت کرو لہٰذا ابراہیمؑ ہاجرہؑ اور اسمٰعیلؑ کو ایک خچر پر سوار کر کے کچھ تھوڑا سا زادِ راہ لے کر روانہ ہوئے اور خدا تعالیٰ کے حکم سے سرزمین مکہ میں ٹھہرا کر واپس ہوئے۔ جناب ابراہیمؑ کی رخصت کے وقت ہاجرہؑ نے گھبرا کر اپنے عزیز شوہر سے کہا "من امرك ان تتركنا بارض ليس فيها زرع ولا ماء" ترجمہ: "کس نے تم کو یہ حکم دیا ہے کہ تم ہمیں ایسی زمین میں چھوڑ جاؤ جہاں نہ کوئی درخت ہے اور نہ پانی ہے؟" ابراہیمؑ نے کہا "ربی امرنی" (میرے خدا نے یہ حکم دیا ہے) حضرت ہاجرہؑ نے جواب دیا "فَاِنَّهٗ لَن يُّضِيعَنَا" (وہ بے شک ہم کو ضائع نہیں کرے گا) وہ پھر خاموش ہو کر بیٹھ گئیں۔ ابراہیمؑ نے واپسی کے وقت بشریت کے تقاضے یا پدری الفت سے مضطرب ہو کر یہ دعا کی رَبَّنَا اِنِّي اَسْكَنْتُ مِنْ ذُرِّيَّتِي بِوَادٍ غَيْرِ ذِي زَرْعٍ عِنْدَ بَيْتِكَ الْمُحَرَّمِ رَبَّنَا لِيُقِيمُوا الصَّلٰوةَ فَاجْعَلْ اَفْئِدَةً مِّنَ النَّاسِ تَهْوِي اِلَيْهِمْ وَارْزُقْهُمْ مِّنَ الثَّمَرٰتِ لَعَلَّهُمْ يَشْكُرُوْنَ۔ (6:14) (اے رب میں نے ایسے میدان میں اپنی ایک اولاد بسائی ہے! جہاں کہ کھیتی نہیں ہے، تیرے محترم گھر کے پاس اے رب ہمارے تا کہ وہ نماز کو قائم رکھیں لہٰذا لوگوں کے دلوں کو ان کی طرف مائل رکھ اور انہیں روزی دے میووں سے شاید کہ وہ شکر کریں) اللہ جل شانہ نے آپ کی یہ دعا قبول فرمائی۔

## پیاس کا غلبہ

حضرت ابراہیمؑ کے چلے جانے کے بعد دونوں ماں بیٹے تنہا رہ گئے۔ ایک دو دن یا اسی دن وہ پانی ختم ہو گیا جسے روانگی کے وقت جناب ابراہیمؑ اپنے ہمراہ لائے تھے اور اسمٰعیلؑ کو غلبہ تشنگی نے بے تاب کیا۔ ہاجرہ بیتاب ہو کر کبھی پانی کی تلاش میں کوہ صفا پر چڑھ جاتیں، جب وہاں پانی کا نشان نہ ملتا تھا تو اسی پریشانی کی حالت میں مروہ کی چوٹی پر پہنچ جاتیں یہاں تک کہ آپ نے سات مرتبہ صفا سے مروہ اور مروہ سے صفا کی چوٹیوں پر چکر لگائے آٹھویں بار اپنے شیر خوار بچے کی رونے کی آواز سن کر دوڑ آئیں، اسمٰعیل اس وقت رو رہے تھے اور زمین پر پاؤں مار رہے تھے کہ حق سے عنایت الٰہی چشمہ زمزم ابل پڑا۔

## زمزم کا پھوٹنا

سدی سے روایت کی جاتی ہے کہ اسمٰعیلؑ کو ہاجرہؑ مقام حجر میں چھوڑ گئی تھیں۔ اور آپ نے ان کے لئے ایک چھپر بنا دیا تھا۔ جرائیل نے پھر

وہاں آ کر چشمہ کھول دیا اور انہوں نے ہی جا کر ہاجرہ کو اس سے آگاہ کیا اور یہ بھی بتلایا کہ اسی چشمے سے اللہ کے مہمان سیراب ہوں گے تھوڑے دنوں بعد اس لڑکے کا باپ آئے گا اور دونوں مل کر اللہ تعالیٰ کا گھر بنائیں گے۔ ہاجرہ نے دوڑ کر اپنے بچے کو چپ کرا دیا اور ابلتے ہوئے پانی کے چاروں طرف مٹی کی ایک مینڈھ سی بنادی۔ اس کے بعد آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اکثر فرمایا کرتے تھے یرحمها الله لو ترکتها لکانت علینا سائحة (اللہ ہاجرہ پر رحم کرے، اگر وہ اس چشمہ کو اسی طرح چھوڑ دیتیں تو ایک چشمہ جاری ہو جاتا)

## جرہم والوں کا آنا

اس وقت بنی جرہم پانی نہ ملنے کی وجہ سے اس غیر ذی ذرع سرزمین میں حیران پریشان پھر رہے تھے، جب انہوں نے ایک جگہ پرندوں کو اڑتے دیکھا تو اس طرف آئے جہاں پر ہاجرہؑ اپنے بیٹے اسمٰعیلؑ کے ساتھ بیٹھی ہوئی تھیں۔ بنی جرہم نے پہلے تو چشمہ کو تعجب بھری نگاہوں سے دیکھا پھر جب ان کی نظر بی بی ہاجرہؑ پر پڑی تو اور زیادہ متعجب ہوئے۔ وہ تھوڑی دیر سکوت کے عالم میں رہے۔ بعدازاں یہ لوگ ہاجرہؑ کی اجازت سے اسی مقام پر قیام پذیر ہو گئے۔ یوں ظاہراً یہی گروہ ان کی تنہائی کے رفع کرنے کا باعث ہوا۔ اسمٰعیلؑ نے اسی گروہ میں پرورش پائی، جوان ہوئے اور ان ہی لوگوں سے زبان عربی سیکھی۔ جرہم والوں نے پھر اپنے خاندان میں سے ایک عورت کے ساتھ آپ کی شادی کر دی۔ پھر ہاجرہؑ کا انتقال ہو گیا تو اسماعیلؑ نے ان کو مقام حجر میں دفن کر دیا۔

## حضرت اسحاق کی بشارت

جس وقت ابراہیمؑ حضرت ہاجرہؑ کو مکہ پہنچا کر شام واپس آئے اور بیت المقدس میں مقیم ہوئے تو اہل موتفکہ جہاں کہ لوطؑ اپنے چچا ابراہیم سے الگ ہو کر گئے تھے، عیاشی اور گناہوں کے ارتکاب میں حد سے بڑھ گئے۔ لوطؑ نے انہیں سمجھایا اور اللہ کی طرف بلایا مگر وہ لوگ انہیں جھٹلانے لگے۔ تب ان کے ہلاک کرنے کو اللہ جل شانہ نے ملائکہ کو بھیجا اور یہ سب ابراہیمؑ کی طرف ہو کر گزرے۔ ابراہیمؑ نے ان کی دعوت کی اور تعظیم و خدمت میں جان و دل سے مصروف ہوئے۔ اس کے بعد سارہؑ کے ہنسنے اور ملائکہ کے بشارت ولادت اسحٰقؑ اور یعقوبؑ کے واقعات پیش آئے جیسا کہ قرآن میں ذکر ہے۔ حضرت اسحاقؑ کی پیدائش کی بشارت فرشتوں نے ابراہیم کو اس وقت دی تھی جبکہ ان کی عمر سو برس کی ہو چکی تھی اور سارہ نوے برس کی تھیں۔

حضرت اسحاقؑ کی ولادت کے بعد اللہ تعالیٰ نے بیت اللہ بنانے کا حکم دیا، اس سے پہلے اسماعیلؑ پندرہ برس کے ہو چکے تھے۔ اس دوران ہاجرہؑ کا انتقال ہو گیا۔ تجہیز و تکفین کے بعد اسمٰعیلؑ کا دل مکہ سے اچٹ گیا اور انہوں نے شام کی سمت جانے کا فیصلہ کیا لیکن بنی جرہم نے آپس میں مشورہ کر کے اسمٰعیلؑ کو ارادے سے روکا اور ان کا نکاح عمارہ بنت سعید بن اسامہ بن اکیل سے کر دیا جو عمالقہ سے تھی۔

اس کے بعد ابراہیمؑ اپنی بیوی سارہؑ سے اجازت لے کر مکہ آئے، اس وقت ہاجرہؑ انتقال کر چکی تھیں اور اسمٰعیلؑ شکار کھیلنے کے لئے تشریف لے گئے تھے اور صرف عمارہ بنت سعید یعنی اسماعیلؑ کی زوجہ گھر میں موجود تھیں۔ ابراہیمؑ نے عمارہ سے یہ چند باتیں دریافت فرمائیں ''تم کون ہو؟ اسمٰعیلؑ کہاں گیا؟ ہاجرہؑ کا کب انتقال ہوا؟'' عمارہ نے کچھ ایسی ترش روئی سے جواب دیا کہ ابراہیمؑ ان کی بداخلاقی سے پریشان ہو گئے، وہ روانگی کے وقت یہ کہہ گئے ''اسماعیلؑ آئے تو کہہ دینا کہ اپنے گھر کا دروازہ تبدیل کر دو۔'' ابراہیم کے چلے جانے کے بعد جب اسمٰعیلؑ شکارگاہ سے واپس آئے تو عمارہ نے تمام واقعات بیان کئے اور یہ بھی بتایا کہ اس پیر مرد نے کہا ہے کہ ''تم گھر کا دروازہ بدل دو۔'' اسمٰعیلؑ نے عمارہ سے یہ کہا کہ وہ میرے باپ تھے، اور وہ مجھے ہدایت کر گئے ہیں کہ میں تمہیں طلاق دے دوں لہٰذا اب میں تم سے علیحدگی اختیار کرتا ہوں۔

## دوسری شادی

اس کے بعد اسمٰعیل نے سیدہ بنت مضاض بن عمرو جرہمی سے شادی کی۔ ایک عرصے کے بعد پھر ابراہیم تیسری بار سارہؑ سے اجازت لے کر

اسمٰعیل سے ملنے کے لئے آئے۔ اسمٰعیل اتفاق سے اس دن بھی موجود نہیں تھے۔ سیدہ بنت مضاض نے بڑی خوشی سے حضرت ابراہیم کا استقبال کیا، پانی گرم کر کے وضو کرایا، دودھ گوشت جو اس وقت گھر میں موجود تھا، خوشی سے پیش کیا اور معذرت کی ''یہاں گیہوں پیدا نہیں ہوتا اسی لئے ہم لوگ بھی دودھ، خرما اور شکار کیا ہوا گوشت کھا کر گزارا کرتے ہیں۔'' اس مہمان نوازی سے ابراہیمؑ بہت خوش ہوئے اور دعائے برکت کی۔ سیدہ نے ہر چند روکا لیکن وہ کب رک سکتے تھے کیونکہ بی بی سارہؓ نے رکنے کی اجازت نہیں دی تھی۔ بہر حال وہ سیدہ سے رخصت ہو کر شام کی طرف روانہ ہوئے اور روانگی کے وقت فرما گئے ''جب تمہارا شوہر آئے تو میرا اسلام کہنا اور کہہ دینا کہ اب تمہارے گھر کا دروازہ اچھا ہے، مجھے پسند آیا، اب اسے کبھی تبدیل نہیں کرنا۔'' جب اسمٰعیلؑ شکار کھیل کر واپس آئے تو سیدہ نے کمال تعظیم سے ابراہیمؑ کا نام بتلایا اور تمام ماجرا لفظ بہ لفظ کہہ سنایا۔ حضرت اسمٰعیلؑ نے سن کر فرمایا ''وہ میرے باپ تھے، وہ مجھے ہدایت کر گئے ہیں کہ میں تمہیں اپنے سے کبھی نہ جدا کروں۔''

## کعبے کی تعمیر

ان واقعات کے بعد اللہ تعالیٰ نے خانہ کعبہ بنانے کا حکم دیا۔ ابراہیمؑ شام سے جبرئیل کے ساتھ مکہ آئے پھر دونوں باپ بیٹوں یعنی ابراہیمؑ و اسمٰعیلؑ نے خانہ کعبہ اس طرح سے بنایا کہ ابراہیمؑ تو جڑائی کا کام کرتے تھے اور اسمٰعیل گارہ اور پتھر اٹھا اٹھا کر دیتے تھے، یہ دونوں بزرگ بناتے وقت اپنے رب سے یہ دعا کرتے جاتے تھے رَبَّنَا تَقَبَّلْ مِنَّا اِنَّکَ اَنْتَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ (بقرہ:127)۔ (اے ہمارے رب یہ کام ہمارا قبول کر، بے شک تو سمیع و علیم ہے)

جس وقت دیوار کافی بلند ہو گئی اور ابراہیمؑ جوڑائی نہ کر سکے تو وہ ایک پتھر پر کھڑے ہو کر کام کرنے لگے، یہ وہی مقام ہے جسے اب مقام ابراہیم کہتے ہیں۔ خانہ کعبہ جب تیار ہونے کے قریب پہنچا تو ابراہیمؑ نے اسمٰعیلؑ سے کہا کہ کسی اچھے پتھر کا ٹکڑا لاؤ تاکہ مقام رکن پر رکھ دوں جس سے لوگوں کو امتیاز باقی رہے۔ علماء کہتے ہیں کہ بوقبیس نے آواز دی تھی ''میرے پاس تمہاری امانت رکھی ہے، وہ لے لو'' جبکہ بعض یہ کہتے ہیں کہ جبرئیل نے حجر اسود کا پتہ بتلایا تھا۔ غرض جو کچھ ہوا اسمٰعیلؑ اس پتھر کو اٹھا لائے پھر ابراہیمؑ نے اسے اٹھا کر مقام رکن پر رکھ دیا۔ اسی حجر اسود کا طواف کے وقت بوسہ لیا جاتا ہے۔ بیت اللہ کے بننے کے بعد حضرت ابراہیمؑ حسب حکم باری تعالیٰ مکہ مکرمہ کے مقدس پہاڑ کی بلند چوٹی پر چڑھ گئے اور آواز بلند فرمایا یاایھا الناس ان اللہ قد بنی لکم بیتا و دعا کم الی حجہ فاجیبوہ...(اے لوگو! بے شک اللہ نے تمہارے لئے گھر بنا دیا ہے اور تمہیں اس کے حج و زیارت کو بلایا ہے لہٰذا تم لوگ آ جاؤ۔) اس کے بعد یہ دونوں بزرگ ان لوگوں کے ساتھ جو آپ پر ایمان لا چکے تھے، مقامات منٰی و عرفات کی طرف گئے اور وہاں قربانی کی۔ اس کے بعد انہوں نے خانہ کعبہ کا طواف کیا پھر ابراہیم شام کی سمت چلے گئے لیکن ہر سال خانہ کعبہ کی زیارت و حج کو آتے رہے۔

## قربانی کا حکم

خانہ کعبہ بنانے کے بعد ابراہیمؑ کو بذریعہ خواب جو کہ درحقیقت وحی تھی، اپنے فرزند کے ذبح کرنے کا حکم ہوا چنانچہ ابراہیمؑ نے اس کی تعمیل کی، عین وقت جنت سے اس کا فدیہ آیا اور وہ لڑکا بفضلہ بچ گیا جیسا کہ کلام پاک سے معلوم ہوتا ہے۔ تاہم علماء نے اس میں اختلاف کیا ہے کہ فرزند کون تھے؟ بعض کا خیال یہ ہے کہ اسمٰعیلؑ ذبیح اللہ تھے جبکہ چند کا گمان یہ ہے کہ اسحٰقؑ کے ذبح کرنے کا حکم ہوا تھا۔ یہ اختلاف صرف علماء کرام تک محدود نہیں بلکہ صحابہ عظام اور تابعین رضی اللہ تعالیٰ عنہم بھی اس میں شریک ہیں۔ ابن عباس، ابن عمر، الشعبی، مجاہد، حسن۔ محمد بن کعب القرظی رضی اللہ تعالیٰ عنہم اس امر کے قائل ہیں کہ اسمٰعیل ذبیح اللہ ہیں کیونکہ جناب رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم نے انا ابن الذبیحین (میں بیٹا ہوں دو ذبیحوں کا) فرمایا ہے تاہم یہ حدیث ان کے دعوے کو پورے طور سے ثابت نہیں کر سکتی کیونکہ عرب میں مجاز افخر اور مباہات کے وقت عام طور سے لوگ چچا کو بھی باپ کہہ دیا کرتے ہیں۔ اس کے علاوہ ان کی یہ دلیل بھی قابل قبول عقل نہیں ہے کہ باری تعالیٰ نے ارشاد کیا ہے فبشرنٰھا باسحٰق ومن وراء اسحٰق یعقوب (ہود:71) (پس ہم نے اس کو یعنی سارہؓ کو اسحاقؑ کے پیدا ہونے کی بشارت دی اور اسحاق کے بعد یعقوبؑ

کی پیدائش کی خوشخبری دی) اگر ذبیح اللہ اسحاقؑ ہی تسلیم کر لئے جائیں تو ان سے بعد یعقوب کی بشارت کے کوئی معنی پیدا نہیں ہو سکتے کیونکہ شباب کے شروع میں حکم ذبح صادر ہوا تھا۔ یہ حکم آئندہ یعقوبؑ کے پیدا ہونے کے منافی ہے اس وجہ سے کہ بشارت کی وجہ وہی علم الٰہی ہے جو پہلے سے ذبح ہونے کو تسلیم کر چکا تھا اور یہ مان لیا گیا تھا کہ یہ حکم صرف حضرت ابراہیم کا امتحان لینے کے لئے دیا گیا ہے۔

حضرت اسحاقؑ کے ذبیح اللہ ہونے کے بھی کئی بڑے صحابہ کرام قائل ہیں مثلاً عباس، عمر، علی، ابن مسعود، کعب احبار، زید بن اسلم، مسروق، سعید بن جبیر۔ عطاء۔ زہری مکحول۔ سدی۔ قتادہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین سے یہ شہادتیں ملتی ہیں کہ اسحاقؑ کو ذبح کرنے کا حکم ہوا تھا اور وہ ہی ذبیح اللہ ہیں۔ علامہ طبری کا خیال ہے کہ قول راجح یہی ہے کہ اسحاقؑ ذبیح اللہ ہیں کیوں کہ قرآن پاک کی نص سے یہ بات ظاہر ہوتی ہے کہ مبشر بہ (جس کی بشارت دی گئی ہو) ذبیح ہے اور یہ بشارت سوائے اسحاق کے ابراہیم کے کسی اور لڑکے کے حق میں واقع نہیں ہوئی جیسے کہ ہمارے اس دعویٰ کی شہادت آیہ کریمہ فَبَشَّرْنٰهُ بِغُلٰمٍ حَلِيمٍ (الصفت :101)۔ (پس بشارت دی ہم نے اس کو ایک حلیم لڑکے کی) دے رہی ہے کیونکہ یہ آیت اصل میں اس دُعا کی قبولیت کی خبر دے رہی ہے جو ابراہیم نے بابل سے ہجرت کرتے ہوئے خدا تعالیٰ کی خدمت میں کی تھی۔ آپ لوگ اچھی طرح سمجھ سکتے ہیں کہ یہ سارے حالات ہاجرہؑ سے پہلے کے ہیں کیونکہ ہجرت کے بعد ہاجرہؑ مصر میں سارہؑ کو دی گئیں اور مصر سے واپسی کے بعد سارہؑ نے حضرت ہاجرہ کا عقد ابراہیم سے کروایا۔ اس صورت میں مبشر بہ ابن سارہ یعنی اسحٰقؑ ہوں گے نہ کہ اسمٰعیل اور وہی اس دلیل سے ذبیح اللہ ہیں۔ باقی رہا یہ امر کہ ملائکہ نے جس وقت کہ وہ ابراہیمؑ کے یہاں مہمان تھے اور قوم لوطؑ کو ہلاک کرنے جا رہے تھے، سارہؑ کو بیٹا پیدا ہونے کی بشارت دی تھی، یہ اسی پہلی بشارت کی تجدید ہے جو ہجرت کے وقت ابراہیمؑ کو دی گئی تھی۔ (اب طبری کا بیان ختم ہوا)

## سارہؑ کا انتقال

اس کے بعد ایک سو ستائیس برس کی عمر میں حضرت سارہؑ کا قریہ جبرون بلاد بنی حبیب کنعان میں انتقال ہو گیا۔ ابراہیمؑ نے عفرون بن صحر سے ایک قطعہ زمین باوجود یکہ وہ مفت دینے پر راضی تھا، چار سو مثقال چاندی دے کر خریدا اور اس میں سارہؑ کو دفن کر دیا۔ اس کے بعد ابراہیمؑ نے قطورا (یا قنطورا) بنت یقطن کنعانیہ سے شادی کی۔ توریت کے مطابق اس کے بطن سے چھ لڑکے زمران۔ یقشان۔ مدان۔ مدین۔ اشبق۔ شوخ پیدا ہوئے۔ توریت میں درج ہے کہ یقشان کے دو لڑکے سبا اور وذان پیدا ہوئے۔ وذان سے اشور۔ لطوسیح۔ لاسیم پیدا ہوئے جبکہ مدین سے پانچ لڑکے عیفا۔ عیفین۔ حنوخ۔ افیداع۔ الزاعا وجود میں آئے۔

## ابراہیمؑ کا خاندان

علامہ سہیلی کا یہ خیال ہے کہ ان لڑکوں کے علاوہ ابراہیمؑ کی ایک چوتھی بیوی حجین یا حجون بنت اہیب نامی بھی تھی جس سے پانچ لڑکے کیسان، فروح، اسیم، لوطان، نافس پیدا ہوئے تھے۔ علامہ طبری بنی قنطورا کا ذکر کرتے ہوئے یقشان کو لکھ کر تحریر کرتا ہے کہ بقیہ سب ابراہیمؑ کی بی بی رعوہ نامی کے بطن سے پیدا ہوئے تھے۔ یوں ابراہیمؑ کے لڑکوں کی صحیح تعداد تیرہ ہوئی۔ اسماعیلؑ جو سب لڑکوں سے بڑے تھے وہ بی بی ہاجرہؑ سے، اسحاقؑ بطن سارہؑ سے اور چھ قنطورا سے جیسا کہ توریت میں ہے۔ پانچ لڑکے بروایت سہیلی حجین اور طبری کے خیال میں رعوہ کے بطن سے پیدا ہوئے۔

## ابراہیمؑ کا انتقال

ابراہیمؑ نے اسحاقؑ سے اس امر کا اقرار لے رکھا تھا کہ وہ کنعانیوں میں شادی نہیں کریں گے اس وجہ سے آپ مقام حران میں جو آپ کی پہلی ہجرت گاہ تھی اور جہاں آپ کے قبیلہ و قوم کے لوگ رہتے تھے، اسحاقؑ کو لے کر آئے اور رفقا بنت بتویل بن ناحور بن آزر سے اس کا نکاح کر دیا۔ اسحاق اس وقت چالیس برس کے تھے کہ ابراہیم کی حالت حیات ہی میں یعقوب اور عیصو توام پیدا ہوئے۔ اس کے بعد ایک سو پچھتر برس کی عمر میں ابراہیمؑ کا شام میں انتقال ہو گیا۔ آپ حضرت سارہؑ کے پاس اسی زمین کے قطعہ میں دفن کئے گئے، اب اسی مقام کو خلیل کہتے ہیں۔ اللہ جل شانہ

نے آپ کی آئندہ نسلوں کو نبوت اور کتاب سے سرفراز فرمایا۔

## اسمٰعیلؑ کا انتقال

اسماعیل جیسا کہ قبل انتقال ابراہیمؑ مکہ میں رہتے تھے، ان کی وفات کے بعد بھی مکہ میں رہے۔ آپ بنی جرہم میں نشوونما پا کر ان کی نیز ان عمالقہ کی طرف جو اطراف مکہ میں رہتے تھے اور اہل یمن کی طرف مبعوث ہوئے۔ ان میں سے کچھ لوگ تو ایمان لائے جبکہ بعض بدستور کفر والحاد ہی کے راستہ پر رہے۔ توریت میں لکھا ہے کہ آپ کے انتقال کے وقت آپ بنی جرہم میں بارہ لڑکے نبایوت (جس کو عرب نابت یا نبت کہتے ہیں) قیدار، ادبیل، بسام، مشمع، ذوما، مسا، حراہ، قیما، یطور، نافس اور قدما چھوڑ گئے۔ ابن اسحاقؒ کی روایت شہادت دیتی ہے کہ اسماعیلؑ کی عمر اس وقت ایک سوتیس (130) برس کی تھی۔ آپ اپنی ماں کے پاس میزاب اور حجر اسود کے درمیان دفن کیے گئے۔ توریت میں ہے کہ ان کی عمر ایک سو سینتیس (137) سال تھی۔ یہ بھی لکھا ہے کہ ان کی اولاد جویلہ سے شور قبالہ مصر تک اثور کی جانب آباد ہوگئی۔ توریت کے علماء کے نزدیک جویلا سے جنوب برقہ، شور سے ارض حجاز اور اثور سے بلاد موصل و جزیرہ مراد ہے۔

## اسمٰعیلؑ کا خاندان

حضرت اسمٰعیلؑ کے بعد نابت بن اسمٰعیل بیت اللہ کا متولی ہوا، وہ مکے میں اپنے بھائیوں کے ساتھ مقیم رہا، یہاں تک کہ ان کی نسل میں اتنی ترقی ہوئی کہ وہ مکے میں نہ سما سکے اور حجاز کے اطراف و جوانب میں پھیل گئے۔ بطون عدنان کی نسبت اکثر علماء کا یہ خیال ہے کہ یہ نابت ابن اسمٰعیل کی طرف منسوب ہیں اگرچہ بعض نے اس قول سے اختلاف بھی کیا ہے، ان کا خیال ہے کہ عدنانی عرب قیدار ابن اسماعیل کی اولاد سے ہیں اگرچہ علمائے نسب نے نابت کے سوا اسمٰعیل کے کسی اور لڑکے کی اولاد کا کچھ تذکرہ نہیں کیا۔ اکثر علماء کا خیال یہ بھی ہے کہ قحطانی عرب بھی اسمٰعیلؑ کی کسی اولاد کی نسل سے ہیں اس لحاظ سے حضرت اسماعیلؑ تمام عرب کے (جو ان کے بعد ظہور میں آئے) مورث اعلیٰ اور جد اکبر ہوئے۔ واللہ اعلم۔

باب: ۷

# حضرت یعقوب کے حالات زندگی

اس دوران حضرت اسحاقؑ فلسطین میں رہے، انہوں نے طویل عمر پائی۔ وہ اخیر عمر میں نابینا ہو گئے۔ آپ نے کیونکہ یعقوب کے لئے برکت کی دعا کی تھی، اسی وجہ سے عیصو برہم ہو کر یعقوبؑ کے قتل کے درپے ہو گئے۔ رفقاء بنت تبویل نے یعقوب کو اس سے آگاہ کر کے حران چلے جانے کی رائے دی۔ چنانچہ یعقوبؑ رات کو اپنے گھر سے نکل کر حران کی طرف روانہ ہو گئے۔ وہ شام سے صبح تک سفر کرتے رہتے، جب صبح ہو جاتی تو ٹھہر جاتے تھے اسی وجہ سے اللہ تعالیٰ نے آپ کو اسرائیل کے لقب سے یاد کیا ہے۔ آپ حران میں پہنچ کر اپنے ماموں لابان بن تبویل کے پاس پہنچ کر مقیم ہوئے۔ بعد ازاں لابان بن تبویل نے اپنی بڑی لڑکی لیا نامی کا نکاح یعقوبؑ سے کر دیا جبکہ خدمت کے لئے زلفہ کو دیا۔ اس کے بعد چھوٹی لڑکی راحیل نامی کو بھی اپنے بھانجے یعقوبؑ کے نکاح میں دیا اور جہیز میں بلہا کو دیا۔

## آل یعقوبؑ

لیا سے سب سے پہلے روبیل اس کے بعد شمعون پھر لاوی اس کے بعد یہودا یکے بعد دیگرے پیدا ہوئے۔ اس وقت تک کیونکہ راحیل سے کوئی اولاد پیدا نہیں ہوئی تھی اس وجہ سے اس نے اپنی بلہا خادمہ یعقوبؑ کو ہبہ کر دی۔ جس کے بطن سے دان اور نفتالی پیدا ہوئے۔ لیا نے بھی یہ دیکھ کر اپنی زلفہ خادمہ یعقوبؑ کو دے دی۔ تھوڑے دن بعد اس کے بطن سے کاد اور آشر پیدا ہوئے۔ اس کے بعد پھر لیا کے بطن سے یساخر اور زبولون پیدا ہوئے یعقوبؑ کے دس لڑکے پورے ہو چکے تھے کہ راحیل نے جناب باری میں لڑکے کی دعا کی، اللہ تعالیٰ نے ان کی دعا قبول کر لی اور ان کے بطن سے حضرت یوسفؑ پیدا ہوئے۔

## کنعان کی طرف ہجرت

یعقوبؑ بیس برس تک حران میں رہے اس کے بعد وہ خدا تعالیٰ کے حکم سے کنعان کی طرف روانہ ہوئے۔ اگرچہ لابان (یعقوب کا ماموں) اس فیصلے کا مخالف تھا اسی لئے واپس لانے کی غرض سے دو ایک منزل تک یعقوبؑ کے ساتھ ساتھ آیا۔ لیکن جب اس نے یعقوبؑ کو واپس ہوتے نہیں دیکھا تو ناچار بھیڑ بکریوں کا ایک گلہ دے کر حران کی طرف واپس چلا گیا۔ یعقوبؑ پھر منزل بمنزل کوچ کرتے ہوئے روانہ ہوئے حتیٰ کہ عیصو شہر کے قریب پہنچے۔ عیصو نے ان دنوں جبل یسعین جو کہ (سرزمین شام میں عمان وایلہ کے درمیان واقع دو مقامات) کرک اور شوبک میں واقع ہے رہتا تھا۔ عیصو نے بھیڑ بکریوں کا گلہ دیکھ کر اس کے چرواہوں سے دریافت کیا۔ "یہ بھیڑ بکریاں کس کی ہیں؟" چرواہے چونکہ پہلے ہی سے سکھا دیئے گئے تھے لہٰذا ایک زبان بول اٹھے۔ "یہ بکریاں یعقوب نامی عیصو کے چرواہے کی ہیں۔" عیصو یہ سن کر خاموش ہو کر چلا گیا اس کے بعد یعقوبؑ نے کچھ بکریاں اور کچھ بھیڑ عیصو کے پاس تحفتاً بھیجیں جس سے عیصو کا دل یعقوبؑ کی طرف سے صاف ہو گیا۔

## حضرت اسحاق کا انتقال

اسی زمانے میں اللہ تعالیٰ نے یعقوبؑ کو بذریعہ وحی مطلع کیا کہ "آج سے تمہارا نام اسرائیل ہوگا۔" اس کے بعد یعقوبؑ نے ارشالیم (یروشلم یعنی بیت المقدس) پہنچ کر ایک کھیت خرید لیا اور وہیں مقیم ہو گئے۔ اس مقام پر راحیل پھر حاملہ ہوئیں معین مدت گزر جانے کے بعد یعقوبؑ کے بارہویں لڑکے بنیامین پیدا ہوئے۔ راحیل نے زچہ خانے میں انتقال کیا اور بیت اللحم میں دفن کی گئیں۔ اس کے بعد یعقوبؑ قریہ حبرون میں اپنے

والد اسحٰق کے پاس چلے آئے اور وہیں مقیم رہے یہاں تک کہ اسحاقؑ کا ایک سو اسی برس کی عمر میں انتقال ہو گیا، آپ اپنے والد ابراہیمؑ کی قبر کے قریب دفن کیے گئے۔

## یوسف علیہ السلام

یوں یعقوبؑ اپنے باپ کے قائم مقام ہوئے۔ ان کے تمام لڑکے ان کے پاس رہے یہاں تک کہ یوسفؑ بڑے ہوئے اور انہوں نے اپنے مشہور خواب کا حال بیان کیا۔ وہ پھر ایک دن بھائیوں کے ساتھ بکریاں چرانے کے لئے گئے، بھائیوں نے انہیں کنوئیں میں ڈال دیا۔ مسافروں نے نکال کر عربوں کے ہاتھ بیس مثقال پر فروخت کیا۔ عربوں سے عزیز مصر نے انہیں خرید لیا۔ ابن اسحاق نے لکھا ہے کہ عزیز مصر کا نام طفیر بن رحیب تھا جبکہ فرعون مصر ان دنوں عمالقہ میں سے ریان بن ولید بن دومنع تھا۔ الغرض یوسفؑ نے عزیز مصر کے یہاں پرورش پائی پھر زلیخا کے ساتھ چند واقعات پیش آئے۔ بعد ازاں وہ قید میں رہے اور قیدیوں کے خواب کی تعبیر بیان کی۔ اس کے بعد بادشاہ مصر نے انہیں بخوف قحط، زمانہ قحط میں خزائن زراعت کا منتظم بنایا اور ملکی انتظام تمام ان کے سپرد کر دیا جیسا کہ قرآن مجید میں مذکور ہے۔ یوسفؑ کی عمر اس وقت تیس برس کی ہو چکی تھی۔ بعضے کہتے ہیں کہ اطفیر کی معزولی کے بعد اور چند کہتے ہیں کہ اس کے مرنے کے بعد یوسف متولی وزارت ہوئے۔ انہوں نے پھر زلیخا سے شادی کر لی اور اس کی تمام جائیداد کے مالک ہو گئے۔ یہی امور ان کے سب بھائیوں اور باپ کے یک جا ہونے کے ظاہری اسباب ہیں کیونکہ جب کنعان میں قحط پڑا تو ان کے بھائی غلہ اور جنس لینے کے لئے مصر میں آئے، یوسفؑ نے ان کی قیمت انہیں واپس کر دی تھی اور تمام بھائیوں کو بلوایا تھا۔ یہی ان کے تمام بھائیوں اور باپ کے جمع ہونے کا سبب ہوا۔ یہ واقعہ اس وقت پیش آیا جبکہ یعقوبؑ بوڑھے اور نابینا ہو چکے تھے۔

## حضرت یعقوبؑ کا انتقال

جب منزلیں طے کرنے کے بعد یعقوبؑ بلبیس کے قریب پہنچے تو حضرت یوسفؑ بعض علمائے تاریخ کے مطابق فرعون مصر کے ساتھ اپنے باپ کے استقبال کی غرض سے مصر سے باہر آئے۔ انہوں نے پھر سرزمین بلبیس اپنے بھائیوں کو رہنے اور منتفع ہونے کی غرض سے دیدی۔ یعقوبؑ کے ساتھ ان ستر آدمیوں کے علاوہ جو آپ کے خاندان سے تھے، ایوب بن بر جما بن زبرج بن رعویل بن عیصو بھی تھے، یہ سب کے سب بلبیس میں مقیم ہوئے۔ اس واقعہ کے سترہ برس بعد ایک سو چالیس برس کی عمر میں یعقوبؑ کا انتقال ہو گیا۔ یوسفؑ فرعون مصر کی اجازت سے رؤساء مصر کے ساتھ یعقوبؑ کا تابوت مصر سے لے کر روانہ ہوئے۔ راستے میں کنعانیوں سے کچھ بحث و تکرار ہوئی، لیکن انہوں نے پھر خیریت سے سرزمین شام میں ابراہیمؑ و اسحاقؑ میں اپنے والد کو لے جا کر دفن کیا اور الٹے پاؤں مصر واپس آ گئے۔

## یوسفؑ کا انتقال

حضرت یعقوبؑ کے انتقال کے بعد ان کے خاندان والے مصر میں یوسفؑ کے پاس ہی رہے یہاں تک کہ یوسفؑ کا ایک سو بیس برس کی عمر میں انتقال ہو گیا۔ آپ کی نعش کو ایک تابوت میں رکھ کر اسے نیل کے کسی علاقہ میں دفن کر دیا گیا۔ یوسفؑ نے وفات کے وقت یہ وصیت کی تھی کہ جس وقت بنی اسرائیل ارض موعودہ کی طرف روانہ ہوں اس وقت آپ کا تابوت بھی نکال کر ساتھ لے جائیں اور وہاں اسے دفن کریں چنانچہ یہ وصیت برابر محفوظ چلی آئی یہاں تک کہ بنی اسرائیل مصر سے خروج کے وقت تابوت کو مصر سے نکال لے گئے۔

حضرت یوسفؑ کے انتقال کے بعد آپ کے بھائی اور لڑکے فراعنہ مصر کے سایہ عاطفت میں باقی رہ گئے، رفتہ رفتہ ان کی نسلی ترقی اس حد تک پہنچ گئی کہ اراکین دولت مصر نے ان کی کثرت سے ڈر کر انہیں دبانا اور ان سے خدمت کے کام لینے شروع کر دیئے۔

## آل یعقوب

مسعودی نے لکھا ہے کہ یعقوبؑ اپنے لڑکوں اور پوتوں کے ساتھ جس وقت یوسفؑ کے پاس آئے اس وقت کل ستر آدمی تھے لیکن جب موسیٰ

کے ساتھ وہ مصر سے نکلے تو صرف ان لوگوں کی تعداد جو مسلح ہو سکتے تھے، چھ لاکھ یا اس سے کچھ زائد تھی۔ ہم نے اس کی بابت مقدمۃ الکتاب میں بحث کی ہے لہٰذا اس مقام پر اس قصہ کو چھیڑ کر طول نہیں دینا چاہتے۔ توریت میں اس تعداد کے منصوص ہونے سے یہ تعداد تحقق و متعین نہیں ہو سکتی کیونکہ مقام مبالغہ میں اظہار کثرت مقصود ہوتا ہے نہ کہ نص اعداد۔

حضرت یوسفؑ کے بہت سے لڑکے تھے لیکن ان میں سے مشہور دو ہیں یعنی ایک افرائیم دوسرے منشی، یہ دونوں اسباط میں شمار کئے جاتے ہیں کیونکہ انہوں نے حضرت یعقوبؑ کا زمانہ پایا تھا۔ جناب موصوف نے انہیں اپنی اولاد میں شمار کیا تھا اور ان کے حق میں دعائے برکت کی تھی۔

## حضرت یوسف مصر میں

چند مورخین جنہیں تحقیق سے سروکار نہیں، یہ خیال کرتے ہیں کہ یوسفؑ آخر مصر کے بادشاہ ہو گئے تھے۔ لطف یہ ہے کہ اس کی تائید میں چند مفسرین یوسفؑ کا یہ قول پیش کرتے ہیں رَبِّ قَدْ اٰتَيْتَنِيْ مِنَ الْمُلْكِ (یوسف :101)۔ (اے رب تو نے مجھے ملک دیا ہے) حالانکہ یہ کوئی دلیل نہیں کیونکہ جو شخص کسی چیز پر قبضہ کر لیتا ہے گو وہ کسی خصوصیت کی وجہ سے ہو یا باعتبار استیلاء و غلبہ ملک کہلاتا ہے۔ مکان، گھوڑے، خادم کے قابضین کو بھی ملک سے تعبیر دیا جاتا ہے۔ اس کے یہ معنی نہیں کہ ملک اور قدرت کا لحاظ نہ ہوا گرچہ وہ ایک ہی شاخ اور ایک ہی کے لئے ہوا سے بھی بادشاہ کہیں گے۔ عرب کا یہ دستور قدیم ایام سے چلا آتا ہے کہ وہ اہل قریٰ (گاؤں والوں) اور اہل مدائن (شہر والوں) کے رؤساء کو ملوک کہا کرتے ہیں، لہٰذا اس زمانے میں تم وزیر مصر کی نسبت کیا خیال کر سکتے ہو کہ عرب کے سادہ لوح آدمی انہیں بادشاہ کیسے نہ کہیں گے۔ خلافت عباسیہ میں اطراف بلاد کے عمال کو ملوک کہتے ہیں لہٰذا اس صورت میں یہ استدلال کافی نہیں۔ دوسری دلیل یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے وَكَذٰلِكَ مَكَّنَّا لِيُوْسُفَ فِي الْاَرْضِ (یوسف:56) لیکن یہ آیت بھی اس کی مستند نہیں ہو سکتی کیونکہ ملک کے بغیر بھی تمکین ہو سکتی ہے چونکہ یوسف امور زراعت اور اس کے انتظام کے متولی ہوئے تھے جیسا کہ قرآن میں ہے اجْعَلْنِيْ عَلٰى خَزَآئِنِ الْاَرْضِ اِنِّيْ حَفِيْظٌ عَلِيْمٌ (یوسف:55) اس وجہ سے قصے کے انداز سے معلوم ہوتا ہے کہ یوسف سلطنت فرعون کے ناظم تھے نہ کہ جیسا لفظ ملک سے جو کہ ان کی دعا میں ہے، بادشاہ ہو گئے تھے۔ ہم اس دلیل سے جو کہ قرائن سے ثابت ہو گئی ہو ایسے توہمات اور موضوع قصوں کی طرف مائل نہیں ہو سکتے۔ توریت میں صاف لکھا ہے کہ یوسفؑ نہ تو بادشاہ ہوئے تھے اور نہ مصر کے وہ مالک بنے تھے۔ یہ امر طبعی ہے کہ شوکت و تصرف کے لحاظ سے جس وقت یوسفؑ کے بھائی آئے تھے، یوسفؑ نے اپنے اظہار اجلال کے لئے ملک کا لفظ کہہ دیا ہو جیسا کہ مقدمۃ الکتاب میں ہم لکھ آئے ہیں۔ واللہ اعلم۔

## عیصو کا خاندان

عیصو ابن اسحاقؑ جبال یسعین (یعنی بنی حوری قبائل کنعان) میں مقیم ہوا جو جبال شرات کے نام سے معروف اور تبوک و فلسطین کے درمیان واقع ہے اور جسے ان دنوں بلاد کرک اور شوبک کہتے ہیں۔ توریت کی روایت کے مطابق ان کی نسلی شاخوں سے بنو لوطان، بنو شوبال، بنو صمقون، بنو عنا، بنو دیشوق، بنو یصد اور بنو دیسان کی سات شاخیں اور بنو دیشون سے اشبان موجود تھے۔ عیصو نے پہلے ضا بن یسعین (بنی حوئی) کی لڑکی اہلیقاما سے نکاح کیا جس کے بعد عاذا بنت ایلول اور یاسمت بنت اسماعیلؑ سے شادی کی۔ عاذا کے بطن سے الیفاذ عیصو کا لڑکا پیدا ہوا، اس کے بعد بطن یاسمت بنت اسماعیلؑ سے رعویل اور بطن اہلیقامہ سے یعوش، یعلام، قورح تین لڑکے پیدا ہوئے۔

سب سے بڑے لڑکے الیفاز کے چھ لڑکے پیدا ہوئے یعنی یتمال، اومار، صفو، کعتام، قنال اور عمالق۔ یہ چھٹا لڑکا سریہ کے بطن سے ہے جس کا نام تمناع تھا۔ عویل بن عیصو کے چار لڑکے یعنی ناحۃ، زیدم، شتما اور مزا پیدا ہوئے۔

توریت میں درج ہے کہ عیصو کا نام ادوم تھا، اسی وجہ سے بنی عیصو کو بنی ادوم بھی کہتے ہیں۔ بعض اسرائیلی مورخین کا یہ خیال ہے کہ ادوم اس پہاڑ کا نام ہے جہاں عیصو آ کر مقیم ہوا تھا۔ ادوم عبرانی زبان میں جبل احمر کو کہتے ہیں جہاں نباتات کا نام و نشان نہ پایا جاتا ہو۔ اسی لفظ نے بعض مورخین کو اس مغالطہ میں ڈال رکھا ہے کہ قیاصرہ روم عیصو کی اولاد سے ہیں۔ طبری کہتا ہے کہ روم اور فارس رعویل ابن یاسمت کی اولاد سے ہیں لیکن یہ تمام

روایتیں صحت اور صداقت سے بہت دور ہیں۔ میرے نزدیک روم، روس بانی رومہ کی طرف منسوب کئے جاتے ہیں نہ کہ ادوم (عیصو) کے جانب۔

## بنو عیصو کا بیان

بنو عیصو نے بعد میں سرزمین یسعین میں اتنی زیادہ ترقی کی کہ تھوڑے دنوں میں وہ بنی جوی (کنعانی) اور بنی مدین پر ان کے علاقوں میں ایلہ تک غالب آ گئے۔ ان میں پھر تمدن و معاشرت کی بو آ گئی، وہ بادشاہ اور امیر بھی ہوئے۔ ان میں سے فالع بن ساغور اور اس کے بعد یودب بن زیدح تھا، اس کے بعد ہداد بن مداد ہوا جس نے بنو مدین کو ان کے علاقے سے نکال دیا۔ ہداد کے بعد بنو عیصو میں نسلاً بعد نسل حکومت و دولت چلی آئی اور یکے بعد دیگرے بادشاہ ہوتے رہے یہاں تک حضرت یوشعؑ نے شام پر فوج کشی کی اور اریشا کو فتح کر لیا۔ یوں انہوں نے تمام بنو عیصو سے سلطنت و حکومت چھین لی۔ اس واقعہ کے بعد بخت نصر نے بیت المقدس پر حملے کے وقت انہیں پامال کیا۔ ان میں سے بعض یونان اور بعض افریقہ چلے گئے۔ اسرائیلی علماء کے مطابق عمالق بن الیفاز کی نسل سے عمالقہ شام ہیں لیکن نسابین عرب اس سے اختلاف کرتے ہیں، وہ کہتے ہیں کہ عمالقہ شام عملاق بن لاوذ کی اولاد سے ہیں جیسا کہ ہم نے اوپر بیان کیا ہے۔

## مدین بن ابراہیم کا ذکر

اس دوران مدین ابن ابراہیمؑ نے لوط کی لڑکی سے نکاح کیا، اللہ تعالیٰ نے ان کی نسل میں اتنی برکت عنایت فرمائی کہ شام کے بڑے بڑے قبائل انہیں کی نسل اور لواحقین سے ہیں۔ اس کے پانچ لڑکے عیفا۔ عیصن۔ حنوخ۔ ابنداع۔ الزاعا تھے۔ وہ شام کے اطراف میں بحیرہ قوم لوطؑ اور حجاز کے قریب سرزمین معان میں رہتے تھے، ان علاقوں کے یہی لوگ مالک تھے۔ چند برسوں بعد جب وہ بت پرستی اور خیانت کی طرف مائل ہوئے تو اللہ تعالیٰ نے انہیں میں سے حضرت شعیب بن نویل بن رعویل ابن عیا بن مدین کو مبعوث کیا۔ علامہ سہیلی کہتا ہے کہ یہ اہل مدین محضر بن جندل بن یعصب بن مدین کی اولاد سے ہیں اور شعیبؑ ان کے نسبی بھائی ہیں۔ ان میں بھی متعدد بادشاہ گزرے ہیں جو کلمات ابجد سے موسوم تھے۔ وغیرہ نظر، ابن حبیب کتاب البدء میں حضرت شعیبؑ کو نویب بن اعزم بن مدین کا لڑکا تحریر کرتا ہے جبکہ سہیلی انہیں ابن عیفا تحریر کرتا ہے بہرحال یہ وہی شعیبؑ ہیں جن کے پاس موسیٰؑ ہجرت کر کے گئے تھے اور جن کی لڑکی سے ان کا نکاح ہوا تھا۔ ان ہی سے آداب کتاب نبوت کی آپ نے تعلیم لی تھی جس کا تفصیلی بیان موسیٰؑ کے تذکرے میں آئے گا۔

علامہ ضمیری کہتا ہے کہ جس سے موسیٰؑ نے مزدوری کرنے کا ٹھیکہ لیا تھا اور جس نے موسیٰؑ کی شادی کی تھی وہ بشیر بن رعویل ہیں۔ توریت میں آیا ہے کہ ان کا نام یبثر تھا، رعویل ان کا باپ یا چچا تھا جو عقد نکاح کا متولی و وکیل ہوا تھا۔ اسی مدین سے شام میں بنی اسرائیل لڑے تھے اور انہیں مغلوب کر کے ان کی حکومت چھین لی تھی۔

## لوط علیہ السلام

لوطؑ ہاران برادر ابراہیمؑ کے لڑکے تھے۔ وہ اپنی قوم کی ہلاکت کے بعد فلسطین میں اپنے چچا ابراہیمؑ کے پاس چلے آئے اور یہیں ان کا انتقال ہوا۔ تحقیق کے مطابق ان دنوں مؤتفکہ میں سدوم کے پانچ بڑے گاؤں تھے اور وہاں کے سب لوگ خلاف وضع فطرت فواحش کے مرتکب ہوتے تھے لوطؑ نے انہیں خوب سمجھایا لیکن ان میں سے کسی کے کان پر جوں تک نہ رینگی نتیجہ کے طور پر سب کے سب ہلاک کر دیئے گئے اِلَّا مَا شَاءَ اللّٰہُ (مگر یہ کہ جس کو اللہ نے چاہا)۔

## لوطؑ کا خاندان

توریت کی روایت کے مطابق لوطؑ کے دو لڑکے عمون اور موآئی تھے، ان دو کی نسلوں میں اللہ تعالیٰ نے ایسی برکت مرحمت فرمائی کہ شام کے

اکثر قبائل انہیں کی نسلوں سے ہیں۔ بعد میں ان کی آئندہ نسلوں نے سرزمین فلسطین چھوڑ کر اطراف بلقاء میں سکونت اختیار کر لی تھی۔ وہ بنی اسرائیل سے اکثر مقابلہ کرتے رہتے تھے جسے ہم بنی اسرائیل کے تذکرے میں بیان کریں گے۔ انہیں میں سے بلعام بن باعور بن رسیوم بن برسیم بن موآئی مشہور زاہد تھا جس کا قصہ اور اس کی وہ دعا جو شاہ کنعان اور بنی اسرائیل کی جنگ کے زمانے میں شاہ کنعان کے کہنے سے کی تھی، توریت میں مذکور ہے اور جسے ہم انشاء اللہ تعالیٰ آئندہ اس کے حالات میں تحریر کریں گے۔

## آلِ ناحور

ناحور بن آزر ابراہیمؑ کا بھائی تھا جیسا کہ ہم پہلے بیان کر چکے ہیں۔ وہ ابراہیمؑ کے ساتھ بابل سے ہجرت کر کے حران آئے پھر حران سے ارض مقدسہ (بیت المقدس) آ گئے اور وہیں مقیم ہوئے۔ ان کے ساتھ ان کی بیوی ملکا بھی تھیں۔ توریت کے مطابق بطن ملکا سے ان کے آٹھ لڑکے تھے: عوص، بوص، قمویل (یہ ابوالارمن ہے) کاس (اس کی نسل سے کسدانین ہیں جن میں سے بخت نصر اور ملوک بابل تھے) حذو، بلداس، بلداف، بتویل بطن اودما سے جو ناحور کی حرم تھی، چار لڑکے طالح، کاحم، تاحش اور ماغی تھے۔ یہ سب ناحور کے لڑکے ہیں جن کا ذکر توریت میں بھی آیا ہے لیکن ان میں سے اب صرف ارمن قمویل بن ناحور بن آزر کی اولاد مما لک آرمینیہ جانب مشرق قسطنطنیہ میں موجود ہے جو کہ نصرانی ہے، بقیہ کا زمانہ درہم برہم ہو گیا اور دولت وحکومت بھی جاتی رہی۔ واللہ وارث الارض ومن علیہا وھو خیر الوارثین۔ (اور اللہ زمین کا اور ان چیزوں کا وارث ہے جو زمین پر ہیں اور وہی خیر الوارثین ہے۔)

اب تک ہم نے عرب کے طبقہ اولیٰ اور ان کے معاصرین کے حالات تحریر کئے تھے اب ہم عرب کے طبقہ ثانیہ یعنی مستعربہ عربوں کے انساب اور احوال کی طرف آتے ہیں۔ واللہ سبحانہ تعالیٰ الکفیل بالاعانتہ۔

# بنو ابراہیمؑ کا شجرہ



باب:۸

# مستعربہ عربوں کے حالات اور تابعہ کا ذکر

## مستعربہ عرب

عرب کے اس طبقے کو اس نام سے اس وجہ سے موسوم کرتے ہیں کہ ان میں سے تمام الفاظ اور لغات عربیہ عرب کے طبقہ اول سے منقول ہو کر آئے ہیں گویا یہ اب ترقی کی اس معراج تک پہنچ گئے تھے جس پر ان کے آباؤ اجداد نہیں پہنچے تھے۔ چونکہ عرب کا طبقہ اولیٰ ان کی نسبت بہت پہلے گزرا تھا لہٰذا عربی زبان ان کی اصلی زبان مانی گئی۔ یہ یاد رکھنا چاہئے کہ عرب کا یہ گروہ دو قسم پر منقسم ہے، ایک یمنیہ دوسرا سبائیہ۔ بنی اسرائیل کے علمائے نسب عرب کے اس طبقے کو نسباً سبا کی طرف منسوب کرتے ہیں جو کوش بن کنعان کی اولاد سے تھا لیکن عرب کے نساب کے ماہر اس کی مخالفت کرتے ہیں، صحیح وہ ہے جو عربوں کے اہل انساب بیان کر رہے ہیں کہ عرب کے اس طبقے کا مورث اعلیٰ قحطان ہے اور سبا یشجب بن یعرب بن قحطان کا لڑکا ہے۔

## قحطان کا ذکر

قحطان کے نسب کے سلسلے میں علماء نے بہت اختلاف کیا ہے۔ بعض کہتے ہیں کہ یہ عابر بن شالخ بن ارفخشند بن سام کا لڑکا اور فالغ و یقطن کا بھائی تھا لیکن توریت میں اس کا کچھ تذکرہ نہیں البتہ فالغ اور یقطن کا ذکر آیا ہے۔ چند کہتے ہیں کہ قحطان یقطن کا معرب ہے اور عرب عجمی الفاظ کو تقدیم و تاخیر اور تبدیل کر کے معرب کر لیتے ہیں۔ کچھ لوگوں کا یہ خیال ہے کہ قحطان یمن بن قیذار کا لڑکا ہے جبکہ چند کہتے ہیں کہ قحطان جناب اسمٰعیلؑ کی اولاد سے ہے۔ ان سب روایتوں میں درست یہ ہے کہ قحطان یمن بن قیذار کا لڑکا ہے جبکہ دوسروں کے خیال میں ہمیسع بن یمن بن قیذار کا لڑکا ہے اور اسی کے نام سے ملک یمن کا نام یمن ہوا۔ ابن ہشام کہتا ہے کہ یعرب بن قحطان کو یمن بھی کہتے ہیں اور اسی کے نام سے ملک یمن کا نام بھی موسوم ہوا، اس اعتبار سے کہ قحطان اسمٰعیل کی اولاد میں سے ہے۔ تمام اہل عرب بنی اسمٰعیل سے ہیں کیونکہ عدنان اور قحطان عرب کی تمام نسلی شاخوں کو گھیرے ہوئے ہیں۔

جو علماء قحطان کو اسمٰعیلؑ کی اولاد سے شمار کرتے ہیں وہ اپنے دعویٰ کے ثبوت میں جناب رسول اکرم نبی معظم محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم کے اس قول کو پیش کرتے ہیں جو آپ نے رماۃ انصار کو مخاطب کر کے فرمایا تھا ارموا یا بنی اسمعیل فان اباکم کان رامیا (اے بنی اسماعیل، تیر پھینکو کیونکہ تمہارا باپ تیر انداز تھا) انصار سبا کی اولاد سے ہیں جو قحطان کا لڑکا تھا۔ اس کا جواب ان کے مخالف علماء نے یہ دیا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ان لوگوں سے یہ فرمایا تھا جو چند لوگ اسلم (قبیلہ افصی برادر خزاعۃ بن حارثہ) سے ایمان لائے تھے کیونکہ ان کا سلسلہ نسب سبا تک منتہی ہوتا ہے۔ سہیلی کہتا ہے کہ اس بات کی تردید نہیں ہو سکتی کیونکہ تمام عرب اسمٰعیل کی اولاد سے ہیں۔ صحیح یہ ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ارموا یا بنی اسمٰعیل تا آخر اسلم سے ارشاد کیا تھا جیسا کہ ہم نے اوپر بیان کیا ہے۔ خزاعہ سے مقصود وہ ہے جو معد بن الیاس بن مضر سے تھا اور وہ نہ تو سبا سے تھا اور نہ قحطان سے تھا۔

## قحطان اور عاربہ عربوں میں اختلاف

چند لوگوں نے اس دلیل سے بھی مدد لی ہے کیونکہ قحطان کا توریت میں کچھ ذکر نہیں لہٰذا وہ عابر کی اولاد سے بھی نہیں، اس لئے لازماً ثابت ہوا

کہ وہ اسمٰعیل کی اولاد سے ہے لیکن یہ قول نا قابل قبول ہے کیونکہ قحطان یقطن کا معرب ہے اور یہی صحیح ہے، اس میں ذرا بھر بھی اختلاف نہیں کہ قحطان تمام یمنی قبائل کا جد اعلیٰ ہے۔ بہر حال بنو قحطان عرب عاربہ کے ہم زمانہ تھے اسی لئے دونوں میں کبھی کبھی چل بھی جایا کرتی تھی اگرچہ دونوں رتبہ سلطنت سے منزلوں دور تھے اور ہمیشہ بادیہ گرد اور صحرا نشین رہتے لیکن نہایت بہت کم مدت میں انہوں نے ایسی ترقی کی کہ ان کے لوگوں کی تعداد بھی بڑھ گئی اور وہ دولت وحکومت میں بھی با اثر ہو گئے۔

## یعرب کا بیان

یعرب بن قحطان ان کے نامی اور عظیم الشان بادشاہوں میں تھا بتایا جاتا ہے کہ سب سے پہلے اس نے بادشاہی کے تحیہ (سلام) کے لئے مخصوص الفاظ مقرر کئے، اس کے بعد یشجب اس کا لڑکا جسے چند ماہر یمن بھی کہتے تھے، تخت نشین ہوا۔ اس کے زمانہ حکومت میں خانہ جنگیوں میں بہت وقت ضائع ہوا۔ اس کے باوجود اس کی فتوحات ملکی اور اس کی آبادی بڑھتی گئی۔ اس کے بعد اس کا لڑکا عبد شمس اور بعضے کہتے ہیں عابر بادشاہ ہوا جو سبا کے نام سے بھی معروف ہے، اسی نے شہر سبا آباد کیا تھا۔ بعض مؤرخین کے مطابق اس نے اقلیم مصر میں شہر عین شمس آباد کیا اور اپنے لڑکے بابلیوں کو اس کا حکمران مقرر کیا۔ اس کے بہت سے لڑکے تھے، جن میں حمیر اور کہلان زیادہ مشہور ہیں جو یمن کے دو بڑے گروہ کے مورث اعلیٰ، صاحب عزت اور حکومت اور سلطنت کے مالک تھے۔ کہلان کی نسبت حمیر زیادہ معروف ہے، اس کی اولاد عظیم الشان اور عزت والی شمار کی جاتی ہے۔ اسی قبیلے سے ملوک تبابعہ ہیں جیسا کہ ان کے حالات میں بیان کیا جائے گا۔

سبا کے بعد حمیر ملک وتخت کا مالک ہوا جسے عرنج بھی کہتے ہیں۔ بتایا جاتا ہے کہ سب سے پہلے اس نے سونے کا تاج بنوایا تھا، اس نے پچاس برس حکومت کی۔ سہیلی کہتا ہے کہ اس کے چھ لڑکے یعنی وائل، زید، عامر، عوف، سعد، مالک تھے۔ لیکن ابو محمد بن حزم کہتا ہے کہ اس کے آٹھ لڑکے تھے جن کے نام یہ ہیں: ہمیسع، مالک، زید، وائل، مشروح، معد یکرب، اوس، مرہ۔ سہیلی کہتا ہے کہ حمیر کی تین سو برس کی عمر ہوئی تب وہ فوت ہو گیا۔

اس کے بعد وائل بن حمیر بادشاہ ہوا جلد ہی اس کا بھائی تا لک بن حمیر بلاد عمان پر قابض ہو گیا لہٰذا دونوں میں مدتوں جنگیں ہوتی رہیں۔ علامہ ابن سعید کہتا ہے کہ حمیر کے بعد اس کا بھائی کہلان بادشاہ ہوا پھر اس کے بعد وائل بن حمیر اس کے بعد سکسک بن وائل نے یکے بعد دیگرے حکومت کی۔ مالک بن حمیر کے مرنے کے بعد اس کا لڑکا قضاعہ عمان پر قابض ہوا، بعد ازاں سکسک بن وائل اور قضاعہ بن مالک میں لڑائیاں ہوئیں، نتیجہ یہ ہوا کہ سکسک نے قضاعہ کو شکست دینے کے بعد عمان سے نکال دیا۔

سکسک کے بعد یعفر بن سکسک تخت نشین ہوا۔ اس کی مالک بن الحاف بن قضاعہ سے جنگ ہوئی، مدتوں یہ آگ مشتعل رہی اسی اثناء میں یعفر اپنے لڑکے نعمان کو جسے کہ معافر بھی کہتے ہیں، حالت حمل میں چھوڑ کر مر گیا۔ اس وقت ماران بن عوف بن حمیر جسے ذی ریاش بھی کہتے ہیں، بحرین کا والی تھا، اس نے پھر مالک بن الحاف بن قضاعہ سے مقابلہ کیا اور حکومت اپنے ہاتھ میں لے لی۔

جب نعمان سن شعور کو پہنچا تو اس نے تمام کاروبار سلطنت اپنے قبضے میں کر لیا اور ذی ریاش کو قید کر دیا۔ کہتے ہیں کہ نعمان نے بہت بڑی عمر پائی اور حکومت بھی اچھی کی۔ اس کا انتظام ملکی بھی قابل تعریف تھا۔ اس کے بعد اصحم بن معافر بادشاہ ہوا، اسی کے زمانہ سے بنی حمیر کے حالات خراب ہونے شروع ہو گئے اور تھوڑے ہی دن میں طوائف الملوکی شروع ہو گئی حتیٰ کہ رائش (تبابعہ) میں دولت اور حکومت نے قیام اختیار کیا جیسا کہ ہم آئندہ بیان کریں گے۔

## بنو کہلان اور بنو حمیر میں اختلاف

بتایا جاتا ہے کہ بنی کہلان ہمیشہ حمیر سے ملکی جنگیں لڑتے رہے۔ ان میں سے جبار بن غالب بن کہلان اور قحطان کی شاخوں میں سے نجران بن زید بن یعرب بن قحطان۔ اس کے بعد ہمیسع بن حمیر سے ابین زہیر بن الغوث بن ابین بن ہمیسع اور عبد شمس بن وائل بن الغوث بن خیران بن قطن بن عریب بن زہیر بن ابین بن ہمیسع بن حمیر پھر شداد بن ملطاط بن عمرو بن ذی ہرم بن صفوان بن عبد شمس۔ اس کے بھائی لقمان پھر اس کے

بعد ذوشداد۔ ہداد۔ مداثر۔ ان کے بعد اس کا لڑکا صعب (چند مورخین کہتے ہیں کہ یہی ذوالقرنین تھا) اس کے بعد اس کا بھائی حرث بن ذوشد جسے رائش بھی کہتے ہیں بادشاہ ہوا۔ یہ ہی بنی حمیر کی طوائف الملوکی کا خاتمہ کرنے والا اور ملوک تبابعہ کا جد اعلیٰ ہے۔ بنو ہمیسع ابن عبد شمس سے حمیر میں حسان بن عمرو بن قیس بن معاویہ بن جشم بن عبد شمس نے بھی بادشاہت کی۔

## حسان بن عمرو

علامہ ابوالمنذر رہشام بن کلبی اپنی کتاب الانساب میں لکھتا ہے اور میں نے اسے پرانے نسخہ سے جو قاضی محدث ابوالقاسم بن عبدالرحمٰن بن جیش کے ہاتھ کا لکھا ہوا تھا، نقل کیا ہے کہ علامہ کلبی ایک شخص سے روایت کرتا ہے جو بنی حمیر کے قبیلہ ذی کلاع سے تعلق رکھتا تھا، وہ کہتا ہے کہ میں قیس یمن میں ایک مقام پر پہنچا جہاں ظاہراً ایک عمارت نہایت مختصر بنی ہوئی تھی اور اس کا اندرونی حصہ اس کا بہت وسیع تھا، اس مکان کے پچھم کے دالان میں ایک تخت رکھا ہوا تھا جس پر ایک مردہ پڑا ہوا تھا۔ اس کے سر پر تاج تھا اور اس میں ایک قیمتی یاقوت سرخ لگا ہوا تھا۔ اس کے ہاتھ میں ایک گرز تھا اور اس کے سامنے ایک لوح پڑی ہوئی تھی جس پر عبارت ذیل کندہ تھی۔

بسم اللہ رب حمیر انا حسان بن عمر والقیل مات فی زمان ھید وماھید وھلک فیھا اثنا عشر الف قبیل فکنت اخرھم قبیلا فابتنیت ذاشعبین لیجیر نی من الموت فاھلکنی۔

(ترجمہ: شروع کرتا ہوں اللہ کے نام سے جو حمیر کا خدا ہے، میں ہوں حسان بن عمر والقیل۔ میں نے زمانہ ہید وماہید میں انتقال کیا، اسی زمانہ میں بارہ ہزار قبیلہ ہلاک ہوئے تھے، میں ان کا پچھلا قبیلہ تھا۔ میں نے ذوشعبین بنوایا تھا تا کہ مجھے موت سے نجات ملے لیکن انجام یہ ہوا کہ اس نے مجھ کو ہلاک کر دیا)

## تبابعہ کے ملوک

علمائے نسب کے مطابق یہ بادشاہ عبد شمس بن وائل بن الغوث کی اولاد سے ہیں۔ ان کا نسبی سلسلہ حمیر تک ہم اس سے پہلے بیان کر چکے ہیں، ان کا دارالحکومت صنعاء و مارب میں تھا۔ ملکہ بلقیس اسی قوم اور گروہ پر حکمران تھی۔ اس نے دو پہاڑوں کے درمیان ایک دیوار بنوائی تھی جس سے چشموں اور تمام بارش کا پانی سمٹ کر ایک ہی جگہ پر رکا رہتا تھا۔ اس میں موقع و محل سے کھڑکیاں رکھی تھیں لہٰذا ضرورت کے مطابق اس سے وقتاً فوقتاً اہل شہر پانی لیتے تھے۔ اسی کا نام عرم تھا۔ جعدی کہتا ہے:

من سبا الحاضرین مارب انه
اذ یبیتون من دون سیله العرما

لیکن چند ماہرین نے اس سد کی بنیاد کی نسبت حمیر یمن کے مورث و جد اعلیٰ کی طرف کی ہے، اعشیٰ کہتا ہے:

ففی ذلک للموتسی اسوة
رب عظی علیه العرم
رفام بناه لهم حمهیر
اذا جاء من رامه لم یرم

بعض کہتے ہیں کہ اسے لقمان اکبر ابن عاد نے بنوایا تھا جیسا کہ مسعودی نے لکھا ہے کہ اس نے اسے ایک فرسخ مربع کی شکل میں بنوایا تھا اور اس کی تیس شاخیں رکھی تھیں۔ اکثر یہ کہتے ہیں کہ یہ بات قرین قیاس اور قرب الی الصواب ہے کہ اس سد کی سبا بن یشجب نے بنا ڈالی تھی۔ اس نے اس میں بڑی صناعی صرف کی تھی لیکن اس دیوار کی تکمیل سے پہلے وہ خود مر گیا۔ اس کے بعد حمیر کی بادشاہوں نے اسے تمام و کمال تک پہنچایا۔ ہم اس قول کی تائید اس وجہ سے کرنا چاہتے ہیں کہ ایسی عظیم الشان یادگار اور مستحکم تعمیر اکیلا شخص تمام و کمال کو نہیں پہنچا سکتا جیسا کہ ہم نے اپنی کتاب الاوّل

(یعنی مقدمہ تاریخ) میں بیان کیا ہے۔

## سیلاب کی مصیبت

ان دنوں یہ بلاد آباد اور سرسبز شمار کیے جاتے تھے، اس میں دورویہ عمارتیں مضبوط اور خوش نما بنی ہوئی تھیں، اسے لوگ جنت سے تعبیر کرتے تھے۔ جس وقت اس قوم نے گمراہی اور کفر میں انہماک پیدا کیا، اللہ جل شانہ نے گھونس کو ایسی قوت دی کہ اس نے دیوار میں جو پانی روکے ہوئے تھی، سوراخ کر دیا جس کی وجہ سے تمام شہر اور باغات غرق ہو گئے، یوں ان کے وہ باغات جو سرسبزی و شادابی میں جنت کے ہم پلہ ہو گئے تھے، بنجر اور زمین شور سے بدل گئے کما وصف فی القرآن (جیسا کہ قرآن میں اس کا بیان آ گیا ہے)

تبابعہ کے ملوک متواتر اور مختلف زمانوں میں گزرے ہیں جن کا شمار کرنا خاصا مشکل ہے کیونکہ یہ بادشاہ یمن کی حدود سے نکل کر عراق اور ہند اور سرزمین مغرب کی طرف بڑھ جاتے تھے اور وہاں بھی اپنی کامیابی اور فتح نصیبی کا سکہ چلا دیتے تھے۔ کبھی وہ یمن ہی کی زمین پر اکتفا کرتے تھے لہٰذا ان کی مختلف پریشان حالتیں اور غیر مرکزی صورت پائی جاتی تھی۔ اسی طرح ان کے ناموں کی نقل میں بھی غلطیاں ہو گئی ہیں۔ متعدد بادشاہوں کے نام متحد ہونے کی وجہ سے زمانہ بھی اُدھر کا اِدھر ہو گیا ہے لیکن ہم حتی الامکان نہایت سوچ بچار سے وہی حالات تحریر کریں گے جن پر عملاً اعتماد ہو سکتا ہے واللہ المستعان۔

## تبابعہ کا بیان

سہیلی کہتا ہے کہ تبع کا مطلب ہے الملک المتبع اور صاحب محکم کہتا ہے کہ تبابعہ ملوک یمن کو کہتے ہیں، ان میں سے ہر ایک کو تبع کہیں گے کیونکہ ملک یمن ایک دوسرے کے تابع ہوتے ہیں۔ جب ایک بادشاہ مر جاتا تھا تو دوسرا جو اس کا قائم مقام ہوتا، وہ سیرۃً وعادۃً اپنے ماسبق کا تابع ہوتا تھا۔ اور تبابعہ میں ایک 'ب' محض ارادہ نسب کے خیال سے زیادہ کر دی گئی ہے۔ زمخشری کہتا ہے کہ یمن کے ملوک کو تبابعہ اس وجہ سے کہتے ہیں کہ وہ ایک دوسرے کے تابع ہوتے تھے۔ مسعودی کا بیان یہ ہے کہ یہ لوگ اپنے بادشاہ کو اس وقت تک تبع نہیں کہتے تھے جب تک وہ یمن، شحر، حضرموت کا بادشاہ نہ ہو جاتا تھا۔ یہ بھی بتایا گیا ہے کہ تبع کہلائے جانے کی ایک شرط یہ بھی تھی کہ بنی جشم بن عبد شمس اس کے تابع ہو جائیں۔ جس میں ان دونوں صفتوں میں سے ایک بھی نہ پائی جاتی تو وہ ملک (بادشاہ) کہلاتا تھا تبع نہیں۔

## حرث رائش کا بیان

مورخین کے مطابق ملوک تبابعہ میں سب سے پہلے حرث۔ رائش نے حکومت و سلطنت کی۔ رائش اسے اس لئے کہتے ہیں کہ اس نے عام طور سے انعام و اکرام کو عام کر رکھا تھا۔ ماہرین نے اس کے نسب میں اختلاف کیا ہے، اگرچہ انہوں نے اس امر پر اتفاق کر لیا ہے کہ یہ وائل بن الغوث بن حیران بن قطن بن عریب بن زہیر بن ایمن بن ہمیسع بن حمیر کی اولاد سے ہے۔

## ابرہہ کا ذکر

حرث رائش نے جیسا کہ بیان کیا گیا ہے ایک سو پچیس برس حکومت کی۔ یہ تبع کے نام سے موسوم اور سہیلی کی روایت کے مطابق خدا پرست تھا۔ اس کے بعد اس کا لڑکا ابرہہ ذوالمنار ایک سو اسی برس (180) بادشاہت کرتا رہا۔ مسعودی کہتا ہے کہ ابن ہشام کا یہ قول ہے کہ ابرہہ ذوالمنار صعب بن ذو مداثر بن ملطاط کا لڑکا ہے۔ ذوالمنار اسے اس وجہ سے کہتے تھے کہ اس نے ایک مینار بنوایا تھا جس سے راستے کا پتہ چلتا تھا۔

## افریقش کے حالات

اس کے بعد افریقش بن ابرہہ تخت نشین ہوا جس نے ایک سو ساٹھ برس حکومت کی۔ ابن حزم لکھتا ہے کہ افریقش قیس بن صیفی کا لڑکا اور

حرث رائش کا بھائی ہے۔ یہ وہی بادشاہ ہے جو قبائل عرب کو ہمراہ لے کر افریقہ پر حملہ آور ہوا اور اسی کے نام سے افریقہ موسوم ہوا ہے۔ بربریوں کو بھی اسی نے ارض کنعان سے نکال کر افریقہ پہنچایا تھا جبکہ یوشع غالب آئے تھے ان کے بادشاہ جرجیر کو بھی قتل کر ڈالا۔

## بربروں کا تعارف

یہ بات مشہور ہے کہ اہل بربر کو اسی نے بربر کے نام سے موسوم کیا ہے۔ عرب لغت میں بربرہ عرب میں بے معنی آوازوں کے مل جانے کو کہتے ہیں۔ افریقش عربی نژاد ہونے کی وجہ سے جس وقت اس نے ملک مغرب کو فتح کیا، ان کے کلام کو نہیں سمجھ سکا لہٰذا بیساختہ مـا اکثـر بـربـرتـهـم بول اٹھا۔ لوگ پھر اسی روز سے اس گروہ کو بربری اور برابرہ کہنے لگے۔ وہ جنگ افریقہ سے واپسی کے وقت قبائل حمیر سے صنہاجہ اور کتامہ کو وہیں چھوڑ آیا اور آج بھی ان کی اولاد وہاں موجود ہے۔ تاہم وہ ہرگز بربریوں سے نہیں ہیں جیسا کہ طبری و جرجانی و مسعودی و ابن کلبی و بیہلی اور تمام نسابین نے کہا ہے۔

## عبد بن ابرہہ کے حالات

افریقش کے بعد اس کا بھائی عبد ابن ابرہہ تخت نشین ہوا جو پچیس برس تک حکومت کرتا رہا۔ یہ سلیمان بن داؤد علیہما السلام کے زمانے میں اور کسی قدر ان سے پہلے تھا۔ اس نے بھی ممالک مغرب پر حملہ کیا تھا۔ جب کیکاؤس بن کنعان بادشاہ فارس اس کے ملک پر چڑھ آیا تو دونوں میں خوب لڑائی ہوئی بالآخر کیکاؤس کو ذوالاذعار نے گرفتار کر لیا۔ ایک مدت کے بعد اس کے سپہ سالار رستم نے اپنے لشکر سمیت اس پر حملہ کیا اور کئی لڑائیوں کے بعد کیکاؤس کو قید سے چھڑا لایا، جیسا کہ ہم آئندہ ملوک فارس کے تذکرے میں بیان کریں گے۔ طبری کہتا ہے کہ ذوالاذعار کا نام عمرو بن ابرہہ ذی المنار بن حرث رائش بن قیس بن صیفی بن سبا اصغر تھا۔ ابن ہشام کی روایت ہے کہ ذوالاذعار کو ملکہ بلقیس نے زہر دے دیا تھا۔ ذوالاذعار کے بعد ہدہاد بن شرجیل بن عمرو بن ذوالاذعار تخت حکومت پر بیٹھا۔ ہدہاد کو ذوالصرح بھی کہتے تھے، یہ چھ یا دس برس تک حکومت کرتا رہا۔

## ملکہ بلقیس کا بیان

ہدہاد کے بعد اس کی لڑکی ملکہ بلقیس تخت حکومت پر جانشین ہوئی جس کی سات برس تک حکومت رہی۔ اس کے بعد یمن پر سلیمانؑ غالب آ گئے۔ طبری تحریر کرتا ہے کہ بلقیس کا نام یلقمہ تھا اور وہ یشرح بن حرث بن قیس کی لڑکی تھی۔ بتایا جاتا ہے کہ جناب سلیمانؑ نے ملکہ بلقیس سے نکاح کر لیا تھا لیکن بعض کہتے ہیں کہ جناب موصوف نے اس کو معزول کر دیا تھا۔ اس نے پھر سدو بن زرعہ بن سبا سے اپنا عقد کیا تھا، اس کا تخت نہایت قیمتی اور تیس گز مربع تھا اور وہ بہت سمجھ دار عورت تھی۔

## یمن پر حضرت سلیمانؑ کا قبضہ

اس کے بعد یمن کے باشندے چوبیس برس تک سلیمان اور ان کے لڑکے کے ماتحت رہے۔ بعد ازاں ان میں ناشر بن عمرو ذوالاذعار بادشاہ ہوا جسے ناشر النعم بھی کہتے ہیں۔ ہشام بن کلبی بیان کرتا ہے کہ بلقیس کے بعد ناشر بن عمرو بن یعفر جسے یاسر النعم بھی کہتے ہیں، یمن کا حکمران ہوا۔ اہل یمن کا یہ خیال ہے کہ اس نے اہل مغرب پر حملہ کیا تھا۔ وہ وادی رمل تک بھی جہاں کہ کوئی نہیں جا سکتا، پہنچ گیا تھا لیکن پھر ریت کی کثرت کی وجہ سے آگے نہیں بڑھ سکا تاہم اس کے بعض ہمراہی وادی رمل عبور کر گئے اور پھر واپس نہ آ سکے ناشر النعم نے اس وادی کے کنارے تانبے کا ایک بت بنوا کر رکھوا دیا تھا اور اس کے سینے پر جلی خط سے عبارت ذیل کندہ کرا دی تھی: هذا الصنم لنا شر النعم الحميري ليس وراءه مذهب فلا يتكلف احد ذلك فيعطب۔

## سمرقند کا بیان

اس کے بعد اس کا بیٹا شمر مرعش تخت پر بیٹھا۔ بتایا جاتا ہے کہ اس نے عراق، فارس اور خراسان کے اکثر علاقوں کو فتح کیا اور دریائے جیحون سے گزر کر شہر صغد کو ویران کر کے اس کے قریب ایک دوسرا شہر آباد کیا۔ عجمی اس شہر کو ویران کرنے سے اسے شمر کند (شمر نے خراب کیا) کہنے لگے عرب نے معرب کر کے سمرقند کر دیا۔ بعضوں نے بیان کیا ہے کہ یہ قباد بادشاہ فارس سے بھی لڑا تھا اور اسے قید کر لایا تھا۔ بہر حال شمر مرعش ایک سو ساٹھ برس تک تخت حکومت پر رہا۔

## شمر مرعش کے حالات

سہیلی کی تحریر یہ بتاتی ہے کہ شمر مرعش جس کی طرف سمرقند کا قصہ منسوب کیا جاتا ہے وہ شمر بن مالک تھا، یہ وہی ہے جسے املوک بھی کہتے ہیں۔ شمر یا شرالنعم کا لڑکا ہے لیکن سہیلی کی یہ غلطی ہے کیونکہ مورخین نے اس پر اتفاق کر لیا ہے کہ املوک جناب موسیٰ کے زمانے میں تھا جبکہ شمر ذوالادغار کی اولاد سے ہے جو جناب سلیمان کے وقت میں تھا۔ واللہ اعلم۔

## تبان بن اسعد کی روداد

شمر مرعش کے بعد تبابعہ میں سے تبع الاقرن جس کا نام زید تھا، حکمران ہوا۔ سہیلی کہتا ہے کہ یہ شمر مرعش کا لڑکا تھا لیکن طبری کا یہ بیان ہے کہ عمرو ذوالادغار اس کا باپ تھا۔ بہر حال اس نے ترپن برس تک اور بروایت مسعودی تریسٹھ سال تک حکمرانی کی۔ اس کے بعد اس کا لڑکا ملکیکرب بادشاہ ہوا جو بزدل تھا۔ وہ لڑائی سے جان چراتا تھا لہٰذا اس نے کسی ملک پر حملہ نہیں کیا اور نہ کسی سے لڑنے پر آمادہ ہوا یہاں تک کہ مر گیا۔ اس کے بعد اس کا لڑکا تبان بن اسعد ابو کرب تخت نشین ہوا۔ بتایا جاتا ہے کہ یہ سب سے آخری تبع ہوا اور یہی ملوک تبابعہ میں اوروں کی بہ نسبت زیادہ معروف ہے۔

## مقام حیرہ

یہ یمن سے ملک گیری کے ارادے سے چلا لیکن مقام حیرہ میں پہنچ کر راستہ بھول جانے سے اس کا لشکر پریشان ہو گیا۔ اسی مناسبت سے اس مقام کا نام حیرہ رکھا گیا۔ وہ پھر چند قبائل یعنی ازد، لخم، جذام، عاملہ اور قضاعہ کو چھوڑ کر آگے بڑھا۔ ان لوگوں نے پھر اس مقام پر ڈیرے ڈال دیئے اور چھوٹی چھوٹی جھونپڑیاں بنا کر وہاں قیام کیا۔ پھر کچھ لوگ قبائل طیرہ، وکلب وسکون وایاد وحرث بن کعب کے ان سے آ ملے۔

## تبان اسعد کی لڑائیاں

تبان اسعد پھر انبار ہوتا ہوا موصل پہنچا اور وہاں سے نکل کر آذر بائیجان والوں سے اپنی قوت اور مردانگی کی داد لیتا ہوا ترکوں سے لڑا، اس نے انہیں شکست دی پھر مال غنیمت اور قیدیوں کو لے کر یمن کی طرف واپس ہوا۔ اب اطراف وجوانب کے بادشاہ اس کی سطوت سے ڈر گئے اور ملوک ہند نے اس سے مصالحت کر لی۔ اس کے بعد تبان اسعد نے اپنے ایک لڑکے حسان کو صغد کی طرف، دوسرے لڑکے یعفر کو روم کی سمت اور اپنے بھائی شمر ذی الجناح کو فارس کی جانب فوجیں دے کر روانہ کیا۔ شمر نے شاہ فارس کیقباد سے لڑائی کر کے اسے شکست دی اور سمرقند پر قبضہ کر کے چین کی طرف بڑھا لیکن اس کے پہنچنے سے پہلے اس کا بھائی حسان وہاں پہنچ گیا تھا۔ دونوں نے مل کر پھر قتل وغارت کا بازار گرم کر دیا اور بے شمار مال غنیمت لے کر اپنے والد کے پاس واپس آئے۔ اس کے بعد تبان نے اپنے لڑکے یعفر کو قسطنطنیہ کی طرف روانہ کیا لیکن قسطنطنیہ کے شاہ نے خراج دے کر صلح کر لی۔ اس کے بعد یعفر نے روم پہنچ کر محاصرہ کر لیا لیکن محاصرے کے دوران لشکر میں طاعون پھوٹ پڑا۔ رومیوں نے موقع پا کر حملے شروع کر دیئے یوں یعفر کی فوج کا اکثر حصہ برباد ہو گیا لہٰذا وہ مجبور ہو کر باقی ماندہ فوج لے کر یمن کی طرف لوٹ آیا۔

## تبان اسعد یہودی ہو گیا!

ابن اسحاق کہتا ہے کہ تبابعہ کے ملوک یمن سے جو تبع مشرق کی طرف بڑھا۔ وہ تبان اسعد ابو کرب بن ملکیکرب بن زید الاقرن ابن عمرو

ذوالادغار تھا۔ یاد رہے کہ تبان اسعد کا نام حسان بن تبع تھا اور اسی نے بعض علماء تاریخ کے خیال میں سب سے پہلے خانہ کعبہ پر غلاف چڑھایا اور جرہم کو اس کا متولی کیا۔ اسی نے کعبہ میں دروازہ لگایا چابی مقرر کی۔ ابن اسحاق نے لکھا ہے کہ وہ پھر یہودی ہو گیا اور اس کی یہودیت کا سبب یہ بیا کیا ہے کہ جب تبان اسعد یمن سے نکل کر مشرق کی طرف بڑھ رہا تھا تو یثرب سے گزرا اور اس پر قبضہ کر کے اپنے لڑکے کو چھوڑ کر آگے بڑھ گیا۔ ا یثرب نے آپس میں مشورہ کر کے اس کے بیٹے کو قتل کر دیا۔ ان دنوں بنی نجار کا ایک مشہور امیر عمرو بن طلحہ نامی ان کا رئیس اور سردار تھا۔ جب تبا اسعد کو اس واقعے کی اطلاع ملی تو بہت برہم ہوا، وہ اسی وقت جنگ اور آگے بڑھنا موقوف کر کے یثرب کی طرف متوجہ ہوا۔ وہ دو دن کا راستہ ایک دن میں طے کرتا ہوا یثرب کے قریب پہنچا اور اس کا محاصرہ کر لیا۔ تمام باشندوں نے یک جا ہو کر مقابلہ کیا۔ جنگ کے دوران یہود بنی قری کے دو عالم تبحر تبان اسعد کے پاس آئے اور اس سے کہا تو اپنے اس فعل سے باز آ۔ کیونکہ اپنے اس خیال کو پورا کرنے پر قادر نہیں ہو سکتا اور نہ یثر کسی صورت سے خراب و ویران ہو سکتا ہے کیونکہ یہ نبی آخر الزمان کا جو قریش میں پیدا ہوگا، جائے ہجرت ہے، وہ یہیں آ کر قیام کریں گے۔ تبا اسعد ان کی باتوں سے اس قدر متاثر ہوا کہ اس نے جنگ موقوف کر دی اور دین یہودیت قبول کر لیا۔ وہ پھر انہیں لئے ہوئے مکہ کی سمت روانہ ہوا

## مکے میں آمد

جس وقت وہ مکے کے قریب پہنچا غالباً ایک منزل باقی رہتی تھی کہ بنی ہذیل کے چند آدمی اس کے پاس آئے اور انہوں نے اسے کعبہ کے مال و جواہرات اور خزائن کی طمع میں مبتلا کرنا چاہا لیکن ان دونوں عالموں نے اسے اس فعل سے روک دیا اور اس پر یہ امر ظاہر کیا کہ بنی ہذیل تیرے قتل کی فکر میں ہیں۔ یہ سنتے ہی تبان اسعد نے انہیں قتل کر ڈالا اور پھر ان دونوں عالموں کے ساتھ مکہ معظمہ میں داخل ہوا۔ ان علماء نے جو اس کے ہمرا تھے، اسے طواف کرنے کی ہدایت کی چنانچہ تبان اسعد نے خانہ کعبہ کا طواف کیا اور اس پر غلاف چڑھایا پھر بنی جرہم کو اس کا متولی مقرر کر کے یہ حکم دیا کہ حائضہ اور نفساء (حیض اور نفاس والی عورتیں) اس کے قریب نہ آنے پائیں۔ اسی نے خانہ کعبہ کا دروازہ بھی بنایا اور کنجی مقرر کی۔

## یمن کی طرف روانگی

اس کے بعد تبان یمن کی طرف روانہ ہوا۔ یمن میں اس کی تمام قوم بت پرست تھی پھر وہ اس کی یہودیت سے مطلع ہو کر فیصلہ کرنے پر آمادہ ہوئی چنانچہ اس زمانے کے دستور کے مطابق آگ جلائی گئی۔ بنی حمیر پھر اپنے بتوں کو لئے ہوئے اور یہود کے وہ دونوں عالم توریت کو گلے میں حمائل کئے ہوئے آگ میں داخل ہوئے۔ حمیریوں کو آگ نے جلا دیا لیکن وہ دونوں عالم جن کی نورانی پیشانی سے پسینہ ٹپک رہا تھا، صحیح و سالم نکل آئے۔ اس واقعہ سے بقیہ بنی حمیر بھی یہودی ہو گئے اور یہودیت نہایت کم دنوں میں ایسی پھیلی کہ گویا یہی ان کا اصلی مذہب تھا۔

## تبان اسعد کی شاعری

علامہ مسعودی اس تبع کے حالات میں تحریر کرتا ہے کہ سعد ابو کرب نے فتوحات میں بڑی ناموری پیدا کی تھی اور اس نے اکثر ممالک عجم بزور تلوار قبضہ کر لیا تھا۔ وہ سرزمین عراق میں قباد سے لڑا اور اسے شکست دی یہ قباد، قباد بن فیروز نہیں بلکہ ملوک الطوائف سے تھا۔ اس کے بعد کرب عراق و شام حجاز پر قابض آ گیا۔ اسی مضمون کو خود تبع ابو کرب کہہ رہا ہے:

از حسينا جيادنا من دماء
ثم سرنا بها مسيراً بعيداً
واستجبنا بالخيل خيل قباد
وابن اقليد جاءنا مصفوراً
وكسونا البيت الذى حرم الله

سلا منضل او برودا
واقمنا من الشهر عشرا
وجعلنا لبابه اقليدا

ترجمہ: جب ہم نے خون اعداء اپنے گھوڑوں کو پلا دیا۔ پھر ہم ان پر دور دراز تک گئے۔ ہم نے مباح کر دیا اپنے سواروں کو قباد کے سواروں کا خون۔ پھر ابن اقلید ہمارے پاس بندھا ہوا آیا۔ اور پہنایا ہم نے اس گھر کو جس کی اللہ نے عزت کی ہے۔ ڈھکی ہوئی تہ بہ تہ چادریں۔ ہم وہاں پھر ٹھہرے دس مہینہ تک۔ اس کے دروازے کی کنجی ہم نے بنادی۔

## ان اسعد مارا گیا

بہر حال اس سے اور کندہ سے اکثر جنگیں ہوتی رہیں بالآخر حجر بن عمرو بن معاویہ بن ثور بن مرتع بن معاویہ بن کندہ (قبیلہ کہلان کا بادشاہ) فتح ب ہوا اور ابوکرب یمن لوٹ آیا۔ بنی حمیر نے یہ سمجھ کر کہ وہ بزدلی سے بھاگ آیا ہے، اسے قتل کر ڈالا۔ اس کا زمانہ حکومت تین سو برس تک رہا۔

## ربیعہ بن نصر نے خواب دیکھا

ابن اسحاق کی روایت ہے ابوکرب کے بعد ربیعہ بن نصر بن حرث بن نمارہ بن لخم برادر جذام یمن کا بادشاہ ہوا۔ طبری ابن اسحاق کی روایت کے مطابق باسناد بعض اہل علم تحریر کرتا ہے کہ اس نے ایک خوفناک خواب دیکھا تھا جس کی تعبیر کے لئے اس نے دو کاہنوں کو بنی ایاد و غسان سے بلوایا اس زمانہ میں فن کہانت اور نجوم میں عدیم النظیر تھے۔ ان میں سے ایک کا نام شق ابوصعب شکر بن وہب بن اسول بن یزدید بن قیس بن عبقر بن ر اور دوسرے کا نام سطیح ربیع بن ربیعہ بن مسعود بن مازن بن ذیب بن عدی بن مازن بن غسان تھا۔ ان کاہنوں نے اس خواب کی یہ تعبیر بتائی کہ یہ اور قحطان کے ستر برس بعد حبشہ یمن کے بادشاہ ہو جائیں گے، اس کے بعد ابن ذی یزن عدن سے بغاوت کرے گا اور انہیں یمن سے باہر ل دے گا اور خود یمن کا بادشاہ ہو جائے گا۔ ربیعہ کے دل میں یہ باتیں ایسی ٹھہر گئیں کہ اس نے فوراً اپنے اہل وعیال کو عراق کی طرف روانہ کر دیا ساتھ ہی سابور بن خرداز شاہ فارس کو سفارشی خط لکھ دیا۔ اس نے اس کے خاندان کو مقام حیرہ میں ٹھہرایا، اسی کی اولاد سے نعمان نامی بادشاہ حیرہ ہوا جس کا سلسلہ نسب اس طرح بیان کیا گیا ہے: نعمان بن منذر بن عمرو بن عدی بن ربیعہ بن نصر۔

## سان بن جہان کے حالات

ابن اسحاق تحریر کرتا ہے کہ ربیعہ بن نصر کے بعد مملکت یمن کا مالک حسان بن تبان اسعد ابوکرب ہوا۔ وہ پھر ملوک تبابعہ کی طرح جہانگیری کے ل سے اہل یمن کو لے کر نکلا لیکن بنی حمیر اور یمن کے قبائل نے اس کی ہمراہی کو ناپسند کیا اور واپسی پر تل گئے۔ انہوں نے اس کے بھائی عمرو نامی سے کہا "تو اپنے بھائی کو قتل کر ہم تجھے بادشاہ بنا دیں گے۔" لہٰذا عمرو اپنے بھائی کے قتل پر آمادہ ہو گیا۔ ذورعین نے بنی حمیر کی اس رائے سے لاف کیا اور عمرو کو بھی اس کام سے روکا لیکن عمرو کے دماغ میں بادشاہی کی بو سمائی ہوئی تھی لہٰذا اس نے ان کے کہنے کا کچھ لحاظ نہ کیا، تب ذورعین نے یہ دو شعر ایک کاغذ پر لکھ کر بطور امانت اس کے پاس رکھ دیئے:

الا من یشتری سهرا بنوم
سعید من یبیت قریر عین
فاما حمیر غدرت و خانت
فمعذرة الاله لذی رعین

ترجمہ: وہ کون شخص ہے جو خواب کے بدلے بیداری کو فروخت کرتا ہے۔ نیک بخت وہ ہے جو ٹھنڈی آنکھیں میں سوئے۔

حمیر نے کیونکہ غداری کی اور خیانت کی۔ لہٰذا ذو رعین کا اللہ حافظ ہوئے۔

## عمرو بن تبان کا بیان

جس وقت عمرو اپنے بھائی کو قتل کر کے بنی حمیر کے ساتھ یمن کی طرف واپس آیا تو اس کی نیند بالکل اڑ گئی۔ اس نے اطباء اور کاہنین سے بے خوابی کی شکایت کی تو سب نے باتفاق یہ کہا "جو شخص اپنے بھائی کو قتل کرتا ہے اس پر بے خوابی مسلط ہو جاتی ہے۔" عمرو یہ سن کر بہت برہم ہوا حتیٰ کہ جو شخص یہ کہتا کہ اس نے اپنے بھائی کو مار ڈالا ہے، اسے عمرو قتل کر ڈالتا تھا۔ ایک روز اس کے ذہن میں ذو رعین کا خیال گزرا اسے فوراً طلب کرلیا لیکن ذو رعین کو اس کے ان دو شعروں نے بچالیا جن کا ذکر اوپر ہو چکا۔ عمرو کو موثبان بھی کہتے تھے۔ طبری اس کی وجہ یہ بیان کرتا ہے کہ اس نے اپنے بھائی کو مار ڈالا تھا لہٰذا اسے موثبان بھی کہتے ہیں۔ ابن قتیبہ لکھتا ہے کہ جنگ کی کمی اور اکثر نرم بچھونے پر پڑے رہنے کی وجہ سے اس نام سے معروف ہوا۔ بہر حال اس نے اپنی حکومت کے تریسٹھ برس بعد انتقال کیا۔

## عبد کلال کا یمن پر قبضہ

جرجانی اور طبری لکھتے ہیں کہ اس کے بعد ملوک حمیر کی حکومت درہم برہم ہو گئی۔ حسان تبع کے لڑکے چھوٹے چھوٹے تھے جن میں ملک داری کی قابلیت نہیں تھی۔ جو بڑا لڑکا تھا وہ پاگل ہو گیا تھا۔ اسی وجہ سے ملک تبابعہ پر عبد کلال غالب ہو کر چورانوے سال تک حکومت کرتا رہا۔ یہ دین عیسوی کا پابند تھا۔ اس کے بعد ابن حسان ہوش وحواس میں آیا اور تبابعہ کی زمام حکومت اپنے ہاتھ میں لے لی۔ جرجانی کے مطابق اس نے بہتر برس حکمرانی کی۔ یہی تبع اصغر ذوالمغازی و آثار ہے۔

## مدثر بن عبد کلال کے حالات

اس کے بعد مدثر بن عبد کلال یعنی اس کا مادری بھائی تخت نشین ہوا جو اکتالیس سال تک بادشاہت کرتا رہا۔ اس کے بعد ولیعہ بن مدثر سینتیس برس تک اور اس کے بعد ابرہہ بن الصباح بن لہیعہ بن شیبہ بن مدثر اور قیلف بن یعلق بن معدیکرب بن عبداللہ بن عمرو بن ذی اصبح الحرث بن مالک برادر ذو رعین اور کعب پدر سبا اصغر یکے بعد دیگرے حسب ترتیب بادشاہ رہے۔

## لخنیعہ کا مارا جانا

جرجانی لکھتا ہے کہ چند مؤرخین کا یہ خیال ہے کہ ابرہہ بن الصباح صرف تہامہ کا حکمران تھا۔ اس کے بعد عمرو بن تبع بن کلیکرب ستاون برس تک حکومت پر رہا۔ پھر اس کے بعد لخنیعہ بادشاہ ہوا، یہ خاندان شاہی سے نہ تھا اور اس کے جبر وظلم کی کوئی حد نہ تھی۔ اس نے حمیر کے نیک اور اچھے اچھے آدمیوں کو چن چن کر قتل کر ڈالا۔ یوں خاندان اور سلطنت کو نیست و نابود کر ڈالا۔ وہ ستائیس برس تک اسی حالت اور کیفیت سے حکمرانی کرتا رہا یہاں تک کہ ذو نواس زرعہ تبع بن تبان اسعد ابو کرب لخنیعہ پر ٹوٹ پڑا، وہ پھر اسے قتل کر کے آپ شاہ یمن ہو گیا۔ ابن اسحاق لکھتا ہے کہ جس وقت حسان قتل کیا گیا، یہ بچہ تھا۔ جب یہ جوان ہوا تو اس نے لخنیعہ کو خلوت میں جبکہ وہ ایک فعل شنیع کا مرتکب ہو رہا تھا، قتل کر ڈالا۔ اس نے پھر بنی حمیر و قبائل یمن کو اس حال سے آگاہ کیا تو ان لوگوں نے متفق ہو کر اسے یمن کے تخت حکومت پر بٹھا دیا۔ اس کی تخت نشینی سے گویا تبابعہ کی حکومت دوبارہ قائم ہو گئی۔ یہ یوسف کے نام سے مشہور تھا۔ ابن اسحاق کی روایت کے مطابق اڑسٹھ سال تک حکومت پر متمکن رہا۔ ذو نواس کے اور اس کے بعد کے یہ واقعات ہیں۔

مؤرخین کے مطابق ذو نواس تبان اسعد کا لڑکا تھا اور اس کا اصل نام زرعہ ہے۔ جب یہ اپنے آبائی ممالک پر قابض ہوا تو یوسف کے نام سے پکارا جانے لگا۔ یہ یہودی تھا لہٰذا اس نے اکثر قبائل یمن کو یہودی بنا ڈالا تھا۔ وہ ہمیشہ ان میں یہودیت پھیلانے کی کوشش کرتا رہا تھا لیکن اس کے

باوجود عرب میں نصرانیت کا بھی زور تھا۔

## نجران والوں کا عیسائی بننا

اہل نجران تمام عیسائی تھے۔ ان میں نصرانی مذہب کی اشاعت کی وجہ یہ بیان کی جاتی ہے کہ میمون نامی ایک شخص جو اصحاب حوارئین عیسیٰ کا پیرو تھا، ایک دوسرے آدمی کے ساتھ جس کا نام صالح تھا، شام سے یہودیوں کے ڈر سے نکل کھڑا ہوا۔ راہ میں راہ گیروں نے ان دونوں کو گرفتار کر لیا اور نجران لا کر فروخت کر ڈالا۔ نجران والے ان دنوں ایک درخت کی پرستش کرتے تھے، عیدوں میں اسے کپڑے پہناتے اور اس کے سامنے کھانے رکھتے تھے۔ جب یہ دونوں نجران پہنچے تو اپنے مذہب کے مطابق عبادت کرنے لگے۔ اہل نجران نے یہ جدید طرز عبادت دیکھا تو سخت متعجب ہوئے اور اپنے رئیس عبداللہ بن الثامر سے بیان کیا۔ اس نے انہیں طلب کر کے ان کا مذہب دریافت کیا۔ میمون نے کہا ''میرا مذہب عیسائیت ہے جس میں شرک کی ممانعت ہے۔ تم لوگ درخت کی پرستش کرتے ہو اللہ تعالیٰ نے اس سے منع فرمایا ہے۔'' عبداللہ نے کہا کہ ''اگر ہمارا یہ مذہب باطل اور اس درخت کی پرستش شرک ہے اور تمہارا مذہب سچا ہے تو تم دعا کرو کہ یہ درخت خشک ہو جائے، ہم پھر تمہارا دین بے تامل قبول کر لیں گے۔'' میمون نے خدا تعالیٰ سے دعا کی تو مشیت ایزدی سے وہ خشک ہو گیا۔ اہل نجران پھر اپنے رئیس عبداللہ کے ساتھ یہ واقعہ دیکھ کر فوراً عیسائی ہو گئے۔

## نجران پر ذونواس کی چڑھائی

ابن اسحاق نے اس واقعہ کو یوں بیان کیا ہے کہ میمون نجران کے ایک گاؤں میں آ کر ٹھہرا تھا جہاں پر اہل نجران کے لڑکے ایک ساحر کے پاس سحر سیکھنے جاتے تھے۔ ان لڑکوں میں عبداللہ بن الثامر بھی تھا جو اکثر میمون کے پاس بیٹھ جاتا تھا اور اس کی باتیں نہایت غور سے سنتا تھا۔ رفتہ رفتہ اس کے دل میں اس کی باتیں گھر کر گئیں اور وہ عیسائی ہو گیا۔ شاہ نجران یہ واقعہ دیکھ کر اس کے قتل کے فکر میں ہوا لیکن وہ اپنے اس ارادے میں ناکام رہا اور چند دن بعد مر گیا۔ اس کے بعد عبداللہ نجران کا حکمران ہوا تو تمام اہل نجران عیسائی ہو گئے اور ان میں یہی مذہب پھیل گیا۔ اہل نجران ایک مدت تک عیسائیت پر قائم رہے لیکن بعد میں ان میں طرح طرح کی بدعتیں پیدا ہو گئیں۔ ذونواس نے انہیں دین یہودیت کی طرف بلایا تو ان لوگوں نے انکار کیا تب ذونواس اہل یمن کو لے کر ان پر چڑھ گیا۔ ابن اسحاق کی روایت ہے کہ اس نے بیس ہزار سے کچھ زائد آدمیوں کو قتل کر کے جلا ڈالا، صرف ایک شخص بچ گیا جسے دوس ثعلبان کہتے تھے۔ یہ اپنے تیز گھوڑے پر سوار ہو کر ریگستان طے کرتا ہوا نکل گیا اور ذونواس کے سپاہی مجبوراً اس کا تعاقب نہ کر سکے۔

باب:۹

# حبشہ کے حکمرانوں کا بیان۔

## نجران پر ذونواس کا حملہ

ہشام ابن محمد کلبی ذونواس اور اہل نجران کی جنگ کا یہ سبب بتاتا ہے ''نجران میں ایک یہودی رہتا تھا جس کے دو لڑکے تھے۔ اہل نجران مذہبی اختلاف کی وجہ سے ان سے عداوت رکھتے تھے۔ ایک روز اس سے اور ایک عیسائی سے جو اس کے پڑوس میں تھا، تکرار ہوئی، عیسائیوں کو کیونکہ اس سے خلش پہلے سے چلی آ رہی تھی، جب یہ ایک نیا حیلہ پیدا ہوا تو انہوں نے اس کے دونوں لڑکوں کو مار ڈالا۔ غریب و مظلوم یہودی گرتا پڑتا یمن ذونواس کے پاس پہنچا اور اپنا ماجرا بیان کیا، ذونواس یہ سن کر آگ بگولہ ہو گیا اور اسی وقت نجران پر چڑھائی کر دی۔ اہل نجران ایک تو اس کی نسبت کمزور تھے اور دوسرے غافل بھی تھے لہٰذا ان میں سے سوائے دوس ذوثعلبان کے اور کوئی جانبر نہ ہوا۔ دوس ذوثعلبان نجران سے نکل کر قیصر روم کے دربار میں پہنچا۔ اس نے وہاں ذونواس کے مظالم اور زیادتیاں بیان کیں اور انجیل کے اوراق جلے پھٹے ہوئے دکھلائے۔ قیصر روم کو اس کا یہ فعل بہت ناگوار گزرا، اس نے اسی وقت نجاشی والی حبشہ کو اس کی اعانت کے لئے لکھا اور امداد کی سفارش کی۔

## یمن پر نجاشی کا دھاوا

چنانچہ نجاشی ستر ہزار حبشیوں کو ہمراہ لے کر یمن کی طرف بڑھا۔ چند مؤرخین کا یہ خیال ہے کہ دوس ذوثعلبان پہلے نجاشی کے پاس گیا تھا پھر نجاشی نے جنگی جہازوں کی کمی کی وجہ سے قیصر کے پاس جلی پھٹی ہوئی انجیل بھیج دی۔ جب قیصر روم نے کشتیاں بھیجیں تو نجاشی نے اپنے لشکر کو ارباط کی ماتحتی میں یمن کی طرف یمنیوں کے قتل و غارت کے لئے روانہ کیا۔ ارباط کے ہمراہ اس مہم میں ابرہۃ الاشرم بھی تھا جو حبشیوں کا ایک مشہور جنرل تھا۔ ارباط اور ابرہہ کے جنگی جہاز نہایت کم مدت میں ساحل یمن پر لنگرزن ہوئے۔ کیونکہ ذونواس کو ان سے آگاہی نہ تھی اور وہ غافل بیٹھا ہوا تھا لہٰذا حبشیوں کو دریا سے خشکی پر اترنے میں کچھ دقت پیش نہیں آئی ورنہ کسی قدر دقت انہیں ضرور اٹھانی پڑتی۔

جس وقت ذونواس کو اس واقعے کی اطلاع ملی وہ کف افسوس ملنے لگا۔ لیکن پھر اس نے نہایت تیزی سے جس قدر یمن کے قبیلوں نے اس کا ساتھ دینا پسند کیا، انہیں ہمراہ لے کر حبشہ کا مقابلہ کیا۔ وہ میدان جنگ میں زیادہ سے زیادہ دوپہر تک یمنیوں کو ہمراہ لئے ہوئے لڑتا رہا۔ دوپہر کے بعد جب لڑائی کا رنگ بدلتا نظر آیا تو وہ سمجھ گیا کہ چند لمحوں کے بعد میں ضرور گرفتار ہو جاؤں گا لہٰذا اس وقت اس نے ذلت کی گرفتاری سے موت کو افضل سمجھ کر اپنے گھوڑے کو دریا میں ڈال دیا۔ موج کے تھپیڑوں نے نہایت جلد بنی حمیر کے اس آخری بادشاہ کو دریا کی گہرائی میں پہنچا دیا۔ یوں ارباط مظفر و منصور یمن میں داخل ہوا اور یمنیوں کو جہاں تک ممکن ہوا، ذلیل و خوار اور گرفتار و قتل کر کے نجاشی کو لڑائی کے آخری نتیجہ سے مطلع کیا۔ اس نے یمن کے کچھ تحائف بھیجے اور خود یمن ہی میں مقیم رہا۔

## یمن پر ابرہہ کی حکومت

ہشام بن محمد کلبی کی روایت سے ظاہر ہوتا ہے کہ جب نجاشی کے پاس قیصر نے کشتیاں بھیج دیں تو اس وقت اس نے ابرہہ کو امیر لشکر کر کے یمن کی طرف بھیجا۔ جس وقت ابرہہ صنعاء پہنچا تو ذونواس منہ چھپا کر بھاگا اور دریا میں ڈوب کر جان دے دی۔ یوں ابرہہ بلا مقابلہ یمن پر قابض ہو گیا لیکن اس نے خلاف عہد نجاشی کو تحائف نہ بھیجے لہٰذا نجاشی نے ارباط کو ایک بڑے اور قوی لشکر کا افسر بنا کر ابرہہ کی سرکوبی کے لئے روانہ کیا۔ ارباط

جس وقت ساحل یمن پر پہنچا ابرہہ نے ارباط سے سازش کی کوشش کی لیکن جب اسے ناکامی ہوتی نظر آئی تو چاروناچار مقابلہ پر آیا۔ اس نے پھر دھوکے سے ارباط کو مار ڈالا۔ نجاشی اس واقعہ سے بہت برہم ہوا اور اس نے اس کے قتل کی قسم کھالی لیکن بعدازاں ابرہہ نے اپنی چالاکیوں سے اسے راضی کرلیا۔

## ارباط کا مارا جانا

فاضل ابن اسحٰق کا یہ خیال ہے کہ یمن میں سب سے پہلے ارباط آیا تھا اور ابرہہ اس کا ماتحت تھا۔ فتح یمن کے بعد ابرہہ اور ارباط میں کچھ تکرار ہوگئی جس کے بعد دونوں میں سخت لڑائی ہوئی اور آخرکار ارباط مارا گیا۔ نجاشی کو ابرہہ کا یہ فعل ناگوار گزرا لیکن ابرہہ نے اسے راضی کرلیا اور یمن کا حاکم بنا رہا۔ واللہ اعلم۔

## بنوحمیر پر تشدد

ابرہہ نے یمن پر مسلط ہونے کے بعد حمیریوں کو ذلیل وخوار کرنا شروع کر دیا اور ان کے رؤساء اور امراء کی تحقیر کرنے لگا۔ اس نے پھر ریحانہ بنت علقمہ بن مالک بن زید بن کہلان کو اس کے شوہر ابی مرہ بن ذی یزن سے ناجائز دباؤ ڈال کر اپنی زوجیت میں لے لیا۔ بطن ریحانہ سے ابومرہ کا ایک لڑکا معدیکرب پیدا ہوا تھا۔ اس کے بعد ابرہہ کے ایک لڑکا مسروق اور ایک لڑکی بسباسہ نامی پیدا ہوئے۔

## بنوحمیر کی خواری

ابرہہ اور اس کا غلام عدوہ جو اطراف یمن کا والی تھا، دونوں بدافعالیوں میں ایک دوسرے سے بڑھ چڑھ کر تھے۔ دنیا کا کوئی ناجائز فعل ان کے ہاتھوں نہیں بچا۔ بنی حمیر پہلے جتنے معزز تھے اس سے بدرجہا زیادہ اس زمانہ میں ذلیل وخوار ہوئے۔ انہوں نے ان کی عورتوں کو اپنے لئے مباح کر رکھا تھا اور وہ مردوں سے غلامی کا کام لیتے تھے۔ بنی حمیر یا خثعم کے ایک شخص نے عدوہ کو موقع پا کر قتل کر ڈالا تو ابرہہ نے اس کا خون مباح کر دیا۔

## ابرہہ کا حملہ

ابرہہ کو جب یمن کی حکومت مستقل طور پر حاصل ہوگئی تو اس نے بطور تشکر صنعاء میں ایک کلیسا بنوایا جس میں قیمتی پتھروں کی پچی کاری کرائی اور شیشہ وآلات سے بھی خوب سجایا۔ اس نے پھر نجاشی اور قیصر روم کو اس کی اطلاع دی اور یہ تحریر کیا کہ میرا مقصود یہ ہے کہ عربوں کو حج کعبہ سے روکوں اور انہیں اس کے طواف کی طرف مائل کروں۔ چنانچہ اسی خیال سے اطراف عرب میں آدمیوں کو روانہ کر دیا۔ جس وقت ایک داعی بنی کنانہ کے شہر (مکہ) میں گیا تو عرفہ بن عیاض نے اسے ایک ایسا تیر مارا کہ اس نے دوبارہ دم تک نہیں لیا، اس کا دوسرا ہمراہی بحال پریشان گرتا پڑتا ابرہہ کے پاس پہنچا اور تمام ماجرا بیان کیا۔ ابرہہ کو بڑا غصہ آیا اور اس قدر برافروختہ ہوا کہ اسی وقت ایک لشکر جرار لے کر ہاتھیوں کے ساتھ مکہ کی طرف اس غرض سے روانہ ہوا کہ کعبہ کو تباہ کر دے اور بنی کنانہ (قریش) کو قتل کر ڈالے۔

## خانہ کعبہ پر فوج کشی

جس وقت ابرہہ سرزمین یمن سے نکل کر حجاز پہنچا تو ذونفر حمیری دو ہزار عربوں کو ہمراہ لے کر اس کے مقابلہ پر آیا۔ اگرچہ ذونفر حمیری توانائی اور قوت میں سو دو سو سے کم نہیں تھا لیکن ایک طرف معدودے چند آدمی اور دوسری طرف ٹڈی دل لہٰذا دونوں میں مساوات کیسی ہوسکتی تھی؟ آخرکار ذونفر حمیری کو شکست ہوئی ابرہہ نے اسے گرفتار کرلیا اور اسے راہبری کے لئے اپنے ہمراہ رکھا۔ ابن اسحاق تحریر کرتا ہے کہ طائف میں داخل ہونے پر مسعود بن معتب ثقفی بنی ثقیف کو لے کر ابرہہ کے پاس آیا اور انہوں نے اس کی اطاعت قبول کرلی۔ بنی ثقیف نے پھر ابورغال نامی ایک شخص کو رہبری کی غرض سے اس کے ہمراہ کر دیا جس نے ابرہہ کو طائف اور مکہ کے درمیان مغمس میں ٹھہرایا جو مکہ سے ایک منزل کی مسافت پر ہے۔

بعدازاں ابورغال کا اسی مقام پر انتقال ہو گیا۔ عرب پھر اس کی قبر کو سنگسار کرنے لگے۔ جریر کہتا ہے:

اذا مات الفرزدق فارجموه
كما ترمون قبر ابنی رغال

## ابرہہ کا دستہ

اس کے بعد ابرہہ نے سواروں کا ایک دستہ اسود بن مقصود حبشی کی سرکردگی میں مکے کی طرف روانہ کیا تا کہ بار برداری کے لئے اونٹ اور کچھ لوگ اسباب وغیرہ اٹھانے اور لادنے کی غرض سے گرفتار کر لائیں۔ اسود بن مقصود مکے کے اطراف میں اہل مکہ کے کچھ مویشی اونٹ جس میں دو سو اونٹ عبدالمطلب (جد نبی صلی اللہ علیہ وسلم) کے تھے، پکڑ لایا۔ عبدالمطلب ان دنوں قریش کے سردار اور مکہ کے بااثر لوگوں میں تھے۔ انہوں نے لڑائی کا ارادہ کیا لیکن جب معلوم ہوا کہ اس کے مقابلہ کی طاقت نہیں تو خاموش ہو رہے۔ ابرہہ نے پھر دوسرے دن حناط حمیری کو مکہ کی طرف روانہ کیا تا کہ اہل مکہ کو اس کے ارادے سے آگاہ کرے اور اگر اہل مکہ خانہ کعبہ کے گرانے سے کچھ چون وچرا کریں تو جنگ کے لئے تیار ہو جائیں۔

## ابرہہ کا مطالبہ

عبدالمطلب نے یہ پیغام سن کر جواب دیا "والله ما نريد حربه وهذا بيت الله فان يمنعه فهو بيته وان تخلى عنه فما نحن من دافع"۔ اس کے بعد وہ چند رؤساء قریش کو ہمراہ لے کر ابرہہ کے پاس گئے اور ذونفر حمیری سے ملاقات کی جسے ابرہہ نے قید کر رکھا تھا۔ ذونفر نے فیل بان کے ذریعے ابرہہ کو عبدالمطلب کے آنے کی اطلاع کرا دی۔ ابرہہ نے ان کا بڑے تپاک سے استقبال کیا اور تخت سے اتر کر فرش پر ان کے ساتھ بیٹھا۔ دوران گفتگو عبدالمطلب نے اپنے اونٹوں کی رہائی کی سفارش کی۔ ابرہہ نے متعجب ہو کر کہا "بڑے تعجب کی بات ہے کہ کعبہ کے بارے میں تم نے مجھ سے کچھ التجا نہیں کی جو تمہارا اور تمہارے آباؤ اجداد کا مذہبی گھر ہے لیکن اونٹوں کا سوال کیا"۔ عبدالمطلب نے جواب دیا۔ انا رب الابل وللبيت رب سيمنعه (میں اونٹوں کا مالک ہوں اسی لئے اونٹوں کو مانگتا ہوں۔ اس گھر کا ایک مالک ہے وہ غالباً تمہیں روکے گا) ابرہہ نے یہ سن کر تھوڑی دیر تک خاموشی اختیار کی پھر بلا تامل عبدالمطلب کو ان کے اونٹ واپس کر دیئے۔

علامہ طبری تحریر کرتا ہے کہ اکثر مؤرخین کا یہ خیال ہے کہ عبدالمطلب کے ساتھ عمرو بن لعابہ بن عدی بن رمل یعنی سردار کنانہ اور خویلد ابن واثلہ یعنی سردار بنی ہذیل گئے تھے۔ انہوں نے ابرہہ سے یہ درخواست کی تھی "تہامہ کی ثلث آمدنی خراج میں دی جائے گی لیکن شرط یہ ہے کہ خانہ کعبہ منہدم نہ کیا جائے"۔ لیکن جب ابرہہ نے یہ بات ماننے سے انکار کیا تو عبدالمطلب اپنے ہمراہیوں کے ساتھ واپس آئے اور قریش اور تمام اہل مکہ کو ہدایت کی کہ مکہ چھوڑ کر پہاڑوں پر چلے جائیں۔ وہ پھر وقت روانگی خانہ کعبہ کا دروازہ پکڑ کر کھڑے ہو گئے، اس وقت ان کے پاس قریش کے چند منتخب آدمی موجود تھے سب کے سب گڑگڑا کر دعائیں مانگ رہے تھے۔ عبدالمطلب نے پھر یہ اشعار پڑھے:

لاهم ان العبد يمنع
حله فامنع حلالك
لا يغلبن صليبهم
ومحالهم ابدا محالك
وانصر على آل الصليب
وعابديه اليوم الك

ترجمہ: اے خدا! بیشک بندہ اسے روکتا ہے جو اس کے محل میں آتا ہے۔ لہٰذا تو ہی منع کر اسے جو تیرے مکان پر آئے۔ ہرگز ان کی صلیب اور ان کا غصہ کبھی تیرے غصے پر غالب نہیں آئے گا۔ مدد کر اہل صلیب اور اس کے پرستش کرنے والوں پر آج

اپنے اہل کو۔

## ابابیلیں آتی ہیں

اس کے بعد عبدالمطلب اپنے قبیلے والوں کے ساتھ پہاڑ پر چڑھ گئے۔ ابرہہ پھر کعبہ کے گرانے کی غرض سے مکہ کی طرف بڑھا تو اللہ جل شانہ نے اس کی فوج پر چڑیوں کا ایک جھنڈ دریا کی جانب سے بھیجا جو اس نابکار لشکر پر سنگ باری کرنے لگا۔ جس پر وہ پتھر پڑتا تھا وہ اسی مقام پر رہ جاتا تھا۔ لشکر پلٹ کر بھاگ پڑا۔ مقام حجر میں ان کے اجسام پر چیچک کے دانے نئے بھی نکل آئے جس سے اکثر ہلاک ہو گئے۔ ابرہہ کے بدن پر بھی چند دانے نکل آئے۔ اس کے بعد اس کے تمام اعضاء کٹ کٹ کر یکے بعد دیگرے گر گئے۔ لشکریوں کا جب یہ حال ہوا تو اس نے ہاتھیوں کو آگے کیا لیکن جو ہاتھی آگے بڑھایا جاتا تھا وہ آگے بڑھنے کی بجائے پیچھے جاتا تھا۔ آخرکار ہاتھیوں کے اجسام پر بھی چیچک کی طرح دانے نکل آئے اور وہ سب مر گئے۔ تب اللہ جل شانہ نے ایک سیل بھیجا جو ان سب کو دریا میں بہا لے گیا۔

## یمن کی حکومت کا خاتمہ

ابرہہ کی ہلاکت کے بعد اس کا لڑکا یکسوم تخت حکومت پر بیٹھا، اس نے بھی بنی حمیر اور یمنی قبائل کی ذلت میں کوئی کسر باقی نہیں چھوڑی۔ اس نے ان کے مردوں کو قتل کر ڈالا، عورتوں کو جبراً گھر میں ڈال لیا اور ان کے لڑکوں کو غلامی میں رکھ لیا۔ یکسوم کے مرنے پر اس کا بھائی مسروق تخت نشین ہوا جس نے اس سے بڑھ کر زیادتیاں شروع کر دیں، وہ اپنے پیشرووں سے ظلم وستم میں بدرجہا بڑھتا نظر آیا تو سیف بن ذی یزن نے بغاوت کر دی اور کسریٰ (شاہ فارس) کے پاس گیا۔ وہ پھر وہاں سے لشکر لے کر یمن آیا اور مسروق کو قتل کر کے حبشیوں کی حکومت کا خاتمہ کر دیا۔ اس وقت تک حبشیوں میں چار حکمرانوں نے یمن میں بہتر برس تک حکومت کی۔ پہلا ارباط، دوسرا ابرہہ، تیسرا یکسوم بن ابرہہ تھا اور چوتھا مسروق بن ابرہہ۔

## کسریٰ کی امداد

اگر سیف بن ذی یزن اسی مسکنت اور مذلت میں رہنا پسند کرتا تو وہ بھی یمن چھوڑ کر کہیں نہیں جاتا لیکن غضب یہ ہوا کہ ابرہہ نے اس کی بیوی ریحانہ کو جبراً گھر میں ڈال لیا تھا اسی وجہ سے سیف ابن ذی یزن یمن سے نکل کر پہلے قیصر روم کے پاس گیا اور اپنا ماجرا بیان کر کے مدد طلب کی۔ جب اس نے مذہبی اتحاد کی وجہ سے مدد دینے سے انکار کیا تو کسریٰ فارس کی خدمت میں حاضر ہونے کے لئے نعمان بن منذر والی حیرہ کے پاس گیا اور اس سے اپنی سرگزشت بیان کی۔ نعمان بن منذر رحم دل اور خدا ترس آدمی تھا، اس نے فوراً اس کے آنسو پونچھے اور اپنے ساتھ کسریٰ کے دربار میں لے گیا۔ اس نے پھر کسریٰ کے ہاں حبشیوں کے ظلم کی شکایت کی اور سیف بن ذی یزن کی ذلت ورسوائی کا حال عرض کر کے امداد کا خواستگار ہوا۔ کسریٰ نے کہا "یمن ہمارے ملک سے بہت دور واقع ہے، اس کے علاوہ عرب کی سرزمین میں بکریوں اور اونٹوں کے سوا اور کیا ہے، ہمیں اس جنگ سے کچھ حاصل نہیں ہوگا۔ ہمیں یمن فتح کرنے کی ضرورت نہیں۔" کسریٰ نے یہ کہہ کر سیف بن ذی یزن کو ایک خلعت اور ایک اشرفیوں کا توڑا دیا۔

## یمن پر فوج کشی

لیکن سیف بن ذی یزن نے دربار سے نکل کر اشرفیوں کے توڑے کو پھینک دیا اور لوگوں نے اسے لوٹ لیا۔ کسریٰ کو جب اس کی اطلاع ملی تو دوسرے روز سیف بن ذی یزن کو بلا کر اعتراضاً اس کا سبب دریافت کیا۔ اس نے کمال ادب سے عرض کیا "مجھے ان اشرفیوں کی ضرورت نہیں، میرے ملک میں تو سونے اور چاندی کے پہاڑ ہیں۔ میں دولت لینے نہیں آیا تھا بلکہ میرا مقصد یہ تھا کہ مجھے آپ حبشیوں کے ظلم سے بچا لیں گے۔" کسریٰ یہ سن کر تھوڑی دیر کے لئے خاموش ہو گیا۔ اس کے بعد اعیان دولت سے مشورہ کیا، سب نے باتفاق یہ مشورہ دیا کہ جو قیدی قید خانے میں واجب القتل ہیں، وہ اس مہم پر روانہ کیے جائیں۔ اگر وہ مارے گئے تو شاہی حکم یہی تھا اور اگر وہ کامیاب ہو گئے تو محنت ومشقت کے بغیر ایک ملک

ممالک محروسہ میں شامل ہو جائے گا۔ کسریٰ نے اس رائے کو پسند کیا اور دہرز دیلمی کو (جو ایک شریف النسب امیر تھا) آٹھ سو قیدیوں اور چار سو سپاہیوں کے ساتھ یمن کی طرف روانہ کر دیا۔

## ایک اور روایت

مسعودی اور ہشام بن محمد کلبی نے یہ لکھا ہے کہ سیف بن ذی یزن نے جب کسریٰ سے امداد کی درخواست کی تو کسریٰ نے وعدہ کر لیا لیکن اس سے پہلے کہ وہ اپنے وعدہ کو وفا کرتا، وہ قیصر روم کے ساتھ لڑائی میں مصروف ہو گیا یہاں تک کہ سیف بن ذی یزن امداد کے انتظار میں اس جہان سے راہی ملک عدم ہو گیا۔ اس جب اس کے بیٹے معدی کرب نے ہاتھ پاؤں نکالے اور جوان ہوا تو ایک دن اس کی ماں ریحانہ نے تمام حالات بتلائے۔ اس وقت معدی کرب اپنی ماں سے رخصت ہو کر فارس روانہ ہوا اور کسریٰ کے دربار میں حاضر ہو کر اس سے امداد کا خواستگار ہوا جس کا وعدہ اس کے باپ سے کیا گیا تھا۔ کسریٰ نے اس کو اشرفیاں دیں تو اس نے باہر نکل کر پھینک دیں جیسا کہ اوپر مذکور ہوا ہے۔

## جنگ کا آغاز

بہر حال دہرز دیلمی سیف بن ذی یزن کے ساتھ جنگی جہازوں کا بیڑا ہمراہ لئے ہوئے ساحل پر پہنچا۔ مسروق کی تباہی کے دن قریب آ گئے تھے لیکن وہ آنے والے دن سے بے خبر قوت اور ملک کے نشے میں پڑا ہوا تھا۔ دہرز نے سیف سے پوچھا "جنگ کے بارے میں تمہاری کیا رائے ہے؟" سیف نے جواب دیا "یہ تلوار ہے اور یہ میں ہوں نہ اس کا قبضہ میرے ہاتھ سے چھوٹے گا اور نہ میں تمہارا ساتھ چھوڑوں گا۔ میدان جنگ میں جو سب سے پہلے لڑنے جائے گا وہ میں ہوں گا۔ میری قوم بھی تمہارا بھرپور ساتھ دے گی۔" دہرز دیلمی نے کہا "بہت خوب" اس کے بعد ایرانی فوجیں دوسرے روز خشکی پر اتریں اور ترتیب سے آگے بڑھیں۔ مسروق بن ابرہہ ایک لاکھ حبشی فوج لے کر مقابلے پر آیا، لڑائی شروع ہو گئی۔ مسروق نے ہر چند کوشش کی کہ لشکر مخالف کو منتشر کر کے ساحل تک راستہ صاف کر لے لیکن فارس کے تیر اندازوں کے تیر سے اسے کوئی چیز نہ بچا سکی۔ اس کا لشکر جب ایک قدم بھی آگے بڑھنے کا ارادہ کرتا، ایرانی تیر اندازوں کے حملوں سے دس دس قدم پیچھے ہٹ جاتا۔

## مسروق کا مارا جانا

لڑائی کے دوران دہرز نے سیف سے پوچھا کہ مسروق کہاں ہے؟ سیف نے اشارے سے بتلایا، مسروق اس وقت ہاتھی پر سوار تھا۔ اس کے بعد مسروق ہاتھی سے اتر کر ایک خچر پر سوار ہو گیا۔ دہرز دیلمی اس کی اس لغو حرکت سے بہت ہنسا اور تفاولاً کہہ اٹھا: کب بنت المحمار ذل و ذل ملکہ (مسروق سوار ہوا بنت الحمار (خچر) پر اور ذلیل ہوا، اس کا ملک بھی ذلیل ہوا۔) دہرز دیلمی نے پھر ترکش سے تیر نکال کر کمان سے جوڑ کر ایسا نشانہ مارا کہ مسروق کا خود توڑ کر دماغ سے ہوتا ہوا نکل گیا۔ مسروق زخم کھا کر زمین پر گرا اور فوراً لشکر حبشہ بھاگ نکلا۔ اب چاروں طرف سے کشت و خون کا بازار گرم ہو گیا، حبشیوں کو بھاگنے کے لئے جگہ نہیں ملتی تھی۔ دس دس پندرہ پندرہ حبشیوں کو ایک یمنی، فارسی سپاہی گرفتار کر لیتا تھا اور پھر بھیڑ بکریوں کی طرح ذبح کر ڈالتا تھا۔ ایک ہفتے کے اندر یمن کی سرزمین حبشیوں سے ایسی پاک صاف ہو گئی گویا ان کا کبھی وہاں وجود ہی نہ تھا۔

دہرز دیلمی نے کسریٰ کو اس فتح یابی کی اطلاع دی پھر حکم کے مطابق سیف کو یمن کے تخت حکومت پر بٹھلایا۔ بعد ازاں اپنا ایک نائب یمن میں چھوڑ کر کسریٰ کی طرف واپس گیا۔

## سیف کی حکومت

سیف بن ذی یزن اس خداداد کامیابی کے بعد یمن پر مستقل حکومت کرنے لگا، وہ سالانہ خراج باقاعدگی سے کسریٰ کو بھیجتا رہا۔ جنگ کے بعد عرب کے نامی نامی شعراء نے اسے مبارکباد دی اور قصائد لکھے۔ امراء و عظماء قریش اس سے ملنے کو آئے اور اس غیبی امداد پر اسے مبارک باد

دی۔ ان میں قریش کے نامی سردار عبدالمطلب (جد رسول صلی اللہ علیہ وسلم) بھی تھے۔ سیف بن ذی یزن نے ان کی سب سے زیادہ عزت کی، اپنے برابر بٹھلایا اور کمال عزت سے انہیں رخصت کیا۔

## سیف کی اولاد

طبری لکھتا ہے کہ دہرز کے مرنے کے بعد کسریٰ نے یمن پر اس کے لڑکے مرزبان کو گورنر بنایا۔ جب وہ بھی مر گیا تو اس کے پوتے خسر خسروین تیجان بن مرزبان کو گورنر بنایا۔ کچھ عرصہ بعد کسی وجہ سے اس پر شاہی عتاب ہوا اور اسے قید کر کے دربار بادشاہی میں بھیج دیا گیا۔ اس کی جگہ پھر باذان یمن کی گورنری پر متعین ہوا اور یہی بعثت کے زمانے تک یمن کا گورنر رہا یہاں تک کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم مبعوث ہوئے اور باذان مسلمان ہو گیا۔ بعدازاں یمن میں اسلام کا بول بالا ہو گیا جیسا کہ ہم آئندہ بیان کریں گے۔

ہم عرب کے طبقہ اولیٰ اور ثانیہ کے حالات و اخبار پیش کر چکے ہیں۔ لہٰذا اب ہم ان کے ان معاصرین کے حالات تحریر کریں گے جن کا تعلق ملوک عجم سے ہے۔ وہ لوگ عرب کے طبقہ اولیٰ و ثانیہ کے ہم عصر تھے اور وہ نبط سریانی، اہل بابل پھر جرامقہ، اہل موصل پھر بنو اسرائیل فارس اور یونان اور روم تھے۔ ہم ان میں ہر ایک کا تذکرہ مختصر پیش کریں گے۔

باب: ۱۰

# بابل، موصل اور نینوا کے حکمران

## کنعان بن کوش بن حام کا ذکر

پہلے بتا دیا گیا ہے کہ حضرت نوحؑ کے بعد کنعان بن کوش بن حام تخت حکمرانی پر رونق افروز ہوا جس کے بعد اس کا لڑکا نمرود بادشاہ ہوا، یہ صابیہ مذہب کا مقلد تھا جبکہ بنی سام خالص موحد تھے وہ اس توحید کے پابند تھے جو ان سے پہلے کلدانیوں میں موجود تھی۔ ابن سعید کہتا ہے کہ کلدانیوں کا مطلب ہے "موحدین"۔ توریت میں نمرود کو کوش بن حام کی طرف منسوب کیا ہے لیکن کنعان بن کوش کا کوئی تذکرہ نہیں ہے۔ واللہ اعلم۔

## بلبلہ کا واقعہ

ابن سعید کہتا ہے کہ عابر بن شالخ بن ارفخشند حملہ کر کے اطراف بلاد پر قابض ہو گیا، وہ پھر کوثا سے جزیرہ موصل کی طرف چلا آیا اور یہیں اس نے ایک شہر مجدل نامی آباد کیا۔ وہ مرتے دم تک وہیں مقیم رہا۔ اس کے بعد اس کا لڑکا فالغ اس کا وارث ہوا۔ اس دوران نمرود اور اس کی قوم پر سیدنا ابراہیم علیہ السلام کے زمانہ میں بلبلہ آیا۔ بلبلہ ایک مشہور واقعہ ہے جس کا ذکر توریت میں بھی آیا ہے لیکن ہم اس کے معنی نہیں سمجھ سکے۔ دراصل یہ کہنا کہ تمام بنی آدم کی ایک زبان تھی، وہ سب کے سب شب کو سوئے اور صبح کو جب اٹھے تو ان کی زبانیں مختلف ہو گئیں، یہ بالکل خلاف قیاس اور عادتاً بعید ہے۔ اگر ہم اسے خوارق انبیاء میں سے شمار کریں تو یہ معجزے میں داخل ہو جائے گا لیکن اس کی روایت کسی نے نہیں کی البتہ یہ ہو سکتا ہے کہ ہم اس خرق عادت زبانوں کے اختلاف کو تقدیر الٰہی کا ایک نمونہ اور اس کی کبریائی کا کرشمہ تصور کر لیں، اس کے علاوہ بلبلہ کے اور کوئی معنی نہیں ہو سکتے۔

## بابل پر حملہ

ابن سعید کا بیان یہ ہے کہ سوریان بن عبیط نے فالغ کو بابل کی حکومت پر مامور کیا تھا لیکن اس نے اپنا عہد توڑ دیا اور اس سے لڑا۔ جب فالغ مر گیا تو اس کا لڑکا ملکان حکمران ہوا پھر سوریان نے جزیرہ لے لیا اور بنی عابر (ملکان) کو جزیرے سے نکال باہر کر کے اس کی حکومت اپنے ہمشیر زادہ موصل بن جرموق کو دے دی۔ ملکان پھر اپنے اہل وعیال کے ساتھ پہاڑ پر چلا گیا اور اس نے وہیں سکونت اختیار کر لی۔ چند مورخین کا خیال یہ ہے کہ خضر اسی کی نسل سے ہیں۔ اس واقعے کے بعد موصل اپنے ماموں سوریان بن عبیط سے باغی ہو کر بابل کا مستقل حکمران بن گیا۔ اسی کے زمانے سے ایک حکومت جرامقہ کے نام سے قائم ہوئی اور ملوک جرامقہ ملوک عبیط سے علیحدہ ہو گئے۔

## نینوا کا بیان

موصل کے بعد اس کا لڑکا راتق تخت حکومت پر بیٹھا، یہ بنی عبیط سے اکثر لڑتا رہتا تھا۔ اس کے بعد اثور بن راتق نے حکومت اپنے ہاتھ میں لے لی، اس کے بعد نینوی بن اثور بادشاہ ہوا جس نے موصل کے مقابلہ میں اپنے نام سے ایک شہر آباد کیا۔ بعد ازاں اس کی اولاد سے سنجاریف بن اثور بن نینوی بن اثور حکمران ہوا۔ جس نے شہر سنجار آباد کیا اور وہ بنی اسرائیل سے لڑا۔ اسے یہود نے پکڑ کر بیت المقدس میں سولی پر چڑھا دیا۔

بیہقی روایت کرتا ہے کہ سنجاریف کے قتل کے بعد اس کا بھائی ساطرون جزیرے کا بادشاہ ہوا۔ اس نے سنجار کے میدان میں نہر ترتار کے کنارے شہر حضر آباد کیا۔ اس کے بعد زان بن ساطرون تخت حکومت پر بیٹھا، یہ صابیہ مذہب رکھتا تھا۔ مورخین کہتے ہیں کہ یونسؑ بن متی اس کی

طرف مبعوث ہوئے تھے۔

## زان کا مارا جانا

یونس بن متّیٰ جرلمقہ میں سے بنیامین بن اسرائیل کی نسل سے ہیں۔ زان بن ساطرون لہٰذا آپ پر ایمان لایا۔ اس کے بعد جب بخت نصر نے بابل پر حملہ کیا تو اس نے اسے پھر دین صابیہ کی دعوت دی اور جزیرہ اور بابل کی حکومت پر اسے برقرار رکھنے کا وعدہ کیا۔ زان نے بخت نصر کی یہ دعوت قبول کر لی اور وہ مسلسل جزیرہ پر قابض رہا۔ جب ارتاق سپہ سالار فارس نے جزیرے پر چڑھائی کی تو فتح حاصل کرنے کے بعد دین مجوسی قبول کر لینے کی شرط پر جزیرہ بابل پر قابض رہنے دینے کا اقرار کیا۔ اس نے پھر یہ بات بہمن شاہ فارس کو لکھ بھیجی۔ بہمن نے ارتاق کو لکھا کہ یہ شخص غیر قابل اعتبار ہے کیونکہ مذہب کے ساتھ مذاق کرتا ہے، اس وجہ سے اسے زندہ رکھنا قرین مصلحت نہیں ہے۔ ارتاق نے بہمن کا یہ حکم پاتے ہی زان کو قتل کر ڈالا۔ یوں تیرہ سو برس کے بعد جزیرہ جرلمقہ کے ہاتھوں سے جاتا رہا اور فارس کے حکمران اس پر قابض ہو گئے۔

## سنجاریف کے حالات

اسرائیلی علماء کا خیال ہے کہ سنجاریف ملوک نینویٰ سے ہے اور وہ سب موصل بن اشوذ بن سام کی اولاد سے ہیں۔ اس سے پہلے موصل پر انہی میں سے فول، تلفات، بلناص وغیرہ حکمرانی کر چکے ہیں۔ انہیں لوگوں نے اسباط عشرہ کے مشہور شہر شورون (جس کو سامرہ بھی کہتے ہیں) پر قبضہ کیا تھا۔ اور اسباط کو سُورون (سامرہ) سے نکال کر اطراف اصفہان اور خراسان کی طرف جلاوطن کر دیا۔ انہوں نے پھر اہل کومہ (کوفہ) کو سُورون میں آباد کیا۔ اللہ جلّ شانہ نے وہاں اس قدر درندے پیدا کر دیئے کہ جس طرف نظر کی جاتی تھی دس پانچ آدمی زخمی اور مردہ دکھائی دیتے تھے۔ لوگوں نے پھر سنجاریف سے اس کی شکایت کی اور اس سے پوچھا کہ شورون کس ستارے کے حصے میں ہے تاکہ صابیہ کے طریقے سے اس ستارہ کی روحانیت اتاری جائے۔

## بیت المقدس پر حملہ

لیکن سنجاریف نے اس کے بجائے دو یہودی کاہنوں کو بھیج دیا جنہوں نے اہل شورون کو دین یہودیت کی تعلیم دی۔ سنجاریف نے پھر شورون پر قبضہ کرنے کے بعد بیت المقدس پر حملہ کیا اور کثرت لشکر پر مغرور ہو کر بنی اسرائیل سے کہا "تمہارا رب کہاں ہے جو تمہیں میرے ہاتھوں سے نجات دے"۔

## سنجاریف کا قتل

یہ سن کر بنی اسرائیل کا بادشاہ اپنے زمانے کے نبی کی خدمت میں حاضر ہوا اور ان سے دعا کا خواستگار ہوا چنانچہ ان کی دعا سے سنجاریف کے لشکر پر ایسی مصیبت آئی اور وہ ایسی آسمانی آفت میں گرفتار ہوا کہ صبح ان کے ایک لاکھ پچاسی ہزار سپاہی مردہ پائے گئے، یوں مجبوراً سنجاریف نینویٰ واپس آیا اور پھر اپنے لڑکوں کے ہاتھ سے اس وقت مارا گیا جس وقت وہ اپنے معبود (ستارے) کو سجدہ کر رہا تھا۔ سنجاریف کے قتل کے بعد ایسر حدون ابن سنجاریف نینویٰ کا بادشاہ ہوا۔ بعد ازاں بخت نصر ان پر غالب آیا جیسا کہ ہم آئندہ اس کے حالات میں بیان کریں گے۔

## نمرود کی خدائی

ملوک بابل نبط ہیں اور وہ نبط اشوذ بن سام کی اولاد سے ہیں۔ تاہم مسعودی انہیں نبط بن ماش بن ارم کی طرف منسوب کرتا ہے۔ یہ بابل میں رہتے تھے۔ ان میں سے سب سے پہلے شوریان بن نبط نے حکمرانی کی۔ مسعودی کہتا ہے کہ اسے فالغ نے بابل کی حکومت پر مامور کیا تھا۔ فالغ کے انتقال کے بعد اس نے بدعت صابیہ اختیار کر لی اور اسی مذہب کو خوب پھیلایا۔ اس کے بعد اس کا لڑکا کوش حکمران ہوا جو ابراہیم علیہ السلام کا نمرود

ہے۔ جس نے آزر (سیدنا ابراہیم کے والد) کو طلب کر کے بت خانے کا منتظم مقرر کیا تھا کیونکہ ارغو بن فالغ اپنے باپ کے انتقال کے بعد کوثی چلا آیا اور نمارده کے ساتھ مذہب صابیہ اختیار کر لیا۔ یہی مذہب اس کے خاندان میں نسلاً بعد نسل آزاد بن ناحور تک برابر چلا آیا۔ حاجر بن کوش نے پھر آزر کو بیت الاصنام کا منتظم مقرر کیا اور ابراہیمؑ پیدا ہوئے جن کے حالات ہم اوپر لکھ آئے ہیں۔

## بخت نصر کی چڑھائی

یوں بابل میں نمارده (نمرودون) کی حکومت کا سلسلہ برابر جاری رہا اور بخت نصر انہیں میں سے تھا جیسا کہ بعضوں نے لکھا ہے لیکن چند مورخین کہتے ہیں کہ جرامقہ (اہل نینوی) نے بابل پر فوج کشی کی چنانچہ سنجاریف اس پر قابض ہوا۔ اس نے پھر اپنے امراء میں سے بخت نصر کو اس کا گورنر مقرر فرمایا پھر کچھ عرصہ بعد اہل بیت المقدس نے عہد توڑ دیا تب بخت نصر نے بنی اسرائیل سے بیت المقدس میں جنگ کی اور محاصرے اور قتل کے بعد بنی اسرائیل کے بادشاہ کو قتل کر ڈالا۔ اور ان کا معبد ویران کر دیا۔

## بابل پر فارس کا حملہ

جب بخت نصر مر گیا تو اس کا لڑکا نشبت نصر بادشاہ ہوا جس کے بعد بنفیر حاکم ہوا۔ اس سے اور ارتاق مرزبان کسریٰ سے جنگ ہوئی جس میں ارتاق نے اسے مار ڈالا اور بابل اور اطراف بابل کا حاکم بن بیٹھا۔ اس کے بعد عبیط اور جرامقہ فارس کی رعایا شمار کئے جانے لگے اور نمرودوں کی بابل سے حکومت ختم ہوگئی ھذا ذکر ابن سعید و نقله من داهر موءرخ دولة الفرس۔ (ایسا ہی ابن سعید نے بیان کیا ہے اور اسے نقل کیا ہے داہر مؤرخ دولت فارس سے)

## سریانی کا بیان

ابن سعید نے سریانیوں اور عبیط کو ایک گروہ اور ایک ہی حکومت قرار دیا ہے لیکن مسعودی کا خیال ہے کہ یہ دو حکومتیں تھیں۔ سریانیوں کی نسبت وہ کہتا ہے کہ طوفان نوحؑ کے بعد دنیا میں سب سے پہلے سریانیوں نے بادشاہت کی۔ اس نے ایک صدی یا کسی قدر اور زیادہ زمانے میں ان کے نو حکمرانوں کے نام عجمی ناموں میں تحریر کئے ہیں جنہیں ہم عدم اعتماد اور عدم صحت کے باعث تحریر نہیں کرنا چاہتے البتہ شوشان کے بارے میں وہ تحریر کرتا ہے کہ سب سے پہلے اس نے اپنے سر پر تاج رکھا تھا اور وہ ہی تاج کا موجد تھا۔ چوتھے بادشاہ نے قلعے بنوائے، شہر آباد کئے۔ اس کے زمانے میں ہند کا بادشاہ ربیل تھا۔ اس نے پھر اکثر ملوک مغرب کی سلطنتیں چھین لیں اور ان کی حکومتوں کا خاتمہ کر دیا۔ وہ آٹھویں کا نام ماروت بتلاتا ہے اور اپنے آخر میں ظاہر کرتا ہے کہ وہ لوگ موصل اور بابل کے حاکم تھے اور یمن کے حکمران ان سے اکثر مغلوب اور کبھی غالب رہتے تھے۔ نویں کی نسبت لکھتا ہے کہ وہ غیر مستقل مزاج تھا کیونکہ اس کی طبیعت میں تلون حد سے زیادہ تھا۔ بعد ازاں اس کے بھائی نے سلطنت تقسیم کر لی تھی۔'' غرض کہ اسی طرح وہ تحریر کرتا ہے کہ سب سے پہلے جس نے شراب بنائی وہ فلاں شخص تھا جس نے شطرنج کا کھیل ایجاد کیا، وہ فلاں تھا جو سب سے پہلے بادشاہ ہوا وہ فلاں تھا وغیر ذلک۔ ہمارے نزدیک یہ سب باتیں خلاف قیاس اور صحت سے منزلوں دور ہیں۔ اصل بات یہ ہے کہ چونکہ سریانی سب سے مقدم ہیں اسی وجہ سے تمام پرانی چیزیں مثلاً لغت۔ جادو۔ خط وغیرہ ان کی جانب منسوب کئے جاتے ہیں۔ واللہ اعلم۔

## نبطیوں کا تعارف

نبط کی نسبت مسعودی کا یہ خیال ہے کہ یہ بابل سے تھا، وہ لکھتا ہے کہ ان کا پہلا بادشاہ نمرود جبار تھا اور یہ ماش بن ارم بن سام کی طرف منسوب کیا جاتا ہے۔ اسی نے بابل میں محل بنوایا تھا اور کوفہ کی نہر کھدوائی تھی۔ دوسرے مقام پر اس نے اسی نمرود کو کوش بن حام کی طرف منسوب کیا ہے۔ ہم یہ نہیں سمجھ سکے کہ یہ دونوں نمرود ایک تھے یا کہ دو؟ وہ پھر نمرود کے بعد چودہ سو برس کے اندر چھیالیس بادشاہوں کے نام عجمی ناموں میں تحریر کرتا ہے جنہیں

ہم عدم صحت کی وجہ سے نقل نہیں کرنا چاہتے۔ وہ پھر ''المونی'' میں نوصدی کے اندر بیس بادشاہوں کے نام تحریر کرتا ہے اور لکھتا ہے کہ نویں صدی میں بابل کے حکمران اہل فارس سے لڑے۔ وہ پھر چودھویں صدی میں بیان کرتا ہے کہ اس صدی میں سنجاریف بادشاہ تھا اور یہی بنی اسرائیل سے لڑا تھا۔ اس نے انہیں بیت المقدس میں گھیرا اور اس نے ان سے جزیہ لیا تھا۔ اس کا سب سے آخری بادشاہ دارنیوش تھا جو دارا کے لقب سے مشہور تھا اور جسے سکندر نے قتل کیا جبکہ اس نے بابل پر قبضہ کر لیا تھا۔ اس نے پھر اپنے اس سلسلہ کلام اور بابل کے حکمرانوں کے بیان میں ابراہیم علیہ السلام کے نمرود کا کچھ ذکر نہیں کیا حالانکہ وہ ان نمارذہ (نمرودوں) کی سکونت بابل بتلاتا ہے۔ واللہ اعلم۔

## طبری کا بیان

طبری کہتا ہے کہ نمرود بن کوش بن کنعان بن حام، ابراہیم الخلیل علیہ السلام کے عہد میں تھا اور پہلے یہ لوگ عاد ارم سے مشہور تھے۔ جب وہ گروہ ہلاک ہو گیا تو ثمود ارم کہے جانے لگے لیکن جب وہ ہلاک ہو گئے تو نمرود ارم کے نام سے مشہور ہوئے۔ اس کے بعد وہ بھی ہلاک ہو گئے تو تمام اولاد ارم کو ارمان کہنے لگے، یہ سب نبط ہیں اور یہ موحد تھے بابل میں رہتے تھے یہاں تک کہ نمرود بادشاہ ہوا جس نے انہیں بت پرستی سکھلائی۔ (یہاں پر طبری کا بیان ختم ہوا)

## بابل کی حکومت

روم کا مورخ ہروشیوش کہتا ہے کہ جس نے اہل بابل کو بت پرستی کی طرف مائل کیا وہ نمرود الجسیم تھا۔ بابل مربعتہ الشکل آباد کیا گیا تھا اور اس کی شہر پناہ اسی میل کی تھی۔ اس کی دیواریں دوسو گز بلند اور پچاس گز چوڑی اینٹ اور چونے سے بنائی گئی تھیں۔ شہر پناہ کے ایک سو دروازے تھے جن میں تانبے کے کواڑ لگے ہوئے تھے۔ ان کے اوپر سپاہیوں کے رہنے کے لئے مقامات بنے ہوئے تھے۔ جنگی سپاہیوں کا فصیلوں اور دیواروں پر ہر وقت پہرہ رہتا تھا۔ شہر پناہ کے باہر خندق تھی اور خندق کے باہر ایک گہری نہر تھی۔ اس شہر پناہ کو ملک بیرش (کسریٰ اول) بادشاہ فارس نے تباہ کیا جب کہ اسے بابل پر قبضہ حاصل ہوا۔ (یہاں ہروشیوش کا کلام ختم ہوا۔)

ان لوگوں کی تحریر سے معلوم ہوتا ہے کہ نمرود بھی نام ہر بادشاہ بابل کا ہے اس لئے کہ انساب مختلفہ میں کبھی سام کی طرف اور کبھی حام کی طرف منسوب کر دیتا ہے۔

## نمرود کا ذکر

چند مورخین یہ گمان کرتے ہیں کہ ابراہیم علیہ السلام کا نمرود، نمرود بن کنعان بن سنجاریف بن نمرود الاکبر تھا اور بخت نصر اس کی نسل سے ہے اور یہ ابن براز اد بن سنجاریف بن نمرود ہے۔ جب شاہان کیانی (فارس والے) بابل پر چڑھ آئے تو انہوں نے اسے مغلوب کر لیا تھا لیکن پھر اسے بحال رکھا اور خراج مقرر کیا تھا۔ بعد از ان بنی ساسان میں سے کسریٰ اول نے شہر بابل کو ویران کیا۔ اسرائیلی علماء اپنے انبیاء، دانیالؑ اور ارمیاؑ کی کتاب سے نقل کرتے ہیں کہ بخت نصر کا سد بن حادر کی نسل سے ہے اور یہ ابراہیم الخلیلؑ کا بھائی ہے۔ بنو کاسد بابل کے حکمرانوں میں شمار کئے جاتے ہیں اور انہیں کیدانیین بھی کہتے ہیں۔ انہیں میں سے بخت نصر بھی تھا جو اکثر علاقوں پر قابض ہو گیا تھا۔ اس نے بنی اسرائیل کو مغلوب کیا تھا، ان کی حکومت چھین لی تھی اور بیت المقدس کو ویران کر دیا تھا حتیٰ کہ اس کی حکومت مصر سے متجاوز ہو گئی تھی۔ وہ پینتالیس برس تک یہ سلطنت کرتا رہا اس کے بعد اس کا لڑکا اوبل مرودو بن بخت نصر تیئس برس تک حکومت کے تخت پر بیٹھا رہا۔ اس کے بعد بلنیصر بن اوبل مرودو تین برس تک بادشاہ رہا، اسی کے آخری زمانے میں دارا (شاہ فارس) اور اس کے داماد کورش نے بابل پر حملہ کیا اور اس کا محاصرہ کر لیا۔ بعض اسرائیلی موٴرخین کا خیال ہے کہ بخت نصر اور ملوک بابل کسدیم کی اولاد سے ہیں جبکہ کسدیم عیلام بن سام (برادر اشوز) کی نسل سے ہیں اور اشوذ سے ملوک موصل ہیں۔

## بابل اور موصل والوں کا مذہب

بابل اور موصل کے حکمران ستاروں کی پرستش کرتے تھے اور اس کی روحانیت کا بذریعہ طلسم اور سحر اتارتے تھے، اسی طریقے کا نام صابیہ ہے۔ طلسمات اور سحر میں انہیں بڑا دخل تھا اور وہ ستاروں کی حرکات اور آثار کے خوب ماہر تھے بھی اس دعویٰ پر آیت وما انزل علی الملکین (البقرہ:102)... بکسر اللام کی شہادت پیش کی جاتی ہے کہ ہاروت و ماروت سریانی حکمرانوں سے تھے اور یہی اول ملوک بابل ہیں۔ تاہم مشہور یہ ہے کہ دونوں (ہاروت و ماروت) فرشتہ تھے۔ اس صورت میں اس فتنے کی بابل کے ساتھ تخصیص یہ ظاہر کرتی ہے کہ بابل والے سحر و طلسمات میں دیگر باشندگان عالم کی بہ نسبت زیادہ ملکہ رکھتے تھے۔ ان دلائل کے علاوہ جو ان کی نجومیت اور ساحریت پر پیش کیے جاسکتے ہیں، یہ بھی ہیں کہ ہم نے یہ علوم (نجوم و سحر) اہل مصر سے حاصل کیے ہیں اور اہل مصر ان کے ہمسایہ تھے۔ مصر کے حکمرانوں کو بھی اس فن کی طرف خاص توجہ تھی چنانچہ جناب موسیٰ کے مقابلے کے لئے جادوگر جمع کیے گئے تھے۔ صعید مصر میں اب تک جادو کے آثار اس دعویٰ کی شہادت دے رہے ہیں۔ واللہ اعلم۔

## بابل، موصل اور نینوی کے ملوک کا شجرہ



باب: ۱۱

# قبطی حکمرانوں کا بیان

اس گروہ کی پیدائش بھی بہت قدیم ہے اور اس کی حکومت کا زمانہ بھی کافی طویل ہے۔ انہوں نے اپنی سکونت کے لئے مصر اور اطراف مصر کو پسند کیا تھا لہٰذا شروع سے وہیں رہے اور اسی مقام پر ان کی دولت وحکومت رہی یہاں تک کہ آفتاب اسلام کی روشنی نے ان کی چمک ودمک ماند کر دی اور ان کی دولت وحکومت کا خاتمہ کر دیا۔

## سیاسی حالات

یہ بھی اپنے ہم عصر (عمالقہ، فرس، روم) سے جب کہ یہ نمرود ہو جاتے تھے تو مغلوب بھی ہو جاتے تھے اور کبھی یہ ان پر متغلب ہو جاتے تھے اور اپنے علاقوں سے انہیں نکال دیتے تھے، یہاں تک کہ مسلمانوں نے ان کے ہاتھوں سے دولت وحکومت چھین لی۔ قدیم کتب سے ظاہر ہوتا ہے کہ اہل مصر اپنے ہر بادشاہ کو فرعون کہتے تھے۔ کچھ زمانے بعد زبان تبدیل ہو جانے کی وجہ سے یہ نام بے معنی رہ گیا۔

## ان کی اصل

مشہور قول تو یہ ہے کہ یہ نسباً حام بن نوح کی طرف منسوب کیے جاتے ہیں مگر مسعودی انہیں بنصر بن حام کی نسل سے بتاتا ہے۔ توریت میں بنصر بن حام کا کچھ ذکر نہیں۔ البتہ مصرایم، کوش، کنعان اور قوط کا تذکرہ آیا ہے۔ سہیلی کہتا ہے کہ قبطی کنعان بن حام کی اولاد سے ہیں کیونکہ قبطی مصر کی طرف منسوب کیے جاتے ہیں اور مصر عبیط یا قبط بن عبیط کا لڑکا ہے جبکہ عبیط کوش بن کنعان بن حام کی اولاد سے ہیں رومی مؤرخ ہروشیوش بیان کرتا ہے کہ قبطی قبط بن لائق بن مصر کی اولاد سے ہیں۔ اسرائیلی مؤرخین کا یہ خیال ہے کہ یہ قوط بن حام کی اولاد سے ہیں۔ بعضوں کے نزدیک یہ کفتوریم بن قبطقائین کی نسل سے ہیں کیونکہ قبطائین کے معنی قبط کے ہیں۔

## بنصر بن حام

مسعودی کی تحریر سے یہ امر واضح ہوتا ہے کہ بنصر بن حام، نمرود بن کنعان کے عہد حکومت میں مصر کی حکومت اور سرداری کے لئے منتخب کیا گیا تھا چنانچہ اس نے وہیں سکونت اختیار کی۔ انتقال کے وقت وہ اپنے بیٹے کو مصر کی حکومت سونپ گیا۔ اس نے اپنے دائرہ حکومت کو اسوان، یمن، عریش، ایلہ اور فرسیسہ تک بڑھالیا۔ اسی کی طرف یہ سرزمین منسوب کی گئی اور مصر کے نام سے مشہور ہوئی۔ اس کے جہات اربعہ میں جانب جنوب نوبہ اور جانب شرق، شام اور شمال میں بحر زقاق اور غرب میں برقہ ونیل ہیں۔ مصر نے بڑی طویل عمر پائی تھی۔

## قبط بن مصر

اس کی زندگی میں اس کے لڑکے جوان ہو گئے تھے لہٰذا اس نے اپنے ملک وحکومت کی وصیت اپنے بڑے لڑکے قبط کے حق میں کی۔ قبط بن مصر نے بھی لمبی عمر پائی اور یہی ابوالاقباط (قبطیوں کا باپ) ہے۔ اس کے بعد اشمون بن مصر اس کے بعد صا ثم اس کے بعد اتریب یکے بعد دیگرے بادشاہ ہوئے۔ اتریب کے بعد اور لوگوں کے نام بھی تاموں میں تحریر کیے ہیں جنہیں ہم بجمیت سے تحریر میں نہیں لاسکتے۔ وہ اتریب کے بعد چھ کا ذکر

کر کے تحریر کرتا ہے "یوں بنصر بن حام کی اولاد بکثرت ہوئی اور اس کی نسلیں متعدد شاخوں میں پھیل گئیں۔ اس کے بعد جب ان پر عورتیں حکومت کرنے لگیں تو عمالقہ میں سے بادشاہ شام ولید بن دومع نے ان پر چڑھائی کی اور ان کی خود مختاری چھین کر انہیں اپنا باج گزار اور مطیع بنا لیا۔

## شداد کا حملہ

علامہ ابن سعید اہل مشرق کی کتابوں سے نقل کرتا ہے کہ مصر کے بعد اس کا لڑکا قبط بادشاہ ہوا، اسی کے زمانہ حکومت میں شداد بن مداد بن شداد بن حاد نے ملک مصر پر چڑھائی کی اور نشیبی مصر پر قبضہ کر لیا۔ جب قبط لڑائی کے دوران مارا گیا تو اس کا بھائی اتریب تخت حکومت پر بیٹھا، اس نے قوم کی گئی ہوئی قوت پھر جمع کی اور بربر و سوڈان کی مدد سے عرب کو مصر سے نکال کر شام کی طرف واپس کر دیا۔ اتریب نے بہت اچھی حکومت کی اور اپنے زمانہ حکومت میں دو شہر آباد کئے، ایک تو اپنے نام کا اور دوسرا شہر عین شمس۔ اس کے بعد بودشیر بن قبط مصر کا حکمران بنا جس کی تحریک سے ہرمس مصری جبل القمر کی طرف گیا۔ اس نے بلاد احات وغیرہ آباد کئے۔ اس کے بعد عدیم بن بودشیر، اس کے بعد شدات بن عدیم پھر اس کا لڑکا منداوش بن شدات (اس نے شہر عین شمس کو از سر نو آباد کیا اسے سحر و طلسمات میں بہت غلو تھا) پھر مقلاوش بن مقناوس عبد البقر، مرقیس یکے بعد دیگرے حسب ترتیب مصر کے حکمران ہوئے۔ مرقیس اس سلسلے کا آخری حکمران ہے۔

## اشمون بن قبط کا بیان

اس کے زمانے میں اشمون بن قبط یعنی اس کے چچا نے حملہ کر کے مصر کی عنان حکومت اپنے قبضہ میں لے لی اور ایک شہر اشمون نامی آباد کیا۔ اس کے بعد ابن اشمون۔ پھر صا بن قبط (یہ اشاد کا چچا تھا، اس نے بھی ایک شہر اپنے نام پر آباد کیا) تدراس (یہ بہت بڑا حکیم تھا جس نے ہیکل زہرہ بنایا جسے کہ بخت نصر نے مسمار کیا) پھر مالیق بن تدراس تخت حکومت پر بیٹھا۔ مالیق اس خاندان میں ایک ایسا بادشاہ ہوا جو ستاروں کی پرستش چھوڑ کر موحد ہو گیا۔ وہ پھر بربر اور اندلس کی طرف بڑھا اور فرانسیسیوں سے لڑا۔ اس کے بعد اس کا لڑکا حربیا بن مالیق بادشاہ ہوا جس نے بدقسمتی سے صابیہ مذہب پھر اختیار کر لیا اور بلاد ہند اور سوڈان پر چڑھائی کی۔

## کلکی بن حربیا

اس کے بعد کلکی بن حربیا حکومت کی کرسی پر بیٹھا جسے قبطی حکیم الملوک کے لقب سے بھی یاد کرتے ہیں۔ اس نے ہیکل زحل بنایا، یہ اپنے بھائی مالیا بن حربیا کو ولی عہد کر کے لہو و لعب میں مصروف ہو گیا۔ اسے پھر اس کے لڑکے خرطیش نے حالت غفلت میں مار ڈالا اور خود تخت حکومت پر بیٹھ گیا۔ یہ بہت بڑا سفاک، بے رحم، قاتل اور ظالم تھا۔ قبطی اسے موسیٰ علیہ السلام کا فرعون کہتے تھے۔ اس کی نسبت ان کا یہ خیال ہے کہ یہی اول الفراعنہ (فرعونوں کا اول) ہے۔

## حوریا کی کہانی

جب اس نے اپنے رشتے داروں پر دست درازی شروع کی تو اس کی لڑکی حوریا نے اسے زہر دے کر مار ڈالا اور خود قبطیوں کی بادشاہ بن گئی۔ اس کے بعد ابراحس جو اس کے چچا اور اتریب کی اولاد سے تھا، وہ مخالف اٹھ کھڑا ہوا۔ فریقین میں متعدد جنگیں ہوئیں بالآخر ابراحس شام کی طرف بھاگ کر چلا گیا۔ اس نے پھر کنعانیوں کی امداد سے ان کے سپہ سالار جیرون کو ہمراہ لے کر مصر پر چڑھائی کی۔ جس وقت لشکر مصر کے قریب پہنچا تو حوریا جیرون کے پاس آئی، جیرون اسے دیکھ کر فریفتہ ہو گیا۔ حوریا نے کہا "میں اس شرط سے تجھے اپنا شوہر ہونے کا اعزاز دے سکتی ہوں کہ ابراحس کو قتل کر دے اور اسکندریا کو بنا دے۔" جیرون کے نرم دل پر اس کا عشق بہت غالب آ چکا تھا اور وہ اس پر فریفتہ ہو چکا تھا لہٰذا اس نے اس کی دونوں شرطیں قبول کر لیں اور دونوں کو کسی فتنہ و فساد کے بغیر تکمیل کو پہنچا دیا۔ لیکن حوریا نے جیرون کو بھی زہر دے دیا اور پھر خود مستقل طور سے حکومت

کرنے لگی۔ اسی نے منارہ اسکندریہ بنوایا اور اپنے زمانہ حیات میں اپنی چچازاد بہن دلیقیہ کو ولی عہد بنایا۔

## ولید بن دومع

جب حوریا کا انتقال ہو گیا تو دلیقیہ تخت حکومت پر بیٹھی۔ اس کے بعد تو اتریب کی اولاد سے ایمین نامی ایک شخص نکلا اور وہ ابراحس کے خون کا بدلہ لینے پر تیار ہو گیا۔ وہ اسی غرض سے عمالقہ کے بادشاہ ولید ابن دومع سے جا کر ملا اور اس سے مدد چاہی۔ ولید ابن دومع ایمین کے ساتھ مصر کی طرف بڑھا اور اس نے نہایت کم مدت میں مصر پر قبضہ کر لیا۔ اسی کے زمانہ میں قبطیوں کے ہاتھ سے مصر کی حکومت جاتی رہی اور عمالقہ اس پر قابض ہو گئے۔

## حضرت یوسف علیہ السلام مصر میں

ولید ابن دومع عیش و عشرت میں زیادہ منہمک رہتا تھا، اس کا وزیر اطفیر ہی تمام کاروبار حکومت اور انتظام کرتا تھا۔ یہ عزیز مصر کے لقب سے مشہور تھا۔ اسی کی قائم مقامی یوسف صدیق نے کی اور وحی اور الہام کے ذریعہ سے قحط اور خزائن کا انتظام کیا۔ ولید بن دومع کے بعد دارم بن ریان بادشاہ ہوا جسے قبط دیموص کہتے تھے۔ یوسف نے اس کی بھی وزارت کی تھی۔ اسی کے زمانے میں آپ کا انتقال ہوا۔ حضرت یوسف کے انتقال کے بعد اس کا کارخانہ بالکل درہم برہم ہو گیا۔ وہ کج خلقی، ظلم اور ہزار ہا برائیوں کا بانی ہوا اور آخر کار نیل میں ڈوب کر مر گیا۔

اس کے بعد اس کا لڑکا معدانوس بن دارم حکمران بنا۔ اور اس نے رہبانیت کی بنا ڈالی۔ اس کے بعد اس کا لڑکا کاشم تخت نشین ہوا جس نے بنی اسرائیل کو ذلیل کیا، اسی کے وقت سے بنی اسرائیل کا شمار اراذل میں ہونے لگا۔ اس دوران اس کو اس کے دربان نے مار ڈالا اور اس کی جگہ پر اس کے لڑکے الاطش کو تخت نشین کیا۔

## لہوب کی حکومت

لاطش تخت حکومت پر بیٹھتے ہی رنگ رلیوں میں مشغول ہو گیا، اراکین سلطنت نے اسے تخت سے اتار کر تدارس کی نسل سے ایک دوسرے شخص لہوب (لاہب) نامی کو تخت حکومت پر بٹھایا جو بہت جابر تھا۔ قبط کا یہ خیال ہے کہ یہ موسیٰ علیہ السلام کا فرعون ہے لیکن اہل اثر کہتے ہیں کہ فرعون موسیٰ ولید بن مصعب تھا اور یہ نجار تھا۔ یہ رفتہ رفتہ جاں نثاروں کی فوج میں بھرتی ہو گیا پھر ترقی کر کے وزارت تک پہنچا اور وزارت سے بادشاہت کے رتبے تک پہنچ گیا لیکن یہ بعید از قیاس ہے جیسا کہ ہم کتاب الاول (مقدمہ تاریخ) میں لکھ آئے ہیں۔

## مصر کی دیوار

مسعودی کہتا ہے کہ موسیٰ کا فرعون قبطیوں میں سے تھا۔ جب فرعون کی ہلاکت کے بعد قبطیوں پر شام والوں کا خوف غالب ہوا تو انہوں نے دلوکہ نامی ایک عورت کو شاہی خاندان سے اپنا حکمران بنایا جس نے مصر پر ایک دیوار کھینچی جو حائط العجوز کے نام سے مشہور ہے۔ ولوکہ کے بعد مسعودی نے آٹھ بادشاہوں کے نام عجمی ناموں سے لکھے ہیں اور آٹھویں کی نسبت لکھتا ہے کہ وہ فرعون الاعرج ہے جس کے سایہ امن میں بنی اسرائیل اس وقت آئے تھے جب کہ بخت نصر نے ان پر حملہ کیا تھا لہٰذا بخت نصر مصر میں داخل ہوا اور اسے قتل کر کے صابی مذہب کے بت خانوں کو منہدم کر کے آتش کدہ بنوایا۔

مسعودی کہتا ہے کہ عبدالحکیم روایت کرتا ہے کہ اس بڑھیا دلوکہ نے تدورہ نامی ساحرہ کو بلوایا تھا اور اسی کے ذریعے سے وسط شہر منف میں ایک مکان بنوایا جس میں انسانوں اور جانوروں کی تصویریں بنائیں۔ جو حادثات ان تصویروں پر واقع ہوتے تھے وہی اثر بعینہ انسانوں یا حیوانوں پر پڑتا تھا۔ اس ذریعے سے اہل مصر اپنے ہر مخالف کے شر و فساد سے محفوظ رہتے تھے۔ اس نے بیس برس حکومت کی۔

## برکت بن منا کیل

اس کے بعد اور کون بطلوس نامی ایک نوجوان تخت نشین کیا گیا جس کے بعد یزدیس بن اور کون بطلوس پھر نقاس بن نقر اس اس کے بعد مرنیا بن مرمینوس اس کے بعد استمارس بن مرنیا یکے بعد دیگرے حکمران ہوئے۔ استمارس کے زمانے میں سلطنت بہت کمزور ہوگئی تھی، اکثر مقامات میں بلوہ اور بغاوتیں آئے دن ہوتی رہتی تھیں۔ خاص مصر میں چند سپاہیوں نے چند امراء کی سازباز سے بلوہ کیا اور استمارس کو قتل کر کے بلوطیس بن منا کیل کو تخت نشین کیا۔ اس نے چالیس برس حکومت کی۔ اس کے بعد مالوس بن بلوطیس اس کے بعد اس کا بھائی منا کیل اس کے بعد برکت بن منا کیل یکے بعد دیگرے تخت حکومت کے مالک رہے۔ برکت بن منا کیل نے ایک سو بیس برس تک حکومت کی، اسی کو فرعون الاعرج کہتے ہیں جس نے بیت المقدس پر حملہ کیا تھا اور اہل قدس کو اپنا تختہ مشق بنایا تھا۔ اگرچہ اس کا ابتدائی زمانہ باعتبار امن و عدل قابل تعریف تھا لیکن ویسا ہی آخری زمانہ ظلم اور تعدی کے لحاظ سے لائق نفرین ہے۔

## بخت نصر کی آمد

ابن عبدالحکم کہتا ہے کہ اس کے بعد مرنیوس بن برکت تخت حکومت پر بیٹھا جس کے بعد فرقون بن مرنیوس حکمران ہوا، اس نے ساٹھ برس حکومت کی۔ اس کے بعد نقاس بن مرنیوس بادشاہ ہوا۔ نقاس کے زمانے میں ولوکہ کا وہ طلسمی مکان جس کا اوپر ذکر آ چکا ہے، منہدم ہونے کے قریب پہنچ گیا کیونکہ ولوکہ کے بعد پھر کسی شخص میں ایسی صلاحیت اور قابلیت باقی نہ رہی جو اسے وقتاً فوقتاً درست کرتا۔ نقاس کے بعد قومس بن نقاس حکمران ہوا اور طویل مدت تک حکومت کرتا رہا۔ اس کے بعد بخت نصر نے بیت المقدس پر قبضہ کر لیا اور بنی اسرائیل پر طرح طرح کے ظلم و ستم کیے۔ آخر کار بنی اسرائیل بیت المقدس سے بھاگ کر قومس کے پاس چلے آئے اور قومس نے انہیں پناہ دی۔

## مصر پر بخت نصر کی چڑھائی

بخت نصر نے قومس کو منع کیا کہ وہ اسرائیلیوں کو پناہ نہ دے لیکن جب قومس نے اس کے کہنے پر عمل نہ کیا تو بخت نصر مصر کی طرف بڑھا اور پہلے ہی حملے میں قومس کو گرفتار کر کے قتل کر ڈالا۔ اس نے پھر مصر کو لوٹ لیا اور چالیس برس تک مصر ویران پڑا رہا۔ اس کے بعد ارمیاء نے مصر میں سکونت اختیار کی اور اہل مصر پھر آباد کیے گئے۔ اس کے بعد سلاطین فارس اور روم تمام دنیا پر غالب آئے اور پھر روم اور اہل مصر میں جنگیں ہوئیں۔ جن کے بعد اہل مصر نے خراج دینا منظور کیا اور فارس و روم نے مل کر مصر کو تقسیم کر لیا۔

## مقوقس کی تخت نشینی

ایک زمانہ دراز تک فارس و روم کے امیر مصر پر حکومت کرتے رہے۔ جب اسکندر یونانی کا مصر پر قبضہ ہوا تو اس نے اسکندریہ اور آثار قدیمہ کو از سر نو بنوایا۔ اس کے بعد قیاصرہ روم و مصر و شام پر متغلب آئے اور مصر کی حکومت اپنی طرف سے قبط کو دی۔ یہاں تک کہ اسلام کا پھریرا کامیابی کے ساتھ اڑنے لگا۔ ان دنوں اسکندریہ اور مصر میں قبطیوں کا آخری فرمانبردار مقوقس حکومت کر رہا تھا۔ جس کا نام سہیلی کی روایت کے مطابق جریج بن مینا تھا۔ سہیلی نے لکھا ہے کہ جناب رسالتمآب صلی اللہ علیہ وسلم نے حاطب بن ابی بلتعہ کو نامہ مبارک دے کر اس کے پاس روانہ فرمایا تھا، یہ اسلام قبول کرنے پر مائل ہو گیا اور اس نے رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں چند چیزیں ہدیۃً روانہ کیں جن کا اہل سیر نے ذکر کیا ہے۔ ان میں ایک خچر بھی تھا جس پر رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم اکثر سوار ہوا کرتے تھے، اس کا نام دلدل رکھا گیا تھا۔ ایک گدھا تھا جو یعفور کے نام سے مشہور تھا۔ ماریہ قبطیہ والدہ جناب ابراہیم ابن رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم اور ان کی ہمشیرہ شیریں بھی تھیں۔ رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم نے شیریں کو حسان بن ثابتؓ کو مرحمت فرمایا تھا۔ چند شیشے کے پیالے بھی تھے جو اکثر رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم کے استعمال میں رہتے تھے۔ مقوقس نے شہد

مصری بھی جو عسل الطیب کے نام سے مشہور ہے، بھیجا تھا۔
بیان کیا جاتا ہے کہ ہرقل روم کو جب مقوقس کے ان ہدایا کی اطلاع ہوئی تو اس نے مقوقس کو ڈانٹ ڈپٹ کی اور ریاست مصر سے معزول کر دیا۔

## حضور کی وصیت

مسلم نے اپنی صحیح میں ابوذر غفاریؓ سے بیان کیا ہے۔ ان رسول الله صلى الله عليه وسلم قال اذا افتتحم مصر وانكم مستفتحون مصر فاستوصوا باهلها خير فان لهم ذمة و رحما او صهرا.... (بے شک رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جب تم مصر کو فتح کرو اور بے شک مصر کو تم فتح کرو گے۔ تو اہل مصر کے ساتھ نیکی کرنا کیونکہ ان کو ذمہ اور رشتہ ہے یا صہر (دامادی ہے) علامہ ابن اسحاق زہری سے روایت کرتا ہے کہ میں نے زہری سے کہا کہ ما الرحم التي ذكر (وہ کون سا رشتہ ہے جس کا ذکر کیا ہے؟) زہری نے جواب دیا کہ جناب ہاجرہؑ مادر اسماعیل انہیں میں سے تھیں۔ اس کے علاوہ رواۃ حدیث صہر کی تفسیر یہ کرتے ہیں کہ ماریہ قبطیہ مادر ابراہیم ابن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم انہیں میں سے تھیں۔ جنہیں مقوقس نے جناب رسول مقبول کو ہدیۃً بھیجا تھا۔

## عمرو بن العاصؓ کی فتح

طبری کہتا ہے کہ جب عمرو بن العاصؓ نے مصر پر قبضہ کیا تو لوگوں نے جناب رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی وصیت سے انہیں آگاہ کیا۔ عمرو ابن العاصؓ نے کہا "یہ ایسا نسب ہے کہ جس کے حق کی نگہداشت سوائے نبی کے اور کوئی نہیں کر سکتا کیونکہ یہ نسب بعید ہے۔" اہل مصر نے پھر عمرو ابن العاصؓ سے بیان کیا کہ ہاجرہ لونڈی نہیں تھیں بلکہ خاندان سلطنت سے تھیں، وہ ہمارے بادشاہوں میں سے ایک حکمران کی بیوی تھیں۔ ہم سے اور عین شمس سے جنگیں ہوئیں، اہل عین شمس ہم پر غالب آئے اور ان کے والی نے ہمارے شاہی محل کو لوٹ لیا اور بادشاہ کو قتل کر ڈالا۔ ان کی عورتوں اور بچوں کو گرفتار کر لیا، انہیں عورتوں میں ہاجرہؑ بھی تھیں جو ابراہیمؑ تمہارے باپ کو دی گئیں۔

## مقوقس کی سرداری

بہر حال جس وقت مصر اور اسکندریہ کی فتح تکمیل کو پہنچی تو قیصر روم نے قسطنطنیہ جا کر جان بچائی۔ اس کے بعد مقوقس اور بقیہ قبط ان شرائط صلح پر راضی ہو گئے۔ جنہیں عمرو ابن العاصؓ نے طے کیا تھا۔ انہوں نے وہ جزیہ دینا قبول کر لیا جو ان پر قائم کیا گیا تھا، اسی لئے مقوقس کو اپنی قوم کی سرداری پر بدستور قائم رکھا گیا۔ وہ اپنے ہر کام میں مسلمانوں سے مشورہ کرتا تھا، وہ کبھی اسکندریہ میں رہتا تھا اور کبھی منف (اعمال مصر) میں جا کر مقیم ہوتا تھا۔
عمرو ابن العاصؓ نے مقام فسطاط پر اپنا خیمہ نصب کرایا تھا، انہوں نے اسی مقام سے مصر کا محاصرہ کیا تھا۔ اس کے بعد مسلمانوں نے اسی مقام پر سکونت اختیار کر لی۔ اور اس شہر کو چھوڑ دیا جہاں مقوقس رہتا تھا نتیجہ کے طور پر وہ شہر جلد ہی ویران و خراب ہو گیا۔ اس شہر کے ویران ہونے کے بعد اور مقوقس کے مرنے سے قبطیوں کی حکومت کا خاتمہ ہو گیا۔ لیکن ان کی پچھلی نسلیں اب تک باقی ہیں جنہیں اسلامی حاکم اپنے مالی اور انتظامی امور میں ملازم رکھتے ہیں، بعض ان میں سے اسلام بھی قبول کر لیتے ہیں۔ یوں سلطان وقت کے نزدیک ان کی قدر و منزلت بڑھ جاتی ہے۔ اس وقت سب سے بڑا رتبہ مصر میں مرتبہ وزارت ہے، ان کے عوام الناس اسی عیسائی مذہب پر ہیں جس پر کہ پہلے تھے۔ ان کی اکثر قوم صعید کے نواح اعمال مصر میں حرفت و صناعت کا کام کرتی ہے واللہ غالب علی امرہ۔

## عین شمس کا بیان

عبدالرحمٰن بن شاسہ کی روایت جو اس نے شیوخ مصر سے نقل کی ہے، یہ ظاہر کرتی ہے کہ شہر عین شمس ہیکل شمس تھا، اس میں بنیاد دیوار اور ستون اور لہو لعب کی چیزیں اس کثرت سے تھیں کہ کسی اور قدیم شہر میں نہیں ہیں۔ یہ شہر ہمیشہ ملوک اور سلاطین مصر کا دارالسلطنت رہا۔ فراعنہ مصر سے

پہلے کے حکمران بھی وہیں رہتے تھے اور فراعنہ مصر کے بعد بھی اسی شہر کو دار السلطنت ہونے کا اعزاز حاصل رہا۔ یہاں تک کہ بخت نصر نے اسے ویران اور مسمار کر دیا جیسا کہ تومس بن نقاس کے عہد حکومت کے ضمن میں ہم لکھ چکے ہیں۔ فرعون مدینہ منف میں رہتا تھا اور اس شہر کی شہر پناہ کے ستر دروازے تھے۔ شہر پناہ لوہے کی تھی جس میں چار نہریں تھیں جو فرعون کے تخت کے نیچے سے جاری تھیں۔ ابو القاسم بن خردازیہ اپنی کتاب المسالک والممالک میں لکھتا ہے کہ شہر منف کا طول بارہ میل تھا۔ اس وقت مصر کا خراج اٹھارہ کروڑ دینار فرعونی تھا۔ یاد رہے کہ دینار فرعونی تین مثقال کا ہوتا ہے اور مثقال ساڑھے چار ماشہ کا۔

## مصر کا نام کیوں پڑا؟

مصر کا نام اس لئے پڑا کہ اسی شہر میں مصر بن بصیر بن حسام نے سکونت اختیار کی تھی۔ بیان کیا جاتا ہے کہ یہ حضرت نوحؑ کے ساتھ میں کشتی میں تھا۔ جناب نوحؑ نے اس کے حق میں دعائے برکت فرمائی تھی، اللہ تعالیٰ نے ان کی دعا مقبول کر لی اور برکت مرحمت فرمائی۔ مصر کی حد طولاً برقہ سے ایلہ تک اور عرضاً اسوان سے رشید تک ہے۔ پہلے اس کے تمام باشندے ستاروں کی پرستش کرتے تھے اس کے بعد قیاصرہ روم نے اس پر قبضہ کر لیا اور قسطنطین نے انہیں عیسائیت کی طرف مائل کر لیا تھا انہوں نے پھر اپنے ہمسایہ جلالقہ وصقالبہ وبرجان وروس وقبط وحبشہ ونوبہ کو نصرانیت کی تعلیم دی۔ بعد ازاں جب مذہب اسلام کا آفتاب مطلع دنیا میں نکلا تو اس نے انہیں اپنے نور ایمان سے منور کر کے اسلام کی راہ راست دکھلائی۔

## قبطی ملوکوں کا شجرہ



باب ۱۲:

# حضرت موسیٰ علیہ السلام کے حالات زندگی

ہم پہلے حضرت ابراہیم کے تذکرے میں لکھ چکے ہیں کہ یعقوبؑ بن اسحاقؑ اپنے خاندان والوں کے ساتھ مصر میں سکونت پذیر ہوئے تھے۔ توریت میں مذکور ہے کہ اللہ تعالیٰ نے انہیں اسرائیل کے نام سے یاد فرمایا تھا۔ ایل کے معنی عبد کے ہیں اور اسر اللہ جل شانہ کے اسماء صفاتی سے ہے۔ چونکہ زبان عجم میں مضاف ہمیشہ متاخر ہوتا ہے اس وجہ سے ایل آخر کلمہ ہوا اور مضاف الیہ مقدم ہوا۔ حضرت یعقوبؑ کا انتقال مصر میں ایک سو ستاسی برس کی عمر میں ہوا۔ حضرت یوسفؑ نے آپ کی وصیت کے مطابق فرعون سے فلسطین میں آپ کو اپنے آبائی مقبرہ میں لا کر دفن کیا۔ تجہیز و تکفین کے بعد حضرت یوسفؑ مصر واپس چلے آئے اور مصر میں ہی مقیم رہے یہاں تک کہ ایک سو بیس برس کی عمر میں آپ نے بھی انتقال کیا اور مصر میں دفن کیے گئے۔ آپ نے انتقال کے وقت وصیت کی تھی کہ جب بھی بنی اسرائیل مصر سے نکل کر ارض موعود (یعنی بیت المقدس) کی طرف روانہ ہوں تو اپنے ہمراہ میرا تابوت بھی لے لیں۔ حضرت یوسفؑ کے انتقال کے بعد اسباط نے مصر میں سکونت اختیار کی۔ چند ہی برسوں میں ان کی نسلی ترقی اس قدر ہوئی کہ قبطی انہیں رشک وحسد کی آنکھوں سے دیکھنے لگے۔

## فرعون کا عتاب

توریت میں لکھا ہے کہ فراعنہ مصر سے یوسفؑ کے بعد ایک فرعون تخت نشین ہوا اور وہ بنی اسرائیل کی قدر ومنزلت سے ناواقف تھا۔ وہ نہ انہیں پہچانتا تھا اور نہ ان کے آباؤ اجداد سے آگاہ تھا لہٰذا اس نے ان کا خون مباح کر دیا اور ان سے خدمت کے کام لینے لگا۔ اس کے بعد کاہنوں نے یہ ظاہر کیا کہ عنقریب بنی اسرائیل میں ایک نبی ہونے والا ہے جو تمہارے ملک کا مالک اور تمہاری بربادی کا باعث بنے گا، اسی طرح اور جو کچھ اس واقعے کے متعلق انہیں معلوم تھا، اسے بتایا۔ فرعون نے پھر بنی اسرائیل کی نسل ختم کرنے کا بیڑہ اٹھالیا۔ اس نے ان مردوں کو عورتوں سے علیحدہ کر دیا اور لڑکوں کو قتل کرنے لگا۔ اسی حالت میں ایک زمانہ گزر گیا یہاں تک کہ موسیٰ علیہ السلام پیدا ہوئے۔

## موسیٰ علیہ السلام

حضرت موسیٰ عمران ابن قاہت بن لاوی بن یعقوب کے لڑکے تھے۔ ان کی ماں کا نام یوحاند تھا جو لاوی کی لڑکی اور عمران کی پھوپھی تھیں۔ قاہت بن لاوی جناب یعقوبؑ کے ہمراہ مصر آئے تھے۔ عمران بن قاہت مصر میں پیدا ہوا۔ عمران کی تہتر برس کی عمر میں ہارون اور اسی برس کی عمر میں موسیٰ پیدا ہوئے۔ یوحاند (مادر موسیٰ) نے بالہام خدا موسیٰ کو ایک صندوق میں رکھ کر دریا میں بہا دیا۔ ہمشیرہ موسیٰ دور سے کھڑی ہو کر اسے دیکھنے لگیں، اتفاق یہ کہ فرعون کی لڑکی اپنے خواصوں کے ساتھ دریا کی طرف آئی تھی، اس نے اس صندوق کو دریا سے نکلوایا۔ جب صندوق کھولا گیا تو موسیٰ کی صورت دکھائی دی، اسے آپ کی صورت دیکھ کر رحم آ گیا اور اسے آپ کی رضاعت کی فکر ہوئی۔ ہمشیرہ موسیٰ نے کہا اگر تم اجازت دو تو میں ایک دودھ پلائی لا دوں۔ فرعون کی لڑکی نے یہ بات منظور کر لی۔ اب موسیٰ کی بہن جا کر اپنی ماں کو بلا لائیں، یوں فرعون کی لڑکی نے موسیٰ کو ان کی ماں یوحاند کے سپرد کر دیا۔ جب دودھ پلائی کی مدت پوری ہوگئی تو موسیٰ فرعون کی لڑکی کے پاس لائے گئے، اس نے ان کا نام موسیٰ رکھا اور خود ان کی پرورش کرنے لگی۔ موسیٰ نے کیونکہ فرعون کے گھر میں پرورش پائی تھی اور یہ بات ہر طرف مشہور تھی کہ فرعون کی بی بی آسیہ یا اس کی لڑکی نے آپ کو گود لیا ہے اسی وجہ سے اہل مصر آپ کا بہت لحاظ کرتے تھے، عام لوگوں کے دلوں میں آپ کا بہت بڑا رعب و داب تھا اور اسی تعلق سے قبطی آپ کے

ماموں تھے۔

## موسیٰ کی گرفتاری

جب موسیٰ جوان ہوئے تو ایک روز دیکھا کہ ایک عبرانی (بنی اسرائیل) کو ایک مصری (قبطی) مار رہا ہے، آپ نے مصری کو اس فعل سے روکا مگر اس نے آپ کا کچھ خیال نہیں کیا، اس پر موسیٰ کو غصہ آ گیا اور آپ نے اسے ایک طمانچہ مارا، وہ مر گیا۔ دوسرے روز پھر ایسا ہی واقعہ پیش آیا مگر اس واقعے میں دونوں بنی اسرائیل تھے۔ موسیٰ نے غالب شخص کو ڈانٹ کر روکنا چاہا تو اس نے کہا اَتُرِيدُ اَن تَقْتُلَنِي كَمَا قَتَلْتَ نَفْسًا بِالْاَمْسِ (القصص:19) (کیا تو نے ارادہ کر لیا ہے کہ مجھ کو قتل کر ڈالے گا جیسے کہ کل ایک شخص کو مار ڈالا تھا) موسیٰ یہ سن کر خاموش ہو گئے اور اس قتل کی خبر فرعون تک پہنچ گئی لہٰذا اس نے آپ کی گرفتاری کا حکم دے دیا۔

## شادی کا واقعہ

حضرت موسیٰ اس واقعے سے مطلع ہو کر ارض مدین کی طرف نکل کھڑے ہوئے، اس وقت آپ کی عمر چالیس برس کی تھی۔ مدین کے قریب پہنچ کر آپ نے دیکھا ایک چشمہ پر دو لڑکیاں کھڑی ہیں، آپ نے ان کے مویشیوں کو پانی پلا دیا۔ ان دونوں لڑکیوں نے اپنے باپ کو اس سے مطلع کیا پھر ان کے باپ نے ان میں سے ایک کا نکاح موسیٰ کے ساتھ کر دیا جیسا کہ قرآن شریف میں ہے۔ اکثر مفسرین کا اس پر اتفاق ہے کہ وہ شعیبؑ بن نوفل بن عیقا بن مدین علیہ السلام نبی تھے لیکن طبری کہتا ہے کہ جس نے موسیٰ کا نکاح اپنی لڑکی سے کیا تھا وہ رعویل تھے جو مدین کے عالم تھے، ان کا اصل نام یثرتھا۔ حسن بصری کا یہ بیان ہے کہ شعیبؑ بنی مدین کے سردار تھے۔

## دین کی تبلیغ

بہرحال موسیٰ نے اپنے خسر شعیبؑ کے پاس قیام کیا اور عبادت الٰہی میں مصروف ہوئے حتیٰ کہ اسی (80) برس کی عمر میں آپ پر وحی نازل ہوئی جبکہ آپ کے بھائی ہارونؑ پر وحی تراسی (83) برس کی عمر میں نازل ہوئی۔ اس کے بعد اللہ تعالیٰ نے انہیں فرعون کی طرف بھیجا تا کہ وہ بنی اسرائیل کو قبطی حکومت اور فرعون کے مظالم سے نجات دلا کر ارض مقدسہ کی طرف لے جائیں جس کے دینے کا وعدہ اللہ تعالیٰ نے ابراہیم و اسحاقؑ و یعقوبؑ سے کیا تھا چنانچہ موسیٰ اور ہارونؑ فرعون کے پاس گئے اور بنی اسرائیل کو دین حق کی دعوت دی، وہ لوگ ایمان لائے چنانچہ انہوں نے موسیٰ و ہارونؑ کی اتباع کی پھر انہوں نے فرعون سے بنی اسرائیل کے آزاد کرنے کے لئے کہا۔ موسیٰ نے عصا دکھایا اس نے انہیں جھٹلایا اور ساحروں کو جمع کیا پھر سب ساحر موسیٰ پر ایمان لائے جیسا کہ قرآن میں تفصیل سے بیان کیا گیا ہے۔

## ہجرت کا حکم

ان واقعات کے بعد فرعون نے موسیٰ کو جھٹلانے اور بنی اسرائیل کو تکالیف سے ختم کرنے کی طرف دھیان دیا۔ فرعون نے کوئی دقیقہ ان کو ستانے کا نہ چھوڑا، بحکم باری عزاسمہ، فرعون اور اس کی قوم کو دس مشکلات یکے بعد دیگرے پیش آئیں جو ہر ایک موسیٰ کی دعا سے رفع ہوتی گئیں، لیکن فرعون اور مصری ایمان نہیں لائے۔ آخر موسیٰ کو مع بنی اسرائیل کے مصر سے ہجرت کا حکم ہوا۔

## ہدایات خدا

توریت میں لکھا ہے کہ روانگی کے وقت بنی اسرائیل کو یہ حکم دیا گیا تھا کہ ہر خاندان بکرے یا دنبے کی قربانی کریں، اگر کسی میں اس کی طاقت نہ ہو تو وہ اپنے ہمسایہ کے ساتھ شریک ہو جائیں۔ وہ ہاتھ پاؤں اور سر کے سوا اور باقی گوشت کھائیں یعنی ان کی ہڈی نہ توڑیں اور علامت کی غرض سے چلتے وقت اس کا خون دروازوں پر لگا دیں۔ گھر کے باہر کوئی چیز نہ چھوڑیں اور روانگی کے دن اور اس کے بعد سات دن تک نان فطیر کھائیں۔

بعد ازاں فصل ربیع کے چودہویں روز مصر سے ارض مقدسہ کی طرف رات کے وقت لاٹھیاں ہاتھوں میں لئے ہوئے بوڑھے جوان لڑکے حسب ترتیب نکلیں اور جو کچھ رات کے کھانے سے بچ جائے، اسے جلا دیں۔

## روانگی کا دن

ان کی روانگی کے دن کو ان کے لئے اور ان کی آئندہ نسلوں کے لئے عید کا دن مقرر کیا گیا، اسی کو وہ لوگ عید الفصیح کہتے ہیں۔ توریت میں یہ بھی مذکور ہے کہ اسی رات بنی اسرائیل نے غصہ دلانے کی غرض سے قبطیوں کی لڑکیوں کو قتل کر دیا اور ان کے مویشیوں اور چوپایوں کو ہلاک کر دیا۔

## ہجرت کا آغاز

بنی اسرائیل کو یہ بھی حکم دیا گیا تھا کہ قبطیوں سے قیمتی زیورات ادھار لے لیں چنانچہ انہوں نے ایسا ہی کیا۔ وہ پھر رات کے وقت اپنے مال و اسباب اور مویشیوں کے ساتھ مصر سے نکلے اور حضرت یوسفؑ کا تابوت نکال کر اپنے ہمراہ لے لیا جیسا کہ انتقال کے وقت آپ نے وصیت کی تھی۔

## بنی اسرائیل کا پیچھا

بنی اسرائیل کی تعداد اس وقت چھ لاکھ یا کچھ اس سے زیادہ بیان کی جاتی ہے۔ جب وہ دریا کے کنارے پہنچ گئے تو فرعون کو ان کے جانے کی خبر لگی۔ اس نے فوراً مصر کے گردونواح کے شہروں سے کچھ فوجیں جمع کر لیں اور ان کے تعاقب میں روانہ ہوا۔ جس وقت بنی اسرائیل دریائے نیل کے ساحل پر کوہ طور کے سامنے پہنچے، اسی وقت فرعون بھی اپنا لشکر لئے ہوئے آ پہنچا۔ موسیٰ نے خدا کے حکم پر اپنا عصا دریا پر مارا تو دریا پھٹ گیا اور سات راستے ظاہر ہو گئے۔ موسیٰ پھر بنی اسرائیل کے ساتھ اس میں سے گزر گئے۔ جب فرعون مع اپنے لشکر کے ان کے تعاقب میں آگے بڑھا تو نصف دریا تک پہنچا ہو گا کہ موج کے تھپیڑوں نے اسے اور اس کی فوج کو ہلاک کر دیا۔

## کوہ طور میں اقامت

یوں بنی اسرائیل دریا عبور کر کے دامن طور میں مقیم ہوئے اور موسیٰ کے ساتھ تسبیح میں مصروف ہوئے۔ وہ تسبیح یہ تھی نسبح الرب البھی الذی فخر الجنود و بند فرسانھا فی البحر المنیع المحمود۔ اس وقت مریم ہمشیرہ موسیٰ و ہارونؑ بھی دف لئے ہوئے بنی اسرائیل کی عورتوں میں سبحان الرب القھار الذی قھر الخیول ورکبھانھا والقاھا فی البحر ترتیل سے پڑھ رہی تھیں۔

## احکام عشرہ

اس کے بعد موسیٰ کوہ طور پر مناجات کرنے کو گئے، وہاں پر اللہ تعالیٰ نے آپ سے کلام کیا، معجزات مرحمت فرمائے اور لواح نازل کیں۔ بنی اسرائیل کا یہ خیال ہے کہ یہ وہ دو لوحیں تھیں جن میں کلمات عشرہ تھے (یعنی کلمہ توحید۔ محافظت علی السبت ترک الاعمال فیہ (یعنی شنبہ کے دن کچھ کام نہ کرنا) والدین کے ساتھ نیکی کرنا۔ قتل۔ زنا۔ سرقہ اور جھوٹی گواہی سے بچنا۔ اپنے پڑوسی کے گھر، اس کی عورت اور اسباب کی طرف بری نگاہوں سے نہ دیکھنا۔

نزول الواح کا سبب یہ بیان کیا جاتا ہے کہ بنی اسرائیل جب دریا عبور کر کے طور سینا کے قریب مقیم ہوئے، حضرت موسیٰ طور پر چڑھ گئے اور اللہ تعالیٰ نے ان سے باتیں کیں تو اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا کہ بنی اسرائیل اس انعام کا کہ فرعون سے انہیں نجات ملی ہے، اس طور سے شکریہ ادا کریں کہ تین روز تک برابر غسل کریں، کپڑے دھوئیں اور تیسرے روز طور کے اردگرد جمع ہوں۔ بنی اسرائیل نے اس حکم کی تعمیل کی۔ اس دن طور پر ایک ابر محیط ہو گیا جس میں رعد و برق کی چمک اور تڑپ تھی، بنی اسرائیل یہ دیکھ کر حیرت زدہ جہاں پر تھے وہیں کھڑے رہ گئے۔ اس کے بعد طور

کو دھوئیں نے ڈھانپ لیا جس کے وسط میں ایک نور کا ستون تھا، اس کے بعد ایک زلزلہ عظیم محسوس ہوا جس سے طور کا ہر پتھر کانپ اٹھا اور رعد کی تڑپ مزید زیادہ سنی جانے لگی۔ اس وقت موسیٰ کو حکم دیا گیا کہ بنی اسرائیل وصایا اور احکام شرعیہ سننے کے لئے قریب آ ئیں مگر بنی اسرائیل خوف کے مارے آگے نہ بڑھ سکے۔ تب یہ حکم ہوا کہ ہارونؑ حاضر ہوں اور بنی اسرائیل کے علماء ان کے قریب کھڑے رہیں چنانچہ اس حکم کی تعمیل کی گئی اور اللہ تعالیٰ نے ان پر الواح نازل فرمائیں۔ چالیس راتوں کے گزرنے کے بعد یوں خدا تعالیٰ کا وعدہ پورا ہوا۔

## موسیٰ کا بے ہوش ہونا

جب اللہ تعالیٰ نے حضرت موسیٰ سے کلام کیا تو آپ نے انہیں دیکھنے کی تمنا ظاہر کی۔ حکم ہوا "تم نہ دیکھ سکو گے البتہ پہاڑ کی طرف دیکھو، اگر وہ اپنی اصلی حالت پر رہ جائے تو شاید تم مجھے دیکھ سکو۔" حضرت موسیٰ کا پہاڑ کی طرف نظر اٹھانا تھا کہ تجلی باری کی تاب نہ لا سکے اور بیہوش ہو کر گر پڑے۔ جب ہوش آیا تو اپنی اس جسارت کی اللہ تعالیٰ سے معافی چاہی، اس کے بعد خدا تعالیٰ نے انہیں توریت کے بہت سے حلت و حرمت کے احکام بتائے۔

## ہارونؑ کا قائم مقام ہونا

موسیٰ جس وقت کوہ طور پر جانے لگے تھے تو اپنے بھائی حضرت ہارونؑ کو بنی اسرائیل میں قائم مقام کر گئے، وہ انہیں ہر حکم کی بجا آوری اور ممنوع چیزوں سے احتراز کی تعلیم کرتے تھے۔ بنی اسرائیل نے ہارونؑ کے کہنے سے ایک گڑھا کھود کر اس میں آگ روشن کی اور ان زیوراتِ کو جو روانگی کے وقت مصر میں قبطیوں سے ادھار لئے تھے، آگ میں ڈال دیا کیونکہ اب زیورات ان پر حرام ہو چکے تھے۔

## سامری کی آمد

اس دوران سامری اپنے ہمراہیوں کو لئے ہوئے آیا اور اس پر کوئی (جادو والی) چیز ڈال دی جو اس کے پاس موجود تھی جس سے وہ عجل یعنی گؤ سالہ بن گیا۔ بنی اسرائیل پھر اس کی پرستش کرنے لگے۔ حضرت ہارونؑ اس خیال سے کہ بنی اسرائیل میں اختلاف نہ پیدا ہو جائے، خاموش رہے۔

## حضرت موسیٰؑ کی ناراضی

حضرت موسیٰ کوہ طور سے مناجات کر کے واپس ہوئے تو بنی اسرائیل کو گؤ سالہ پرست پایا، اس کی اطلاع آپ کو کوہ طور ہی پر دی گئی تھی۔ یہ دیکھ کر آپ بہت برہم ہوئے اور لوحوں کو پھینک دیا۔ ہارونؑ کے بال پکڑ کر کھینچے۔ ہارونؑ نے معذرت کی یَابنَ اُمَّ لَاتَاخُذ بِلِحیَتِی وَلَا بِرَاسِی اِنِّی خَشِیتُ اَن تَقُولَ فَرَّقتَ بَینَ بَنِی اِسرَائِیلَ وَلَم تَرقُب قَولِی (طٰہٰ: 94) (یعنی اے میرے بھائی! میری داڑھی اور میرے سر کے بال پکڑ کر نہ کھینچو، میں یہ ڈرا کہ مبادا تم یہ نہ کہو کہ تم نے بنی اسرائیل میں تفریق پیدا کر دی اور میرے حکم کا انتظار نہ کیا) موسیٰ نے یہ سن کر ہارون کے بال چھوڑ دیئے پھر اس گؤ سالہ کو جلا کر دریا میں پھینک دیا۔

جب حضرت موسیٰ اور بنی اسرائیل کے نجات پانے کی خبر ان کے خسر شعیبؑ (یا یثرو) تک پہنچی تو وہ مدین سے مع اپنی لڑکی صفورا زوجہ موسیٰ اور اس کے دونوں لڑکوں جرشوں، عازر کو ہمراہ لے آئے۔ موسیٰ نہایت تعظیم و تکریم سے پیش آئے۔ بنی اسرائیل نے بھی ان کی بہت عزت کی۔ اس کے بعد بنی اسرائیل میں جب آپس کے جھگڑے بڑھنے لگے تو بحکم الٰہی آپ نے ہر سو یا پچاس یا دس آدمیوں پر ایک ایک افسر مقرر کیا جو ان کے قضایا اور آپس کے جھگڑوں کا فیصلہ کرتا تھا جبکہ حضرت موسیٰ اہم اور دشوار و پیچیدہ معاملات کو فیصل کرتے تھے۔

## شہادت کا تابوت

بعد ازاں موسیٰ کو شمشاد دیا گیا، سنوبط کی لکڑی اور چوپایوں کی کھالوں اور بھیڑوں کی اون سے قبہ عبادت اور وحی بنانے اور اسے حریر اور سونا

اور چاندی سے مڈھنے کا حکم دیا گیا جیسا کہ اس کی تفصیلی کیفیت توریت میں موجود ہے۔

## عبادت کا قبہ

یہ قبہ عبادت اور وحی فصل ربیع کے پہلے دن نصب کیا گیا اور اس میں تابوت شہادت رکھا گیا۔ توریت میں درج ہے کہ قبہ عبادت گؤ سالہ پرستی سے قبل موجود تھا اور وہ یہودیوں کے لئے خانہ کعبہ کی حیثیت رکھتا تھا، اسی کی طرف اور اسی میں بنی اسرائیل نمازیں پڑھتے تھے اور اسی سے تقرب کرتے تھے۔ قربان گاہ کی تمام خدمت خدا کی ہدایت پر ہارونؑ کو سپرد کی گئی تھی۔ جب موسیٰؑ اس میں داخل ہوتے تھے تو بنی اسرائیل اس کے اردگرد کھڑے ہوتے تھے اور ایک ابر کا ٹکڑا اس کے دروازے پر نمودار ہوتا تھا۔ بنی اسرائیل یہ دیکھتے ہی سجدہ میں گر پڑتے تھے۔ خدا تعالیٰ پھر اسی ابر کے ٹکڑے سے ہم کلام ہوتا تھا اور موسیٰؑ کروبیوں کے روبرو خاموش کھڑے رہتے تھے۔ جب کوئی حکم الٰہی صادر ہوتا تھا تو وہ اس سے بنی اسرائیل کو آگاہ کرتے تھے۔ جب کبھی بنی اسرائیل میں کسی بات پر جھگڑا ہوتا تھا تو وہ موسیٰؑ کو حکم بناتے تھے۔ جب وہ اس کا فیصلہ نہ کر سکتے تو وہ اسی قبہ و قربان گاہ کی طرف آتے اور تابوت کے پاس فرشتوں کے روبرو خاموش کھڑے ہو جاتے اور مناجات کرتے تھے تب وحی نازل ہوتی اور مقدمات کا فیصلہ ہو جایا کرتا تھا۔

## شام کی سمت جانا

بنی اسرائیل شام سے نکل کر سینا کے میدان میں گرمیوں کے موسم کے شروع میں آئے تھے اور تقریباً تین مہینہ تک وہاں مقیم رہے، اس کے بعد حکم باری سے شام اور بیت المقدس کے علاقوں کی طرف روانہ ہوئے جس کے دینے کا خدا تعالیٰ نے وعدہ حضرت ابراہیم اور اسحاق و یعقوب صلوٰۃ اللہ علیہم اجمعین سے کیا تھا۔ موسیٰؑ نے روانگی کے وقت بنی اسرائیل کو شمار کیا، اس وقت بیس برس کی عمر سے اس سن تک کے آدمی جو مسلح ہو سکتے تھے، چھ لاکھ یا اس سے کچھ زیادہ تھے۔ انہوں نے پھر جہاد کی غرض سے لشکر کو آراستہ کیا اور میمنہ اور میسرہ مرتب کر کے ہر سبط کے لئے مقام مقرر فرمایا۔ تابوت شہادت اور مذبح کو قلب میں رکھا اور اس کی خدمت بنی لاوی کو سپرد کر کے انہیں جدال و قتال سے بری کر دیا۔ وہ پھر بریہ فاران کی طرف بڑھے۔

حضرت موسیٰؑ نے فاران کے قریب پہنچ کر بارہ اسباط سے بارہ آدمیوں کو قوم جبارین کی خبر لانے کے لئے روانہ کیا، یہ لوگ جس وقت کنعانین اور عمالقہ کے شہروں میں پہنچے تو ان کی عظمت اور قوت دیکھ کر گھبرا گئے۔ وہ وہاں سے ناامید و افسردہ دل ہو کر لوٹے اور بنی اسرائیل کو ان کی قوت و سطوت سے آگاہ کیا مگر یوشع بن نون بن الیشا بن عمیہون بن بارص بن لعدان بن تاحس بن ثالح بن اراشف ابن رافع بن بریعا بن افرائیم بن یوسفؑ اور کالب بن یوفنا بن حصرون بن بارص بن یہودا ابن یعقوبؑ نے صرف موسیٰؑ اور ہارونؑ سے ان کی خبریں بیان کیں۔ یہ دونوں وہی باشندے ہیں جنہیں اللہ تعالیٰ نے اپنے خاص انعام سے سرفراز فرمایا تھا۔

یوں بنی اسرائیل کنعانیوں اور عمالقہ کی طاقت کا سن کر ڈر گئے اور انہوں نے ان سے مڈبھیڑ کرنے اور ارض مقدسہ کی طرف جانے سے اس وقت تک انکار کر دیا جب تک کہ اللہ تعالیٰ ان کے دشمنوں کو دوسروں کے ہاتھوں ہلاک نہ کر دے۔ اس پر خدا تعالیٰ نے ان کی اس نافرمانی پر سخت ناراضی ظاہر کی اور کالب اور یوشع کے سوا ان لوگوں پر ارض مقدسہ میں داخل ہونا ممنوع کر دیا۔

## خدا تعالیٰ کا عتاب

اب بنی اسرائیل چالیس برس تک سینا اور فاران کے صحرا میں جبال شراۃ و سرزمین ساعیر و بلاد کرک و شوبک کے درمیان حیران اور پریشان پھرتے رہے۔ حضرت موسیٰؑ ان کے پیچھے پیچھے اللہ تعالیٰ سے اس کے رحم کا سوال کرتے رہے اور ان کی سختیوں کو خدا سے دعا کر کے دور کرتے رہے۔ انہیں ایام میں جب بنی اسرائیل نے بھوک کی شکایت کی اللہ تعالیٰ نے ان کے لئے من (یہ سفید رنگ کے دانے دھنیے کے دانوں کی طرح

زمین پر منتشر ملتے تھے) نازل فرمایا۔ بنی اسرائیل اسے پیس کر اس کی روٹیاں پکا کر کھاتے تھے۔ اس کے بعد جب انہیں گوشت کی خواہش ہوئی تو خدا تعالیٰ نے سلویٰ ان کی طرف بھیجے۔ یہ ایک قسم کے پرند تھے جو دریا کی جانب سے آتے تھے، یوں وہ مدتوں من کی روٹیاں اور سلویٰ کے کباب کھاتے رہے پھر بنی اسرائیل نے پانی طلب کیا جس پر موسیٰ کو پتھر پر عصا مارنے کا حکم ہوا اس کے بعد زمین سے بارہ چشمے نکلے۔

ان واقعات کے بعد قورح الصیہر بن قاہث (موسیٰ بن عمران بن قاہث کے چچازاد بھائی) نے حضرت موسیٰ کی مخالفت شروع کی اور وہ ان کی شان کے خلاف نازیبا کلمے کہنے لگا۔ بنی اسرائیل کا ایک گروہ اس کے ساتھ ہو گیا تب اللہ تعالیٰ کے حکم سے زمین پھٹ گئی اور تمام مخالفین موسیٰ اس میں دھنس گئے۔ بعد ازاں بنی اسرائیل نے دشمنوں کی طرف بڑھنے کا قصد کیا تو موسیٰ نے انہیں روکا لیکن وہ اپنے ارادہ سے باز نہیں آئے، وہ عمالقہ کے پہاڑوں پر چڑھ گئے، فریقین میں جنگ ہوئی۔ عمالقہ نے انہیں شکست دے دی۔ موسیٰ بنی اسرائیل کے لئے استغفار کرتے رہے۔

## ہارونؑ کا انتقال

حضرت موسیٰ نے پھر ادوم سے ارض مقدس جانے کی کوشش کی لیکن انہیں راہ نہیں ملی۔ اس کے بعد ہارونؑ کا ایک سو تیئیس برس کی عمر میں یوم خروج کے چالیسویں برس میں انتقال ہوا۔ بنی اسرائیل کو ان کے انتقال سے سخت صدمہ ہوا کیونکہ ہارونؑ ان پر کمال عنایت کرتے اور ان سے بہت محبت کرتے تھے۔ ہارونؑ کے انتقال کے بعد ان کے بیٹے عیزار ان کے قائم مقام ہوئے۔

## بنی اسرائیل کی لڑائیاں

اس کے بعد بنی اسرائیل نے کنعانیوں کے بعض بادشاہوں سے لڑائی کی اور انہیں شکست دی۔ انہوں نے ان کا مال واسباب اور جو کچھ ان کے پاس تھا، لوٹ لیا اور پھر سیحون کے بادشاہ عمور (کنعان) سے اس کے ملک سے ہو کر ارض مقدسہ جانے کی اجازت طلب کی۔ سیحون نے اس سے انکار کر دیا اور اپنی ساری قوم جمع کر کے بنی اسرائیل سے لڑا۔ بنی اسرائیل نے اسے بھی شکست دی پھر اس کے ملک پر حدود بنی عمون تک قبضہ کر لیا۔ وہ پھر وہیں اتر پڑے۔ یہ شہر بنو موآب کے تھے اور ان پر کسی زمانے میں سیحون قابض ہو گیا تھا۔ اس کے بعد یہ لوگ کنعان کے ایک بااثر سردار عوج بن عنق اور اس کی قوم سے لڑے۔ وہ ہار گیا تو اسے اور اس کی اولاد کو قتل کر ڈالا اور اس کے ممالک کے اردن کے اطراف اریحا تک وارث اور مالک بن گئے۔ یہ واقعات سن کر بادشاہ بنی موآب بنی اسرائیل سے اتنا خائف ہوا کہ اس نے بنی مدین سے مدد طلب کی اور انہیں اپنا معین اور حامی بنا کر بلعام بن باعور سے مدد کا خواستگار ہوا۔ بلعام بن باعور ایک زاہد، مستجاب الدعوات اور خوابوں کی تعبیر بیان کرنے والا شخص تھا وہ بلاد بنی عمون و بنی موآب کے درمیان رہتا تھا۔ جس وقت اس نے موآب کے بادشاہ کی خواہش پر دعا کرنے کا قصد کیا تو اللہ تعالیٰ نے الہام کے ذریعے اسے دعا کرنے سے منع کیا۔ لیکن بادشاہ بنی موآب کے اصرار سے وہ مجبور ہو کر بادشاہ کے ساتھ بلند اور اونچے مقام پر چڑھ گیا۔ بادشاہ نے پھر اسے بنی اسرائیل کا لشکر گاہ دکھایا تو اس نے ان کے لئے دعا کی اور اللہ تعالیٰ کے حکم سے بول اٹھا ”یہ لوگ موصل تک قابض ہو جائیں گے، اس کے بعد ایک گروہ روم سے نکلے گا وہ ان پر غالب آئے گا۔“ بادشاہ بنی موآب کو بلعام کے ان کلمات پر غصہ آیا، وہ اپنے شہر کو لوٹ گیا۔

## خدا کا عذاب

اس کے بعد بنی اسرائیل موآب اور مدین کی لڑکیوں کے ساتھ زنا کرنے لگے۔ جس پر اللہ تعالیٰ نے ان پر اپنا غضب نازل فرمایا اور ان میں طاعون کی بیماری پھیلا دی جس سے چوبیس ہزار بنی اسرائیل مر گئے۔ ایک دن فخاص بن عیزار بن ہارونؑ ایک بنی اسرائیل کے خیمے میں گھس گئے، وہ بنی مدین کی ایک عورت کو لئے ہوئے سو رہا تھا۔ فخاص کو اتنا غصہ آیا کہ برداشت نہ کر سکے اور دونوں کو ایک ایسا نیزہ مارا کہ دونوں چھد گئے۔ اس کے بعد بنی اسرائیل سے قہر اٹھ گیا اور طاعون دفع ہو گیا۔

## بنی مدین پر حملہ

اس کے بعد اللہ تعالیٰ نے موسیٰؑ اور عیزار (عزیر) بن ہارون کو بنی اسرائیل کے شمار کرنے کا حکم دیا۔ چالیس سالہ مدت پوری ہو جانے اور بنی اسرائیل کے اس گروہ کے فنا ہونے کے بعد جس پر ارض مقدسہ میں داخل ہونا حرام کر دیا گیا تھا حضرت موسیٰؑ نے بنی اسرائیل کو بنی مدین پر جنہوں نے کہ بنی موآب کی مدد کی تھی، حملہ کرنے کا حکم دیا۔ موسیٰؑ نے بارہ ہزار فوج کو فنحاص بن عیزار کی ماتحتی میں بنی مدین کی طرف روانہ کیا۔ بنی مدین جی توڑ کر لڑے اور بنی اسرائیل کے ہر حملے کا مسلسل جواب دیتے رہے۔ لیکن آخر کار بنی اسرائیل فتح یاب ہوئے اور انہوں نے ان کے بادشاہ کو قتل کر ڈالا، ان کی عورتوں کو گرفتار کر لیا اور ان کے اموال کو باہم تقسیم کر لیا۔ اس کے بعد انہوں نے بنی مدین، عموریین، بنی عمون، بنی موآب کے ممالک چھین لئے اور انہیں تقسیم کر کے اردن کے کنارے جا اترے۔

## موسیٰ علیہ السلام کا انتقال

خدا تعالیٰ نے فرمایا تھا "میں نے تم کو اردن سے فرات تک کا مالک کر دیا جیسا کہ تمہارے آباؤ اجداد سے وعدہ کیا تھا" اس نے پھر کسی مصلحت سے بنی اسرائیل کو عیصو کی لڑائی سے منع کر دیا اور ان کی شریعت، احکام اور وصایا کی تکمیل کر کے موسیٰؑ کو ایک سو بیس (120) برس کی عمر میں اپنے پاس بلا لیا۔ یوم وفات حضرت موسیٰؑ نے یوشع سے یہ عہد لیا کہ وہ بنی اسرائیل کے ساتھ ارض مقدسہ جائیں، وہیں مقیم ہوں اور اس شریعت پر جو کہ ان پر فرض کی گئی ہے، عمل کریں۔ موسیٰؑ تکفین کے بعد سرزمین موآب کی وادی میں دفن کر دیئے گئے، ان کی قبر کو آج کوئی نہیں جانتا۔

طبری لکھتا ہے کہ موسیٰؑ نے ایک سو بیس برس کی عمر پائی وہ عہد فریدوں میں بیس برس اور زمانہ حکومت منوچہر میں ایک سو برس رہے۔ موسیٰ کے فوت ہونے کے بعد یوشع اریحا کی طرف بڑھے اور قوم جبارین کو شکست دی۔ اس وقت بلعام بن باعور جباریوں کے ساتھ تھا، اس نے یوشع کے لئے بددعا کی مگر وہ قبول نہیں ہوئی الٹی قوم جبارین پر لوٹا دی گئی۔ سدی لکھتا ہے کہ بلعام بن باعور بلقاء کا رہنے والا تھا اور اسم اعظم جانتا تھا جب کنعانیوں نے اس سے دعا کی خواہش کی تو پہلے تو اس نے انکار کیا مگر جب کنعانیوں نے زیادہ اصرار کیا، تو اس نے ان کی درخواست قبول کر لی۔ اس نے پھر بنی اسرائیل کے لئے جبل حسان پر چڑھ کر بددعا کی، اللہ تعالیٰ نے اس کی بددعا لوٹا دی۔ توریت سے یہ بات معلوم ہوتی ہے کہ بلعام بن باعور زمانہ موسیٰؑ میں تھا اور انہی کے دور میں مارا گیا۔

## شام پر حملہ

سدی اریحا کی فتح کی کیفیت اس طور سے بیان کرتا ہے کہ موسیٰ کی وفات کے بعد بنی اسرائیل تابوت شہادت ہمراہ لئے ہوئے نہر اردن عبور کر کے کنعانیوں کے مقابل ہوئے۔ جنگ کے دن آفتاب غروب ہو گیا تھا لہٰذا یوشع کی دعا سے آفتاب ٹھہر گیا، اس کے بعد جلد ہی کنعانیوں کو شکست ہوئی اس کے بعد وہ اریحا کا چھ مہینہ تک محاصرہ کیئے رہے۔ ساتویں مہینے بنی اسرائیل نے ایسا بلہ اور قوی حملہ کیا کہ شہر پناہ ٹوٹ گئی، یوں بنی اسرائیل شہر میں داخل ہو گئے انہوں نے اہل شہر کو گرفتار اور قتل کیا بعض محلات کو جلا دیا اور آپس میں کنعانیوں کے ممالک کو تقسیم کر لیا جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے حکم دیا تھا۔

## عمالقہ سے لڑائی

تاریخ کی کتب میں لکھا ہے کہ عمالقہ جو شام میں تھے اور جن سے یوشعؑ لڑے تھے اور ان کے سب سے آخری بادشاہ کو قتل کر ڈالا، اس کا نام سمیدع بن ہوبر بن مالک تھا۔ یوشعؑ اس سے اور بنی مدین سے انہیں کے ممالک میں لڑے تھے، اسی واقعے کی طرف عوف بن سعید الجرہمی اشارہ کرتا ہے۔ الم تر ان العلقمی بن ہوبر بایلم امسی لحمد قد تواترت علیه عن یہود حجافل ثمانون الفا حاسرین ودرعا ...... (کیا تو نے نہیں دیکھا کہ ابن ہوبر علمی کا گوشت مقام لیلہ میں ٹکڑے ٹکڑے ہو گیا۔ لشکر ہائے یہود نے اس پر حملہ کیا جن کی تعداد اسی ہزار تھی۔ ان میں بعض بے زرہ کے تھے اور چند زرہ پہنے تھے۔)

## عمالقہ کا بیان

ان عمالقہ کے نسب میں علمائے نسب کے نزدیک جو اختلاف تھا، اسے ہم پہلے بیان کر چکے ہیں۔ بلاشبہ یہ لوگ عملیق بن لاوذ یا عمالق بن الیفاز بن عیصو ثانی کی نسل سے ہیں، بنی اسرائیلی علماء اور علمائے عرب کا یہی خیال ہے۔

باقی رہے اور گروہ جو شام میں ان دنوں موجود تھے، ان میں اکثر بنی کنعان سے تھے جن کا تذکرہ پہلے ہو چکا ہے اور ان کے شعوب بھی ہم بیان کر چکے ہیں۔ بنی ادوم عمون کی اولاد اور بنی موآب لوطؑ کی نسل سے ہیں۔ تیسرے ان میں سے اہل یستعیر اور جبال شرات ہیں جو کہ بلاد کرک و شوبک و بلقاء ہیں۔ اس کے بعد بنی فلسطین بنی حام سے حکمران ہوئے، ان کے بادشاہ کا نام جالوت تھا اور وہ کنعانیوں میں سے تھا۔ بعد ازاں بنی مدین اور عمالقہ ہوئے۔

بنی اسرائیل کو کیونکہ سوائے کنعانیوں کے ممالک کے دوسرے شہروں کی طرف بڑھنے کی اجازت نہیں تھی لہٰذا انہیں کے ممالک پر انہوں نے قبضہ حاصل کیا اور اسی کو باہم تقسیم کیا۔ انہیں کی انہیں میراث ملی اور غیر کنعانیوں کے ملک میں ان کے سوائے معمولی تصرف کے اور کوئی بات حاصل نہیں تھی۔

## حجاز پر چڑھائی

تاریخ کی کتب میں لکھا ہے کہ بنی اسرائیل نے ملک شام پر قبضہ کرنے کے بعد اپنے چند لوگوں کو حجاز پر چڑھائی کرنے کے لئے روانہ کیا تھا کیونکہ ان دنوں وہاں عمالقہ کا ایک گروہ رہتا تھا جو جاسم کے نام مشہور تھا اور ان کے بادشاہ کا نام ارم بن ارقم تھا۔ بنی اسرائیل نے اسے اور اس کی قوم کو زیر کیا اور بعد فتح یابی کے شام کی طرف واپس ہوئے، لیکن شام کی فتح کے بعد بنی اسرائیل نے اس فاتح گروہ کو شام میں داخل نہ ہونے دیا اور مجبور کر کے انہیں حجاز اور یثرب (مدینہ) کے بلاد کی سمت جنہیں انہوں نے فتح کیا تھا، لوٹا دیا۔ چنانچہ ان لوگوں نے شام سے واپس ہو کر فتح کی تکمیل کی اور وہیں مقیم ہو گئے۔ انہیں کی پچھلی نسلوں سے یہود خیبر، قریظہ اور نضیر ہیں۔ لیکن بعض یہود اس واقعہ کا اعتراف نہیں کرتے اور بعض کہتے ہیں کہ یہ واقعہ طالوت کے دور حکومت میں گزرا ہے۔ واللہ اعلم۔

باب ۱۳۰:

# بنی اسرائیل کی حکمرانی کے دور کا آغاز

حضرت یوشع کے انتقال اور فتح مکمل ہونے کے بعد بنی اسرائیل نے اپنی شریعت کی پابندی چھوڑ دی اور اوامر کی بجا آوری اور نواہی سے احتراز کرنے لگے۔ جب وہ کمزور ہوئے تو دیگر قومیں جو سرزمین شام میں رہتی تھیں، وہ ہر طرف سے بنی اسرائیل پر حملے کرنے لگیں۔ بنی اسرائیل کا ان دنوں یہ دستور ہو گیا تھا کہ وہ شوریٰ سے تمام کام کرتے اور ایک شخص کو اپنی جماعت سے منتخب کر لیتے تھے۔ انہیں یہ اختیار حاصل تھا کہ جب وہ چاہتے کسی دوسرے کو جسے وہ افضل سمجھتے تھے، اسے قائم مقام بنا دیتے تھے۔ کبھی کبھی کوئی نبی بھی ان میں مبعوث ہو جاتا تھا جو وحی اور الہام کے ذریعے ان کے کاموں کو سرانجام دیتا تھا۔ اسی کیفیت اور حالت میں بنی اسرائیل نے تین سو برس گزارے اور ان میں کوئی زبردست بادشاہ نہیں ہوا۔ اطراف و جوانب کے حکمران انہیں اپنے ہتھیاروں سے ڈراتے رہے یہاں تک کہ بنی اسرائیل نے اپنے نبی شمویلؑ سے التجا کی ان میں بھی ایک طاقت ور بادشاہ پیدا کیا جائے چنانچہ پہلے طالوت اور اس کے بعد داؤدؑ بادشاہ ہوئے۔ اس کے بعد ان کی سلطنت مضبوط ہو گئی اور ان کے دشمن ذلیل و خوار ہو گئے جیسا کہ ہم آئندہ ذکر کریں گے۔

اس زمانے کو جو یوشع اور طالوت کے درمیان گزرا ہے، اسے زمانہ حکام اور زمانہ شیوخ کہتے ہیں۔ ہم ان تمام واقعات کو جو اس زمانے میں گزرے ہیں، بالترتیب صحیح طریقے سے بیان کیا چاہتے ہیں جیسا کہ طبری اور مسعودی نے لکھا ہے اور ان سے صاحب حماۃ نے اپنی تاریخ میں نقل کیا ہے۔ ہروشیوش مورخ روم نے اپنی کتاب میں اور اس کے مترجمین علماء قرطبہ اور قاسم ابن اصبغ نے بھی انہیں تحریر کیا ہے۔

## اریحا کی فتح

مورخین نے بیان کیا ہے کہ یوشع اریحا کی فتح کے بعد ابلس کی طرف بڑھے اور اس پر قبضہ کر لیا، انہوں نے وہیں یوسفؑ کے تابوت کو دفن کیا جسے جناب یوسفؑ صدیق کی وصیت کے مطابق بنی اسرائیل مصر سے روانگی کے وقت اپنے ہمراہ لائے تھے۔ طبری کہتا ہے کہ یوشع نے فتح اریحا کے بعد شہر عانی (یہ بھی ملوک کنعان کا تھا) پر چڑھائی کی تھی اور اس کے بادشاہ کو قتل کر کے شہر جلا دیا تھا۔ اس کے بعد جیقون بادشاہ عمان اور بارق بادشاہ یروشلم یوشع کی خدمت میں حاضر ہوئے اور جزیہ دے کر صلح کر لی تھی۔

## شام کے حکمرانوں کی اطاعت

بعد ازاں اطراف دمشق سے شاہ ارمن نے جیقون پر حملہ کیا جس نے یوشع سے امداد مانگی۔ یوشع نے اس کی امداد کی اور ان کے لشکر نے شاہ ارمن کا حوران تک تعاقب کیا اور اسے گرفتار کر کے وہیں سولی دے دی۔ اس کے بعد شام کے تقریباً اکتیس بادشاہوں نے ان کی اطاعت قبول کر لی۔ اسی زمانے میں انہوں نے قیساریہ پر بھی قبضہ حاصل کر لیا اور وہ ملک بنی اسرائیل کے مابین تقسیم کر دیا۔ جبل مقدس کالب بن یوقنا کو مرحمت کیا چنانچہ یہ بنی یہودا کے ساتھ شہر یروشلم میں رہنے لگے۔ انہوں نے قبہ عبادت جس میں تابوت شہادت تھا قربان گاہ اور میز اور شمعدان کو صخرا پر بیت المقدس میں رکھا۔ اس وقت بنی افرائیم کنعانیوں سے جزیہ لیتے تھے۔ اس کے بعد یوشع کا انتقال ہو گیا۔

## یوشعؑ کا انتقال

سفر الحکام سے معلوم ہوتا ہے کہ یوشعؑ اپنی حکومت کے اٹھائیسویں سال ایک سوبیس برس کی عمر پا کر فوت ہوئے۔ طبری لکھتا ہے کہ جناب موصوف نے ایک سو چھبیس (126) برس کی عمر پائی مگر پہلی روایت زیادہ قابل وثوق اور صحیح ہے۔ طبری کا یہ بھی بیان ہے کہ بنی اسرائیل میں یوشعؑ نے بیس برس زمانہ منوچہر میں اور سات سال عہد افراسیاب میں حکومت کی۔ یہ یاد رہے کہ شاہ یمن شمر بن شمر بن الملوک حمیری، زمانہ موسیٰؑ و بنی ظفار میں تھا اور اسی نے عمالقہ کو یمن سے نکال کر باہر کیا تھا۔

حضرت یوشعؑ کے بعد کالب بن یوقنا بن حصرون بن بارص بن یہودا بنی اسرائیل کے مصلح اور مدبر جبکہ فنحاص بن عیزر بن ہارونؑ بنی اسرائیل کی نماز اور قربان گاہ کے متولی ہوئے۔ طبری لکھتا ہے کہ کالب کے ساتھ حزقیل بن یوذی بھی ان کی مدد کرتے تھے۔ انہیں ولد العجوز (بڑھیا زادہ) بھی کہتے تھے۔ کیونکہ وہ بطن مادر سے اپنی والدہ کے بوڑھی اور بانجھ ہونے کے بعد پیدا ہوئے تھے۔ وہب ابن منبہ سے روایت کی گئی ہے کہ حزقیل نے کالب کے بعد بنی اسرائیل کی اصلاح کی تھی مگر اس بات کا ذکر سفر الحکام میں نہیں آیا ہے۔

یوشعؑ کے انتقال کے بعد بنی یہودا اور بنی شمعون جمع ہو کر کنعانیوں سے جنگ کرنے کے لئے گئے۔ انہوں نے انہیں قتل کیا، ان کے شہروں کو لوٹ لیا اور ان کے بادشاہ کو مار ڈالا۔ بنی اسرائیل نے پھر غزہ اور عسقلان کو فتح کر کے تمام پہاڑیوں پر قبضہ حاصل کر لیا مگر غور سے نہ لڑے اور نہ اسے مارا۔

## کوشان شقنائم کا ذکر

اس وقت سبط بنیامین کے حصے میں یونانیوں کے ممالک تھے لہٰذا وہ ان سے خراج لیتے تھے۔ رفتہ رفتہ یہ ان میں مل جل گئے اور جلد ہی بنی اسرائیل کے اکثر لوگ یونانیوں کے بتوں کی پرستش کرنے لگے۔ تب خدا تعالیٰ نے ان پر بادشاہ جزیرہ کو مسلط کر دیا جس کا نام کوشان شقنائم (یعنی اظلم الظالمین) تھا۔ اس کی نسبت لوگوں کے مختلف بیان تاریخ میں ملتے ہیں، بعض اس کو شاہ ارمن و جزیرہ و دمشق و حوران و صید اتحریر کرتے ہیں اور دیگر اسے بحرین کا حاکم بتاتے ہیں۔ کوئی کہتا ہے کہ یہ اروم کی اولاد سے ہے لیکن طبری کہتا ہے کہ یہ لوطؑ کی نسل سے تھا، بہرحال کالبؑ بن یوقنا کی وفات کے بعد بنی اسرائیل آٹھ برس تک کوشان شقنائم کے ماتحتی میں رہے۔

## کوشان سے لڑائی

اس کے بعد عشنیال بن قناز بن یوقنا برادر زادہ کالب بنی اسرائیل کے پیشوا اور ان کے کاموں کے مدبر ہوئے اور وہ کوشان سے لڑے، انہوں نے اسے قتل کر کے بنی اسرائیل کو اس کی غلامی سے نکالا۔ عشنیال کا سارا زمانہ حکومت جنگوں میں صرف ہوا، کبھی تو وہ بنی موآب سے لڑتے تھے اور کبھی بنی عمون (اسباط لوط) سے صف آرا ہوتے۔ اور کبھی عمالیق پر چڑھائی کرتے تھے، غرض کہ وہ اسی حالت میں رہے یہاں تک کہ اپنی حکومت کے چالیسویں برس عشنیال انتقال کر گیا۔

## بنی موآب کی تباہی

اس کے بعد پھر بنی اسرائیل بت پرستی کرنے لگے۔ اللہ تعالیٰ نے ان پر بادشاہ بنی موآب کو مسلط کر دیا (جس کا اصلی نام عغلون تھا)، وہ اٹھارہ برس تک اس کی غلامی میں رہے۔ آخر خدا تعالیٰ کو ان کی مسکنت پر رحم آیا اور اس نے پھر ایہوذ بن کارا کو سبط افرائیم سے یا ابن حزم کے مطابق سبط بنیامین سے بنی اسرائیل کا مصلح اور ان کے کاموں کا مدبر بنایا جس نے بنی اسرائیل کو بنی موآب کی غلامی سے نکالا۔ اس نے ان کے بادشاہ عغلون کے پاس ایک قاصد بنی اسرائیل کی طرف سے کچھ تحفے اور ہدیے دے کر روانہ کیا، قاصد نے تنہائی میں موقع پا کر عغلون کو ایک نیزہ مارا جس سے وہ تڑپ تڑپ کر مر گیا۔ اس حیلے سے عغلون کی زندگی کا خاتمہ کر دیا گیا۔ بعد ازاں قاصد افرائیم کے پہاڑوں پر چلا گیا۔ بنی اسرائیل یہ سن کر ایک جا ہوئے اور بنی موآب کے شاہی محل پر چڑھ آئے، انہوں نے تقریباً دس ہزار حراس (نگہبانوں) کو قتل کر ڈالا اور یوں بنی موآب کے

کاروبار کو زیروزبر کر دیا۔ ایہوذ اپنی دولت اور حکمرانی کے اسی برس بعد انتقال کر گیا۔

## شاہ کنعان کا حملہ

یوں اس کی جگہ پھر شمکار بن عثمات سبط کاد سے بنی اسرائیل کا حکمران اور ان کے کاموں کا متولی ہوا۔ وہ ایک برس حکومت کر کے مر گیا۔ اس دوران بنی اسرائیل بدستور سرکشی وخودرائی پر جمے رہے، اللہ تعالیٰ نے ان کا غرور توڑنے کے لئے شاہ کنعان کو ان پر غالب کر دیا جس کا نام یافین تھا، اس نے اپنے سپہ سالار سیمرا کو بنی اسرائیل پر حملہ کرنے کے لئے بھیجا۔ جس نے ان کے ملک پر قبضہ کر لیا۔ وہ بیس برس تک ان پر حکومت کرتا رہا۔

## دافورہ کا حملہ

اس کے بعد دافورہ کاہنہ جو سبط نفتالی یا دیگر روایتوں کے مطابق سبط افرائیم سے تھی، بنی اسرائیل کو لے کر کنعانیوں پر چڑھ آئی۔ اس نے کنعانیوں کو سرمیدان سخت شکست دے کر ان کے سپہ سالار سیمرا کو قتل کر ڈالا اور بنی اسرائیل کو غلامی کی ذلت سے نکال دیا۔ وہ پھر چالیس برس تک اپنے شوہر بابرق بن ابی نوعم کی اعانت سے حکومت کرتی رہی۔ ہروشیوش مورخ لکھتا ہے کہ اسی زمانے میں سب سے پہلا لاطینیوں کا رومی بادشاہ انطاکیہ میں بنقش بن شطونش گزرا ہے جو قیاصرہ روم کا جداعلیٰ ہے۔

دافورہ اپنی تولیت کے چالیسویں سال انتقال کر گئی۔ اس کے بعد بنی اسرائیل پھر کفر اور الحاد کے طرف لوٹ گئے۔ سزا کے طور پر اللہ تعالیٰ نے ان پر اہل مدین اور عمالقہ کو غالب کر دیا۔

## کدعون کا دور

طبری لکھتا ہے کہ ابناء لوطؑ جو حجاز میں رہتے تھے، وہ انہیں سات برس تک اپنا محکوم بنائے رہے اس کے بعد بنی اسرائیل نے سبط منسی بن یوسف سے اپنا حکمران کدعون بن یواش کو منتخب کیا۔ کدعون بن یواش جس وقت بنی اسرائیل کی اصلاح اور درستی میں مصروف ہوا اس وقت مدین میں دو بادشاہ تھے، ایک کا نام راغ اور دوسرے کا نام صلمناع تھا۔ انہوں نے بنی اسرائیل سے لڑنے کے لئے اپنے سپہ سالاروں عودیف اور زدیف کی ماتحتی میں فوجیں روانہ کیں۔ بنی اسرائیل کو پہلے ان کا مقابلہ کرنا بہت مشکل اور دشوار معلوم ہوا مگر کدعون کے بہادری دکھانے پر بنی اسرائیل اس کے ساتھ نکلے، انہوں نے بنی مدین کے لشکر کو مار بھگایا اور بے انتہا مال غنیمت لوٹ لیا۔ کدعون نے چالیس برس کے اندر اپنے تمام دشمنوں کو زیر کر دیا وہ پھر بڑے استقلال اور خوش اعتقادی کے ساتھ توریت کے احکام کا پابند رہا۔ اس کے ستر لڑکے تھے۔ اسی کے دور حکومت میں شہر طرسوس اور بروایت جرجیس ابن عمید ملطیہ بھی آباد کیا گیا۔

## ابوملیخ کا دور

اس کے انتقال کے بعد ابوملیخ ابن کدعون کی جگہ بنی اسرائیل کا مدبر بنا۔ اس کی ماں بنی شخام بن منسی بن یوسف اہل نابلیس سے تھی جس نے اسے مال واسباب سے مدد پہنچائی اور بنی ابیب کو نیست ونابود کر دیا۔ اس کے بعد بنی شخام سے مدتوں جنگیں ہوتی رہیں۔ انہیں جنگوں میں جبکہ وہ کسی قلعے کا محاصرہ کیے تھا، شہر پناہ کی فصیل سے ایک عورت نے اس پر پتھر مارا جس سے وہ سخت زخمی ہو گیا۔ اس نے پھر اپنے خاص مصاحب سے یہ کہا "مجھے راتوں رات یہاں سے لے چلو تا کہ کوئی یہ نہ کہے کہ اسے عورت نے مارا ہے۔" چنانچہ وہ اسے لے کر روانہ ہوا۔ وہ اپنی حکومت کے تیسرے برس اسی زخم کے صدمے سے مر گیا۔ اس کے بعد طولاع ابن فوا سبط بساخر بنی اسرائیل کا نیا امیر بنا۔

## طولاع کی حکمرانی

طبری نے لکھا ہے کہ یہ ابوملیخ کا چچازاد بھائی تھا مگر میں یہ کہتا ہوں کہ یہ اس کا ماموں زاد بھائی تھا کیونکہ یہ اور سبط سے ہے اور وہ دوسرے سبط سے تھا اس نے پھر تیس برس تک بنی اسرائیل کی اصلاح کی۔ روم کا مورخ ہروشیوش لکھتا ہے کہ اسی کے دور حکومت میں شہر طرونیہ میں ملوک روم لاطنی سے برماشس بن نقش تھا۔ اس نے تیس سال حکومت کی تھی اور اس کا ذکر پہلے ہو چکا ہے۔

## یائیرین کا دور

طولاع کے مرنے کے بعد یائیر بن کلعاد سبط منسی بن یوسفؑ سے بنی اسرائیل کا حاکم ہوا، یہ بائیس سال تک حکومت کی کرسی پر رہا۔ اس کے بعد اس کے تمام لڑکے جو تیس کے قریب تھے، بنی اسرائیل کے حاکم رہے۔ یہ جب مر گیا تو بنی اسرائیل پھر گمراہ ہو گئے اور بتوں کی پرستش کرنے لگے۔ اللہ تعالیٰ نے بطور سزا ان پر بنی فلسطین اور بنی عمون کو غالب کر دیا۔ جنہوں نے اٹھارہ برس تک اپنا غلام بنائے رہے۔ یہاں تک کہ سبط منسی سے بنی اسرائیل کا مصلح یفتاح پیدا ہوا جس نے بنی اسرائیل کو گمراہی سے پھیر دیا۔

## یفتاح کی روداد

اس نے ایک بار بنی عمون سے کسی امر کی التجا کی، جب انہوں نے ان کو دینے سے انکار کیا تو اس نے بنی اسرائیل کو لے کر بنو عمون پر حملہ کر دیا اور ان کے بائیس گاؤں چھین لئے حالانکہ وہ تین سو برس سے بادشاہی کر رہے تھے۔ اس کے بعد سبط افرائیم نے بھی ان جنگوں میں کچھ حصہ لیا پھر تمام بنی اسرائیل متفق ہو کر اپنے دشمنوں کو زیر کرنے لگے۔ اس نے چھ برس تک بنی اسرائیل میں ایک مصلحانہ زندگی بسر کی۔ بعد ازاں اسی کے زمانے میں یونان میں بہت بڑا قحط پڑا جس میں لاکھوں آدمی مر گئے۔

## ایصان سلمون کا دور حکومت

جب یفتاح مر گیا تو بنی اسرائیل کی حکومت اصلاح ایصان کے ہاتھوں میں آئی جو سبط یہودا سے تھا اور بیت لحم میں رہتا تھا۔ اسے مورخین حضرت داؤد علیہ السلام کا دادا بتاتے ہیں۔ اس کا شجرہ نسب یہ ہے: ایصان بن سلمون بن نخشون بن عمیناذاب بن رم بن حصرون بن جارص بن یہودا۔ یہ حصرون اس کالب یوقنا کا دادا ہے جو یوشعؑ کے بعد بنی اسرائیل کا مصلح ہوا تھا۔ اس زمانے میں نخشون بنی یہودا کا سردار تھا، جبکہ بنی اسرائیل موسیٰؑ کے ساتھ مصر سے نکلے تھے۔ نخشون کا انتقال انہیں میدانوں میں ہوا تھا جہاں بنی اسرائیل حیران و سرگرداں پھر رہے تھے، اس کا لڑکا سلمون یوشعؑ کے ساتھ اریحا میں داخل ہوا اور بیت لحم میں بیت المقدس سے چار میل کے فاصلے پر مقیم ہوا تھا۔ ہروشیوش روم کا مورخ کہتا ہے کہ ایصان ہی کے زمانے میں سریانیوں کا ملک جاتا رہا اور قوط اور ربط کے ساتھ لڑائیاں ہوئی تھیں۔ واللہ اعلم۔

## بنی فلسطین کی چڑھائی

ایصان نے بنی اسرائیل میں سات برس تک حکومت کی، اس کے مرنے کے بعد سبط زبولوں سے ایلون نامی ایک سردار ان کے امور دینی اور دنیاوی کا متولی ہوا، وہ دس برس تک ان کی اصلاح اور تدبیر کرتا رہا اور پھر فوت ہو گیا۔ بعد ازاں افرائیم کی اولاد عبدون بن ہلال آٹھ برس تک حکومت کرتا رہا۔ ابن عمید روایت کرتا ہے کہ اس کا نام عکرون بن ہلیان تھا اور اس کے چالیس لڑکے اور تیس پوتے تھے۔ ہروشیوش لکھتا ہے کہ اسی کے زمانے میں شہر طرونہ شاہان روم لاطینی کا دارالسلطنت ویران اور خراب کیا گیا تھا۔ عبدون کے مرنے کے بعد ایک مرتبہ پھر بنی اسرائیل میں بے دینی پھیل گئی اور وہ بت پرستی کرنے لگے۔ اللہ تعالیٰ ان پر سخت ناراض ہوا، اس نے ان سے حکومت چھین لی اور انہیں بنی فلسطین کی رعایا بنا دیا۔

## شمعون کی آمد

بنی فلسطین نے چالیس برس تک انہیں اپنا محکوم بنائے رکھا یہاں تک کہ دان کی اولاد سے شمسون بن مانوح نے انہیں آزادی دلوائی۔ شمسون

کوشمسون القوی بھی اس کی قوت اور توانائی کی وجہ سے کہتے ہیں۔ بعض انہیں شمسون الجبار بھی کہتے ہیں۔ یہ بہت رعب وداب کا آدمی تھا، اس نے بنی اسرائیل میں حاکمانہ طرز سے دس بلکہ بیس برس تک زندگی بسر کی۔ اس کی بنی فلسطین سے کئی جنگیں ہوئی، اس نے ان کا علاقہ فتح کیا اور ان کے بادشاہ کو گرفتار کر لیا تھا۔ ایک روز وہ بنی فلسطین کے خانہ خدا میں ان کے بتوں کو دیکھنے اور ان سے بات چیت کرنے گیا۔ وہ ایک کھمبے پر تکیہ لگا کر کھڑا ہوا دیکھ رہا تھا کہ اتفاق سے وہ کھمبا ٹوٹ گیا اور مکان گر پڑا، اسی کے نیچے شمسون چند بنی اسرائیل کے ساتھ دب کر مر گیا۔ اس کے مرنے کے بعد بنی اسرائیل میں پہلے والا اتفاق باقی نہ رہا ہر ایک نے اپنے میں سے اپنا ایک ایک متولی اور حاکم منتخب کر لیا۔ تاہم کہونت عیزار بن ہارون ہی کی اولاد میں رہی۔ کہونت قربان گاہ کے قائم رکھنے، احکام شرعیہ کے نافذ کرنے اور ذبح ونجور کی شرائط پورا کرنے کو کہتے ہیں۔

ابن عمید لکھتا ہے کہ شمسون کے بعد بنی اسرائیل میں ایک دوسرا حاکم میخائیل بن راحیل نامی ہوا جس نے آٹھ برس تک حکومت کی مگر اس کی حکومت مستقل نہیں تھی اس کے دور میں بنی اسرائیل میں اکثر فتنے برپا ہوتے رہتے تھے، انہیں فتنوں میں سبط بنیامین کا خاتمہ ہو گیا پھر فتنہ وفساد ختم ہو گیا۔

## عالی بیطات کا ذکر

ان دنوں میں ان کا کاہن عالی بیطات بن حاصاب بن الیان بن فنحاص بن عیزار بن ہارون تھا۔ فتنہ پیدا ہونے کے بعد بنی اسرائیل اپنے احکام اور جنگوں کی تدبیریں اسی سے پوچھتے تھے۔ اس کے دولڑکے تھے اور دونوں نافرمان وسرکش تھے۔ اس کے دور حکومت میں بھی بنی فلسطین سے اکثر جنگیں ہوتی رہیں۔ ان دونوں لڑکوں کی وجہ سے بہت سی بدافعالیاں پیدا ہوتی گئیں۔ انبیاء وقت انہیں بہت سمجھاتے رہے مگر وہ اپنی خراب حالت سے نہیں پھرے آخر کار ان کی بدکرداریوں نے یہ برا دن دکھایا کہ بنی فلسطین نے بنی اسرائیل کو شکست دی۔ اب بنی اسرائیل تابوت شہادت لے کر بھاگے تو بنی فلسطین نے دوسرے راستے سے پہنچ کر تابوت کو ان سے چھین لیا اور عالی بیطات کاہن کے دونوں لڑکوں کو قتل کر ڈالا۔

## تابوت شہادت کا بیان

جب عالی بیطات کو ان کے مارے جانے کی اطلاع ملی تو وہ تاسف وحسرت سے اسی سنہ میں اپنی حکومت کے چالیس سال پورے کر کے مر گیا۔ بنی فلسطین تابوت شہادت کے علاوہ بنی اسرائیل کا بہت سا مال غنیمت لے گئے۔ انہوں نے تابوت شہادت کو اپنے دار الحکومت عسقلان پہنچا دیا اور بنی اسرائیل پر جزیہ بھی قائم کر دیا۔ لیکن کچھ عرصے بعد انہوں نے تابوت شہادت اٹھوا کر بنی اسرائیل کی حدود میں رکھا دیا۔ اس کے بعد جو بنی اسرائیل اس کے قریب جاتا تھا وہ مر جاتا تھا یہاں تک کہ شمویل کی اجازت سے دو شخص اسے اٹھا کر لائے اور اسے اس کی ماں ارملہ کے پاس رکھ دیا۔ یہ تابوت طالوت کی حکومت اور سلطنت کے شروع ہونے تک وہیں رکھا رہا۔

## شمویل کی آمد

بنی فلسطین نے اپنے کامیابی کے ساتویں مہینہ تابوت شہادت کو واپس کر دیا تھا۔ اس سے پہلے عالی کاہن نے اپنی زندگی ہی میں اپنے ابن عم (چچا کے لڑکے) شمویل بن کنا بن یوام بن یاہدین یا دبن سوف کو قربان گاہ وغیرہ کا کفیل اور متولی بنا دیا تھا۔ سوف حاصاب بن الیان کا بھائی تھا۔ ہیضون نے لکھا ہے کہ شمویل فوج کی اولاد سے اور وہ قارون بن یصہر بن قاہث بن لاوی ہے اور اسے اس کی طرف اس طرح منسوب کیا ہے۔

## شمویل کی اصلاحات

ان کا سلسلہ نسب یہ ہے: "شمویل بن القنا ابن یرد حام بن یہوذ بن یوحا بن صوب بن القانا بن یوئیل بن عزیز ابن صنعینا بن تاحت بن اسر بن القانا بن نشاسات بن قارون۔" شمویل بن القنا کی ماں نے جس وقت یہ حمل میں تھے، یہ نذر مانی تھی کہ انہیں مسجد کا خادم بنائے گی اسی لئے

جب یہ پیدا ہوئے تو عالی بیطات کاہن کو دے آئیں۔ عالی کاہن نے ان کی پرورش کی اور اپنے بعد کہونت کی وصیت کی۔ اس کے بعد اللہ تعالیٰ نے انہیں بنی اسرائیل کی نبوت اور ولایت سے سرفراز فرمایا۔ جناب شموئیل پھر بنی اسرائیل میں دس برس تک وعظ و اصلاح کرتے رہے۔ ابن عمید لکھتا ہے کہ وہ بیس برس تک حکومت کرتے رہے، بنی اسرائیل پر ان کی تعلیم و پند کا بہت بڑا اثر پڑا۔ لہٰذا وہ بت پرستی چھوڑ کر حق پرستی کی طرف مائل ہو گئے۔ انہوں نے پھر نہایت کم مدت میں اپنی پریشان قوت جمع کر کے اہل فلسطین سے اپنے کھوئے ہوئے شہروں کو واپس لے لیا اور اپنی خراب حالت کو از سر نو درست کیا۔ بعد ازاں شموئیلؑ نے حکومت اور ولایت کے کاروبار اپنے دونوں لڑکوں یوال اور ابیا کے سپرد کر دیئے۔ لیکن ان کی بدخصلتی اور بدکرداری کی وجہ سے بنی اسرائیل یکجا ہو کر شموئیلؑ کے پاس گئے اور درخواست کی کہ وہ اللہ تعالیٰ سے دعا کریں کہ خدا ان میں ایک بادشاہ پیدا کر دے چنانچہ شموئیلؑ کی دعا سے طالوت کی ولایت کے لئے وحی نازل ہوئی، اسی وقت سے بنی اسرائیل کے امراء اور حکام ملوک کے نام سے موسوم ہونے لگے۔ واللہ معقب الامر بحکمة لارب غیرہ۔

## بنی اسرائیل کا شجرہ

باب: ۱۴

# بنی اسرائیل کے ملوکوں کی داستان

جب شموئیل کے بیٹوں یوان اور ابیا کی بداطواریوں کی وجہ سے بنی اسرائیل نے ان کی سرداری سے انکار کیا تو سب کے سب مل کر شموئیل کی خدمت میں گئے اور درخواست کی اللہ تعالیٰ سے دعا کر کے ایک بادشاہ مبعوث کرائیں تا کہ وہ اس کے ہمراہ اپنے دشمنوں سے لڑیں اور وہ ان کے منتشر گروہ کو جمع اور متفق کر کے ان کی ذلت و رسوائی کو دور کرے۔ جناب شموئیلؑ کی دعا سے یہ وحی نازل ہوئی کہ اللہ تعالیٰ طالوت کو ان کے کاموں کا متولی اور حاکم کرتا ہے اور اسے وہ دہن قدس سے پاک و طاہر کرتا ہے لیکن بنی اسرائیل نے اس سے پہلے جبکہ شموئیلؑ نے طالوت کی سرداری کا اظہار کیا، اس کی سرداری سے انکار کیا مگر جس وقت قرعہ ڈالا گیا تو پھر طالوت کے نام پر قرعہ آیا تب مجبوراً بنی اسرائیل نے ان کی سرداری حکومت کو تسلیم کر لیا اور انہیں اپنا حاکم اور ولی بنا لیا۔

## طالوت کا بیان

طالوت نہایت جسیم اور قد آور شخص تھا۔ بنی اسرائیل اسے شادل کے نام سے یاد کرتے تھے۔ وہ قیس ابن افیل ابن صادو ابن نحورت ابن ایاج کا لڑکا تھا، اس نے افنین ابن نیرا ابن افیل یعنی اپنے چچازاد بھائی کو اپنی وزارت کا کام سپرد کیا۔ طالوت کے چار لڑکے یہونا تان، ملکیشوع، اشبات اور ابنیارات تھے۔

## طالوت کی جنگیں

طالوت تخت حکومت پر بیٹھتے ہی لڑائیوں کے لئے تیار ہو گیا اور بنی اسرائیل کو اپنے ہمراہ لے کر ان کے دشمنوں یعنی بنی فلسطین، عمون، موآب، عمالقہ، مدین سے لڑا اور ان سب پر غالب آیا۔ بنی اسرائیل کو ان جنگوں میں بڑی کامیابی ہوئی۔ سب سے پہلے جس نے بنی اسرائیل پر حملہ کیا وہ بنی عمون کا بادشاہ تھا۔ وہ اپنے سرحدی بلاد سے گزر کر مقام بلقاء تک آیا تو طالوت نے تین لاکھ بنی اسرائیل کو ہمراہ لے کر اس کے لشکر کا مقابلہ کیا اور اسے سخت شکست دی۔ اس کے بعد طالوت کے ایک لڑکے نے بنی اسرائیل کا لشکر لے کر فلسطین پر حملہ کیا اور نہایت نیک نامی اور کامیابی کے ساتھ انہیں پسپا کر دیا۔ اس کے بعد بنی اسرائیل کے دشمن متفق اور اکٹھے ہو کر بنی اسرائیل سے لڑنے کے لئے نکلے۔ طالوتؒ اور شموئیلؑ ان کے مقابلے پر آئے اور انہیں شکست فاش دی۔

## شموئیل کا الگ ہونا

اس کے بعد شموئیلؑ نے طالوت کو عمالقہ کی طرف روانہ کیا اور یہ حکم دیا کہ انہیں اور ان کے مویشیوں کو بے دریغ موت کے گھاٹ اتار دیں۔ چنانچہ طالوت نے ایسا ہی کیا مگر عمالقہ کے بادشاہ اعاغ کو اس کے التجا کرنے پر چھوڑ دیا، اس وجہ سے شموئیلؑ پر یہ وحی نازل ہوئی کہ طالوت کی اس حرکت پر اللہ تعالیٰ سخت ناراض ہوا ہے لہٰذا اس سے اس کی حکومت سلب کر لی جائے۔ شموئیلؑ نے یہ وحی طالوت کو بتائی اور اس سے ایسی علیحدگی اختیار کر لی کہ اس کے بعد پھر اس سے نہ ملے۔

## داؤد علیہ السلام کی آمد

اس کے بعد شمویلؑ پر وحی نازل ہوئی کہ داؤدؑ کو قدس میں داخل کر کے اپنا نائب بنائیں اور انہیں ان کی علامت بتا دی۔ چنانچہ شمویلؑ بیت لحم میں بنی یہودا کے پاس گئے اور ایشا اپنے لڑکے داؤدؑ کو ان کی خدمت میں لے کر آیا۔ شمویلؑ نے انہیں چھوا پھر انہیں پاک کیا۔ اس دوران طالوت کی روحانی قوت جو اسے اللہ کی طرف سے ملی تھی، چھین لی گئی، اسے اس کا سخت صدمہ گزرا۔ اس کے بعد شمویلؑ کا انتقال ہو گیا اور جالوت نے بنی فلسطین کو بھڑکا کر بنی اسرائیل پر حملہ کر دیا۔

## جالوت اور داؤد کی لڑائی

طالوت پھر بنی اسرائیل کا لشکر لے کر مقابلے پر آیا جس میں داؤدؑ بن ایشا (یہوذا کے سبط سے) بھی تھے، یہ اس وقت کمسن تھے اور اپنے باپ کی بکریاں چراتے تھے، اسی لئے انہیں جنگ کے لئے ہتھیار نہیں دیئے گئے تھے۔ لڑائی کے وقت گوپھن میں چھوٹے پتھر رکھ کر دشمنوں کو مارتے تھے جو مطلقاً خطا نہ کرتے تھے۔ طبری لکھتا ہے کہ شمویلؑ نے طالوت کو داؤدؑ کے ہاتھ سے جالوت کے مارے جانے کی خبر دی تھی اور جالوت کے قاتل کی علامت بتائی تھی۔ بنی اسرائیل نے شروع میں داؤد کی کم سنی کی وجہ سے اعتراض کیا لیکن جب وہ علامت جناب موصوف میں دیکھی تو انہیں مسلح کر دیا اور وہ لڑائی میں شریک ہوئے۔ انہوں نے پہلے سے اپنے گوپھن میں پتھر رکھ لیا تھا، جس وقت انہوں نے جالوت کو دیکھا فوراً پتھر کھینچ مارا جالوت اس پتھر سے زخمی ہو کر گرا اور مر گیا۔ یوں بنی فلسطین کو شکست ہوئی اور بنی اسرائیل کی فتح یابی کا ڈنکا بج گیا۔

اس کے بعد طالوت نے داؤد کو اپنے مخصوص مخلصین میں داخل کر لیا اور اپنی لڑکی سے ان کا نکاح کر کے انہیں اپنے سلاح خانہ کا داروغہ کر دیا۔ وہ پھر اکثر انہیں لڑائیوں میں بنی اسرائیل کے لشکر کا افسر اعلیٰ مقرر کرتا رہا، اس وقت داؤدؑ کی عمر روایات کے مطابق تیس برس کی تھی۔

## قتل کا منصوبہ

داؤد کے طرز حکومت اور طریقہ عمل سے خوش ہو کر بنی اسرائیل ان سے محبت کرنے لگے اور ہر کام میں ان سے رجوع کرنے لگے۔ طالوت اور اس کے لڑکوں کو اس بات سے غیرت آئی تو اس نے آپ کے قتل کا قصد کیا۔ وہ کئی مرتبہ اس ارادے سے نکلا مگر ناکام رہا۔ آخر اس نے اپنے لڑکے یہوناتان کو داؤد کے قتل کرنے پر مامور کیا لیکن یہوناتان نے داؤد سے محبت کے باعث یہ کام انجام نہ دیا۔

## فلسطین کو روانگی

داؤدؑ پھر اپنے قتل کے منصوبے سے آگاہ ہو کر فلسطین کی طرف چلے گئے۔ چند روز وہاں ٹھہرے پھر بنی موآب کے شہروں کی سیر کرتے ہوئے اطراف بیت المقدس میں اپنے سبط یہوذا میں آ ملے اور وہیں مقیم رہے۔ وہ ان کے ہمراہ بنی فلسطین سے لڑتے رہے یہاں تک کہ طالوت کو ان کا حال معلوم ہو گیا، اس نے پھر بنی یہوذا سے ڈر کر داؤد کو نکال دیا اور داؤد بنی فلسطین کی طرف چلے گئے۔

## بنی فلسطین کی فتح

اس اثناء میں طالوت کو بنی فلسطین سے جنگ کرنے کا اتفاق پیش آیا۔ لڑائی میں بنی فلسطین نے اسے شکست دی۔ طالوت تو لڑائی کے میدان سے پیچھے ہٹ آیا لیکن اس کے لڑکے لڑتے رہے یہاں تک کہ یہوناتان، ملکیشوع اور تشبہات مارے گئے۔ تب بنی اسرائیل کا لشکر شکست کھا کر بھاگا۔ بنی فلسطین نے ان کا تعاقب کیا۔ جب طالوت نے اپنی جانبری کی کوئی صورت نہ دیکھی تو اس نے خودکشی کر لی، یہ واقعہ اس کی حکومت کے چالیسویں برس واقع ہوا۔

## داؤد علیہ السلام کی حکمرانی

اس واقعے کے بعد داؤد پھر بنی یہودا کے پاس آئے تو انہوں نے انہیں اپنا حاکم اور ہر کام کا ولی بنا لیا۔ حضرت داؤد ایشا بن عوفذ بن بوعز (اس کا نام افصان ہے اور اس کا ذکر حکام بنی اسرائیل میں ہو چکا ہے) بن سلمون (جو اول زمانہ فتح میں بیت لحم میں رہتا تھا) ابن نخشون (یہ مصر سے خروج کے وقت بنی یہوذا کا سردار تھا۔) بن عمینا ذاب بن ارم بن حصرون بن بارص بن یہوذا کے بیٹے ہیں۔ یہود اور نصاریٰ کی کتابوں میں داؤد کا نسب اسی طرح پر مذکور ہے لیکن ابن حزم کچھ اور لکھتا ہے کیونکہ نخشون کا انتقال تیہ (میدان) میں ہوا تھا اور بیت المقدس میں اس کا لڑکا سلمون داخل ہوا ہے۔ بنی اسرائیل کے مصر سے نکلنے اور حضرت داؤد علیہ السلام کے درمیان باتفاق مورخین چھ سو برس کا فاصلہ بیان کیا جاتا ہے اور نخشون اور داؤد میں صرف چار پشتوں کا واسطہ ہے۔ جب چھ سو سال چار پشتوں پر تقسیم کیے جائیں گے تو گویا ان میں سے ہر ایک کے ایک ایک سو تیس تیس برس کے بعد لڑکا پیدا ہوا اور یہ دور از قیاس بات ہے۔

## یشوشات کا مارا جانا

جس وقت حضرت داؤد کو بنی یہودا کی حکومت حاصل ہو گئی تو آپ ان کے شہر حضرون (قریہ خلیل) میں آ کر مقیم ہوئے۔ بعد ازاں اسباط نے متفق ہو کر یشوشات بن طالوت کو یروشلم کی حکومت سپرد کی اور اس کے کاموں کا منتظم اس کے باپ کے وزیر افنین کو مقرر کیا گیا۔ اس کی حضرت داؤد سے دو برس سے زائد عرصے تک جنگیں ہوتی رہیں آخر کار آپس میں صلح ہو گئی اور بنی اسرائیل کو داؤد کی سرداری کا یقین ہو گیا، انہوں نے پھر یشوشات کا ساتھ چھوڑ دیا۔ کچھ عرصہ بعد اسے اسی کے ایک ملازم نے مار ڈالا اور سر لے کر داؤد کے پاس آیا۔ آپ نے اسے یشوشات کے قتل کرنے کی وجہ سے قتل کروا دیا اور یشوشات کے قتل پر سخت افسوس ظاہر فرما کر اس کے خاندان کی پورے طور سے تکفیل کی۔ انہوں نے اس کی اولاد اور بھائیوں کو اپنی کفالت میں لے لیا اور پھر بنی اسرائیل پر مستقل طور پر حکومت کرنے لگے۔

## داؤد علیہ السلام کی لڑائیاں

آپ پھر بحکم باری بنی کنعان سے لڑے اور ان پر غالب آئے اس کے بعد بنی فلسطین سے مدتوں لڑتے رہے۔ یہاں تک کہ ان کے اکثر شہروں کو ان سے چھین لیا اور ان پر سالانہ خراج مقرر کیا۔ اس کے بعد آپ نے موآب اور عمون اور اہل ادوم سے جنگ کی اور انہیں بھی زیر وزبر کر کے ان پر جزیہ قائم کیا۔ آپ کی فوج نے ان کے آباد شہروں کو ویران کر ڈالا، دمشق اور حلب کے آرمینیوں پر جزیہ قائم کیا اور افسروں کو جزیہ وصول کرنے کے لئے چاروں طرف روانہ کیا۔ اس دوران بادشاہ انطاکیہ نے ہدیے اور تحفے بھیج کر اطاعت قبول کر لی۔

## مسجد بنانے کا فیصلہ

انہیں ایام میں آپ نے شہر صیہون پر حملہ کر کے اسے تاخت و تاراج کر دیا اور وہیں قیام پذیر ہوئے۔ پھر آپ نے مقام قبا میں ایک مسجد بنانے کا فیصلہ کیا۔ اس وقت بنی اسرائیل تابوت عہد (شہادت) رکھتے تھے اس کی طرف نماز پڑھتے تھے لیکن اللہ تعالیٰ نے دانیال نبی کو بذریعہ وحی اس امر سے آگاہ فرمایا۔ ''داؤد اس مسجد کو نہ بنائے گا بلکہ اس کا لڑکا اس مسجد کو بنانے کی عزت حاصل کرے گا اور اس کے ملک اور حکومت کا قیام ہو گا۔'' داؤد یہ سن کر بہت خوش ہوئے اور مسجد بنانے سے رک گئے۔

## ابشلوم کی بغاوت

ان واقعات کے بعد ان کے لڑکے ابشلوم نے فتنہ برپا کر دیا اور اپنے بھائی امون کو مار کر بھاگ گیا۔ داؤد نے امون کے قصاص میں اس کا خون مباح کر دیا اور اپنے آدمیوں میں اس کا اعلان بھی کر دیا۔ وہ پھر چار برس کے بعد واپس آیا اور اسباط کو ابھار کر ان کے ساتھ اپنے باپ سے

لڑائی کے لئے نکلا۔ داؤد ان دنوں سرزمین شام میں تھے مگر اس واقعہ سے مطلع ہو کر اس سے جنگ کرنے کے لئے لوٹے اور اس سے لڑ کر اسے شکست دی۔ جنگ کے دوران میں ہزار کے قریب بنی اسرائیل مارے گئے۔

## ایشلوم کا مارا جانا

دوران جنگ ایشلوم کو داؤدؑ کے وزیر نے ایک درخت کے پیچھے چھپا دیکھ کر گرفتار کر لیا اور اس کا سر کاٹ کر داؤدؑ کے پاس لایا۔ آپ کو اس کے مر جانے پر محبت پدری کی وجہ سے سخت رنج ہوا۔ اس قدر خونریزی کے بعد اسباط داؤدؑ سے اور داؤدؑ اسباط سے راضی ہو گئے۔ اس کے بعد داؤدؑ نے اللہ تعالیٰ کی اجازت کے بغیر بنی اسرائیل کو شمار کیا جو بعد میں دس لاکھ نکلے۔ ان میں سے چار لاکھ صرف بنی یہودا تھے۔ اللہ پاک اس سے بہت ناراض ہوا۔ اس بات سے اس وقت کے انبیاء علیہم السلام نے داؤدؑ کو آگاہ کیا۔ اللہ تعالیٰ نے پھر انہیں سزا دی بعد ازاں معاف کر دیا۔

## زبور کا نازل ہونا

اس کے بعد داؤد اطمینان سے حکومت کرنے لگے اور ان پر برابر وحی نازل ہوتی رہی اور زبور کی سورتیں اترتی رہیں۔ داؤدؑ مسلسل اتار اور مزامیر سے تسبیح کرتے رہے۔ اکثر مزامیر جن کا ذکر تسبیح میں آیا ہے، انہیں کی طرف منسوب کئے جاتے ہیں۔ تابوت شہادت کے روبرو مزامیر سے تسبیح کرنے کے لئے سبط الاوی سے بارہ کاہن مقرر کئے گئے جو ہر وقت اس کے روبرو تسبیح کرتے رہتے تھے۔

## داؤد علیہ السلام کا انتقال

داؤدؑ نے پھر اپنی حکومت کے چالیسویں سال اپنے بیٹے سلیمانؑ کو اپنا ولی عہد بنایا۔ ماہان نبی اور صادق نے انہیں اصطباغ دیا۔ داؤدؑ انہیں بیت المقدس بنانے کی وصیت کر کے انتقال کر گئے اور بیت لحم میں دفن ہوئے۔ ان کے زمانے میں نبیوں میں سے حابان (یا ناماں) اور کا داور اصاف تھے جبکہ کاہنوں میں سے افیثار بن احلیخ کاہن تھا جو عالی کاہن کی اولاد سے تھا۔ اس کا ذکر ہم حکام بنی اسرائیل میں کر چکے ہیں۔

## سلیمان علیہ السلام کے حالات

داؤدؑ کے انتقال کے بعد حضرت سلیمانؑ ابن داؤدؑ تخت حکومت پر بیٹھے، ان کی اس وقت بائیس برس کی عمر تھی۔ ان کی حکومت نہایت نظم وضبط سے شروع ہوئی اور وہ جلد ہی تمام گروہوں پر غالب آ گئے۔ شام کے تمام بادشاہوں یعنی فلسطین، عمون، کنعان، موآب ادوم اور ارمن وغیرہ سے انہوں نے جزیہ لیا اور اطراف وجوانب کے بادشاہوں نے اپنی اپنی لڑکیاں جناب موصوف کے عقد میں دے کر اپنی دامادی میں لیا۔ جن لڑکیوں سے آپ نے نکاح کیا تھا ان میں فرعون مصر کی لڑکی بھی تھی۔ ابتداءً آپ کا وزیر یوآب بن نیثر ا ہمشیرہ داؤد کا لڑکا تھا جو صوریا کے نام سے معروف ہے۔ اسی نے داؤدؑ کی وزارت بھی کی تھی اور ابتدائی زمانہ میں سلیمانؑ کی بھی وزارت کی لیکن کچھ روز بعد حضرت سلیمانؑ نے اسے کسی وجہ سے قتل کر کے یشوح بن شیداح کو اپنا وزیر مقرر کیا۔

## بیت المقدس کی تعمیر

آپ نے اپنی حکومت کے چوتھے برس سے بیت المقدس کی تعمیر شروع کی۔ جو آپ کے آخر زمانہ حکومت تک برابر جاری رہی آپ نے اپنے آخری زمانے میں شہر انطاکیہ منہدم کر کے شہر تدمر آباد کیا۔ اثناء تعمیر میں آپ نے بادشاہ صور سے کوہ لبنان سے لکڑیوں کے کاٹنے میں مدد لی۔ اس وقت کوہ لبنان پر لکڑی کاٹنے والوں کے لئے سالانہ بیس ہزار کر (وزن) کھانا اور اسی قدر شراب جاتی تھی۔ لکڑی کاٹنے والوں کی تعداد ستر ہزار تھی جبکہ پتھر کے کھدان سے پتھر نکالنے والوں کی تعداد اسی ہزار اور اس کے درست کرنے والے ستر ہزار تھے۔ ان سے کام لینے والوں کی تعداد تین ہزار تین سو تھی۔

اس کے بعد سلیمانؑ نے ہیکل بنوایا جس کی بلندی ایک سو ہاتھ اور لمبائی ساٹھ ہاتھ، چوڑائی بیس ہاتھ تھی۔ اس کا اندرونی حصہ سونے اور

چاندی کے پتروں سے منڈھا ہوا تھا۔ اس کے اندر لکڑی کے دوستون کروبی (ملائکہ) بنائے تھے اور اسے سونے سے منڈھ دیا تھا۔ مکان کے دروازے صنوبر کی لکڑی کے تھے۔ ان پر پھول پتیوں کے نقش ونگار کے علاوہ فرشتوں کی شکلیں بھی بنائی گئی تھیں، وہ سب سونے کے پتروں سے منڈھے ہوئے تھے۔ اس ہیکل کی تعمیر سات برس میں تکمیل کو پہنچی اور اس کا ایک دروازہ سونے کا بنایا گیا، اس کے بعد ایک بیت السلاح صنوبر کے کھمبوں کی چار صفوں پر بنایا، ہر صف میں پندرہ پندرہ کھمبے تھے۔ اس میں دوسو ترس (یعنی ڈھال) اور تین سو ورقہ (ٹکڑے) سونے کے رکھے گئے۔ ہر ترس میں چھ چھ سو اعلیٰ درجے کے زمرد تھے اور ہر ٹکڑے میں تین تین سو یاقوت تھے۔

اس مکان کو غیضۃ البنان کے نام سے موسوم کیا گیا تھا۔ حضرت سلیمان نے پھر اس میں اپنے بیٹھنے کے لئے ایک منبر بنوایا اور بہت سی کرسیاں تیار کرائیں جو دندان فیل کی تھیں اور ان پر سونا منڈھا ہوا تھا۔ اس کے بعد اس طرح کا ایک مکان فرعون مصر کی لڑکی نے بنوایا جس سے سلیمانؑ نے نکاح کر لیا تھا۔ اس نے شہر صور کے معروف ومشہور صناعوں سے اس گھر کے مصارف کے لئے تانبے کے برتن بنوائے اور مذبح (قربان گاہ) اور مائدہ (میز) بیت المقدس میں سونے کا تیار کرایا۔ حضرت سلیمان نے پھر پانچ منبر ہیکل کے دائیں جانب کے لئے اور پانچ بائیں جانب کے لئے طلائی سامان اور انگیٹھیوں کے ساتھ بنوائے اور وہ طلائی برتن جو اس مقدس ہیکل کے لئے جناب موصوف تک بذریعہ وراثت پہنچے تھے، اس پاک مکان میں لاکر رکھے۔ بعد ازاں آپ کے حکم پر رئیساء اسباط وکاہنین تابوت عہد (شہادت) کو مقام صیہون (قریہ داؤدؑ) سے اٹھا لائے اور اسے اس ہیکل میں کروبیوں کی تصویروں کے بازوؤں کے نیچے مسجد اقصیٰ میں رکھا۔ تابوت عہد میں دو لوحیں پتھر کی تھیں جنہیں جناب موسیٰؑ نے الواح منکسرہ (ٹوٹی ہوئی لوحوں) کے بدلے میں بنوایا تھا۔ اس وقت روساء اسباط وکہنان تابوت عہد کے ساتھ قبہ قربان (کفارہ کا سرپوش) اور اس کے ظروف بھی مسجد میں اٹھا لائے۔

## قربانی کی رسم

اس کے بعد سلیمان علیہ السلام ایک مقررہ دن مذبح کے سامنے کھڑے ہوئے اور اس خوشی میں اللہ تعالیٰ کو خوش کرنے کے لئے بائیس ہزار گایوں کی قربانی کی۔ اس کے بعد آپ ہر برس میں تین مرتبہ قربانی کرتے تھے اور بخور دیتے تھے۔ قربانی اور تحفوں کے علاوہ ہر سال چھ سو چھیاسٹھ قنطار سونا بیت المقدس پر چڑھاتے تھے۔

حضرت سلیمان علیہ السلام کی کشتیاں سونا چاندی اور دیگر قیمتی اسباب مثلاً ہاتھی۔ مور وغیرہ لانے کے لئے ہمیشہ دریائے ہند میں سفر کرتی رہتی تھیں۔ آپ مصر سے اچھی نسل کے گھوڑے منگواتے تھے۔ آپ کی فوج میں ہر وقت دو ہزار چھ سو گھوڑے لڑائی کے لئے تیار رہتے تھے۔ آپ کی ایک ہزار بیبیاں تھیں جن میں سے تین سو حرم تھیں۔

## ملکہ بلقیس کی آمد

مورخین کی خبروں سے معلوم ہوتا ہے کہ آپ حج کو بھی گئے تھے اور وہاں کچھ روز ٹھہرے تھے۔ آپ وہاں ہر روز پانچ ہزار دنبے، پانچ ہزار گائیں اور بیس ہزار بکریاں قربان کرتے تھے۔ اس کے بعد آپ نے ملک یمن کی طرف توجہ کی اور اسی دن سرزمین صنعا میں جا اترے۔ بعد ازاں ہدہد کو طلب فرمایا، ہدہد اس وقت موجود نہ تھا۔ تھوڑی دیر کے بعد وہ بلقیس کی خبر لے کر آیا۔ جیسا کہ قرآن پاک میں اس واقعے کا تفصیل سے بیان آیا ہے۔

اس کے بعد بلقیس نے آپ کی خدمت میں بہت سے تحفے بھیجے۔ لیکن آپ نے انہیں قبول نہیں فرمایا۔ بلقیس نے پھر آپ کی اطاعت قبول کر لی اور آپ کے دین پاک میں داخل ہوگئی۔ اس نے اپنی حکومت اور سلطنت جناب موصوف کے سپرد کر دی اور آپ کو اپنے ملک یمن لے گئی۔

جب سلیمانؑ نے اسے نکاح کرنے کی ہدایت کی تو اس نے بادشاہت کی وجہ سے انکار کیا۔ سلیمانؑ نے فرمایا کہ ان کے دین میں داخل ہو کر اس سے انکار نہیں کرنا چاہیے تب بلقیس نے سدد بن زرعہ سے نکاح کی خواہش ظاہر کی لہٰذا آپ نے بلقیس کا نکاح اس سے کر دیا اور اسے اپنی طرف سے ملک یمن پر گورنر مقرر کر کے بلقیس کو بدستور سبا کا بادشاہ بنائے رکھا۔ آپ پھر شام کی طرف لوٹ آئے۔

یہ بھی بیان کیا جاتا ہے کہ آپ نے بلقیس سے نکاح کر لیا تھا اور اس کے ملنے کے لئے ہر ماہ ایک مرتبہ آپ تشریف لے جاتے تھے اور تین

روز تک اس کے پاس ٹھہرتے تھے۔ واللہ اعلم۔

## ایک اور روایت

لیکن بنی اسرائیل کے علماء حضرت سلیمانؑ کے حجاز و یمن جانے سے انکار کرتے ہیں۔ وہ ملک یمن پر قبضہ حاصل کرنے کی یہ صورت ظاہر کرتے ہیں کہ آپ نے ملکہ سبا سے خط و کتابت کے ذریعہ یمن پر قبضہ حاصل کیا تھا اور وہ خود آپ کی خدمت میں یروشلم آئی تھی۔ اس نے ایک سو بیس قنطار سونے اور مروارید و جواہرات اور مشک وغیرہ ہدیتہً آپ کو ارسال کیا تھا۔ آپ نے اسے نہایت عمدہ خلعت فرمایا اور اس سے بحسن سلوک ملے تھے۔ وہ پھر وہاں سے واپس آئی تھی ھکذافی کتاب الانساب من کتبھم (ایسا ہی کتاب الانساب میں ہے جو ان کی کتابوں سے ہے)۔

## یریعان کا بیان

حضرت سلیمانؑ کے اخیر زمانہ حکومت میں ہدرور بادشاہ ارمن نے دمشق سے اور ہداد بادشاہ اروم نے خروج کیا تھا، اسی دوران آپ نے بیت المقدس کے تمام علاقوں پر سبط افرائیم سے یریعان بن نباط کو حاکم مقرر کر دیا تھا جو نہایت جابر اور ظالم نکلا۔ اس کے بعد اللہ تعالیٰ نے بذریعہ وحی اور اخیا نبی کے توسط سے اس کی تولیت اور حکومت پر غصہ ظاہر فرمایا۔ حضرت سلیمانؑ نے اس سے مطلع ہو کر اسے قتل کرنے کا فیصلہ کیا۔ لیکن وہ اس بات سے آگاہ ہو کر مصر کی طرف بھاگ گیا اور وہاں پہنچ کر فرعون مصر کی لڑکی سے نکاح کر لیا جس سے اس کا لڑکا ناباط نامی پیدا ہوا۔ وہ پھر مصر ہی میں ٹھہرا رہا۔

## سلیمان علیہ السلام کا انتقال

اس کے بعد سلیمانؑ کا ان کی حکومت کے چالیسویں برس یا دیگر روایات کے مطابق باون برس کے بعد انتقال ہو گیا۔ آپ اپنے باپ داؤدؑ کے قریب دفن کئے گئے۔ ان کے بعد بنی اسرائیل کی حکومت میں تفرقہ پیدا ہو گیا۔ جیسا کہ ہم آئندہ بیان کریں گے۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

### حضرت سلیمانؑ کا شجرہ

یعقوب
یہودا، فارص، حصرون، رام، عمیناب، نحشون، سلمون، الغان، عوفید، ایشا، داؤدؑ، سلیمانؑ
بنیامین، افیاح، مصرہت، صادور، ابیل، قیس، طالمت، اشوشات
اس کا نام بوعز ہے

## رجعم کا بیان

حضرت سلیمان علیہ السلام کے فوت ہونے کے بعد بنی اسرائیل نے ان کے لڑکے رجعم کو ان کا جانشین بنایا اور اس نے زمام حکومت اپنے ہاتھ میں لی۔ اس نے بیت لحم وغزہ وصور وایلہ کی عمارت میں اضافہ کیا اور پھر بنی اسرائیل پر تشدد کرنے لگا۔ جب بنی اسرائیل نے اس سے ضرائب (ٹیکس) میں تخفیف چاہی تو اس نے یہ رعایت کرنے کے بجائے محاصل بڑھانے کا فیصلہ کیا۔ بنی اسرائیل اس کی ان زیادتیوں سے دل برداشتہ ہو کر عہد شکنی پر مائل ہو گئے۔ اسی زمانہ میں یربعم بن نباط مصر سے آ گیا لہٰذا تمام بنی اسرائیل نے سبط یہودا اور بنیامین کے علاوہ اس کی حکومت تسلیم کر لی اور اس کے ہمراہ جنگ کے لئے نکلے۔ فریقین نے صف آرائی کی لیکن اس وقت کے کسی نبی کے حکم سے فریقین معرکہ آرائی سے باز رہے اور انہوں نے باہم صلح کر لی۔

## شیشاق کا حملہ

رجعم کی حکومت کے پانچویں سال مصر کے بادشاہ شیشاق نے بیت المقدس پر چڑھائی کی۔ رجعم لڑائی کے میدان سے بھاگ نکلا لہٰذا شیشاق نے بنی اسرائیل کو لوٹا اور ان پر جزیہ مقرر کیا۔ کچھ عرصہ بعد بنی اسرائیل اس کے مقابلے پر نکلے اور اسے بیت المقدس سے نکال باہر کیا۔ اس کے بعد بنی داؤد، بنی یہودا اور بنیامین پر بیت المقدس، عسقلان، غزہ، دمشق، حلب، حمص، حماۃ اور اس کے سرحدی علاقوں یعنی سرزمین حجاز پر حکومت کرنے لگے۔ اس کے بعد اسباط عشرہ نے اطراف نابلس فلسطین پر قبضہ حاصل کر لیا اور شام کے شرق شمال متصل فرات وجزیرہ شہر شومرون (شمرہ یا سامرہ) میں مقیم ہو گئے۔ انہوں نے اس کو اپنا دارالسلطنت بنا لیا۔ بعدازاں بنی اسرائیل کی حکومت ختم ہونے تک ان میں یہ اختلاف برابر قائم رہا اور وہ اس پریشانی میں مبتلا ہو گئے جسے اللہ تعالیٰ نے ان کے لئے لکھ دیا تھا جیسا کہ ہم اسے آئندہ بیان کریں گے۔

## افیاذ کا بیان

اس کے بعد رجعم اپنی حکومت وسلطنت کے سترہویں برس مر گیا۔ بعدازاں یہودا اور بنیامین پر بیت المقدس میں اس کا لڑکا افیاذ حکومت کرنے لگا، یہ اپنے باپ سے بہت مشابہ تھا۔ لیکن اس کے برعکس نہایت درجہ کا عابد اور روزہ دار تھا، اس کا پورا دور حکومت یربعم ابن نباط اور بنی اسرائیل سے لڑائی لڑنے میں صرف ہوا، ایک دن بھی فراغت سے نہیں بیٹھنے پایا یہاں تک کہ اپنی حکومت کے تین سال پورے کر کے مر گیا۔ اس کے بعد اس کا لڑکا اسا ابن افیاذ تخت سلطنت پر بیٹھا جس کا دور حکومت کسی قدر دراز ہوا۔ یہ بھی نہایت نیک طبیعت اور اپنے دادا داؤد کی عادات اور اخلاق پر تھا۔ اس کے زمانے میں بنی اسرائیل میں متعدد انبیاء مبعوث ہوئے۔ لیکن حکومت کے دوسرے سال یربعم ابن نباط فوت ہو گیا اور اس کی جگہ اس کا لڑکا ناداب تخت نشین ہوا۔ تھوڑے ہی دن بعد بعشا بن احیا اسے قتل کر کے خود تخت حکومت پر بیٹھ گیا جیسا کہ ہم ان کے حالات میں بیان کریں گے۔

## اسا کی روداد

اس کے بعد اس میں اور اسا ابن افیاذ سے لڑائی چھڑ گئی۔ اسا موقع پا کر شاہ دمشق کو اپنے ساتھ لے کر بعشا پر چڑھ آیا، بعشا ان دنوں یثرب کو آباد کرنے میں مصروف تھا لہٰذا وہ اس ناگہانی حملے کا مقابلہ نہ کر سکا اور نہایت بے سروسامانی سے سب کچھ چھوڑ کر بھاگ گیا۔ یوں اسا ابن افیاذ بادشاہ قدس (بیت المقدس) اس کے اسباب کو اٹھا لائے اور اس سے قلعے بنوائے۔ اس کے بعد بنی داؤد پر کوش کے بادشاہ زواج نے ایک لاکھ فوج کے ساتھ حملہ کیا۔ اسا نے نہایت جوانمردی ومردانگی سے اس کا مقابلہ کیا اور اسے نہایت سخت شکست دے کر بھگا دیا۔ بعدازاں اسا اور اسباط میں سامرہ پر قبضہ کرنے کے لئے مسلسل لڑائیاں ہوتی رہیں۔ اسی کے زمانے میں سامرہ لوٹا گیا تھا۔

## یہوشاط کا بیان

اسا اکتالیس سال حکومت کر کے فوت ہو گیا۔ اس کے بعد اس کا لڑکا یہوشاط تخت پر بیٹھا، یہ اپنے باپ سے سیرتاً بہت ملتا تھا۔ اس کے زمانے میں اہل سامرہ اور اس کے حکمرانوں کے درمیان صلح رہی۔ اسی کے دور میں بادشاہ عمالقہ (یا بروایت دیگر اروم) نے اس پر حملہ کی کوشش کی اور اپنی فوجیں اکٹھی کر کے اس کی طرف بڑھا۔ یہوشاط نے خبر پا کر اس کا مقابلہ کیا اور انہیں پسپا کر کے ان کا مال و اسباب لوٹ لیا۔

## اروم کی چالاکی

یہوشاط کے زمانہ حکومت میں انبیاء علیہ السلام سے الیاس بن شویاق اور الیسع بن شویوات علیہما الصلوٰۃ تھے۔

ابن عمید لکھتا ہے کہ ایلیا، مخیا اور عبودیا کی کشتیاں ہندوستان سے قیمتی اسباب لایا کرتی تھیں۔ ایک مرتبہ ہوائے مخالف سے کشتیاں ڈوب گئیں۔ اس نے پچیس برس تک حکومت کی۔ اس کے مرنے کے بعد اس کا لڑکا یہورام تخت نشین ہوا۔ اس کے عہد میں اروم نے بدعہدی کی اور اپنی قوم میں سے ایک کو اپنا حاکم مقرر کر لیا۔ یہورام نے یہ سن کر ان پر حملہ کیا اور انہیں پریشان اور قتل و قید کر کے لوٹ آیا لیکن وہ لوگ بدستور اپنے خروج پر قائم رہے۔ اسی کے زمانے میں بادشاہ موصل اور اسباط میں جو سامرہ میں تھے، جنگ شروع ہوئی۔ ایک زمانہ تک ان کی لڑائیاں جاری رہیں۔

ابن عمید لکھتا ہے کہ اس وقت بنی مو آب، بنی یہودا کو دو سو بکریاں سالانہ جزیے کے طور پر دیا کرتے تھے۔ ایک مرتبہ انہوں نے یہ جزیہ نہیں پہنچایا تو ملوک قدس اور سامرہ متفق ہو کر جنگ کے لئے نکلے اور سات روز تک ان کا محاصرہ رکھا۔ انہیں دنوں جب پانی ختم ہونے کی وجہ سے الیسعؑ نبی نے دعا کی اور وادی خالی ہو گئی تو اہل مو آب پانی کی طمع میں نکلے۔ بنی اسرائیل نے مناسب موقعہ پا کر ان پر حملہ کر دیا اور نہایت سختی سے انہیں قتل اور قید کیا۔ یہورام ہی کے زمانہ حکومت میں ایلیاً نبی اٹھا لئے گئے اور خدائی اسرار الیسعؑ نبی کی طرف منتقل ہوئے۔ اس کے زمانے میں انبیاء سے عبودیا نبی بھی تھے۔ یہورام پھر اپنی حکومت کے آٹھویں برس میں انتقال کر گیا اور اپنے دادا داؤدؑ کے قریب دفن کیا گیا۔

## احزیاہو کا بیان

اس کے بعد اس کے لڑکے احزیاہو نے زمام حکومت اپنے ہاتھ میں لی۔ اس کی ماں غثلیا بنت عمری، احاب بن عمری کی بہن تھی۔ احزیاہو نے تخت حکومت پر بیٹھنے کے بعد اپنے ماموں احاب کا چال چلن اختیار کیا اور ایک یا دو برس حکومت کی۔ اس دوران بادشاہ جزیرہ اور موصل پر چڑھائی کی، اس جنگ میں اس کے ماموں احاب کے لڑکے یہورام والی سامرہ نے بھی اس کا ساتھ دیا چنانچہ یہ دونوں والی جزیرہ اور موصل سے لڑ بھڑ کر واپس آئے۔ اس کے بعد یہوشافاض بن الیشا نے جو منسی بن یوسف کی نسل سے تھا اور یہورام بن احاب کے قتل کی فکر میں تھا، موقع پا کر ایک ہی وقت میں دونوں کو قتل کر ڈالا۔

ابن عمید لکھتا ہے کہ یہورام بن احاب والی سامرہ احزیاہو کے ساتھ ہو کر اروم اور دیگر روایات کے مطابق کلعاد سے لڑنے کے لئے گیا تھا۔ اسی جنگ میں یہ دونوں مارے گئے تھے۔ اس کے زمانے میں انبیاء علیہم السلام میں سے الیسعؑ، عاموز اور فخار نبی تھے۔

## غثلیا کی تخت نشینی

احزیاہو کے بعد اس کی ماں غثلیا بنت عمری حکومت کرنے لگی۔ اس کی حکومت جلد ہی خوب ترقی پذیر اور پرزور ہوئی، اس نے تمام بنی داؤدؑ کو مار ڈالا لیکن مشیت ایزدی سے یواش (احزیاہو کا رضاعی بیٹا) اس کے ظلم سے محفوظ رہا۔ اسے اس کی پھوپھی یہوشیع بنت یہورام نے بیت المقدس کے کسی گوشے میں چھپا دیا تھا اور اس راز سے اپنے شوہر یہویاداع کو آگاہ کر دیا جوان دنوں کا ہن اعظم تھا۔ جب یواش کا ساتواں سال پورا ہو گیا اور بنی یہودا غثلیا کے برے کاموں سے بیزار ہو کر یہویاداع کاہن کے پاس جمع ہوئے تو انہوں نے اس کی حکومت سے بیزاری ظاہر کی۔ اب

یہوداداع کاہن نے یواش بن اخزیا ہو کو ظاہر کیا ان لوگوں نے پھر اس کی بیعت کی اور اس کے ساتھ ہو کر اس کی نانی عثلیا اور ان لوگوں سے جو اس کے ہمراہ لڑے، انہوں نے پھر انہیں تباہ و پریشان کر دیا۔

## یواش کی حکومت

بعدازاں یواش یہودیادع کاہن کے مشوروں سے انتظام حکومت کرنے لگا۔ کچھ عرصہ بعد وہ بت پرستی پر مائل ہو گیا۔ زکریا نبی نے منع کیا جس پر اس نے انہیں شہید کر دیا۔ اس کے دور حکومت میں الیسع، عوفریا اور زکریا نبی تھے۔ یہودیادع کاہن کا یواش کی حکومت کے تیسویں برس انتقال ہو گیا۔ یواش نے بیت المقدس میں کافی تبدیلیاں کیں۔ اس کی حکومت کے اڑتیسویں برس الیسعؑ نے وفات پائی۔ اسی کے زمانے میں شریال جو بابل میں کسدانیوں کا بادشاہ تھا اور بتایا جاتا ہے کہ بادشاہ نینویٰ اور موصل نے اور ابن عمید لکھتا ہے کہ بادشاہ شام نے بیت المقدس پر حملہ کیا۔ یواش نے تمام مال و اسباب جو شاہی خزانہ اور بیت المقدس میں تھا اسے دے دیا۔ اور اس کی اطاعت قبول کر لی یہاں تک کہ اس کے ارکین دولت اور وزراء نے یواش کو مار ڈالا۔

## بیت المقدس کی تباہی

انہوں نے اس کی جگہ اس کے لڑکے امضیا ہو کو تخت نشین کیا۔ تھوڑے دن بعد بنی اسرائیل نے اس سے بھی سرکشی شروع کی تو وہ اپنی ماں کی مدد سے ان پر غالب آیا اور باغیوں کو تہ تیغ کر کے ادوم کی طرف بڑھا اور ان پر بھی فتح حاصل کی۔ اس نے ان میں سے تقریباً بیس ہزار کو مار ڈالا۔ اس کے بعد بادشاہ اسباط نے (جو سامرہ میں تھا) اس پر فوج کشی کی، امضیا نے اس کا مقابلہ کیا لیکن اسے شکست ہوئی اور اسے گرفتار کر لیا گیا۔ بادشاہ اسباط نے اس کی گرفتاری کے بعد بیت المقدس کا محاصرہ کیا اور تقریباً چار سو ہاتھ شہر پناہ منہدم کر ڈالی۔ وہ پھر شاہی محل کے خزانہ، ہیکل کے مکان کا مال و اسباب، قیمتی برتن اور جواہرات لوٹ کر سامرہ واپس آیا اور یہاں پہنچ کر امضیا ہو کو رہا کر دیا۔

## عزیا ہو کی حکومت

امضیا ہو پھر بیت المقدس واپس پہنچ کر شہر پناہ کی ٹوٹی دیواروں کو درست کر کے حکومت کرنے لگا۔ کچھ عرصہ بعد بنی داؤد اس کے طرز حکومت سے بیزار ہو گئے لہٰذا اس کی حکومت کے ستائیسویں سال انہوں نے اسے قتل کر کے اس کے لڑکے عزیا ہو کو حکومت کے لئے منتخب کیا جس کے زمانے میں یونانؑ اور ناحومؑ نبی تھے۔ عاموس کو بھی اس کے دور حکومت میں نبوت دی گئی تھی۔ عزیا نے ترپن سال تک حکومت کی۔ اس دوران بہت سی تبدیلیاں واقع ہوئیں۔

## تبدیلیوں کا بیان

ابن عمید لکھتا ہے کہ اس کی حکومت کے پانچویں سال شمسی دورہ کے مطابق سنہ ایجاد کیا گیا جبکہ چھٹے برس موصل سے آرمینیوں کی حکومت جاتی رہی۔ وہ پھر ملوک بابل کے ماتحت ہو گئے۔ بعدازاں بائیسویں برس بابل کے بادشاہ فول نامی نے شہر سامرہ پر حملہ کیا۔ اس کے تیسویں سال میں انہوں نے سب سے پہلے ان کے بادشاہ نے شہر اقلیاس میں حکومت کا رتبہ حاصل کیا۔ اسی کے سلطنت کے اکیاون برس میں بخت نصر اول بابل کا بادشاہ ہوا۔ اسی کے دور حکومت میں روم کا اول بادشاہ فردوس نامی بھی تھا۔ عزیا ہو کے زمانے میں یہوشعؑ، غوریاؑ، اموصؑ، اشعیاؑ اور یونس بن متی انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام تھے۔ اس کے فوجی لشکر کی تعداد تین لاکھ بیان کی جاتی ہے۔

## عزیا ہو کا انتقال

جب اس نے احکام توریت کی مخالفت کی تو اسے اس کے کاہن نے بددعا دے دی۔ چنانچہ عزیا ہو برص میں مبتلا ہو کر ایک برس تک خانہ نشین

رہا اور اس دوران اس کا لڑکا یوآب سلطنت کے کاروبار کو دیکھتا رہا۔ روم کا مورخ ہروشیوش لکھتا ہے کہ اسی کے زمانے میں کسدانیوں کا آخری بادشاہ بابل شردیال اپنے سپہ سالار ارباط بن المادس کے ہاتھ مارا گیا اور پھر ارباط حکومت بابل پر متمکن ہوا۔ اس کے بعد اس نے بہت سی لڑائیاں کیں، قوط اور عرب قضاعہ سے لڑا اور وہاں سے کامیاب ہو کر لوٹا۔ اس کے بعد عزیاہو اپنی حکومت کے ترپن برس پورے کر کے مر گیا۔

## یوآب کی حکمرانی

اس کی جگہ پھر اس کا لڑکا یوآب تخت نشین ہوا۔ یہ نیک اور متقی حکمران تھا اس کے زمانہ حکومت میں یوشع، اشعیا، یوبل اور عوف انبیاء کرام علیہم السلام مبعوث ہوئے۔ اسی کے زمانے میں بادشاہ جزیرہ نے ابتداًء ان یہود پر غلبہ حاصل کیا۔ جو سرباتیکن کے نام سے معروف تھے۔ یوآب پھر اپنی حکومت کے سولہویں سال فوت ہو گیا۔

## احاز کی حکومت

بعد ازاں اس کا لڑکا احاز حکومت کی کرسی پر بیٹھا، اس نے اپنے آباؤ اجداد کے طریقے چھوڑ دیئے اور بنی اسرائیل بت پرستی کرنے لگے۔ پھر ارمن بامداد بادشاہ موصل ان سے لڑا اور دمشق کا محاصرہ کر کے اس پر قبضہ کر لیا۔ جہاں تک اس سے بن پڑا، وہ اسے لوٹ کر واپس ہوا۔ بعد ازاں احاز ان کے مقابلہ پر نکلا، جنگ میں ایک لاکھ بیس ہزار یہودی مارے گئے اور احاز پسپا ہو کر بھاگا۔ ہروشیوش لکھتا ہے کہ اسی کے زمانہ حکومت میں مار بس کی حکومت کیرش بادشاہ فارس نے ختم کی اور ان کی حکومت اور سلطنت اس کی طرف منتقل ہو گئی۔ ابن عمید، مسیحی سے روایت کرتا ہے کہ اس کی حکومت کے شروع میں فرنجہ یونان کے علاوہ تمام روم پر غالب آ گئے تھے، اور انہوں نے شہر رومہ کو لوٹ لیا۔ ہروشیوش یہ لکھتا ہے کہ اس کے زمانہ سلطنت میں لاطینین انطاکیہ رولس پر پھر مرکہ پر حکمران ہوا اور شہر رومہ آباد کیا۔

## خرقیا کا تخت پر بیٹھنا

اس کے بعد سولہ برس حکومت کر کے احاز مر گیا اور اس کا بیٹا خرقیا ہو تخت نشین ہوا۔ اس نے بت پرستی پر پابندی لگا دی اور اپنے جداعلیٰ داؤد کے قدم بقدم چلنے لگا۔ یہ سچ ہے کہ ملوک بنی یہودا میں اس کا ہم مثل کوئی بادشاہ نہیں ہوا ہے اس نے ملوک موصل، بابل و کوریش سے مخالفت کی اور فلسطین کو شکست فاش دے کر ان کے قصبات اجاڑ ڈالے۔ اس کے اور اس کے باپ کے عہد حکومت میں شلیشار بادشاہ جزیرہ و موصل نے سامرہ میں اسباط پر چڑھائی کر کے ان پر جزیہ قائم کیا پھر اس کے زمانہ میں شلیشار ان کی طرف آیا اور ان کا ملک چھین لیا۔ اس کی حکومت کے چوتھے سال رضعین بادشاہ دمشق نے اس پر چڑھائی کی۔ لیکن پھر بغیر کسی لڑائی کے لوٹ گیا۔

## بیت المقدس کا محاصرہ

چودھویں سال میں سنجاریف، بادشاہ سامرہ فتح کرنے کے بعد اس پر حملہ آور ہوا اور اس نے بنی یہودا کے اکثر شہروں کو فتح کر لیا۔ اس نے اسے بیت المقدس میں گھیر لیا۔ بعد ازاں خرقیا ہونے تین سو قنطار چاندی اور تین قنطار سونے کے اور ہیکل اور شاہی محل کا تمام مال سنجاریف کو دے کر اسے واپس کر دیا۔ لیکن پھر کچھ عرصے بعد وہ عہد ٹوٹ گیا اور سنجاریف نے دوبارہ بیت المقدس پر چڑھائی کر کے اس کا محاصرہ کر لیا۔ اس بار اس نے رقم معینہ کے لینے سے انکار کر دیا اور کہلا بھیجا کہ وہ کون شخص ہے کہ جس کا خدا اسے میرے ہاتھوں سے نجات دے جب تک میں اس کو نجات دوں۔ بنی اسرائیل اس کے یہ کلمات سن کر بہت ڈرے اور شعیا نبی سے دعا کے خواستگار ہوئے۔

## سنجاریف کا قتل

شعیا نبی نے دعا کی جو پوری ہوئی اور سنجاریف کے لشکر میں طاعون پھوٹ نکلا۔ ایک ہی رات میں ایک لاکھ بیس ہزار سپاہی مر گئے

سنجاریف مجبور ہو کر نینوی اور موصل کی طرف لوٹ گیا۔ راستے میں خود اس کے لڑکوں نے اسے مار ڈالا اور بیت المقدس کی طرف بھاگ آئے۔ ان کے بعد اس کا لڑکا سرمعون تخت حکومت پر بیٹھا۔ طبری لکھتا ہے کہ بادشاہ بنی اسرائیل نے سنجاریف کو قید کر لیا تھا لیکن اشعیا نبی کے بالہام خدا نے اسے چھوڑ دیا۔

## منشا کا دور حکمرانی

اس کے بعد خرقیا ہو انتیس (29) سال حکومت کر کے مر گیا اور اس کا فرزند منشا تخت حکومت پر بیٹھا جو نہایت ہی بدکار اور کج خلق تھا۔ اس کی حرکات اور سکنات انتہائی ناپسندیدہ تھیں۔ وہ دینی امور میں بھی اپنے مذہب کا پابند نہیں تھا۔ اشعیا نبی نے اسے اس کے افعال ناپسندیدہ سے روکنا چاہا تو اسے آپ کی ہدایت اور رہنمائی ناگوار گزری۔ اس نے جناب موصوف کو آرہ سے کٹوا دیا اور پھر انہیں کے ساتھ صلحاء کے ایک گروہ کو قتل کر ڈالا۔ ابن عمید لکھتا ہے کہ اس کی حکومت کے انتیسویں (29) سال سنجاریف صغیر نے مملکت موصل پر قبضہ کر لیا اور سنہ 45 جلوس میں بادشاہ یواش نے بورنطیہ آباد کیا جس میں فلسطین نے ترمیم کر کے اسے اپنے نام سے موسوم کیا۔ اس کے بعد سنہ 51 جلوس میں سنجاریف، بادشاہ موصل نے بیت المقدس پر فوج کشی کی اور تین برس کے محاصرے کے بعد سنہ 54 جلوس میں اسے فتح کر لیا۔

## یوشیا کی تخت نشینی

منشا کے بعد اس کا بیٹا امون حکومت کی کرسی پر بٹھایا گیا۔ اس کی حالت بھی بالکل اپنے باپ جیسی تھی، اس نے دو برس تک حکومت کی۔ تیسرے برس کے آغاز میں اس کے غلاموں نے اسے مار ڈالا۔ اس کے بعد یہودا نے متفق ہو کر ان غلاموں کو مار کر اس کی جگہ اس کے بیٹے یوشیا کو حکمران بنایا جس نے نہایت سلامت روی کا طریقہ اختیار کیا اور بتوں کو توڑ ڈالا۔ وہ پھر دینی معاملات میں مضبوطی سے کام لینے لگا اور بتوں کے مجاوروں کو قتل کر ڈالا۔ اس نے ان کے مکانات اور قربان گاہوں کو مسمار کرا دیا جنہیں یربعام ابن نباط نے بنوایا تھا۔ اس کے دور حکومت میں صقونا، کلدی اور ناحوم نبی تھے۔ اس کے دور میں بنی ہارون میں ارمیا بن الحیا کو نبوت دی گئی۔ انہوں نے جب بنی اسرائیل کو بابل کی طرف ستر برس کی جلاوطنی کی خبر دی تو یوشیا نے قبہ قربان اور تابوت عہد کو لے کر ایک گہرے گڑھے میں دفن کر دیا جس کا پتہ کسی کو معلوم نہیں ہوا۔ اسی کے عہد حکومت میں مجوس نے بابل لے لیا۔

## اعرج کے حالات

اس کی حکومت کے اکتیسویں برس میں فرعون اعرج نے مصر پر قبضہ حاصل کر لیا اور پھر وہ اس سے لڑنے کے لئے فرات کی طرف چلا۔ یوشیا بھی اس کے مقابلہ پر آیا۔ جنگ کے میدان میں بتیس برس حکومت کرنے کے بعد ایک تیر کے صدمے سے وہ اس وقت مر گیا۔ جبکہ شکست کھا کر بھاگا جا رہا تھا۔ اس کے بعد اس کا لڑکا یواش جسے یہویاحاز بھی کہتے ہیں حکومت کرنے لگا۔ اس نے توریت کے احکام کو بالکل معطل اور بے کار کر دیا اور بدکرداری شروع کر دی۔ فرعون اعرج نے اس پر بھی حملہ کیا اور اسے گرفتار کر کے مصر واپس ہو لیا۔ مصر پہنچ کر یواش کا انتقال ہو گیا۔ فرعون الاعرج نے اس کے بعد ممالک بنی اسرائیل پر سو قنطار چاندی اور بیس قنطار سونے کا خراج مقرر کیا۔ یواش کا دور حکومت صرف تین مہینے رہا۔

یواش کے بعد بنی اسرائیل نے الیاقیم بن یواش کو تخت پر بٹھایا، یہ نہایت بدطینت اور کافر تھا۔ وہ فرعون اعرج کے لئے بنی یہودا سے اچھی حیثیت والا خراج وصول کرتا تھا۔ اس کی حکومت کے ساتویں برس بخت نصر بادشاہ بابل نے اس پر حملہ کیا اور اس سے جزیرہ چھین لیا۔ وہ پھر بیت المقدس کی طرف بڑھا اور بنی اسرائیل پر جزیہ قائم کیا۔ الیاقیم نے آخر کار اس کی حکومت تسلیم کر لی اور تین برس تک اس کا مطیع رہا۔ اللہ تعالیٰ نے پھر اس پر اردم، عمون، موآب، کسدانین کو مسلط کر دیا۔ کچھ عرصہ بعد اس نے اپنا لشکر جمع کر کے بخت نصر سے سرتابی کی تو وہ اسے گرفتار کر کے بابل کی طرف لے چلا۔ راستے میں وہ اپنی حکومت کے گیارہویں برس مر گیا۔

## بنی اسرائیل کا غلام بننا

بخت نصر نے اس کی جگہ یخنیو بن الیا قیم کو اپنی طرف سے تخت حکومت پر بٹھایا جس نے تین مہینے بادشاہی کی پھر کسی وجہ سے بخت نصر نے اس پر حملہ کر دیا اور اس کا محاصرہ کر کے اس کی ماں، ارکان مملکت، امراء شہر اور تمام بنی اسرائیل کو جو دس ہزار کے قریب تھے، قید کر کے بابل کی طرف روانہ کر دیا۔ اس نے وہ تمام چیزیں جو ہیکل اور شاہی خزانوں میں شامل تھیں اور وہ برتن جو حضرت سلیمانؑ نے مسجد اقصیٰ کے لئے بنوائے تھے، لوٹ لئے حتیٰ کہ شہر قدس میں فقراء اور ناتوانوں کے علاوہ کسی کو نہ چھوڑا یخنیو بن الیا قیم، بادشاہ بنی اسرائیل بتیس برس تک اس کی قید میں رہا۔

## ہیکل کی تباہی

ابن عمید لکھتا ہے کہ بخت نصر نے بیت المقدس پر الیا قیم کی حکومت کے تیسرے سال حملہ کر کے ان میں سے ایک گروہ کو قید کر لیا اور ہیکل کا تمام اسباب لوٹ لیا اس کے دور حکومت میں دانیال اور خانیا اور عزازیاء اور میصائیل انبیاء تھے۔ الیا قیم کی حکومت کے پانچویں سال بخت نصر اور فرعون اعرج بادشاہ مصر میں لڑائی ہوئی۔

## بیت المقدس پر حملہ

آٹھویں برس بخت نصر نے بیت المقدس پر دوبارہ حملہ کیا اور اہل قدس پر خراج قائم کر کے الیا قیم کو اپنی طرف سے حکومت کی کرسی پر بٹھایا لیکن الیا قیم اس واقعے کے تیسرے سال مر گیا اور اس کی جگہ اس کا لڑکا یخنیو تخت نشین ہوا۔ اس کے زمانے میں ارمیا اور یا بن شعیاء موری والدحزقیا انبیاء کرام علیہ السلام تھے۔ حضرت دانیالؑ کو بھی اسی عہد میں نبوت ملی تھی۔ اس کے بعد یخنیو کو بخت نصر بابل لے گیا۔

## صدقیاہ کا دور

طبری لکھتا ہے کہ ہروشیوش بھی اس سے اتفاق کرتا ہے کہ بخت نصر نے یخنیو ابن الیا قیم کی جگہ اس کے چچا متنیا معروف بہ صدقیاہو کو تخت حکومت پر بٹھایا تھا۔ لیکن وہ بد چلن اور قبیح السیرت تھا، اس نے اپنی حکومت کے نویں سال بخت نصر سے سرکشی کی تو بخت نصر نے اس پر چڑھائی کر دی اور بیت المقدس کا محاصرہ کر لیا۔ اس نے حصار کی غرض سے اس کے چاروں طرف دمدمے باندھ دیئے۔ تین برس کے محاصرے کے بعد بنی اسرائیل بیت المقدس سے نکل کر صحرا کی طرف بھاگے تو کسدانیوں کے لشکر نے ان کا تعاقب کیا اور مقام اریحا میں انہیں جا گھیرا۔ وہ پھر ان کے بادشاہ صدقیاہو کو گرفتار کر لائے اور اس کی آنکھوں میں سلائیاں پھیر دیں۔ حتیٰ کہ انہوں نے اس کے روبرو اس کے لڑکے کو ذبح کر ڈالا اس کے بعد اسے بابل لا کر چھوڑ دیا اور بابل ہی میں اس کا انتقال ہوا۔ چند بنی اسرائیل اس واقعہ سے جان بچا کر حجاز چلے گئے۔ عربوں کے ساتھ وہیں مقیم ہو گئے۔ اس کے زمانے میں ارمیا اور حبقون اور باروح نبی تھے۔

## دوسری روایت

اس کامیابی کے بعد بخت نصر نے اپنے سپہ سالار نبوزرادون کو بیت المقدس میں داخل ہونے کا حکم دیا جسے یہود یروشلم کہتے ہیں۔ اس نے اس شہر کو اجاڑ دیا اور ہیکل کو ویران کر ڈالا پھر ان عمود (ستونوں) کو توڑ ڈالا جو سلیمان علیہ السلام نے مسجد میں نصب کرائے تھے۔ ان میں سے ہر ستون اٹھارہ ہاتھ اونچا تھا۔ اس نے شیش محل اور تمام آثار اور شاہی مکانات بھی توڑ ڈالے اور مال اسباب جو کچھ پایا گیا، اٹھا لے گیا۔ بعد ازاں کاہن ساریہ اور حبر منشاء کو قیدیوں میں داخل کر کے ہیکل کو بابل کا ماتحت بنا لیا۔ رومی مؤرخ ہروشیوش لکھتا ہے کہ صدقیا ایک زمانے تک بابل کے قید خانہ میں رہا۔ جب یزداق سپہ سالار بہمن شاہ فارس بابل پر غالب آیا تو اس نے صدقیاہو کو قید سے آزاد کر کے اسے کچھ جاگیر بھی دی۔

## فرعون اعرج

مورخ حماۃ لکھتا ہے اور مسعودی اس کے قول کی تصدیق کرتا ہے کہ بخت نصر کی کامیابی اور بیت المقدس کی ویرانی کے بعد بنی اسرائیل کے چند بادشاہ مصر جا کر فرعون اعرج کے پاس مقیم ہو گئے تھے۔ بخت نصر نے پھر اس سے بنی اسرائیل کے بادشاہوں کو طلب کیا، تو اس نے ان کے دینے سے انکار کیا۔ بخت نصر نے پھر ان پر حملہ کیا، فرعون اعرج کو قتل کر ڈالا اور مصر پر قبضہ حاصل کر کے مغرب کے اکثر شہروں کو فتح کر لیا۔ یہ قابل ذکر ہے کہ ارمیا نبی سبط لادے سے جو بنی اسرائیل کے نبی تھے، انہیں بعض خلقیا کا لڑکا بتاتے ہیں، صدقیاہو کے عہد حکومت میں تھے۔ انہیں بخت نصر نے ان کے قید خانہ میں پایا تھا اور اس نے انہیں آزاد کر کے دیگر قیدیوں کے ہمراہ بابل بھیج دیا تھا۔ یہ بھی بیان کیا جاتا ہے کہ ارمیا پھر بنی اسرائیل کی قید میں انتقال کر گئے۔ بخت نصر نے انہیں نہیں پایا تھا۔ اسی طرح بخت نصر دانیال بن خرقیل نبی کو بنی اسرائیل کے ساتھ بابل پکڑ کر لے گیا تھا۔ واللہ اعلم۔

## جدلیا کی حکمرانی

ابن عمید لکھتا ہے کہ بیت المقدس میں ان واقعات کے بعد جدلیا بن احان بقیہ ضعفاء یہود پر حکومت کرنے لگا۔ لیکن اس کی حکومت کے ساتویں مہینے شاہی خاندان کے فرد اسمٰعیل نے بغاوت کر دی، اس نے جدلیا کو اور ان یہودیوں اور کسدانیوں کو مار ڈالا جو اس کے ساتھ تھے۔ وہ پھر مصر کی طرف بھاگ گیا اور اس کے ہمراہ ارمیا نبی بھی چلے گئے جبکہ جفون حجاز کی جانب بھاگ گئے اور وہیں ان کا انتقال ہوا۔ ارمیا نبی کو مصر، بابل، صور، صیدا اور عمون کی نبوت دی گئی۔ اڑتیس برس کے بعد انہیں اہل حجاز نے سنگسار کر دیا۔

ان پیشین گوئیوں میں سے جو جناب موصوف نے کی تھیں، یہ بھی تھی کہ بخت نصر مصر کی طرف آئے گا، ہیکل کو ویران اور خراب کرے گا اور اس کے رہنے والوں کو قتل کر ڈالے گا۔ جب بخت نصر مصر آیا تو اس نے آپ کی لاش کو اسکندریہ لے جا کر دفن کیا۔ بعضے بیان کرتے ہیں کہ ارمیا نبی حسب وصیت قدس شریف میں دفن کیے گئے اور خرقیاہو کو یہود نے بحالت قید قتل کر ڈالا تھا۔

## بنی اسرائیل کی واپسی

طبری لکھتا ہے کہ ان واقعات کے بعد جلاوطن بنی اسرائیل اطراف عراق میں پھیل گئے یہاں تک کہ ملوک فارس نے انہیں پھر بیت المقدس کی طرف لوٹا دیا۔ تب انہوں نے اسے دوبارہ آباد کیا، وہاں مسجد بنائی اور اس میں ان کی دو سلطنتیں قائم ہوئیں یہاں تک کہ طیطش ملوک قیاصرہ کے ہاتھوں اس کی ویرانی کا دوبارہ زمانہ آیا اور جلوہ کبریٰ کا دور آیا جیسا کہ ہم آئندہ بیان کریں گے۔

## بخت نصر

اس مقام پر مناسبت کلام کے لحاظ سے بخت نصر کا نسب اور جو کچھ اس میں اختلاف ہوا ہے، اسے بھی ہم تحریر کرنا چاہتے ہیں۔

بعض لکھتے ہیں کہ بخت نصر، سنجاریف کی نسل سے ہے جو بنی اسرائیل سے سامرہ اور قدس شریف میں لڑا تھا۔ ہشام بن محمد کلبی طبری کی روایت سے لکھتا ہے کہ بخت نصر نیوزرادون بن سنجاریف کا لڑکا تھا پھر وہ سنجاریف کو نمرود بن کوش بن حام کی طرف نسبتاً منسوب کرتا ہے جس کا ذکر توریت میں اولاد کوش کے ذیل میں آ چکا ہے۔ وہ سنجاریف اور نمرود کے درمیان سولہ پشتوں کو شمار کرتا ہے۔ ان میں سے پہلا دار یوش بن فالغ اور آخر نمرود ہے۔ لیکن ظن غالب ہے کہ یہ نام صحیح نہیں اور عقلاً و درایتاً ان میں تبدیلی کا قوی شبہ ہے اور ان کے صحیح ہونے کا بہت کم یقین ہو سکتا ہے۔ کہا جاتا ہے کہ بخت نصر آشوذ بن سام کی نسل سے ہے لیکن اس نسب کا ثبوت ہمیں کوئی نہیں ملا۔ شاید یہ اول سے صحیح تر ہو کیونکہ سنجاریف کا نسب ملوک نینویٰ میں اور اس کے بعد موصل میں بیان کر دیا گیا ہے۔ وہ بااتفاق مورخین اہل فارس آشوذ کی اولاد سے ہے۔ طبری نے ابن کلبی سے روایت کیا

ہے کہ اس کا اصلی نام بختنر سہ تھا جسے بخت نصر کے نام سے موسوم کرتے ہیں۔ وہ ہراسپ، یشتاسپ اور بہمن شاہان فارس کے زمانے میں اہواز اور روم کے درمیان دجلہ کی غربی جانب کا حاکم تھا۔ اس نے ان شہروں کو جو بلاد بابل اور شام سے متصل تھے، فتح کیا اس کے بعد بیت المقدس کی طرف گیا اور اسے بھی فتح کیا۔ بعضے یہ بھی کہتے ہیں کہ بہمن شاہ فارس نے بیت المقدس کی طرف اپنا سفیر بطلب اطاعت روانہ کیا، جب اہل قدس نے اسے مار ڈالا تو بہمن نے ایک لشکر ان کی سرکوبی کے لئے روانہ کیا جس میں ملوک یاری بن ثابت بنے وار دش اور ملوک بنی غلیم بن سام سے کیرش بن کیکوس تھے۔ جبکہ احشوارش بن کیرش بن جاماہن کو اپنے رشتے داروں میں سے روانہ کیا۔ انہیں کے ہمراہ بخت نصر بن نیوزراذون بن سنجاریف والی موصل بھی تھا، ان لوگوں نے بیت المقدس پہنچ کر اسے فتح کر لیا۔ یہ بھی بیان کیا جاتا ہے کہ بخت نصر والی موصل اس لشکر کے مقدمتہ الجیش کا افسر تھا اور اسی کے ہاتھوں بیت المقدس فتح ہوا۔

## بنی اسرائیل کی روایت

بنی اسرائیل کا یہ خیال ہے کہ بخت نصر کسدانیوں میں سے ہے اور وہ ناحور بن آزر (تارح) پدر ابراہیم علیہ السلام کی اولاد سے ہے۔ ان کی حکومت بابل میں تھی اور یہ بخت نصر انہیں کی نسل سے ہے۔ اس نے پینتالیس برس تک حکومت کی اور القدس شریف کو اپنی حکومت کے اٹھارہویں سال فتح کیا۔ اس کے بعد اویل مردماخ نے تیئیس برس حکومت کی اس کے بعد اس کا لڑکا قیلسنصر بن اویل تین برس حکومت کرتا رہا جس پر کورش غالب آیا اور اس نے اس کی حکومت چھین لی، یہ وہی کورش ہے جس نے بنی اسرائیل کو القدس شریف کی طرف لوٹایا، بنی اسرائیل نے اس کی حمایت سے بیت المقدس کو آباد کیا اور از سرنو وہاں اپنی حکومت کی بناء ڈالی۔ اسے سائرس اعظم بھی کہتے ہیں۔

کورش کی بابت جس نے بنی اسرائیل کو بیت المقدس کی طرف بھیجا تھا، علماء تاریخ نے اختلاف کیا ہے لیکن اس بات پر ان کا اتفاق ہے کہ دور فارس سے تعلق رکھتا ہے۔ بعضوں نے یہ بھی لکھا ہے کہ یہ یستاسپ ہے اور خوزستان وغیرہ کا کیقوس (کیکاؤس)، نجیون بن سیادس اور لہراسپ وغیرہ شاہان فارس کی طرف سے ایک عظیم الشان عالی حوصلہ گورنر تھا لیکن بادشاہ نہ تھا۔ بعضے کہتے ہیں کہ کورش اخشوارش بن جاماسپ بن لہراسپ کا بیٹا ہے اور اس کا باپ اخشوارش وہ ہے جسے بہمن نے القدس شریف کی طرف روانہ کیا تھا۔ جب وہ اس فتح سے واپس ہوا تو اسے اطراف ہند اور سندھ کی طرف بھیجا۔ جب وہ پھر کر حصین ابر کی طرف آیا تو اس نے اسے بابل کی حکومت دے دی۔ اس نے پھر بنی اسرائیل کے قیدیوں میں سے ابوحادیل الرحا کی لڑکی مروغائی کی رضاعی بہن سے شادی کر لی۔ عیسائیوں کا یہ خیال ہے کہ اس کے بطن سے بابل یا کسی اور مقام میں اس کا لڑکا کیرش پیدا ہوا۔ مروغائی نے اسے یہودیت کی تعلیم دی اور اس نے انبیاء وقت یعنی متینا، عازریا، بیثانیل اور عزیر علیہم السلام کی صحبت پائی۔

## القدس شریف کا آباد ہونا

حضرت دانیالؑ اس کی حکومت کے کارپرداز و منتظم ہوئے، اس کے تمام امور وہ ہی سرانجام دیتے تھے۔ انہوں نے اس کو اس بات کی ہدایت کی کہ جو کچھ شاہی خزانوں میں برتن اور اسباب ہوں، انہیں ان کے مقامات پر واپس لے جائے اور بیت القدس کی تعمیر میں مستعدی ظاہر کرے چنانچہ اس نے بیت القدس کی تعمیر دوبارہ شروع کی اور بنی اسرائیل کو بیت المقدس کی طرف بھیج دیا۔ جب ان انبیاء علیہم السلام نے القدس شریف کی طرف جانے کی خواہش ظاہر کی تو اس نے کسی مصلحت کی وجہ سے منع کر دیا۔

## کیرش بن کیکو کا ذکر

یہ بھی بتایا جاتا ہے کہ یہ کیرش کیکو بن غلیم بن سام کا لڑکا ہے جسے بہمن نے اپنے سپہ سالار بخت نصر کے ہمراہ القدس شریف کی فتح کے لئے روانہ کیا تھا۔ بخت مرس کو بہمن نے بابل کا حاکم بنایا تھا، اسے بخت مرسی کے نام سے بھی جانا جاتا ہے جیسا کہ ہم نے بیان کیا۔ اس کے بعد اس کے لڑکے نے تیئیس سال تک حکومت کی جس کے بعد اس کے لڑکے بلتصر نے ایک برس بادشاہت کی۔ اس کے بعد بہمن کو جب اس کے ظلم و ستم کی اطلاع ہوئی تو اس نے اسے معزول کر دیا اور بابل کی حکومت داریوش الماذۃ بن باذائے کو دی۔ کچھ عرصے بعد اسے بھی معزول کر دیا اور کیرش بن

نیکو کو حکومت کی کرسی پر بٹھایا۔ اسے ہدایت دی کہ وہ بنی اسرائیل کے ساتھ نرمی کا برتاؤ کر کے، ان کے رؤساء کو عزت کی نگاہوں سے دیکھے اور انہیں ان کے ملک کی طرف لوٹا دینے اور ان پر اسے حاکم بنانے کی ہدایت کی جسے وہ پسند کریں۔

## حضرت دانیال علیہ السلام

چنانچہ بنی اسرائیل نے دانیال نبی کو سرداری کے لئے منتخب کیا۔ بنی اسرائیل کے چند علماء کی طرف منسوب کر کے بیان کیا جاتا ہے کہ بلتنصر بخت نصر کی نسل سے بابل اور کسدانیوں کا بادشاہ تھا اور دارا بادشاہ مازی (جسے داریوش بھی کہتے ہیں) اور کورش (یعنی کیرش) شاہ فارس اس کے مطیع تھے لیکن انہوں نے پھر اس سے سرکشی کی، تو وہ ان پر اپنا لشکر لے کر چڑھ آیا۔ پہلے تو اسے شکست ہوئی لیکن جب اس نے اپنے لشکر کے مشہور سرداروں کو لڑائی کے میدان میں روانہ کیا تو اس نے انہیں شکست دے دی اس کے بعد اس کا خادم اسے سوتے میں مار کر داریوش اور کوریوش کے پاس چلا گیا۔ ان دونوں نے پھر بابل پر حملہ کر دیا اور کسدانیوں کو مغلوب کیا۔ دارا اور اس کی قوم نے پھر مازی کو اپنے قیام کے لئے مخصوص کیا۔ میں یہ گمان کرتا ہوں کہ یہ دیلم ہیں جو بابل اور اس کے نواح میں آئے تھے۔ بعد ازاں کورش اور اس کی قوم نے فارس اور اس کے تمام علاقے کو اپنے لئے خاص کر لیا۔ کورش نے اس سے پہلے القدس شریف کے بنانے، مسجد کے برتن واپس کرنے، جلاوطنان بنی اسرائیل کو القدس شریف کی طرف لوٹا دینے کی نذر کی تھی۔ دارا کے مر جانے پر کورش فارس اور مازی کا بادشاہ ہوا اور اس نے نہایت عمدگی سے اپنی نذر پوری کی۔

## یربعام کا دور

ہم اس سے پہلے سلیمانؑ کی دولت وحکومت کے تذکرے میں یہ لکھ آئے ہیں کہ اولاد افرائیم میں سے یربعام بن نباط سلیمان کی جانب سے یروشلم کے تمام افسروں کا حاکم تھا۔ بعضے لکھتے ہیں کہ وہ نابلیس میں بنی یوسف کے افسروں کا گورنر تھا۔ وہ کیونکہ ظالم اور سرکش تھا لہٰذا اس کی حکومت اور سرداری سے اللہ تعالیٰ نے سلیمانؑ پر ناراضگی ظاہر فرمائی، اسی وجہ سے یربعام بھاگ کر مصر چلا گیا۔ جب سلیمان کا انتقال ہو گیا اور آپ کا لڑکا رجعم تخت حکومت پر بیٹھا تو بنی اسرائیل اس کی ناپسندیدہ عادتوں، ٹیکسوں کی زیادتی سے ناراض ہو کر اس سے علیحدگی اختیار کرنے پر آمادہ ہو گئے پھر بنی یہودا اور بنیامین کے علاوہ بقیہ اسباط عشرہ ایک مقام پر جمع ہوئے۔ اسی زمانے میں انہوں نے یربعام کی بیعت کی اور اسے اپنا حاکم بنا لیا۔ انہوں نے پھر اس کے ساتھ ہو کر رجعم اور ان سے جو اس کے ہمراہ تھے (بنی یہودا اور بنیامین سے) لڑ کے انہیں یروشلم میں گھیر لیا پھر فلسطین (بنی یوسف) کی حکومت کا رخ کیا۔ یوں شہر نابلس میں اسباط عشرہ قابض ہو گئے اور انہیں بیت المقدس اور قربان گاہ میں داخل ہونے سے روک دیا۔

## یوناذاب کی حکومت

لیکن یربعام نااہل، فاسق، کج خلق تھا، اسی لئے اس سے اور رجعم بن سلیمانؑ اور اس کے لڑکے ابیا اور اسا بن ابیا سے برابر جنگیں ہوتی رہیں۔ ابیا ان تمام جنگوں میں اس پر اکثر غالب ہوتا رہا۔ ابیا کی حکومت کے دوسرے سال اور اپنی حکومت کے تیسویں برس یربعام اس جہاں سے رخصت ہوا اس کے بعد اس کی جگہ اسباط عشرہ نے اس کے لڑکے یوناذاب کو تخت حکومت پر بٹھایا۔ یہ بھی ظلم، بت پرستی اور تمام بری عادتوں میں اپنے باپ کی طرح تھا۔

## یعشا کا زمانہ

اللہ تعالیٰ نے پھر اس پر یعشا بن احیا کو مسلط کر دیا، وہ اسے اور اس کے تمام رشتے داروں کو اس کی حکومت کے دوسرے سال قتل کر کے خود اسباط عشرہ پر حکومت کرنے لگا۔ اسا بن ابیا بیت المقدس والوں سے اپنے تمام زمانہ حکومت میں لڑتا رہا۔ اسا اکثر شاہ دمشق یعشا کی امداد سے لڑا اور ملک سرشاہ دمشق کو لے کر اس پر چڑھ آیا۔ یعشا ان دنوں یثرب کو آباد کر رہا تھا اور وہ اس کی تعمیر میں مصروف تھا اسی لئے وہ اس کا مقابلہ نہیں کر سکا اور تمام اسباب، سامان اور عمارتیں چھوڑ کر بھاگ نکلا۔ اسا نے وہ سامان لوٹ لیا اور اس سے قلعہ بنوائے اعشا (یعشا) بن احیا پھر چوبیس برس

حکومت کر کے مر گیا۔ اسے شہر برصا میں دفن کیا گیا۔

## ایلیا کی حکومت

اس سے پیشتر بنی اسرائیل کے نبی نے اسے ہلاکت سے ڈرایا تھا۔ اس کے بعد اس کا لڑکا ایلیا اور دیگر روایت کے مطابق ایلھواء اسا کی حکومت کے چھبیسویں برس تخت حکومت پر بیٹھا اور دو برس تک مسلسل حکومت کرتا رہا۔ اس دوران ایں نے فلسطین کے بعض شہروں کی تسخیر کی غرض سے بنی اسرائیل کا لشکر روانہ کیا۔ اس وقت زمری صاحب المرکب یا ابن الیاقا نے جو انہیں اسباط میں سے تھا، ایلیا پر اچانک حملہ کر کے اسے اور اس کے تمام خاندان کو قتل کر ڈالا اور خود تخت حکومت پر بیٹھ گیا۔

## صی بن کسات کا بیان

چند دن تک یہی حالت رہی یہاں تک کہ بنی اسرائیل کو جو فلسطین کے محاصرہ پر گئے تھے، انہیں اس واقعے کی اطلاع ملی تو وہ اس کی حکومت اور سرداری سے راضی نہیں ہوئے۔ انہوں نے پھر صی بن کسات کو اسی کے سبط سے حکومت کے لئے منتخب کیا اور زمری کی طرف لوٹ آئے جس نے ان کے بادشاہ ایلیا کو مار ڈالا تھا۔ وہ اسے چاروں طرف سے گھیر کر شاہی دربار میں گرفتار کر لائے اور اس کے جلانے کے لئے آگ روشن کی۔ انہوں نے پھر اس واقعہ کے ساتویں دن اسے جلا دیا۔ اس کے بعد عمری بن ناذاب ملقب بہ صاحب الحربہ سبط افرائیم سے حکومت کا دعویدار ہوا۔ وہ صی بن کسات کو موقع پا کر قتل کر کے حکومت کی کرسی پر خوب مضبوطی سے قابض ہو گیا۔ یہ واقعات حکومت کے اکتیسویں سال واقع ہوئے۔

## بنی اسرائیل میں مناقشہ

اس کے بعد بنی اسرائیل میں اختلاف پیدا ہو گیا، ان میں سے بعض نے بنیامین بن قتال کو سبط یساخر سے اپنا حکمران بنا لیا اور عمری سے جنگ لڑے، یہ ان پر غالب آیا۔ یہ شہر برصا میں رہتا تھا۔ اس نے اپنی حکومت کے چھٹے برس سامریا کو لوٹا پھر بارہ برس حکومت کر کے مر گیا۔ وہ نابلس میں دفن ہوا۔ اس کے بعد اسباط عشرہ کا حکمران اس کا بیٹا احاب مقرر کیا گیا۔ یہ اپنے آباؤ اجداد کی طرح کفر وعصیان اور بت پرستی کا مذہب رکھتا تھا۔ اس نے شاہ صیدا کی بیٹی سے شادی کی اور سامرہ میں ایک ہیکل بنوایا۔ وہ اس میں ایک بت رکھ کر اسے سجدہ کرتا تھا۔ اسی نے انبیاء علیہم السلام کے قتل میں سب سے زیادہ حصہ لیا تھا۔

## حضرت ایلیا

اس نے پھر قریہ اریحا کو آباد کیا۔ اس دوران ایلیا نبی علیہ السلام کی بددعا سے تین برس کا قحط پڑا۔ ایلیا نبی پھر ان سے جدا ہو کر بریہ چلے گئے اور وہیں مقیم رہے۔ وہ پھر وہاں سے لوٹے اور دعا کی تو اللہ تعالیٰ نے پانی برسایا انہوں نے پھر ان لوگوں کو قتل کر ڈالا جو احاب کے ساتھ بت پرستی کرتے تھے۔ ھٰکذا قال ابن عمید (ابن عمید نے ایسا ہی لکھا ہے۔)

## عذاب کا نزول

طبری کا یہ خیال ہے کہ جس نبی نے ان کے لئے بددعا کی تھی، وہ الیاس بن سین (یایامین) الخاص بن عیزار کی نسل سے تھے۔ وہ اہل بعلبک اور احاب اور اس کی قوم کی طرف مبعوث ہوئے تھے لیکن انہوں نے انہیں جھٹلایا، اس وجہ سے وہ تین برس تک بلائے قحط میں مبتلا رہے۔ انہوں نے پہلے اپنے بتوں سے رجوع کیا لیکن جب ان سے کام نہیں نکلا تو جناب موصوف کی طرف رخ کیا اور ان سے دعا کے خواستگار ہوئے۔ الیاس نبی نے پھر دعا کی تو بہت پانی برسا لیکن وہ بدستور اپنے کفر اور نافرمانی پر قائم رہے۔ احاب ان پر سختی کرتا رہا۔ آخر الیاس نبی نے اللہ تعالیٰ سے اپنی وفات کی دعا کی اور لوگوں کو ہلاکی اور تباہی سے آگاہ کیا۔

## احاب کی حکومت

حضرت الیاسؑ کے بعد الیسع بن اخطوب کو سبط افرائیم سے نبوت دی گئی۔ ابن عساکر لکھتا ہے کہ آپ کا نام اسباط بن عدی بن شولیم بن افرائیم ہے۔ جبکہ ابن عمید لکھتا ہے کہ احاب کے زمانے میں اللہ تعالیٰ نے الیا نبی پر الیاس بن یفسا کو پاک کر کے وحی نازل فرمائی تھی، اس کے علاوہ اردوم کو دمشق میں اور یاہو بادشاہ بنی اسرائیل کو بیت المقدس میں پاک کرنے پر مامور کیا تھا۔ اس کے بعد سنداب بادشاہ سوریہ نے احاب بن عمری اور اسباط عشرہ پر حملہ کیا۔ اس نے سامرہ سے نکل کر اس کا مقابلہ کیا اور دو مرتبہ سخت شکست دے کر اسے پسپا کر دیا۔ سنداب لڑائی کے میدان سے بھاگ کر ایک قلعے میں جا چھپا۔ جب وہ بھی اسے محاصرین کے ہاتھوں سے پناہ نہیں دے سکا تو ایک دن وہ تنہا احاب کے پاس چلا آیا۔ احاب نے اس کا قصور معاف کر دیا اور اسے اس کے ملک کی طرف واپس لوٹا دیا۔ اس پر نبی موصوف نے اس کے اس فعل سے اپنی ناراضگی ظاہر کی اور اسے اس عذاب سے ڈرایا جو اس کی اولاد پر خدا تعالیٰ کی طرف سے نازل ہونے والا تھا۔ اس کے بعد احاب بادشاہ اسا یہوشافط بادشاہ بنی یہودا کی معیت میں بادشاہ سوریہ سے لڑنے کے لئے نکلا۔ لیکن جنگ کے دوران وہ ایک پتھر کے صدمے سے مر گیا۔ اسے سامرہ میں لا کر دفن کیا گیا۔

## عاموص نبی کا قتل

اس نے بائیس (22) برس ابن عمید کی روایت کے مطابق اٹھارہ برس حکومت کی۔ اس کے بعد اس کا بیٹا اخریا (یا اسیا) تخت حکومت پر بٹھایا گیا لیکن نہایت بداطوار اور سرکش تھا، اس نے عاموص نبی کو شہید کیا اور بعل نامی بت کی پرستش شروع کر دی۔ وہ دو برس حکومت کر کے مر گیا۔

## یوام کی حکومت

اس کے بعد اس کا بھائی یوام بادشاہ ہوا جس نے اسباط عشرہ پر بارہ برس تک بادشاہت کی۔ اس نے سب سے پہلے بنی موآب پر جزیہ نہ دینے کی وجہ سے حملہ کیا۔ سات روز تک بنی موآب محاصرہ میں رہے، لیکن جب پانی ختم ہو گیا تو الیسع کی دعا سے وادی جاری ہو گئی۔ اس کے بعد بنی موآب پانی کے خیال سے باہر نکل آئے تو بنی اسرائیل نے ان میں سے بے شمار آدمیوں کو مار ڈالا۔ اس کے بعد ہداد بادشاہ اروم نے سامرہ کے محاصرے کے لئے لشکر جمع کیا اور اس کا تین برس محاصرہ جاری رکھا یہاں تک کہ الیسع نبی کی دعا سے وہ ناکام واپس لوٹا۔

## اخزیا کا مارا جانا

سنہ 12 جلوس میں جب کہ ملوک جزیرہ اور اروم کی جنگ سے اخریا بن یہورام بادشاہ القدس شریف کے ہمراہ لوٹ کر آ رہا تھا، یہوشافط بن نمشی سبط بن یوسف نے موقع پا کر اسے اور اخریا بادشاہ کو مار ڈالا اور خود اسباط پر حکومت کرنے لگا۔

## بنی احاب کا قتل

ابن عمید لکھتا ہے کہ یوام بن احاب بادشاہ اسباط اخریا بادشاہ القدس شریف کے ساتھ اروم سے لڑنے کے لئے گیا تھا اور وہیں دونوں میدان جنگ میں مارے گئے۔ یہوشافط پھر تخت حکومت پر بیٹھتے ہی بنی احاب کے قتل میں مصروف ہو گیا اور اس نے تقریباً تمام بنی احاب کو مار ڈالا جیسا کہ الیسع نے حکم دیا تھا وہ پھر یہ پینتیس (35) سال حکومت کر کے مر گیا۔

## حزائیل کی چڑھائی

اس کے بعد اس کا بڑا یواحس اسباط عشرہ کا بادشاہ ہوا اور سترہ برس تک بادشاہت کرتا رہا، اس کے بعد اس کا بیٹا یواش حکمران بنا اور اس نے القدس شریف پر حملہ کیا اور اسے امصیا بادشاہ قدس کے ہاتھ سے چھین لیا۔ اس نے پھر اس کی چار سو ہاتھ شہر پناہ منہدم کر دی اور اہل قدس کو گرفتار کر لیا۔ وہ عزر

یا کاہن کی اولاد کو بھی پکڑ لایا اور جو کچھ مسجد میں تھا اسے لوٹ کر سامرہ واپس آیا۔ کچھ روز بعد الیسع بیمار ہوئے تو یواش ان کی عیادت کے لئے گیا۔ انہوں نے اس سے وعدہ کیا کہ وہ اروم کو ہلاک کرے گا اور اس پر تین بار فتح حاصل کرے گا۔ چنانچہ ایسا ہی ہوا۔ وہ پھر تیرہ برس حکومت کر کے مر گیا۔

## یربعام اور امصیا کی لڑائی

اس کے بعد اس کا بیٹا یربعام حکومت کرنے لگا، یہ حد درجہ بدخصلت اور بداطوار تھا۔ اس نے امصیا، بادشاہ یہود پر حملہ کیا تھا۔ بعض مورخ یہ لکھتے ہیں کہ اس کے باپ یواش نے القدس شریف پر حملہ کیا تھا، اس نے اس کے بادشاہ امصیا کو شکست دی تھی اور اسے گرفتار کر لایا تھا۔ اس نے جو کچھ شاہی خزانوں میں تھا، اسے لوٹ لیا اور عزریا کاہن کو سامرہ میں قید کر دیا تھا۔ اس نے پھر اپنی حکومت کے اکتالیسویں برس اور عزیاہو بن امصیا کے ستائیسویں سال اسے آزاد کر دیا تھا۔

## زکریا کا مارا جانا

ابن عمید لکھتا ہے کہ بنی اسرائیل سامرہ میں گیارہ برس رہے، اس کے بعد انہوں نے یربعام کے بیٹے زکریا کو عزیاہو کی حکومت کے اڑتیسویں سال تخت حکومت پر بٹھایا لیکن اس نے صرف چھ مہینے حکومت کی کیونکہ اس پر سبط زبلون سے متاخیم بن کادنامی ایک شخص نے جو اہل برصا میں تھا، حملہ کیا اور اسے قتل کر کے خود تخت حکومت پر بیٹھ گیا۔ اس نے بارہ برس تک حکومت کی۔

ابن عمید کی روایت کے مطابق اس کی حکومت کا زمانہ زیادہ سے زیادہ دس برس ہے۔ وہ بیان کرتا ہے کہ عزیاہو بادشاہ القدس شریف کی حکومت کے انتالیسویں برس اس نے شہر برصا کو بزور تیغ فتح کیا۔

## موصل پر حملہ

انہیں ایام میں اس پر فول بادشاہ، موصل نے حملہ کیا اور اس پر ایک ہزار قنطار چاندی جزیہ مقرر کر کے واپس ہوا۔ وہ نہایت بدعادت اور نہایت ظالم تھا، اس کے مرنے کے بعد فقحیا بن مناخیم، عزیاہو، بادشاہ القدس شریف کی حکومت کے چالیسویں سال تخت اور حکومت پر متمکن ہوا۔ اس نے بارہ برس تک بادشاہانہ زندگی بسر کی۔

## باقح کا قتل

اس کے بعد اس کے عمال میں سے باقح بن آصلیا اس پر غالب آ گیا۔ یہ بھی اپنے پچھلے بادشاہوں کی طرح گمراہ اور بے دین تھا۔ یہ اسباط سامرہ پر دس سال حکومت کرتا رہا۔ اسی کے دور حکومت میں عزیاہو بن امصیا بادشاہ القدس شریف مر گیا۔ باقح بن آصلیا مسلسل اپنی بدچلنی اور بت پرستی پر قائم رہا، یہاں تک کہ ہویشیع بن ایلیا (سبط کاد) نے یواب بادشاہ کی حکومت کے تیسرے سال اسے قتل کر ڈالا۔ اسباط نے پھر اس کی جگہ اسے بادشاہت و حکومت کے تخت پر بٹھایا۔ اس کی حکومت سات برس تک رہی۔ اسی کے زمانہ میں اس پر بادشاہ اثور اور موصل چڑھ آئے تھے اور اسباط نے خراج دینا قبول کر لیا تھا۔

## ہویشیع کا قید ہونا

کچھ عرصے بعد ہویشیع نے بادشاہ مصر سے مدد طلب کی اور اس کی اطاعت قبول کرنے کی خواہش ظاہر کی۔ جب اس بات کی اطلاع بادشاہ موصل کو ہوئی تو اس نے اس پر حملہ کر دیا اور تین برس کے مسلسل محاصرے کے بعد چوتھے سال سامرہ فتح کر لیا۔ یوں اس نے اپنی حکومت کے نویں برس ہویشیع کو قید کر لیا اور اسباط کے ہمراہ اسے موصل لے آیا۔ اس نے پھر اصبہان (اصفہان) کے قصبات میں لا کر انہیں آباد کیا۔

## دیگر واقعات

اسی وقت سے بنی اسرائیل کی حکومت سامرہ سے ختم ہوگئی تاہم بادشاہ یہودا اور بنیامین بیت المقدس میں حکومت کرتے رہے۔ یہ واقعہ احزیا بن احاز کے سنہ 1 جلوس میں واقع ہوا۔ بیت المقدس میں برابر ان کے بادشاہ یکے بعد دیگرے حکومت کرتے رہے یہاں تک کہ ان کی حکومت کا بھی خاتمہ ہوگیا۔ اس کے بعد بادشاہ موصل نے کوراعازا، حماۃ، صفر آرام سے لوگوں کو جمع کر کے سامرہ میں آباد کیا۔

## عذاب کا نازل ہونا

ابن عمید لکھتا ہے کہ مورخین یہ بیان کرتے ہیں کہ اہل سامرہ پر خدا تعالیٰ نے درندوں کو مسلط کیا تھا، وہ انہیں تنگ کرتے رہتے تھے۔ اس کے بعد اہل سامرہ نے بادشاہ موصل کے پاس چند آدمیوں کو سامرہ کے ستاروں کی چال معلوم کرنے کے لئے روانہ کیا۔ انہیں بتایا گیا کہ اہل سامرہ دین یہودیت قبول کر لیں گے تو درندے انہیں ستا نہیں سکیں گے چنانچہ یہودیوں کے بڑے بڑے کاہن سامرہ روانہ کئے گئے تا کہ انہیں دین یہودیت کی تعلیم اور تلقین کریں۔ سامرہ کی یہی اصلیت ہے، یہ ان کے اہل ملت کے نزدیک نہ تو ان کے نسب میں ہیں اور نہ ان کے دین میں ہیں۔ واللہ مالک الامور لا رب غیرہ ولا معبود سواہ۔

## اسباط عشرہ کے ملوکوں کا شجرہ

یعقوبؑ
دان — رصلیا — باقع
یساخر — اصوتا — اجیا — یعشو — ابلیا
یساخر — فتال — بنیامین
یوسفؑ — منشا — الیشا — یہوشافافا — یاہو — یحاص — یواش — یربعام — زکریا
یوسفؑ — افرائیم — بناط — یربعام — یوناذاب
افرائیم — باداب — عمری — احاب — حزیا، یوام
نفتالی — یاش — شالوم
ربولون — کاد — مناخیم — نجیا
کاد — الیاب — زمری
کاد — ایلیا — ہوشیع
کاد — کسات — حی

باب:۱۵

# بنو حسمنائی کی حکومت کے حالات

یہودہ کے وہ حالات جو بخت نصر کی جلاوطنی کے بعد ارض مقدس اور اس کے نواح میں واقع ہوئے اور ان کے ان دونوں حکومتوں کے حالات جو اس مدت میں قائم تھیں، آج تک کسی مؤرخ نے تحریر نہیں کئے اور نہ میں نے فن تاریخ کی مہارت رکھنے اور تلاش کے باوجود تاریخ کی کسی کتاب میں یہ حالات دیکھے ہیں۔ جن دنوں میں مصر میں تھا اتفاقاً مجھے بنی اسرائیل کے ایک عالم کی ایسی تالیف مل گئی جس میں ارض مقدس کے حالات اور بنی اسرائیل کی ان دونوں حکومتوں کا بیان لکھا ہوا تھا جو بخت نصر اول کی تباہی سے طیطش ثانی کی تباہی کے درمیان زمانہ جلوۂ کبریٰ میں قائم ہوئی تھیں۔ مؤلف نے اپنے خیال میں اس زمانے کے پورے حالات لکھے ہیں اور اس کا نام یوسف بن کریون ہے۔

## ابیانوس کا ذکر

یہ یہود کے مشہور سپہ سالاروں اور رئیسوں میں سے تھا۔ صولت کی حکومت اس کے قبضے میں اس زمانے میں تھی جس وقت روم نے بنی اسرائیل پر دھاوا بولا تھا اور اسبیانوس پدر طیطش نے اس کا اور بیت المقدس کا محاصرہ کیا تھا۔ اس نے پھر صولت کو بزور تیغ فتح کیا تھا۔ یوسف بھاگ کر پہاڑ کی کسی گھاٹی میں چھپ رہا۔ قضا کار اسبیانوس ایک روز اکیلا اس طرف آ نکلا تو اس نے اسے گرفتار کر لیا اور پھر اس کو اس نے احساناً چھوڑ دیا۔ اسی ذریعے سے اس کے لڑکے طیطش نے بنی اسرائیل کو ارض مقدس سے جلاوطن کیا تو اس نے یوسف کو عبادت کی غرض سے بیت المقدس ہی میں رہنے دیا۔

## حسمنائی اور ہیرودس کا بیان

یہ تو مؤلف کا ترجمہ تھا باقی رہی اس کی کتاب تو اس سے بیت المقدس اور یہود کے اس مدت کے حالات اور ان کی ان دونوں حکومتوں بنی حسمنائی اور بنی ہیرودس کے تذکرے اور اس زمانے کے نئے امور جیسا کہ میں نے اس تالیف میں پایا ہے۔ اس کتاب میں خلاصہ کر کے لکھتا ہوں کیونکہ میں نے ان حالات کو سوائے اس تالیف میں اور کسی کتاب میں نہیں پایا۔ یہ بھی سچ ہے کہ ہر قوم اپنے سلف کے حالات دوسروں کی بہ نسبت زیادہ جانتی ہے جب کہ ان واقعات کی مخالفت وہ نہ کرتا ہو جو اس سے پہلے گزرا ہو جیسا کہ جناب رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا لا تصدقوا اھل الکتاب۔ اس کے علاوہ یہ بھی ارشاد فرمایا و لا تکذبوھم باوجودیکہ اشارے یہود کے حالات اور قصص انبیاء کی طرف ہیں جن کے بارے میں من عنداللہ آیت نازل ہوئی ہیں اس دلیل سے کہ اس کے بعد فرمایا ہے قولوا آمنا بالذی انزل الینا وانزل الیکم۔ (العنکبوت :46)۔ دراصل ان واقعات کی خبروں میں جو کسی کی طرف مستند ہوں، ان میں سے ایک شخص کی روایت بھی کافی ہوگی جب کہ اس کی صحت کا گمان غالب ہو۔ لہٰذا ہم اس نظر سے مناسب سمجھتے ہیں کہ ان حالات کو بنی اسرائیل کے دیگر حالات میں شامل کر دیں جو پہلے لکھے جا چکے ہیں تا کہ ان کے ابتدائے زمانہ سے اخیر زمانہ تک کے سارے حالات کی تکمیل ہو جائے۔ اسی ضمن میں، میں نے ان کی صداقت اور جھوٹ کا زیادہ التزام نہیں کیا۔ واللہ المستعان۔

## ارمیاء علیہ السلام

طبری اور ائمہ تاریخ لکھتے ہیں کہ یرمیاً (یا ارمیا) بن خلقیاء، بنی لاوی سے اور انبیاء اسرائیل کی طرح صدقیا ہوا ارض مقدس کے آخری بادشاہ کی یہودا کے زمانہ حکومت میں تھے۔ جب ان لوگوں میں کفر والحاد پھیلا تو جناب موصوف نے انہیں بخت نصر کے ہاتھوں ہلاک ہو جانے سے ڈرایا، اس پر بنی اسرائیل نے ارمیاً نبی کو قید کر دیا۔ اس کے بعد بخت نصر نے ارض مقدس پر چڑھائی کی اور اس پر قبضہ حاصل کر کے انہیں اور قیدیان بنی اسرائیل کے ہمراہ بابل روانہ کر دیا۔ ارمیاً نبی کے ان اقوال میں سے جو انہوں نے بنی اسرائیل سے کہے تھے، ایک قول یہ بھی تھا کہ بنی اسرائیل ستر برس کے بعد پھر ارض مقدس واپس آ جائیں گے۔ اس زمانے میں وہاں بخت نصر اور اس کا لڑکا اور پوتا حکومت کرے گا اور وہ انہیں ہلاک کر ڈالے گا، اس طرح کسدانیوں کی حکومت جاتی رہے گی۔ دوسرے لفظوں میں ارمیاً نبی نے بنی اسرائیل کو یہ سمجھایا تھا کہ تم لوگ ارض مقدس کے ویران ہونے کے ستر برس بعد پھر اسی کی طرف واپس کئے جاؤ گے۔

## یشعیا

اس کے بعد یشعیا بن امصیا نے جو ان کے انبیاء کرام میں سے تھے، یہ خبر دی تھی کہ بنی اسرائیل کورش شاہ فارس کے زمانے میں ارض مقدس کی طرف واپس کئے جائیں گے چنانچہ کورش نے جب بابل پر قبضہ کر لیا اور کسدانیوں کی حکومت کا خاتمہ ہو گیا۔ اس نے پھر بنی اسرائیل کو ارض مقدس واپس آنے اور مسجد بنانے کی اجازت دی اور لوگوں میں یہ منادی کرا دی کہ مجھے خدا تعالیٰ نے ایک گھر بنانے کی ہدایت کی ہے لہٰذا اللہ تعالیٰ کے لئے یہ کام کرنا چاہیے اور وہ اس کے بنانے کے لئے جائے گا۔

## ارض مقدس کو روانگی

اس کے بعد بیالیس ہزار بنی اسرائیلی اس کام کے لئے روانہ ہوئے۔ ان میں زیریافیل بن سالتہیل بن یوخینا یعنی ارض مقدس کا آخری شاہ بھی تھا جسے بخت نصر نے قید کیا تھا۔ عزیر نبی بھی ان کے ہمراہ تھے۔ عزیر اور اشیوع میں چھ پشتوں کا فرق بتایا جاتا ہے تاہم میں نے ان کے ناموں کی نقل پر اعتبار نہیں کیا اس وجہ سے کہ ان میں ردوبدل کا گمان غالب تھا۔ بہرکیف کورش نے مسجد اقصیٰ کے برتن بھی لوٹا دیئے جو کثرت کی وجہ سے بیان نہیں کئے جا سکتے۔ ابن عمید لکھتا ہے کہ مسجد اقصیٰ کے پانچ ہزار چار سو طلائی اور نقرئی برتن تھے۔

## ارض مقدس کی دوبارہ تعمیر

یوں بنی اسرائیل ارض مقدس پہنچ کر کورش کی امداد سے بیت المقدس کو تعمیر کرنے لگے۔ اس دوران ان کے قدیمی دشمن یعنی سامرہ کے رہنے والے ان سے چھیڑ چھاڑ کرنے لگے۔ اس وقت ستر برس کی مدت بھی پوری نہ ہوئی تھی کیونکہ ارض مقدس کی ویرانی بخت نصر کی حکومت کے انیسویں برس ہوئی اور پھر اس کی حکومت پینتالیس برس رہی جبکہ اس کے لڑکے اور پوتے کا عہد حکومت پچیس برس رہا۔ اس حساب سے ستر برس کے اٹھارہ برس کم ہوئے، جو ارض مقدس کی ویرانی سے قبل کی حکومت کے گزر چکے تھے۔

## سامرہ والوں کی مزاحمت

اس دوران اہل سامرہ بنی اسرائیل کو تعمیر بیت المقدس سے مسلسل روکتے رہے یہاں تک کہ اٹھارہ برس کی بقیہ مدت ختم ہو گئی اور دارا شاہ فارس کی حکومت کا زمانہ آ گیا۔ بعد ازاں اہل سامرہ اس کی تعمیر رکوانے کے لئے دارا کے پاس گئے۔ دربار میں دارا کے ارکان دولت نے عرض کیا کہ کورش نے بنی اسرائیل کو بیت المقدس کی تعمیر کی اجازت دی تھی لہٰذا دارا نے بنی اسرائیل سے کوئی مزاحمت نہ کی۔ بنی اسرائیل نے پھر دارا اول کی حکومت کے دوسرے برس اس کی تعمیر پوری کر لی۔ ان دنوں ان کے کاہن عزیر تھے جنہوں نے بیت المقدس واپس آنے کے دوسرے برس توریت کی تجدید کی۔ اس کے بعد زیریافیل مر گیا اور اس کی جگہ ششیاس کو بٹھایا گیا۔ عزیر کے انتقال کے بعد شمعون الصفا (بنی ہارون) کو ان کا نائب مقرر

کیا گیا۔

## بلتنصر کی حکومت

یوسف بن کریون لکھتا ہے کہ جب بخت نصر بابل کی طرف واپس ہو کر گیا تو اس نے ستائیس برس اور حکومت کی، اس کے بعد اس کا بیٹا بلتنصر تین برس تک حکومت کرتا رہا یہاں تک کہ داریوش بادشاہ ماذی (جسے میں ویلم سمجھتا ہوں) اور کیرش بادشاہ فارس نے اس سے بدعہدی کی۔ بعد ازاں باہم جنگ ہوئی جس میں بالآخر بخت نصر کے لشکر نے انہیں شکست دی۔ اس نے پھر اس کامیابی کی خوشی میں ایک جشن شاہی منعقد کیا اور اپنے سرداران لشکر کو جمع کر کے ارض مقدس کے ان برتنوں میں انہیں شراب پلائی جنہیں اس کا باپ ہیکل سے اٹھا لایا تھا۔ خدا تعالیٰ اس فعل پر ناراض ہوا، اس نے پھر اسی وقت بچشم خود یہ دیکھا کہ ایک غیبی ہاتھ نے دیوار سے نکل کر کسدانی خط میں دیوار پر چند کلمات لکھے۔ عبرانی زبان میں وہ کلمات ''احصی''، ''وزن''، ''نقذ'' تھے۔ بلتنصر اور حاضرین یہ دیکھ کر سخت پریشان ہوئے۔ انہوں نے پھر دانیال نبی سے انتہائی منت وسماجت کرتے ہوئے ان کا مطلب دریافت کیا۔

وہب ابن منبہ کہتا ہے کہ حضرت دانیالؑ حزقیل، اصغر اور دانیالؑ کی اولاد سے ہیں۔ انہوں نے ان کلمات کی تعبیر یہ فرمائی کہ یہ کلمات تجھے تیرے زوال ملک سے ڈراتے ہیں اور اس کے معنی یہ ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے تیری حکومت کے زمانے کو محصور کر دیا، اس نے تیرے اعمال کو تول لیا اور تیری قوم سے ملک چھین لینے کا حکم نافذ کیا ہے۔ بعد ازاں حکم الٰہی سے اسی رات کو بلتنصر مارا گیا۔

## کورش کا سلوک

جیسا کہ ہم نے پہلے لکھا ہے کہ کورش اور اس کی قوم جب اپنے ملک پر مستقل حکمران ہو گئی تو جلاوطنان بنی اسرائیل ارض مقدس واپس کر دیئے گئے اور انہیں کسدانیوں پر فتح یابی کے شکریے میں اس کی عمارت کی تعمیر کے لئے مال ومتاع دیا گیا۔ بنی اسرائیل پھر خوشی کے ساتھ ارض مقدس کی طرف روانہ ہوئے۔ ان کے ہمراہ عزیر کاہن اور نحمیا مردخائی اور بنی اسرائیل کے تمام جلاوطن رؤسا بھی تھے۔ بنی اسرائیل نے یروشلم پہنچ کر ارض مقدس اور مذبح کو گزشتہ حدود کے مطابق بنانا شروع کیا اور اللہ تعالیٰ کی رضا کے لئے قربانیاں کیں۔ اس کے بعد کورش انہیں گیہوں، گائے، بکری، شراب اور دوسری تمام وہ چیزیں جن کی انہیں ضرورت تھی، ارض مقدس کی مجاورت کے لئے سالانہ دیتا رہا۔ اس کے علاوہ ان کے ساتھ وہ اور بھی سلوک اور احسانات کرتا تھا۔ اس کے بعد اور ملوک فارس بھی اس کی پیروی کرتے رہے۔

## ہامان کی آمد

لیکن اخشویروش کے دور حکومت میں ان سب باتوں میں کمی واقع ہو گئی کیونکہ اس کا وزیر ہامان نامی جو عمالقہ میں سے تھا، وہ درپردہ بنی اسرائیل کا مخالف اور دشمن تھا۔ آہستہ آہستہ اس کی پوشیدہ کوششوں کا یہ نتیجہ نکلا کہ اخشویروش بنی اسرائیل کے قتل پر تل گیا لیکن مردخائی کی سفارش نے بنی اسرائیل کو قتل سے بچا لیا۔ اس نے مردخائی کے کہنے سننے پر بنی اسرائیل کو وہ جس حالت پر تھے اسی حالت پر رہنے دیا۔

## سکندر کا بیان

اس کے بعد دارا کے مرنے سے حکومت فارس کا خاتمہ ہو گیا اور ملک فارس پر یونانی قابض ہو گئے۔ ان میں سے اسکندر بن فیلقوس فارس پر حکومت کرنے لگا۔ اس نے اپنے فتح یاب لشکر سے اس زمین کو روند ڈالا۔ وہ فارس کو فتح کر کے ارض مقدس کی طرف گیا کیونکہ وہ بھی دارا کے ممالک مقبوضہ میں داخل تھا۔ بنی اسرائیل کے کاہنین اس کے آنے کی خبر سن کر خائف ہو گئے۔ ایک دن سکندر نے سوتے ہوئے خواب میں یہ دیکھا کہ ایک شخص کھڑا ہوا اس سے کہہ رہا ہے ''میں تیری مدد کے لئے آیا ہوں'' اس نے سکندر کو اہل قدس کو تکلیف دینے سے منع کیا اور اسے ان کی خواہشات

پورا کرنے کی ہدایت کی۔ لہٰذا جب سکندر بیت المقدس پہنچا تو اس نے کاہن اعظم سے ملاقات کی اور کاہن کی تعظیم و تکریم کی۔ وہ پھر اس کے ہمراہ ہیکل میں داخل ہوا۔ کاہن نے سکندر کے لئے دعاء برکت کی۔

## سکندر اعظم کی درخواست

سکندر کو وہ جگہ بہت پسند آئی، اس نے کاہن سے یہ خواہش ظاہر کی کہ اس مقدس مقام پر اس کی سونے کی تصویر رکھ دی جائے تا کہ اس کا ذکر خیر ہمیشہ ہوتا رہے۔ کاہن نے کہا کہ یہ ہمارے مذہب میں ممنوع ہے لیکن تو اپنی ہمت اور فیاضی قربان گاہ اور اس کے نمازیوں پر خرچ کرتا کہ وہ تیرے لئے دعا کرتے رہیں گے۔ اس کے علاوہ تیری یادگار قائم کرنے کی غرض سے اس سال جس قدر بچے بنی اسرائیل میں پیدا ہوں گے وہ سب تیرے نام سے موسوم ہوں گے۔ سکندر اس بات پر راضی ہو گیا۔

## بنی اسرائیل

سکندر نے پھر بنی اسرائیل کو بے انتہا مال دیا اور کاہن کو نہایت معقول معاوضہ دے کر دارا کی جنگ کے بارے میں استخارہ کرنے کے لئے کہا۔ کاہن نے اسے کہا کہ جاؤ ''تمہارا اللہ مددگار ہوگا۔'' اس کے بعد سکندر نے دانیالؑ سے اپنا خواب بیان کیا، انہوں نے یہ تعبیر بیان کی کہ تو دارا پر فتح پائے گا۔ اس کے بعد سکندر بیت المقدس سے واپس ہوا اور اس کے اطراف و جوانب کو دیکھتا ہوا نابلس کی طرف گزرا۔ وہ اس دوران سنبلاط سامری سے بھی ملا، جسے اہل قدس نے نکال دیا تھا۔ سنبلاط نے پھر سکندر کی دعوت کی، تحفے ہدایا دیئے اور طویل برید میں ہیکل بنانے کی اجازت چاہی۔ سکندر نے اسے ہیکل بنانے کی اجازت دے دی۔ چنانچہ سنبلاط نے ہیکل تیار کر کے اپنے داماد منشا کو اس کا کاہن مقرر کیا۔ یہودیوں کا یہ خیال ہے کہ توریت میں جو قول باری عزاسمہ ''اجعل البركة علىٰ جبل كريدم'' ہے اس سے یہی ہیکل مراد ہے۔ اسی لئے پھر یہودی اپنی عیدوں میں اس نئے ہیکل کی طرف جانے اور اس پر نذریں چڑھانے لگے۔ رفتہ رفتہ وہ عظیم الشان ہو گیا اور اہل بیت المقدس اس سے دب گئے یہاں تک کہ ہرمایوس بن شمعون اول بادشاہ بنی حسمنائی نے اس ہیکل کو تباہ کر کے ویران کر دیا۔

## ہیکل کا مال

اس کے بعد سکندر اعظم اپنی حکومت کے بتیس (32) سال پورے کر کے مر گیا اور اس کا ملک اس کی سلطنت کے ارا کین میں تقسیم ہو گیا۔ سکندر کے بعد اس کے ارا کین دولت میں سے ایک بارعب و جاہ شخص سلیاقوس فلسطین کے علاقے کا حکمران بنا۔ وہ بھی ارض مقدس کے فقراء کے لئے مال و اسباب بھیجتا رہا کچھ عرصہ بعد اسے یہ خیال آیا کہ ہیکل میں قیمتی سامان، جواہرات کے بکثرت ذخیرے ہیں لہٰذا اس نے اس کی طمع میں اپنے ایک سپہ سالار کو جس کا نام اردوس تھا، ارض مقدس کے مال و اسباب اور ذخیرے ضبط کرنے کے لئے روانہ کیا۔ اس کے بعد کاہن حتینان نے اردوس کو اس فعل سے باز رکھنا چاہا اور اسے یہ بتایا کہ اس میں فارس اور یونان کے بقیہ صدقات ہیں اور وہ چیزیں بھی ہیں جو حال میں سلیاقوس نے بھیجی دی ہیں۔ لیکن اردوس کاہن حتینان کے کہنے پر متوجہ نہ ہوا اور ہیکل کے لوٹنے پر تیار ہو گیا۔ اردوس جب ہیکل کے لوٹنے کو آ رہا تھا تو اہل قدس کی بددعا سے سخت دردسر میں مبتلا ہو گیا۔ اس کے ہمراہی پریشان ہو کر کاہن حتینان کے پاس آئے، معذرت کی اور دعائے نیک کے خواستگار ہوئے چنانچہ کاہن حتینان کی دعا سے اردوس اسی وقت اچھا ہو گیا۔ وہ پھر اپنی دلیری پر نادم ہو کر لوٹ آیا۔ اس واقعہ کے بعد سلیاقوس ارض مقدس کی زیادہ عزت کرنے لگا اور مقررہ مال و اسباب دوچند بھیجنے لگا۔

## توریت کا ترجمہ

ابن کریون لکھتا ہے کہ پھر یونانیوں کے لئے توریت کو ترجمہ کیا گیا۔ بیان کیا جاتا ہے کہ تلمائے نے یونانیوں میں سے سکندر کے بعد مصر پر

حکومت حاصل کی، یہ مقدونیہ کا رہنے والا، علم دوست اور حکمت و کتب الٰہیہ کا از حد شائق تھا۔ جب اس سے یہود کی کتب اسفار کا ذکر کیا گیا تو اس میں انہیں دیکھنے کا اشتیاق پیدا ہوا۔ اس نے قدس شریف کے کاہنوں کو اس کی بابت لکھا اور انہیں تحائف بھیجے، بعد ازاں ستر علماء یہود اس کام کے لئے منتخب کیے گئے جن میں کاہن عازر بھی تھے۔ جب یہ لوگ ان کے پاس پہنچے تو اس نے ان کی بہت بڑی عزت کی اور نہایت احترام سے ٹھہرایا۔ اس نے پھر ہر ایک کے لئے ایک کاتب مقرر کیا، جو کچھ وہ ترجمہ کر کے بتاتے تھے، کاتب لکھتے جاتے تھے، یہاں تک کہ جب اسفار کا عبرانی زبان سے یونانی زبان میں ترجمہ ہو گیا۔ یہود کے علماء نے پھر اس کی تصحیح کی اور اس کی روایت کرنے کی اجازت دے دی۔ تلمائی نے اس صلے میں تقریباً ایک لاکھ یہودیوں کو رہا کر دیا جو مصر میں قید تھے۔ اس نے پھر ایک سونے کا منبر بنوا کر اس پر سرزمین مصر اور نیل کا نقشہ بنوایا اور اسے جواہرات سے مرصع کر کے بیت المقدس میں بطور نذر بھیج دیا جو ہیکل میں امانتاً رکھ دیا گیا۔

## یہودیوں پر جبر

اس کے بعد تلمائی والی مصر مر گیا اور انطیوخوش والی مقدونیہ انطاکیہ پر قابض ہو گیا۔ اس کے بعد اس نے مصر کی حکومت بھی لے لی اور ملوک طوائف نے بھی ارض عراق میں اس کی اطاعت قبول کر لی۔ یوں اس کی حکومت بہت مضبوط ہو گئی اور اس کا رعب و داب بڑھ گیا۔ اس نے پھر لوگوں کو بت پرستی کا حکم دیا اور ایک جگہ اپنی شکل کا ایک بت بنوایا لیکن یہودیوں نے اسے قبول کرنے سے انکار کیا۔ اس پر فتنہ پردازوں نے کہہ کر اسے یہودیوں کے خلاف ابھار دیا۔ چنانچہ انطیوخوش نے یہودیوں پر چڑھائی کر دی اور انہیں قتل اور گرفتار کرنے لگا۔ یہودی پہاڑوں اور بیابانوں کی جانب بھاگ گئے۔ انطیوخوش ان کی خونریزی کے بعد واپس لوٹ گیا اور بیت المقدس میں اپنا ایک نائب قیلیوقوس نامی مقرر کیا۔ اس نے اسے یہ حکم دیا کہ وہ یہودیوں کو بتوں کے سجدہ کرنے، خنزیر (سور) کھانے، ترک اعمال سبت (ہفتے کے اعمال چھوڑنے) اور ختنہ ترک کرنے پر مجبور کرے۔ جو شخص اس کی مخالفت کرے اسے سزائے موت دی جائے۔ قیلیوقوس نے ایسا ہی کیا بلکہ اس سے زیادہ سختی اختیار کی۔ اس طرح وہ غنڈے جو اس فتنہ کا باعث ہوئے تھے، یہودیوں کے قتل و غارت پر دلیر ہو گئے۔ انہوں نے جلد ہی عازر کاہن کو قتل کر ڈالا۔ جس نے توریت کا یونانی میں ترجمہ کیا تھا کیونکہ اس نے بت کے سجدے اور ان کے نام کی قربانی کھانے سے انکار کر دیا تھا۔

## جنگ فیلقوس

جو یہود پہاڑوں اور صحراؤں کی طرف بھاگ گئے تھے ان میں میتیا بن یوحنا بن شمعون کاہن اعظم بھی تھا جو حشمنائی بن حوینا بن نوذاب۔ نسل ہارون علیہ السلام کے نام سے مشہور ہے یہ مرد صالح اور شجاع و دلیر تھا اور اپنی قوم کی بربادی اور تباہی سے غمزدہ سنسان، بیابان میں مقیم تھا۔ جب انطیوخوش ارض مقدس سے اپنے وطن چلا گیا تو اس نے یہود کو اپنے جائے مقام سے مطلع کیا اور انہیں یونانیوں پر حملہ کرنے کی ترغیب دی۔ یہود نے اس کے حکم کی تعمیل کی اور مستعد ہو گئے پھر فلیقوس سپہ سالار انطیوخوش یہ خبر سن کر اپنا لشکر لئے ہوئے متینا کی گرفتاری کے لئے چلا۔ میدان جنگ میں یہود اور فلیقوس سے مقابلہ ہوا، فریقین نے جی توڑ کر داد مردانگی دی پہلے ہی یہود کی کامیابی اور فلیقوس کی شکست کاتب تقدیر نے لکھ دی تھی لہٰذا لڑائی کا میدان یہود کے ہاتھ رہا اور فلیقوس کا لشکر بھاگ گیا۔

## یہوذا اور نیقانور کی لڑائی

اس اثناء میں متیتیا کا انتقال ہو گیا اور پھر یہوذا ابن متیتیا حکمران ہوا، اس نے بھی فیلقوس کو دوبارہ شکست دی۔ انطیوخوش ان دنوں فارس والوں کے ساتھ جنگ میں مصروف تھا لہٰذا اس نے اس شکست کا حال سن کر اپنے بیٹے انطفر کو اپنا قائم مقام بنا کر اس کی کمک پر اپنی ہی قوم کے ایک سپہ سالار لیشاوش نامی کو مامور کیا اور انہیں یہودیوں پر فوج کشی کا حکم دیا۔ انہوں نے تین مشہور جرنیلوں یعنی نیقانور، تلمیاس، صردوس کو یہودیوں کی سرکوبی کے لئے روانہ کیا۔ انہوں نے ان سے یہودیوں کی پامالی اور قتل و غارت کا اقرار لے لیا۔ اس کے بعد اطراف دمشق و حلب کے تمام ارمنی اور

دشمنان یہود فلسطین وغیرہ سے اس لشکر کے ہمراہ ہو گئے۔ جنگ سے پہلے یہوذا ابن متیتیا سردار یہود نے پہلے اللہ تعالیٰ سے اپنی فتح و نصرت کی دعا مانگی پھر بیت المقدس کا طواف کیا اور تبرکا اس پر ہاتھ پھیرے، اس کے بعد مقابلے پر آیا۔ اس کا پہلے نیقانور کے لشکر سے مقابلہ ہوا، اس نے پہلے ہی حملہ میں اسے شکست دی، اس کے لشکریوں کو قتل کیا اور اس کا مال و اسباب لوٹ لیا۔

## اسرائیل کی فتح

اس کے بعد وہ سپہ سالاران لشکر تلمیاس اور صرودس سے لڑا اور انہیں بھی شکست دے کر پیچھے ہٹا دیا۔ جنگ کے دوران انطیوخوش کے اول سپہ سالار فیلقوس کو گرفتار کر کے اس نے آگ میں جلا دیا۔ نیقانور لڑائی کے میدان سے بھاگ کر مقدونیہ پہنچا اور لیشاوش وافنظر کو ہار سے آگاہ کیا۔ اس کے بعد شاہ فارس سے انطیوخوش کے شکست پانے کی خبر آئی۔ اس کے بعد ہی وہ خود بھی مقدونیہ آ پہنچا۔ وہ یہودیوں کی کامیابی سے غصے ہو کر ایک جرار لشکر مرتب کر کے ارض مقدس کی طرف روانہ ہوا۔ لیکن راستے میں عارضہ طاعون میں مبتلا ہو کر مر گیا اور وہیں دفن کر دیا گیا۔ اس کے مرنے کے بعد افنظر تخت پر بیٹھا اور اس کا نام اس کے باپ انطیوخوش کے نام سے موسوم ہوا۔

## ارض مقدس کی صفائی

یہوذا ابن متیتیا ان لڑائیوں سے فارغ ہو کر قدس شریف واپس آ گیا۔ انطیوخوش کی بنوائی ہوئی قربان گاہیں اور بت تڑوا ڈالے، اس نے مسجد کو بتوں کی نجاست سے پاک کیا اور قربانی کے لئے ایک دوسرا مذبح بنوایا۔ اس نے اس میں لکڑیاں جمع کر کے یہ دعا کی کہ اللہ تعالیٰ اپنی نشانی دکھلانے کی غرض سے اسے بغیر آگ کے مشتعل کر دے چنانچہ وہ لکڑیاں بغیر آگ کے جلنے لگیں۔ یہ آگ مسلسل زمانہ ویرانی ثانی تک جلتی رہی تھی۔

## العساکر کی عید

اس دن کو یہودیوں نے عید کا دن قرار دیا اور اسے عید العساکر کے نام سے موسوم کیا۔ اس کے بعد افنظر نے اپنے باپ کی خواہش پوری کرنے کے لئے لیشاوش کو یہودیوں سے لڑائی کرنے کے لئے روانہ کیا۔ لیکن یہوذا ابن متیتیا نے اسے شکست دے کر پسپا کر دیا۔ جنگ کے بعد لیشاوش بھاگ کر ایک قلعہ میں جا چھپا، تو یہوذا ابن متیتیا نے پہنچ کر محاصرہ کر لیا۔ بالآخر لیشاوش نے دب کر اس امر پر صلح کر لی کہ آئندہ لیشاوش ابن متیتیا سے لڑنے کے لئے نہیں آئے گا۔ اس معاہدہ میں حسب خواہش یہوذا، افنظر بھی شامل کیا گیا۔ لیشاوش محاصرے سے نجات پا کر اپنے ملک واپس چلا گیا۔ بعد ازاں یہوذا ابن متیتیا اپنی قوم کی اصلاح میں مصروف ہو گیا۔

## رومیوں کا دور

ابن کریون لکھتا ہے کہ کتیم (روم) کی حکومت کا یہ ابتدائی زمانہ تھا، یہ روم میں رہتے تھے، ان کے تمام امور تین سو تیئس رئیسوں والی شوریٰ پر منحصر تھے، ان میں سے ایک رئیس صدر نشین ہوتا تھا جسے وہ شیخ کے لقب سے موسوم کرتے تھے۔ وہ ان کے تمام کام انجام دیتا تھا۔ جو غیر قومیں ان پر حملہ کرتی تھیں، وہ اسی کی رائے سے ان کا مقابلہ کرتے تھے۔ اس پر انہیں بہت بڑا اطمینان تھا۔ اس وقت تک تو ان کی یہی حالت تھی اس سے پہلے وہ یونانیوں پر غالب آ چکے تھے اور ان کے ملک پر قابض ہو گئے تھے۔ انہوں نے دریا عبور کر کے افریقہ تک اپنے قبضہ میں لے لیا تھا۔

## انطیوخوش افنظر کا حملہ

اس کے بعد یہ متفق ہو کر انطیوخوش افنظر اور اس کے چچا زاد لیشاوش یادگار شاہان یونان پر حملہ کرنے کی غرض سے انطاکیہ کی طرف بڑھے۔ انہوں نے اسی وقت یہوذا بادشاہ بیت المقدس کو انطیوخوش اور یونانیوں کی اطاعت سے علیحدہ ہونے کے لئے لکھا، یہوذا نے ان کے لکھنے پر عمل

کیا۔ جب اس بات کی اطلاع انطیوخوش افظر کو ملی تو یہوذا ابن متتیا کی عہد شکنی اور نئی سازش سے سخت برہم ہو کر اس نے اس پر فوج کشی کر دی۔

## صلح ہوگئی

یہوذا ابن متتیا نے نہایت ہوشیاری سے اس کا مقابلہ کیا۔ شکست حاصل کرنے کے بعد انطیوخوش افظر نے اسے صلح کا پیام بھیجا، شرائط صلح یہ قرار پائیں کہ یہوذا ابن متتیا اپنے عہد پر قائم رہے گا اور انطیوخوش جو کچھ سالانہ بیت المقدس کو بطور نذر دیتا تھا، دیتا رہے گا۔ اس کے علاوہ فتنہ پرداز جولڑائی کے باعث ہوتے ہیں انہیں قتل کر ڈالے چنانچہ شملاوش کو قتل کر ڈالا گیا اور عہد و اقرار از سر نو قائم ہوا۔

## انطاکیہ پر چڑھائی

اس کے بعد اہل رومہ نے اپنے سپہ سالار دمتریاس بن سلیاقوس کو ایک بڑی فوج کے ہمراہ انطاکیہ کی سمت روانہ کیا۔ انطیوخوش افظر نے ان کا مقابلہ کیا مگر اس کی جی توڑ کوششوں نے اسے کچھ فائدہ نہیں پہنچایا، وہ اور اس کا چچازاد بھائی لیشاوش میدان جنگ میں مارے گئے۔ یوں روم کامیابی کے ساتھ انطاکیہ میں داخل ہو گئے۔

## سازش کی ابتداء

قیموس کاہن ان یہودی فتنہ پردازوں میں سے تھا جو انطیوخوش کے پاس رہتا تھا، اس نے دمتریاس سپہ سالار روم کو کامیابی کے بعد ارض مقدس کے مال و اسباب کی ترغیب دلائی اور اس میں اس پر قبضہ حاصل کرنے کی تحریک پیدا کی۔ لہٰذا اس نے نیقانور کو اس کام کی انجام دہی کی غرض سے روانہ کیا۔ ارض مقدس کا بادشاہ یہوذا ابن متتیا بڑے تپاک کے ساتھ اس سے ملنے کے لئے آیا اور اسے ہدایا و تحائف بے اندازہ سے زیادہ پیش کئے۔ نیقانور، یہوذا کی ان اچھی کاروائیوں سے بے حد خوش ہوا اور دونوں نے مراسم اتحاد قائم رکھنے کی قسمیں کھائیں۔ اس دوران قیموس کاہن نے نیقانور کے پہنچنے سے پہلے دمتریاس کو نیقانور اور یہوذا کی باہمی سازش کی اطلاع دے دی اور ارض مقدس پر قبضہ حاصل کرنے کی زیادہ ترغیب دی۔

## نیقانور کا مارا جانا

دمتریاس نے پھر اپنے سپہ سالار کو ملامتانہ خط لکھا اور اپنے حکم کی بجا آوری کی سخت تاکید کی۔ اس نے یہ بھی تحریر کیا کہ وہ یہوذا کو گرفتار کر لائے۔ لیکن یہوذا کو اس کے جاسوسوں نے اس خط سے مطلع کر دیا۔ لہٰذا وہ ارض مقدس کو چھوڑ کر سامرہ (صبصطیہ) چلا گیا۔ نیقانور نے اس کا تعاقب کیا تو یہوذا نے پلٹ کر حملہ کر دیا۔ نیقانور کو شکست ہوئی اور یہوذا نے لشکر روم کے اکثر حصے کو قتل کر ڈالا۔ اس نے پھر نیقانور کو گرفتار کر کے بیت المقدس میں ہیکل پر سولی دے دی۔ یہودی پھر اس دن کو بھی روز عید کے طور پر منانے لگے۔

## یہوذا کا قتل

اس کے بعد دمتریاس، سپہ سالار روم نے ایک دوسرے ہوشیار اور ماہر افسر بغروس نامی کو تیس ہزار فوج کے ساتھ یہودیوں سے لڑنے کو بھیجا۔ میدان جنگ میں لڑائی کے دوران یہوذا کا لشکر اپنے بادشاہ کو اکیلا چھوڑ کر بھاگ کھڑا ہوا اور مختلف گھاٹیوں میں جا کر چھپ گیا۔ یوں یہوذا بھی معدودے چند آدمیوں کے ساتھ لڑتا ہوا بھاگ گیا۔ بغروس نے تعاقب کیا، یہوذا مارا گیا۔ اسے اپنے باپ متتیا کے قریب دفن کیا گیا۔

## یعتروس اور یوناثال کی لڑائی

بعد ازاں اس کا بھائی یوناثال بقیہ یہودیوں کو لے کر مضافات اردن کی طرف چلا گیا۔ یعتروس نے مقام برسیع پہنچ کر اس کا محاصرہ کیا اور ایک

مدت تک کسی قتل وقتال کے بغیر یوناثال کو محاصرہ میں رکھا۔ آخر کار یوناثال آخری کوشش یا اپنی قسمت کا آخری فیصلہ کرنے کی خاطر یہودیوں کو لے کر برسیع سے نکلا اور لڑائی ہوئی۔ اس نے بالآخر بخترس کو شکست فاش دے کر گرفتار کر لیا اور اس شرط پر کہ بخترس آئندہ یہودیوں سے لڑنے کے لئے نہیں آئے گا، اسے چھوڑ دیا اس کے بعد ہی یوناثال مر گیا اور یہودیوں پر اس کا تیسرا بھائی شمعون حکومت کرنے لگا۔

## دمتریاس اور شمعون کا مقابلہ

شمعون کے حسن انتظام اور سلوک کی وجہ سے اطراف اور جوانب کے یہود اس کے پاس جمع ہو گئے جس سے اس موجودہ فوج کی قوت اس درجہ بڑھ گئی کہ اس نے اپنے تمام دشمنوں پر حملہ کر دیا۔ اس نے جس شخص نے حملہ کیا اسے پسپا کیا۔ یہاں تک کہ دمتریاس سپہ سالار بھی انطاکیہ میں اس کے مقابلہ پر آیا۔ اس نے دمتریاس کو بھی شکست دی اور فوج روم کی ایک بڑی تعداد کو مار ڈالا۔ اس کے بعد روم نے لڑائی کا پھر حوصلہ نہیں کیا تا آنکہ شمعون پر تلمائی شوہر اخت شمعون نے اچانک حملہ کر دیا اور اسے قتل کر کے اس کے لڑکے اور خواتین کو گرفتار کر لیا۔ لیکن شمعون کا بڑا لڑکا ہرقانوس بن شمعون عزہ کی طرف بھاگ گیا جس کا اصلی نام یوحان تھا، یہ بہت بہادر تھا۔ اس نے اس سے پہلے کسی لڑائی میں ایک شجاع، ہرقانوس نامی کو مار ڈالا تھا جس وجہ سے اس کے باپ نے مقتول کے نام سے اسے موسوم کیا۔ جلد ہی اطراف و جوانب کے یہودیوں نے اس کی اطاعت قبول کر لی اور اس کے ہمراہ ارض مقدس کی طرف روانہ ہوئے۔

## داخون کا محاصرہ

تلمائی بھاگ کر قلعہ داخون میں چھپ گیا، تو ہرقانوس نے اس کا محاصرہ کر لیا۔ ایک روز تلمائی شہر پناہ کی فصیل پر پھر رہا تھا کہ اتفاق سے ہرقانوس کی بہن اور ماں کو تنہا پا کر گرفتار کر کے لے گیا۔ اس نے پھر ان کے قتل کی دھمکی ہرقانوس کو دی، ہرقانوس اس وجہ سے اور عید مظال کے آ جانے سے لڑائی ملتوی کر کے ارض مقدس واپس آیا۔ اس کے بعد تلمائی ہرقانوس کی بہن اور ماں کو قتل کر کے قلعہ داخون سے بھاگ گیا۔

## ہرقانوس اور دمتریاس میں صلح

ابن کریون لکھتا ہے کہ اس کے بعد دمتریاس سپہ سالار روم نے ارض مقدس پر حملہ کیا اور یہودیوں کا محاصرہ کر لیا۔ یہودیوں نے عید کا زمانہ گزر جانے تک جنگ کی مہلت چاہی، دمتریاس نے اس شرط پر مہلت دی کہ قربانی میں سے اسے بھی کچھ دیا جائے۔ اس کے بعد اس کے دل میں خدا جانے کیا خیال آیا کہ دمتریاس نے بیت المقدس کے لئے تصویریں بھیج دیں تب یہودیوں کو صلح کی درخواست پیش کرنے کا اچھا موقع ہاتھ آ گیا۔ دمتریاس نے یہودیوں کی درخواست صلح کو قبولیت کا خلعت عطا کیا۔ اس کے بعد ہرقانوس اس سے ملنے کے لئے گیا اور تین سونے کے حقے دمتریاس کو ہدیۃً دیئے۔ دمتریاس ارض مقدس سے واپس آ کر اپنے دار الحکومت کی درستی و انتظام میں مصروف ہو گیا، اس دوران میں فارس اور روم میں جنگ ہو گئی، دمتریاس تمام کاموں کو چھوڑ کر لشکر روم لے کر موقع جنگ پر پہنچ گیا۔ ہرقانوس عید کی وجہ سے جنگ پر نہیں جا سکا۔

اس کے بعد ہرقانوس کو دمتریاس کی شکست کی خبر معلوم ہوئی تو اس نے موقع مناسب پا کر اپنے دشمنان اہل شام پر حملہ کر دیا۔ جلد ہی اس نے نابلس اور قلعجات ارُدم کو جو کوہ شراۃ میں تھے، فتح کر کے ان پر جزیہ قائم کیا اور ان کے ختنے کرا دیئے۔ انہیں احکام توریت کی پابندی پر مجبور کیا۔ اس نے پھر اس ہیکل کو جسے سنبلاط سامری نے اسکندر کی اجازت سے بنایا تھا، ویران کر دیا اور اپنے سرحدی بادشاہوں کو بزور و جبر اپنا مطیع بنا لیا۔

## صلح ہوتی ہے

اس کے بعد اس نے رؤساء و اعیان یہود کو رومہ کے منتظمین اور ارا کین دولت کے پاس تجدید عہد کے لئے روانہ کیا اور ان تمام چیزوں کو واپس مانگا جنہیں انطیوخوش اور یونان ارض مقدس سے اٹھا لے گئے تھے۔ رومہ کے سرداروں نے ہرقانوس کے اس فرمان کی تعمیل کی اور خوشی سے

عہد کی تجدید کر دی۔ انہوں نے پھر اسے ملک الیہود (بادشاہ یہود) کے مبارک لقب سے مخاطب کیا۔

## جشمنائیوں کا پہلا بادشاہ

یاد رہے کہ اس سے پہلے ہرقانوس کے آباؤ اجداد کاہن کے لقب سے پکارے جاتے تھے۔ اس نے اپنے آپ کو بادشاہ کے لقب سے ملقب کیا اور عہدہ کہونت کو یعنی شاہی اختیارات میں شامل کر لیا۔ یہ ملوک بنی حشمنائی کا پہلا بادشاہ ہے۔

ہرقانوس ارادوم کے قلعوں پر قبضہ کرنے کے بعد شہر سامرہ (صبصطیہ) کی طرف گیا اور اسے بزور تلوار فتح کر کے اس کی شہر پناہ کو ویران اور اس کے رہنے والوں کو قتل کر ڈالا۔

## اسرائیلیوں کے فرقے

ابن کریون لکھتا ہے کہ یہودیوں میں اس وقت تین فرقے تھے، ایک فرقہ فقہاء اور اہل قیاس کا تھا جنہیں وہ فروشیم (ربانیین) کہتے تھے۔ دوسرا فرقہ ظاہریہ کا تھا جو کہ ظاہری الفاظ کتاب پر عمل کرتے تھے اور انہیں وہ صدوقیہ (قراء) سے تعبیر کرتے تھے۔ تیسرا فرقہ عباد کا تھا جس کے رکن دنیاوی تعلقات قطع کر کے عبادت الٰہی میں مصروف رہتے تھے اور یہ حیسید کہلاتے تھے۔ ہرقانوس کے آباؤ اجداد فرقہ ربانیین میں سے تھے لیکن اس نے اپنا مذہب ترک کر کے قراء کا مذہب اختیار کر لیا تھا۔

## تبدیلی کی وجہ

اس تبدیلی کی وجہ یہ ہے کہ اس نے ایک دن یہود کو ایک جلسہ خاص میں جمع کیا اور یہود سے مخاطب ہو کر بولا "میں تم سے نصیحت کا خواستگار ہوں"۔ ربانیین کو یہ خیال پیدا ہوا کہ شاید وہ حکومت اور سلطنت سے الگ ہونا چاہتا ہے اس وجہ سے ان میں سے بعض بول اٹھے کہ "تمہارے لیے یہی نصیحت ہے کہ تم اپنے کو درجہ کہونت سے الگ کر کے صرف حکومت کے رتبے پر اکتفا کرو۔ کیونکہ کہونت کی کوئی شرط تم میں پائی نہیں جاتی ہے۔ تمہاری ماں زمانہ انطیوخوش سے قیدیوں (لونڈیوں) میں سے تھی۔" ان باتوں پر ہرقانوس نے برہم ہو کر کہا "تم لوگ اپنے حاکم اور والی پر حکومت کرنا چاہتے ہو میں آج سے اس مذہب کو چھوڑتا ہوں۔" ہرقانوس نے یہ کہہ کر مذہب قراء اختیار کر لیا اور پھر فرقہ ربانیین میں سے ایک بڑے گروہ کو قتل کر ڈالا۔ اسی وجہ سے یہود کے ان دونوں فرقوں میں جھگڑا پیدا ہو گیا اور طویل زمانے تک دونوں میں مسلسل جنگیں ہوتی رہیں۔

## ارستبلوس کی حکومت

ہرقانوس اپنی حکومت و سلطنت کے اکتیس برس پورے کر کے مر گیا۔ اس کے بعد اس کا بڑا بیٹا ارستبلوس تخت حکومت پر بیٹھا۔ اس کے علاوہ ہرقانوس کے دو لڑکے اور تھے، ایک کا نام انطیقنوس تھا جسے ہرقانوس بہت پیار کرتا تھا دوسرے کو اسکندر کہتے تھے۔ ہرقانوس نے ناراض ہو کر اسے جبل الخلیل کی طرف جلاوطن کر دیا تھا جب ارستبلوس نے حکومت کے زینے پر قدم رکھا تو اس نے اپنے بھائیوں کو اپنے باپ کا مذہب اختیار کرنے پر مجبور کیا اور اسکندر اور اس کی ماں کو گرفتار کر لیا۔ انطیقنوس نے معافی چاہی تو ارستبلوس نے اسے معاف کر کے اپنے لشکر کا افسر اعلیٰ مقرر کر کے لڑائیوں میں اسی کے جانے پر اکتفا کیا اور پھر تاج کہونت اتار کر شاہی تاج پہن لیا۔ اس کے بعد انطیقنوس نے ان لوگوں پر حملہ کیا جو سرحدی مقامات پر رہتے تھے اور ارستبلوس کی فرماں برداری سے نکل گئے تھے چنانچہ اس نے ان سب کو بزور تیغ اطاعت و فرماں برداری کے دائرے میں کھینچ لیا۔

اس کے بعد چند فتنہ پردازوں نے اس کے بھائی ارستبلوس سے اس کی شکایت کی اور اس کے کانوں کو انطیقنوس کی شکایتوں سے بھر دیا۔ جب انطیقنوس لڑائی سے واپس آیا تو اتفاق سے اس وقت عید مظال کا زمانہ تھا اور اس کا بھائی بیماری کی وجہ سے گھر سے باہر نہیں آتا تھا۔ انطیقنوس شاہی محل

میں جانے سے کنارہ کر کے ثواب حاصل کرنے کی خاطر ہیکل میں چلا گیا۔ فتنہ پردازوں نے ارستبلوس سے یہ جڑ دیا کہ "انطقنوس ہیکل میں کہونت کا درجہ حاصل کرنے گیا ہے کیونکہ آج کل وہ تمہارے قتل کی فکر میں ہے اس کا ثبوت یہ ہے کہ وہ تمہارے پاس مسلح آئے گا" ارستبلوس نے یہ سنتے ہی اپنے جاں نثاروں اور ملازمین قصر کو یہ تاکید کر دی کہ اگر انطقنوس مسلح آئے تو فوراً بلا اجازت اور اطلاع اس کی گردن اڑا دینا۔ چنانچہ ایسا ہی ہوا اور یوں فتنہ پردازوں کو اپنی کوشش میں کامیابی ہوگئی۔

## ارستبلوس کا پشیمان ہونا

کچھ عرصے بعد ارستبلوس کو فتنہ پردازوں کی سازش اور فریب کا پتہ چل گیا تو وہ اپنے کیے پر پشیمان ہوا اور فرط غم سے اپنا سینا اتنا پیٹا کہ اسے قذف الدم کا عارضہ ہوگیا، وہ پھر اسی عارضے میں ایک برس بعد مر گیا۔

## اسکندر کی حکمرانی

یہودیوں نے پھر اس کے بھائی اسکندر کو قید سے نکالا، اس کی بیعت کی اور اسے حکومت کی کرسی پر بٹھا دیا۔ اس کے بعد اس سے عکا اور صیدا والوں نے بدعہدی کی اور اہل غزہ قبرص کی طرف بڑھے۔ اسکندر نے عکا پر پہنچ کر اس کا محاصرہ کر لیا۔ اسی دوران میں ملکہ قلوپطرہ (ملوک یونان کی یادگار) اور اس کے لڑکے کے ظیرو میں مخالفت ہوگئی۔ ظیرو جزیرہ قبرص کی طرف چلا گیا اور اس پر قبضہ حاصل کر لیا۔ اہل عکا نے پھر کہلا بھیجا کہ وہ اس پر قبضہ لے لیں گے اگر اسکندر کے محاصرے سے نجات حاصل ہوگئی، چنانچہ ظیر ولوٹ کر اسکندر کے ممالک کی طرف بڑھ گیا۔ اس نے پھر جبل الخلیل پر اتر کر ایک گروہ کثیر کو قتل کیا پھر وہاں سے کوچ کر کے اردن پر حملہ آور ہوگیا۔

ان واقعات کے دوران میں اسکندر نے صیدا پر حملہ کر دیا۔ وہ پھر اسے بزور تیغ فتح کر کے بیت المقدس کی طرف واپس آیا تو سرحدی امراء نے اس کی اطاعت قبول کر لی، یوں اس سے خروج کرنے والوں کا مزاج درست ہوگیا۔

## ربانیین کی بغاوت

اس کے بعد یہود میں ایک بار پھر فتنہ یوں برپا ہوگیا کہ عید مظال میں تمام یہودی مسجد میں جمع ہو کر کھا پی رہے تھے، اسکندر بھی ان میں موجود تھا۔ اس وقت کچھ لوگ اس سے کسی قدر فاصلے پر تیر اندازی کر رہے تھے کہ اتفاق سے ربانیوں میں سے ایک کا تیر اسکندر کے قریب آ گرا۔ جس پر ربانیین اور قراء میں بحث ہوتے ہوتے جھگڑا ہونے لگا۔ رفتہ رفتہ یہ جھگڑا اس قدر بڑھا کہ چھ برس تک وہ فتنہ وفساد ختم نہ ہوا۔ ان فتنہ وفساد میں تقریباً پچاس ہزار ربانیین مارے گئے۔ اس جنگ میں اسکندر قراء کا معین اور مددگار رہا۔

## دمتریاس کی لڑائی

اس کے بعد ربانیین نے دمتریاس معروف بہ انطیوخوش کے پاس وفد روانہ کیا اور اسے مال اور اسباب دینے کا وعدہ کیا۔ دمتریاس ان کے کہنے میں آ گیا اور ایک لشکر جرار لے کر نابلس کی طرف بڑھا۔ اسکندر نے پھر اس کا مقابلہ کیا اور دمتریاس کو شکست دے کر اس کے بے شمار لشکریوں کو مار ڈالا۔ وہ پھر واپس ہو کر ربانیوں کی طرف آیا اور ان پر بھی فتح حاصل کر لی۔ یوں اس نے تقریباً تین سو ربانیین کو گرفتار کر کے قتل کر ڈالا۔

## دمتریاس کا ہلاک ہونا

اس کے بعد دمتریاس کے پیچھے پیچھے روانہ ہوا اور ان کے اکثر بلاد مقبوضہ کو فتح کر لیا۔ یہ سن کر دمتریاس ایک آخری کوشش اور اپنی قسمت آزمائی کی غرض سے میدان جنگ میں آیا لیکن اس کی نئی کوششوں نے بھی اسے کچھ بھی فائدہ نہیں پہنچایا بالآخر وہ شکست کھا کر بھاگا۔ اسکندر نے اسے گرفتار کر کے قتل کر ڈالا۔ وہ پھر محاربہ ربانیین اور دمتریاس کے تین برس بعد ارض مقدس کی طرف لوٹا۔

## اسکندر کا انتقال

ان کامیابیوں سے اس کا رعب داب بہت بڑھ گیا اور اسے طاقت حاصل ہوگئی۔ اس کے بعد وہ بیمار ہوگیا اور تین برس تک بیمار رہا۔ بیماری کے دوران اسے بعض قلعوں کے محاصرے کی ضرورت پیش آئی کیونکہ ان قلعوں کے حکام نے اس سے سرتابی شروع کر دی تھی۔ لیکن اتفاق زمانہ یہ کہ اسکندر کو اس کی موت نے ان قلعوں کے فتح کرنے کی مہلت نہ دی اور وہ دوران محاصرہ مرگیا۔ وہ مرتے وقت اپنی بیوی کو یہ وصیت کر گیا کہ فتح ہونے تک میری موت کا حال چھپایا جائے اور لاش ارض مقدس لے جا کر دفن کی جائے۔

## ہرقانوس کی کہونت

اسکندر کے مرنے کے بعد ربانیوں نے عمومی طور پر اس کے لڑکے کی طرف میلان خاطر ظاہر کیا اور جنہوں نے ابتداءً اختلاف کیا انہیں ایک جلسہ خاص میں جمع کر کے اپنی رائے سے متفق کر لیا۔ اسکندر کے دو لڑکے تھے، بڑے کا نام ہرقانوس تھا اور چھوٹے کو ارستبلوس کہتے تھے۔ یہ دونوں اسکندر کے مرنے کے وقت کافی چھوٹے چھوٹے تھے، جب یہ بڑے ہوئے تو ہرقانوس کہونت کے لئے منتخب کیا گیا جبکہ ارستبلوس کو لشکر کی سپہ سالاری دی گئی یعنی لڑائی کا انتظام اس کے سپرد کیا گیا۔

## ہرقانوس اور ارستبلوس میں اختلافات

جب ربانیوں نے اس کا ساتھ دیا تو اس نے عظیم الشان بادشاہوں سے خراج لیا اور ان کو مطیع کیا لیکن اس دوران میں ربانیوں اور قراء میں پھر کسی بات پر جھگڑا پیدا ہوگیا۔ یہ نیا فتنہ ختم کرنے کی غرض سے ارستبلوس کی ماں ارض مقدس سے روانہ ہوئی لیکن اس کی موت نے اس کی تمناؤں کا خون کر کے اس کی زندگی کا بھی خاتمہ کر دیا۔ بیان کیا جاتا ہے کہ جناب عیسیٰ علیہ السلام کا ظہور اسی کے زمانے میں ہوا۔ بہر حال جب اس کے لڑکے ارستبلوس کو جو سپہ سالار لشکر تھا، اس کے مرنے کی اطلاع ملی تو وہ قراء کو جمع کر کے ہرقانوس اور ربانیوں سے لڑنے کے لئے چل پڑا اور ان کا ارض مقدس میں محاصرہ کر لیا۔ اس کے بعد سرداران یہود اور بڑے بڑے کاہن باہم صلح کرانے کی سعی کرنے لگے، انجام کار اس بات پر صلح ہوئی کہ حکومت و سلطنت کا ارستبلوس مالک رہے گا۔ جبکہ ہرقانوس بدستور کہونت پر قائم رہے۔ یہ فیصلہ ہونے کے بعد فتنہ فساد ختم ہوگیا اور ارستبلوس کی حکومت مستقل ہوگئی۔

## انطفتر ابو ہیرودس کی آمد

کچھ عرصہ بعد ہرقانوس اور ارستبلوس کے مابین انطفتر ابو ہیرودس کی وجہ سے جھگڑا پیدا ہوگیا۔ یہ شخص اردن رؤساء بنی اسرائیل میں سے تھا جو عزیر کے ساتھ بابل سے جمع ہو کر آئے تھے۔ اس میں رعب، داب اور دلیری کا فطری مادہ تھا اس کے پاس مال و اسباب اور مویشی بھی کثیر تعداد میں تھے۔ اسکندر نے اسے بلاد اروم (جبال شرات) کا حکمران بنایا تھا۔ وہ برسوں بلاد اروم کا حاکم رہا، وہیں سے اس نے اپنا نکاح کیا۔ جس سے چار لڑکے فیلو، ہیرودس، فرودا، اور یوسف اور ایک لڑکی سلومت نامی پیدا ہوئی۔

## انطفتر کا ہٹنا

چند مورخین کہتے ہیں کہ انطفتر بنی اسرائیل سے نہیں تھا بلکہ وہ اہل اروم سے تھا اور اس نے بنی حشمنائی کے خاندان میں پرورش پائی تھی۔ جب اسکندر مرگیا اور اس کی بیوی اسکندرہ حکومت کرنے لگی تو انطفتر جبال شرات کی حکومت سے ہٹا دیا گیا۔ اس کے بعد انطفتر جبال شرات سے ارض مقدس چلا آیا اور وہیں ٹھہرا رہا۔ یہاں تک کہ حکومت کی باگیں ارستبلوس کے ہاتھ میں آ گئیں۔

## اس کی سازش

ہرقانوس اور انطفتر میں دوستی کے مراسم پہلے سے قائم تھے۔ کچھ زمانے بعد ارستبلوس اپنے بھائی ہرقانوس سے کشیدہ خاطر ہو گیا کیونکہ اسے انطفتر کی چالاکیوں اور فریب کا پتہ چل گیا تھا۔ اس نے پھر اس کے قتل کی کوشش کی لیکن ناکام رہا۔ اس کے بعد وہ پردہ ارستبلوس کے کاموں میں رخنہ اندازی کی فکر کرنے لگا اور لوگوں میں یہ ظاہر کرنے لگا کہ ارستبلوس ہرقانوس اور اس کے ہمراہیوں سے کینہ رکھتا ہے لہٰذا اسے حکومت نہ دینی چاہئے اور ہرقانوس اس سے بدرجہا زیادہ حکومت وسرداری کے لائق ہے۔ اس کے بعد انطفتر نے ہرقانوس کو یہ فقرہ دیا کہ ارستبلوس تیرے قتل کی فکر میں ہے، رفتہ رفتہ جب ہرقانوس کے دماغ میں یہ خیال جاگزیں ہونے لگا تو انطفتر نے اس کے مصاحبوں سے ساز باز کر کے ارستبلوس کی طرف سے پورے طور سے بدظن کر دیا۔ پھر بادشاہ عرب ہرثمہ کے پاس جانے کی رائے دی۔ ہرثمہ اور ہرقانوس میں اتحاد کے مراسم پہلے سے تھے لہٰذا اس خیال سے ہرقانوس اس کے پاس جانے پر آمادہ ہو گیا۔

## ہرثمہ سے امداد طلب کرنا

اس کے بعد دونوں عہد و پیمان کر کے ہرثمہ کے پاس جا پہنچے اور ہرثمہ کو ارستبلوس سے لڑائی کرنے پر ابھار دیا۔ اس کے بعد ارستبلوس اور ہرثمہ کے مابین جنگ ہوئی۔ لڑائی کے دوران ارستبلوس کے لشکریوں کا زیادہ حصہ ہرقانوس سے مل گیا، اس کے بعد ارستبلوس میدان جنگ سے بھاگ کر بیت المقدس میں جا چھپا۔ ہرقانوس اور ہرثمہ نے اس کا محاصرہ کر کے جنگ برابر جاری رکھی۔

## ہرقانوس کا عہد توڑنا

اس کے بعد عید الفطر کا زمانہ آ گیا۔ محصور یہودی لڑائی کی وجہ سے اپنی مذہبی رسوم ادا نہیں کر سکتے تھے اس وجہ سے انہوں نے ہرقانوس کے مصاحبوں کے ذریعہ اسے قیمتی تحائف پیش کرنا چاہے، جب اس نے تحفے قبول کر لئے تو انہوں نے اس سے بدعہدی کی اور بعض ان لوگوں کو جو ارستبلوس اور اس کے ساتھیوں کے لئے دعا کر رہے تھے، مار ڈالا۔ اس وجہ سے ان میں وبا پھیل گئی جس سے ایک عالم مر گیا۔

ابن کریون لکھتا ہے کہ اس زمانے میں ارمن بلاد دمشق و حمص و حلب میں رہتے تھے اور یہ سب روم کے مطیع تھے۔ انہیں دنوں پھر ان سب نے سرکشی کی تو روم نے اپنے سپہ سالار فمقیوس کو ان کا خروج رفع کرنے کی غرض سے روانہ کیا۔ فمقیوس نے اپنے مقدمتہ الجیش کا افسر سکانوس کو مقرر کیا اور اسے آگے بڑھنے کا حکم دیا۔ ارمن نے گھبرا کر اطاعت قبول کر لی۔ سکانوس پھر اس کے بعد فمقیوس دمشق میں داخل ہوا۔ اس کے بعد ارستبلوس نے بیت المقدس سے اور ہرقانوس نے مقام حصار سے اس پر لشکر کشی کی۔ انہوں نے لڑائی چھیڑنے سے پہلے فمقیوس کے پاس مال اور تحائف روانہ کئے لیکن اس نے انہیں لینے سے انکار کیا اور ہرثمہ کو بیت المقدس میں داخل ہونے سے روک دیا۔ وہ بیت المقدس سے کوچ کر گیا اور اس کے ہمراہ ہرقانوس و انطفتر بھی چلے گئے۔ یوں ارستبلوس اور اس کے تحائف بیت المقدس واپس آ گئے۔

## انطفتر کی سازش

اس کے بعد انطفتر فمقیوس کے پاس بہت سا مال اور تحائف لے کر گیا۔ اس نے اس سے پھر بدعہدی کی، آخر مجبور ہو کر انطفتر نے یہ چال اختیار کی اور اس سے کہا کہ ”میں ہرقانوس کا ہن اعظم کا بظاہر مطیع رہوں گا تا کہ ارستبلوس کی طاقت کم ہو جائے۔“ فمقیوس نے انطفتر کی یہ رائے پسند کی اور اسے کہا کہ میں بظاہر ارستبلوس کی موافقت کروں گا لیکن درحقیقت میں موقع اور وقت کا منتظر رہوں گا اور کامیابی حاصل کرنے کے بعد ہرقانوس کو ارض مقدس کی حکومت دے دوں گا۔ اس مشورے کے اگلے دن ہرقانوس اور ارستبلوس سپہ سالار فمقیوس کے پاس آئے اور ایک دوسرے کی شکایت کرنے لگے۔ اس کے بعد انطفتر عام لوگوں کو جمع کر کے فمقیوس کے پاس لایا، تو وہ لوگ ارستبلوس کی شکایت کرنے لگے۔ فمقیوس نے ان

لوگوں کی شکایتیں انصاف کے کانوں سے سنیں پھر منصفانہ احکامات جاری کیے۔

## ارستبلوس کی درخواست

لیکن ارستبلوس کو اس کا حکم شاق گزرا اور اس کے لشکر گاہ سے اٹھ کر چلا گیا۔ اس نے پھر ارض مقدس پہنچ کر قلعہ بندی کر لی تو فمقیوس نے اس کا تعاقب کیا، وہ پہلے اریحا میں اترا اس کے بعد ارض مقدس کی طرف بڑھا۔ اس کے بعد ارستبلوس نے فمقیوس سے اس شرط پر صلح کر لی کہ فمقیوس اس کے بھائی ہرقانوس کی مدد نہ کرے، بعد ازاں ارستبلوس ہیکل کے تمام جواہرات اور اسباب فمقیوس کو دے دے گا۔

## افسر کا مارا جانا

فمقیوس نے اس شرط کو مان لیا، اس نے پھر اس شرط کی تعمیل و تکمیل کے لئے اپنے ایک جنگی افسر کو اس کے ساتھ ارض مقدس کی طرف روانہ کیا۔ لیکن کاہنوں نے ارستبلوس کو اس فعل سے روکا اور عام لوگ اس سے برہم ہو گئے۔ انہوں نے پھر فمقیوس کے جنگی افسر اور اس کے بعض ہمراہیوں کو مار ڈالا اور باقی ماندہ کو ارض مقدس سے باہر نکال دیا۔

## ہیکل پر قبضہ

فمقیوس یہودیوں کی اس حرکت کے بہت ناراض ہو گیا۔ اس نے اسی وقت دھاوے کا حکم دیا لیکن شہر پناہ کے دروازے بند ہونے کی وجہ سے وہ اندر نہیں داخل ہو سکا اور باہر سے لڑتا رہا۔ اس دوران شہر کے اندر ارستبلوس اور ہرقانوس کے گروہوں میں جنگ شروع ہو گئی۔ جنگ کے دوران ایک یہودی نے شہر کا دروازہ کھول دیا اور فمقیوس بے خوف و خطر شہر میں داخل ہو گیا۔ اس نے جلد ہی شاہی محل پر قبضہ کر کے ہیکل کا محاصرہ کر لیا اور آلات حصار کے ذریعے ہیکل کے بعض برجوں کو منہدم کر کے بزور تیغ اس پر بھی قبضہ کر لیا۔

## فمقیوس کی روانگی

جس وقت فمقیوس ہیکل میں داخل ہوا، اس نے دیکھا کہ جنگ جاری رہنے کے باوجود کاہن بڑے استغراق میں عبادت کر رہے ہیں۔ اس پر اس کے دل پر ایک ہیبت سی طاری ہو گئی اور وہ ہیکل کے روبرو چپکا کھڑا رہ گیا۔ اس نے اس کے مال و اسباب اور ذخائر کی طرف ہاتھ تک نہ بڑھایا۔ اور ان پر ہرقانوس کو حکمران اور سالانہ خراج مقرر کر کے رومہ کی جانب واپس ہو گیا۔ وقت روانگی مزید احتیاط کے طور پر وہ ہرقانوس اور انطفتر کی نگرانی کے لئے اپنے سپہ سالار سکانوس کو بیت المقدس چھوڑ آیا جس نے اس سے پیشتر دمشق اور بلاد ارمن کو فتح کیا تھا۔ اس کے بعد ارستبلوس اور اس کے دولڑکے زنجیروں میں رومہ کو فمقیوس کے ہمراہ روانہ ہو گئے، باقی رہا تیسرا لڑکا اسکندر نامی، وہ کہیں چھپ گیا۔

## ارض مقدس پر حملہ

فمقیوس جس وقت سرزمین شام سے ہوتا ہوا اپنے وطن جا رہا تھا۔ اس وقت ہرقانوس اور انطفتر نے عرب پر روم کا مطیع کرنے کی غرض سے چڑھائی کر دی۔ جب اسکندر نے میدان خالی دیکھا تو موقع کو غنیمت جان کر بیت المقدس کا رخ کیا۔ اہل قدس نے اس کا کمال خوشی سے خیر مقدم کیا اور اسے اپنا حکمران بنا لیا۔ اسکندر نے حکومت کی کرسی پر بیٹھتے ہی ہیکل کے ان برجوں کو درست کرایا جنہیں فمقیوس نے تباہ کر دیا تھا۔ اس کی حکومت جلد ہی کچھ ایسی دل پسند ہوئی کہ ایک مخلوق اس کی مطیع ہو گئی۔ اسی دوران ہرقانوس اور انطفتر واپس ہوئے۔ اسکندر نے بیت المقدس سے نکل کر ان کا چمکتی ہوئی تلواروں اور نوکدار نیزوں سے استقبال کیا۔ ہرقانوس اور انطفتر کو اس واقعے سے ناکامی ہوئی۔ اسکندر نے پھر ان کے لشکر پر بہت سختی سے حملہ کر کے انہیں بھاگنے پر مجبور کر دیا۔

## اسکندر کی شکست

اس کے بعد ہرقانوس اور انطفتر نے کینانوس سپہ سالار روم سے مدد چاہی جو فمقیوس کے بعد بلاد ارمن کا ناظم ہو کر آیا تھا لہٰذا وہ ان دونوں کی مدد کے لئے بلاد ارمن سے ارض مقدس کی طرف آیا۔ اسکندر نے کمال مردانگی سے اس کا مقابلہ کیا لیکن مقابلے سے پہلے اس کے حصے میں شکست لکھی جا چکی تھی، اس کی نئی کوششوں نے اسے کوئی فائدہ نہیں پہنچایا۔ وہ میدان جنگ سے شکست اٹھا کر قلعہ اسکندرونہ میں پناہ گزین ہو گیا۔ یوں ہرقانوس نے بیت المقدس پہنچ کر اس پر قبضہ حاصل کر لیا۔ ادھر کینانوس سپہ سالار روم نے اسکندر کا تعاقب کیا اور قلعہ اسکندرونہ پر پہنچ کر اس کا محاصرہ کر لیا۔ اسکندر نے مجبور ہو کر امن کی درخواست کی جسے کینانوس نے فوراً قبول کر لیا۔

## ارستبلوس کا بھاگ جانا

انہیں جنگوں کے دوران ارستبلوس اپنے لڑکے انطفقوس کے ہمراہ قید خانہ رومہ سے بھاگ گیا۔ وہ پھر ایک گروہ کثیر جمع کر کے کینانوس کے مقابلے پر آیا لیکن اس کی قسمت نے اب بھی مدد نہیں کی۔ وہ پہلی ہی لڑائی میں گرفتار ہو گیا۔ کینانوس نے اسے دوبارہ رومہ کے قید خانے میں بھیج دیا پھر وہ اسی قید خانے میں اس زمانے تک رہا جب تک کہ روم پر قیصر کو غلبہ حاصل نہیں ہوا۔ کچھ عرصہ بعد جب روم کو قیصر کے مقابلے کی ضرورت پیش آئی اور فمقیوس رومہ کے باہر قیصر کی لڑائی کے لئے لشکر جمع کر رہا تھا تو ارستبلوس دوبارہ قید خانہ سے نکل کھڑا ہوا، اس مرتبہ اس کے ہمراہ چند سرداران لشکر بھی قید خانہ سے نکل آئے تھے۔ اس نے دوبارہ بارہ ہزار سپاہیوں کی معیت میں ارمن اور یہود پر فمقیوس کی اطاعت سے روکنے کی غرض سے حملہ کیا۔ فمقیوس نے انطفتر کو اس کے مقابلے اور گرفتاری کے بابت خطوط لکھے تو اس نے یہود کے چند آدمیوں کو ارستبلوس کی طرف روانہ کیا جنہوں نے بلاد ارمن میں چند دن بعد موقع پا کر ارستبلوس کو زہر دے دیا۔ اس کے بعد کینانوس کی تحریک و تحریر سے شیخ یعنی رومہ کے حکمران نے ارستبلوس کے بقیہ لڑکوں کو آزاد کر دیا۔

## شاہ مصر کا ہٹنا

ابن کریون لکھتا ہے کہ ان ہی دنوں میں اہل مصر نے اپنے بادشاہ تلمائی سے باغی ہو کر اسے تخت سے اتار دیا اور روم کو خراج دینا بند کر دیا تھا پھر روم نے مصر پر فوج کشی کر دی۔ انطفتر نے بزور تیغ ان پر فتحیابی حاصل کر لی پھر تلمائی کو دوبارہ حکومت کی کرسی پر بٹھایا۔ اس نے اس کی سلطنت کے کاروبار کو درست کیا پھر کینانوس ارض مقدس کی طرف واپس ہوا وہ ہرقانوس کی قدس کی حکومت اور انطفتر کو اس کی وزارت کا عہدہ دے کر رومہ واپس لوٹ آیا۔

## ہیکل پر عرنبوس کا قبضہ

ابن کریون لکھتا ہے کہ ان واقعات کے بعد فارس اور روم میں جھگڑا پیدا ہو گیا۔ روم نے فارس سے جنگ کے لئے اپنے مشہور سپہ سالار عرنبوس نامی کو روانہ کیا۔ وہ جس وقت بیت المقدس ہو کر گزرا تو ہیکل میں داخل ہوا اور کاہنوں سے ہیکل کا مال و اسباب طلب کیا۔ عازر کاہن اعظم نے کہا ''کینانوس اور فمقیوس نے ہیکل کے ساتھ کبھی ایسا کام نہیں کیا۔'' عرنبوس نے پہلے یہودیوں سے ہیکل کا مال نہ لینے کا وعدہ کر لیا مگر جس وقت اس نے ان پر قابو پا لیا تو فوراً ہیکل کے تمام تحائف، اسباب، بادشاہوں کی نذریں اور جمیع آلات و ظروف جو ابتداءِ زمانہ عمارت سے اس وقت تک چڑھائے آتے رہتے تھے، اپنے قبضے میں لے لئے۔

## فارس کی آمد

اس کے بعد عرنبوس جنگ فارس پر چلا گیا۔ فارس نے اسے شکست دے کر تمام وہ چیزیں جو اس نے ہیکل سے اٹھائی تھیں، چھین لیں۔ وہ پھر

بلاد ارمن، دمشق، حلب اور ان کے اطراف و جوانب پر قابض ہو گئے۔ اس واقعہ کی خبر جس وقت شاہ روم کو ملی تو اس نے کسنا نامی سپہ سالار کو ایک عظیم الشان لشکر کے ساتھ روانہ کیا۔ کسنا، ارمن کے بلاد مغلوبہ سے گزر کر بیت المقدس کی طرف گیا، اس وقت وہاں یہودیوں اور ہرقانوس اور انطفتر سے لڑائی چھڑی ہوئی تھی۔ کسناء نے ہرقانوس اور انطفتر کی مدد کی جس کے بعد ہرقانوس کو یہودیوں پر غلبہ حاصل ہو گیا۔ وہ پھر لشکر فارس سے لڑنے کے لئے بڑھا اور انہیں پہلے ہی لڑائی میں شکست دے کر روم کا مطیع بنا دیا۔ اس طرح اس نے ان بائیس بادشاہوں کو جو روم سے باغی ہو گئے تھے، پھر روم کا مطیع اور باجگزار بنایا۔ مگر جب کسنا ان کے ملک سے واپس ہوا تو انہوں نے دوبارہ بدعہدی کر دی۔

## یولیاس قیصر (جولیس سیزر)

ابن کریون لکھتا ہے کہ اس کے بعد قیاصرہ کا دور شروع ہو گیا اور یولیاس روم کا حکمران ہوا چونکہ اس کی ماں حالت حمل میں مرگئی تھی اور یہ اپنی ماں کا پیٹ پھاڑ کر نکالا گیا تھا، اس وجہ سے اسے لوگوں نے قیصر کا لقب دیا تھا۔ قیصر ان کی زبان میں کاٹنے والے کے معنی میں مستعمل ہوتا ہے۔ علاوہ ازیں اسے یولیاس اس وجہ سے بھی کہتے ہیں کہ یہ ماہ یولیہ میں پیدا ہوا تھا جو ان کا پانچواں مہینہ تھا۔ یولیہ کے معنی پانچویں کے بھی ہیں۔ اس سے پہلے ہم تحریر کر چکے ہیں کہ روم کی حکومت جمہوری تھی جس میں تین سو بیس رکن تھے اور ایک شیخ (صدر نشین) کے ذریعے سے حکومت قائم تھی۔ جب قیصر بڑا ہوا اور شیخ (صدر نشین) نے اس کی شجاعت اور بہادری کو دوسروں سے بدرجہا زیادہ دیکھا تو وہ اس کو بھی لشکروں کا سپہ سالار بنا کر دوسرے ممالک پر چڑھائی کے لئے بھیجنے لگا۔ ایک مرتبہ اسے بلاد مغرب کی طرف روانہ کیا تو اس نے بلاد مغرب کو نہایت آسانی اور مردانگی سے فتح کیا۔ جب وہ وہاں سے واپس ہوا تو اس نے اپنے کو بادشاہ کے لقب سے مشہور کر لیا۔

## قیصر کے حملے

لیکن روم کے اراکین نے قیصر کو اس خطاب کے اختیار کرنے سے منع کیا اور یہ وجہ بیان کی کہ شروع زمانہ حکومت سے روم کی حکومت جمہوری ہے اور اس کے خلاف کوئی اقدام کرنا مناسب نہیں ہے۔ اس سے پہلے فمقیوس نے بلاد شرق کو فتح کیا اور یہودیوں کو مطیع کیا تھا لیکن اس نے بھی اس کی خواہش نہیں کی تھی۔ قیصر یہ سن کر خاموش ہو گیا لیکن ایک روز موقع پا کر اس نے ممبران روم پر حملہ کر دیا اور انہیں قتل کر کے تن تنہا روم کا بادشاہ بن بیٹھا۔ اس نے پھر اپنے کو قیصر کے لقب سے مشہور کر کے فمقیوس پر بھی حملہ کر دیا، یہ ان دنوں مصر میں تھا۔ قیصر نے اس پر فتح پائی اسے گرفتار کر کے قتل کر ڈالا۔ جب اس نے مصر سے واپسی کے وقت اس کے اطراف و جوانب میں فمقیوس کے جنگی افسروں کو پھیلا دیکھا تو ان پر بھی حملہ کر دیا اور پھر بلاد ارمن کی طرف ہو کر گزرا۔

## متر واث سے صلح

ان دنوں ارمن میں متر واث بادشاہ حکومت کر رہا تھا جس نے قیصر کی اطاعت قبول کر لی اور اس کے حکم سے آرمینوں کو لے کر ہرقانوس سے لڑنے کے لئے چلا۔ ہرقانوس، بادشاہ یہود نے عسقلان میں اس کا مقابلہ کیا۔ لڑائی میں آرمینوں کو شکست ہوئی اور انطفتر اور یہودیوں کے لشکر نے فتح یابی کے ساتھ مصر پر قبضہ کر لیا۔ جب اس کی خبر قیصر کو ہوئی تو اس نے انطفتر کو بلا بھیجا۔ انطفتر متر واث کے ہمراہ قیصر کے دربار میں حاضر ہوا۔ قیصر نے اس کا عذر سن کر اسے عہدہ ہائے جلیلہ دینے کا وعدہ کر لیا۔

## انطفنوس کا قتل

اس سے پہلے انطقنوس بن ارستبلوس نے قیصر سے ہرقانوس کی شکایتیں کی تھیں اور یہ بتایا تھا کہ ہرقانوس نے اس کے باپ کو اس وقت قتل کیا جبکہ اہل رومہ نے فمقیوس کو اس کی لڑائی پر روانہ کیا تھا لیکن اسے انطقنوس کی شکایت سے کوئی برہمی نہ پیدا ہوئی۔ ایک روز ہرقانوس اور انطفتر نے آکر

میں سازش کر کے انطقوس کو زہر دے دیا۔ کچھ عرصہ بعد قیصر نے انطفتر کو اپنے لشکر کا سپہ سالار مقرر کر کے فارس کی جنگ پر بھیج دیا۔

## انطفتر اور ہرقانوس کی حکمرانی

اس جنگ میں انطفتر مختلف حالتوں میں مختلف مقامات پر طرح طرح کی مصیبتوں میں گرفتار ہوتا رہا لیکن تمام مصائب سے بچتا ہوا جب بلاد فارس سے واپس ہوا تو قیصر نے ہرقانوس اور انطفتر کو ارض مقدس کی حکومت پر بحال کر کے واپس کر دیا۔ لیکن اس وقت ہرقانوس ضعیفی کی وجہ سے لڑائیوں کے کام نہ رہا۔ اس وجہ سے انطفتر امور سلطنت میں پیش پیش ہو گیا۔ اس نے جلد ہی اپنے ایک لڑکے فیسلو کو ارض مقدس کا ناظم اور دوسرے لڑکے ہیرودس کو جبل الخلیل کا عامل مقرر کر دیا۔ اسی طرح جب کوئی لڑکا انطفتر کے خاندان کا بڑا ہوتا تھا تو وہ اسے شام کے کسی صوبے کی حکومت دے دیتا تھا۔ رفتہ رفتہ ہرقانوس کے تمام مقبوضہ علاقوں میں انطفتر کے لڑکے حکمران بن گئے۔

## خرقیا کا مر جانا

انہیں دنوں ایک سرحدی پہاڑی میں خرقیا نامی ایک آدمی یہودیوں کا ایک گروہ لئے ہوئے سکونت پذیر تھا۔ وہ وقتاً فوقتاً موقع پا کر ارمن پر حملہ کر کے ان کا مال و متاع لوٹ لے جاتا تھا۔ جب اس کا ظلم و ستم حد سے بڑھ گیا تو ارمن کے والی سفیوس (قیصر کے چچازاد بھائی) نے ہیرودس والی جبل خلیل سے خرقیا کی شکایت کی۔ ہیرودس نے ایک لشکر خرقیا کی گوشمالی کے لئے بھیج دیا۔ اتفاق سے اس لڑائی میں خرقیا گرفتار ہو کر قتل کر ڈالا گیا۔ جب ہیرودس نے سفیوس کو اس واقعہ سے مطلع کیا تو اس نے ہیرودس کا شکریہ ادا کیا اور تحائف بھیجے مگر ارض مقدس کے یہودیوں کو ہیرودس کا یہ فعل شاق گزرا، وہ لوگ پھر جمع ہو کر ہرقانوس کے پاس آئے اور ہیرودس کے ظلم کی شکایت کی۔ اس نے قصاص کے لئے مجلس حکام میں طلب کیا چنانچہ اس قضیہ کے فیصلہ کرنے کے لئے ایک مجلس منعقد کی گئی جس میں یہودیوں کے ستر شیخ مقدمے کی سماعت کے لئے جمع کئے گئے۔ ہیرودس مسلح تیور چڑھائے ہوئے مجلس میں آیا۔ ہرقانوس ہیرودس کے چڑھے ہوئے تیور دیکھ کر گھبرا گیا اور اس نے مقدمے کی سماعت اور اس کا فیصلہ ہونے سے قبل ہی مجلس برخواست کر دی۔ یہودی اس بات سے کشیدہ خاطر ہو گئے۔ اس کے بعد ہیرودس بلاد ارمن کی طرف چلا گیا اور سفیوس نے اسے اپنا مدار المہام بنالیا۔

## تجدید معاہدہ

ان واقعات کے بعد ہرقانوس نے قیصر سے تجدید عہد کی درخواست کی، قیصر نے اس کی گزارش کو قبولیت کا خلعت مرحمت کیا اور یہ حکم دیا کہ اہل ساحل مابین صیدا و غزہ اپنا خراج ارض مقدس روانہ کیا کریں اور یہودیوں کو تمام وہ علاقے واپس دے دیئے جائیں جو اس سے پہلے ان کے قبضہ میں فرات اور اطراف لاذقیہ تک تھے اور جنہیں بنی حشمنائی نے بزور تلوار دبا لیا تھا، وہ انہیں اس لئے واپس کر دیئے جائیں کیونکہ فمقیوس نے اس معاملے میں ان پر سخت ظلم کئے تھے۔ یہ عہد نامہ تانبے کے پتروں پر رومی اور یونانی زبانوں میں لکھا گیا اور صور، صیدا کی شہر پناہ کے دروازوں پر لٹکا دیا گیا۔ اس طرح ہرقانوس کی حکومت از سر نو قائم کر دی گئی۔

## قیصر کا مارا جانا

ابن کریون لکھتا ہے کہ کچھ عرصے بعد قیصر بادشاہ روم اور انطفتر وزیر ہرقانوس قتل کر ڈالے گئے۔ قیصر کے قتل کا واقعہ اس طرح پیش آیا کہ کیساوس نامی سپہ سالاران فمقیوس سے ایک آدمی نے بحالت غفلت اس پر حملہ کر کے ایک ہی وار سے اسے قتل کر ڈالا۔ اس نے پھر زمام حکومت اپنے ہاتھ میں لے کر لشکر جمع کر کے دریا عبور کیا اور بلاد اشیت کو فتح کرتا ہوا بیت المقدس کی طرف گیا۔ اس نے اہل قدس سے ستر سونے کے حقے طلب کئے چنانچہ انطفتر اور اس کے لڑکوں نے یہود سے لے کر وہ اسے پیش کئے۔ کیساوس پھر ارض مقدس سے واپس ہو کر مقدونیہ کی طرف آیا اور

وہیں مقیم رہا۔

## انطفتر کا مارا جانا

انطفتر کے قتل کا واقعہ یہ ہوا کہ یہود کی خواہش کے مطابق کیساوس واپسی کے وقت اپنا ایک سپہ سالار ملیکا نامی ارض مقدس چھوڑ گیا تھا۔ کچھ عرصے بعد اس میں اور انطفتر میں ناچاقی پیدا ہو گئی۔ ملیکا نے موقع پا کر چند یہودیوں کی سازباز سے انطفتر کو زہر دے دیا۔ ہیرودس یہ واقعہ سن کر ہرقانوس کو قتل کرنے ارض مقدس آیا لیکن فیسلو نے اس قصد سے باز رکھا۔

## کیساوس اور ملیکا

اس دوران میں کیساوس مقدونیہ سے صور کی طرف چلا، تو ہرقانوس اور ہیرودس اس سے ملنے کے لئے گئے۔ وہاں اس کے سپہ سالار ملیکا نے شکایت کی اور انطفتر کے قتل کے واقعات بیان کئے جس پر کیساوس نے ملیکا کے قتل کا حکم دے دیا۔ یوں ملیکا قتل کر دیا گیا۔ اس کے بعد کینانوس برادرزادہ قیصر اور اس کا سپہ سالار انطیوس اپنے لشکر کے ہمراہ کیساوس سے لڑنے کے لئے نکلے۔ مقدونیہ کے قریب صف آرائی ہوئی، کیساوس جنگ میں ناکام رہا اور اسے گرفتار کر کے قتل کر ڈالا گیا۔ کینانوس نے پھر اپنے چچا کی جگہ پر متمکن ہو کر اپنے کو اپنے چچا او عشطش قیصر کے نام سے موسوم کیا۔

## معاہدے کی درخواست

اس فتح کے بعد ہرقانوس، بادشاہ یہود نے کینانوس کی خدمت میں کچھ تحائف روانہ کئے جن میں ایک تاج طلائی مرصع بھی تھا۔ اس نے پھر اس سے تجدید عہد کی درخواست کی اور ان قیدیوں کی آزادی کا خواستگار ہوا جو زمانہ کینانوس سے قید تھے۔ اس کے علاوہ ان رعایتوں کا طالب بھی ہوا جو اس سے پہلے کینانوس کے چچا قیصر نے یہود کو دے رکھی تھیں۔ اور عشطش قیصر نے ہرقانوس کی ساری درخواستیں منظور کر لیں۔ اس کے بعد وہ انطیانوس کو ہمراہ لئے ہوئے بلاد ارمن دمشق اور حلب کی طرف گیا۔

## کلبطرہ (قلوپطرہ) کا ذکر

کلبطرہ ملکہ مصر نے پھر (جو ایک ساحرہ عورت تھی) قیصر سے ملاقات کی اور امن کی خواستگار ہوئی۔ قیصر نے اسے امن دیا اور بعد میں اس سے شادی کر لی۔ اسی مقام پر چند لوگوں نے ہیرودس اور اس کے بھائی فسیلو کی شکایتیں کیں، ہرقانوس نے ان کی تردید کی، جس پر انطیانوس نے شکایت کرنے والوں کی گرفتاری کا حکم دیا چنانچہ ان لوگوں میں سے اکثر گرفتار ہو کر قتل کر ڈالے گئے۔ اس کے بعد ہیرودس اور اس کا بھائی فسیلو اپنے دارالحکومت واپس آیا اور اپنے باپ کے بدلے ہرقانوس کی سلطنت کا انتظام کرنے لگا۔ اس کے بعد انطیانوس نے بلاد فرس پر حملہ کر کے ان کے سرسبز میدانوں کو اپنے فتح مند گھوڑوں سے روند ڈالا۔ ان کے ملوک کو زیر وزبر کیا اور رومہ تک کو بزور تیغ فتح کر لیا۔

## ارض مقدس پر حملہ انطقنوس

ابن کریون لکھتا ہے کہ انہی واقعات کے دوران میں انطقنوس یہودیوں کی ایک جماعت کے ساتھ گیا اور یہ درخواست پیش کی کہ اگر اس کے چچا ہرقانوس کی سلطنت چھین کر مجھے دی جائے اور ہیرودس اور اس کا بھائی فسیلو قتل کر ڈالے جائیں تو اس کے معاوضے میں کئی سونے کے حصے اور آٹھ سولڑکیاں رؤساء یہود کی خدمت کے لئے پیش کی جائیں گی۔ بادشاہ فارس انطقنوس کی اس درخواست پر ایک جرار لشکر لے کر روانہ ہوا اور اس نے بلاد ارمن کو فتح کر لیا۔ اسے سپہ سالاران روم ملے، اس نے انہیں قتل کر ڈالا۔ اس کے بعد اس نے اپنے سپہ سالار کو اہل فدس کے لشکر کے ساتھ انطقنوس کی معیت میں ارض مقدس میں نماز ادا کرنے اور ہیکل میں نذر و نیاز پہنچانے کے حیلے سے روانہ کیا۔ شہر کے درمیان میں پانچ کران لوگوں

نے شہر کو لوٹنا اور شہریوں کو قتل کرنا شروع کر دیا۔ ہیرودس اس ناگہانی حملے سے گھبرا کر قصر ہرقانوس میں حفاظت کی غرض سے گھس گیا اور فسیلو قلعہ کو ان کے حملوں سے بچاتا رہا۔ اگر چہ اس جنگ کی شکل انطقنوس کے حق میں نتیجہ خیز دکھائی دیتی تھی لیکن یہودیوں کے تیار ہو جانے کے بعد انطقنوس اور سپہ سالار فارس کو جان کے لالے پڑ گئے۔

## ہرقانوس کی بری حالت

لیکن اس موقعہ پر انطقنوس کا ایک فقرہ چل گیا، وہ یہ تھا کہ وہ جنگ سے دست کش ہو کر شاہی محل کے قریب گیا اور ہرقانوس و ہیروس کو فریب دینے لگا۔ ہرقانوس اور فسیلو تو دونوں اس کے فقرے میں آ گئے اور اس کے ساتھ شاہ فارس کی خدمت میں حاضر ہونے کے لئے چلے لیکن ہیرودس نے اس کی ایک بھی نہیں سنی، وہ مسلسل لڑتا رہا۔ اس کے بعد سپہ سالار فارس اور انطقنوس نے مصلحتاً لڑائی موقوف کر دی پھر فسیلو اور ہرقانوس کو لے کر شاہ فارس کی طرف روانہ ہوئے۔ جس وقت وہ بلاد ارمن میں شاہ فارس کے قریب پہنچے تو ہرقانوس اور فسیلو فوراً قید کر لئے گئے۔ فسیلو تو اسی رات قید کی حالت میں مر گیا اور ہرقانوس پابہ زنجیر فارس کی طرف روانہ ہو گیا۔ انطقنوس کو ہرقانوس کی اس بے چارگی پر بھی رحم نہیں آیا۔ اس نے راستے میں اس کے کان کٹوا ڈالے تاکہ وہ کہونت کے قابل نہ رہے۔ پھر شاہ فارس نے اپنے دارالحکومت پہنچ کر ہرقانوس کو آزاد کر دیا یہاں تک کہ ہیرودس نے اسے بلا لیا۔

## ہیرودس کی روم روانگی

اس کے بعد فارس کے بادشاہ نے اپنا ایک سپہ سالار انطقنوس کے ساتھ بیت المقدس پر قبضہ کرنے کے لئے روانہ کیا۔ ہیرودس اس کے آنے کی خبر سن کر اپنے اہل وعیال کو قلعے میں اپنے بھائی یوسف کے پاس چھوڑ کر ارض مقدس سے جبل شرات کی طرف چلا گیا اور وہاں سے پھراتا ہو قیصر کے پاس جانے کی غرض سے مصر پہنچا۔ ملکہ مصر (قلوپطرہ) نے اس کی بڑی عزت کی اور اسے کشتی پر سوار کرا کے رومہ کی طرف روانہ کیا۔ ہیرودس رومہ پہنچ کر انطیانوس کے ساتھ اوغشطش قیصر کے دربار میں حاضر ہوا۔ اس نے پھر اسے شاہ فارس کے حملے اور ارض مقدس کے ناگہانی واقعات سے مطلع کیا۔ اوغشطش نے اپنے دامان مرحمت سے اس کے آنسو پونچھے، تاج شاہی پہنایا پھر رومہ میں بڑے تجمل واحتشام سے چاروں طرف پھرایا۔ آگے آگے نقیب اس کے یہ کہتے جاتے تھے کہ اوغشطش قیصر نے اسے بادشاہ بنایا ہے۔ اس کے بعد اوغشطش قیصر نے ایک دربار خاص منعقد کیا اور شیوخ رومہ کے روبرو تانبے کے پتروں پر نیا شاہی فرمان ہیرودس کی بادشاہت کے سلسلے میں لکھوایا۔ وہ ہیرودس کی بادشاہت کا یہی پہلا دن تھا۔

## انطیانوس کی روانگی

اس کے بعد وہ لشکر کے ہمراہ شاہ فارس کی طرف بڑھا۔ انطاکیہ کے قریب پہنچ کر ہیرودس اس سے علیحدہ ہو کر براہ دریا بیت المقدس کی طرف انطقنوس سے لڑنے کے لئے روانہ ہوا۔ انطقنوس اس کی آمد کی اطلاع پا کر ارض مقدس سے نکل کر جبال شرات کی طرف ہیرودس کے اہل وعیال کو گرفتار کرنے کے لئے بڑھا اور قلعے کا محاصرہ کر لیا۔ اس دوران ہیرودس نے پہنچ کر انطقنوس سے جنگ چھیڑ دی۔ یوسف موقع پا کر قلعہ کا دروازہ کھول کر نکل آیا تو انطقنوس پر دوسری طرف سے حملہ کر دیا۔ انطقنوس اس غیر متوقع حملہ کا جواب نہیں دے سکا اور مجبور ہو کر جنگ کے میدان سے پسپا ہو کر بیت المقدس کی طرف بھاگا۔ راستے میں اس کے لشکر کا زیادہ حصہ کام آ گیا۔

## ارض مقدس کا محاصرہ

ہیرودس نے پھر ارض مقدس پہنچ کر اس کا محاصرہ کر لیا۔ انطقنوس نے سپہ سالاران لشکر روم سے ساز باز کرنے کی کوشش کی لیکن ناکام رہا۔ کچھ عرصہ بعد انطیانوس سپہ سالار قیصر کی فارس پر فتحیابی کی خبر آئی اور یہ بھی معلوم ہوا کہ وہ کامیابی کے بعد واپس آ رہا ہے۔ جب وہ فرات کے قریب آیا

تو ہیرودس یہ سن کر اپنے بھائی یوسف کو سیسا سپہ سالار روم کے ساتھ ارض مقدس کے محاصرے پر چھوڑ کر انطیانوس کے استقبال کو روانہ ہوا۔

## شکست ہو گئی

جس وقت ہیرودس دمشق پہنچا، اس وقت یہ خبر مشہور ہوئی کہ اس کا بھائی یوسف ارض مقدس کے محاصرے میں انطقنوس کے سپہ سالار کے ہاتھوں مارا گیا۔ اور اب سیسا سپہ سالار انطیانوس اور لشکر روم پسپا ہو کر دمشق آ رہا ہے۔ ہیرودس یہ پریشان خبر سن کر لوٹ کھڑا ہوا اور انطقنوس کو پہلی ہی لڑائی میں شکست دے کر میدان جنگ سے بھگا دیا۔ وہ پھر ارض مقدس تک اس کا تعاقب کرتا گیا۔

## ارض مقدس پر سیسا کا حملہ

ان سب واقعات میں سیسا بھی ہیرودس کے ہمراہ تھا، یہ لوگ طویل مدت تک بیت المقدس کا محاصرہ کئے رہے، آخر ایک دن چند لشکری شہر پناہ کی دیوار پر کمند ڈال کر چڑھ گئے اور نگہبانوں کو مار کر دروازہ کھول دیا۔ اس طرح ہیرودس اور سیسا نے شہر پر کامیابی کے ساتھ قبضہ حاصل کر لیا۔ سیسا نے پھر یہودیوں کے قتل پر ہاتھ بڑھانا چاہا لیکن ہیرودس نے اسے اس فعل سے یہ کہہ کر باز رکھا کہ "اگر تم میری قوم کو قتل کر ڈالو گے تو مجھے کس پر حکمران بناؤ گے۔" اس بات پر سیسا یہودیوں کے قتل سے باز رہا اور اس نے سارا مال غنیمت یہودیوں کو واپس کر دیا۔ ہیرودس نے ارض مقدس میں تقرب کی نیت سے سونے کا ایک تاج رکھ لیا اور بہت سا مال نذر میں دیا۔

## بنو حشمنائی کا سورج غروب

اس کامیابی کے بعد سپہ سالار سیسا، انطقنوس کو قید کر کے انطیانوس کی طرف روانہ ہوا۔ انطیانوس ان دنوں شام سے مصر آ گیا تھا چنانچہ سیسا انطیانوس سے مصر میں ملا۔ اس کے بعد ہی ہیرودس بھی وہاں آ گیا اس نے سیسا سے اجازت لے کر انطقنوس کو قتل کر دیا اور مملکت یہود پر مستقل حکمران ہو گیا۔ انطقنوس کے مارے جانے سے بنی حشمنائی کی حکومت ختم ہو گئی۔

والبقاء للہ وحدہ۔

باب ۱۶:

# ہیرودس کی حکمرانی کے حالات

حقیقت یہ ہے کہ ہیرودس کی اقبال مندی کا ستارہ اسی وقت سے چمکنے لگا تھا جس وقت سے ہرقانوس پر شاہ فارس نے حملہ کرنے کا ارادہ کرلیا تھا اور اسے اہل فارس گرفتار کر کے اپنے ساتھ لے گئے تھے اور اس کے کان کاٹ ڈالے تھے تا کہ وہ کہونت سے محروم کر دیا جائے چنانچہ یہود نے اسی وجہ سے بعد میں اسے معزول کر دیا۔ جس وقت ہیرودس ارض مقدس کا حکمران ہوا تو اس نے ہرقانوس کو فارس سے بلا کر نہایت تعظیم و تکریم سے عزت کی کرسی پر بٹھایا۔ اس وقت ہرقانوس کی لڑکی اسکندرہ، اسکندر کے عقد میں اور اس کی نواسی مریم نامی ہیرودس کے نکاح میں تھی۔

## عربوں سے امداد لینا

کچھ عرصے بعد ان دونوں کو ہیرودس کی طرف سے شک پیدا ہو گیا۔ جب رفتہ رفتہ ان میں یہ خیال مستحکم ہو گیا کہ ہیرودس ہرقانوس کے قتل کی فکر میں ہے تو اسکندرہ اور مریم نے ہرقانوس کو اس سے آگاہ کر کے بادشاہ عرب کے پاس چلے جانے اور اس کے سایہ امن میں جا کر مقیم ہونے کا مشورہ دیا۔ ہرقانوس نے اس رائے سے اتفاق کرنے کے بعد ایک خط لکھا اور اسے ایک شخص کو دے کر شاہ عرب کی طرف روانہ کیا۔ اس شخص نے اس عداوت سے کہ ہرقانوس نے اس کے بھائی کو قتل کیا تھا۔ ہرقانوس کے خط کو ہیرودس کے روبرو لے جا کر رکھ دیا۔ ہیرودس نے خط پڑھ کر اسے واپس کر دیا اور یہ کہا کہ تم اس خط کو شاہ عرب کے پاس لے جاؤ اور جو کچھ وہ جواب دے اسے میرے پاس لاؤ۔ اس شخص نے ہیرودس کے حکم کی تعمیل کی اور اسے شاہ عرب کا جواب لا کر دے دیا۔ شاہ عرب نے خط میں آدمیوں کے روانہ کرنے کا وعدہ کیا تھا اور مقام قیام بھی متعین کر دیا تھا۔

## بنو حشمنائی کا آخری حکمران

اس کے بعد ہیرودس نے شاہ عرب کے آدمیوں کو اپنے ملازمین کے ذریعے سے گرفتار کرا لیا۔ اس نے پھر یہود کے ستر شیوخ کو ایک جلسے میں اکٹھا کر کے ہرقانوس کو طلب کیا اور اس کے روبرو اس کا خط اور شاہ عرب کا جواب پڑھا اور دکھلایا۔ ہرقانوس سے اس کا کوئی جواب نہ بن پڑا۔ جس پر جرم ثابت ہو گیا۔ اس کی پاداش میں ہیرودس نے ہرقانوس کو اسی وقت مار ڈالا جبکہ وہ اپنی عمر کے اسی مرحلے طے کر چکا تھا اور اس کی حکومت کو چالیس سال گزر چکے تھے۔ یہی ملوک بنی حشمنائی کا آخری بادشاہ تھا۔

## اسکندر کی آمد

اسکندر ابن ارسطبلوس کا ایک لڑکا ارسطبلوس بہت حسین اور خوبصورت تھا۔ وہ اپنی ماں اسکندرہ کی کفالت میں پرورش پا رہا تھا جس کی ایک بہن ہیرودس کے عقد میں تھی جیسا کہ ہم بیان کر چکے ہیں۔ اسکندر کی ماں اور بہن دونوں یہ چاہتی تھیں کہ اسکندر اپنے (نانا) ہرقانوس کی جگہ بیت المقدس کا کاہن مقرر کیا جائے لیکن ہیرودس نے کہونت کو بنی حشمنائی کو منتقل کرنے سے بچانے کے لئے عام کاہنوں میں سے ایک شخص کو کاہن اعظم مقرر کر دیا۔ یہ امر اسکندرہ بنت ہرقانوس اور اس کی لڑکی مریم زوجہ ہیرودس کو ناگوار گزرا۔ اس وقت کیونکہ اسکندریہ اور ملکہ مصر کلبطرہ میں مراسم اتحاد تھے، اس وجہ سے اسکندرہ کلبطرہ کے توسط سے اس کے شوہر انطیانوس کی سفارش ہیرودس کے پاس لائی۔ اس وقت ہیرودس نے یہ عذر پیش کیا" کاہنین معزول نہیں کئے جاتے۔ بفرض تقدیر اگر ہم کاہنوں کو معزول کرنے کا خیال کریں گے تو ہمارے مذہب والے ہماری مخالفت کریں گے۔" اس کے

بعد اسکندرہ نے انطیانوس کے سفیر سے سازش کر لی اور اسے تحائف اور ہدایا دے کر اس امر کا اقرار لے لیا کہ وہ انطیانوس کو ہیرودس کے خلاف بھڑکائے گا اور ارستبلوس کو اپنے پاس طلب کر لے گا۔

## کاہن اعظم بنتا ہے

چنانچہ جب انطیانوس کا سفیر ارض مقدس سے واپس آیا تو اس نے انطیانوس کے کان بھرنے شروع کر دیئے اور اسے ارستبلوس کے حسن کا ایسا گرویدہ کر دیا کہ اس نے ہیرودس سے ارستبلوس کو طلب کر لیا اور نہ بھیجنے کی صورت میں ہیرودس کو اپنی ناراضی کی دھمکی دی۔ ہیرودس اس سے زیادہ چالاک تھا، وہ پہلے یہ انتظام کر چکا تھا کہ کاہن اول کو معزول کر کے ارستبلوس کو کاہن اعظم بنا لیا تھا، لہٰذا اس وجہ سے پہلے یہ معذرت پیش کی کہ کاہن بیت المقدس چھوڑ کر سفر نہیں کر سکتا اور اگر میں اس امر پر راضی بھی ہو جاؤں گا تو یہود اس کی سخت مخالفت کریں گے۔ اس کے بعد انطیانوس کو ارستبلوس کا خیال جاتا رہا پھر اس نے کوئی تحریک نہ کی۔

## اسکندرہ کا گرفتار ہونا

ان واقعات کے بعد ہیرودس در پردہ اسکندرہ بنت ہرقانوس کی نگرانی کرنے لگا۔ کچھ عرصہ بعد اسکندرہ کا ایک خط ہیرودس کے ہاتھ آ گیا جو اس نے ملکہ کلبطرہ کے نام روانہ کیا تھا اور جس میں لکھا تھا کہ ''آپ دو کشتیاں چند آدمیوں کے ہمراہ ساحل یافا پر بھیج دیجئے، میں اپنی لڑکی کے ہمراہ دو تابوتوں میں بہ شکل میت نکل آؤں گی۔'' ہیرودس یہ خط پا کر قبرستان میں ان تابوتوں کا منتظر رہا۔ جب وہ تابوت اس طرف سے ہو کر گزرے، تو اس نے انہیں گرفتار کر لیا لیکن پھر اسے معاف کر دیا۔

## ارستبلوس کا قتل

اس کے بعد اسے یہ معلوم ہوا کہ ارستبلوس نے عید مظال میں مذبح میں جا کر لباس قدس پہنا تھا جس کی وجہ سے عام لوگوں کا میل جول اس کی طرف زیادہ ہو گیا ہے۔ اس پر ہیرودس کو اس سے کشیدگی پیدا ہو گئی اور وہ در پردہ ارستبلوس کے قتل کی فکر کرنے لگا۔ جب ہیرودس ماہ نیسان میں ریحا گیا تو اس نے اپنے ہمراہیوں اور مصاحبوں کو وہیں طلب کیا جن میں کہ ارستبلوس بھی تھا۔ ارستبلوس کو اس وقت تک یہ شائبہ بھی نہیں تھا کہ ہیرودس اس کے قتل کی فکر میں ہے ورنہ وہ نہ ہیرودس کے ساتھ دریا میں نہانے کو اترتا اور نہ اسے ہیرودس کے غلام دریا میں ڈبو دیتے۔ ہیرودس ارستبلوس کے غرق ہو کر مرنے سے بظاہر سخت رنجیدہ ہوا اور اس نے بڑے تجسس سے لاش نکلوائی اور معقول طور سے تجہیز و تکفین کی بہر حال ارستبلوس صرف سترہ برس کی عمر میں مر گیا۔ اسی وقت سے اسکندرہ اور اس کی لڑکی مریم زوجہ ہیرودس اور ہیرودس کی ماں بہنوں میں ناچاقی پیدا ہو گئی اور باہم شکوہ و شکایت کے دروازے کھل گئے۔

## اوغشطش اور انطیانوس میں اختلاف

ابن کریون لکھتا ہے کہ اس کے بعد انطیانوس نے کلبطرہ سے عقد کر کے مصر پر قبضہ کر لیا۔ وہ عورت چونکہ ساحرہ تھی لہٰذا اس نے بزور سحر انطیانوس کو ان بادشاہوں کے قتل و قید اور ان کے ملک لینے پر آمادہ کیا جو روم کے مطیع اور باجگزار تھے اور ان میں ہیرودس بھی تھا۔ لیکن اس وقت انطیانوس ہیرودس کے خلاف اوغشطش قیصر کے خوف سے کوئی کارروائی نہیں کر سکتا تھا کیونکہ اوغشطش قیصر، ہیرودس کی بے حد عزت کرتا تھا۔

## ہیرودس کے خلاف ساز باز

کچھ عرصے بعد انطیانوس نے ہیرودس کو اوغشطش قیصر کے خلاف ابھار کر عہد شکنی پر آمادہ کر دیا اور اسے طلب کر کے عرب سے لڑنے کو بھیج دیا۔ اس نے اس کے ہمراہ انتیاون سپہ سالار قلوبطرہ کو بھی روانہ کیا اور اسے یہ ہدایت کر دی کہ جس وقت لڑائی ہو رہی ہو، میدان جنگ سے ہیرودس

کو تنہا چھوڑ کر بھاگ آنا تاکہ ہیرودس کو اس کے مخالفین مار ڈالیں۔ وہ بھی بھاگ کھڑا ہوگا تو اس پر شکست کا الزام قائم کر کے اسے با آسانی تخت حکومت سے علیحدہ کر دیا جائے گا چنانچہ امتیادون سپہ سالار نے ایسا ہی کیا لیکن ہیرودس ایک سخت اور خونریز لڑائی کے بعد کامیاب ہو کر ارض مقدس کی طرف واپس ہوا۔ اس کامیابی کے بعد اطراف و جوانب کے سرحدی بادشاہوں نے اس سے مصالحت کر لی مگر عرب نے اطاعت قبول نہ کی۔ کچھ عرصہ بعد ہیرودس پھر عرب سے لڑنے کے لئے گیا اور ان پر برائے نام خراج مقرر کر کے واپس آ گیا۔

انطیانوس نے جن دنوں ہیرودس کو عرب سے لڑائی کرنے کے لئے روانہ کیا تھا، انہیں دنوں خود رومہ کی جانب چلا گیا تھا اور قیصر سے لڑائی چھیڑ دی تھی۔ آخر کار ایک لڑائی میں اوغشطش قیصر نے انطیانوس کو گرفتار کر کے مار ڈالا اور اس کے بعد وہ مصر کی طرف بڑھا۔

## قیصر سے آمنا سامنا

ہیرودس کو اس کی پیش قدمی سے سخت اندیشہ پیدا ہوا کیونکہ وہ انطیانوس کا مطیع تھا مگر اس کے باوجود اس نے اوغشطش قیصر کی ملازمت حاصل کرنے کی غرض سے پہلے اپنی ماں اور بہن کو قلعہ شرات میں اپنے بھائی کے پاس اس کے بعد اپنی بی بی مریم اور اس کی ماں اسکندرہ کو قلعہ اسکندرونہ میں اپنے بہنوئی یوسف کے پاس بھیج دیا۔ اس نے اہل صور میں سے ایک شخص کو جس کا نام سوما تھا، اپنی بیوی کے ہمراہ کر دیا اور یہ بھی کہہ دیا کہ اگر قیصر مجھے قتل کر ڈالے تو تم میری بیوی اور ساس کے قتل کرنے میں تاخیر نہ کرنا۔ اس کے بعد وہ کچھ تحائف اور ہدایا لے کر قیصر کی خدمت میں حاضر ہوا۔ اوغشطش اس سے انطیانوس کا ساتھ دینے کی وجہ سے کشیدہ خاطر تھا چنانچہ جب یہ قیصری دربار میں حاضر ہوا تو قیصر اسے تیز نگاہوں سے دیکھ کر طیش میں آ گیا اور اس نے لپک کر اس کے سر سے تاج اتار لیا مگر ہیرودس نے کہا "اے قیصر میں انطیانوس کا مطیع و محب آپ کی عداوت کی وجہ سے نہیں تھا بلکہ عربوں سے جنگوں کی وجہ سے میں نے اس سے مراسم پیدا کر لئے تھے۔ اگر آپ میرا تاج اتار لیں گے تو کوئی شخص مجھے سرفراز نہیں کر سکتا اور اگر مجھے بحال رکھیں گے تو میں مشکور رہوں گا۔"

قیصر اس تقریر سے خوش ہو گیا، اس نے پھر اسے نہایت عزت سے مہم مصر پر اپنے لشکر کا سپہ سالار مقرر کر کے روانہ کیا۔ جب ہیرودس نے مصر پر قبضہ حاصل کر کے قلبطرہ کو قتل کر ڈالا تو قیصر نے ہیرودس کو وہ تمام ممالک دے دیئے جو انطیانوس کے قبضہ میں تھے۔ ان واقعات کے بعد ہیرودس اپنے دارالسلطنت ارض مقدس کی طرف واپس آیا اور قیصر روم کی طرف چلا گیا۔

## سازش ہوتی ہے

ابن کریون لکھتا ہے کہ ہیرودس کے ارض مقدس میں آنے کے بعد اس کے متعلقین قلعہ اسکندرونہ سے اپنے بہنوئی یوسف اور صوما صوری کے ہمراہ بیت المقدس آئے۔ انہوں نے کیونکہ ہیرودس کا راز اور ہرقانوس اور ارستبلوس کے واقعات قتل ہیرودس کی بیوی اور ساس سے کہہ دیئے تھے اس وجہ سے وہ دونوں صوما صوری کی بے حد ممنون اور اس سے مانوس ہو رہی تھیں۔ اس کے بعد ہیرودس کی بہن نے اس کی بیوی مریم کو سوما صوری کے ساتھ متہم کیا لیکن ہیرودس کو اس امر کا یقین نہیں آیا کیونکہ اولاً ان دونوں میں پہلے سے جھگڑا چلا آ رہا تھا اور ثانیاً ہیرودس کو اپنی بیوی کی پاک دامنی پر پورا پورا بھروسہ تھا۔

## دونوں کا خاتمہ

کچھ عرصہ بعد ہیرودس کو سوما صوری اور اس کے بہنوئی کی سازش کا پتہ چل گیا تو اس کا وہ شبہ قوی ہو گیا جو اس کی بیوی کی طرف سے اس کی کن نے پیدا کرنا چاہا تھا لیکن اس کے باوجود وہ تاہم تامل اور غور سے کام لیتا رہا یہاں تک کہ بعض عورتوں نے اس کی بہن کے اشارے سے یہ بیان کیا "مریم تیرے کھانے میں سوما اور یوسف کی سازش سے زہر ملانا چاہتی ہے" ہیرودس نے اس کی خفیہ تحقیقات کی، جب اسے پتہ چلا کہ یہ بات درست ہے تو اس نے اپنے بہنوئی یوسف اور سوما صوری کو اسی دن قتل کر ڈالا۔

## خواتین کا قتل

اس نے پھر اپنی بیوی کو پہلے تو چھوڑ دیا مگر پھر کچھ سوچ کر اسے بھی مار ڈالا اگر چہ بعد میں اپنے کیے پر پشیمان ہوا۔ اس کے بعد اسی قسم کی افواہی خبریں اس کی ساس اسکندرہ کے نسبت بھی سنی گئیں لہٰذا اس نے اسے بھی قید حیات سے آزاد کر کے دوسرے عالم میں پہنچا دیا۔ اس نے پھر اروم میں اپنے بہنوئی کی جگہ ایک دوسرے شخص کو مقرر کر گیا۔ جس کا نام کرسوس تھا، اس نے اسی کے ساتھ اپنی بہن کا عقد بھی کر دیا۔

## کرسوس کا خاتمہ

کرسوس اروم پہنچ کر دین موسوی سے منحرف ہو گیا اور اس مذہب کو ترک کر دیا جس کی تعلیم اسے ہرقانوس نے دی تھی اس نے پھر اہل روم کو بت پرستی کی طرف مائل کر دیا اور ہیرودس کی بہن کو طلاق دے دی۔ ہیرودس کی بہن پھر اپنے بھائی کے پاس چلی آئی اور اسے ان تمام واقعات سے مطلع کیا۔ اس نے یہ بھی بتایا کہ کرسوس کے پاس بنی حشمنائی کے وہ لوگ جمع ہو رہے ہیں جو بارہ برس سے سلطنت وحکومت کی خواہش کر رہے ہیں۔ ہیرودس یہ خبریں سن کر برہم ہوا اور اسی وقت اروم کی طرف بڑھا، اس نے وہاں پہنچ کر کرسوس کو گرفتار کر کے فوراً قتل کر ڈالا۔

## سازشیوں کا خاتمہ

اس نے پھر بنی حشمنائی کے ان لوگوں کو سر دربار طلب کیا اور ان کے لئے سزائے موت تجویز کی جو کہ کرسوس کے پاس ملک وسلطنت کے لالچ میں جمع ہو رہے تھے۔ اس نے ان کے علاوہ یہودیوں کے چند اور نامی سرداروں اور رئیسوں کو قتل کیا جو اس کے خلاف کرسوس سے سازش رکھتے تھے۔ اس واقعے کے بعد ہیرودس کی حکومت مستحکم ہوئی اور لوگوں پر اس کا رعب چھا گیا۔

## عوام میں ناراضی کے جذبات

اس کے بعد ہیرودس میں بھی بے دینی آ گئی، وصایاء توریت پرستی سے عمل کرنے لگا، اس نے پھر ارض مقدس کی شہر پناہ درست کرائی اور ایک بڑا سا مکان بنوا کر اس میں مختلف قسم کے صحرائی جانور چھوڑ دیئے۔ اس میں کبھی کبھی ان جانوروں سے لڑنے کے لئے انسان چھوڑ دیئے جاتے تھے۔ عام لوگوں کو اس کا یہ فعل ناگوار گزرا۔ اور اہل دولت نے اس کے قتل کی فکر کی تاہم وہ سب ناکام رہے۔ ہیرودس دراصل لوگوں کے حالات معلوم کرتا تھا اور ان کا نگران رہتا تھا اس وجہ سے اس کی ہیبت عوام الناس کی نظروں میں بہت بڑھ گئی۔ اس کے دور حکومت میں یہود میں سے ربانیوں کا بہت دور دورہ تھا۔ گروہ عباد المشہور بہ حسیدیہ کو بھی اس کے کاموں میں دخل تھا جن کی مناحیم نامی پیشوائی کر رہا تھا۔ اس نے اس کے لڑکپن میں ہی حکومت و سلطنت کی پیش گوئی کی تھی اور اس کے قوم کے حق میں دعا کی تھی چنانچہ بعد میں ایسا ہی ہوا۔

## قحط کے آثار

اسی زمانے میں ہیرودس کے دور حکومت میں زبردست قحط پیدا ہوا اور خلق اللہ گرانی اور غلہ دستیاب نہ ہونے کی وجہ سے بھوکوں مرنے لگی۔ اس نے پھر غلے کے اپنے ذخیرے کھول دیئے اور تمام اطراف وجوانب میں غلہ پھیلا دیا۔ قیصر نے بھی قحط کا حال سن کر مصر اور روم کے نواح سے ارض مقدس کی طرف غلہ بھیجنے کی منادی کرا دی۔ وہ پھر براہ دریا غلے سے بھری ہوئی کشتیاں ارض مقدس بھیجنے لگا۔ ہیرودس کو اس سے بہت تقویت مل گئی اور اس نے قحط کا نہایت معقول انتظام اور بندوبست کر لیا۔ وہ بوڑھے، یتیم بچے، بیوہ عورتوں، مساکین، فقراء محتاجین کے لئے روزانہ غلہ پہنچاتا رہا۔ وہ اپنی قوم کے علاوہ دوسرے مذہب کے پچاس ہزار آدمیوں کو بھی روزانہ کھانا دیتا تھا۔ رفتہ رفتہ قحط بالکل ختم ہو گیا۔ اس کے بعد تمام عالم میں اس کا ذکر نیک نامی سے ہونے لگا۔

## ارض مقدس کی از سر نو تعمیر

ابن کریون لکھتا ہے کہ جب اس کی حکومت مستقل ہو گئی اور اس کے غلبے کو لوگوں نے تسلیم کر لیا تو اس نے ارض مقدس کو اسی ہیئت وشکل پر بنانے کا ارادہ کیا جس صورت پر حضرت سلیمانؑ ابن داؤدؑ نے اسے بنوایا تھا کیونکہ جس وقت یہود کورش کی اجازت سے ارض مقدس واپس آئے تھے تو ارض مقدس بنانے کے لئے ایک مقدار معین کر دی گئی تھی جو کہ سلیمان علیہ السلام کی حدود تک نہیں پہنچی تھی۔ ہیرودس نے تعمیر شروع کرنے سے پہلے آلات واسباب اور رضاعین کو چھ برس کی مدت میں جمع کیا اور ایک ہزار کاہنوں کو بیت المقدس کے گرد بٹھا دیا تا کہ اس میں کوئی آنے نہ پائے۔ اس کے بعد اس نے ارض مقدس کو گرا کر جناب سلیمان علیہ السلام کی تعمیر کے مطابق آٹھ برس کے عرصہ میں نئے سرے سے بنوایا اور بعض مقامات پر جیسا اس کے دل نے چاہا، کسی قدر اضافہ بھی کیا۔ جب ارض مقدس تیار ہو گیا تو اس نے قربانیاں کیں اور طویل عرصے تک فقراء ومساکین کو کھانے کھلواتا رہا۔ یہ زمانہ اس کی حکومت کے بہترین زمانوں میں شمار کیا جاتا ہے۔

## ناراضی کا آغاز

ابن کریون لکھتا ہے کہ اس کے بعد اللہ تعالیٰ نے ہیرودس کو اس کی اولاد کے قتل میں مبتلا کر دیا، وہ اس طرح کہ مریم بنت اسکندرہ کے بطن سے اس کے دو لڑکے تھے، ایک کا نام اسکندر اور دوسرے کا ارستبلوس تھا۔ یہ دونوں بھائی اپنی ماں کے قتل کے وقت روم میں رومی زبان سیکھ رہے تھے۔ جب یہ دونوں رومہ سے واپس آئے تو اپنی ماں کے مارے جانے کا حال سنا۔ اس کے بعد انہیں اپنے باپ ہیرودس سے نفرت پیدا ہو گئی۔ ہیرودس کا لڑکا ایک اور بھی تھا جو اپنے دادا انطفتر کے نام سے موسوم تھا، اسے اس کی ماں ارسیس نے مریم کی وجہ سے ایک دوسرے شہر میں ٹھہرا رکھا تھا۔ جب مریم قتل کر دی گئی اور ارسیس، ہیرودس کی آنکھوں میں زیادہ عزیز ہوئی تو اس کا لڑکا انطفتر بیت المقدس آ گیا۔ ہیرودس نے پھر اسے اپنا ولی عہد بنا لیا۔ لیکن اس نے مصلحتاً اپنے دونوں بھائیوں سے آمد ورفت اور مراسم برابر جاری رکھے اس خیال سے کہ یہ دونوں اپنے باپ کے قتل کرنے کی فکر میں تھے۔

## صلح ہو گئی

کچھ عرصے بعد ہیرودس ان دونوں سے ناراض ہو کر اوغطش قیصر کی طرف چلا گیا اور اس کے ہمراہ اس کا لڑکا اسکندر بھی تھا۔ دونوں نے اوغطش قیصر سے ایک دوسرے کی شکایت کی مگر اس نے ان میں باہم صلح کرا دی۔ اس کے بعد ہیرودس ارض مقدس واپس آیا اور اس نے اپنی حکومت تینوں لڑکوں میں تقسیم کر دیا۔ اس نے انہیں اور عام آدمیوں کو وصیت کی اور ان سے میل جول نہ رکھنے کا عہد لیا اس خوف سے کہ ان کے باہمی میل جول سے کوئی بات نہ پیدا ہو جائے۔

انطفتر اس کے باوجود بظاہر اپنے دونوں بھائیوں سے ملا رہا لیکن خفیہ طور پر وہ ان کے مخالف کارروائی کرتا رہا۔ اس معاملے میں اس کا چچا فرورا اور اس کی پھوپھی سلومنت بھی شریک تھی۔ انہوں نے اس کے باپ سے اس کے دونوں بھائیوں کی اس قدر شکایت کی کہ اس نے انہیں آزاد کر دیا۔

## ساز باز کا انکشاف

جب اس خبر کی اطلاع ارسلاوش بادشاہ کفتور کو پہنچی جس کی لڑکی اسکندر کے عقد میں تھی تو وہ ہیرودس کے پاس آیا، اس نے پھر اسے اس کے بھائی فرورا اور بہن سلومنت کی سازش سے مطلع کیا۔ ہیرودس پر جب یہ واقعات ظاہر ہوئے تو وہ اپنے بھائی سے بہت ناراض ہوا اور اپنے دونوں لڑکوں اسکندر اور ارستبلوس سے راضی ہو گیا۔ اس نے ارسلاوش کا شکریہ ادا کیا اور وہ اپنے شہر واپس پلٹ گیا۔

## ارستبلوس اور اسکندر کا خاتمہ

لیکن انطفتر اپنی کوششوں اور خفیہ طور پر ان کی مخالفت میں مصروف رہا اور برابر اپنے باپ کو ان کی طرف سے بھڑکاتا رہا یہاں تک کہ ہیرودس نے دوبارہ اسکندر اور ارستبلوس سے ناراض ہو کر انہیں قید کر دیا۔ اس کے بعد انطفتر اپنے ہمراہ روپیہ لے گیا، اراکین دولت کو انطفتر کا یہ فعل ناگوار گزرا۔ انطفتر نے پھر ان کی بھی شکایت اپنے باپ ہیرودس سے کر دی اور یہ ثابت کر دیا کہ ان میں بعض اراکین حکومت نے اسکندر سے ساز باز کر کے حجام کے ذریعے تیری موت کی فکر کی ہے اور اس کے عوض اسے بہت سا مال و اسباب دینے کے لئے کہا ہے۔ اس کے بعد ہیرودس نے اراکین دولت کو اور ان کے خاندان والوں اور حجام کو قتل کر ڈالا۔ اس کے بعد اس نے اپنے دونوں لڑکوں اسکندر اور ارستبلوس کو قید کر کے مصطبہ پر پھانسی دے دی۔

## ان کی اولاد سے اچھا سلوک

اسکندر کے دو لڑکے ارسلاوش کے بطن سے تھے، ایک کا نام کوجان اور دوسرے کا نام اسکندر تھا جبکہ ارستبلوس کے تین لڑکے یعنی اعرباس، ہیرودس، استرویلوس تھے۔

ہیرودس اپنے بیٹوں کو قتل کرنے کے بعد بہت پشیمان ہوا لہٰذا وہ ان کی اولاد پر حد سے زیادہ مہربان ہوا۔ اس نے کوجان بن اسکندر کا عقد اپنے بھائی قدودا کی لڑکی سے اور ارستبلوس کی لڑکی کا عقد انطفتر کے لڑکے سے کر دیا۔ اس نے پھر اپنے بھائی قدودا اور لڑکے انطفتر کو ان کی کفالت اور ان سے باسلوک پیش آنے کا تاکیدی حکم دیا لیکن ان دونوں کو ہیرودس کا یہ حکم ناگوار گزرا چنانچہ انہوں نے اس حکم کی پابندی نہیں کی اور موقعہ پا کر ہیرودس کو قتل کر ڈالنے کا عہد کر لیا۔

## قدودا کی موت

کچھ عرصہ بعد ہیرودس نے انطفتر کو اوغطش قیصر کے پاس کسی ضرورت سے بھیج دیا، اس کے چلے جانے کے بعد اسے قدودا کی سازش اور ارادے سے آگاہی ہو گئی لہٰذا اس نے قدودا کو اس کے مکان میں قید کر دیا، قدودا قید میں بیمار ہو کر مر گیا۔

## ساز باز کا پتہ چل گیا

ہیرودس کو اس کے مرنے پر یہ معلوم ہوا کہ انطفتر اور قدودا نے ارسیس یعنی انطفتر کی ماں کے روبرو باہم عہد و پیمان کیا تھا اور انطفتر کے خزانچی کے ذریعے سے اس کے قتل کی فکر کی تھی۔ ہیرودس نے پھر خزانچی کو طلب کر کے اس سے پوچھ گچھ کی تو خزانچی نے تمام حال کہہ دیا اور یہ بھی بتا دیا کہ تیرے قتل کے لئے مصر سے زہر منگوایا گیا تھا جو اس وقت تک بھی قدودا کی بیوی کے پاس موجود ہے۔ اب قدودا کی بیوی بھی شہادت کی غرض سے بلائی گئی، اس نے بھی اس امر کا اقرار کیا اور یہ کہا کہ قدودا نے انتقال کے وقت اسے زہر ضائع کرنے کی ہدایت کی تھی۔ لیکن میں نے تمام زہر ضائع نہیں کیا اس میں سے کسی قدر باقی ہے۔ ہیرودس نے اس سے وہ زہر لے لیا اور انطفتر کو دوبارہ قیصر سے طلب کیا۔ راستے میں خطرے کی بو سونگھ کر انطفتر نے بھاگنا چاہا مگر ہیرودس کے ملازمین نے اسے بھاگنے نہیں دیا۔

## انطفتر کا مارا جانا

انطفتر جس وقت ارض مقدس پہنچا، ہیرودس نے ایک مجمع عام میں اسے بلایا اس جلسے میں اوغطش کا سفیر اور اس کا کاتب نیقانوس بھی موجود تھا، یہ انطفتر کی نسبت ہیرودس کے ان دو لڑکوں سے زیادہ محبت رکھتے تھے جو اس سے پہلے قتل ہو چکے تھے۔ اس جلسے میں انطفتر پر ہیرودس کے قتل کی سازش کا الزام قائم کیا گیا اور شہادت دلائل سے وہ الزام پایہ تصدیق و ثبوت کو پہنچایا گیا۔ اس کے بعد بچے کھچے زہر کا بعض جانوروں کو کھلا کر تجربہ کیا

کیا۔ چنانچہ اس جرم میں انطفتر کو قید کر دیا گیا۔ اس کے بعد جب ہیرودس بیمار ہوا اور اپنے کو قریب المرگ سمجھ کر اپنے کئے پر پشیمان اور نادم ہوا تو وہ خودکشی پر آمادہ ہوا مگر اس کے ہم نشینوں اور بیوی نے اس فعل سے باز رکھا۔ اس واقعے سے محل سرائے شاہی سے ایک ایسا شور بر پا ہوا جس کی آواز انطفتر کے کانوں تک پہنچی۔ اس دوران انطفتر قید خانے سے نکلنا چاہتا تھا مگر محافظین نے اسے نکلنے نہیں دیا اور اس کی اطلاع ہیرودس کو کر دی۔ ہیرودس نے اسی وقت اس کے قتل کا حکم دے دیا۔ اس کے قتل کے پانچویں روز ستر برس کی عمر میں پینتیس سال حکومت کر کے وہ خود بھی مر گیا۔ وہ انتقال کے وقت اپنے لڑکے ارکلاوش کو اپنا ولی عہد کر گیا۔

## ارکلاوش کی حکومت

ہیرودس کے فوت ہونے کے بعد اس کا کاتب نیقانوس باہر آیا اور عام مجمع میں وہ عہد نامہ پڑھا جو ہیرودس نے ارکلاوش کی ولی عہدی کے سلسلے میں لکھا تھا۔ اس نے پھر ان لوگوں کو ہیرودس کی انگوٹھی دکھائی۔ لہٰذا لوگوں نے ارکلاوش کے ہاتھ پر بیعت کی۔ اس کے بعد ہیرودس کا جنازہ بڑی دھوم سے اٹھایا گیا اور نہایت اہتمام سے اسے دفن کر دیا گیا۔

## روم کی طرف روانگی

ارکلاوش نے تخت پر بیٹھتے ہی تمام قیدیوں کو آزاد کر دیا جس سے اچھا اثر پڑا اور اس کی حکومت مستقل ہو گئی۔ عوام الناس پھر ہیرودس پر طعن و تشنیع کرنے لگے۔ کچھ عرصہ بعد جب ارکلاوش انہیں قتل و تباہ کرنے لگا تو انہوں نے اس کی بھی مخالفت شروع کی اور وہ قیصر کے پاس اس کی شکایت لے کر گئے۔ قیصر نے پھر ارکلاوش اور اس کے کاتب نیقانوس کو طلب کر کے ان کی شکایتیں پیش کیں۔ لیکن انہوں نے ان کے دعوے مسترد کر دیے۔ رؤساء روم نے پھر ارکلاوش کے بحال رکھنے کی رائے دی اس وجہ سے قیصر نے اسے حکومت پر بحال رکھا اور ارض مقدس واپس بھیج دیا۔

## ارکلاوش کا قید ہونا

ارکلاوش واپسی کے بعد یہودیوں سے اور زیادہ سختی سے پیش آنے لگا۔ اس نے پھر اپنے بھائی اسکندر کی بی بی سے عقد کر لیا حالانکہ اس کے اس سے اس کی اولاد تھی۔ اسکندر کی بی بی شادی ہوتے ہی مر گئی۔ یہودیوں نے پھر اس کی شکایت قیصر تک پہنچادی۔ قیصر نے اپنا ایک سپہ سالار روم سے ارض مقدس روانہ کیا۔ اس سپہ سالار نے قیصر کے حکم کے مطابق ارکلاوش کو اس کی حکومت کے ساتویں برس قید کر کے رومہ کی طرف روانہ کر دیا۔

## انطیفس کی حکومت

اس کے بعد اس نے یہودیوں پر اس کے بھائی انطیفس کو حاکم بنایا لیکن وہ ارکلاوش سے زیادہ بدخصلت اور شریر تھا۔ اس نے بھی اپنے بھائی فیلفوس کی بی بی سے شادی کر لی حالانکہ اس کے دولڑکے اس کے بطن سے تھے۔ علماء یہود اور کاہنوں نے اس کی بھی مخالفت کی جن میں یوحنا (یحییٰ) ابن زکریا علیہ السلام بھی تھے۔ اس نے ایک گروہ کے ساتھ حضرت زکریا کو بھی قتل کر ڈالا۔ یہ نبی نصرانیوں کے یہاں معتمد کہلاتے ہیں کیونکہ انہوں نے نصاریوں کے مطابق عیسیٰ علیہ السلام کو اصطباغ (چشمہ) دیا تھا۔

اس کے دورِ حکومت میں اوغطش قیصر کا انتقال ہوا اور اس کی جگہ طبریانوس تختِ حکومت پر بیٹھا۔ یہ نہایت بدمزاج اور کینہ خصلت حکمران تھا۔ اس نے اپنے سپہ سالار بیلاطس کو سونے کا ایک بت دے کر بیت المقدس کی طرف بھیجا تا کہ یہود اس کی پرستش کریں۔ یہودیوں نے اس بت کی پرستش سے انکار کیا۔ اس پر بیلاطس نے ان میں سے ایک گروہ کو قتل کر ڈالا۔ یہودی پھر اکٹھے ہو کر اس کے مقابلے پر آئے اور اسے مار بھگایا۔

## اغریباس کی حکومت

اس کے بعد طبریانوس نے ایک ہزار لشکر دوسرے سپہ سالار کے ساتھ روانہ کیا جس نے انطیفس کو گرفتار کر کے طبریانوس کے پاس بھیج دیا۔ اس

نے انطیفس کو اندلس کی طرف جلاوطن کر دیا اور وہ وہاں جا کر مر گیا۔ اس کے بعد یہودیوں پر اعریاس بن ارستبلوس مقتول حکومت کرنے لگا۔

## نبروش کی حکمرانی

اسی کے دور حکومت میں طبریانوس قیصر مر گیا اور نبروش حکومت کی کرسی پر بیٹھا۔ یہ ان سب سے زیادہ شیطان اور بدمعاش تھا جو اس سے پیشتر گزر چکے تھے۔ اس نے ارض مقدس میں ایک مذبح (قربان گاہ) اور بت خانہ بنوایا۔ یہودیوں کے علاوہ باقی سب لوگوں نے اس کے مذبح اور بت خانہ کی پرستش کی۔ نبروش نے پھر یہود کو زیر کرنے کے لئے افیلوحکیم کو ایک لشکر کے ساتھ روانہ کیا جس نے یہود کو تنگ اور بے حد مجبور کیا۔ اسی دوران اس کی بدافعالی اور بدکرداری کی وجہ سے اہل دولت نے دفعتاً نبروش پر حملہ کر کے قتل کر ڈالا اور اس کی لاش کو جنگل میں راستے میں پھینک دیا جسے جنگلی کتوں نے کھا لیا۔

## قلدیوش کی حکومت

نبروش کے بعد قلدیوش قیصر روم کے تخت حکومت پر بیٹھا، اس نے افیلوحکیم کو اور ان لوگوں کو جو اس کے ساتھ ارض مقدس گئے تھے، واپس بلا لیا اور نبروش کی بنائی ہوئی قربان گاہ کو منہدم کرا دیا۔ اس کے بعد اعریاس اپنی حکومت کے تیسویں سال مر گیا۔

## فتنے فساد کا ظہور

اس کے بعد اس کا لڑکا اغریاس یہود پر بیس برس تک حکومت کرتا رہا۔ اس کے زمانے میں بلاد یہود اور ارمن میں طرح طرح کے فتنے و فسادات برپا ہوتے رہے حتیٰ کہ رہزنی، سرقہ علانیہ ہونے لگا۔ نوبت یہاں تک پہنچی کہ دن دہاڑے شہر میں چلنے والے لوٹ لئے جانے لگے۔ لوگ ایک دوسرے کو ذرا ذرا سی باتوں پر قتل کر ڈالتے تھے۔ شہر کے اکثر باشندے اس خوف سے شہر چھوڑ کر چلے گئے۔ انہیں دنوں میں قلدیوش مر گیا اور اس کی جگہ فیلقوس تخت پر بیٹھا۔ فتنہ پردازوں نے پھر ان یہودیوں کی جو ارض مقدس سے نکل آئے تھے، شکایت کی کہ یہ رومیوں کی مذمت اور برائی کرتے ہیں۔ اس نے ان آوارہ وطنوں کے قتل و غارت کے لئے ایک لشکر روانہ کیا جس نے انہیں نہایت ذلیل و خوار کیا۔ اس زمانے میں ان کا سب سے بڑا کاہن حنائی تھا جس کا نام عازار تھا، یہ بھی ان ہی لوگوں میں شامل تھا جو بیت المقدس سے نکل آئے تھے۔ اس کے بعد اشرار کا ایک گروہ اس سے سازش کر کے بلاد یہود اور ارمن پر شب خون مارنے لگا۔ وہ دن دہاڑے لوگوں کو لوٹ لیتا اور گرفتار کر کے قتل کر دیتا۔

## سپہ سالار کا ظلم وستم

ارمن نے بعد ازاں اس کی شکایت فیلقوس قیصر سے کی۔ فیلقوس نے ایک سپہ سالار کو ان کی گرفتاری کے لئے روانہ کیا لیکن اس نے بجائے ان کے ارض مقدس پہنچ کر یہودیوں پر ظلم وستم کرنا شروع کر دیا۔ یہودیوں نے پھر جمع ہو کر فیلقوس کے سپہ سالار کو ارض مقدس سے نکال دیا اور اس کے ساتھیوں میں سے ایک گروہ کو مار ڈالا۔

فیلقوس کا سپہ سالار بھاگ کر مصر پہنچا اور یہاں اس نے بادشاہ یہود اغریاس سے ملاقات کی جب کہ وہ رومہ سے واپس آ رہا تھا۔ فیلقوس کے سپہ سالار نے اس سے یہودیوں کے بارے میں شکایت کی۔ جب وہ ارض مقدس پہنچا تو یہودیوں نے فیلقوس کے سپہ سالار کے ظلم وجور کی شکایت کی اور اس کی مخالفت کا ارادہ ظاہر کیا۔ اغریاس نے انہیں نرمی کے ساتھ اس فعل سے باز رکھنا چاہا یہاں تک کہ اس جھگڑے کی خبر قیصر کے کانوں تک بھی پہنچ گئی۔ اس کے بعد عازار عنائی نے موقع مناسب دیکھ کر ان رومیوں پر حملہ کر دیا جو اغریاس کے ہمراہ آئے تھے۔ اور انہیں چن چن کر ان کے سرداروں کے ہمراہ ختم کر دیا۔

## یہودیوں کا قتل

یہ امر یہود کے سرکردہ سرداروں کو ناگوار گزرا۔ اس وجہ سے وہ سب اکٹھے ہو کر عازار سے جنگ کے خیال سے اغریاس کے پاس آئے، یہ ان دنوں بیت المقدس کے باہر قیام رکھتا تھا۔ اس نے ان سے تین ہزار جنگ آور سپاہی چن کر جنگ کرنے کے لئے بھیجے، اس طرح عازار اور یہودیوں سے لڑائی چھڑ گئی۔ جس میں عازار نے ان کو شکست دے کر شہر سے باہر نکال دیا۔ اس نے پھر شاہی محل کو ویران کر کے اس کا سامان واسباب اور خزانہ لوٹ لیا۔ بعد ازاں اغریاس کا ہنین اور علماء اور شیوخ بیت المقدس کے باہر پڑے رہ گئے۔ جب انہیں یہ خبر پہنچی کہ ارمن نے دمشق اور اس کے نواح اور قیساریہ میں یہودیوں کو چن چن کر قتل کیا ہے تو وہ ان کے بلاد کی طرف بڑھے اور اطراف دمشق میں جو ارمنی ہاتھ آئے انہیں قتل کر ڈالا۔ ان کے بعد اغریاس قیصر کے پاس گیا اور اسے اس واقعہ سے مطلع کیا تو اس نے اپنے اس سپہ سالار کو ارمن کی طرف جانے کو لکھا جو فارس سے جنگ کرنے پہلے ہی جا چکا تھا۔

## عازار اور سپہ سالار کی لڑائی

سپہ سالار روم فارس پر فتح حاصل کرنے کے بعد ارمن کے بلاد کی طرف بڑھا۔ راہ میں اسے دوسرا فرمان اس مضمون کا صادر ہوا تو وہ ارمن سے ہٹ کر کے اغریاس کے ہمراہ بیت المقدس کی جانب روانہ ہوا اور جن شہروں پر ہو کر گزرا انہیں ویران کرتا گیا۔ یہاں تک کہ وہ عازار سے بھڑ گیا۔ عازار کو پہلی ہی جنگ میں شکست ہوئی، اس وجہ سے وہ ناکامی اٹھا کر قدس شریف چلا آیا اور سپہ سالار روم اور کسینا والی قیساریہ ارض مقدس کے باہر ٹھہرے رہے پھر عازار نے یہودیوں کو جمع کر کے ان پر حملہ کر دیا کسینا اور اغریاس لڑائی کے میدان سے ایسے بھاگے کہ انہوں نے قیصر کے پاس پہنچ کر ہی دم لیا۔

## یہودی علاقوں کی تباہی

اتفاق سے اسی وقت اس کا نامور سپہ سالار اعظم اسبانوس نامی بلاد مغرب سے اندلس فتح کر کے آیا تھا۔ قیصر نے اسے بلاد یہود پر چڑھائی کرنے کے لئے روانہ کیا۔ اس نے اسے یہودیوں کو نیست و نابود کرنے، ان کے قلعوں کو مسمار اور ویران کرنے کا تاکیدی حکم دیا۔ یوں اسبنانوس، اس کا لڑکا طیطوش اور اغریاس بادشاہ یہود رومہ سے روانہ ہوئے اور انطا کیہ پہنچ کر اپنے لشکر کی ترتیب میں مصروف ہو گئے۔

## یہود کی جنگی تیاری

یہودی بھی ان کی آمد کی خبر سن کر جنگی تیاریوں میں مصروف ہو گئے اور تین گروہ ہو کر تین طرف پھیل گئے۔ ان کے ہر گروہ کے ساتھ ساتھ ایک ایک کاہن تھا۔ کاہن اعظم عنانی دمشق اور اس کے اطراف میں رہا جبکہ اس کا لڑکا عازار کاہن بلاد اروم میں رملہ تک اور یوسف ابن کریون کاہن طبریہ اور جبل الخلیل اور اس کے اطراف میں متعین کیا گیا۔ اس کے علاوہ جو بلاد حدود مصر تک باقی رہے ان کی حفاظت کے لئے بھی دیگر کاہنوں کو مقرر کر دیا۔ یوں ہر ایک کاہن نے اپنے اپنے قلعوں کی فصیلیں درست کر کے لشکر مرتب کر لئے۔

## یوسف بن کریون کا حملہ

اس کے بعد سپہ سالار اسبنانوس انطا کیہ سے نکل کر بلاد ارمن کی طرف بڑھا تو اس طرف سے یوسف بن کریون نے طبریہ سے نکل کر اس کا مقابلہ کیا۔ اس دوران اہل طبریہ نے اس کی غیر موجودگی میں روم کی اطاعت قبول کر لی۔ یوسف کو اس واقعے کی اطلاع ملی تو وہ سخت برہم ہوا اور لڑائی کے میدان سے طبریہ کی جانب چلا گیا۔ اس نے راہ میں جس قدر رومیوں کو پایا قتل کر ڈالا۔ اہل طبریہ نے ڈر کر اس سے معافی مانگ لی۔ اس کے بعد جبل الخلیل سے بھی یہی حرکت سرزد ہوئی اور اس کی خبر بھی یوسف کو ہو گئی۔ یوسف نے ان کے ساتھ بھی وہی برتاؤ کئے جو اہل طبریہ کے ساتھ کئے تھے۔ اس کے بعد اسبنانوس چالیس ہزار رومیوں کی فوج لے کر عکا سے یوسف بن کریون سے لڑنے کے لئے چلا۔ اغریاس بادشاہ یہود اور روم

کے سوا تمام ارمنی اس کے ہمراہ تھے کیونکہ اروم زمانہ ارقانوس سے یہود کے دوستوں میں تھے۔ اسبنانوس نے پھر یوسف بن کریون پر طبریہ پہنچ کر حملہ کیا لیکن پہلے ہی حملے میں خود اس کے پاؤں اکھڑ گئے لہٰذا مجبور ہو کر وہ صلح کا خواستگار ہوا۔ یوسف ابن کریون نے اہل قدس کے مشورے پر اس کی درخواست کی مقبولیت کو موقوف رکھا۔

## شکست ہوگئی

اسی دوران میں اسبنانوس کو ایک خارجی مدد پہنچ گئی اور اب اسے اپنی کامیابی کا یقین ہوگیا لہٰذا دوبارہ قلعے کے باہر لڑائی چھڑ گئی۔ جب یوسف بن کریون کے سپاہیوں کی تعداد کم ہوگئی تو مجبور ہو کر یوسف نے قلعہ کا دروازہ بند کر دیا۔ قلعے میں پھر انہیں پچاس دن تک پانی نہیں ملا آخر الامر ایک قلیل جماعت کے ساتھ یوسف قلعہ سے نکلا تو رومیوں نے پھر اس کا آگا روکا۔ اس کے بعد اسبنانوس نے امان دے دی چنانچہ یوسف اس کی طرف مائل ہوا چاہتا تھا لیکن اسبنانوس کی قوم یوسف کے قتل کی کوشش میں تھی، یوسف نے یہ دیکھ کر ان کی رائے سے اتفاق کر لیا۔ جب وہ سب کے سب قتل ہوگئے اور ان میں سے کوئی باقی نہ رہا۔ تب یوسف اسبنانوس کی خدمت میں حاضر ہوگیا۔ یہود نے پھر اسے یوسف کے قتل پر ابھارا لیکن اسبنانوس نے اس سے انکار کیا اور اسے آزاد کر دیا۔ وہ پھر اعمال طبریہ کو ویران اور اس کے رہنے والوں کو قتل کر کے قیساریہ واپس آ گیا۔

## یہودی یوحنان کا فتنہ

ابن کریون لکھتا ہے کہ انہیں واقعات کے دوران یہودیان قدس میں اس وجہ سے فتنہ اور فساد برپا ہوگیا کہ جبل الخلیل کے شہر کوشالہ میں ایک یہودی یوحنان نامی رہتا تھا جس کے پاس چند اوباش طبیعت یہودی جمع ہوگئے تھے۔ ان کی وجہ سے اس کی رہزنی اور قتل وغارت کی قوت بڑھ گئی۔ جس وقت روم نے کوشالہ پر اپنی قسم کا جھنڈا گاڑا تو اس وقت یوحنان بیت المقدس چلا آیا اور اس سے ان شہروں کے اوباش طبیعت یہودیوں سے خوب دوستی پیدا کر لی جسے کہ روم نے فتح کر لیا تھا۔ جب وہ طاقتور ہوگیا تو اس نے اہل قدس پر بے جا حکومت شروع کر دی۔ بعد ازاں عنائی کاہن اعظم نے اس کی مخالفت کی اور اس کی جگہ دوسرے شخص کو مقرر کرنا چاہا مگر یہود کے شیوخ نے عنائی کاہن کی رائے کی مخالفت کی۔ اس طرح یوحنان کو اس کی مخالفت سے یہودیوں کے قتل کرنے کا موقع مل گیا۔

## روم سے امداد کی طلبی

یہودی جب اس کے ہاتھوں مارے جانے لگے تو وہ اکٹھے ہو کر عنائی کاہن کے پاس گئے اور اس کے ہمراہ یوحنان سے لڑنے کے لئے نکلے۔ یوحنان نے بیت المقدس میں قلعہ بندی کر لی۔ عنائی نے پھر صلح کی درخواست کی مگر یوحنان انکار کر کے روم سے امداد کا طالب ہوا۔ جلد ہی اروم نے بیس ہزار جنگ آور سپاہیوں کو اس کی مدد کے لئے روانہ کیا۔ اس دوران عنائی شہر کی پناہ کی فصیلوں سے حملہ کرنے لگا، ایک روز حالت غفلت میں باہر سے اروم کے سپاہی ایک ناگہانی حملہ کر کے شہر میں گھس پڑے۔ اس کے بعد اندر سے یوحنان جدوجہد کر کے نکل آیا اور اروم کے ساتھ ہو کر پانچ ہزار یہودیوں کو قتل کر ڈالا۔ اس نے پھر امراء اور اہل دولت کا مال واسباب لوٹ لیا اور ان شہروں پر بھی حملہ کر دیا جو رومیوں کے سایہ امن وعاطفت میں تھے۔

## عنائی کی درخواست مدد

اب عنائی نے مجبور ہو کر اسبنانوس اور اس کے لشکر سے اعانت طلب کی چنانچہ اس نے قیساریہ سے یوحنان پر حملہ کیا۔ جب وہ آدھے راستے پر پہنچا تو یوحنان ارض مقدس سے نکل کر پہاڑی گھاٹیوں میں جا کر چھپ گیا۔ لیکن اسبنانوس نے اس کا تعاقب کر کے اس کے ہمراہیوں میں سے اکثر کو گرفتار کر کے قتل کر ڈالا۔

## ارض مقدس کی تباہی

اس کے بعد وہ بلاد روم کی طرف گیا اور اسے فتح کر کے سبطیہ (بلاد سامرہ) پر کامیابی کا پھریرا اڑاتا ہوا اور اپنے مقبوضہ شہروں کو آباد کرتا ہوا قیساریہ کی جانب واپس چلا گیا۔ تاکہ کچھ روز وہاں آرام کر کے ارض مقدس کی سیر کو آئے۔ اسی دوران یوحنان نے پہاڑی گھاٹیوں سے نکل کر شہر پر دوبارہ خونریزی کے بعد قبضہ کر لیا اور شہر کو جی بھر کر لوٹا۔

## یہود سے برا سلوک

ابن کریون لکھتا ہے کہ یوحنان کے زمانہ عدم موجودگی میں شمعون نامی ایک شخص نے بھی چند روز کے لئے بیت المقدس پر قبضہ حاصل کیا تھا۔ اس کے پاس چور، اوباش طبیعت اور آوارہ گرد بیس ہزار کے قریب جمع ہو گئے تھے۔ اہل روم نے ایک لشکر جرار ان کی سرکوبی کے لئے بھیجا مگر وہ شکست کھا کر واپس چلا آیا۔ اس کے بعد شمعون نے شہر پر خاطر خواہ قبضہ کر لیا اور لوگوں کے مال و اسباب لوٹ لئے۔ اس کے بعد وہ جوش مردانگی میں آ کر اروم سے لڑنے گیا۔ اس دوران یوحنان نے واپس پہنچ کر شہر پر قبضہ کر لیا۔ جب وہاں سے واپس ہو کر آیا تو یوحنان کو شہر میں موجود پایا، اب اس نے یوحنان کا محاصرہ کر کے لگاتار حملے شروع کر دیئے۔ یوحنان کو ان لڑائیوں میں کامیابی ہوئی اور ایک بڑی مخلوق کو اس نے قتل کر ڈالا۔ عوام نے پھر شمعون سے مدد چاہی، یہ ان کی خواہش کے موافق مدد کرنے کے لئے گیا مگر ان کے ساتھ اس نے بدعہدی کی اور وہ بدکرداری میں یوحنان سے دو ہاتھ آگے بڑھ گیا۔

## طاؤس اور اسبنانوس کی لڑائی

ابن کریون یہ روایت کرتا ہے کہ اس کے بعد اسبنانوس کے کانوں تک یہ خبر پہنچی جب کہ وہ قیساریہ کے نواح میں مقیم تھا۔ بطارقہ یہ اطلاع سن کر سخت برہم ہوئے اور انہوں نے اسبنانوس کی حکومت پر اتفاق کر لیا۔ اسبنانوس پھر اپنا نصف لشکر اپنے بیٹے طیطوش کے پاس چھوڑ کر رومہ کی طرف نطاؤس سے لڑنے کی غرض سے گیا اور اسے شکست دے کر قتل کر ڈالا۔ اس کے بعد پھر اسبنانوس اسکندریہ کی جانب گیا، وہاں سے کشتی پر سوار ہو کر جبکہ طیطوش قیساریہ میں آ گیا۔

## ارض مقدس میں طوائف الملوکی

اس دوران جاڑے کی فصل تمام ہونے پر آ گئی اور یہودیان بیت المقدس میں فتنہ فساد اور قتل اس درجہ بڑھ گیا کہ گلی کوچوں میں خون بہہ رہا تھا۔ انہوں نے پھر کاہنوں کو مذبح میں قتل کیا، بقیہ جو لوگ تھے وہ مسجد میں جا کر نماز نہیں پڑھ سکتے تھے کیونکہ تمام راستوں میں خون جاری تھا۔ حالت یہ تھی کہ بیت پر سے لوگ راہ چلتوں کو پتھروں سے مارتے تھے، یہ وہ زمانہ تھا کہ یوحنان کو شمعون پر فتح یابی ہو گئی تھی اور وہ خبیث لوگوں کو تنگ کر رہا تھا۔

## بیت المقدس کا محاصرہ

اس کے بعد جب جاڑے کی فصل گزر گئی تو طیطوش لشکر روم لے کر حملے کے خیال سے ارض مقدس پہنچ کر شہر پناہ کے دروازہ پر اپنا خیمہ نصب کر کے اپنے لشکر کے لئے قیام گاہ تجویز کرنے لگا۔ اس نے پھر اہل شہر کو صلح کا پیام دیا مگر اہل شہر اس طرف متوجہ نہیں ہوئے بلکہ اس سے لڑنے کی غرض سے کمین گاہوں میں چھپ کر مقابلہ کیا جس سے طیطوش کا غصہ بے حد بڑھ گیا۔ اس کے دوسرے روز اس نے شہر کے شرقی جانب جبل زیتون پر قیام کیا اور لشکر کی ترتیب اور آلات حصار فراہم کرنے میں مصروف ہو گیا۔

## آخری جنگ

یہودیوں نے پھر آپس میں اتفاق کر لیا اور باہمی جھگڑے دور کر کے اس سے لڑنے کے لئے نکلے لیکن پسپا ہو کر بھاگے تاہم پھر لوٹ کر لڑے

اور کامیابی حاصل کی۔ اس کے بعد آپس کے اختلافات کی وجہ سے وہ پھر ایک دوسرے کے مخالف ہو گئے اور باہم لڑنے لگے۔ اس دوران یوحنان نے عید الفطر کے روز بیت المقدس میں داخل ہو کر کاہنوں کی ایک جماعت کو قتل کر ڈالا اور ایک گروہ کو مسجد کے باہر قتل کر دیا۔ بعدازاں طیطوش نے موقع مناسب دیکھ کر حملہ کر دیا لیکن یہودیوں نے نہایت سختی سے اسے پسپا کر دیا اور اس کے لشکر گاہ تک اس کا تعاقب کرتے چلے آئے۔ طیطوش نے پھر صلح کی غرض سے اپنے سپہ سالار ینقانور کو یہود کے پاس بھیجا، اتفاق سے اسے ایک یہود کا ایک ایسا تیر لگا کہ وہ اپنے مقام ہی پر رہ گیا۔ طیطوش اس کے مارے جانے سے سخت برہم ہوا اور اس نے چند لوہے کے ایسے برج بنوائے جو شہر پناہ کی فصیلوں کے مقابلے میں تھے۔ وہ اس میں جنگ آور سپاہیوں کی ایک معقول تعداد بٹھا کر جنگ کے لئے نکلا۔ جنگ کے دوران یہود نے ان برجوں پر قبضہ کر کے انہیں توڑ کر جلا دیا اور پھر لڑائی کے میدان میں اس سے لڑنے کے لئے آ موجود ہوئے۔ اس دوران یوحنان نے بیت المقدس پر قبضہ کر لیا تھا اور اس کے ساتھ چھ ہزار کی جمعیت تھی جبکہ شمعون کے ہمراہ دس ہزار یہود اور پانچ ہزار اروم اور باقی یہود عازر کی رکاب میں تھے۔

## ارض مقدس پر دوسرا حملہ

طیطوش نے اس کے بعد دوبارہ حملہ کیا اور اس حملے میں اس نے شہر پناہ کے ایک برج کو توڑ کر اس پر قبضہ کر لیا لیکن یہود نے پھر جلد ہی اسے درست کر لیا۔ جنگ کا بازار بے حد گرم ہو گیا اور طیطوش بذاتہ لڑتا رہا حتیٰ کہ اس کی نئی کوششوں نے آلات کے ذریعے سے دوسرے برج کو منہدم کر دیا تاہم یہود نے پھر اسے بنا لیا اور اس کو شہر میں داخل نہیں ہونے دیا۔ اسی حالت سے چار روز گزر گئے، اس عرصے میں طیطوش کی مدد کے لئے اطراف و جوانب سے مزید لشکر آ گئے۔ اب یہود نے شہر پناہ کے دروازے بند کر دیئے۔ آخر کار طیطوش نے لڑائی موقوف کر کے ان کو مصالحت کے لئے طلب کیا لیکن یہود نے صلح کرنے سے انکار کر دیا۔

## ارض مقدس کا محاصرہ

پانچویں روز خود طیطوش آیا اور اس نے یہود کو مخاطب کر کے صلح کی دعوت دی مگر اس کے کہنے کا کچھ اثر نہیں ہوا۔ اتنے میں یوسف بن کریون آ گیا، اس نے لوگوں کو سمجھایا، انہیں رومیوں کے ساتھ امن میں رہنے کی رغبت دلائی اور حسن سلوک کا وعدہ کیا۔ اس کے بعد طیطوش نے ان کے قیدیوں کو آزاد کر دیا، اس بات سے اکثر یہود صلح کی طرف مائل ہو گئے لیکن انہیں ان رؤساء یہود نے روکا جو شہر سے خارج تھے۔ اس کے بعد وہ ان یہودیوں کو قتل کرنے لگے جو رومیوں سے ملنے کو نکلتے تھے یہاں تک کہ شہر میں کوئی ان کا مخالف نہیں رہا۔ طیطوش نے یہود کی اس سخت مزاجی سے تنگ آ کر بلا جدال و قتال محاصرہ جاری رکھا اور غلے کی آمد و رفت روک دی۔ جو لوگ اپنے مویشیوں کو لے کر چرانے کے لئے باہر نکلتے تھے انہیں رومی قتل کر ڈالتے اور سولی دے دیتے تھے۔ آخر کار طیطوش کو ان کی بے کسی پر رحم آیا اور اس نے ان کے قتل سے اپنے سپاہیوں کو منع کر دیا۔ اس کے بعد اس نے بقیہ یہود پر چاروں طرف سے حملہ کر دیا لیکن یہود نہایت استقلال سے اس کے ہر وار کا جواب دیتے رہے۔

## کاہنین کا خاتمہ

جب یہ جنگ خوفناک اور سخت نظر آنے لگی اور لوگوں کی بھوک حد سے بڑھ گئی تو شنائی کاہن اروم سے امن کا خواستگار ہوا (یہ وہی شخص ہے جس نے شمعون کو یوحنان کے مقابلے پر لا کھڑا کیا تھا) شمعون نے پھر اسے، اس کے لڑکوں کو اور کاہنوں کی ایک جماعت کو قتل کر ڈالا۔ ان کے علاوہ ان علماء اور ائمہ کو بھی تہ تیغ کر دیا جو روم سے امن کے خواستگار ہوئے تھے۔ عازر بن عنانی بھی اس رائے کا مخالف تھا لیکن وہ ارض مقدس سے نکل نہیں سکا۔

## محصورین کی خراب حالت

اس سخت سے محاصرہ اور کمیابی غلہ نے یہ نوبت پہنچی کہ اکثر یہود بھوک کی شدت سے مر گئے۔ بقیہ لوگ جانوروں کی کھالیں، درختوں کے

اور مردوں کا گوشت کھانے لگے، اس پر بھی جب پیٹ کی خواہش ختم نہ ہوئی تو بعضوں نے دوسرے کمزور آدمیوں کو کھانا شروع کر دیا۔ اسی زمانے میں ایک عورت نے اپنے لڑکے کو کھالیا تھا۔ جب اس امر کی اطلاع رؤساء یہود کو ہوئی تو انہیں اس حالت پر رحم آیا اور انہوں نے شہر سے یہود کو نکلنے کی اجازت دے دی۔ اجازت کا ملنا تھا کہ ایک گروہ شہر سے نکل کھڑا ہوا۔ ان میں سے اکثر کھانا کھاتے ہی مر گئے اور بعضوں نے چونکہ نکلتے وقت جواہرات اور سونا نگل لیا تھا اس وجہ سے رومی انہیں قتل کر کے ان کا پیٹ پھاڑ کر جواہرات اور سونا نکالنے لگے۔

## ارض مقدس پر قبضہ

جب طیطوش کو اس امر کی اطلاع ہوئی تو اس نے اپنے سپاہیوں کو منع کر دیا اور شہر پر قبضہ حاصل کرنے کے لئے حملہ کر دیا۔ یہود میں تو مقابلے کی قوت ہی باقی نہیں رہی تھی کہ وہ اس کا مقابلہ کرتے۔ اس نے پھر شہر پناہ کے اس برج کو منہدم کر دیا جس میں یہود جمع ہو رہے تھے۔ تب یہود وہاں سے مسجد کی طرف بھاگے، قلعے والوں نے تھوڑی دیر تک مقابلہ کیا لیکن طیطوش کی قسمت میں پہلے سے کامیابی لکھی جا چکی تھی لہٰذا ان یہودیوں کو بھی شکست ہوئی اور اس نے شہر پناہ کی دیواروں سے مسجد تک کی عمارتیں منہدم کرا دیں۔ ابن کریون اسی حالت میں ایک بلند مقام پر کھڑا ہوا یہود کو روم کی اطاعت کی ترغیب دے رہا تھا۔ اس کے بعد کاہنوں کی ایک جماعت طیطوش کے پاس آئی، اس نے انہیں امان دے دی۔

## ہیکل کی تباہی

اس کے بعد بقیہ رؤساء یہود نے عوام الناس کو امان لینے سے روکا، اس وجہ سے طیطوش نے اسی خونریزی میں صبح کر دی۔ شام ہوتے ہوتے رومیوں نے مسجد پر قبضہ کر لیا، یہ جنگ کچھ دنوں تک جاری رہنے سے شہر پناہ منہدم ہو گئی اور ہیکل کی دیواریں بھی ٹوٹ گئیں۔ رومی لشکر کے محاصرے سے اکثر یہود مر گئے اور بہتیرے بھاگ گئے۔ ہیکل میں پھر رومیوں نے بتوں کو رکھا اور اس کے دروازوں پر آگ روشن کر دی۔ کاہنوں نے اپنے دین کو یوں خراب ہوتے دیکھا تو آگ میں جل کر اپنی اپنی جانیں دے دیں۔ اس دوران شمعون اور یوحنان صیہون کی پہاڑیوں میں جا چھپے۔

## طیطوش کی واپسی

طیطوش نے انہیں امان دے دی تھی لیکن انہوں نے اس رعایت کو منظور نہیں کیا۔ وہ کچھ روز بعد راستہ کاٹ کر رات کے وقت ارض مقدس چلے آئے۔ اور طیطوش کے ایک نامی سپہ سالار کو قتل کر کے اپنے ٹھکانے پر چلے گئے۔ اس کے بعد وہ اس کے متبعین اس سے علیحدہ ہو گئے۔ اب یوحنان مجبوراً طیطوش کے دربار میں حاضر ہوا تو طیطوش نے اسے قید کر لیا۔ اس دوران یوشع کاہن مسجد کا اسباب (جس میں دو شمعدان اور ایک سونے کی میز تھی) لے کر اس کے پاس آیا جبکہ فخاص خازن ہیکل گرفتار کر لیا گیا۔ اس نے پھر ارض مقدس کے خزانے کی کنجیاں طیطوش کو دے دیں۔ طیطوش تمام مال اسباب اور خزانہ لے کر قیدیوں کے ہمراہ ارض مقدس سے کوچ کر گیا۔

## مرنے والوں کی تعداد

ابن کریون لکھتا ہے کہ مناحیم کی روایت کے مطابق (جو مقتولوں کے دفن کرانے پر متعین تھا) اس واقعے میں ان مقتولوں کی تعداد جو دفن کے لئے شہر کے دروازے پر لائے گئے تھے، ایک لاکھ پچیس ہزار آٹھ سو تھی۔ مناحیم کے علاوہ دوسروں کا یہ بیان ہے کہ ان لاشوں کے علاوہ جو گڑھوں میں ڈال دی گئی تھیں یا قلعے کے باہر پھینکی گئی تھیں، ان کی تعداد چھ لاکھ کے قریب تھی اور بعضے کہتے ہیں کہ اس واقعہ میں ایک کروڑ ایک لاکھ لوگ قتل کئے گئے اور ایک لاکھ قید کر لئے گئے، جنہیں طیطوش منزل بہ منزل درندوں کو کھلاتا جاتا تھا یہاں تک کہ سب قیدی تمام ہو گئے۔ اس واقعے میں شمعون بھی مارا گیا مگر عزار بن عفان اس عام خونریزی سے بچ گیا کیونکہ جس وقت شمعون نے متتیا کاہن کو قتل کیا تھا اسی وقت وہ ارض مقدس سے نکل گیا تھا۔

## یہود کی حکمرانی ختم ہوئی

اس کے بعد باقی یہودیوں کا یہ حال ہوا کہ جب طیطوش بیت المقدس سے نکل کر کسی گاؤں پر پہنچا اور اس نے اس کا محاصرہ کیا تو اسے یہود کے جمع ہونے کی خبر پہنچی۔ اس نے پھر ایک لشکر اپنے سپہ سالار ملیاس کے ہمراہ انہیں منتشر کرنے کی غرض سے بھیج دیا جس نے ایک مدت تک انہیں محاصرہ میں رکھا۔ اس کے بعد وہ رومیوں کی طرف نکلا، لڑائی ہوئی ان میں سے اکثر مارے گئے۔ باقی رہا یوسف ابن کریون تو اس کے اہل وعیال اس واقعہ کے بعد مفقود ہو گئے۔ اور ان کے حالات سے بعد میں کچھ آگاہی نہیں ہوئی۔ طیطوش نے اسے اپنے پاس رومہ میں رکھنا چاہا تھا لیکن اس نے عاجزی سے ارض مقدس میں رہنے کی خواہش ظاہر کی، طیطوش نے اس کی التجا قبول کر لی چنانچہ اسے روانگی کے وقت چھوڑ گیا۔ اسی وقت سے یہود کی حکومت کا بالکل خاتمہ ہو گیا۔

### بنی حشمنائی کے ملوکوں کا شجرہ

یوحنا کاہن اعظم

یوناثال — میتا — شمعون

یہوذا — ہرقانوس

انطنوس — اسکندرہ — ارستبلوس

اسکندرہ — ارستبلوس — انطفوس

انطقنوس — اسکندرہ — ارستبلوس

### بنی ہیرودس کے ملوکوں کا شجرہ

انطفتر

ہیرودس

انطفتر — انطیفس — ارستبلوس — ارکلاوش — اسکندرہ

ہیرودس — عریاس — ارستدلوس

اغریاس

باب: ۱۷

# عیسیٰ علیہ السلام کے حالات زندگی

اس زمانے میں بنی ماثان جو داؤد علیہ السلام کی اولاد سے تھے، وہ ارض مقدس میں کہونت (مجاورت) کر رہے تھے۔ یہ یاد رہے کہ (ماثان) عازر بن یہود بن اخس (اکھیم) بن رادوق (صارد ق) بن یوعازور (عزور) بن الیاقیم بن ایود (ابیہود) بن زرقابل (رربابل) بن سالات (شیلتیل) بن یوحنانیا (یکھنیاہ) ابن یوشیاہ (ملوک بنی اسرائیل کا سولھواں بادشاہ) بن امون بن عمون ابن منشا ابن حزقیاہ بن احاز (احز) بن یواش (یوتم) بن اخریاہ (عزیاہ) بن یورام بن یہوشافاط (یہوشافط) بن اساہ جن رحبعم بن سلیمان ابن داؤد صلوات اللہ علیہما کی نسل سے ہے۔ یوحنانیا بن یوشیا (سولھواں بادشاہ بنی اسرائیل) جلاوطنی کے دنوں میں بابل میں پیدا ہوا تھا۔ یہ نسب میں نے متی (انجیل) سے نقل کیا ہے۔ بنی حشمنائی کے بعد کاہنوں کی سرداری اس وقت بنی ماثان کر رہے تھے۔

## عمران کا ذکر خیر

ہیرودس کے زمانے سے پہلے حضرت مریمؑ کا باپ عمران کاہن اعظم تھا۔ ابن اسحاق امون بن منشا کی طرف منسوب کر کے اس کا نسب کچھ یوں بیان کرتا ہے: عمران بن باشیم بن امون بن منشا، حالانکہ عمون اور عمران میں ایک بڑی مدت ہونے کی وجہ سے صرف ایک پشت کا فرق ہونا ناممکن ہے کیونکہ امون ارض مقدس کی ویرانی اول سے کچھ دن پہلے تھا جبکہ عمران دور حکومت ہیرودس میں ویرانی ثانی سے چند دن بعد گزرا ہے۔ اس طرح ان دونوں میں چار سو برس کا فرق پڑتا ہے ابن عساکر نقل کرتا ہے کہ عمران زربا قیل کی اولاد سے ہے جو بنی اسرائیل کی ارض مقدس کی جانب واپسی کے وقت ان کا حاکم تھا اور زربا قیل یخنیا (بنی اسرائیل کے آخری بادشاہ) کا بیٹا ہے جسے کہ بخت نصر نے قید کر لیا تھا اور اس کے بعد اس کے چچا صدقیا ہو کو حکمران مقرر کیا تھا۔ ابن عساکر نے عمران ابن ماثان سے زربا قیل تک آٹھ اشخاص کا عبرانی الفاظ میں نسب نامہ لکھا ہے۔ غالباً یہ نسب نامہ پہلے سے زیادہ صحیح ہے جسے ابن اسحاق نے تحریر کیا ہے، بہر حال عمران پدر مریم اپنے زمانے کے کاہن تھے اور حنہ بنت فاقود بن قبیل ان کی زوجہ تھیں جو اس زمانہ میں عابدات سے مشہور تھیں ان کی بہن ایشاع زکریاؑ بن یوحنا کی زوجیت میں تھیں اور جن کے بطن سے یحییٰؑ پیدا ہوئے تھے۔

## زکریا علیہ السلام

ابن عساکر نے زکریاؑ یوحنا کو یہوشافط (پندرھویں بادشاہ بنی اسرائیل) کی طرف منسوب کیا ہے۔ اس نے زکریاؑ بن یوحنا اور یہوشافاط کے درمیان بارہ پشتیں عبرانی الفاظ میں لکھی ہیں، اس کے بعد یہ کہا ہے کہ یہی یحییٰ نبی علیہ السلام کے والد ہیں جو بنی اسرائیل میں سے ایک جلیل القدر نبی تھے۔

## یوسف کا ذکر

یعقوب بن یوسف نجار کی کتاب سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ مثان یعنی ماثان داؤد علیہ السلام کی نسل میں سے تھا اور اس کے دو بیٹے تھے، ایک کا نام یعقوب تھا اور دوسرے کو یواقیم کہتے تھے۔ یعقوب بن ماثان سے یوسف پیدا ہوا جو مریم کا خطیب یعنی (نسبتی شوہر اور چچازاد بھائی) تھا۔ اس کے چار لڑکے تھے یعنی یعقوب، یوشا، بیلوت اور یہوذا جبکہ ایک لڑکی مریم تھی۔ پہلے بیت لحم میں رہتے تھے پھر وہاں سے ناصرہ چلے گئے اور وہیں سکونت اختیار

کرلی۔ کیونکہ انہوں نے نجاری سیکھ لی تھی اور وہ اسی سے بسر اوقات کرتے تھے۔ وہ اسی وجہ سے نجار کے لقب سے مشہور و معروف ہو گئے۔

## مریم علیہا السلام کا بیان

یواقیم نے پھر حنہ ہمشیرہ ایشاع زوجہ زکریاؑ بن یوحنا سے عقد کر لیا۔ جب تیس برس تک حنہ سے کوئی اولاد نہیں ہوئی تو یواقیم نے اللہ تعالیٰ کے حضور میں دعا کی، وہ قبول ہوئی اور مریم پیدا ہوئیں۔ اس طرح مریم یواقیم کی لڑکی ہیں اور یواقیم ماثان کا لڑکا ہے اور ماثان سبط سلیمان ابن داؤد ابن اسحاق ابن ابراہیم علیہم السلام سے ہے۔ اس صورت میں اس اعتراض کا قرآن پاک میں مریم ابنۃ عمران (یعنی مریم بیٹی ہیں عمران کی) لکھا ہے یہ جواب کافی ہوسکتا ہے کہ عمران ہی کو عبرانی زبان میں یواقیم کہتے ہیں۔ یہ کثیر الوقوع نام ہے کہ ایک شخص کے دو نام ہوا کرتے ہیں۔

## ان کی پرورش کا زمانہ

طبری روایت کرتا ہے کہ حنہ مادر مریم حاملہ نہیں ہوتی تھیں اس وجہ سے انہوں نے خدا تعالیٰ کے حضور میں یہ نذر کی کہ اگر میں حاملہ ہوئی تو اپنے لڑکے کو محرر کردوں گی یعنی اسے دنیاوی امور سے آزاد کر کے محض تیری عبادت کے لئے مخصوص کردوں گی۔ چنانچہ جب حنہ کا وضع حمل ہوا اور جناب مریم پیدا ہوئیں تو حنہ انہیں ایک کپڑے میں لپیٹ کر مسجد لائیں اور عباد کو دے دیا۔ کاہنوں نے مریم کے لینے میں اختلاف کیا اور یہ کہا کہ ارض مقدس کی مجاورت عورت نہیں کرسکتی تب زکریاؑ نے انہیں جواب شافی دے کر روکا۔ اس کے بعد ان کی کفالت اور پرورش کا جھگڑا شروع ہو گیا جس کا فیصلہ قرعہ کے ذریعے کیا گیا۔ قرعے میں حضرت زکریاؑ کا نام نکلا لہٰذا انہوں نے مریم کی تکفیل کی اور انہیں مسجد کے ایک گوشے میں ٹھہرایا جس میں سوائے زکریاؑ کے اور کوئی نہیں جاسکتا تھا۔ مریم مسجد میں زکریا کی تعلیم کے مطابق عبادت میں مصروف ہو گئیں اور اس قدر عبادت میں مستغرق ہوئیں کہ لوگ تمثیلاً ان کا ذکر کرنے لگے۔ عبادت کے دوران مریم پر عجائبات اور کرامات بھی ظاہر ہوئے جن کا ذکر کلام پاک میں آیا ہے۔

## یحییٰ علیہ السلام کی پیدائش

اس وقت ایشاع زوجہ زکریاؑ بانجھ تھیں جب دونوں میاں بی بی ضعیف ہو گئے تھے اور کوئی لڑکا پیدا نہیں ہوا تو زکریاؑ نے اللہ تعالیٰ سے لڑکے ہونے کی دعا کی اور یہ گزارش کی کہ "وہ لڑکا ایسا ہو جو میرا اور آل یعقوب کا وارث ہو سکے یعنی نبی ہو۔ خدا تعالیٰ نے ان کی دعا قبول فرمالی۔ چنانچہ حضرت یحییٰ پیدا ہوئے۔ جناب موصوف ہیرودس کے دور حکومت میں پیدا ہوئے اور جنگل و بیابان میں رہتے تھے۔ ٹڈی اور شہد ان کی خوراک تھی۔ اونٹ کے بالوں کا آپ کپڑا پہنتے تھے اور چمڑے کا کمر بند ہوتا تھا۔ یہود نے ارض مقدس کے کاہنوں کا آپ کو سردار مقرر کیا تھا۔

## آپ کی شہادت

اس کے بعد خدا تعالیٰ نے آپ کو نبوت مرحمت فرمائی۔ آپ کے زمانے میں یہود پر بیت المقدس میں انطیفس بن ہیرودس حکومت کر رہا تھا جو اپنے باپ ہیرودس کے نام سے مشہور اور معروف تھا۔ یہ بادشاہ نہایت شریر اور فاسق تھا حتیٰ کہ اس نے اپنی بھاوج کو گھر میں ڈال لیا اور اسے اپنی بی بی بنالیا تھا۔ حالانکہ اس کی بھاوج صاحب اولاد تھی چونکہ یہ امر یہودیوں کی شریعت میں جائز نہیں تھا۔ اس وجہ سے علماء یہود اور کاہنوں نے جن میں یحییٰ بھی تھے، اس کے اس فعل سے بیزاری اور نفرت ظاہر کی۔ ہیرودس غصے میں آ گیا اور اس نے ان سب کو مع یحییٰ کے قتل کر ڈالا۔

## زکریا علیہ السلام کا ذکر

اگرچہ لوگوں نے یحییٰ کے قتل کے اور بہت سے اسباب ظاہر کیے ہیں لیکن زیادہ صحیح یہی معلوم ہوتا ہے۔ علماء تاریخ کا اس میں اختلاف ہے کہ حضرت یحییٰ کی شہادت کے وقت کیا زکریاؑ زندہ تھے یا نہیں۔ بعضے یہ کہتے ہیں کہ جب یحییٰ قتل کر دیے گئے تو بنی اسرائیل نے زکریاؑ کو تلاش کرنا شروع کیا، آپ جان کے خوف سے بھاگ کر ایک باغ میں پہنچے اور ایک درخت میں چھپ گئے۔ لیکن چادر کا ایک گوشہ باہر رہ گیا جس سے لوگوں کو

آپ کے بارے میں آگاہی ہوئی۔ انہوں نے آرے سے درخت کو مع زکریاؑ کے دوٹکڑے کرڈالا۔ بعضوں کا یہ بیان ہے کہ حضرت زکریاؑ شہادت سے قبل انتقال فرماچکے تھے جو درخت میں جا چھپے تھے اور جنہیں یہود نے دوٹکڑے کردیا تھا، وہ شعیا نبی ہیں جن کا ذکر اس سے پہلے ہو چکا ہے۔ راویوں نے ان کے مدفن میں بھی اختلاف کیا ہے۔ کوئی کہتا ہے کہ یہ ارض مقدس میں دفن کئے گئے ہیں اور یہی صحیح ہے۔ ابوعبید بسند سعید ابن مسیب بیان کرتا ہے کہ بخت نصر جب دمشق سے آیا تو اس نے یحییٰ بن زکریا کے خون کو جوش زن پایا۔ اس نے پھر اس خون پر ستر ہزار آدمیوں کو قتل کیا جس سے اس خون کا جوش رک گیا۔ لیکن یہ روایت نہایت مشکوک معلوم ہوتی ہے کیونکہ یحییٰؑ اور مسیح علیہما السلام ایک ہی زمانے میں تھے اور یہ امر بااتفاق ثابت ہو چکا ہے کہ یہ بخت نصر کے بہت زمانے بعد پیدا ہوئے تھے۔

## زکریا علیہ السلام کی وفات

اسرائیلیات میں یعقوب بن یوسف نجار کی تصنیف سے یہ پتہ چلتا ہے کہ ہیرودس نے زکریاؑ کو اس وقت قتل کیا ہے جبکہ مجوسی جناب ایشوع (عیسیٰ) کو ڈھونڈنے آئے تھے۔ ہیرودس نے پھر زکریا علیہ السلام سے ان کے لڑکے یوحنا (یحییٰؑ) کو ان کے لڑکوں کے ساتھ قتل کئے جانے کے لئے طلب کیا جو بیت اللحم میں قتل ہو رہے تھے لیکن اس سے پہلے ان کی ماں انہیں لے کر سفراء کی طرف بھاگ گئی تھیں۔ وہ اس کے خوف سے وہیں روپوش تھیں، للہذا زکریاؑ نے اپنی لاعلمی ظاہر کی اور یہ کہا کہ وہ اپنی ماں کے ہمراہ ہیں۔ ہیرودس نے آپ کے اس جواب کو کافی نہیں سمجھا اور پہلے سے زیادہ ان پر سختی کی۔ اس کے بعد اس نے جناب موصوف کو شہید کر ڈالا اور کچھ روز بعد خود بھی مر گیا۔ واللہ اعلم۔

## مریم علیہا السلام کو بشارت ملنا

مریم سلام اللہ علیہا کی یہ حالت تھی کہ وہ مسجد میں عبادت کرتی تھیں، بعد کو اللہ تعالیٰ نے انہیں ولایت سے مشرف فرمایا اگرچہ لوگوں نے ان کی نبوت میں اختلاف کیا ہے۔ اہل سنت کا مذہب یہ ہے کہ نبوت مردوں کے ساتھ مخصوص ہے۔ اس ضمن میں کما قالہ ابوالحسن اشعری اور دلائل فریقین اپنے مواقع پر موجود ہیں، ان کے ذکر کرنے کا یہ موقعہ نہیں ہے۔ بہرحال ملائکہ نے مریم کو برگزیدگی کی بشارت دی اور کسی انسانی تعلق کے بغیر تجھ سے لڑکا پیدا ہوگا اور وہ نبی ہوگا۔ مریم کو اس بات سے تعجب ہوا۔ ملائکہ نے انہیں کہا کہ اللہ تعالیٰ جو چاہتا ہے۔ اس کے کرنے پر قادر ہے۔ مریم یہ سن کر خاموش ہو رہیں اور انہوں نے سمجھ لیا کہ خدائے پاک کا یہ ایک معجزہ ہے۔

## یعقوب کا بیان

یعقوب بن یوسف نجار نے اپنی تالیف میں لکھا ہے کہ مریم کی عمر ابھی آٹھ برس کی بھی نہیں ہوئی تھی کہ اس سے پہلے حنہ انتقال کر چکی تھیں۔ اس زمانے میں یہ بنی اسرائیل کے مذہب میں داخل تھا کہ جب کوئی عورت طریقہ ازواج کو ناپسند کرتی تھی تو اس پر ہیکل کی مجاورت فرض ہو جاتی تھی۔ اللہ تعالیٰ نے پھر یہ الہام کیا ''اولاد ہارون جمع کی جائے اور مریم ان کی طرف رجوع کی جائیں۔ جس کے عصا سے کوئی علامت ظاہر ہو، وہ ان کے سپرد کی جائیں اور یہ اس کے زوجہ کے مشابہ (منگیتی بیوی) ہوں گی۔ لیکن وہ ان سے فطری طریقے کے مطابق انسانی تعلق نہیں پیدا کر سکے گا۔ یوسف نجار بھی اس مجمع میں تھا، اس کے عصا سے ایک کبوتر سفید رنگ کا اچانک نکل کر اس کے سر پر بیٹھ گیا۔ زکریاؑ نے یوسف سے کہا ''یہ تیری منگیتی بیوی ہے لیکن تو اس کے ساتھ زن شوئی والا تعلق پیدا نہیں کر سکے گا۔ یوسف یہ سن کر بکراہت تمام مریم کو اپنے ہمراہ لے کر ناصرہ کی طرف چلا گیا۔ اس وقت مریم کی عمر بارہ برس کی تھی۔ یوں وہ اپنے منگیتی شوہر کے ساتھ ناصرہ میں رہنے لگیں جب ایک روز وہ پانی لانے کے لئے ایک کنوئیں پر گئیں تو اس مقام پر ایک فرشتہ ظاہر ہو کر آپ سے ہمکلام ہوا اور اس نے ولادت عیسیٰؑ کی بشارت دی جیسا کہ قرآن پاک سے صاف طور پر ظاہر ہوتا ہے۔ اس کے بعد آپ بلا تعلق بشری حاملہ ہوئیں اور پھر زکریاؑ کے پاس ارض مقدس گئیں لیکن وہ ان کے پہنچنے سے پہلے انتقال کر چکے تھے اس وجہ سے مریم پھر ناصرہ واپس آگئیں۔ یوسف انہیں حاملہ دیکھ کر حیرت زدہ رہ گیا۔ اس نے پھر اپنے منہ کو طمانچوں سے لال کر لیا کیونکہ

کاہنوں نے اس سے تعلق بشری پیدا نہ کرنے کی شرط لی تھی۔

## فرشتے کی آمد

مریمؑ نے پھر یوسف کو اس واقعے سے آگاہ کیا مگر اسے ان کے کہنے پر یقین نہیں آیا، تب فرشتہ نے خواب میں کہا ''یہ حمل روح القدس سے ہے تو اسے اپنے میں لے لے''۔ اس کے بعد یوسف خواب سے بیدار ہو کر مریم کے پاس آیا اور تعظیماً اسے سجدہ کیا اور پھر اپنے گھر لے گیا۔ انجیل متی میں یہ واقعہ یوں لکھا ہے کہ جب یوسف نے مریم سے اپنی منگنی کی تو اس نے مریم کو حاملہ پایا اس سے پہلے کہ وہ اس سے ہم بستر ہو، اس کے بعد یوسف نے بدنامی اور رسوائی کے خوف سے اس کو چھوڑ دینے کا فیصلہ کر لیا مگر خداوند کریم کے فرشتہ نے خواب میں اس پر ظاہر ہو کر کہا کہ تو اسے قبول کر لے اور اسے اپنے پاس رکھنے سے مت ڈر کیونکہ اس سے جو انسان پیدا ہونے والا ہے وہ روح القدس سے ہے۔ یوسف نیک نہاد اور سچا آدمی تھا لہٰذا اس نے اس خواب کو سچا باور کر لیا اور پھر یسوع اس کے یہاں پیدا ہوئے۔ انتہیٰ۔

## طبری کا بیان

طبری لکھتا ہے کہ مریم اور یوسف ابن یعقوب آپس میں چچا زاد بھائی بہن تھے اور یہ دونوں ارض مقدس کی مجاورت کرتے اور شبانہ روز وہیں رہتے تھے وہ سوائے قضائے حاجت کے اور کسی وقت ارض مقدس سے باہر نہ آتے تھے۔ جس وقت ان کا پانی ختم ہو جاتا تھا۔ اس وقت وہ قریب ترین مقامات سے پانی لے آتے تھے۔ ایک روز اتفاق سے مریم پانی لینے کے لئے آئیں اور یوسف ان سے پیچھے رہ گیا۔ جب مریم پانی لینے کے لئے ایک گڑھے کے اندر گئیں تو جبریل علیہ السلام نے اسی وقت ظاہر ہو کر کہا:

اِنَّمَا اَنَا رَسُولُ رَبِّکِ لِاَهَبَ لَکِ غُلَاماً زَکِیّاً

ترجمہ: میں بے شک تیرے خدا کا فرستادہ ہوں تا کہ تجھے ایک بیٹا ہونہار دوں۔

## عیسیٰ علیہ السلام کی پیدائش

وہب ابن منبہ سے مروی ہے کہ اس کے بعد جبریلؑ نے مریم کے پیراہن میں پھونک دیا جس کا اثر رحم تک پہنچ گیا اور یوں عیسیٰؑ کا حمل رہ گیا۔ یوسف نجار جو مریم کا رشتے دار تھا اور ان کے ساتھ جبل صیہون کی مسجد میں عبادت کر رہا تھا، یہ عجوبہ حمل دیکھ کر گھبرا گیا اور اسے اس حمل کا سخت تعجب ہوا کیونکہ مریم اس کی نظروں سے کسی وقت غائب نہیں ہوتی تھیں۔ اس نے پھر اس عجوبہ حمل کا سبب دریافت کیا تو مریم نے قدرت باری کا حوالہ دیا، یہ سن کر یوسف خاموش ہو گیا اور اسی سرگرمی سے مسجد کی خدمت کرتا رہا یہاں تک کہ اس عجوبہ حمل کی اطلاع مریم کی خالہ ایشاع کو ہوئی۔ اتفاق سے وہ بھی حاملہ تھیں اور یحییٰؑ ان کے بطن مبارک میں تھے۔ اس کے بعد ایشاع نے کہا کہ میں یہ دیکھتی ہوں کہ جو لڑکا میرے حمل میں ہے وہ اسے سجدہ کرتا ہے جو مریم کے پیٹ میں ہے۔ اس کے بعد یہودیوں کے خوف سے مریم کو ارض مقدس سے جانے کا حکم ہوا چنانچہ یوسف انہیں اپنے ہمراہ لے کر مصر کی طرف چلا۔ راستے میں حضرت مریم کو درد زہ اٹھا اور حمل وضع ہوا۔ یوسف انہیں پھر گدھے پر سوار کر کے لایا اور لوگوں سے اس راز کو پوشیدہ کرتا رہا یہاں تک کہ حضرت مسیحؑ بارہ برس کے ہو گئے اور ان پر کرامات ظاہر ہونے لگیں۔ رفتہ رفتہ لوگوں میں یہ واقعات مشہور ہو گئے۔ تب مریم کو یہ حکم ہوا کہ وہ عیسیٰؑ کو لے کر ایلیا (بیت المقدس) واپس چلی جائیں، چنانچہ مریم حضرت عیسیٰؑ کو لے کر ارض مقدس آ گئیں اور یہاں ان سے معجزات ظاہر ہونے لگے۔ بیمار ان کے پاس آتے اور اچھے ہو کر واپس جاتے تھے۔ لوگ ان سے غیب کے حالات پوچھتے تھے۔

## لڑکوں کا مارا جانا

طبری سدی کی روایت سے لکھتا ہے کہ حضرت عیسیٰؑ بیت المقدس کے قریب شرقی بیت اللحم میں پیدا ہوئے تھے۔ نصاریوں کا مورخ ابن عمید

لکھتا ہے کہ ولادت یحییٰ بن زکریاؑ کے تین مہینے بعد، حکومت ہیرودس کے اکتیسویں سال اور اوغسطش قیصر کے سنہ 42 جلوس میں حضرت مسیحؑ پیدا ہوئے۔ انجیل میں لکھا ہے کہ جب یوسف سے مریم منسوب ہوئیں تو وہ بغرض اخفاء حمل انہیں اپنے ہمراہ لے کر بیت اللحم چلی گئیں۔ آپ نے وہیں وضع حمل کیا۔ اس دوران ایک جماعت مجوس جنہیں بادشاہ فارس نے بھیجا تھا، یہ دریافت کرتی ہوئی ہیرودس کے پاس آئی کہ جو بڑا بادشاہ پیدا ہوا ہے وہ کہاں ہے، ہم اسے سجدہ کرنے کے لیے آئے ہیں۔ اس کے بعد انہوں نے ہیرودس سے وہ سب باتیں ظاہر کردیں جو کاہنیں اور علوم نجوم نے ولادت عیسیٰؑ کی علامتیں بتلائی تھیں اور یہ بھی کہہ دیا کہ کچھ کم یا زیادہ دو برس ہوئے وہ بیت اللحم میں پیدا ہوگیا ہے۔ اوغسطش قیصر نے جب یہ واقعہ مجوسیوں سے سنا تو اس نے ہیرودس سے دریافت کیا۔ ہیرودس نے اس واقعہ کی تصدیق کردی اور پھر بیت اللحم کے لڑکوں کو قتل کرانا شروع کردیا۔ لیکن یوسف نجار خدا کے حکم پر اس سے پہلے عیسیٰؑ اور ان کی ماں مریم کو لے کر مصر چلا گیا تھا اور وہیں بارہ برس تک ٹھہرا رہا۔ اس دوران حضرت مسیحؑ سے کرامات ظاہر ہوئیں۔ پھر جب ہیرودس مر گیا جو مسیحؑ کے قتل کی فکر میں تھا تو خدا نے الہام کیا اور یوسف عیسیٰؑ اور مریم کو ایلیا واپس لے آیا۔ غرض اس طرح خداوند کی یہ پیشین گوئی جو اشعیا نبی کے معرفت ہوئی تھی کہ میں نے تجھے مصر سے بلایا ہے، پوری ہوگئی۔

## مصر کی طرف سفر

یعقوب بن یوسف نجار کی تصنیف میں یہ بھی درج ہے کہ جب یوسف نجار بخیال اخفاء راز یروشلم سے نکل کر چلا تو راستے میں مریم کو درد اٹھا۔ قریہ بیت اللحم میں پہنچ کر ایک غار میں مریم نے پھر وضع حمل کیا اور لڑکے کا نام ایشوع رکھا۔ جب یہ دو برس کے ہوئے تو پورب سے مجوسی آئے جیسا کہ اوپر بیان کیا گیا ہے اس کے بعد ہیرودس جناب مسیحؑ کے خوف سے بیت اللحم کے لڑکوں کو قتل کروانے لگا لیکن اس سے پہلے خدا کے حکم کے مطابق یوسف عیسیٰؑ اور اس کی ماں کو مصر لے کر چلا گیا تھا۔

## عیسیٰ علیہ السلام کے معجزے

وہ دو برس تک مصر میں رہا، جب ہیرودس مر گیا تو فرشتے نے خواب میں ظاہر ہو کر اسے واپسی کا حکم دیا۔ چنانچہ یوسف مصر سے واپس آ کر ناصرہ میں مقیم ہوگیا، اور یہیں جناب مسیحؑ سے خوارق عادات مثل احیاء موتیٰ (مردوں کا زندہ کرنا)، کوڑھیوں کا اچھا کرنا اور چڑیوں کو پیدا کرنا ظاہر ہونے لگیں۔ اس کے بعد جب یوحناؑ معتمد (یعنی یحییٰ بن زکریا علیہ السلام) بیابان سے واپس آئے اور توبہ کرنے کی منادی کی اور لوگوں کو دین کی طرف بلایا۔ بعد کو مسیحؑ ناصرہ سے آئے اور یوحناؑ سے اردن کے کنارے ملاقات کی، یوحناؑ نے پھر انہیں اصطباغ (بپتسمہ) دیا، وہ اس وقت میں تیس برس کے تھے۔ اس کے بعد حضرت عیسیٰؑ بیابان کی طرف چلے گئے اور عبادت اور نماز و رہبانیت میں مصروف ہوئے۔ انہوں نے پھر اپنے ان بارہ تلامذہ کو منتخب کیا جن کے نام یہ ہیں: سمعان پطرس (شمعون بیٹر)، اندراوس (اندریاہ)، یعقوب بن زبدی، یوحنا بن زبدی، فیلیس (فلپ)، برتولماوس (برتھلمی)، توما (تھوماہ)، متی باجدار، یعقوب ابن حلفا (الفی)، تداوس (لبی عرف تہدی)، سمعان القنانی (شمعون الکنعانی) اور یہوذا الاسخر یوطی (یہودا اسکر یوطی)۔

## تعلیمات عیسیٰؑ

کچھ عرصہ بعد ہیرودس ثانی نے یوحناؑ (یعنی یحییٰ بن زکریا) کو گرفتار کر کے قتل کر ڈالا اور وہ نابلس میں دفن کر دیئے گئے۔ اس کے بعد مسیحؑ نماز، روزہ اور تمام قربانیوں کی تعلیم دینے لگے۔ انہوں نے بعض اشیاء کو حلال اور بعضؑ کو حرام کیا۔ جب ان پر انجیل نازل ہوئی اور ان سے خوارق عادات اور معجزات ظاہر ہوچلے تب ان کا ذکر سارے علاقوں میں پھیل گیا اور اکثر بنی اسرائیل ان کی پیروی کرنے لگے۔

## یہودی سرداروں کی سازش

اس وقت تک رؤساء یہود دنیاوی کثافتوں میں مبتلا ہو کر دینی امور کو چھوڑ بیٹھے تھے لہٰذا وہ جمع ہو کر مسیحؑ کے قتل کرنے کا باہم مشورہ کرنے لگے۔

مسیحؑ نے اپنے حواریوں کو جمع کر کے سب کو رات بھر اپنے پاس رکھا اور وعظ کے دوران یہ فرمایا کہ بے شک تم میں سے بعض میرا انکار کریں گے۔ اس سے قبل کہ مرغ تین آوازیں دے اور تم میں سے ایک شخص مجھے معمولی قیمت پر فروخت کر کے اس قیمت کو کھا جائے گا۔ اس کے بعد تم مجھ سے جدا ہو جاؤ گے۔ انہوں نے ایسا اس لئے کہا کہ یہودی آپ کی تلاش میں تھے تا کہ آپ کو قتل کر دیں۔

## عیسیٰ علیہ السلام کا گرفتار ہونا

اتفاق سے شمعون حواری راہ میں مل گئے، یہودیوں نے انہیں گرفتار کر لیا۔ انہوں نے پھر مسیحؑ کی پیروی سے انکار کیا تو یہودیوں نے انہیں چھوڑ دیا۔ اس کے بعد یہوذا الاسخر یوطی نے یہودیوں سے تیس درہم لے کر انہیں مسیحؑ کا پتہ بتا کر اس مکان تک پہنچا دیا جہاں جناب موصوف شب کو رہتے تھے۔ یہودی انہیں گرفتار کر کے فلاطش نبطی، سپہ سالار قیصر کے پاس لے گئے۔ اس کے بعد ایک گروہ کاہنوں (مجاوروں) کا بلایا گیا۔ اس میں کہا گیا کہ "یہ ہمارے دین کو برباد کرتا ہے، ہمارے اسلاف کو برا کہتا ہے اور حکومت و سلطنت کا مدعی ہے تم اسے قتل کر ڈالو"

## قتل کے احکامات

فلاطس نے یہ سن کر خاموشی اختیار کی۔ اس پر روساء یہود چلا کر کہنے لگے کہ "اگر تو ہماری خواہش کے مطابق ایسوعؑ کو نہ قتل کرے گا تو ہم اس کی اطلاع دربار قیصری میں کر دیں گے۔ فلاطش یہ سن کر گھبرا گیا اور اس نے حضرت عیسیٰؑ کے قتل کا حکم دے دیا۔ عیسیٰؑ نے اس سے پہلے حواریوں کو آگاہ کر دیا تھا کہ یہود کو میرے بارے میں شبہ ہو گا۔

## صلیب پر چڑھنا

چنانچہ ایسا ہی ہوا کہ یہود نے انہیں اپنی دانست میں قتل کر ڈالا اور سولی دے دی۔ انہوں نے انہیں سات روز تک سولی پر رکھا۔ جنابہ مریم روتی ہوئیں صلیب کے پاس آئیں تو عیسیٰؑ بھی وہاں آئے اور رونے کا سبب دریافت کیا۔ مریم نے کہا کہ مجھے تمہاری حالت پر رونا آتا ہے۔ عیسیٰؑ نے جواب دیا کہ اللہ تعالیٰ نے مجھے اٹھا لیا ہے اور مجھے مطلقاً کوئی تکلیف نہیں پہنچی۔ یہ ایک ایسا امر ہے کہ جس میں انہیں شبہ واقع ہو گیا ہے۔ آپ میرے حواریوں سے کہئے کہ فلاں مقام پر مجھ سے مل لیں۔

## حواریوں کے لئے حکم

چنانچہ حواریان مسیحؑ مقام معینہ پر حضرت عیسیٰؑ سے ملنے کے لئے گئے۔ آپ نے ان سب کو اطراف و جوانب میں تبلیغ احکام الٰہی کے لئے مقرر فرمایا۔ جیسا کہ وہ پہلے ہی مقرر کر چکے تھے۔ نصاریوں کے علماء کا یہ خیال ہے کہ حواریوں میں سے رومہ کی طرف پطرس کو روانہ کیا جبکہ تابعین میں سے پولس (پولوس) کو ان کے ہمراہ کر دیا۔ ارض سوڈان و حبشہ اور اس کے مضافات میں متی یا جدار کو روانہ کیا اور اندراوس کو بابل کی طرف۔ مشرق میں توما کو، ملک افریقہ کی طرف قیلیلس کو، افسوس قریہ اصحاب کہف اور یروشلم میں یوحنا کو جبکہ ممالک عرب و حجاز میں برتولوماوس کو اور سرزمین برقہ و بربر میں شمعون القنانی کو مقرر کیا۔

## عیسیٰ علیہ السلام کے حواری

ابن اسحاق لکھتا ہے کہ اس واقعے کے بعد یہودیوں نے بقیہ حواریوں کو ستانا شروع کر دیا اور انہیں ایذا پہنچانے لگے۔ رفتہ رفتہ یہ اطلاع قیصر کے کانوں تک پہنچی۔ اس دوران سپہ سالار فلاطش نے بھی حضرت عیسیٰؑ کے معجزات اور حالات، ان کے ساتھ یہودیوں کی شرارت اور کینہ اور یوحناؑ کے قتل کے واقعات لکھ بھیجے۔ قیصر نے پھر فلاطش کو اس فعل سے یہودیوں کو باز رکھنے کی سخت تاکید کر دی۔ اس کے بعد حواریین مسیحؑ ان ممالک کی طرف چلے گئے۔ جن کی طرف مسیحؑ نے انہیں بھیجا تھا۔ وہاں بعض قوموں نے ان کی تصدیق کی اور دین عیسوی میں داخل ہو گئیں۔ بعض

نے انہیں جھٹلایا۔ جب یعقوب بن زبدی رومہ گئے تو انہیں غالیوس قیصر نے قتل کر ڈالا اور شمعون کو قید کر ڈالا۔ پھر کچھ عرصہ بعد چھوڑ دیا تب وہ انطاکیہ چلے گئے۔ اس کے بعد وہ فلودیش قیصر کے دور میں پھر رومہ آئے تو اکثر رومیوں نے ان کی اتباع کی اور بعض بیگمات قیاصرہ بھی ان پر ایمان لے آئیں۔ بعدازاں شمعون کے کہنے سے بیت المقدس آئیں اور صلیب کی لکڑی کو جس پر مسیحؑ کو صلیب دی گئی تھی، مزبلہ سے نکالا۔ وہ پھر اسے زریں وغیرہ میں لپیٹ کر روم لے گئیں۔

## انجیل کا تحریر ہونا

پطرس اور پولس جنہیں مسیح نے رومہ کی سمت بھیجا تھا، وہ دونوں رومہ جا کر ٹھہرے اور دین عیسوی کی تعلیم دیتے رہے۔ وہیں پطرس نے زبان رومہ میں انجیل تحریر کی اور اسے اپنے شاگرد مرقس کی طرف منسوب کیا۔ اس کے بعد ارض مقدس میں متی نے اپنی انجیل زبان عبرانی میں لکھی پھر لوقا نے انجیل رومہ میں لکھ کر اکابر روم کے پاس بھیجی۔ اس کے بعد یوحنا بن زبدی نے رومہ میں اپنی انجیل لکھی۔

## عیسیٰ علیہ السلام کی شریعت

اس کے بعد حواریوں اور ان کے رسولوں کا ایک جلسہ سنہ 100 میں ہوا۔ انہوں نے اس میں اتفاق سے اپنے دین کے لئے قوانین شرعیہ بنائے اور اسے اقلیمطس شاگرد پطرس کی رائے سے مرتب کیا۔ عیسائیوں کی کتب قدیمہ سے یہ کتابیں ہیں: توریت پانچ اسفار، کتاب یوشع بن نون، کتاب القضاۃ، کتاب ارعوث، کتاب یہوذا، اسفار الملوک (چار کتابیں)، سفر بنیامین، سفر المقباسین (تین کتابیں)، کتاب عزیر الامام، کتاب اشیر، کتاب حصہ ہامان، کتاب ایوب صدیق، مزامیر داؤد النبی، کتاب سلیمان ابن داؤد (پانچ) نبوات الانبیاء الصغار والکبار (سولہ کتابیں) اور کتاب یشوع بن شارخ یہ تھیں قدیم کتب۔ کتب جدیدہ یہ ہیں۔ چاروں انجیلیں، کتب القتالیقون (سات رسائل) کتاب بولس (چودہ رسائل)، اریکسیس (یعنی رسولوں کے قصص جسے اقلیدس کہتے ہیں) آٹھ کتابیں (جس میں رسولوں کے اوامر ونواہی کا ذکر ہے) کتاب النصاری الکبار بنام بطارقہ جو بلاد معینہ میں دین مسیحی کی تعلیم دے رہے تھے جیسا کہ رومہ میں پطرس حواری تھے اور جنہیں مسیح نے اس سمت روانہ کیا تھا۔ اس زمانے میں ارض مقدس میں یعقوب نجار اور اسکندریہ میں مرقس شاگرد پطرس اور بزنطیہ (قسطنطنیہ) میں اندراس وغیرہ تھے۔

## بطریق کا عہدہ

عیسائیت میں مذہب کے مالک کو جو ان کے مراسم مذہبی کا قائم رکھنے والا ہوتا ہے، بطریق کہتے ہیں۔ وہی ان کی ملت کا سردار اور مسیحؑ کا خلیفہ مانا جاتا ہے۔ وہی اپنے نائبین اور خلفاء کو آس پاس اور دور دراز کے ممالک میں تعلیم دین مسیحی کے لئے روانہ کرتا ہے۔ یہ لوگ اسقف یعنی بطریق کے نائب کہلاتے ہیں جبکہ واعظین کو قسیس، متولی نماز کو جاثلیق، مسجد کے منتظم کو شماشہ اور تارک الدنیا کو جو خلوت میں بیٹھا ہوا عبادت کیا کرتا ہے، راہب اور قاضی کو مطران کہتے ہیں۔ یاد رہے کہ طویل زمانے تک مصر میں کوئی اسقف نہیں رہا یہاں تک کہ وہدس نامی گیارہواں اسقف اساقفہ اسکندریہ سے مصر آیا۔

## رومہ کا بطریق (پوپ)

اساقفہ بطریق کو کیونکہ آبا اور قسوس اساقفہ کو ابا کہتے ہیں اس وجہ سے اسم اب مشترک سمجھ کر تمیز کی غرض سے بطریق اسکندریہ کے لئے بابا (پوپ) کا اسم مختص کیا گیا اور وہ اسی نام سے مشہور ہوا۔ کچھ عرصہ بعد یہ لقب بطریق رومہ کو دیا گیا کیونکہ وہ حضرت عیسیٰؑ اور بڑے حواری پطرس کا قائم مقام تھا۔ چنانچہ رومہ کا بطریق اس وقت سے لے کر اب تک اسی لقب سے یاد کیا جاتا ہے۔

## پطرس کا مارا جانا

اس دوران فلودیش قیصر کے مرنے کے بعد نیرون قیصر تخت نشین ہوا جس نے پطرس (حواریوں کے سردار) اور پولس کو قتل کر ڈالا اور پطرس کے بجائے رومہ میں ارنوس کو مقرر کیا۔ اس نے پھر مرقس انجیلی شاگرد پطرس جو اسکندریہ میں سات برس سے دعوت دین مسیحی دے رہا تھا، اسے بھی قتل کرا کے حیننیا کو متعین کیا، یہی حواریوں کے بعد سب سے پہلا بطریق ہوا ہے۔ نیرون کے دور حکومت میں ہی یہودیوں نے یعقوب نجار اسقف ارض مقدس پر دفعتہً حملہ کر کے عہد شکنی کی تھی اور صلیب کو ایک مزبلہ میں دفن کر دیا تھا۔ اس کے بعد ہیلانہ مادر قسطنطین نے اسے نکالا جیسا کہ ہم آئندہ بیان کریں گے۔ بعد ازاں نیرون قیصر نے یعقوب نجار کی جگہ اس کے چچازاد بھائی شمعون بن کہافا کو ارض مقدس کا نائب مقرر کیا۔ اس کے بعد روم کے قیاصرہ اس دین وملت کے اختیار کرنے اور چھوڑنے میں مختلف ہو گئے۔

## قسطنطین کا عیسائی ہونا

اس کے بعد قسطنطین یعنی بانی شہر قسطنطنیہ کا دور آیا اس کی ماں ہیلانہ نے سنہ 22 جلوس قسطنطین میں عیسائیت اختیار کر لی۔ وہ پھر صلیب کے مقام پر آئی اور اس لکڑی کو دریافت کیا جس پر بزعم یہود مسیح مصلوب ہوئے تھے۔ لوگوں نے اسے بتلایا کہ صلیب فلاں مقام پر دفن ہے جہاں پر ان دنوں شہر بھر کا کوڑا، گندگی، نجس چیزیں اور مردار جانور پھینکے جاتے ہیں۔ ہیلانہ نے نوکروں کی مدد سے اس لکڑی کو نکلوا کر دھلوایا اور عطریات سے معطر کر کے ریشم اور زردوزی کپڑوں میں لپیٹ کر تبرکاً اسی مقام پر نصب کرا کے ایک گرجا بھی وہیں بنوا دیا۔

## مسجد بنی اسرائیل کی تباہی

عیسائی سمجھتے ہیں کہ اس مقام پر مسیحؑ کی قبر ہے لہٰذا وہی مقام اب قمامہ کے نام سے مشہور ہے۔ ہیلانہ نے پھر مسجد بنی اسرائیل کو مسمار کر کے یہ حکم دے دیا کہ صخرا میں جس پر رقبہ ہے اور جو یہود کا قبلہ ہے، شہر کا کوڑا اور میلا اور مردار جانور پھینکے جائیں چنانچہ ایسا ہی ہوتا رہا یہاں تک کہ سیدنا عمر ابن الخطاب رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فتح ارض مقدس کے بعد اسے پاک وصاف کرایا۔ مورخین نے ولادت مسیحؑ سے صلیب کے نکالے جانے تک کے زمانے کو تین سو اٹھائیس برس میں محدود کیا ہے۔ واللہ اعلم۔

## تثلیث کا عقیدہ

ایک مدت تک عیسائی، ان کے بطریق اور اساقفہ مسیحی دین کے قائم رکھنے پر اسی طرح قائم رہے جیسا کہ حواریوں نے قوانین وعقائد اور احکام مذہبی مقرر کیے تھے۔ لیکن اس کے بعد ان کے عقائد میں اختلاف ہو گیا۔ وہ پھر شریعت و پابندی احکام شرعی سے بالکل علیحدہ ہو کر تثلیث کے قائل ہو گئے حالانکہ حواریان مسیح عیاذاً باللہ ایسے نہ تھے، اس بہت بڑی غلطی کی وجہ مسیح کا ظاہری کلام ہے کیونکہ عیسائیوں نے اس کی تاویل نہیں کی اور نہ وہ اس کے معانی سمجھ سکے۔ مثلاً عیسیٰ نے صلیب ہونے کے وقت اپنے پیروکاروں سے کہا تھا کہ میں اپنے اور تمہارے باپ کے پاس جاتا ہوں یا یہ کہا تھا کہ تم زیادہ سے زیادہ نیکیاں کرو تا کہ اپنے آسمانی باپ کے بیٹے بنو یا یہ کہ انجیل میں بحق مسیح ابن الوحید (اکلوتا بیٹا) کہا گیا ہے جس کی وجہ سے شمعون نے مسیح کو ابن اللہ حقیقتہً مان لیا۔ یوں جبکہ ظاہری الفاظ سے یہ بات مان لی گئی تو عیسائیوں نے یہ گمان کیا کہ عیسیٰ ابن مریم قدیمی باپ سے پیدا ہوئے ہیں اور ان کا اتصال مریم کے ساتھ ایک روح کے ذریعے سے ہوا ہے جو کہ جسد مسیح میں حلول کر گئی تھی۔ اس طرح ان کے نزدیک جسم اور روح کے مجموعے کا نام بیٹا ہوا اور وہ ناسوت کلی قدیم ازلی ہے جبکہ مریم سے الہٰ ازلی پیدا ہوا قتل اور صلیب جسم پر واقع ہوا ہے، ان دونوں عقیدوں کو وہ ناسوت اور لاہوت سے تعبیر کرتے ہیں۔ ایک مدت تک عیسائی اس عقیدے کے معتقد رہے۔

## بدعتیں ظاہر ہونے لگیں

کچھ عرصے بعد ان میں اختلاف پیدا ہو گیا اور نصرانیت میں طرح طرح کی بدعات ظاہر ہونے لگیں۔ رفتہ رفتہ ان کے اقوال کفریہ یونانیوں

پڑھتے گئے۔ان میں ابن ولقیان بہت ہی سخت اور تند مزاج تھے۔ اساقفہ اور بطارقہ اپنے مقلدین سے ان خیالات کو دفع کرنے کی بھرپور کوشش کرتے رہے یہاں تک کہ یونس شمیصانی بطریق انطاکیہ زمانہ حکومت افلودیش قیصر کے بعد ظاہر ہو کر خدائے یکتا کی وحدانیت کا قائل ہوا، اس نے کلمے اور روح کا انکار کیا، ایک گروہ نے اس کی متابعت کی۔ جب وہ مر گیا تو اساقفہ نے پھر اپنے قول کی طرف رجوع کر لیا اور اس کے مذہب کو چھوڑ کر اسی تذبذب کی حالت میں زمانہ قسطنطین بن قسطنطین تک رہے۔اس کے دور حکومت میں اسکندروس (الگزنڈر) اسکندریہ کا بطریق تھا جبکہ اریوش (ایریس) اسی گرجے کا ایک عہدیدار (اسقف) تھا۔وہ اس بات کا قائل تھا کہ بیٹا باپ سے بالکل جدا ہے بلکہ وہ خدا کی مخلوقات میں سے ہے اور حادث ہے۔اس نے ازلی باپ کی سپردگی سے خلق کو پیدا کیا ہے اس لئے باپ ازلی علت اول اور ازلی ہے جبکہ بیٹا اصلیت اور درجے میں اس سے کمتر اور حادث ہے۔اسی کے ذریعے سے بیٹے نے تمام دنیا کو پیدا کیا۔

## پہلی کونسل کا اجلاس

لیکن اسکندروس نے اس رائے کی بڑی مخالفت کی اور ایک گشتی خط عیسائی علاقوں کے اساقفہ کو لکھ بھیجا۔ان لوگوں نے قیصر قسطنطین کو اس کا ذمے دار مقرر کیا چنانچہ اس کے حکم سے سنہ 19 جلوس قیصری مطابق سنہ 345ء میں ایک کونسل منعقد ہوئی جس میں دور دراز ممالک سے عیسائی علماء بحث ومناظرہ کے لئے آئے۔اس کونسل میں اریوش کی رائے رد کر دی اور اسکندروس کی اس رائے کو کہ بیٹا (عیسیٰ) باپ کی اصلیت کے برابر ہے، قیصر قسطنطین نے تسلیم کر کے اریوش کی تکفیر کی اجازت دے دی۔اس نے پھر اسے گرجے میں داخل ہونے سے منع کر دیا۔اسی کونسل میں اسکندروس کی خواہش کے مطابق دو ہزار تین سو چالیس گرجاؤں کے عہدے داروں کی موجودگی میں ایک محضر لکھا گیا اور انہیں یہ حکم دیا گیا کہ اب تمام عیسائی اس کونسل کے ٹھہرائے ہوئے اعتقاد کے معتقد ہوں۔

## نیقیہ کی کونسل

یہ کونسل ایک شہر نیقیہ (نیکس) میں منعقد ہوئی تھی اسی وجہ سے اسے مجمع نیقیہ کہتے ہیں۔اس کونسل کے صدر انجمن اسکندروس بطریق اسکندریہ، اسطانس بطریق انطاکیہ اور فقاریوس اسقف بیت المقدس تھے۔اس میں شرکت کے لئے سلطوس بطریق رومہ خود نہیں آیا تھا بلکہ اس نے اپنی طرف سے نیابۃً ایک قسیس بھیج دیا تھا۔قیصر قسطنطین اسکندروس کی اس کاروائی سے بہت خوش ہوا اور اپنی خوشنودی اس طرح سے ظاہر کی کہ اسے اپنی ایک انگوٹھی اور ایک تلوار مرحمت کی۔

## مجمع نیقیہ کا فیصلہ

وہ متفقہ عقیدہ جو اس کونسل میں قرار پایا تھا، جس کی بدولت اریوش گرجے سے ہی نہیں بلکہ شہر سے بھی نکالا گیا تھا وہ درج ذیل ہے جسے عبدالکریم شہرستانی نے اپنی کتاب ملل ونحل میں اور ابن عمید مورخ نصاریٰ نے نقل کیا ہے:

نومن باللہ الواحد الا حد الاب مالک کل شئی وصانع مایری وما لا یری وبالابن الوحید یسوع المسیح ابن اللہ ذکر الخلائق کلھا ولیس بمصنوع الہ حق جوھر ابیہ الذی بیدہ اتقنت العوالم و کل شئی الذی من اجلنا ومن اجل خلاصنا بعث العوالم و کل شیی الذی نزل من السماء التحل من روح القدس و ولد صلب مریم البتول و صلب ایام فلاطوس ودطن ثم قام فی الیوم الثالث وصعد الی السماء وجلس علی یمین ابیہ وھو مستعد للمجی تارۃ اخری بالقضاء بین الاحیاء والاموات ونومن بروح الحق الذی من ابیہ وبعمودیۃ واحدۃ لغفران الخطایا ولجمالۃ قدسیۃ جاثلیقۃ والقیام ابداننا بالحیوۃ الدائمۃ ابدالابدین۔

ترجمہ: ہم ایمان لاتے ہیں ایسے اللہ پر جو اکیلا یکتا باپ ہے، وہ مالک ہے ہر شے کا اور ان چیزوں کا بنانے والا ہے جو دیکھی جاتی ہیں اور (ایمان لاتے ہیں ہم) اکلوتے بیٹے یسوع مسیح، خدا کے بیٹے پر جو تمام خلائق سے بہتر ہے اور مصنوع نہیں ہے، وہ سچے خدا سے پیدا ہوا ہے اپنے باپ کے جوہر سے جس کے قبضے میں سارا عالم ہے اور تمام چیزیں ہیں۔ یہ وہ ہے جس نے ہمارے لئے اور ہماری نجات کے لئے سارا عالم اور ہر چیز کو پیدا کیا۔ وہ ایسا ہے کہ اس نے آسمان سے نزول فرمایا اور پھر روح القدس سے مجسم ہوا اور پیدا ہوا مریم بتول کے بطن سے۔ وہ پھر زمانہ فلاطوس میں صلیب پر چڑھایا گیا اور دفن کر دیا گیا۔ وہ پھر تیسرے روز اٹھا اور آسمان پر چڑھ گیا۔ اب وہ اپنے باپ کے دائیں جانب بیٹھا ہے۔ وہ دوبارہ زندوں اور مردوں میں حکم کرنے کو آنے کے لئے مستعد ہے ہم ایمان لاتے ہیں، ایک عمودیہ (صلیب) پر گناہوں کی بخشش کے لئے اور اس کے علاوہ جماعت قدسیہ جاثلیقہ اور (ایمان لاتے ہیں) اپنے بدنوں کے ابد الاباد تک بذریعہ حیات دائمہ قائم رہنے پر۔

یہ پہلی کونسل تھی جسے جلسہ نیقیہ بھی کہتے ہیں۔ اس سے اشارۃً معلوم ہوتا ہے کہ یہ لوگ حشر کے اجساد کے قائل تھے حالانکہ اب عیسائی اس کے مخالف ہیں اور وہ لوگ بالاتفاق حشر ارواح کے معتقد ہیں۔ اس عقیدے کو وہ امانت کے نام سے موسوم کرتے ہیں۔ اس کے ساتھ شرعی قوانین بھی وضع کئے گئے تھے اور وہ اسے ہمایوں کہتے تھے۔

## اشانیوش کی کونسل

اسکندروس بطریق کونسل کے پانچ مہینے بعد مر گیا۔ اس کے بعد ہلانہ مادر قسطنطین نے نئے کلیسے بنوائے اور خود بادشاہ نے اس مذہب کو عزیز سمجھ کر دوبارہ اساقفہ کے جمع ہونے کا حکم دیا تو اشانیوس بطریق قسطنطنیہ نے صور میں ایک اور کونسل منعقد کی۔ اس کونسل میں اثناش بطریق اسکندریہ بھی شریک تھا۔ یہ یاد رہے کہ اوشانیوس وہ شخص ہے جسے اسکندروس نے کلیسا اسکندریہ سے اریوش کے ساتھ علیحدہ کیا تھا جس کی وجہ سے نیقیہ کی کونسل ہوئی تھی اور کتاب الامانت لکھی گئی تھی۔ اس وقت اریوش اپنی مخالفت کی وجہ سے اوشیانوس کے ساتھ کلیسا سے باہر نکال دیا گیا تھا۔ اور یہ دونوں ملعون ٹھہرائے گئے تھے۔ لیکن کچھ روز بعد اوشانیوس نے دربار قیصری میں حاضر ہو کر اریوش اور اس کے عقائد سے برأت و بیزاری ظاہر کر دی تھی جس کے بعد قیصر قسطنطین نے اس کی معذرت قبول کر لی اور اسے قسطنطنیہ کے گرجے کا بطریق بنا دیا۔

## دوسری کونسل کا آغاز

جب یہ دوسری کونسل صور میں ہوئی تو اس میں ارمانیوش بھی تھا جو عقائد اریوش کی تائید کر رہا تھا۔ اوشانیوس بطریق قسطنطنیہ نے جلسے کے دوران اثناش بطریق اسکندریہ کو عقائد اریوش پر بحث کرنے کی اجازت دی۔ ارمانیوش نے کہا کہ اریوش کا یہ خیال نہیں ہے کہ مسیح نے عالم کو پیدا کیا ہے بلکہ وہ اس امر کا قائل ہے کہ وہ کلمۃ اللہ ہیں جس سے وہ بغیر کسی ذریعے کے پیدا ہوئے ہیں جیسا کہ انجیل میں آیا ہے۔ اثناش بطریق اسکندریہ نے کہا کہ اس بات سے پتہ لگتا ہے کہ بیٹا مخلوق ہے اور وہ بغیر باپ کے پیدا کیا گیا ہے اور جب وہ اس طرح پیدا کیا گیا ہے تو باپ نے گویا کسی کو پیدا نہیں کیا اور جب اس نے کسی کو پیدا نہیں کیا تو وہ اپنے کام میں دوسرے سے مدد کا خواہاں ہوا اس طرح وہ خود بخود کسی شے کا خالق نہیں۔ حالانکہ وہ فی حد ذاتہ خالق ہے اور اللہ تعالیٰ اس سے منزہ و بری ہے۔ اگر اریواش نے یہ خیال ظاہر کیا ہے کہ باپ اشیاء کی تکوین کا قصد کرتا ہے لیکن تنہا اس کی تکوین نہیں کرتا ہے تو اس نے بیٹے کا فعل کامل اور مکمل ٹھہرایا ہے، کیونکہ باپ کی صرف مشیت اور خواہش ہوتی ہے جبکہ بیٹا اسے وجود میں لاتا اور پیدا کرتا ہے، اس معنیٰ سے بیٹے کا فعل کامل اور مکمل ٹھہرا اور اس معنیٰ سے بیٹے کا فعل کامل اور باپ کا ناقص ہوا اور اس کا بطلان یہی ہے۔ اس تقریر کے بعد اریوش کا عقیدہ باطل ہو گیا اور لوگ ارمانیوش کو مارنے لگے لیکن مسیح کے ہمشیرزادہ نے اسے بچا لیا۔ تاہم اسے گرجے میں داخل ہونے سے روک دیا گیا۔

## اختلافات کا ظہور

اس واقعے کے دو برس کے بعد جب اوشانیوش مر گیا تو ممانعت کے باوجود اریوش کے عقائد نے رفتہ رفتہ ترقی کر لی۔ اس کے مقلدین قیصر

قسطنطین کی خدمت میں جمع ہوئے اریوش کے عقائد کی خوبیاں بیان کیں۔ انہوں نے یہ ظاہر کیا کہ نیقیہ کی کونسل نے اریوش پر سخت ظلم کیا تھا اور اس پر بے حد زیادتیاں کی تھیں کیونکہ وہ اس راہ حق سے علیحدہ ہو گئے تھے کہ باپ جوہریت میں بیٹے کا مساوی ہے۔ اس بحث و تقریر سے قیصر قسطنطین عقیدہ اریوش کا پابند ہوا چاہتا تھا کہ اس دوران کیراش (بیت المقدس) کے گرجے کے ایک عہدہ دار نے ایک طوفانی خط لکھا اور اریوش کے خیالات کی پابندی سے ڈرایا۔ اس نے پھر گرجے میں نہ داخل ہونے دینے کی دھمکی دی جس سے قیصر نے مقلدین اریوش کے کہنے پر دھیان دینا بند کر دیا۔
اس کے بعد ملوک قیاصرہ مختلف الحال رہے، کبھی کوئی کونسل کی متفقہ ایجاد کی ہوئی رائے کا پابند ہوتا تھا اور کبھی کوئی اریوش کی رائے پر عمل کرتا ہے۔
دونوں گروہوں کا غلبہ ایک دوسرے پر قیصر کے میلان طبیعت سے ہوتا تھا۔ بعض قیصران میں ایسے بھی گزرے ہیں جو اپنے مخالفین کے سخت دشمن ہوتے تھے وہ ان پر زبردستی اپنے عقائد ٹھونسنا چاہتے تھے۔ ایسے بہت کم قیصر ہوئے ہیں جو ان دونوں گروہوں سے تعلق نہیں رکھتے تھے اور ان دونوں کو اپنے اپنے مذہب پر چھوڑ دیتے تھے۔

## قسطنطنیہ کی کونسل

اس کے بعد سنہ 250ء میں ایک اور کونسل مقام قسطنطنیہ میں اس غرض سے منعقد ہوئی کہ وہ مقدونیوش اور سیلوس کی بات پر غور کرے کہ مسیح کا جسم بغیر ناسوت کے ہے اور لاہوت نے اسے اس سے مستغنی کر دیا ہے، وہ اس استدلال سے کہ انجیل میں واقع ہوا ہے کہ کلمہ گوشت ہو گیا اور یہ نہیں کہا گیا کہ کلمہ انسان ہو گیا۔ ان دونوں نے باپ اور بیٹے کو ایک دوسرے سے افضل مان لیا ہے اور یہ کہتے ہیں کہ باپ قوت اور جوہریت میں غیر محدود ہے۔ کونسل نے اس عقیدے کو بطلان کا اشتہار قرار دیا اور مقدونیوش اور سیلوس کی تکفیر کا فتویٰ دے دیا۔ کونسل نے پھر مجمع نیقیہ کے متفقہ عقیدے میں نومن بروح القدس المنتقی من الاب۔ کا جملہ بڑھا کر یہ مشہور کر دیا کہ اب جو اس عقیدہ میں کچھ گھٹائے یا بڑھائے گا اسے ملعون سمجھا جائے گا اور وہ گرجے میں داخل نہیں ہو سکے گا۔

## عیسیٰ اللہ کے بیٹے ہیں

اس کونسل کے چالیس برس بعد نسطوریوس بطریق قسطنطنیہ کے کلام پر غور کرنے کے لئے ایک اور کونسل منعقد ہوئی۔ نسطوریوس بطریق قسطنطنیہ کہتا تھا کہ مریم کے بطن سے خدا نہیں پیدا ہوا بلکہ انسان پیدا ہوا ہے البتہ وہ مشیت میں خدا کے ساتھ متحد ہو گیا ہے نہ کہ ذات میں۔ حقیقت یہ ہے کہ وہ خدا نہیں ہے بلکہ خدا نے اسے اپنے جانب سے خدائی رحمت فرمائی ہے، یہ رائے جو نسطوریوس نے ظاہر کی یہ دراصل نادودس اسقف اور دیودون اسقف کا عقیدہ تھا جن کے عقائد میں سے یہ بھی تھا کہ مریم سے جو پیدا ہے وہ مسیح ہے اور باپ سے جو پیدا ہوا ہے وہ ابن ازلی ہے۔ اس کے بعد ابن ازلی مسیح محدث میں حلول کر گیا۔ لہٰذا عطا اور کرامت کے ذریعے مسیح ابن اللہ کہا گیا اور ان دونوں میں مشیت اور ارادہ کی وجہ سے اتحاد ہوا ہے۔ اس عقیدہ والوں نے گویا اللہ تعالیٰ کے لئے دو بیٹے ٹھہرائے ایک جوہر ازلی اور دوسرا مسیح محدث۔

## عقیدے کی مخالفت ہوتی ہے

جب نسطوریوس کے اس عقیدہ کی خبر کرلس بطریق اسکندریہ کو پہنچی اس نے اکلیمس بطریق رومہ، یوحنا بطریق انطاکیہ اور یونالوس اسقف یروشلم کو لکھا۔ ان سب نے پھر متفق ہو کر نسطوریوس کو ایک مراسلہ بھیجا اور دلائل سے اسے معقول کرنا چاہا۔ لیکن نسطوریوس نے نہ ان کے مراسلہ کا جواب دیا اور نہ اس نے اپنے قول سے رجوع کیا اس وجہ سے انہوں نے شہر افسیس میں دو سو گرجوں کے عہدیداروں کو اکٹھا کر کے ایک کونسل بلائی جس میں ان کے عقیدے کو باطل ٹھہرایا اور نسطوریوس کی تکفیر کا فتویٰ دیا۔ یوحنا بطریق انطاکیہ کا انتظار چونکہ اس کونسل نے نہیں کیا تھا اور اس کی غیبت میں یہ رائے ٹھہرائی گئی تھی اس وجہ سے اس نے ان کی مخالفت کی اور وہ نسطوریوس کے عقیدے کی تائید کرنے لگا۔ کچھ عرصہ بعد یادونو اس نے ان سب میں صلح کرادی اور وہ سب نسطوریوس کی رائے سے متفق ہو گئے لیکن پھر جب مشرقی گرجوں کے عہدہ داروں نے اپنے اپنے عقائد لکھ

کر اس کے پاس بھیجے تو اس نے انہیں منظور کر کے پسند کر لیا اور نسطور یوس کو صعید (مصر) کی طرف نکال دیا۔ وہ پھر اخمیم میں جا کر ٹھہر گیا اور وہیں سات برس بعد مر گیا۔ تاہم اس کے عقائد مشرق، فارس، عراق، جزیرہ اور موصل کے عیسائیوں میں فرات تک پھیل گئے۔

## اسکندر یہ والوں کا عقیدہ

گزشتہ کونسل کے بعد شہر خلقدونیہ میں ایک اور کونسل منعقد ہوئی جس میں چھ سو چونتیس عہدہ داران گرجا شامل تھے۔ یہ کونسل اس غرض سے منعقد ہوئی تھی کہ ویسقورس بطریق اسکندریہ کے عقائد پر غور کرے۔ ویسقورس بطریق اسکندریہ کہتا تھا کہ مسیح دو جوہروں سے ایک جوہر مرکب ہیں اور ایک اقنوم (اصل مادہ) ہیں جو دو اقنوموں سے بنائے گئے ہیں۔ وہ دراصل ایک طبیعت ہیں جو دو طبیعتوں سے وجود میں آئی ہے اور ایک روح ہیں جو دو روحوں سے ماخوذ ہے۔ اس وقت کے عیسائی علماء اور عام عیسائی دو جوہروں اور طبیعتوں اور دو روحوں اور ایک اقنوم (اصل۔ مادہ) کے قائل ہیں۔ یوں ویسقورس نے عام علماء کے عقائد سے اختلاف کیا اور بعض گرجوں کے عہدے داروں کو اپنے خیالات سے آگاہ کر کے اس کے مخالفین پر لعنت کا فتویٰ دیا۔ اس وقت مرقیان قیصر چونکہ عام علماء اور پچھلے جلسوں کے متفقہ عقائد کا پابند تھا لہٰذا اس نے ویسقورس کو قتل کر ڈالنے کا فیصلہ کر لیا۔ مگر عہدہ داران گرجا کے کہنے سے رک گیا اور ان کے اشارے سے ایک کونسل منعقد کی جس میں ویسقورس کو بھی بلایا گیا اور اس سے مناظرہ شروع ہوا۔ مناظرہ کے دوران ملکہ قیصر نے ویسقورس کو اپنی طرف مخاطب کرنا چاہا۔ وہ کیونکہ مناظرہ میں بے حد مصروف تھا، اس لئے اس نے اس کا جواب بے التفاتی سے دیا جس سے قیصر کی ملکہ نے برہم ہو کر اسے ایک تھپڑ مار کر نکال دیا۔ اس کے بعد مرقیان قیصر نے اپنے ممالک مقبوضہ میں ایک عام فرمان بھیج دیا کہ کونسل خلقدونیہ کا متفقہ عقیدہ نہایت صحیح اور واجب العمل ہے، جو اس کی مخالفت کرے گا وہ واجب القتل سمجھا جائے گا۔

## یعقوبیہ فرقے کا ظہور

ویسقورس ذلت اور رسوائی اٹھا کر جلسے سے نکل کر قدس شریف اور سرزمین فلسطین کی طرف چلا گیا۔ جہاں جہاں یہ جاتا تھا لوگ اس سے نفرت کرتے تھے لیکن چند دن بعد اس کے عقیدے نے شہرت پکڑی اور اس کے خیالات نے اس درجہ نشو ونما پایا کہ اس کا ایک جداگانہ مذہب ہو گیا۔ اہل مصر اور اسکندریہ کے عیسائی لوگوں نے آخرکار اس کا مذہب اختیار کر لیا، اس مذہب والے یعقوبیہ کہلاتے ہیں۔

ابن عمید لکھتا ہے کہ ویسقورس کے مقلدین کو یعقوبیہ اس وجہ سے کہتے ہیں کہ ویسقورس کا ایک نام یعقوب بھی تھا اور وہ یہ نام اپنے (مقلدین کو) لکھا کرتا تھا: من المسكين المنتفي يعقوب۔ بعض علماء کہتے ہیں کہ اس کے شاگرد کا نام یعقوب تھا، جس کی طرف یہ فرقہ منسوب کیا گیا ہے۔ بعض دوسرے مورخین یہ لکھتے ہیں کہ شادیرش یعقوب بطریق انطاکیہ ویسقورس کے ایجاد کئے ہوئے عقیدہ کے سکھانے کے لئے بھیجا گیا تھا اس وجہ سے اس مذہب والے اس کی طرف منسوب کر دیئے گئے۔ واللہ اعلم۔

## تین فرقوں کا بننا

ابن عمید لکھتا ہے کہ اسی کونسل خلقدونیہ کے بعد کلیسوں اور اس کے عہدے داروں میں جدائی ہو گئی اور وہ سب ان تین فرقوں یعنی یعقوبیہ ملکیہ نسطوریہ میں تقسیم ہو گئے۔

یعقوبیہ فرقہ وہ ہے جو ویسقورس کے عقائد کو مانتا ہے اور جسے ہم نے ابھی بیان کیا ہے۔

ملکیہ وہ گروہ ہے جو کونسل نیقیہ، خلقدونیہ اور اس کے بعد کے جلسوں کے متفقہ خیالات اور عقائد کی تقلید کرتا ہے اور اسی کے عام عیسائی مقلد ہیں۔

نسطوریہ تیسری کونسل والے ہیں جو نسطوریوس کے عقائد کے پیروکار ہیں اور یہ لوگ اکثر مشرقی ممالک میں ہیں۔

یعقوبیہ اور ملکیہ فرقے اور بادشاہوں کے میلان طبع اور ان کے کسی مذہب کو اختیار کرنے یا چھوڑنے کے لحاظ سے ایک اور فرقہ نشو ونما پا گیا۔

دوسرا فرقہ پستی میں پہنچ جاتا۔

## تناسخ کا مسئلہ

اس جلسے کے ایک سوتیں یا ایک سو پینتیس برس بعد مقام قسطنطنیہ زمانہ حکومت یوسیطا نوس قیصر میں اس امر کے فیصلے کے لئے ایک اور کونسل منعقد ہوئی کہ فح (ایک گرجے کا عہدیدار) تناسخ کا قائل ہو گیا اور حشر ونشر کا انکار کرتا تھا۔ اس کے علاوہ انقرا، الرہا کے گرجے کے اساقفہ اس بات کے قائل ہو گئے تھے کہ مسیح کا جسم مادی تھا۔ قیصر نے ان عقائد کے سلسلے میں قسطنطنیہ میں ایک جلسہ منعقد کیا، جن میں بطریق قسطنطنیہ نے کہا کہ اگر مسیح کا جسم مادی تھا تو وہ قابل قبول فنا ہے اور جو شخص فنا ہونے کا قائل ہے تو اس کا قول وفعل بھی ایسا ہی ہے۔ کونسل میں افقح اسقف نے کہا کہ مسیح مردوں میں سے اس غرض کے لئے اٹھے گا کہ وہ بعث اور قیامت کی تحقیق کرے اور جب یہ امر ثابت ہو گیا ہے تو کوئی اس امر کا کیسے مخالف ہو سکتا ہے؟ اس بات پر اہل مجمع میں سے کسی کو اس کا جواب کچھ بن نہ پڑا۔ آخر کار مجبور ہو کر انہوں نے اس کی تکفیر کا فتویٰ دے دیا، اسے مستوجب لعنت قرار دیا اور اسے بھی ملعون ٹھہرا دیا جو اس کے عقائد کی پابندی کرے۔ بہر حال عیسائیوں کے فرقے اصول کے لحاظ سے ان تین گروہوں میں بٹ گئے۔ واللہ اعلم۔

باب: ۱۸

# فارس کے حالات اور کیانیہ اور ساسانیہ کا بیان

اہل فارس دنیا کے سب سے قدیم گروہوں میں سے ایک ہیں۔ یہ اپنے معاصرین سے قوت وشوکت میں بڑھے ہوئے تھے۔ ان کی دو حکومتیں نہایت عظیم الشان تھیں، ایک کا نام کیانیہ ہے۔ تواریخ سے ظاہر ہوتا ہے کہ اس کا ابتدائی زمانہ اور آغاز زمانہ تبابعہ اور بنی اسرائیل کا ایک زمانہ تھا۔ یہ تینوں حکومتیں ایک دوسرے کی ہمعصر تھیں، یہ دولت کیانیہ وہی ہے جس پر اسکندر غالب آیا تھا۔

دوسری سلطنت کو ساسانیہ کسرویہ کے نام سے یاد کیا جاتا ہے۔ ملوک ساسانیہ حکومت روم کے (جو شام میں تھی) ہمعصر تھے اور اسی پر مسلمانوں نے قبضہ حاصل کیا تھا۔ ان دو حکومتوں سے پہلے فارس کی اور جو حکومتیں تھیں ان کے حالات نہایت مختلف اور ایک دوسرے کے متعارض ہیں لیکن ہم ان کے وہی حالات بیان کریں گے جو ان میں شہرت پا چکے ہیں۔

## فارس والوں کا نسب

بلا اختلاف محققین اہل انساب اسی امر کے قائل ہیں کہ اہل فارس والے سام بن نوح کی اولاد سے ہیں اور ان کا جد اعلیٰ جس پر ان کا سلسلہ نسب منتہی ہوتا ہے، وہ فرس ہے۔ یہ ایران بن اشوذ ابن سام بن نوح کے لڑکوں میں سے ہے۔ زمین ایران کو عربی میں عراق کہتے ہیں۔ بعض مورخین یہ کہتے ہیں کہ اہل فارس ایران بن ایران بن اشوذ اور بخیال بعض غنیم بن سام کی طرف نسباً منسوب ہیں۔ توریت میں شاہ اہواز کا تذکرہ بنی غنیم کے ذکر میں آیا ہے اور اہواز فارس کا ایک علاقہ ہے۔ بعض کا یہ خیال ہے کہ اہل فارس کا نسب لاوذ بن ارم بن سام اور دیگر روایتوں کے مطابق امیم بن لاوذ اور بخیال بعض یوسفؑ بن یعقوبؑ بن اسحاق سے ملتا ہے۔ اس میں بھی بعض یہ تفریق بھی کرتے ہیں کہ صرف ساسانیہ اسحاق کے لڑکوں میں سے ہیں اور وہ ترک کے نام سے مشہور کئے جاتے ہیں۔ ان کا جد اعلیٰ منوچہر بن منشخر بن فریس بن ترک ہے۔ ان ناموں کو مسعودی نے ایسا ہی نقل کیا ہے لیکن جیسا کہ مشہور ہے یہ غیر محفوظ اور نا قابل الاعتبار ہیں۔

## ایران کا ذکر

بعض نے یہ بھی لکھا ہے کہ اہل فارس دراصل ایران بن افریدون کی اولاد سے ہیں۔ جس کا ذکر آئندہ آئے گا۔ اس سے پہلے وہ فارس کے نام سے موسوم نہیں کئے جاتے تھے۔ پہلا وہ شخص جو بلاد فارس کا حکمران ہوا ہے وہ ایران ہے۔ اس کے بعد اس کی آئندہ نسلیں بادشاہت وراثتاً حاصل کرتی رہیں۔ اس کے بعد وہ خراسان کے بھی مالک ہوئے اور انہوں نے حکومت نبط جرامقہ پر قبضہ کر لیا۔ یوں ان کی حکومت اسکندریہ تک غرباً اور باب الابواب تک شمالاً وسیع ہو گئی۔ کتب تواریخ میں لکھا ہے کہ زمین ایران وہی ہے جو زمین ترک ہے۔ اسرائیلی مورخین کا یہ خیال ہے کہ اہل فارس طیراس بن یافث کی اولاد سے ہیں جبکہ ان کے نسبی بھائی بنی ماذی ابن یافث ہیں اور یہ سب ایک ہی حکومت تھی۔

## فارس کے علماء کی روایت

لیکن فارس کے علماء اور ان کے اہل انساب ان تمام روایتوں کے مخالف ہیں، وہ اہل فارس کو کیومرث کی طرف نسباً منسوب کرتے ہیں اور وہ اسے اپنا منتہاء نسب کہتے ہیں۔ وہ کیومرث کے معنی ابن الطین (مٹی کا لڑکا) بتاتے ہیں۔ ابتداء یہ ارض فارس میں رہتے تھے اور یہ زمین انہیں کے

نام سے موسوم ہوئی۔ ان کے نسبی بھائی اشوذ بن سام ان کے ہمسایہ رہے ہیں۔ وہ بیہقی کی روایت کے مطابق کرد، ویلم، خزر، نبط اور جرامقہ ہیں۔ ان کے بعد ان کی حکومت اسکندریہ تک بڑھ گئی۔

## فارس کے حکمرانوں کے طبقے

اس عظیم الشان گروہ کے چار طبقے مورخین نے اتفاق سے بیان کئے ہیں۔ پہلے طبقے کو پیشدادیہ (فیشدادیہ) دوسرے کو کیانیہ تیسرے کو اشکانیہ (اشغانیہ) چوتھے کو ساسانیہ کہتے ہیں۔ ان کا دور حکومت کیومرث (بادشاہ اول فارس) سے زمانہ حکومت یزدجرد (آخری بادشاہ فارس) تک جو حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی خلافت کے زمانے میں مارا گیا، چار ہزار دو سو اٹھاسی برس تک رہا جیسا کہ ابن سعید نے کتاب تاریخ الامم تصنیف علی بن حمزہ اصفہانی سے نقل کیا ہے۔ اہل فارس کا یہ خیال ہے کہ کیومرث پہلا حکمران ہے جس نے ملکی انتظام کو مرتب کیا اور اس نے ایک ہزار برس کی عمر پائی۔ مسعودی نے اس نام کو بکاف اول قبل یاء مثناۃ (یعنی کیومرث) لکھا ہے لیکن سہیلی نے کاف کے بجائے جیم تحریر کیا۔

## حکمرانوں کا پہلا طبقہ

فارس کے تمام علماء اس امر پر اتفاق کرتے ہیں کہ کیومرث ہی آدم علیہ السلام ہیں اور ان کا لڑکا منشا نامی تھا۔ منشا سے سیامک اور سیامک سے افراول پیدا ہوا۔ سیامک کے افراول کے علاوہ چار لڑکے اور چار لڑکیاں اور بھی تھیں لیکن کیومرث کا نسلی سلسلہ صرف افراول سے چلا جبکہ باقیوں کی اولاد ختم ہو گئی جن کا کچھ پتہ نہیں چلتا۔ افراول بن سیامک کی پشت سے اوشہنک پیشداد (ہوشنگ) پیدا ہوا۔ افراول کیومرث کے ملک کا وارث ہوا اور اس نے ساتوں اقلیموں پر حکومت کی۔

## اوشہنک کے حالات

طبری ابن کلبی کی روایت سے لکھتا ہے کہ اوشہنک بن عابر ابن شالخ ہے اور پھر وہ یہ بھی کہتا ہے کہ اہل فارس کا یہ دعویٰ اور خیال ہے کہ اوشہنک آدم علیہ السلام کے دو سو برس بعد پیدا ہوا اور نوح علیہ السلام آدم علیہ السلام کے دو سو برس بعد ہوئے۔ اسی بناء پر اہل فارس نے اوشہنک اور نوح کو ایک ہی شخصیت قرار دیا ہے لیکن اس نے اس سے اختلاف اور اس سے انکار کیا ہے کیونکہ اوشہنک کی شہرت اس غلط واقعہ کے مخالف ہے۔ فارس کے چند علماء یہ کہتے ہیں کہ اوشہنک پیشداد مہلائیل ہے اور اس کا باپ افراول قینن ہے اور سیامک انوش اور منشا شیث اور کیومرث آدم علیہ السلام ہیں۔

## کیومرث کی روایتیں

فارس کے دیگر علماء یہ بیان کرتے ہیں کہ کیومرث کومر بن یافث بن نوح کو کہتے ہیں، جب یہ نہایت معمر اور بوڑھا تھا تو اپنے باپ سے الگ ہو کر جبل دماوند (ملک طبرستان) میں آ کر مقیم ہوا اور اس کا مالک بن بیٹھا۔ اس کے بعد اس نے فارس پر قبضہ حاصل کیا اور ایک عظیم الشان بادشاہ ہوا۔ اس نے بحالت حیات اپنے لڑکوں کو اطراف و جوانب کی طرف بھیجا اور انہوں نے بابل پر قبضہ کر لیا۔ کیومرث ہی نے سب سے پہلے شہر اور قلعے بنوائے اور گھوڑوں کو سواری کے لئے پسند کیا۔ یہ آدم کے نام سے موسوم کیا جاتا ہے۔ اس نے لوگوں کو اس امر پر آمادہ کیا کہ وہ اسے اس نام سے پکاریں۔ فارس کے سب لوگ اس کے لڑکے ماوائے کی اولاد سے ہیں۔ شروع زمانہ سے اسی کی اولاد کی کیانیہ اور کسرویہ میں حکومت رہی یہاں تک کہ حکومت فارس کا خاتمہ ہو گیا۔

## طہمورث کا بیان

اہل فارس یہ روایت بھی کرتے ہیں کہ اوشہنک ہی مہلائیل ہے اور اس نے ہندوستان پر قبضہ حاصل کیا تھا۔ اس کے بعد طہمورث بن انوجہان بن انکبد بن اسکہد بن اوشہنک بادشاہ ہوا۔ بعض مورخین نے اسکہد کے بدلے فیشداد لکھ دیا ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ یہ تمام عجمی نام ہیں اسی وجہ سے

روایت کے منقطع ہونے کے سبب ہم ان کی صحت کے ذمہ دار نہیں ہیں۔ ابن کلبی لکھتا ہے کہ طہمورث بابل کا پہلا بادشاہ ہے اور اس نے ہفت اقلیم پر حکومت کی۔ وہ اپنی حکومت کرنے میں نہایت نیک اور منصف تھا۔ اسی کے سنہ جلوس میں بیوراسپ ظاہر ہوا جس نے کہ مذہب صابئہ کی بنیاد ڈالی۔

## جمشید کے حالات

فارس کے علماء کہتے ہیں کہ طہمورث کے بعد جمشید تخت نشین ہوا، اس لفظ کے معنی ہیں شجاع یا شعاع شمس۔ یہ طہمورث کا حقیقی بھائی تھا اور یہی ہفت اقلیم کا بادشاہ تھا۔ یہ نہایت نیک سیرت اور عادل تھا لیکن پھر کچھ عرصہ بعد ظالم اور جابر ہو گیا۔ اس کی موت سے ایک برس پہلے بیوراسپ نے اس کے خلاف بغاوت کی اور گرفتار کر کے آرہ سے چیر ڈالا۔ بعض یہ کہتے ہیں کہ جمشید نے خدائی کا دعویٰ بھی کیا تھا۔ اس وجہ سے اس پر پہلے اس کے بھائی استوبر نے خروج کیا لیکن ناکام رہا۔ اس کے بعد بیوراسپ اٹھا اور اس نے جمشید کی حکومت کا قلع قمع کر دیا۔ وہ پھر سات سو برس تک حکومت کرتا رہا۔ ابن کلبی نے بھی یہ ہی بیان کیا ہے۔

## ضحاک کی پیدائش

طبری لکھتا ہے کہ بیوراسپ ہی کو از دہاک کہتے ہیں جسے عرب ضحاک کے نام سے موسوم کرتے ہیں۔ یہ وہی شخص ہے جس کا ذکر ابونواس شاعر کے اس شعر میں ہے:

وكان منا الضحاك تعبده الجامل والجن في محاربها

علاوہ ازیں طبری ہی روایت کرتا ہے کہ عجم کا یہ خیال ہے کہ جمشید نے اپنی بہن کا عقد اپنے خاندان میں سے کسی کے ساتھ کر دیا تھا اور اسے یمن کا حاکم مقرر کیا تھا۔ اس سے ضحاک پیدا ہوا اسی لئے یمن کے انساب ضحاک کا نسب یوں بیان کرتے ہیں "ضحاك بن علوان بن عبيده بن عويج"۔ اس نے پھر اپنے بھائی سنان بن علوان کو مصر کا بادشاہ کر کے بھیجا تھا جو ابراہیم علیہ السلام کا فرعون تھا۔ لیکن فارس کے علماء ضحاک کا نسب اس طرح لکھتے ہیں: "بیوراسپ (ضحاک) بن رتیکان بن ویدوشناک بن فارس بن افروال" اگرچہ بعض اس کی مخالفت کرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ اس نے ہفت اقلیم پر بادشاہت کی تھی اور وہ ساحر اور کافر تھا۔ اس نے اپنے باپ کو مار ڈالا اور یہ اکثر بابل میں رہتا تھا۔ ہشام کی روایت یہ ہے کہ ضحاک جمشید کے بعد بادشاہ ہوا اور یہی ابراہیم علیہ السلام کا نمرود ہے۔ یہ اہل فارس کا نواں بادشاہ تھا اور جبل دماوند میں پیدا ہوا تھا۔

## افریدون کا ظہور

ضحاک نہایت مستعد اور بہادر تھا، جب اس نے ہندوستان پر فوج کشی کی اور خود لڑائی پر گیا تو افریدون نے زمانہ عدم موجودگی میں اس کے ملک پر قبضہ کر لیا۔ واپسی کے وقت ضحاک اور افریدون کے مابین جنگ ہوئی۔ ضحاک کا ادبار آ گیا تھا لہٰذا وہ ایک جنگ میں افریدون کے ہاتھ گرفتار ہو کر جبال دماوند میں قید کر دیا گیا۔ اس کی گرفتاری اور اس پر فتح یابی کے دن کو عید کا دن مقرر کیا لیکن فارس کے علماء یہ بیان کرتے ہیں کہ شاہی خاندان جس میں حکومت چلی آ رہی تھی وہ اوشہنک اور جمشید کا تھا اور ضحاک یعنی بیوراسپ نے ان پر خروج کیا۔ اس نے پھر فتح یاب ہو کر شہر بابل آباد کیا اور نبطیوں سے اپنی فوج تیار کی۔ بعد ازاں وہ اہل عالم پر بزور جادو غالب آیا۔

## ضحاک کا مر جانا

اس کے بعد اصفہان کا ایک شخص عالی (کابی حداد) نامی اس کی مخالفت پر اٹھ کھڑا ہوا جس کے ہاتھ میں ایک نیزہ تھا۔ اس نے اس پر جراب لٹکا کر جھنڈا بنایا اور لوگوں کو ضحاک کے خلاف ابھار کر اس سے لڑا۔ جب ضحاک میدان جنگ سے بھاگ گیا تو اس کی رائے سے بنی جمشید میں سے افریدون کو تخت نشین کیا گیا۔ افریدون نے تخت پر بیٹھتے ہی ضحاک کا تعاقب کیا اور اسے گرفتار کر کے قتل کر دیا۔ بیان کیا جاتا ہے کہ افریدون زمانہ

نوح علیہ السلام میں تھا، شاید اسی وجہ سے کہا جاتا ہے کہ افریدون ہی نوح علیہ السلام تھے لیکن تحقیق یہ ہے جیسے ہشام بن کلبی نے فارس کے اہل انساب سے نقل کیا ہے کہ افریدون جمشید کی اولاد میں سے تھا اور ان دونوں کے درمیان نو پشتوں کا فرق ہے۔ اس نے دو سو برس سلطنت کی اور ضحاک کی تمام چھینی اور غصب کی ہوئی چیزیں ان کے مالکوں کو واپس کر دیں۔

## حکومت کا بٹ جانا

افریدون نے اپنی زندگی میں ملک کو اپنے تین لڑکوں میں تقسیم کر دیا۔ اس نے بڑے لڑکے سرم (سلم) کو روم، شام اور مغرب دیا۔ طوج (تور) کو ترک اور چین دیا جبکہ ایرج کو عراق اور حجاز دیا۔ لیکن افریدون کے مرنے کے بعد سرم (سلم) اور طوج (تور) نے آپس میں مل کر ایرج کو لڑ کر مار ڈالا اور اس کے ملک کو آپس میں تقسیم کر لیا۔ اہل فارس یہ خیال کرتے ہیں کہ افریدون اور اس کی اوپر کی دس پشتیں اشکیاں کے لقب سے یاد کی جاتی تھیں۔ بیان کیا جاتا ہے کہ ایرج کے دو بیٹے وندان اور اسطوریہ اور ایک لڑکی خورک نامی تھی جو افریدون کے مرنے کے بعد اپنے باپ ایرج کے ساتھ مارے گئے۔

## لقب "کے" کا مطلب

اسی روایت سے یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ افریدون نے پانچ سو برس تک حکومت کی اور اسی نے ثمود اور نبط کے آثار سواد سے محو کیے۔ اسی نے شروع میں اپنے آپ کو (کے) سے ملقب کیا اور کے افریدون کے نام سے مشہور ہوا۔ (کے) کے معنی ہیں: تنزیہ (یعنی مخلص اور متصل روحانیت سے) اور بعضوں نے اس کے معنی اور بھی بیان کیے ہیں۔

## منوچہر اور افراسیاب کا ذکر

چند دن بعد منوشہر (منوچہر) بن منشخر بن ایرج نے زور پکڑا، یہ افریدون کی نسل سے تھا جبکہ اس کی ماں اسحاق علیہ السلام کی اولاد سے تھیں جب جوان ہوا تو اپنے چچاؤں سے لڑا اور انہیں مار کر بادشاہ بن بیٹھا۔ اس نے پھر بابل کو اپنا دارالحکومت بنایا اور فارس کو دین ابراہیمی کی طرف مائل کیا۔ بعد ازاں افراسیاب، بادشاہ ترک نے اس پر چڑھائی کی اور بابل اس سے چھین لیا۔ وہ اس کا طبرستان تک تعاقب کرتا چلا آیا۔ جب طبرستان بھی منوشہر (منوچہر) کو پناہ نہیں دے سکا تو وہ طبرستان چھوڑ کر عراق کی طرف چلا گیا اور افراسیاب نے طبرستان پر بھی قبضہ کر لیا۔ افراسیاب کی نسبت یہ کہا جاتا ہے کہ یہ طوج (تور) بن افریدون کی نسل سے ہے۔ جس وقت منوشہر نے طوج (تور) کو قتل کیا اور اس کے خاندان پر تباہی آئی، اس وقت یہ خفیہ طریقے سے بلاد ترک میں چلا گیا اور وہیں اس نے پرورش پائی۔ وہ پھران کے ملک سے نکلا اسی وجہ سے افراسیاب ان کی طرف منسوب کیا جاتا ہے۔ طبری لکھتا ہے کہ جب منوشہر بن منشخر مر گیا تو افراسیاب بن اشک بن رستم بن ترک نے بابل پر قبضہ کر لیا اور مملکت فارس کو تہ و بالا کر ڈالا۔

## زومر کی بغاوت

اس کے بعد زومر (زو یا زاب) بن طہمارست (طہماسپ) یا دیگر روایات کے مطابق راسب بن طہمارست نے افراسیاب کے خلاف بغاوت کر دی۔ زومر بن طہمارست نو واسطے سے منوچہر کی طرف نسباً منسوب کیا جاتا ہے۔ بیان کیا جاتا ہے کہ طہمارست اپنے باپ سے الگ ہو کر ترک میں چلا گیا اور وہیں اس نے ایک لڑکی سے عقد کر لیا تھا جس سے زومر پیدا ہوا۔ یہ سن شعور کو پہنچ کر افراسیاب کی مخالفت پر اٹھا اور اس سے لڑ کے سلطنت فارس سے نکال دیا۔ اس کے بعد افراسیاب ترکستان چلا گیا۔

## زو کی حکمرانی

زومر نے اپنی فتحیابی کے اس دن کو عید مہرجان کے نام سے مشہور کیا۔ زومر کا فارس پر غلبہ اور قبضہ منوشہر کے مرنے کے بارہ برس بعد ہوا۔ یہ

نہایت نیک سیرت، صلح پسند اور امن دوست حکمران تھا۔ اس نے بابل کی بگڑی ہوئی حالت کو درست کیا اور افراسیاب کی تباہ کی ہوئی آبادی کو از سر نو رونق دی۔ اس نے سواد میں نہر زاب نکالی اور اس کے کنارے پر شہر تعمیر کیا جس کا نام زوابی رکھا۔ اس نے شہر میں ہر طرح کے درخت، پھول، پھل دار درخت لگائے اور طرح طرح کے کھانے ایجاد کیے۔ اس نے غنیمت کو اہل لشکر پر تقسیم کیا۔

## کرشاسب کا ذکر

کرشاسب (یا گرشاپ) طوج بن افریدون کی اولاد سے اور دیگر روایتوں کے مطابق اولاد منوشہر سے ہے۔ اس کا نائب تنہا اہل فارس میں سے ایک عظیم الشان شخص گزرا ہے لیکن وہ بادشاہ نہیں ہوا کیونکہ بادشاہت زومر بن طہمارست کرتا تھا۔ زومرا اپنی حکومت کے تیسرے سال مر گیا۔ اسی کے زمانے میں بنی اسرائیل تیہ سے نکلے تھے اور یوشع نے اریحا کو فتح کیا تھا۔ اس کے مرنے کے بعد ملوک فارس کے دوسرے طبقے کی حکومت قائم ہوگئی جن کا بادشاہ کیقباد ہے۔ بیان کیا جاتا ہے کہ اس طبقہ کا زمانہ حکومت دو ہزار چار سو ستر برس تک محیط رہا جیسا کہ بیہقی اور اصفہانی نے تحریر کیا ہے۔ اس کے علاوہ ان کے بادشاہوں میں سے صرف انہیں نو بادشاہوں کو ذکر کیا ہے جنہیں طبری نے بیان کیا ہے۔ واللہ وارث الارض ومن علیہا۔

### طبقہ اولیٰ فارس کے ملوکوں کا شجرہ

کیومرث (۱)
افراوال
ریتکان
اوشہنک
ویدودنگ
طہمورث
فارس
جمشید
بیوراسپ (۲)
افریدون (۳)
سلم
ایرج
طوج
منشجر
افراسیاب
کرشاسب (۵)
منوشہر
طہمارست
زاسب (۶)

# فارس کے حکمرانوں کے طبقہ ثانیہ کا بیان

## کیقباد کی حاکمیت

ملوک فارس کا دوسرا طبقہ کیانیہ کے نام سے بھی مشہور ہے اور ان کے ہر بادشاہ کا نام کے کی طرف مضاف کیا جاتا ہے۔ ان کے پہلے بادشاہ کا نام کیقباد ہے جو منوشہر سے چار پشتوں کے واسطے سے منسوب ہوتا ہے۔ اس نے روؤساء ترک میں اپنی بادشاہی کی جس سے کہ اس کے پانچ لڑکے پیدا ہوئے یعنی کے وافیا، کیکاؤس، کے ارش، کے نیہ اور کے فامین۔ طبری لکھتا ہے کہ ملوک کیانیہ اور ترک میں اکثر جنگیں ہوتی رہیں۔ ان کا پہلا بادشاہ کیقباد نہر بلخ کے قریب جسے جیحون کہتے ہیں، اس میں رہتا تھا۔ اس نے ترک کو زمین فارس پر آنے سے روکا تھا۔ اس نے سو برس حکومت کی۔

## کیکاؤس کی حکمرانی

اس کے بعد کیکاؤس بن کنیہ بادشاہ ہوا، اس کی بھی افراسیاب، بادشاہ ترک سے بہت سی جنگیں ہوئیں۔ جن میں اس کا لڑکا سیاوخش مارا گیا۔ بیان کیا جاتا ہے کہ یہ داؤد علیہ السلام کے زمانے میں تھا۔ یہ پھر عمر ذوالاذعار بادشاہ تبابعہ سے لڑنے کے لئے اس کے ملک گیا۔ جب عمر ذوالاذعار نے اسے گرفتار کر لیا تو اس کا وزیر رستم بن دستان نے لشکر فارس لے کر یمن پر چڑھائی کر دی اور عمر ذوالاذعار کو قتل کر کے کیکاؤس کو چھڑا لایا۔ طبری کی تحریر یہ شہادت دیتی ہے کہ کیکاؤس نہایت عظیم الشان بادشاہ تھا۔ اس نے اپنے لڑکے سیاوخش (سیاوش) کو تعلیم و تربیت کے لئے رستم بن دستان کے سپرد کیا تھا۔ رستم بحستان میں اس کا نائب تھا۔ اس نے پھر سیاوخش کو گھوڑے کی سواری سکھائی اور جنگ کی تعلیم دی۔ جب اس کی تعلیم و تربیت پوری ہو چکی تو وہ باپ کے سامنے آیا اور امتحان میں پورا اترا۔

## سیاوخش کا مارا جانا

اس دوران کیکاؤس کی بی بی آبرخ نامی جو دختر افراسیاب بادشاہ ترک تھی، اس پر عاشق ہو گئی۔ جب سیاوخش نے ملنے سے انکار کیا تو آبرخ نے کیکاؤس سے سیاوخش کی چغلی کر دی۔ کیکاؤس نے اپنے ہاتھ سے بیٹے کا قتل نامناسب خیال کیا اور اسے تھوڑی سی فوج دے کر افراسیاب سے جنگ کرنے کے لئے بھیج دیا تا کہ وہ اس کے ہاتھ سے مارا جائے لیکن جنگ نہ ہوئی صلح ہو گئی۔ کیکاؤس نے یہ خبر پا کر اسے لڑنے کے لئے لکھا، سیاوخش بدعہدی کو برا سمجھ کر باپ کے خوف سے افراسیاب کے پاس چلا گیا۔ جس نے اپنی بیٹی سے اس کی شادی کر دی۔ جب اسے حمل ٹھہر گیا تو اس نے جان کے خوف یا ملک کی تقسیم کے خیال سے اپنی بیٹی کے ذریعے سیاوخش کو قتل کروا ڈالا اور اپنی بیٹی کا حمل گرانا چاہا لیکن نہیں گرا سکا۔ اس کے بطن سے پھر خسرو پیدا ہوا، کیکاؤس نے یہ سن کر اپنی بہو اور پوتے کو خفیہ طریقے سے اپنے پاس منگوا لیا۔

## کیکاؤس کا حملہ

بعض یہ کہتے ہیں کہ جب کیکاؤس کو اپنے بیٹے کے مارے جانے کی اطلاع ملی تو اس نے اپنے نامی سپہ سالاروں کے ساتھ فوجیں روانہ کیں، جنہوں نے بلاد ترک کو خوب پامال کیا اور ابنائے افراسیاب کو قتل کیا۔ طبری لکھتا ہے کہ کیکاؤس بلاد یمن پر چڑھ آیا جہاں عمر ذوالاذعار نے حمیر اور قحطان کو ساتھ لے کر اس کا مقابلہ کیا، کیکاؤس کو شکست دے کر اسے گرفتار کر کے ایک کنوئیں میں قید کر دیا اور اس کے منہ پر ایک پتھر رکھ دیا۔

## رہائی ملتی ہے

اس کے بعد بحستان سے رستم کیکاؤس کو چھڑانے کے لئے آیا اور جنگوں میں ذوالاذعار کو شکست پر شکست دینے لگا۔ انجام کار رستم نے

ذوالاذعار سے کیکاؤس کے واپس لینے پر صلح کر لی، چنانچہ رستم کیکاؤس کو یمن سے چھڑا کر بابل واپس لے آیا۔ اس کے بعد کیکاؤس نے اس احسان کے بدلے رستم کو تمام قوانین اور اطاعت شاہی سے آزاد کر دیا اور اس کے بیٹھنے کے لئے چاندی اور سونے کا ایک تخت بنوا کر اپنے تخت کے برابر رکھوایا۔ اس نے پھر سجستان اور ابا ستان اسے جاگیر میں دیئے۔ یہ ڈیڑھ سو برس حکومت کر کے مر گیا۔

## کیخسرو کی تخت نشینی

کیکاؤس کے بعد طبری، مسعودی، بیہقی اور عامہ مورخین کے مطابق اس کا پوتا کیخسرو بن سیاوخش تخت پر بیٹھا۔ سہیلی لکھتا ہے کہ کے خسرو تین بادشاہوں کے بعد تخت حکومت پر بیٹھا تھا، پہلا کیکاؤس اس کے بعد اس کا بیٹا کے کینہ اس کے بعد اس کا لڑکا اجوابن کے کینہ کے بعد اس کا چچا سیاوخش بن کیکاؤس بادشاہ ہوا، یوں ان تینوں بادشاہوں کی حکومت کے بعد کیخسرو بن سیاوخش تخت نشین ہوا۔ لیکن یہ بالکل خلاف قیاس بات ہے کیونکہ تمام مورخین نے اس پر اتفاق کیا ہے کہ سیاوخش اپنے باپ کی زندگی میں ترکوں سے جنگ کرتے ہوئے مارا گیا تھا۔

## افراسیاب کا خاتمہ

طبری لکھتا ہے کہ کیکاؤس بن کے کینہ بن کیقباد نے کیخسرو کو اسی وقت اپنے بجائے تخت نشین کر دیا تھا۔ جب وہ اپنی ماں واسفافدین بنت افراسیاب کے ہمراہ ترک کے علاقے سے آیا تھا۔ کے خسرو نے تخت پر بیٹھتے ہی ایک فوج سپہ سالار اجوا کی سرکردگی میں اصفہان کی طرف اپنے باپ کے خون کا بدلہ لینے کے لئے افراسیاب سے لڑائی کرنے کے لئے روانہ کی لیکن افراسیاب نے لشکر فارس کا بہادری سے مقابلہ کیا اور اسے پسپا کر دیا۔ کیخسرو یہ سن کر خود بلخ گیا اور وہاں سے لشکر اور نامی گرامی سپہ سالاروں کو جمع کر کے دفعتہً افراسیاب پر حملہ کر دیا۔ اس لڑائی میں افراسیاب کو شکست ہوئی اور اس کے بڑے بڑے سردار مارے گئے۔ اس جنگ میں وہ شخص بھی مارا گیا جو کیکاؤس کا قاتل تھا۔ اس کے بعد افراسیاب نے صلح کی درخواست کی لیکن کے خسرو نے اسے نامنظور کر کے جنگ جاری رکھی یہاں تک کہ افراسیاب میدان جنگ سے بھاگ گیا۔ اب کے خسرو نے اس کا تعاقب کیا اور آذربائیجان میں اسے گرفتار کر کے ذبح کر ڈالا۔ اس نے پھر اس کا تمام مال واسباب لوٹ لیا۔ اس فتح کے وقت اس کے ساتھ شاہ فارس کے اوجن بن حینوش بن کیکاؤس ابن کے کینہ بن کیقباد بھی تھا۔ طبری کے نزدیک یہ کیہر اسف (بہراسف) کا باپ ہے جو کے خسرو کے بعد بادشاہ ہوا ہے جیسا کہ ہم آئندہ بیان کریں گے۔ افراسیاب کے بعد ترک کے علاقوں پر جوراسف بن شراسف (برادر افراسیاب) تخت پر بیٹھا۔

## کیہراسف کی حکومت

ان واقعات کے بعد کے خسرو نے ترک دنیا اختیار کر کے اپنی جگہ کیہراسف (بہراسف) بن کے اوجن کو تخت پر بٹھایا۔ بعض کہتے ہیں کہ اس کے بعد کے خسرو بیابان کی طرف چلا گیا اور وہاں غائب ہو گیا۔ بعض کہتے ہیں کہ مر گیا۔ بہرحال وہ ساٹھ برس حکمرانی کر کے غائب ہو گیا اور اس کی جگہ کیہراسف (بہراسف) تخت پر بیٹھا۔ اس کے ابتدائی زمانہ حکومت میں ترکوں کا رعب اس درجے تک بڑھا کہ اس نے ان سے لڑنے کے لئے اپنا دارالسلطنت چھوڑ دیا اور نہر جیحون کے کنارے بلخ شہر میں سکونت اختیار کر لی۔ وہ اکثر اوقات ان سے جنگوں میں مصروف رہتا تھا۔ اس کے عہد حکومت میں بختر سی معروف بہ بخت نصر عراق، اہواز اور روم پر اس کا گورنر تھا۔

## ممالک فتح ہوتے ہیں

اس کے بعد کیہراسف نے بخت نصر کی حکومت کا دروازہ کسی قدر وسیع کر کے اسے سرحدی ممالک فتح کرنے کی اجازت دے دی۔ وہ پھر خود ملوک فارس اور بخت نصر بادشاہ موصل وسنجاریف کے ہمراہ شام کی طرف بڑھا اور ارض مقدس فتح کر لیا۔ یہود پر غالب آیا اور اس نے انہیں منتشر اور پریشان کر دیا۔ یہ بخت نصر وہی ہے جو عرب سے بھی لڑا تھا اور ایک مدت تک انہیں پریشان کرتا رہا تھا۔ بیان کیا جاتا ہے کہ یہ کے بہمن کے دور

حکومت میں تھا جو کیتاسب (کیشتاشب) بن کیہراسف (بہراسف) کا پوتا ہے۔

## معد کی آمد

ہشام ابن محمد کی تحریر سے معلوم ہوتا ہے کہ خدا تعالیٰ نے ارمیا نبی علیہ السلام کو وحی کے ذریعے سے یہ مطلع کیا تھا کہ بخت نصر بڑا ظالم ہوگا، اس وجہ سے ان عربوں کو منتشر کردو جن کے گھروں میں دروازے نہیں ہیں اور انہیں اس کی ظالمانہ حرکات سے ڈرا دو۔ اس کے علاوہ یہ بتلا دو کہ یہ سب تمہارے کفر وعصیاں کی وجہ سے ہونے والا ہے۔ اسرائیلی علماء کی کتب میں لکھا ہے کہ یہ وحی یرمیا بن خلقیا کی طرف آئی تھی جن کا ذکر اس سے پہلے ہو چکا ہے۔ اللہ تعالیٰ نے انہیں یہ حکم دیا تھا کہ گروہ عرب سے معد بن عدنان کو نکال لائیں اور حکم الٰہی پورا ہونے تک ان کی کفالت کریں۔ ہشام اپنی کتاب میں لکھتا ہے کہ بخت نصر نے بلاد عرب پر حملہ کیا اور انہیں رسد وغیرہ دینے پر مجبور کیا چنانچہ عربوں نے اسے تسلیم کر لیا اور اس نے انہیں ابنار اور حیرہ میں ٹھہرایا۔ ہشام کے علاوہ دیگر مورخین لکھتے ہیں کہ بخت نصر نے عرب سے مقام جزیرہ ایلہ اور رابلہ کے درمیان جنگ کی اور میدان جنگ کو سوار اور پیادوں سے بھر دیا۔ بنی عدنان نے پہلے اس کا مقابلہ کیا لیکن اس نے انہیں مقام حضور تک نہایت نقصان کے ساتھ پسپا کر دیا۔

## بنی اسرائیل اور معد

اس کے بعد خدا تعالیٰ نے ارمیا اور یوحنا علیہما السلام پر وحی نازل فرمائی کہ معد بن عدنان کو جس کی اولاد میں سے محمد صلی اللہ علیہ وسلم خاتم النبیین ہونے والے ہیں، عرب کے گروہ سے نکال لائیں۔ معد بن عدنان اس وقت بارہ برس کے تھے۔ یوحنا پھر گئے اور انہیں اپنے ساتھ رباق پر بٹھا کر حران لائے۔ یوں انہوں نے ابناء بنی اسرائیل میں پرورش پائی۔ بخت نصر پھر لوٹ کر بابل آیا اور قیدیان عرب کو ابناء میں ٹھہرایا۔ جب بخت نصر مر گیا تو معد ابن عدنان ابناء بنی اسرائیل کے ساتھ حج کعبہ کو آئے اور وہیں اپنی قوم میں رہ گئے۔ انہوں نے پھر عانہ بنت الحارث بن مضاض جرہمی سے بیاہ کر لیا جس سے نزار بن معد پیدا ہوئے۔

## کیتاسب کی حکومت

کیہراسف نہایت نیک سیرت تھا، شرق اور غرب کے حکمران اسے نذرانہ بھیجتے تھے۔ اس نے اپنی حالت حیات میں ترک دنیا کر کے اپنی جگہ کیتاسب (کیشاشب) اپنے بیٹے کو تخت حکومت پر بٹھا دیا۔ کیتاسب نے بھی اپنی عمر کا زیادہ حصہ ترکوں سے جنگوں میں صرف کیا اور ان کی بغاوت اور سرکشی فرو کرنے کی غرض سے اپنے لڑکے اسفندیار کو میدان جنگ میں بھیج دیا جیسا کہ آئندہ بیان کیا جائے گا۔

## زرتشت کی پیدائش

اسی کے زمانہ حکومت میں زرداشت (زرتشت) حکیم کی پیدائش ہوئی جس کی نبوت پر مجوسی ایمان لائے ہوئے ہیں۔ بعض اہل کتاب کا یہ بیان ہے کہ یہ اہل فلسطین سے ہے یہ ارمیاہ نبی کی خدمت میں رہتا تھا اور انہیں سے پڑھتا تھا لیکن پھر ان کا مخالف ہو گیا۔ اس کے بعد ان کی بددعا سے یہ مجذوم ہو گیا اور ان سے علیحدہ ہو کر آذربائیجان چلا گیا۔ اس نے وہاں دین مجوسیت کی بنا ڈالی اور کیتاسب کو اپنی طرف مائل کر لیا جس نے پھر لوگوں کو دین مجوسی اختیار کرنے پر مجبور کیا اور اس کے مخالفین کے قتل کا حکم دیا۔ علماء فارس لکھتے ہیں کہ زردشت شاہ منوشہر کی نسل سے ہے اور ابناء بنی اسرائیل میں سے کسی نبی نے اسے کیتاسب کی طرف مبعوث کیا تھا جبکہ وہ بلخ میں مقیم تھا زردشت اور جاماسب عالم دونوں منوشہر کی اولاد سے ہیں، یہ دونوں زبان فارسی میں اس کا ترجمہ کیا کرتے تھے۔ جو وہ نبی عبرانی میں کہتا تھا۔ جاماسب عالم زبان عبرانی جانتا تھا اور وہ زردشت کو ترجمہ کروا دیتا تھا۔ یہ واقعہ سنہ 30 جلوس کیہراسف کا ہے۔

## اوستا (ژند) کی تخلیق

علماء فارس یہ بھی لکھتے ہیں کہ زردشت ایک کتاب لایا تھا جس کے وحی ہونے کا وہ مدعی تھا۔ وہ کتاب بارہ جلدوں میں تھی اور اس کے پاس ایک سونے کا نقش تھا۔ کیتاسب نے اس کتاب اور نقش کو اصطخر کے ہیکل میں رکھا اور اس پر اپنے لوگوں کو متعین کر کے عام لوگوں کو اس کی تعلیم کی ممانعت کر دی۔ مسعودی لکھتا ہے کہ اس کتاب کا نام ژند تھا۔ پھر اس نے اس تفسیر کی دوبارہ تفسیر کی اور اسے ژندیہ کے نام سے موسوم کیا۔ یہ وہی لفظ ہے جسے عرب متعرب کر کے زندیق کہتے ہیں۔

## اس کی تعلیمات

مجوسیوں کے نزدیک یہ کتاب تین حصوں میں تقسیم ہے ایک حصے میں گزشتہ قوموں کے حالات ہیں، دوسرے میں آئندہ باتوں کی پیشین گوئیاں لکھی ہیں اور تیسرے حصے میں مذہبی اور شرعی احکام ہیں۔ مثلاً مشرق قبلہ ہے اور نماز وقت طلوع اور زوال اور غروب کے وقت پڑھنی چاہیئے۔ اس کے علاوہ آفتاب کو سجدہ کرنا اور اس سے دعا کرنی چاہیئے۔ زردشت نے پھر نئے سرے سے آتش کدے بنوائے جنہیں منوچہر نے ٹھنڈا کر دیا تھا۔ اس نے مجوسیوں کے لئے دو عیدیں مقرر کیں، ایک عید نوروز موسم ربیع کے درمیان اور دوسری عید مہرجان موسم گرما میں۔ ان کے علاوہ اور بھی کئی احکام ہیں۔ لیکن جب فارس کی حکومت اولاً ختم ہوئی تو اسکندر نے ان ساری کتابوں کو جلا دیا۔ اس کے بعد جب اردشیر کا زمانہ آیا تو اس نے اہل فارس کو جمع کر کے پھر نئے سرے سے اس کتاب کو لکھوایا۔ مسعودی لکھتا ہے کہ کیتاسب نے زردشت سے اس کی نبوت کے پینتیس برس دین مجوسی کی تعلیم لی۔ کیتاسب نے پھر زردشت کے بجائے اہل آذربائیجان میں سے جاماسپ عالم کو مقرر کیا، یہ فارس کا پہلا موبد (مغان) ہے۔ انتہی۔

## فارس اور ترکی کی جنگیں

طبری لکھتا ہے کہ دین مجوسی اختیار کر لینے کی وجہ سے کیتاسب اور ترکوں کے بادشاہ خرزاسب میں متعدد جنگیں ہوئیں۔ ایک عالم اس لڑائی میں مارا گیا۔ زرین بن کیتاسب انہیں معرکوں میں کام آیا، ترکوں کو آخر لڑائیوں میں شکست ہوئی پھر شاہ فارس نے سختی شروع کی اور ترک کے ساحر قیدوشق کو مار ڈالا۔ کامیابی کے بعد کیتاسب بلخ کی طرف واپس آیا تو یہاں اس کے لڑکے اسفندیار نے بادشاہ ترک کی سفارش کی جس پر کیتاسب نے ناراض ہو کر اسفندیار کو قید کر دیا اور خود کرمان اور سجستان کے پہاڑوں پر تارک الدنیا ہو کر سکونت پذیر ہو گیا۔

## کیہراسف کا خاتمہ

بلخ میں اس کا باپ کیہراسف رہتا تھا۔ اسے اگرچہ پیری نے کسی کام کا نہیں رکھا تھا لیکن اس کے پاس مال اور خزانہ بے حد رہتا تھا اسی لئے ایک دن بادشاہ ترک نے موقع پا کر بلخ پر حملہ کر دیا۔ مقدمۃ الجیش کا افسر اس کا بھائی جورا تھا، اس نے نہایت تیزی سے صرف ایک ہفتے کی لڑائی کے بعد بلخ پر قبضہ کر لیا اور کیہراسف کو قتل کر کے اس کا مال اور اسباب لوٹ لیا۔ اس نے وہاں کے آتشکدوں کو بھی منہدم کر دیا اور خمال بنت گستاسف اور اس کی بہن کو گرفتار کر کے لونڈی بنا لیا۔

## فارس والوں کو شکست

اس لڑائی میں خرزاسب، بادشاہ ترک نے فارسیوں سے ان کے بڑے جھنڈے کو بھی چھین لیا جسے وہ درکش کاویان کہتے تھے، یہ وہی جھنڈا تھا جسے کاوی حداد نے کھڑا کیا تھا جس نے ضحاک سے باغی ہو کر اسے قتل کیا تھا اور اس کی جگہ افریدون کو تخت نشین کیا تھا۔ شاہان فارس نے اسے اسی کے نام سے موسوم کیا۔ وہ اسے جواہرات سے مرصع کر کے ہمیشہ اپنے خزانے میں رکھتے تھے اور لڑائیوں میں اسے تبرکا نکالتے تھے۔ اسی جھنڈے کو مسلمانوں نے جنگ قادسیہ میں اہل فارس سے چھین لیا تھا۔

## اسفندیار کی حکومت

بعدازاں ترک بادشاہ خرزاسب مہم بلخ سے فارغ ہو کر بجستان کی طرف بڑھا جہاں کیتاسب تارک الدنیا ہو کر عبادت میں مصروف تھا۔ اس نے خرزاسب کے آنے کی خبر سن کر اسفندیار کو قید سے رہا کیا اور اسے جاماسب عالم کے ہمراہ ترکوں سے جنگ کرنے کے لئے بھیجا۔ اسفندیار نے خرزاسب کو نہایت سختی کے ساتھ پسپا کیا اور تمام وہ چیزیں جنہیں اس نے لوٹ لیا تھا، پھر واپس لے لیں۔ اس نے حتیٰ کہ پھر زرکش کا ویان بھی چھین لیا۔

## خرزاسب کا خاتمہ

بعدازاں خرزاسب کو شکست کے بعد سنبھلنے کا موقع نہیں ملا، وہ شکست پر شکست کھاتا ہوا اپنے ملک جا پہنچا۔ اس کے پیچھے پیچھے اسفندیار اس کا تعاقب کرتا گیا اور اس کے ملک کو بزور تیغ فتح کرتا گیا۔ سب سے آخری جنگ میں خرزاسب اور اس کا بھائی مارے گئے، اس کے بعد اس کا مال و اسباب اور خزانہ لوٹ لیا گیا اور عورتیں گرفتار کر لی گئیں۔ اس کامیابی کے بعد اسفندیار ترک پر خراج مقرر کر کے واپس ہو کر بلخ آیا۔ ہشام ابن محمد لکھتا ہے کہ:

## اسفندیار کا حملہ

اس کے بعد کیتاسب نے اسفندیار کو رستم، حکمران بجستان کی طرف روانہ کیا جس نے اس کے دادا کیقباد کو یمن کی قید سے چھڑایا تھا۔ کیقباد نے اسے یہ ملک اس کے حسن خدمت کے بدلے دیا تھا۔ یوں اسفندیار اور رستم میں جنگیں ہوئیں جن کے دوران میں کیتاسب ایک سو بیس برس کا ہو کر مر گیا۔ اور یہ خود بھی انہیں لڑائیوں میں مارا گیا۔ بیان کیا جاتا ہے کہ اس نے بنی اسرائیل کو ان کے شہروں کی طرف لوٹا دیا تھا اور اس کی ماں بنی طالوت سے تھی۔ بعض یہ بھی کہتے ہیں کہ جس نے بنی اسرائیل کو بیت المقدس کی طرف واپس کیا ہے وہ کورش، بادشاہ بابل بہمن کے زمانے میں تھا اور اسی کے حکم سے اس نے بنی اسرائیل کو واپس کیا تھا۔ اس کے بعد کیتاسب بادشاہ ہوا جس کا بیٹا بہمن ہے۔ بعض کہتے ہیں کہ اس کا لڑکا اردشیر بہمن ہے۔

## اردشیر بہمن کی حکمرانی

کیتاسب یا دیگر روایتوں کے مطابق اسفندیار کے بعد اردشیر بہمن تخت حکومت پر بیٹھا، یہ بہت رعب داب کا بادشاہ تھا، اسی وجہ سے لوگ اسے طویل الباع (لمبے ہاتھ والا) بھی کہتے تھے۔ اس نے ہفت اقلیم پر حکومت کی۔ ہشام ابن محمد راوی ہے کہ بہمن حکومت پر بیٹھنے کے بعد اپنے باپ کے خون کا بدلہ لینے کے لئے بجستان کی طرف گیا۔ وہاں پر رستم بن دستان اس کے مقابلہ پر آیا اور خوب لڑا لیکن اس کے اقبال کے دن تمام ہو چکے تھے لہٰذا وہ اپنے بھائی اور بیٹوں کے ہمراہ ان جنگوں میں مارا گیا۔

## نواحی علاقوں پر حملے

اس کے بعد بہمن نے روم پر حملہ کیا اور ان پر قبضہ کر کے خراج مقرر کیا، یہ تمام ملوک فارس سے زیادہ عظیم الشان بادشاہ تسلیم کیا جاتا ہے۔ اس نے سواد میں ایک شہر آباد کیا تھا۔ اس کی ماں طالوت کی نسل سے تھی، اس میں اور طالوت میں چار پشتوں کا فرق تھا۔ اس کی ام ولد راسف نامی سے ایک لڑکا ساسان تھا۔ جبکہ راسف بنی اسرائیل کی قیدی عورتوں میں سے زربابیل کی بہن تھیں جسے یہودیوں نے ارض مقدس کا حکمران بنایا تھا۔ بہمن نے خمانی کو اس کی تیزی اور فراست کی وجہ سے اپنی جگہ فارس کا بادشاہ بنا دیا جسے اہل فارس شہرزاد کہا کرتے تھے۔ بعض مورخ لکھتے ہیں کہ یہ بہمن کی لڑکی تھی اور اس نے اس سے شادی کر لی تھی۔ اس وقت دین مجوسی میں یہ جائز تھا۔ جب خمانی اس سے حاملہ ہوئی تو اس نے کہا کہ تاج اسے دے دو حالانکہ حکومت اور سلطنت کا مستحق ساسان تھا۔ بہرحال بہمن نے اس کے کہنے پر عمل کیا جس پر ساسان رنجیدہ ہو کر اصطخر چلا گیا اور وہیں زہد و

عبادت کرتا اور بکریاں چراتا تھا۔

## دارا کی تخت نشینی

بہمن کے مرنے کے بعد چونکہ دارا اکبر کمسن تھا اس لئے خمانی خود حکمرانی کرنے لگی۔ یہ بڑی مدبر، ہوشیار اور عاقل عورت تھی۔ اکثر لڑائیوں میں اپنے دشمنوں پر فتحیاب ہوئی۔ جب اس کا لڑکا دارا اکبر جوان ہوا تو اس نے ملک اس کے سپرد کر دیا اور خود فارس ہوتی ہوئی روم سے لڑنے کے لئے گئی، وہ پھر وہاں سے مظفر و منصور ہو کر واپس آئی۔ اس کا لڑکا دارا حکومت سنبھالنے کے بعد بابل گیا اور اطراف و جوانب کے ملوک سے لڑا۔ اس نے پھر انہیں شکست دے کر ان سے خراج لیا اور بارہ برس حکومت کر کے مر گیا۔ اس کی جگہ اس کا لڑکا بیٹھا جس کا نام بھی دارا تھا، اس نے باپ کے وزیروں کو قتل کر ڈالا۔ یوں رفتہ رفتہ تمام ارکان سلطنت اس سے رنجیدہ ہو گئے۔

## دارا کیسا بادشاہ تھا؟

ہشام ابن محمد لکھتا ہے کہ دارا ابن دارا نے چودہ برس حکمرانی کی، یہ نہایت بدسیرت، کینہ پرور اور ستم گر تھا۔ اسی کے دور حکومت میں یونان کا بادشاہ اسکندر بن فیلقوس فارس پر چڑھ آیا، دونوں میں جنگیں ہوئیں۔ آخر دارا کے بعض سپاہیوں نے اسے جنگ کے دوران میں قتل کر ڈالا اور اسکندر کے پاس چلے آئے۔ وہ پھر اس کے قتل کے ذریعے اسکندر سے تقرب کے خواستگار ہوئے لیکن اسکندر نے انہیں قتل کر ڈالا اور یہ کہا کہ یہ اس کا بدلہ ہے جو اپنے بادشاہ کے ساتھ برائی یا نمک حرامی کرتے۔ اسکندر نے فتح یابی کے بعد روشنک بنت دارا سے شادی کر لی جیسا کہ ہم اسکندر کے حالات میں بیان کریں گے۔ طبری لکھتا ہے کہ بعض علماء اخبار ماضیین کا یہ قول ہے کہ دارا کے قتل کے وقت اس کی چار اولادیں تھیں یعنی تین لڑکے: اشک، بنودار اور اردشیر اور ایک لڑکی روشنک تھی جس سے اسکندر نے فتح یابی کے بعد شادی کر لی تھی۔ دارا نے چودہ برس حکمرانی کی، یہ وہی حالات ہیں جو اہل فارس میں زمانہ کیقباد سے دارا (آخری بادشاہ) تک مشہور ہیں۔

## بابل کی تباہی

روم کا مورخ ہردشیوش ابتدائی حکومت فارس میں لکھتا ہے کہ یہ لوگ بنی اسرائیل کے شام میں داخل ہونے کے بعد زمانہ عثنیال بن قناز بن یوقنا میں گزرے ہیں۔ یہ عثنیال، کالب بن یوقنا کا بھائی تھا۔ جو یوشع علیہ السلام کے بعد بنی اسرائیل کے مدبر اور مصلح ہوئے ہیں۔ اسی زمانے میں ابوالفرس بلاد آسیا سے جسے عربی میں فارس، یونانی میں پرشو اور فارسی میں پرشیرش کہتے ہیں نکل کر اس کے نواحی علاقوں میں جا ٹھہرا اور وہاں کے رہنے والوں پر غالب آ گیا۔ اسی وجہ سے یہ گروہ اس کی طرف منسوب کر دیا گیا۔ بعدازاں یہ لوگ برابر ترقی پذیر رہے یہاں تک کہ کیرش کی حکمرانی کا زمانہ آیا جس کی نسبت یہ کہا جاتا ہے کہ یہ کسریٰ اول تھا۔ اس نے پھر قضاعیوں کو مغلوب کیا اور شہر بابل پر حملہ کیا۔ یہاں تک کہ دجلہ کے کنارے تک قبضہ کر لیا۔ اس کے تھوڑے دن بعد اس نے بابل شہر پر حملہ کر کے اسے منہدم کر دیا۔ پھر سریانیوں سے جنگ کی اور انہیں لڑائیوں میں مر گیا۔

## قنبیشاش کی حکومت

اس کے بعد اس کا بیٹا قنبیشاش بن کیرش حکمران ہوا۔ جس نے مصر پر چڑھائی کی اور مصریوں کے بتوں کو توڑ ڈالا۔ اس نے ان کے شرعی احکام اور ساحروں کو نیست و نابود کر دیا۔ یہ واقعہ ابتداء دولت فارس سے ہزار برس بعد واقع ہوا۔ قنبیشاش کے بعد دارا نے حکومت کی باگیں اپنے ہاتھ میں لی، اس نے بھی بقیہ ساحرین مصر کو قتل کیا اور سریانیوں کے افسروں کو واپس کر دیا۔ جنگ کے دوران خود دارا کے سپہ سالاروں میں سے کسی ایک نے سنہ 23 جلوس دارا میں دفعتہً حملہ کر کے اسے قتل کر ڈالا۔

## ارتشخار کی حکمرانی

اس کے بعد اس کا بیٹا ارتشخار چالیس برس تک اور اس کے بعد دارا الفلوس ارتشخار تیرہ برس تک حکمران رہا، اس کے بعد ارتشخار بن دارا بادشاہ ہوا۔ کیرش بن نوطوا وراس سے لڑائی ہوئی جس میں کیرش مارا گیا اور یہ اس کے ملک پر بھی قابض ہو گیا۔ اس کے بعد اہل روم نے اہل مصر کی مدد سے ان سے سرکشی کی، ایک مدت تک باہم جنگ ہوتی رہی آخرکار اہل روم اور ارتشخار میں صلح ہو گئی۔ اس کے بعد ارتشخار چھبیس برس حکومت کر کے مر گیا۔ یہ واقعات زمانہ حکومت اسکندر بادشاہ یونان میں ہوئے ہیں جو اسکندر اعظم کا ماموں تھا۔ اسکندر بادشاہ یونان کے مرنے کے بعد اسکندر اعظم کے باپ فیلقوس کو شہر مقدونیہ میں تخت نشین کیا گیا جبکہ ارتشخار کی جگہ اس کا لڑکا شخشار چار برس بادشاہت کرتا رہا۔

## اسکندر اعظم کا حملہ

اسی کے زمانہ حکومت میں اسکندر بن فیلقوس مقدونیہ اور روم کے تمام غربی علاقوں پر حکمران ہوا۔ اشخشار کے بعد شخشار دارا بادشاہ ہوا جس کے زمانے میں اسکندر بن فیلقوس نے یہودیوں سے ارض مقدس چھین لیا۔ اس کے بعد اس میں اور دارا میں جنگ چھڑ گئی جس میں دارا کو ناکامی ہوئی اور اسکندر کامیابی حاصل کرنے کے بعد شام اور مصر کی طرف بڑھا اور اس پر قبضہ حاصل کر کے اسکندریہ آباد کیا۔ وہ پھر وہاں سے واپس ہو کر دارا سے صف آرا ہوا، جب دارا میدان جنگ سے بھاگ گیا تو اس نے اس کا تعاقب کیا۔ راستے میں وہ اسے زخمی دیکھ کر گھوڑے سے اتر پڑا۔ اور اس کی حالت پر افسوس ظاہر کیا۔ دارا کے مرنے کے بعد اس نے اسے شاہی مدفن میں دفن کرا دیا۔ یہ واقعہ حکومت فارس کی ابتداء کے ایک ہزار اسی برس بعد واقع ہوا جیسا کہ ابھی بیان کیا گیا ہے۔ (یہاں پر کلام ہروشیوش کا تمام ہوا)

## دارا کے آخری کلمات

سہیلی لکھتا ہے کہ اسکندر دارا کو میدان جنگ میں زخمی دیکھ کر گھوڑے سے اتر پڑا اور اس کے سر کو اپنے زانوں پر رکھ کر کہنے لگا۔ ''اے سید الناس، جنگ کرنے سے میرا مقصود تمہارا قتل کرنا نہیں تھا اور نہ میں اس سے راضی ہوا ہوں، تمہاری اگر کوئی خواہش ہو تو بیان کرو۔'' دارا نے کہا۔ ''میری لڑکی سے شادی کر لینا اور میرے قاتل کو قتل کرنا۔'' اسکندر نے ایسا ہی کیا۔ یہاں تک پہنچ کر ملوک فارس کے طبقہ ثانیہ کا زمانہ حکومت تمام ہو گیا۔ والبقاء للہ وحدہ سبحانہ و تعالیٰ۔

طبقہ ثانیہ کے ملوک فارس کا شجرہ



## دارایوش کی حکومت

ابن عمید اپنی کتاب ملوک فارس کی ترتیب میں کیرش سے دارا تک یوں لکھتا ہے کہ کورش کے بعد اس کا لڑکا قمبوسیوس آٹھ برس یا دیگر روایتوں کے مطابق نو یا اٹھائیس برس حکمران رہا۔ یہ کہا جاتا ہے کہ اس نے مصر پر حملہ کر کے اس پر قبضہ حاصل کر لیا، یہ بخت نصر ثانی کے نام سے بھی موسوم کیا جاتا ہے۔ اس کے بعد داریوش بن کتاسب نے چھبیس برس تک حکومت کی، یہ ان چار بادشاہوں میں سے پہلا بادشاہ ہے جس کی طرف دانیال نے اپنے اس قول میں اشارہ کیا ہے کہ تین بادشاہ فارس میں حکمرانی کریں گے۔ چوتھا اگلوں سے نہایت عظیم الشان ہوگا۔ پس اول یہ ہے دوسرا دارا ابن گستاسب ہے جو مجسطی میں مذکور ہے، تیسرا دارا ابن الامتہ ہے۔ چوتھا وہ ہے جسے اسکندر نے قتل کیا تھا۔

## اسمردیوس کی حکمرانی

دارایوش بن گستاب کی حکمرانی کے دوسرے سال ارض مقدس کو ویران ہوئے ستر برس ہو چکے تھے اور تیسرے سال اس کی تعمیر تکمیل کو پہنچی۔ اس کے بعد اسمردیوس مجوسی بادشاہ رہا، یہ پہلا حکمران ہے۔ جو مجوسی کے لقب سے مشہور ہوا کیونکہ زردشت کا دین مجوسی اسی کے دور حکومت میں زیادہ پھیلا۔ اسمردیوس کے بعد اخشویرش بن داریوش بیس برس تک فارس پر حکومت کرتا رہا۔ اس کا وزیر ہامان عملیقی تھا۔ اس کے بعد ارطحشاشت بن اخشویرش بادشاہ ہوا، یہ لمبے ہاتھ والے کے لقب سے مشہور تھا۔ اسی کے زمانے میں یہودیوں نے فارس کے ہاتھ سے نجات پائی۔ اس نے اپنے حکومت کے بیسویں سال ارض مقدس کی شہر پناہ منہدم کرنے کا حکم دیا لیکن عزیر علیہ السلام کے کہنے سے رک گیا اور نئے سرے سے اس کی شہر پناہ درست کرا دی۔

ابن عمید مجسطی سے روایت کرتا ہے کہ عزیر عزرا کے نام سے مشہور ہیں، یہ زمانہ ہارون علیہ السلام کے بعد چودھویں کاہن تھے۔ انہوں نے بنی اسرائیل کے لئے توریت اور ابناء سلف کی کتابیں اپنی یادداشت کی مدد سے جلاء وطنی اول سے واپسی کے بعد تک تحریر کیں کیونکہ بخت نصر نے ان تمام کتابوں کو جلا دیا تھا۔ بعض علماء یہ بیان کرتے ہیں کہ توریت اور کتب انبیاء کے لکھنے والے یشوع بن الوصادوق ہیں۔ بہرحال ارطحشاشت کے بعد پانچ برس تک ارطحشاشت ثانی بادشاہ ہوا، اسی کے زمانے میں حکیم بقراط اور سقراط شہر اشیاش میں تھے۔ اس کے بعد صغرتیوس تین برس حکومت کر کے مر گیا۔

## ناکیش کا تخت پر بیٹھنا

بعد ازاں دارا ابن الامہ ملقب بہ ناکیش یا دیگر روایتوں کے مطابق داریوش الیا ریوش سترہ برس حکمران رہا۔ اس کے زمانے میں سقراط، فیثاغورث، اقلیدس حکماء یونان تھے۔ اس کی حکومت کے پانچویں برس مصر والے یونان سے خروج کر کے ایک سو چوبیس برس کے بعد پھر بادشاہ بن بیٹھے۔ دارا ابن الامتہ کے بعد ارطحشاشت برادرزادہ کورش بن داریوش بادشاہ ہوا جس نے گیارہ یا بائیس برس حکمرانی کی۔ اس کے زمانہ حکومت میں الیاقم کاہن تھے۔ اس کے بعد ارشیش بن ارطحشاشت بادشاہ مسمی بہ اخوش یا اوغش بیس برس تک بادشاہ رہا جس نے مصر پر لشکر لے کر حملہ کیا اور اس پر قابض ہو گیا۔ مصر کا فرعون سانا ق بھاگ کر مقدونیہ جا چھپا۔ ارطحشاشت نے مصر میں ایک محل اور ہیکل بنوائی جسے حضرت عمرو بن العاصؓ نے محاصرہ کر کے چھین لیا تھا۔ اس کے بعد ارشیش بن ارطحشاشت بادشاہ ہوا جس نے چار برس بادشاہت کی۔ اس کے زمانے میں بقراط، افلاطون اور دمقراطس وغیرہ حکماء یونان موجود تھے۔ بقراط اسی کے دور حکومت میں تناسخ کا قائل ہونے کی وجہ سے مارا گیا۔ بعض کہتے ہیں کہ بقراط کا یہ مذہب نہیں تھا، اس کے کسی شاگرد نے اسے اس مذہب سے متہم کر کے اس پر شہادت دی لہٰذا حکام نے شہر ایشا میں اسے زہر دے کر مار ڈالا۔

## دارا ابن ارشیش کی حکومت

ارشیش کے بعد دارا ابن ارشیش بیس برس تک حکمرانی کرتا رہا۔ ابن عمید انبوراہب سے روایت کرتا ہے کہ یہ چوتھا دارا ہے جس کی طرف

دانیال علیہ السلام نے اشارہ کیا ہے، یہ نہایت عظیم الشان بادشاہ تھا جس نے یونان سے اپنا وہ خراج وصول کیا جو اس کے آباؤ اجداد یونان سے لیتے تھے۔ کچھ عرصہ بعد جب اسکندر بن فیلقوس یونان کا بادشاہ بنا تو اس وقت اس کی عمر سولہ برس کی تھی، دارا نے پھر اس سے خراج طلب کیا لیکن اسکندر نے سختی سے جواب دیا جس سے دارا برہم ہو کر اس پر حملہ آور ہوا۔ اسکندر نے اس کا مقابلہ کیا اور شکست دے کر ملک فارس اور اس کے علاوہ دیگر علاقوں پر قابض ہو گیا۔ انتہیٰ کلام ابن الحمید۔

# فارس کے حکمرانوں کے طبقہ ثالثہ کا ذکر

## اشکانیہ کا بیان

ملوک فارس کا یہ طبقہ اشکانیہ (اشغانیہ) کے نام سے بھی مشہور ہے۔ یہ لوگ اشکان بن دارا اکبر کی اولاد سے ہیں جس کا ذکر پہلے ہو چکا ہے۔ ملوک الطوائف میں بھی ایسے عظیم الشان بادشاہ گزرے ہیں جن کا حال پہلے لکھا کیا گیا ہے۔ جب اسکندر ابن فیلقوس نے فارس لے لیا اور دارا اصغر میدان جنگ میں مارا گیا تو اس نے ان بادشاہوں کے بارے میں ارسطو سے مشورہ کیا۔ ارسطو نے کہا کہ فارس کے شاہی خاندان میں سے چند آدمی مختلف مقامات پر حکمران کر دیئے جائیں، وہ آپس میں لڑیں مریں گے اور یوں یونان بچا رہے گا۔ اسکندر نے اس مشورے پر عمل کرتے ہوئے علماء فارس کو ملک فارس پر حکمران کر دیا اور انہیں بادشاہوں کا نام ملوک الطوائف ہے۔

## سلطنت کا بٹ جانا

اس کے بعد جب اسکندر مر گیا تو اس کا ملک اس کے چار امراء میں تقسیم ہو گیا۔ مقدونیہ، انطاکیہ اور اس کے سرحدی ممالک روم کا حکمران فیلش سپہ سالار اسکندر ہوا جبکہ اسکندریہ، مصر و مغرب پر فیلادفس ملقب بہ بطلیموس حکومت کرنے لگا۔ شام، ارض مقدس اور اس کے سرحدی ممالک دسلوس کے قبضہ میں رہے جبکہ سواد، اہواز، اور فارس کو یلاقص سلیقس ملقب بہ انطیخس نے دبا لیا اور پینتالیس برس تک حکمرانی کرتا رہا۔

## اشک کی حکومت

طبری لکھتا ہے کہ اشک بن دارا اکبر اپنے باپ کے بعد رے میں رہا اور وہیں اس نے نشوونما پائی۔ جب وہ بڑا ہوا تو سکندر مر گیا، اس نے پھر لشکر جمع کر کے انطیخس پر حملہ کر دیا۔ موصل میں دونوں کی لڑائی ہوئی۔ جنگ میں انطیخس مارا گیا۔ یوں اشک سواد پر موصل سے رے اور اصفہان تک قابض ہو گیا۔ بعد ازاں ملوک الطوائف شرافت اور نسب کی وجہ سے اس کی تعظیم کرنے لگے اور اسے اکثر ہدایا و تحائف بھیجتے رہے۔ حالانکہ اسے ان کے معزول کرنے اور حکمران بنانے میں کچھ دخل نہیں تھا۔ وہ لوگ محض اس کی عزت کرتے اور اپنے خطوط میں اس کا نام تعظیماً لکھا کرتے تھے۔ اس کے ساتھ ہی وہ لوگ آپس میں لڑتے جھگڑتے اور صلح کرتے تھے۔

## ایک دوسری روایت

دیگر مورخ لکھتے ہیں کہ ایک شخص ملوک فارس کی نسل کا اصفہان اور سواد پر اسکندر کے مرنے کے بعد اس پر قابض ہو گیا۔ اس کے بعد اس کا بیٹا حکمران ہوا۔ کچھ عرصے بعد وہ لشکر جمع کر کے تمام ملوک الطوائف کا سردار بن بیٹھا۔ اسی وجہ سے اس کے سوا اور ملوک الطوائف کا ذکر ترک کر دیا گیا۔ بعض لکھتے ہیں کہ یہ شخص اشک بن دارا تھا جیسا کہ ہم نے اس سے پہلے بیان کیا ہے اور یہی اہل فارس کا قول ہے۔ تاہم دیگر روایتوں کے مطابق اشک اسفندیار بن گستاسپ کی اولاد سے ہے اور اس میں اور اسفندیار میں چھ پشتوں کا فرق ہے۔ بخیال بعض اشک بن اشکان اکبر کیقبہ بن کیقباذ کی نسل سے ہے جس نے ملوک الطوائف پر حکمرانی کی اور اصطخر اور بلاد فارس پر قابض رہا۔ اس کی بیس برس تک حکومت رہی۔

## جور کی حکومت

اس کے بعد جور ابن اشک حکمران ہوا۔ جس نے بنی اسرائیل پر یحییٰ بن زکریا علیہما السلام کے قتل کی وجہ سے حملہ کیا۔ مسعودی لکھتا ہے کہ اشک بن اشک بن دارا بن اشکان اول نے دس برس پھر اس کے بیٹے سابور نے ساٹھ برس حکمرانی کی۔ اس نے بنی اسرائیل پر شام میں حملہ کیا اور ان کا مال واسباب لوٹ لیا۔ اس کی حکومت کے اکتالیسویں سال فلسطین میں جناب یحییٰ علیہ السلام پیدا ہوئے۔

## اشکانیہ کے بادشاہ

اس کا چچا جور دس برس پھر نیرو بن سابور اکیس برس تک بادشاہ رہا، اسی کے دور حکومت میں طیطش قیصر نے ارض مقدس پر قبضہ کر کے اسے ویران اور یہودیوں کو جلاوطن کر دیا جیسا کہ اس سے پہلے بیان کیا گیا ہے۔ نیرو کے بعد جور بن نیرو انیس برس تک اس کے بعد اس کا بھائی جرس (ترسی) چالیس برس تک اور اس کے بعد ہرمز چالیس برس تک حکمرانی کرتا رہا۔ اس کے بعد اردوان بن ہرمز پندرہ برس تک حکمران رہا پھر اس کا بیٹا کسریٰ (خسرو) بن اردوان نے چالیس برس تک حکومت کی۔

## یلاوش کی حکمرانی

اس کا بیٹا یلاوش تھا جس نے چوبیس برس تک حکمرانی کی، اس کے زمانے میں روم نے قیصر کی مدد سے خون انطیخش کے عوض یونان سے نکل کر یلاوش پر حملہ کیا، یلاوش نے فارس اور عراق سے اپنے لشکر جمع کر کے چار ہزار فوج سے اس کا مقابلہ کیا۔ اس فوج پر یلاوش کی طرف سے سواد کا بادشاہ حضر نامی افسر تھا جس نے قیصر پر شب خون مار کر اس کے لشکر کو منتشر کر دیا، اس نے پھر اس سے انطاکیہ کو لے لیا اور خلیج تک بڑھ گیا۔ اس واقعہ کے بعد یلاوش مر گیا۔ اس کی جگہ اردوان ابن یلاوش تیرہ برس تک بادشاہت کرتا رہا یہاں تک کہ اردشیر بن مالک بن ساسان نے بغاوت کر دی اور ملک فارس کو ملوک الطوائف سے چھین کے نئے سرے سے اپنی حکومت کی بنا ڈالی جسے ساسانیہ کے نام سے یاد کرتے ہیں۔

## ملوک الطّوائف کا دور

طبری لکھتا ہے کہ دور ملوک الطوائف میں جناب عیسیٰ ابن مریم علیہما السلام پیدا ہوئے جبکہ بابل پر اسکندر اعظم کے قبضے کو پینسٹھ برس ہو چکے تھے اور اشکانیہ کی حکومت پر اکیاون سال گزر رہے تھے۔ عیسائیوں کا یہ گمان ہے کہ بابل پر اسکندر کے غلبے کے تین سو تریسٹھ برس بعد جناب عیسیٰ علیہ السلام پیدا ہوئے واللہ اعلم۔ طبری لکھتا ہے کہ ملوک الطوائف کا زمانہ اسکندر کے بعد سے اردشیر بن مالک کے ظہور تک دو سو ساٹھ برس تک رہا۔ بعض مورخین لکھتے ہیں کہ پانچ سو سترہ برس تک رہا۔ کہتے ہیں کہ اس مدت میں نوے بادشاہوں نے نوے گروہوں پر حکمرانی کی لیکن ان میں سے ملوک اشکانیہ سب سے عظیم الشان اور نامور تھے۔

### طبقہ شاشر کے ملوک فارس کا شجرہ



# فارس کے حکمرانوں کے طبقہ رابعہ کے حالات

## ساسانی سلطنت

اس خاندان کی سلطنت دنیا کی عظیم الشان سلطنتوں میں سے ہے، اسے مورخین دولت ساسانیہ یا اکاسرہ کے لقب سے بھی یاد کرتے ہیں۔ یہ ان دو حکومتوں (یعنی دولت روم اور دولت فارس) میں سے ایک حکومت ہے جو اسلامی زمانے کی ابتداء میں موجود تھیں۔ اس کا زمانہ حکومت اردشیر بن بابک بادشاہ ملک مرو سے شروع ہوتا ہے جو کہ ساسان بن بابک بن ہرمز بن ساسان اکبر ابن کے بہمن کا لڑکا ہے۔ اس سے پہلے ہم بہمن اور اس کے لڑکے ساسان کا حال بیان کر چکے ہیں کہ جس وقت اس کا بھائی دارا اپنی والدہ کے پیٹ میں تھا، اسی وقت بہمن نے ساسان کو نکال دیا تھا۔ اس کے بعد وہ جبال اصطخر میں جا کر مقیم ہوا تھا اور وہیں اس کے توالد اور تناسل کا سلسلہ جاری ہوا۔

## اردشیر بابکان

یہاں تک کہ ساسان اصغر پیدا ہوا۔ وہ پھر آتش کدہ اصطخر کی تولیت کرنے لگا۔ یہ نہایت شجاع اور دلیر تھا، اس کی بیوی شاہی خاندان سے تعلق رکھتی تھی۔ اس سے اس کا لڑکا بابک اور بابک سے اردشیر پیدا ہوا۔ ان دنوں اصطخر میں ملوک الطوائف میں سے ایک حکمران حکومت کر رہا تھا۔ اس کا عامل مقام داراب جرد (داراب کرد) میں مقیم تھا۔ جب اردشیر سات برس کا ہوا تو اس کے دادا، ساسان نے اسے شاہ اصطخر کی خدمت میں پیش کر کے درخواست کی کہ اسے عامل داراب جرد کے پاس تعلیم و تربیت کی غرض سے بھیج دیا جائے۔ بادشاہ اصطخر نے درخواست منظور کر کے اردشیر کو عامل داراب جرد کے پاس بھیج دیا۔ کچھ عرصے بعد عامل داراب جرد مر گیا تو اردشیر بادشاہ اصطخر کے حکم سے داراب جرد کا گورنر مقرر ہوا۔ نجومیوں نے چونکہ اس سے کہہ رکھا تھا کہ عالم میں تیرے نام کا سکہ چلے گا اس وجہ سے اس نے اپنے دور گورنری میں اکثر ملوک الطوائف پر حملہ کیا اور جلد ہی زمین فارس کے زیادہ تر حصے کا بادشاہ بن بیٹھا۔ اس کے بعد اس نے اپنے باپ کو ان حالات سے آگاہ کیا اور بعد ازاں اصطخر پر بھی بزور تیغ قبضہ حاصل کر لیا۔

## اس کی فتوحات

مورخین نے اردشیر کی جنگوں اور اس کی فتوحات کے سلسلے کو اس طرح تحریر کیا ہے کہ اردشیر نے بادشاہ اردوان سے جو اصطخر پر حکومت کر رہا تھا، ایک بار امداد طلب کی۔ اس نے سختی سے جواب دیا اور اردشیر جنگ پر آمادہ ہو گیا۔ اردشیر نے پھر اصطخر پر حملے کی تیاری کی اور اصطخر جاتے ہوئے کرمان پر قبضہ کر کے اپنے لڑکے کو وہاں کا حاکم بنا دیا۔ اردوان نے اس پیش قدمی پر اردشیر کو دھمکی دی اور اہواز کے بادشاہ کو اس کے مقابلے پر بھیجا۔ اس کے مقابلے میں بادشاہ اہواز شکست کھا کر واپس ہوا، اس کے بعد پھر اردشیر نے اصفہان پر حملہ کیا اور اس کے بادشاہ کو قتل کر کے اس پر قبضہ کر لیا۔ وہ پھر اہواز کی طرف بڑھا اور اس کے ساتھ بھی یہی برتاؤ کیا۔ اس کے بعد اس نے اردوان سے جنگ کی اور اسے شکست دے کر قتل کر ڈالا۔ رفتہ رفتہ اس نے ہمدان، جبل، آذربائیجان، آرمینیہ اور موصل پر اپنی کامیابی کے جھنڈے گاڑ دیئے پھر ان سے فارغ ہو کر سوڈان کو لے لیا اور دجلے کے شرقی شہروں کے پاس ایک شہر آباد کیا۔ پھر وہاں سے لوٹ کر اصطخر آیا تو بادشاہ کوشان اور مکران نے اس کی اطاعت قبول کر لی۔ بعد ازاں ایک مدت کے محاصرے کے بعد اس نے بحرین کو بھی لے لیا۔ بحرین کا بادشاہ لڑائی کے دوران دریا میں ڈوب کر مر گیا۔ اس کے بعد اردشیر لوٹ آیا اور اس کا لڑکا سابور اٹھا۔ اس نے بھی بڑی بڑی کامیابیاں حاصل کیں، اطراف و جوانب کے بادشاہوں کو زیر کیا اور اکثر نئے شہر آباد کیے۔ اس نے عمارتیں بکثرت بنوائیں غرضیکہ اردشیر چودہ برس حکومت کر کے مقام اصطخر میں مر گیا۔

## سواد پر حملہ

ہشام بن کلبی راوی ہے کہ اردشیر اپنے زمانہ حکومت میں اس بات کی خواہش رکھتا تھا کہ جو ممالک ملوک الطوائف سے پہلے اس کے آباؤ اجداد کے قبضے میں تھے، وہ ان سب پر یہ اکیلا حکمران بنے۔ اس وقت اردوانیوں پر اردوان اور ارمانیوں پر بابا بادشاہت کر رہا تھا، ان دونوں نے باتفاق اردشیر کا مقابلہ کیا۔ اردشیر مصلحتاً بابا سے صلح کرنا چاہتا تھا اسی دوران میں اردوان مارا گیا اور اردشیر نے سواد پر قبضہ کر لیا۔ اس کے بعد بابا نے اس کی اطاعت قبول کر لی یوں تمام سلاطین مغلوب ہو گئے۔

## عرب پر چڑھائی

اس کے بعد اردشیر عرب کی طرف متوجہ ہوا، اس وقت اہل عرب عراق اور حیرہ میں رہتے تھے اور ان کے تین گروہ تھے۔ ایک متنوخ تھا جن میں قضاعہ بھی شامل ہیں اور جو تبابعہ کے کسی حکمران کے ساتھ ہو کر ملوک فارس سے لڑے تھے۔ یہ لوگ غربی فرات پر انبار اور حیرہ کے درمیان رہتے ہوئے خیموں میں گزر اوقات کرتے تھے۔ ان لوگوں نے اردشیر کی سلطنت اور حکومت میں قیام کرنا ناپسند کیا لہٰذا غربی فرات سے نکل کر بر عرب میں چلے آئے۔ دوسرا گروہ عباد کا تھا جو خاص حیرہ میں مقیم تھا۔ تیسرے احلاف تھے جو ان میں بغیر نسب کے ملے جلے ہوئے تھے، یعنی نہ تو وہ تنوخ میں شامل تھے جو فارس کی اطاعت اور فرمانبرداری کے منکر ہو گئے تھے اور نہ ان عباد میں ہوئے تھے لیکن اتفاق سے یہی اس زمانے میں احلاف انبار اور حیرہ کے مالک تھے اور اسے انہوں نے خراب اور ویران کر دیا۔ انہیں میں سے عمرو بن عدی اور اس کی قوم بھی تھی جس نے حیرہ اور انبار کو پھر شروع سے آباد کیا۔ یہ یاد رہے کہ ان دونوں کو عرب نے زمانہ بخت نصر میں بسایا تھا۔ اس کے بعد بنی عمرو بن عدی نے اسے آباد کیا جب وہ اس کے مالک اور حاکم ہوئے۔ اس کے بعد مسلمان عربوں نے شہر کوفہ لوٹ لیا اور یوں حیرہ نیست و نابود ہو گیا۔

## اشکانیوں کا مارا جانا

اردشیر نے فتح یابی کے بعد اپنے دادا کی وصیت کے مطابق اشکانیوں کو چن چن کر قتل کر دیا۔ لیکن ایک عورت شاہ اردوان کے محل میں اپنا نام اور نسب چھپا کر بچ گئی جسے اردشیر نے اپنی خواص میں داخل کر لیا۔ جب وہ اس سے حاملہ ہوئی تو اس نے اپنا نسب ظاہر کر دیا۔ اردشیر کو اس کا یہ فعل ناگوار گزرا۔ اس نے عورت کو قتل کرنے کی غرض سے ایک مرزبان کے سپرد کر دیا۔ لیکن اس مرزبان نے اسے قتل نہیں کیا۔ جب اس سے لڑکا پیدا ہوا تو اس نے اس کا نام سابور رکھا اور خفیہ طریقے سے اس کی پرورش اور تعلیم کرتا رہا۔

## سابور کی پیدائش

اردشیر نے پھر اپنے آخری زمانے میں لاولد ہونے اور نسل و حکومت ختم ہونے کی شکایت کی اور اس عورت کے قتل اور حمل ضائع کرنے پر پشیمان ہوا۔ اسی وقت مرزبان نے کہا کہ میں نے اسے قتل نہیں کیا بلکہ وہ عورت زندہ ہے اور اس کے بطن سے ایک لڑکا پیدا ہوا تھا جس کا نام میں نے سابور رکھا ہے۔ اب اس کی تعلیم و تربیت پوری ہو چکی ہے۔ اردشیر یہ سن کر خوشی کے مارے اچھل پڑا اور اسی وقت سابور کو بلا کر اس نے اپنا ولی عہد بنا لیا۔

## سابور کی حکومت

اردشیر کے مرنے کے بعد سابور حکمران ہوا جس نے داد و دہش سے لوگوں کو اپنا مطیع بنا لیا اور ان پر اچھے اچھے افسر مقرر کیے۔ وہ پھر خراسان گیا اور وہاں کا انتظام درست کیا پھر لوٹ کر نصیبین پہنچا اور اسے لڑ کر چھین لیا۔ اس کے بعد اس نے شام کے اکثر شہروں پر قبضہ کر لیا۔ پھر انطاکیہ کا محاصرہ کر کے اس کے حکمران کو گرفتار کر کے قید کر دیا۔ تاہم کچھ عرصے بعد بہت سامال و اسباب لے کر اسے چھوڑ دیا لیکن بعضے کہتے ہیں کہ اسے قتل کر ڈالا۔

## سابور کا فسانہ عشق

اس زمانے میں جبال تکریت میں دجلہ اور فرات کے درمیان ایک شہر حضر نامی تھا۔ اس میں جرامقہ کی حکومت تھی جبکہ ساطرون نامی ایک

شخص ملوک الطوائف میں سے وہاں حکمرانی کر رہا تھا۔ مسعودی لکھتا ہے کہ ساطرون بن اسطرون سریانی حکمرانوں میں سے ہے۔ طبری لکھتا ہے کہ اسے ضیزن کہتے ہیں جبکہ ہشام بن محمد کلبی لکھتا ہے کہ یہ قضاعہ سے تھا اور یہ ضیزن بن معاویہ بن العمید بن الاجدم بن عمرو بن النخع بن سلیم سے ہے۔ اس سلیم کا نسب نامہ ہم قضاعہ میں بیان کریں گے۔ یہ جزیرے میں رہتا تھا اور قبائل قضاعہ کے بہت سے لوگ بھی اس کے ساتھ رہتے تھے۔ اس وقت اس کی حکومت شام تک پھیلی ہوئی تھی۔ سابور نے خراسان کی مہم کی وجہ سے اس سے تعارض نہیں کیا تھا۔ جب وہ ان علاقوں سے فارغ ہوا تو اس کی طرف متوجہ ہوا اور چار برس تک اس کا محاصرہ کیے رہا۔ ایک روز ساطرون کی بیٹی نضیرہ نامی سواد شہر میں سیر کو نکلی جو بہت حسین اور شکیل تھی۔ اس وقت سابور بھی خوبصورت تھا لہٰذا دونوں کی آنکھیں چار ہوتے ہی دلوں میں محبت نے جگہ کر لی۔ اسی خانہ خراب محبت کی وجہ سے نضیرہ نے سابور کو قلعے کی پوشیدہ راہوں کو بتا دیا جس سے اگلے دن سابور قلعے میں گھس گیا اور ضیزن کو قتل کر کے قلعے پر قابض ہو گیا۔ اس کے بعد بنی قضاعہ جو اس کے ساتھ قلعہ میں رہتے تھے، بیابانوں کی طرف چلے گئے۔ جبکہ بنی حلوان تقریباً فنا ہو گئے اور یوں قلعہ حضر ویران و مسمار ہو گیا۔

## نضیرہ کا قتل

سابور نے فتح یابی کے بعد نضیرہ سے شادی کر لی۔ شب عروسی کو اس کے ساتھ رہا۔ اس وقت نضیرہ کے بچھونے میں آس کے پتے بھرے ہوئے تھے، سابور کو اس کی سختی سے تکلیف ہوئی۔ وہ باتوں باتوں میں اس سے پوچھ بیٹھا کہ تیرا باپ کیا کھاتا تھا؟ نضیرہ نے جواب دیا "مکھن، گوشت، شہد، کھجوریں اور شراب۔" یہ کہہ کر وہ شامت اعمال سے بول اٹھی "اور تیرا باپ!" سابور کو یہ کلمہ ناگوار گزرا، وہ غصے سے اٹھا اور کہنے لگا کہ "میں تیرے ساتھ زمانے کی باتیں کرنے نہیں آیا۔ میں اس دوستی پر لعنت بھیجتا ہوں۔" یہ کہہ کر سابور اٹھا اور ایک شخص کو یہ حکم دیا کہ "ایک تیز گھوڑے پر سوار ہو کر نضیرہ کے بال اس کے دم سے باندھ کر دوڑائے۔ اس شخص نے ایسا ہی کیا، یوں نضیرہ کے بال اکھڑ گئے اور وہ اسی ذلت و رسوائی کی حالت میں مر گئی۔" ابن اسحٰق کا یہ خیال ہے کہ جس نے قلعہ حضر کو فتح کر کے ویران کیا اور ساطرون کو مارا وہ دراصل سابور ذوالاکتاف ہے لیکن سہیلی اس کا انکار کرتا ہے کیونکہ ساطرون ملوک الطوائف سے ہے اور جس نے ان کی حکومت اور سلطنت لے لی تھی، وہ اردشیر اور اس کا لڑکا سابور ہے۔ اس کے علاوہ سابور ذوالاکتاف اس کے بہت دن بعد ہوا ہے اور وہ ملوک بنی اردشیر کا نواں بادشاہ ہے۔

## عرب پر چڑھائی

آگے چل کر سہیلی اپنی کتاب میں لکھتا ہے کہ پہلے جس نے ملوک ساسانیہ سے حیرہ پر قبضہ کیا وہ سابور بن اردشیر ہے۔ اس نے جب عرب کو مطیع بنا لیا تو ان پر اس نے اپنی طرف سے عمرو بن عدی (جد آل منذر) کو وہاں کا حکمران بنایا۔ عمرو بن عدی نے پھر نہایت خوبی سے وہاں کا انتظام کیا اور برابر سالانہ خراج ادا کرتا رہا۔ اس کے مرنے کے بعد اس کا بیٹا امراء القیس بن عمرو بن عدی وہاں کا گورنر ہوا۔ اس کے بعد یہ ملک آل منذر کی حکومت میں وراثۃً چلا آیا جیسا کہ ہم آئندہ تفصیل سے بیان کریں گے۔

## بہرام کی حکومت

سابور تیس برس تک حکومت کر کے انتقال کر گیا، اس کے بعد اس کا بیٹا ہرمز تخت پر بیٹھا۔ جس نے صرف ایک برس حکمرانی کی، اس کے بعد بہرام بن ہرمز بادشاہ ہوا جو نہایت حلیم اور نیک سیرت تھا۔ اس نے اپنے اسلاف کی اقتدا کی۔ مانی مثنوی زندیق جو نور کا قائل اور ظلمت کا منکر تھا، وہ اس کے دادا (سابور) کے دور حکومت میں ظاہر ہوا تھا جس کی چندے سابور نے بھی اتباع کی تھی۔ اس کے بعد وہ پھر مجوسی ہو گیا تھا۔ اس کے بعد اسے بہرام بن ہرمز نے قتل کرا دیا تھا۔

مسعودی لکھتا ہے کہ اس کے معنی ہیں جو شخص ظاہر تفسیر کتاب زردشت سے جس کا ذکر پہلے کیا جا چکا ہے، منحرف ہو کر اس کی تاویل کرے چونکہ اس کتاب کا نام زند تھا اس وجہ سے اس کے تاویل کرنے والے کو زندیہ کہنے لگے۔ اس کے بعد عرب نے اسے معرب کر کے زندیق کہا، اس

لفظ میں وہ تمام لوگ شامل ہو گئے جو ظاہر کی مخالفت کریں اور در حقیقت باطن کے منکر ہوں۔ اس کے بعد عرف شرع میں مسلمان اسے زندیق کہنے لگے جو بظاہر اسلام کا قائل ہو اور در حقیقت کفر کا پابند ہو۔

## بہرام صغیر کی حکمرانی

بہرام بن ہرمز تین برس تین مہینے حکومت کر کے فوت ہو گیا اس کے بعد اس کا بیٹا بہرام بادشاہ ہوا جو تخت پر بیٹھتے ہی آوارگی اور عیش وعشرت میں مبتلا ہو گیا۔ اس کے افسر پھر رعایا پر ظلم وستم کر کے انہیں طرح طرح سے پریشان کرنے لگے۔ یوں گاؤں کے گاؤں شہر کے شہر ویران ہو گئے۔ ایک روز یہ شکار سے لوٹا ہوا آ رہا تھا کہ اتفاق سے دو الو ایک درخت پر ویرانے میں بیٹھے ہوئے بول رہے تھے۔ بہرام نے کہا کاش میں پرندوں کی زبان سمجھتا ہوتا۔ دو مغوں نے جو اس وقت موجود تھے عرض کیا کہ ہم ان کی زبان سمجھتے ہیں، یہ دونوں الو آپس میں شادی کرنے کی باتیں کر رہے ہیں۔ مادہ کہتی ہے کہ میں بیس ویران شہر لے کر تیرے ساتھ نکاح کروں گی اور نر نے اسے قبول کر لیا ہے۔ وہ کہتا ہے کہ اگر بہرام کا دور حکومت اور کچھ روز باقی رہ گیا تو میں تجھے بیس کے بجائے ہزار ویرانے دوں گا۔ بہرام یہ سن کر خواب غفلت سے چونک پڑا، وہ پھر خود سلطنت کا انتظام کرنے لگا اسی لئے اس کا آخری زمانہ حکومت ابتدائی زمانے سے عدل وانصاف اور انتظام وتدبیر میں بڑھ گیا۔

## شہنشاہ کی حکومت

اس کے مرنے کے بعد بہرام بن بہرام نے حکومت کی باگیں سنبھالی، اسے شہنشاہ کے لقب سے بھی مخاطب کرتے تھے۔ سجستان اس کا دارالحکومت تھا لیکن وہ چار برس حکومت کر کے مر گیا۔ اس کے بعد اس کا بھائی قرسین (ترسی) بن بہرام نو برس حکومت کرتا رہا، یہ حکمران نہایت عادل اور نیک سیرت تھا۔ اس کے بعد ہرمز بن قرسین بادشاہ ہوا جس کا زمانہ حکومت سات برس تک رہا۔ یہ سب بادشاہ جندیسا پور (مضافات خراسان) میں رہتے تھے۔

## شیر خوار بچہ

ہرمز کے مرنے کے بعد اس کی کوئی اولاد نہیں تھی لہٰذا ارکین دولت اس وجہ سے زیادہ پریشان ہو رہے تھے۔ اتفاق سے اس کی ایک بیوی حاملہ پائی گئی۔ اراکین دولت نے پھر کسی اور شخص کو خاندان شاہی سے تخت نشین نہیں کیا اور وضع حمل کا انتظار کرتے رہے۔ جب وضع حمل ہوا تو پیدا ہونے والے لڑکے کا نام سابور رکھا اور اسی وقت اسے تخت نشین کر دیا۔ وہ پھر خود انتظام سلطنت کرنے لگے۔ بعضے کہتے ہیں کہ ہرمز نے یہ وصیت کی تھی کہ وضع حمل کے بعد جو لڑکا پیدا ہوا اسے ہی تخت نشین کیا جائے۔ بہر حال جب شیر خوار بچہ بادشاہ بنایا گیا تو اطراف وجوانب میں یہ خبر مشہور ہو گئی۔

## لوٹ مار کی کیفیت

اس کے بعد ترک وروم نے ملک دبانا شروع کر دیا۔ عرب کے علاقے ان کے سرحدی ممالک سے بہت ہی قریب تھے اور وہاں کے رہنے والے قحط اور زرخیز زمین نہ ہونے کی وجہ سے ہمیشہ فارس کے شہروں کے غلہ کے محتاج رہتے تھے۔ وہ بھی موقع مناسب جان کر لوٹ مار کرنے لگے۔ یوں بحرین، بلاد قیس وحاطہ کی صحرا نشین جماعتیں جوق در جوق ممالک فاس پر حملے کرنے لگیں۔ لوٹ مار فساد کا بازار گرم ہو گیا۔ اسی حالت پر ایک زمانہ گزر گیا لیکن اہل فارس میں سے کسی نے بادشاہ کی کم سنی کی وجہ سے نہ تو ان سے تعارض کیا اور نہ ہی انہیں دفع کرنے کی کوشش کی۔

## عربوں پر حملہ

جب ان کا بادشاہ سن شعور کو پہنچا اور اس کی عمر کے سولہ مرحلے طے ہو چکے تب اراکین دولت نے اس سے اس کے ملک کا حال، عرب کی لوٹ مار اور ترک وروم کے واقعات بیان کئے۔ سابور نے پھر سب سے پہلے عرب پر حملہ کرنا مناسب سمجھ کر اپنے لشکر کی تیاری کا حکم دیا۔ وہ خود ان کی

افسری کرتا اپنے دارالسلطنت سے روانہ ہوا۔ عرب کے لٹیرے اس وقت تک فارس کے علاقوں میں موجود تھے، انہیں اس کی خبر نہ تھی لہٰذا یہ یکا یک ان کے سروں پر پہنچ گیا اور انہیں مارتا نکالتا بحرین تک بڑھ گیا۔ اس نے پھر وہاں پہنچ کر قتل وغارت کا عام حکم دے دیا۔ اس کے بعد اس نے رؤساء عرب تمیم بکر عبدقیس پر چڑھائی کی اور نہایت سختی سے جنگ شروع کر دی۔ عبدقیس شہر چھوڑ کر ریگستانوں میں چلے گئے، وہ پھر یمامہ میں آیا اور وہاں بھی قتل وقید وغارت گری کرنے لگا۔

## امن بحال ہوتا ہے

وہ وہاں سے بکر وتغلب کے علاقوں کی طرف متوجہ ہوا جو مملکت فارس اور مناظر روم کے درمیان شام میں رہتے تھے۔ اسے وہاں بھی جو عرب ملا اس نے اسے قتل کر ڈالا، ان کے گھروں کو لوٹ لیا اور ان کے پانی کو خراب کر ڈالا۔ اس کے بعد جس شخص نے اس سے پناہ چاہی اس نے اسے پناہ دے دی۔ چنانچہ بنی تغلب میں سے (جو بحرین اور خط سے آئے تھے)، دارین میں بنی تمیم کے لوگوں کو ہجر میں، بکر بن وائل والوں کو کرمان میں جبکہ بنی حنظلہ والوں کو اہواز میں رہنے کی جگہ دی۔ اس نے پھر شہر انبار، کرخ اور سوس کو آباد کیا۔ مورخین یہ بیان کرتے ہیں کہ ایاد جزیرہ میں پہلے رہتے تھے لیکن گرمیوں میں عراق آ جاتے لوٹ مار کرتے رہتے تھے۔ سابور ان دنوں کمسن تھا، جب یہ بڑا ہوا اور کاروبار سلطنت سرانجام دینے لگا تو وہ ان کے دفع کرنے کی طرف متوجہ ہوا۔ اس زمانے میں ان کا سردار حرث بن اغر ایادی ایاد بن نزار کی اولاد سے تھا۔ سابور کی روانگی سے پہلے ایک شخص نے جو بنی ایاد میں تھا اور جو دارالسلطنت فارس میں ملا جلا ہوا رہتا تھا، حرث بن اغر ایادی کو سابور کے ارادے سے مطلع کیا اور اسے اس کی جنگی طاقت سے ڈرایا لیکن حرث نے اس کے کہنے پر عمل نہیں کیا، انجام یہ ہوا کہ لشکر سابور نے پہنچ کر انہیں قتل کرنا شروع کر دیا۔ وہ لوگ اپنا وطن چھوڑ کر سرزمین جزیرہ اور موصل کی طرف چلے گئے تو پھر لوٹ کر عراق نہیں آئے۔ جب مسلمانوں کے بہادر سرداروں نے ان شہروں کو فتح کیا تو ان سے جزیہ (خراج) طلب کیا، انہوں نے پھر جزیہ دینے سے انکار کیا اور روم کی سمت چلے گئے۔

## عمرو بن تمیم کی گرفتاری

سہیلی سابور بن ہرمز کے تذکرے میں مزید لکھتا ہے کہ یہ اکتاف (بازو) عرب کے بدن سے کاٹ ڈالتا تھا، اسی وجہ سے عرب اسے ذوالاکتاف کہنے لگے۔ جب بحرین میں اس نے عرب کے سردار عمرو بن تمیم کو گرفتار کیا اس وقت اس کی عمر تین سو برس کی ہو چکی تھی۔ اس سے سابور نے کہا "میں تم سب کو قتل کر ڈالوں گا کیونکہ تم لوگ حکومت وسلطنت کے مدعی ہو۔ تمہارا یہ خیال ہے کہ تمام جہان میں تمہاری حکومت پھیلی ہوئی ہے۔" عمرو بن تمیم نے اس بات کا یہ جواب دیا "اے بادشاہ یہ عالی ہمتی سے بعید ہے۔ اگر درحقیقت ان کا کوئی حق ہے اور وہ اس کے مستحق ہیں تو تمہارا قتل کرنا انہیں نہیں روک سکتا اور اگر کوئی حق اور استحقاق نہیں ہے تو تجھے ان پر قبضہ حاصل ہو گیا ہے۔ انہیں یوں ہی رہنے دے، تیری آئندہ اولاد ان سے نفع اٹھائے گی۔ بیان کیا جاتا ہے کہ سابور کو عمرو بن تمیم کے اس جواب پر رحم آ گیا اور اس نے عربوں کے قتل وغارت سے اپنا ہاتھ اٹھا لیا۔

## قیصر روم کا حملہ

اس کے بعد اس نے روم کے علاقوں پر حملہ کیا اور ان کے اکثر قلعوں کا محاصرہ کر لیا۔ اس کے دور حکومت میں رومیوں کا بادشاہ قسطنطین تھا جس نے ملوک روم میں سے سب سے پہلے عیسائی مذہب اختیار کیا تھا۔ قسطنطین کے مرنے کے بعد اسی کے خاندان سے الیانوس نامی ایک شخص تخت حکومت پر بیٹھا اور وہ عیسائیت سے منحرف ہو گیا۔ اس نے رؤساء ملت کو قتل اور گرجوں کو مسمار کرا دیا۔ بعدازاں سابور سے لڑنے کے لئے کثیر التعداد فوج جمع کر لی۔ اس وقت عرب کے قبائل بھی سابور سے انتقام لینے کے لئے قیصر روم کی فوج میں شامل تھے۔ اس لشکر کا سپہ سالار ریوسانوس تھا جسے الیانوس قیصر روم نے فارس کو ویران کرنے کے لئے روانہ کیا تھا۔ تاریخی کتب میں اس رومی لشکر کی تعداد ایک لاکھ ستر ہزار بیان کی جاتی ہے۔

## سابور کا فرار

جس وقت یوسانوس اپنی رومی فوج لئے ہوئے سرزمین فارس پہنچا تو سابور نے بھی اپنا لشکر فراہم کر کے رومیوں کا مقابلہ کیا لیکن رومیوں نے پہلے ہی حملے میں سابور کو پسپا کر دیا۔ عرب کے گروہ نے پھر اس کا تعاقب کیا۔ لیکن وہ معدودے چند آدمیوں کے ہمراہ اپنی جان بچا کر بھاگ نکلا۔ رومیوں نے پھر اس کے خزانے پر قبضہ کر لیا اور شہر طیسون پر اپنی کامیابی کا پھریرا اڑا دیا۔ اس کے بعد وہاں کے رہنے والے رومیوں سے متنفر ہو کر جلاوطن ہو گئے اور رومیوں نے وہاں سکونت اختیار کر لی۔ وہ وہاں نہایت عزت اقتدار سے رہنے لگے۔ کچھ عرصے بعد الیانوس ایک لڑائی میں مارا گیا تو رومیوں نے یوسانوس کو اپنا سردار بنانا چاہا۔ یوسانوس نے یہ شرط رکھی کہ رومی دوبارہ سے عیسائی مذہب اختیار کر لیں جیسا کہ حکومت زمانہ قسطنطین میں تھا۔ رومیوں نے اسے قبول کر لیا اور یوں یوسانوس ان پر حکومت کرنے لگا۔

## صلح ہو گئی

اس کے بعد سابور نے پھر فوج جمع کر کے رومیوں پر حملہ کرنے کے سلسلے میں یوسانوس کو دھمکی دی اور یہ کہلا بھیجا کہ میں اپنی رعایا کا انتقام لینے کے لئے آ رہا ہوں، تم خبردار ہو جاؤ۔ یوسانوس یہ سن کر گھبرا گیا، وہ پھر اسی رومی افسروں کو ہمراہ لے کر سابور کے پاس گیا۔ سابور نے اس سے معانقہ کیا اور نہایت عزت سے اسے ٹھہرایا اور اس بات پر صلح کر لی کہ رومی تمام مال غنیمت واپس کر دیں، خون بہا کے عوض نصیبین دے دیں جسے رومیوں نے فارس سے لے لیا ہے۔ چنانچہ یوسانوس نصیبین واپس دے کر اپنے ملک کو لوٹ گیا اور سابور اصطخر، اصبہان (اصفہان) کے لوگوں کو وہاں دوبارہ آباد کر کے اپنے دارالسلطنت واپس آ گیا۔ اس واقعے کے تھوڑے ہی دنوں بعد یوسانوس کا انتقال ہو گیا۔

## سابور کا انتقال

بعض مورخین یہ بیان کرتے ہیں کہ سابور جب لباس تبدیل کر کے روم گیا تو وہاں وہ گرفتار کر لیا گیا۔ قیصر نے پھر اسے بیل کی کھال پہنائی اور اسے اپنے ساتھ لئے ہوئے جندیساپور کی طرف بڑھا تا کہ وہ اپنی آنکھوں سے اپنے ملک کی بربادی دیکھ لے۔ لیکن وہ راستے میں موقع پا کر بھاگ نکلا اور جندیساپور کے لشکر میں شامل ہو کر رومیوں کے مقابلے پر آیا۔ اس نے پھر اسے شکست دے کر ان کے حکمران کو گرفتار کر لیا۔ اور اس سے مزدوروں کی طرح مدتوں کام لیتا رہا۔ کچھ عرصے بعد اس کی ناک کاٹ کر ایک گدھے پر سوار کر کے اس نے اسے رومیوں کے پاس بھیج دیا لیکن یہ ایسا قصہ ہے کہ جس کے جھوٹ ہونے کا ثبوت ہر شہادت دے رہی ہے۔ بہرحال سابور اپنی حکومت اور عمر کا بہترواں سال پورا کر کے انتقال کر گیا۔ اس نے پھر شہر نیساپور، بجستان آباد کیا اور حکمرانوں کے رہنے کے لئے ایک محل بنوایا، اس نے اپنی طول وطویل سلطنت میں رعایا کو بہت خوش رکھا۔

## ابن سابور کی حکومت

سابور اپنے آخری لمحات کے وقت اپنے برادرزادہ، اردشیر بن ہرمز کے حق میں حکومت کی وصیت کر گیا تھا، اسی لئے ارکین دولت نے اسے ہی تخت نشین کیا لیکن چار برس کے بعد اس سے سلطنت لے لی گئی اور اس کی جگہ سابور بن سابور ذوالاکتاف کو تخت حکومت پر بٹھایا گیا۔ لوگوں نے اس کی بادشاہت کی بڑی خوشی منائی کیونکہ وہ نہایت نیک سیرت تھا۔ وہ رعایا اور لشکریوں سے نرمی کا برتاؤ کرتا رہا تھا۔ بعد ازاں اس سے اور بنی ایاد سے اکثر جنگیں ہوئیں جس کی طرف بنی ایاد کا شاعر اس شعر میں اشارہ کرتا ہے۔ علی رغم سابور بن سابور اصبحت. قباب ایاد حولها الخیل والنعم۔ بعضے کہتے ہیں کہ یہ شعر سابور ذوالاکتاف کے لئے کہا گیا ہے۔ واللہ اعلم۔

## بہرام کی حکمرانی

بہرحال سابور پانچ برس حکومت کر کے فوت ہو گیا، اس کی جگہ اس کا بھائی بہرام ملقب بہ کرمان شاہ تخت نشین ہوا۔ یہ نہایت مدبر اور نیک سیرت تھا۔ اس کے بعد یہ بھی گیارہ برس حکومت کر کے مر گیا۔ اس کے مرنے کا یہ واقعہ بیان کیا جاتا ہے کہ وہ جنگ میں یا فوج کے رفع فساد میں

مصروف تھا کہ اچانک اسے ایک تیر آ لگا جس سے وہ مر گیا، اس کے بعد یزدجرد الاثیم بادشاہ ہوا جسے اکثر بہرام کا لڑکا بتاتے ہیں۔ لیکن بعض مورخین کہتے ہیں کہ یہ اس کا بھائی تھا۔ ہشام ابن محمد بیان کرتا ہے کہ یہ نہایت مغرور، مکار، دغا باز، جابر اور خود رائے تھا۔ وہ تھوڑی سی غلطی کرنے پر اپنی رعایا اور ملازمین کو بہت بڑی سزا دیتا تھا۔ وہ درگزر اور چشم پوشی کا بالکل عادی نہ تھا۔ اعلیٰ درجہ کا بد خصلت، بد طینت اور سفلہ مزاج تھا۔ اس کی حکومت کے ابتدائی زمانے میں نرسی حکیم معروف بہ مہر نرسی وزارت کرتا تھا لیکن کچھ روز بعد اسے معزول کر دیا گیا۔ اس وقت اہل دولت اس وجہ سے اور نیز بادشاہ وقت کے ظلم و تعدی سے پریشان ہو رہے تھے۔ اتفاق کی بات ہے کہ ایک روز اس کے اصطبل خاص کا ایک گھوڑا چھوٹ گیا۔ کوئی شخص اسے پکڑ نہیں سکتا تھا، یزدجرد یہ دیکھ کر ناراضی سے چلا اٹھا اور خود اس کے پکڑنے کو بڑھا۔ اس نے گھوڑے کے پاس پہنچ کر اسے ایک نیزہ مارا تو گھوڑے نے بھی اس پر لات چلائی، دونوں زیادہ زخمی ہو گئے اور پھر اسی زخم کے صدمے سے مر گئے۔ یہ واقعہ اس کی حکومت کے اکیسویں سال واقع ہوا۔

## بہرام جور کی حکمرانی

اس کے بعد بہرام بن یزدجرد بادشاہ ہوا جس کا لقب بہرام جور تھا۔ اس نے بلاد حیرہ میں عربوں کے ساتھ پرورش پائی کیونکہ اس کے باپ نے اسے نعمان بن امراء القیس کے سپرد کر دیا تھا۔ اس نے پھر اسے سواری لڑائی، علم کی تعلیم دی۔ جب اس کا باپ مر گیا تو اہل فارس نے ایک شخص کو اردشیر کی نسل سے بادشاہ کر دیا۔ بہرام جور یہ اطلاع پا کر نعمان بن منذر کی مدد سے فارس پر چڑھ آیا اور اس سے جنگ کر کے خود بادشاہ بن بیٹھا جیسا کہ آل منذر کے حالات میں ہم بیان کریں گے۔ اس کے دور حکومت میں خاقان، بادشاہ ترک نے بلاد صغد پر جو اس کے مقبوضات میں سے تھے، فوج کشی کی۔ اس کے بعد بہرام نے اس کا مقابلہ کیا اور نہایت جواں مردی سے اسے پسپا کر کے قتل کر ڈالا۔ اس کے بعد اس نے ہندوستان پر حملہ کیا اور شاہ ہند کی لڑکی سے شادی کر لی۔ ملوک روم اس سے بہت ڈرتے تھے اور ہمیشہ سالانہ نذرانہ بھیجتے تھے۔ اس نے انیس برس حکومت کی اس کے بعد یزدجرد بن بہرام جور حکمران بنایا گیا جس نے مہر نرسی حکیم کو اپنا وزیر مقرر کیا، یہ نہایت نیک سیرت، عادل اور سخی تھا۔ یہ بیس برس حکومت کر کے مر گیا۔

## فیروز کی حکومت

اس کے بعد ہرمز بن یزدجرد بادشاہ ہوا جس کا بھائی فیروز ان دنوں یہاں موجود نہیں تھا۔ جب اسے اس واقعہ سے آگاہی ہوئی تو وہ بڑی تعداد میں فوج لے کر چڑھ آیا اور اپنے بھائی کو قید کر کے خود بادشاہ بن گیا۔ اسی کے دور حکومت میں رومیوں نے فارس کو خراج دینا بند کر دیا تھا۔ اس نے پھر ایک لشکر وزیر مہر نرسی کی ماتحتی میں ان کے زیر کرنے کے لئے روانہ کیا۔ وزیر مہر نرسی نے انہیں مار پیٹ کر پھر اپنا مطیع کر لیا۔ اس کے بعد سات سالوں کا قحط اسی کے عہد حکومت میں پڑا تو اس نے اس کا نہایت معقول انتظام کیا۔ وہ لوگوں میں عموماً مفت غلہ تقسیم کرتا تھا، اس نے پھر محصول بالکل معاف کر دیا۔ اس کے حسن انتظام سے اس زمانہ قحط میں کوئی شخص بھوکوں نہیں مرنے پایا۔

## ہیاطلہ اور فیروز کی لڑائی

ہیاطلہ نے اسی زمانے میں اس کے ممالک پر دست درازی شروع کی، اس نے بعد ازاں طخارستان اور بلاد خراسان کے اکثر حصے پر قبضہ کر لیا۔ فیروز نے ان کی مدافعت کی غرض سے لشکر جمع کر کے ان پر حملہ کیا لیکن ناکام رہا۔ ہیاطلہ نے اسے شکست دے کر اس کے چار بیٹوں اور چاروں بھائیوں کو قتل کر ڈالا اور خراسان پر قابض ہو گئے۔ اس کے بعد فارس کے امراء میں سے ایک شخص نے جو شیراز کا رہنے والا تھا، ہیاطلہ کو مغلوب کر کے خراسان سے نکال دیا۔ اس نے ان کا تمام مال و اسباب چھین لیا اور ان قیدیوں کو چھوڑ دیا جنہیں انہوں نے فیروز کے لشکر سے لوٹ لیا تھا اور قید کر لیا تھا۔ فیروز پھر اپنی حکومت کے ستائیسویں سال مر گیا۔ اس نے رے، جرجان اور آذربائیجان میں کئی شہر آباد کئے۔ بعضے کہتے ہیں کہ بادشاہ ہیاطلہ جس نے فیروز پر حملہ کیا تھا، اس کا نام خشنوازتھا اور جس شخص نے خراسان کو اس سے چھینا ہے وہ خرسوس۔ منوشہر کی نسل سے تھا اسے فیروز نے جنگ

خشنوار پر روانگی کے وقت اپنا نائب مقرر کیا تھا۔ اس نے فیروز کی شکست کے بعد جس نمایاں کارکردگی کا مظاہرہ کیا وہ سب کے سامنے ہے۔

## یلاوش کی حکمرانی

فیروز کے مرنے کے بعد یلاوش بن فیروز بادشاہ ہوا۔ قباد الملک بن فیروز سے جنگ ہوئی تو یلاوش اس پر غالب آیا، وہ پھر بھاگ کر خاقان، بادشاہ ترک کے پاس چلا گیا۔ یلاوش نیک سیرتی اور انصاف سے چار برس حکومت کر کے مر گیا۔ اس کے بعد قباد الملک خاقان کا لشکر آیا اور یلاوش کی جگہ تخت نشین ہوا۔ بیان کیا جاتا ہے کہ جس وقت قباد اپنے بھائی یلاوش سے شکست پا کر خاقان کے پاس بھاگا جا رہا تھا وہ نیشا پور ہو کر گزرا اور وہاں شب کو ایک عورت سے ہم خواب ہوا۔ اتفاق سے وہ اس سے حاملہ ہو گئی۔ مدت حمل پوری ہونے کے بعد اس سے ایک لڑکا پیدا ہوا۔ بعد ازاں جب قباد چار برس کے بعد خاقان کا لشکر لے کر یلاوش سے جنگ کرنے کے لئے آ رہا تھا تو اس کا گزر نیشا پور میں ہوا۔ اس نے پھر اسی عورت کو یاد کیا۔ وہ عورت اس لڑکے کے ساتھ قباد کے پاس آئی جو اس کے بطن اور اس کے نطفے سے پیدا ہوا تھا۔ اسی دوران میں یلاوش کے مرنے کی خبر بھی آئی۔ لہٰذا قباد اس لڑکے کو مسعود اور اقبال مند خیال کر کے اسی وقت اپنے ملک روانہ ہو گیا اور دار السلطنت پہنچ کر تخت پر بیٹھ گیا۔ اس کے بعد جب وزیر سرحد (سواخرامی) نے اسے بھی یلاوش کی طرح موی پتلا بنانا چاہا تو اس نے بھی وہی انداز اختیار کر لئے لیکن جب اس کے قدم حکومت و سلطنت پر جم گئے اور اس نے اپنے وزیر جنگ سابور مہران کو اپنے قابو کا بنا لیا تو اس نے وزیر سرحد کو گرفتار کر کے قتل کر ڈالا۔

## مردک کا ظہور

اسی کی حکومت کے زمانے میں مردک زندیق (مرذق زندیق) ظاہر ہوا، یہ ہر چیز کو مباح کہتا تھا اور کہتا تھا کہ مال و اسباب اور عورتیں کسی خاص شخص کی ملک نہیں ہیں لہٰذا جس کا جی چاہے بے تامل اختیار کرے کیونکہ یہ تمام چیزیں اللہ کی ہیں اور سب ایک ماں باپ سے ہیں۔

## جاماسات کی حکومت

قباد نے پھر اس کا دین قبول کر لیا جس سے ارکان دولت نے برہم ہو کر اسے تخت سے اتار کر قید کر لیا۔ انہوں نے اس کی جگہ جاماسات (جاماسپ) بن فیروز کو تخت پر بٹھا دیا۔ اس کے بعد زرمہر نے جو اس کا ولی و رفیق تھا، لوگوں کو مزدکیہ (مردک زندیق کے مریدوں) کے قتل پر ابھار کر قباد کو دوبارہ تخت پر بٹھایا لیکن مردک زندیق کا فقرہ ایک بار پھر چل گیا لہٰذا ارکان دولت نے قباد اور زرمہر کو مردک کا معتقد اور مرید سمجھ کر قباد کو پھر تخت سے اتار کر قید میں بھیج دیا۔ انہوں نے ایک بار پھر جاماسات کو بادشاہ بنا لیا۔ قباد کسی طرح قید خانہ سے بھاگ کر ہیاطلہ کی طرف روانہ ہوا۔ راستے میں بوشہر ہو کر گزرا تو وہاں کے حکمران کی لڑکی سے اس نے شادی کر لی جس سے انوشیرواں پیدا ہوا۔

## جاماسات پر چڑھائی

اس کے بعد بادشاہ ہیاطلہ کی مدد سے قباد نے چھ برس کے بعد جاماسات پر حملہ کیا۔ جاماسات کو اس جنگ میں شکست ہوئی اور قباد تخت حکومت پر قابض ہو گیا۔ اس کے بعد رومیوں سے لڑنے کے لئے نکلا اور آمد فتح کر لیا۔ اس کے رہنے والے شہریوں کو قیدی بنا لیا۔ اس نے پھر بہت سے شہر آباد کئے جن میں ارجان بھی ہے جو اہواز اور فارس کے درمیان واقع ہے۔ اس کا دور حکومت پینتالیس برس تک محیط رہا، اس کے بعد انوشیرواں بن قباد بن فیروز بن یزدجرد بادشاہ ہوا۔

## انوشیرواں کی حکومت

انوشیرواں بن قباد نے حکومت کی باگیں سنبھالتے ہی اپنے ملک کو چار حصوں پر تقسیم کیا۔ پہلے حصے میں خراسان، سیستان اور کرمان تھے اور اس حصے کا دار الحکومت خراسان تھا۔ دوسرے حصے میں وہ زمینیں تھیں جو کدم اور اصفہان کے درمیان تھیں، ان میں آرمینیہ اور آذربائجان کے صوبے

بھی شامل تھے اور اس حصے کا دارالحکومت آذربائیجان تھا۔ تیسرے حصے میں اہواز، فارس اور چوتھے میں عراق تھا جس کی وسعت قلمرو کی سرحد تک قائم تھی۔ اس نے پھر ان صوبجات کے انتظام اور اہتمام کے لئے عمدہ عمدہ قوانین بنائے اور ہر ایک عہدے دار کو اس پر عملدرآمد کی ہدایت کی۔ اس کے بعد اس نے ان ممالک کے واپس لینے کی کوشش کی جن پر اطراف اور جوانب کے سلاطین حکمرانی کر رہے تھے۔ وہ اپنی کوششوں میں کافی حد تک کامیاب ہوا۔ اس نے پھر آرمینہ کے باغیوں کو آذربائیجان میں اور یہاں کے سرکشوں کو آرمینہ میں لے جا کر آباد کیا۔ یوں ظلم وستم کی بیخ و بنیاد اکھاڑ دی۔ بعد ازاں باب الابواب کی شہر پناہ بنائی جس کے بنانے کی ابتداء اس کے دادا نے کی تھی۔ یہ شہر پناہ دریا کے اندر ایک میل تک ہے اور یہ شہر پناہ لوہے اور شیشے کا ہے جبکہ جو خشکی پر بنایا وہ جبل فتح پر چالیس فرسخ کا ہے۔ اس نے بلاد طبرستان تک ہر تین میل پر اس شہر پناہ میں ایک لوہے کا دروازہ بنایا اور ایک بڑے گروہ کو اس میں آباد کیا تا کہ دشمن اس میں نہ آسکیں۔ مسعودی لکھتا ہے کہ یہ ہمارے زمانے تک باقی تھی لیکن ظن غالب یہ ہے کہ تاتاریوں نے اسے تباہ کر دیا جبکہ ساتویں صدی میں انہوں نے اسلامی ممالک پر حملہ کیا تھا۔

## حکومت کا ابتدائی زمانہ

بہرحال انوشیروان نے اپنا ابتدائی زمانہ حکومت اصلاح حال رعایا، انتظام ممالک اور درستی قلعات میں صرف کیا۔ اس کے بعد اس نے رومی بادشاہ پر چڑھائی کی اور حلب، قیرس، حمص اور انطاکیہ وغیرہ فتح کر کے اسکندریہ بھی لے لیا۔ اس نے پھر ملوک قبط پر خراج قائم کیا۔ اس کی طاقت دیکھ کر رومی، چینی، تبتی بادشاہوں نے تحائف اور ہدایا بھیجے۔ اس کے بعد اس نے بلاد خزر پر حملہ کیا اور انہیں اس کے عوض میں کہ وہ اس کے ملک میں فتنہ وفساد کر چکے تھے، قتل کیا اور لوٹ لیا۔ اس دوران ابن یزن (ملوک تبابعہ کی اولاد سے) اس کے پاس یمن کے بادشاہ حبشی کے ظلم کی فریاد لے گیا۔ انوشیروان نے دیلمی لشکر کو اپنے ایک سپہ سالار کی ماتحتی میں اس کے ساتھ کر دیا۔ جس نے یمن پہنچ کر مسروق حبشی شاہ یمن کو قتل کر دیا اور پھر ابن ذی یزن کو وہاں کا حکمران بنا دیا۔

## انوشیروان کے حملے

اسی زمانے میں انوشیروان نے سراندیپ پر فوج کشی کی اور اس کے حکمران کو قتل کر کے اس پر قابض ہو گیا۔ اس نے پھر عرب میں شہر حیرہ لے لیا پھر وہ ہیاطلہ کی طرف متوجہ ہوا اور اس کے شاہ کو قتل کر کے اس کے خاندان سلطنت کو بھی نیست و نابود کر دیا۔ یوں اس کی فتوحات کا سلسلہ بلخ اور ماوراء النہر سے آگے بڑھ گیا۔ اس کا لشکر فرغانہ میں بھی اترا ہوا تھا۔ اس نے بلاد روم میں بھی بڑی بڑی کامیابیاں حاصل کیں۔ وہ علم اور اہل علم کو دوست رکھتا تھا۔ اسی کے دور حکومت میں کتاب کلیلہ دمنہ کا زبان پہلوی سے ترجمہ کیا گیا۔ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اس کی حکومت کے بیالیسویں برس عام الفیل میں اور آپؐ کے والد حضرت عبداللہ بن عبدالمطلب چوبیسویں برس پیدا ہوئے۔

## ہرمز کی حکومت

انوشیروان نے آل منذر کو دوبارہ حیرہ میں بسایا اور طائفہ مرزقیہ کو قتل کر کے ملت مجوسیہ قدیم قائم کی۔ اس نے اکثر شہر آباد کیے۔ وہ پھر اڑتالیس برس حکومت کر کے مر گیا۔ اس کے بعد ہرمز بن انوشیروان بادشاہ ہوا۔ ہشام لکھتا ہے کہ یہ بھی عادل، منصف اور نیک مزاج تھا لیکن اس کے باوجود چھوٹی چھوٹی باتوں پر شرفاء ورؤساء اور علماء کو قتل کرتا تھا۔ آخر بادشاہ ترک، شابہ نے تین لاکھ فوج کے ساتھ ہرمز پر حملہ کیا۔ جب ہرمز اس سے لڑنے کے لئے ہرات اور باذغیس کی طرف گیا تو اس کی عدم موجودگی میں بادشاہ روم پر عراق جبکہ خزر کا بادشاہ باب الابواب پر اور عرب کا ایک لشکر فرات کے کثیر ساحلی شہروں پر چڑھ آیا۔ غرض کہ چاروں طرف سے دشمنوں نے فتنہ وفساد برپا کر دیا۔

## بہرام کی چڑھائی

ہرمز نے خراسان پہنچ کر بہرام چوبیں کو بادشاہ ترک کے مقابلے پر بھیج دیا اور خود وہیں ٹھہرا رہا۔ بہرام نے بادشاہ ترک کو قتل کر کے اس کے لشکر کو پسپا کر دیا اور اس کے مال و اسباب کو لوٹ لیا۔ اس کے بعد یرمومہ بن شابہ، ترک شہزادہ ترکوں کو اکٹھا کر کے پھر لڑنے کے لئے آیا اور بد قسمتی سے بہرام کے ہاتھوں گرفتار ہو گیا۔ بہرام نے اسے ہرمز کے پاس قید کر کے بھیج دیا۔ اس نے اس کے ساتھ جواہرات، ظروف اور وہ آلات حرب جو غنیمت میں اسے ملے تھے، روانہ کئے۔ بیان کیا جاتا ہے کہ یہ مالِ غنیمت دو لاکھ پچاس ہزار اونٹوں پر لدا ہوا تھا۔ واللہ اعلم۔

## ہرمز کو ہٹانا

ہرمز کو بہرام کی اس کامیابی سے اندیشہ ہوا کہ کہیں وہ طاقت ور نہ ہو جائے یا یہ کہ اس وجہ سے کہ بہرام کی عزت ہرمز کی آنکھوں میں دو چند ہو گئی تھی اسی سبب سے اراکین دولت نے ہرمز کو بہرام کی طرف سے بدظن کر دیا اور ادھر ادھر کی لگانے والے درباریوں نے بہرام کے کان بھی بھر دیئے لہٰذا بہرام نے جان کے خوف سے چند مرزبانوں کو اپنے ساتھ ملا کر یہ فیصلہ کیا کہ ہرمز کو تخت سے اتار کر اس کے لڑکے پرویز (پرویز) کو بادشاہ بنانا چاہئے۔ اس صلاح و مشورے میں ہرمز کے اراکین سلطنت بھی شامل تھے۔

## پرویز کی حکومت

پرویز ان دنوں آذربائیجان میں مقیم تھا لہٰذا وہیں فوجی اور ملکی افسروں نے جمع ہو کر اس کے سر پر شاہی تاج رکھ دیا اور ہرمز کو تخت سے اتار کر قید کر دیا۔ پرویز بادشاہ ہونے اور اپنے ملک پر قبضہ حاصل کرنے کے بعد بہرام سے ملنے اور اسے اپنا مطیع بنانے کی غرض سے چلا۔ دونوں کی شط نہروان پر ملاقات ہوئی جس میں پرویز نے اطاعت کے لئے چند شرائط پیش کیں جنہیں بہرام نے تسلیم نہ کیا اس وجہ سے دونوں میں جنگ ہو گئی۔ لڑائی میں بہرام نے پرویز کو پسپا کر دیا۔ پرویز سنبھل کر پھر دوبارہ لڑائی کے میدان میں آیا لیکن اس کی تازہ کوششوں نے بھی کچھ فائدہ نہیں پہنچایا۔ اس کے مشہور و معروف سردار مارے گئے وہ بمشکل جان بچا کر مدائن کی طرف بھاگ نکلا۔ پرویز کا باپ ہرمز اس وقت طبسون میں قید تھا، اب اس سے یہ خبر بیان کی گئی اور اس بارے میں مشورہ لیا گیا اس نے موریق بادشاہ روم کے پاس جانے اور اس سے مدد طلب کرنے کی صلاح دی چنانچہ پرویز اس کے پاس گیا اور اپنی حکومت کے بارہویں برس لوٹ کر واپس آیا۔

## بہرام اور پرویز کی لڑائی

بعض نے اس واقعے کو اس طرح بھی بیان کیا ہے کہ پرویز کو جب اپنے باپ سے کسی وجہ سے بدگمانی پیدا ہوئی تو وہ جان کے خوف سے آذربائیجان چلا آیا۔ وہاں اکثر امراء اور ملکی اور فوجی افسران جمع ہوئے مگر کوئی بات پیدا نہیں ہوئی۔ اس دوران میں ہرمز نے ایک سپہ سالار کو بہرام سے لڑنے کے لئے بھیجا، بہرام نے اس سپہ سالار کو قتل کر ڈالا۔ فوج بے سردار ہونے کی وجہ سے مدائن کی طرف بھاگی۔ بہرام نے اس کا تعاقب کیا۔ ہرمز یہ واقعہ سن کر پریشان ہو گیا۔ پرویز اپنے باپ کو پریشان دیکھ کر اپنے مقام سے نکل پڑا اور اسے گرفتار کر کے بہرام چوبین کے مقابلے پر خود آیا پھر وہ بہرام سے شکست کھا کر بھاگا۔ آخر اس کے باپ ہرمز نے بادشاہ روم کے پاس جانے کی صلاح دی لیکن پرویز کے ماموں نے یہ کہا کہ ہمیں اس امر کا خوف ہے کہ بہرام مبادا مدائن چلا نہ آئے اور تیرے باپ کو دوبارہ تخت پر نہ بٹھا دے اس وجہ سے بہتر یہ ہے کہ مدائن پہنچ کر ہرمز کو قتل کر کے بادشاہ روم کے پاس چلنا چاہئے۔ پرویز نے اس رائے کو پسند کیا اور دریائے فرات عبور کر کے مدائن کی طرف بڑھا لیکن بہرام کے تعاقب سے مجبور ہو کر روم کی طرف بھاگ گیا۔ جنگ کے دوران فرار و تعاقب کے کھیل میں پرویز کے ماموں ن فدویہ کو بہرام نے گرفتار کر لیا اور سرحد روم تک پرویز کا تعاقب کر کے واپس آیا۔

## روم سے امداد طلب کرنا

پرویز ان لوگوں کے ہمراہ جو اس کے ساتھ تھے، انطا کیہ پہنچا اور قیصر موربق سے مدد کا خواستگار ہوا۔ قیصر موربق نے اس کی بڑی تعظیم و تکریم کی حتیٰ کہ اپنی لڑکی مریم سے اس کی شادی کر کے ساٹھ ہزار فوج اپنے ماموں ناطوس کی ماتحتی میں اس کے ساتھ کر دی۔ پرویز جس وقت لشکر روم لئے ہوئے آذربائیجان پہنچا تو اس کا ماموں بھی بہرام کی قید سے کسی طرح چھوٹ کر اس سے آملا۔ پرویز نے پھر نہایت اطمینان سے بہرام پر حملہ کیا اور بہرام شکست کھا کر ترکوں کی طرف چلا گیا۔ یوں پرویز مدائن میں داخل ہوا اور لشکر روم کو ہزار ہا روپیوں کا مال و اسباب اور لکھوکھا روپے دے کر رخصت کیا۔

## بہرام کا قتل

اس شکست کے بعد ظاہراً بہرام بادشاہ ترک ہی کے پاس رہتا نظر آرہا تھا لیکن دراصل وہ اپنے کسی خاص ارادے کے پورا کرنے میں مشغول تھا۔ عجب نہ تھا کہ یہ ارادہ اس کا پورا ہو جاتا لیکن پرویز کی ساز باز سے خاقان ترک کی بیگم نے بہرام کو زہر دے کر مار ڈالا۔ خاقان ترک نے اسی وجہ سے بعد میں اپنی بیگم کو طلاق دے دی اور بہرام کی بہن سے بیاہ کرنے کا خواستگار ہوا لیکن بہرام کی بہن نے اس سے انکار کر دیا۔ اس دوران پرویز نے قیصر روم کی حمایت میں اپنی بات کر رکھی اور اس سلوک کے معاوضے میں جو قیصر نے اس کی کسمپرسی کی حالت میں اس کے ساتھ کیا، ہمیشہ تحائف اور ہدایا بھیجتا رہا لیکن پھر قیصر کو رومیوں نے تخت سے اتار کر مار ڈالا اور اس کی جگہ قوفا (قوکس) کو تخت قیصری پر بٹھا دیا۔

## پرویز کے حملے

پرویز پھر رومیوں سے مقتول قیصر کے خون کا بدلہ لینے کے بہانے سے کھڑا ہو گیا۔ بظاہر اسے قیصر کے بیٹے کے مل جانے سے بھی یہ بہانہ مل گیا تھا۔ اس نے پھر تین سپہ سالاروں کو بڑا لشکر دے کر تین طرف سے رومیوں کی سرکوبی کے لئے روانہ کیا۔ ایک سپہ سالار سرزمین شام کی طرف روانہ کیا جس نے فلسطین اور ارض مقدس فتح کر لیا اور وہاں کے مذہبی پیشواؤں کو گرفتار کر لیا۔ اس نے اصلی صلیب کو جو زرین صندوق میں مدفون تھی، زمین سے نکلوا لیا اور بڑی دھوم دھام سے کسرائے فارس (پرویز) کے پاس بھیج دیا۔ دوسرا سپہ سالار بلاد مصر کی طرف بھیجا گیا تھا۔ جس نے اسکندریہ اور بلاد نوبیہ تک قبضہ حاصل کر لیا۔ تیسرا سپہ سالار قسطنطنیہ پر حملہ کرنے کے لئے روانہ کیا گیا تھا جس نے خلیج قسطنطنیہ پر اپنا خیمہ نصب کیا اور رومی ممالک پر حملہ کرنے لگا۔ لیکن رومیوں میں سے کسی نے ابن موربق (سابق قیصر کے بیٹے) کی اطاعت قبول نہیں کی بلکہ انہوں نے اس کے فسق و فجور کی وجہ سے اپنے بنائے ہوئے قیصر قوفا کو مار کر ہرقل کو تخت قیصری پر بٹھا دیا۔

## فارس پر ہرقل کا حملہ

ہرقل نے تخت پر بیٹھتے ہی فارس کے علاقوں پر فوج کشی کر دی اور نصیبین تک پہنچ گیا۔ پرویز نے پھر اپنے سپہ سالار کو ہرقل کے مقابلہ پر بھیجا وہ موصل پہنچ کر رومیوں کی آمد کی روک تھام کر رہا تھا کہ ہرقل نے دوسری طرف سے اس کی فوج پر حملہ کیا۔ کسریٰ (پرویز) نے لڑائی کا حکم دیا لیکن اس جنگ میں کسریٰ شکست کھا کر مع اپنی فوج کے میدان جنگ سے بھاگ نکلا۔ ہرقل تھوڑی دور تک اس کا تعاقب کر کے ٹھہر گیا۔ کسریٰ نے بھاگی ہوئی فوج کو بہت سخت سزا دی اور شہر براز کو خراسان سے طلب کر کے ہرقل سے جنگ کے لئے اپنی فوج کا سپہ سالار مقرر کر کے روانہ کیا۔ کسریٰ اور ہرقل کے لشکروں کا مقام اذرعات اور بصریٰ میں مقابلہ ہوا اور بڑی گھمسان کی جنگ ہوئی۔ ان جنگوں میں فارس نے ہرقل کو شکست فاش دی اور شہر براز روم میں داخل ہو گیا۔ وہ وہاں کے آباد گاؤں کو ویران اور وہاں کے باشندوں کو قتل کرتے ہوئے قسطنطنیہ تک پہنچ کر واپس ہوا۔ اس کے بعد پرویز نے اسے خراسان کی گورنری سے معزول کر کے اس کے بھائی کو وہاں کا گورنر کیا۔ فارس اور روم کی اسی غالبیت اور مغلوبیت کے سلسلے میں سورہ روم کی اول آیات شریفہ نازل ہوئی ہیں۔ طبری لکھتا ہے کہ آیہ کریمہ میں ''ادنی الارض'' سے اذرعات اور بصریٰ مراد ہیں جہاں پر کہ فارس اور روم کی آپس میں جنگیں ہوئی تھیں۔ بعد ازاں روم نے اس واقعے کے سات برس بعد فارس پر غلبہ حاصل کیا اور مسلمانوں نے جناب باری عز اسمہ کے اسی

وعدے پر لوگوں کو اس سے مطلع کیا کیونکہ قریش بت پرستی کی وجہ سے فارس کی طرف داری کرتے تھے جبکہ مسلمان اہل کتاب ہونے کے خیال سے روم کو سراہتے تھے۔ اسی کی طرف جناب رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت وحیہ کلبیؓ کو نامہ مبارک دے کر بھیجا تھا اور اسلام کی دعوت دی تھی جیسا کہ ہم آئندہ حالات ہجرت میں بیان کریں گے۔

## پرویز کی مشہوری

پرویز زیادہ دن تک بادشاہت کرتا رہا لیکن اپنے آخری زمانے میں اس نے بدخلقی اور ظلم وتعدی کو اپنا شیوہ بنالیا اور لوگوں کا مال واسباب بظلم چھیننے لگا۔ وہ کسی کی فریاد نہ سنتا تھا اور فریادی کو دھکے دے کر نکلوا دیتا۔ رعایا اسی وجہ سے اس سے بددل ہوگئی۔ ہشام لکھتا ہے کہ پرویز کا جس قدر خزانہ تھا اس قدر شاہان فارس میں سے کسی کا نہیں تھا۔ اس کی فتح ونصرت کی موجیں خلیج قسطنطنیہ اور افریقہ تک پہنچ گئی تھیں۔ وہ جاڑے کے موسم میں مدائن میں رہتا اور موسم گرما میں ہمدان چلا جاتا تھا۔ اس کی بارہ ہزار بیگمات تھیں اور ایک ہزار جنگی ہاتھی تھے۔ پچاس ہزار سوار ہر روز اسے سلامی کے لئے آتے تھے۔ اس نے صدہا آتش کدہ بنوائے، ان میں ہزار ہا مغان مقرر کئے۔ پھر ان کے مصارف کے لئے اپنے ملک کا اٹھارہ برس کا خراج وقف کر دیا۔ اس کے خزانہ کا کوئی حد وشمار نہیں تھا۔ اسی شان وشوکت کے باعث وہ آخری زمانے میں اس درجہ مغرور ہوگیا کہ شرفاء اور روساء کو حقیر سمجھنے لگا۔ اس نے چھتیس ہزار قیدیوں کے مار ڈالنے کا حکم دے دیا۔ جب اراکین دولت نے اس کی مخالفت کی تو داروغہ قید خانہ نے ان سب کو چھوڑ کر دیا اور انہی کے ساتھ اس کے لڑکے شیرویہ کو بھی چھوڑ دیا۔ جس کا نام قباد تھا۔ اسے بھی پرویز نے دیگر لڑکوں کے ساتھ قید کر دیا تھا کیونکہ نجومیوں نے اس سے کہہ رکھا تھا کہ تیرا ہی کوئی لڑکا تجھے قتل کرے گا۔

## پرویز کا خاتمہ

اس کے بعد شیرویہ کے پاس جس وقت وہ تمام قیدی جن کے مارے جانے کا پرویز نے حکم دے دیا تھا، جمع ہو گئے تو اس نے شاہی محل پر حملہ کر دیا اور پرویز کو گرفتار کر لیا۔ پرویز نے خط اور کتابت کر کے اپنی جان بچانے کی فکر کی۔ لیکن اہل دولت کی مخالفت سے مجبور ہو کر شیرویہ نے اپنے باپ کو اس کی حکومت کے اڑتیس برس بعد قتل کر ڈالا۔ جب اس کی خبر اس کی دونوں بہنوں بوران اور ازرمیدخت کو ہوئی تو وہ روتی ہوئی آئیں اور شیرویہ کو اونچی اونچی آواز میں لعنت وملامت کرنے لگیں۔ شیرویہ بھی رونے لگا اور اس نے سر سے تاج اتار کر پھینک دیا۔ وہ پھر آٹھ مہینے حکومت کر کے بعارضہ طاعون مر گیا۔ اس کا انتقال ہجرت کے ساتویں سال واقع ہوا جیسا کہ سہیلی نے لکھا ہے۔

## اردشیر کی حکومت

شیرویہ کے مرنے کے بعد اردشیر بادشاہ بنایا گیا، یہ اس وقت سات برس کا تھا کیونکہ اس کے سوا شاہی خاندان میں کوئی مرد باقی نہیں رہا تھا۔ اس لئے کہ پرویز نے چھوٹے بڑے لڑکوں اور پوتوں سبھوں کو قتل کر ڈالا تھا۔ یوں خشنش بہادر (خوانسالار) نے ملک کا انتظام اپنے ہاتھ میں لے لیا اور اس نے حکمرانی اچھی کی۔ اس وقت شہریران (شہریار) نامی ایک شخص انطاکیہ میں رہتا تھا جو کہ پرویز کی سلطنت کا رکن شمار کیا جاتا تھا۔ شام اسے جاگیر میں دیا گیا تھا، چونکہ اس سے اردشیر کی تخت نشینی کے وقت مشورہ نہیں لیا گیا تھا۔ اس وجہ سے یا اردشیر کی کم سنی کی وجہ سے وہ بگڑ گیا اور لشکر لے کر چڑھ آیا۔ اس نے خشنش بہادر کا شہر طیسون میں محاصرہ کر لیا۔ جنگ کے دوران میں کسی سپاہی نے قلعہ کا دروازہ کھول دیا۔ یوں شہریران قلعے میں داخل ہو گیا۔ اس نے خشنش کو گرفتار کر کے قتل کر ڈالا اور اس کے ساتھ کئی امراء فارس کو مار ڈالا۔ اس واقعہ کے بعد اردشیر اٹھا لیکن وہ بھی مار دیا گیا۔ ڈیڑھ برس اس کی حکومت رہی۔

## بوران کی حکمرانی

اردشیر کے قتل کے بعد شہریران تخت پر بیٹھا حالانکہ وہ خاندان شاہی میں سے نہیں تھا۔ لہٰذا ارا کین سلطنت کو شہریران کا یہ فعل نا گوار گزرا اور لوگ اس کے قتل کی در پردہ فکر کرنے لگے۔ ایک روز وہ ایرانی فوج کا جائزہ لے رہا تھا کہ ایک سوار نے پہنچ کر اسے نیزہ مار کر گھوڑے سے نیچے گرا دیا، پھر کیا تھا جتنے سوار اس وقت موجود تھے سب اسے مارنے پیٹنے لگے اور دیکھتے ہی دیکھتے شہریران کا کام تمام ہو گیا پھر نیا بادشاہ بنانے کی فکر ہوئی۔ چونکہ شاہی خاندان میں کوئی لڑکا موجود نہیں تھا اس وجہ سے بوران بنت پرویز تخت حکومت پر بٹھائی گئی۔ جس نے انتظام ممالک کے لئے فرخ بن ماجد شیراز کو جو اصطخر کا رہنے والا اور شہریران کا رشتہ دار تھا، اپنا وزیر بنایا۔ اس نے لوگوں سے خراج معاف کر دیا اور داد و دہش سے رعایا کو خوش رکھا۔ اس نے صلیب کو یروشلم واپس بھیج دیا۔ بوران ایک برس چار مہینے حکومت کر کے مر گئی، اس کے بعد خشنشدہ (اس کا چچا زاد بھائی) بیس روز تک حکمران رہا۔

## ارزمیدخت تخت پر بیٹھتی ہے

اس کے بعد فارس کے امراء کے صلاح مشورے سے ارزمیدخت بنت پرویز حکمرانی کے لئے منتخب کی گئی یہ نہایت حسین و جمیل عورت تھی۔ لہٰذا فرخ ہرمز خراسان کا گورنر اس پر عاشق ہو گیا اور اسے شادی کا پیغام بھیجا۔ ارزمیدخت نے کہلا بھیجا ''تم نے یہ پہلے سے کیوں نہیں کہا، اب چونکہ میں ملکہ ایران ہو گئی ہوں لہٰذا مجھ پر حرام ہو۔ تم شب کو میرے پاس آؤ، میں دربان سے کہہ رکھوں گی۔'' فرخ ہرمز یہ سن کر مارے خوشی کے پھولا نہ سمایا، اس نے خراسان میں اپنے لڑکے رستم کو اپنی جگہ چھوڑ کر ارزمیدخت کے پاس آ پہنچا اور رات کو شاہی محل میں داخل ہونے کے قصد سے چلا۔ ارزمیدخت نے داروغہ محل سرا کو پہلے ہی سے اس کے قتل کا حکم دے رکھا تھا۔ لہٰذا اس نے اسے پہنچتے ہی قتل کر ڈالا۔ جب اس واقعے کی خبر رستم کو ہوئی تو وہ ایک کثیر التعداد فوج لے کر مدائن پر چڑھ آیا۔ ارزمیدخت مقابلہ نہیں کر سکی بعض کہتے ہیں کہ گرفتار کر کے قتل کی گئی اور بعض مورخین کا یہ خیال ہے کہ زہر کے ذریعے سے ماری گئی۔ بہر کیف چھ مہینے اس کی حکومت رہی۔

## فرخ زاد کی حکومت

اس کے بعد اردشیر بن بابک کی نسل سے ایک شخص پرویز کی اولاد سے تھا۔ جس کا نام فرخ زاد بن خسرو تھا۔ حکومت کے خیر خواہان نصیبین کے قریب حصن حجارہ سے اسے ڈھونڈ کر مدائن لائے اور اسے تخت پر بٹھایا۔ لیکن جلد ہی اس کے مخالف ہو کر تخت سے اسے اتار کر مار ڈالا۔ بعض کہتے ہیں کہ جب کسریٰ ابن مہر خشنش مارا گیا تو ارا کین سلطنت فارس نیا بادشاہ بنانے کے لئے خاندان شاہی کے کسی فرد کی جستجو کرنے لگے۔ اتفاق سے میسائی میں ایک شخص مل گیا جس کا نام فیروز بن مہر خشنش تھا۔ اسے بعض خشنشدہ بھی کہتے ہیں۔ اس کی ماں چہار بخت بنت یزداقرار بن انوشیروان تھی۔ اسے لوگوں نے مجبوراً بادشاہ بنایا، اسی لئے چند دن کے بعد اس کو تخت سے اتار کر مار ڈالا۔ اس کے بعد ایک شخص حصن حجارہ (قریب نصیبین) سے لایا گیا اور اسے تخت حکومت پر بٹھایا گیا۔ اس نے کچھ عرصہ حکومت کی پھر چھ مہینے بعد سلطنت کے ساتھ ساتھ اس کی روح بھی چھین لی گئی۔

## یزدجرد کی حکمرانی

اس کے بعد یزدجرد بن شہریار بن پرویز جو اپنے دادا کے خوف سے بھاگ گیا تھا اور آتشکدہ اصطخر میں رہتا تھا۔ اسے اہل اصطخر نے بادشاہ بنا لیا۔ اسی دوران میں امرائے حکومت فارس نے ابن خسرو فرخ زاد کو نیا بادشاہ بنایا لیکن ایک برس بعد یزدجرد کو اپنا بادشاہ بنا لیا۔ یہی فارس کا آخری بادشاہ ہے جس نے بالاستقلال حکومت کی۔ اسی کے زمانے میں حکومت فارس کمزور ہو گئی اور چاروں طرف سے دشمنان دولت نکل پڑے۔ اس کے دور میں اس کی حکومت کے دوسرے برس اور بروایت بعض چوتھے برس عرب کے مسلمانوں نے فارس پر حملہ کیا جن کی فتوحات اور کامیابیوں کے مفصل واقعات ہم اسلامی فتوحات میں لکھیں گے۔

## فارسی حکمرانوں کا دور

یزدجرد تقریباً بیس برس حکومت کر کے مرو میں مارا گیا۔ یوں سلاطین اکاسرہ ساسانیہ کے حالات ختم ہوئے۔ طبری نے اس کے آخر میں لکھا ہے کہ اب تک جناب آدم علیہ السلام کے زمانہ ہجرت تک یہودیوں کے مطابق چار ہزار چھ سو بیالیس برس ہوتے ہیں اور بخیال نصاریٰ جیسا کہ یونانیوں کی توریت میں ہے، پانچ ہزار نو سو بانوے برس اور بقول اہل فارس زمانہ قتل یزدجرد تک چار ہزار ایک سو اسی برس ہوتے ہیں۔ یزدجرد ان کے نزدیک سنہ 30ھ میں قتل کیا گیا لیکن اہل اسلام یہ روایت کرتے ہیں کہ آدمؑ و نوح علیہما السلام کے درمیان دس قرن گزرے ہیں اور ایک قرن سو برس کا ہوتا ہے۔ اس طرح نوحؑ اور ابراہیم کے دوران دس قرن اور ابراہیمؑ اور موسیٰ علیہ السلام کے درمیان دس قرن گزرے ہیں۔ اسے طبری نے ابن عباس اور محمد بن عمر بن واقدی نے اہل علم کی ایک جماعت سے نقل کیا ہے۔ طبری سلمان فارسی اور کعب احبار رضی اللہ تعالیٰ عنہم کی روایتوں سے کہتا ہے کہ جناب عیسیٰ علیہ السلام اور حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ فترت کے درمیان چھ سو برس کا فاصلہ ہے۔ واللہ اعلم بالحق فی ذالک والبقاء اللہ الواحد القہار۔

### طبقہ رابعہ کے ملوک فارس کا شجرہ



باب:۱۹

# یونان کے حکمرانوں کے حالات

## یونانیوں کا نسب

دنیا میں حکومت اور سلطنت کے لحاظ سے عظیم الشان گروہوں میں سے ایک گروہ یہ بھی ہے جن کی دو بڑی حکومتیں تھیں۔ ایک اسکندر کی اور دوسری قیاصرہ کی جن کا زمانہ اسلام نے پایا ہے یہ وہی لوگ ہیں جو شام میں حکومت کر رہے تھے۔ محققین نے اتفاق کیا ہے کہ یہ سب یافث بن نوح علیہ السلام کی طرف نسباً منسوب کیے جاتے ہیں۔ کندی سے روایت کی جاتی ہے کہ یونان عابر بن فالغ کی نسل سے ہے وہ اپنے بھائی قحطان سے رنجیدہ ہو کر اپنے اہل وعیال کے ساتھ یمن سے جلاوطن ہو کر افرنجہ (فرانس) اور روم کے درمیان آ کر ٹھہرا تھا۔ ان میں ان کا نسب مل جل گیا، لیکن ابوالعباس نے اس امر کی مخالفت کی ہے جیسا کہ اس کے اس قول سے ظاہر ہوتا ہے۔

## بنو یاقان کا ذکر

بہرحال اسی وجہ سے اسکندر کو تبع میں شمار کیا جاتا ہے حالانکہ یہ صحیح نہیں ہے بلکہ صحیح یہ ہے کہ وہ یافث کی نسل سے ہے۔ اس کے علاوہ تمام محققین روم کو یونان افریقی لاطینیوں کی طرف منسوب کرتے ہیں۔ یونان کا ذکر توریت میں آیا ہے کہ وہ یافث کی صلیبی اولاد سے ہے اور اس کا نام یاقان تھا۔ عرب نے اسے معرب کر کے یونان کر دیا یعنی روم کے مورخ ہروشیوش نے غریقیون کے پانچ گروہ قائم کیے ہیں۔ ان میں سے ہر ایک یونان کے پانچ لڑکوں کیتم، حجیلہ، ترشوش، دوانم اور ایشائی کی طرف منسوب ہوتے ہیں جبکہ ایشائی کی نسل شاخوں میں سجینہ، اشاس، شمالاً اور طشال اور رمون کو شمار کیا ہے۔ روم اور لاطینیوں کو بھی انہی کی طرف منسوب کیا ہے لیکن ان پانچوں میں سے کسی خاص کی طرف انہیں منسوب نہیں کیا بلکہ افرنج کو عطر ما بن عومر بن یافث کی نسل سے لکھا ہے اور صقالبہ کو اس کا نسبی بھائی بتایا ہے۔

## اشکان کی حکومت

وہ یہ بھی تحریر کرتا ہے کہ اس گروہ میں حکومت بنی اشکان بن عومر کر رہے تھے۔ اس نے قوط کو مادائی بن یافث کی طرف منسوب کیا ہے اور ارمن یونان کا نسبی بھائی قرار دیا ہے۔ اس نے پھر دوبارہ قوط کو ماغوغ بن یافث کی طرف منسوب کر کے لاطینیوں کو ان کا نسبی بھائی ٹھہرایا ہے۔ بعد ازاں ان میں سے قالین کو رقا بن غومار کی طرف، طوبال بن یافث کی طرف اندلس ایطالیہ۔ ارکادیوں کو اور طیراش بن یافث کی طرف اجناس ترک کو منسوب کیا۔ اس کے نزدیک غریقیوں کا نام تمام یونان والوں میں شامل ہے۔ اس نے پھر روم کو غریقیوں پر تقسیم کیا ہے۔ ابن سعید بیہقی کی روایت کے مطابق تواریخ المشرق سے نقل کرتا ہے کہ یونان علجان بن یافث کا لڑکا ہے۔ اسی وجہ سے انہیں علوج بھی کہتے ہیں۔ اس نسب میں سوائے ترک کے تمام شمال والے شریک ہیں اور یقینی شعوب۔ ثلاثہ۔ یونان کی اولاد سے ہیں۔ جبکہ اغریقی، اغریقش بن یونان کے، روم رومی بن یونان کے، اور لطینی الطین بن یونان کی نسل سے ہیں جبکہ اسکندر رومیوں میں سے ہے۔ واللہ اعلم۔ ان میں سے جہاں تک ہمیں علم ہے۔ سر دست ہم ان کی ان دو سلطنتوں کا ذکر کرنا چاہتے ہیں جو زیادہ مشہور و معروف ہیں۔ واللہ الموفق للصواب۔

# یونان اور روم کا شجرہ نسب




## غریقی کے حالات

یونانیوں کے دو شعبے ہیں، ایک کو غریقی اور دوسرے کو لاطینی کہتے ہیں۔ ان لوگوں نے اپنے رہنے کے لئے اپنے تمام برادران بنی یافث شما صقالیہ، ترک اور افرنجہ وغیرہ کے ساتھ معمورہ عالم میں شمالی جانب کو اختیار کرلیا۔ وہ پھر جلد ہی اس کے وسط میں جزیرہ اندلس اور بلاد ترک درمیان مشرق میں طولاً اور بحر محیط اور بحر رومی کے درمیان عرضاً قابض ہو گئے۔ اس کے بعد لاطینیوں نے اس کی جانب غربی کو جبکہ غریقیوں نے شرقی

جانب کو اپنا مسکن بنالیا۔ ان دونوں کے درمیان خلیج قسطنطنیہ واقع ہے اور ان دونوں کے مابین دو بڑی مشہور سلطنتیں گزری ہیں۔ غریقیوں نے اپنے آپ کو یونانیوں کے نام سے مخصوص اور موسوم کرلیا اور انہی میں اسکندر بھی تھا۔ جو دنیا کے مشہور نامور فاتحوں میں شمار کیا جاتا ہے۔ یہ لوگ جیسا کہ ہم نے بیان کیا ہے، خلیج قسطنطنیہ کے مشرقی جانب مابین بلاد ترک اور دروب شام کے درمیان رہتے تھے۔ اس کے بعد انہوں نے بلاد ترک، عراق، ہند اور آرمینیہ وغیرہ بلاد شام میں اور بلاد مقدونیہ، مصر اور اسکندریہ بھی لے لئے۔ ان کے بادشاہ سلاطین مقدونیہ کے نام سے معروف ہیں۔ روم کا مورخ ہروشیوش انہیں غریقیوں میں بنو لجدمون اور بنو اثناس کو شمار کرتا ہے اور لکھتا ہے کہ حکماء اثناشیوں انہیں کی طرف منسوب ہوتے ہیں۔ انہی میں سے سولطمان ہیں اور تمام لجدمون بنو شمالا بن ایشا ہیں۔ لیکن پھر وہ اپنی کتاب کے ایک اور مقام میں لکھتا ہے کہ لجدمون شمالا کے بھائی ہیں۔

## اغریقیش کا ذکر

اس گروہ کا یہ خاندانی فرقہ فارس وقبط بنی اسرائیل سے پہلے گزر چکا ہے۔ ان میں اور ان کے برادران نسبی لاطینیوں میں اکثر جنگیں اور فسادات ہوتے رہے یہاں تک کہ تخت فارس پر شاہان کیبیہ کے بیٹھنے کا دور آیا، انہوں نے انہیں اپنی اطاعت پر مجبور کرنا چاہا انہوں نے انکار کر دیا تب فارس والوں نے ان کے خلاف قبط کو ابھار کران سے لڑادیا۔ یونانیوں کو اس جنگ میں ناکامی ہوئی اور انہوں نے مجبور ہو کر فارس کے خراج کو قبول کرلیا۔ فارس والوں نے صرف خراج لینے پر اکتفا نہیں کیا بلکہ اپنی طرف سے ایک شخص کو اپنا گورنر مقرر کر دیا۔ بیان کیا جاتا ہے کہ افریدون نے ان پر اپنے بیٹے کو حاکم مقرر کیا تھا اور اسکندر کی دادی اسی کی نسل سے تھی۔ ابن سعید لکھتا ہے کہ یونان کے بعد اس کا لڑکا اغریقش خلیج قسطنطنیہ کی جانب شرقی کا حکمران ہوا جس کے بعد اس کے بیٹے نسلاً بعد نسل حکمرانی کرتے رہے انہوں نے لاطینیوں اور روم کو زیر کیا۔ یہاں تک کہ ان کے ملک کا دائرہ آرمینیہ تک بڑھ گیا۔

## ہرقل کی حکومت

ان میں سب سے بڑا بادشاہ ہرقل جبار بن ملکان بن سلقوس ابن اغریقش گزرا ہے۔ مورخین لکھتے ہیں کہ اس نے ہفت اقلیم کے بادشاہوں سے خراج لیا تھا۔ اس کے بعد اس کا بیٹا یلاق بادشاہ ہوا، اسی کی طرف بلاقیہ منسوب ہوتے ہیں جو اس وقت تک بحر سوڈان کے کنارے پر باقی ہیں۔ یہ ملک اسی کی اولاد کے قبضے میں رہا یہاں تک کہ اس کے نسبی بھائی روم کا غلبہ ظاہر ہو گیا۔ ان کا پہلا بادشاہ ہردوس بن منطرون بن رومی بن یونان ہوا جس نے تینوں گروہوں (لاطینی۔ رومی۔ یونانی) پر حکومت کی۔ اس کے بعد کے تمام بادشاہ پھر اسی کے نام سے ملقب ہوتے رہے۔ یہود یان شام بھی ہر اس شخص کو جو اس کا قائم مقام ہوتا تھا، اسی نام سے موسوم کرتے تھے۔

## ہرمس کی حکومت

اس کے بعد اس کا لڑکا ہرمس بادشاہ ہوا جس کی اہل فارس سے اکثر جنگیں ہوتی رہیں یہاں تک کہ یہ فارس سے مغلوب ہو گیا یعنی انہوں نے اسے اپنا باجگزار بنالیا۔ اسی کے زمانے سے یونانیوں کی حکومت کمزور ہو گئی اور ان میں چھوٹی چھوٹی ریاستیں قائم ہو گئیں۔ اغریقیوں نے پھر اپنا ایک سردار علیحدہ بنالیا اور اسی طرح سے لاطینیوں نے بھی ایک جداگانہ رئیس مقرر کیا مگر یہ بات ہے کہ شہنشاہ کا لقب صرف بادشاہ روم ہی کے لئے مخصوص رہا۔ ہرمس کے بعد اس کا بیٹا مطریوس تخت حکومت پر بیٹھا جس کا سارا زمانہ لاطینیوں اور اغریقیوں کے ساتھ جنگ لڑتے ہوئے صرف ہوا۔

## فیلقوس کی تخت نشینی

اس کے بعد فیلقوس ابن مطریوس تخت آرائے حکومت ہوا جس کی ماں سرنسل افریدون سے تھی اور جسے افریدون نے اپنی طرف سے یونان کا بادشاہ مقرر کیا تھا۔ یہ جس وقت تخت حکومت پر بیٹھا اس نے شہر اغریقیہ کو ویران کر کے شہر مقدونیہ اور اپنے ممالک مقبوضہ کے وسط میں خلیج قسطنطنیہ کی غربی جانب آباد کیا۔ یہ بادشاہ علم دوست حکماء سے محبت رکھنے والا تھا اسی وجہ سے اس کے زمانہ حکومت میں علم وحکمت کی بہت ترقی ہوئی۔ اس

کے بعد اس کا بیٹا اسکندر بادشاہ ہوا جس کا معلم حکیم ارسطو تھا۔

## فیلقوس کا خاتمہ

ہروشیوش بیان کرتا ہے کہ اس کا باپ فیلقوس اسکندر بن تراوش کے بعد تخت حکومت پر بیٹھا۔ فیلقوس بیبادہ بنت تراوش کا داماد تھا جس سے کہ اسکندر اعظم پیدا ہوا۔ اسکندر بن تراوش کی حکومت چار ہزار آٹھ سو سنہ دنیاوی میں بناء رومہ کے چار سو برس بعد قائم ہوئی تھی۔ وہ اپنی حکومت کے ساتویں برس رومہ کے محاصرے کے دوران لاطینیوں کے ہاتھ سے مارا گیا۔ اس کے مارے جانے کے بعد اغریقیوں اور روم کا حکمران اس کی ہمشیرہ کا داماد فیلقوس ابن آمنہ بن ہرکلش ہوا۔ کئی سرداروں اور امراء نے اس کے ابتدائے زمانہ حکومت میں خروج کیے۔ لیکن اس کے حسن تدبیر، کوششوں اور خوفناک جنگوں نے انہیں اس کا مطیع کر دیا۔ یوں اس نے ان لوگوں پر پورا تسلط اور غلبہ حاصل کر لیا۔ اس نے پھر قسطنطنیہ بنانا چاہا لیکن جرمانیوں نے رکاوٹ ڈالی لہٰذا اس نے تمام روم اور غریقیوں کو جمع کر کے ان پر حملہ کر دیا اور انہیں شکست دے کر المانیہ سے جبال آرمینیہ تک اپنے قبضہ تصرف میں لے لیا۔ اسی زمانے میں اہل فارس شام اور مصر پر مضبوطی کے ساتھ حکمرانی کر رہے تھے اب اس نے ان سے لڑنے کا ارادہ کیا لیکن راستے میں کسی لاطینی نے نامردی کے حملے سے اس کی زندگی کا خاتمہ کر دیا۔

## اسکندر اعظم کی حکومت

اس کے بعد اس کا بیٹا اسکندر تخت نشین ہوا۔ بادشاہ فارس نے بدستور سابق اس سے خراج طلب کیا جیسا کہ اس کے باپ فیلقوس کے زمانہ میں خراج دیا جاتا تھا۔ اسکندر نے یہ کہلا بھیجا کہ میں نے اس مرغی کو ذبح کر ڈالا ہے جو سونے کا انڈا دیتی تھی۔ اس کے بعد اسکندر اعظم نے بلاد شام پر حملہ کر کے ارض مقدس کو بخت نصر سے ڈھائی سو برس بعد فتح کر لیا اور وہاں نہایت نیک نیتی سے قربانی کی۔ اہل فارس کو اس کی یہ کامیابیاں ناگوار گزریں اس وجہ سے انہوں نے دارا کو اس کے خلاف بھڑکانا شروع کر دیا۔

## دارا سے لڑائی

چنانچہ دارا نے ساٹھ ہزار سواروں کو لے کر اسکندر پر حملہ کر دیا۔ اسکندر نے بھی اپنے لشکر کے ہمراہ مقام مول میں دارا کا مقابلہ کیا۔ اس جنگ کو شکست ہوئی اور اسکندر اکثر بلاد شام کو فتح کر کے ترسوس لوٹ آیا۔ دارا نے پھر اس کا ترسوس میں محاصرہ کیا لیکن پھر بھی وہ ناکام رہا۔ اس کے نے دارا کی شکست کے بعد اسکندریہ آباد کیا۔ بعد ازاں بدبختی سے دارا نے پھر اس پر حملہ کیا۔ میدان جنگ میں دارا کو دو سپاہیوں نے جو اسی کے لشکر کے تھے، مار ڈالا۔ پھر کیا تھا، اسکندر نے بلا مقابلہ فارس پر قبضہ کر لیا اور شاہی شہر کو منہدم کرا دیا۔ اس کے معلم ارسطو نے اسے یہ تدبیر سوجھائی کہ ملک فارس پر چھوٹے چھوٹے حکمران انہیں میں سے مقرر کر دیئے جائیں، یہ سب آپس میں لڑیں گے، بھڑیں گے اور یوں یونان ان کی طرف سے بےفکر رہے گا۔ اسکندر نے یہی تدبیر اختیار کی اور فارس میں بہت سی چھوٹی چھوٹی سلطنتیں قائم کر کے چلتا بنا۔ فارس میں اسی وقت سے طوائف الملوکی کا زمانہ شروع ہوتا ہے۔

## ارسطو کی پیدائش

معلم ارسطو یونانیوں میں سے ہے، اس کا مسکن شہر اشنیا تھا۔ اس کا شمار نامی اور بڑے حکماء عالم میں ہوتا ہے۔ یہ حکمت میں افلاطون حکیم یونانی کا شاگرد ہے جس کے میانہ (پالکی) کے ساتھ سینکڑوں شاگرد پڑھتے ہوئے چلتے تھے، اسی وجہ سے اس کے تلامذہ مشائین کے نام سے مشہور ہوئے۔ افلاطون حکیم سقراط کا شاگرد تھا جسے خود اس کی قوم نے زہر دے کر ہلاک کر ڈالا تھا کیونکہ اس نے انہیں بت پرستی سے منع کیا تھا۔ اس نے علم و حکمت کی تعلیم حکیم فیثاغورث سے پائی تھی۔ بیان کیا جاتا ہے کہ فیثاغورث ثالیس حکیم ملطیہ کا شاگرد ہے اور ثالیس لقمان حکیم کا شاگرد تھا۔ حکماء یونان میں سے

مشہور مقیر اطیس اور مانکشاغورس بھی ہیں، یہ لوگ علم وحکمت کے علاوہ علم طب میں بھی کامل مہارت رکھتے تھے۔ اسی کے شاگردوں میں سے جالینوس بھی تھا جو زمانہ جناب عیسیٰ ابن مریم علیہما السلام میں گزرا ہے اور اس کی قبر صقلیہ میں آج بھی موجود ہے۔

## ارسطو کی کتب

ارسطو نے کتاب ہرمس کی شرح لکھی تھی جس کا ترجمہ مصری زبان میں یونانی سے ہوا۔ اس میں اکثر علوم، حکمت اور طلسمات کے اسرار اور ان کی شرح ہے۔ اس نے اس کی کتاب الاسطماخیس میں اہل اقالیم سبعہ کی عبادات کا حال لکھا ہے کہ یہ لوگ کواکب سیارہ کی پرستش کرتے ہیں جبکہ فلاں اقلیم والے فلاں ستارہ کی پرستش کرتے ہیں۔ الیٰ غیر ذالک۔ اس کے علاوہ کتاب الاستماطیس میں شہروں اور قلعوں کو فتح کرنے کی تدبیریں بذریعہ طلسمات تحریر کی گئی ہیں۔ اس میں پانی برسانے اور پانی کھینچنے کے طلسمات بھی مذکور ہیں۔ ایک اور تصنیف کتاب شطرطاش میں منازل قمری کا بیان ہے۔ ان کے علاوہ ان کی تصانیف سے اور کتابیں بھی ہیں جن میں اس نے الگ الگ طور پر اعضاء حیوانات، پتھر، درخت اور جڑی بوٹیوں کے منافع اور خواص لکھے ہیں۔

## اسکندر اعظم کے حملے

بہر حال اسکندر فارس پر قابض ہونے کے بعد ہندوستان کی طرف بڑھا اور اس کے اکثر حصوں پر قبضہ کر لیا۔ اس نے پھر بادشاہ پورس کو شکست دے کر متعدد لڑائیوں کے بعد اسے گرفتار کر لیا۔ اس کے بعد چین اور سندھ کے بادشاہ اس کے مطیع ہو گئے۔ جبکہ افریقہ، مغرب افرنجہ (فرانس)، صقالیہ، سوڈان، بلاد خراسان اور ترک کے بادشاہ اسے سالانہ خراج اور نذرانہ بھیجتے تھے۔ اس کا مطلب تھا کہ شاید تمام ملوک عالم اس کے مطیع تھے۔ بابل میں اس کا انتقال ہوا جبکہ اس کی عمر کے بیالیس مرحلے گزر چکے تھے۔ اس وقت اس کی حکومت کا بارہواں سال تھا یعنی سات برس دارا کے قتل سے پہلے اور پانچ برس اس کے بعد۔ بعض کہتے ہیں کہ وہ زہر سے مرا ہے، اس کے عامل نے جو مقدونیہ میں رہتا تھا، اسے زہر دے کر مار ڈالا۔ وجہ یہ بیان کی جاتی ہے کہ اس کی ماں نے اسکندر سے اس کی کچھ شکایت کی تھی اور اسکندر نے اس کی سزا دہی کا وعدہ کیا تھا۔ واللہ اعلم۔

## بطلیموس کی حکومت

طبری لکھتا ہے کہ اسکندر کے بعد اس کے بیٹے اسکندروس کو تخت نشین کیا گیا لیکن اس نے سلطنت اور شاہی ترک کر کے فقیرانہ زندگی اختیار کر لی۔ اسی وجہ سے شاہی خاندان کا ایک دوسرا شخص نوغوش نامی تخت حکومت پر بٹھایا گیا جو کہ بطلیموس کے لقب سے ملقب ہوا۔ مسعودی لکھتا ہے کہ اسکندر کے بعد یونان کا ہر بادشاہ بطلیموس کے لقب سے ملقب ہوتا تھا۔ یہ لوگ شہر مقدونیہ کے رہنے والے تھے لیکن انہوں نے اپنا دارالسلطنت اسکندریہ میں بنا رکھا تھا۔ اس کے بعد ان کی حکومت میں تین سو برس کے اندر چودہ بادشاہوں نے حکومت کی۔ ابن عمید لکھتا ہے کہ اسکندر کی حیات ہی میں اس کے چار امراء اس کے علاقوں پر حکمرانی کر رہے تھے چنانچہ بطلیموس فلیاوا، اسکندریہ مصر اور مغرب پر، فیلقوس مقدونیہ اور جو اس سے ملے ہوئے ممالک تھے، ان پر (یہ وہی شخص ہے جس کی نسبت یہ مشہور ہے کہ اس نے اسکندر کو زہر دیا تھا) اور دمطرس شام پر جبکہ سلقنوس فارس و مشرق میں حکمرانی کر رہا تھا۔ جب اسکندر اس دنیا سے رخصت ہوا تو انہیں چاروں نے اپنے مقبوضات اور مقبوضہ صوبوں پر اپنی حکومت قائم کر لی۔

## اس کے حملے

ہروشیوش لکھتا ہے کہ اسکندر کے بعد اس کا سپہ سالار بطلیموس بن لادی حکمران ہوا جس نے اسکندریہ کو اپنا دارالسلطنت بنایا۔ اس کے بعد انطیش بن اسکندر اپنی ماں روشنک بنت دارا اور لیناوہ مادہ اسکندر کے ہمراہ فرشا ندروالی انطاکیہ کے پاس چلا گیا لیکن والی انطاکیہ نے ان سب کو قتل کر ڈالا۔ اس کے بعد عربقیوں نے بطلیموس کی حکومت کی مخالفت کی تو بطلیموس نے سب سے لڑ کر انہیں اپنا مطیع بنا لیا۔ اس کے بعد وہ فلسطین کی

طرف بڑھا اور یہود کو شکست دے کر ان میں سے اکثر کو قتل کیا اور بعض کو قید کر لیا۔ وہ پھر ان کے سرداروں کو فلسطین سے مصر جلاء وطن کر کے لایا۔ اس کی حکومت چالیس برس تک رہی اور اس کا نام شنوشن بن لاغوش ہے۔

## فلد یفیش کی حکومت

اس کے بعد اس کا لڑکا فلد یفیش (فیلوقوس) حاکم ہوا جس نے یہودی قیدیوں کو مصر سے آزاد کر دیا اور ارض مقدس کے برتن واپس کر دیے بلکہ اپنی طرف سے اور طلائی برتن دیئے۔ اس نے پھر ستر احبار (علماء) یہود کو جمع کر کے توریت کا عبرانی زبان سے رومی اور لاطینی زبان میں ترجمہ کرایا۔ اس نے اڑتیس برس حکومت کی اس کے بعد انطر لیس (یا اخطیس) حکمران ہوا۔ جو نہایت صلح پسند اور امن دوست حکمران تھا۔ اس نے اہل افریقہ سے صلح کر لی۔ اس کے زمانہ حکومت میں رومہ کے سپہ سالار نے غریقیوں پر حملہ کیا اور وہ فائدہ میں رہے۔ یہ چھبیس برس حکومت کر کے ہلاک ہو گیا۔

## فیلونطول کی تخت نشینی

بعد ازاں اس کا بھائی فلوذ باذی (فیلونطول) تخت آرائے حکومت ہوا جس پر رومہ کے سپہ سالار نے اپنے لشکر کے ہمراہ چڑھائی کی اس نے سپہ سالار رومہ کو شکست دی اور نہایت بے رحمی سے اس کی فوج کو مارتا ہوا رومہ تک پہنچا دیا۔ اس کے بعد اس نے یہودیوں پر حملہ کیا اور ان سے شام چھین کر اپنی طرف سے شام کا حکمران مقرر کیا۔

## یہود پر ظلم و ستم

وہ لڑائی کے دوران بھی اور اس کے بعد بھی یہودیوں پر نہایت ظلم و ستم کرتا رہا۔ بیان کیا جاتا ہے کہ اس نے تقریباً ساٹھ ہزار یہود کو قتل کر ڈالا۔ سترہ برس تک اس کی حکومت رہی، اس کے بعد اس کا لڑکا ایفانش (افیفقاس) حکمران ہوا۔ اسی کے دور حکومت میں اہل رومہ اور اہل افریقہ میں جھگڑا پیدا ہوا۔ جو تقریباً بیس برس تک قائم رہا۔ اس کے بعد اہل رومہ نے صقلیہ فتح کر لیا، بعد ازاں اس کا سپہ سالار افریقہ تک بڑھ گیا اور قرطاجنہ کو بھی فتح کر لیا۔ جیسے کہ ہم ان کے حالات میں بیان کریں گے۔ اس نے چوبیس برس حکمرانی کی، یہ علم الافلاک اور نجوم خوب جانتا تھا۔ بیان کیا جاتا ہے کہ کتاب مجسطی اسی کی ہے۔ یہ زاہد اور روزہ دار تھا۔ سرسٹھ برس کی عمر پائی۔

## قلو ماطر کی حکومت

اس کے انتقال کے بعد اس کا لڑکا قلو ماطر تخت حکومت پر بیٹھا جس کے زمانے میں غریقیوں نے رومہ پر چڑھائی کی۔ غریقیوں کے ساتھ اس حملے میں والی مقدونیہ، اہل آرمینہ، عراق والے اور بادشاہ نوبہ بھی شریک تھے۔ لیکن رومانیوں نے ان سب کو شکست دے کر والی مقدونیہ کو گرفتار کر لیا۔ اس کے بعد قلو ماطر بطلیموس اپنے سنہ 35 جلوس میں ہلاک ہو گیا۔

## اندلس پر حملہ

اس کے بعد اریاطش تخت نشین ہوا۔ جس کے زمانہ حکومت میں اہل رومہ کی حکومت مضبوط ہو گئی۔ انہوں نے پھر اندلس پر حملہ کیا۔ دریا عبور کر کے افریقہ پر چڑھ گئے اور اس کے بادشاہ اشدربال کو مار ڈالا۔ انہوں نے اس کے شہر کو ویران کر دیا جب کہ اس کی تعمیر کو نو سو برس ہو چکے تھے جیسا کہ ہم ان کے حالات تفصیل سے بیان کریں گے۔ بعد ازاں اہل رومہ نے غریقیوں پر حملہ کر کے ان کی حکومت چھین لی۔ اور ان کے سب سے بڑے شہر قرطبہ پر قبضہ کر لیا۔ اس بطلیموس کی ستائیس برس حکومت رہی، اس کے بعد شوطار (سوطیرا) بن اریاطش سترہ برس حکمران رہا۔

## ارض مقدس پر یونانی حملہ

اس کے بعد اس کا بھائی اسکندر دس برس پھر اس کا بیٹا دیونشیش ایک سوتیس برس تک حکمرانی کرتا رہا۔ اسی کے دور حکومت میں رومانیوں نے ارض مقدس پر حملہ کیا، اور یہود پر خراج مقرر کیا۔ بعد ازاں قیصر بولش نے اپنے سپہ سالاران فوج کے ہمراہ افرنجہ پر اور اس کے لمیاش سپہ سالار نے فارس پر چڑھائی کی اور وہ سب پر غالب رہے۔ انہوں نے انطا کیہ اور اس کے بلاد کو لے لیا۔

## کلا بطرہ کی حکومت

اس زمانے میں ترکوں نے خروج کر کے مقدونیہ پر دھاوا کیا، لیکن رومانیوں کے سپہ سالار مشرق ہامس نے انہیں شکست دے کر پسپا کر دیا۔ اس کے بعد دیونشیش مر گیا اور اس کی جگہ اس کی بیٹی کلا بطرہ (فیلونطورا) دو برس حکمران رہی۔ ہروشیوش کی روایت کے مطابق تقریباً ابتدائے خلقت کے پانچ ہزار برس یا اس سے کچھ زائد اور بناء رومہ سے سات سو برس کے بعد اس کا زمانہ حکومت ہوا ہے۔ اسی کے زمانہ حکومت میں قیصر بولش نے رومہ پر قبضہ کر کے رومانیوں کی حکومت کا خاتمہ کیا ہے۔

یہ واقعہ اس وقت رونما ہوا ہے جبکہ قیصر جنگ افرنج (فرانس) سے واپس آیا تھا۔ اس کے بعد قیصر نے مشرق کا رخ کیا تو بادشاہ آرمینیہ مائش پر مقابلے کے لئے آیا۔ لیکن قیصر سے شکست کھا کر امداد کی غرض سے ملکہ مصر کے پاس بھاگ گیا۔ ان دنوں مصر کی ملکہ کلا بطرہ تھی جس نے بادشاہ آرمینیہ کو مدد پہنچانے یا پناہ دینے کی بجائے اس کا سر کاٹ کر اپنا رسوخ بڑھانے کے لئے قیصر کے پاس بھیج دیا۔ لیکن اس سے ملکہ کلا بطرہ کو کچھ بھی فائدہ حاصل نہیں ہوا کیونکہ قیصر اس پر بھی حملہ کر کے مصر، اسکندریہ اور ارض مقدس کا حکمران ہو گیا۔

## کلا بطرہ کے حملے

بیہقی نے تحریر کیا ہے کہ ملکہ کلا بطرہ نے لاطینیوں پر حملہ کر کے انہیں مغلوب کیا تھا اور اس کا ارادہ اندلس تک جانے کا تھا لیکن راستے میں پہاڑ حائل ہونے کی وجہ سے اسے رکنا پڑا۔ کچھ عرصے بعد وہ حیلہ و فریب سے اندلس آ گئی اور اسے بھی فتح کر لیا۔ اس کی ہلاکت اوغشطش، بولش ثانی قیصر کے ہاتھ سے واقع ہوئی۔ ایسا ہی مسعودی نے اپنی کتاب میں ذکر کیا ہے اور یہ بھی لکھا ہے کہ اس نے بائیس برس حکمرانی کی۔ اس کا شوہر انطونیوش (مطرنیوس) حکومت مقدونیہ اور مصر میں اس کا شریک تھا۔

## خودکشی کر لی

جب اوغشطش قیصر نے حملہ کیا اور اس کا شوہر انطونیوش لڑائی میں مارا گیا تو قیصر اوغشطش نے فتح یابی کے بعد زبردستی ملکہ کے ساتھ عقد کرنا چاہا اس وجہ سے کہ یہ بقیہ حکماء یونان میں سے تھی، لیکن ملکہ کلا بطرہ نے اسے ناپسند کر کے اپنے اور اس کے مارنے کی یہ تدبیر نکالی کہ ایک آراستہ باغ میں ایک زہریلا سانپ پکڑ کر نشین کے گلدستے میں رکھ دیا۔ جب قیصر کے آنے کا وقت ہوا تو اس نے خود گلدستہ کو اٹھا کر سونگھ لیا اور اس کے بعد وہ محل کی تیوں بیٹھی رہی۔ جب قیصر آیا تو وہ اس واقعہ عجیب سے آگاہ نہیں تھا۔ اس نے بھی گلدستہ اٹھا کر جیسا ہی سونگھنا چاہا سانپ نے اسے بھی کاٹ لیا۔ اسی حیلے سے ان دونوں کا خاتمہ ہو گیا اور ان کے علوم بھی ناپید ہو گئے لیکن تھوڑی سی کتابیں ان کے کتب خانوں میں باقی رہ گئی تھیں جنہیں خلیفہ مامون الرشید نے قبرص سے منگوا کر عربی میں ترجمہ کرایا۔

## بطلیموس اول کی حکومت

ابن عمید نے اسکندر کے بعد مصر اور اسکندریہ کے چودہ بادشاہوں کے نام بتائے ہیں، جن کی آخری حکمران ملکہ کلا بطرہ ہے، یہ سب بادشاہ بطلیموس کہلاتے تھے جیسا کہ مسعودی نے تحریر کیا ہے لیکن اس نے اسکندر کے بعد کے ملوک، مشرق، شام اور مقدونیہ کا کچھ ذکر نہیں کیا جنہوں نے

اسکندر کے بعد ان ممالک کو تقسیم کر لیا تھا۔ البتہ یونانیوں میں سے بادشاہ انطا کیہ کا کچھ تذکرہ آ گیا ہے۔ اس نے مصری بادشاہوں کے نام بھی لکھے ہیں اگر چہ ان کی تعداد میں سخت اختلاف ہے لیکن اس امر پر سب نے اتفاق کیا ہے کہ ان میں سے ہر ایک بطلیموس کہلاتا تھا۔ بطلیموس اولا اسکندر کا بھائی یا غلام تھا، اس کا اصل نام فلاذ افسد یا ارندواس یا لوغس یا فیلس تھا۔ کسی نے اس کا زمانہ حکومت سات برس جبکہ چند مورخین نے چالیس برس تحریر کیا ہے۔

## سلقیوس کی حکومت

ابن عمید لکھتا ہے کہ اسی کے دور حکومت میں سلقیوس (میرا خیال یہ ہے کہ یہی بادشاہ مشرق ہے) نے قمامہ، حلب، قنسرین، سلوقیہ اور لاذقیہ آباد کئے تھے۔ اس وقت قدس شریف میں شمعان بن حونیا اور اس کے بعد اس کا بھائی عاذر کاہن اعظم تھا۔ اسی کی حکومت کے نویں سال انطوخوس بادشاہ انطا کیہ نے یہودیوں پر حملہ کیا تھا اور گیارہویں سال اس کی روم سے جنگ ہوئی جس میں اس کا لڑکا اقفاقش بطور ضمانت لے لیا گیا تھا۔ سنہ 13 جلوس میں انطوخوس کا عقد ملکہ کلابطرہ بنت لوغش سے ہوا اور پھر لوغش نے ارض مقدس کو اس کے مہر میں لے لیا۔ انیسویں سال جلوس میں اہل فارس اور مشرق نے اپنے بادشاہوں کو تخت سے اتار کر مار ڈالا اور ان کے بیٹوں کو تخت پر بٹھایا تھا۔ اس کے بعد لوغش مر گیا۔

## اسکندروس کی حکمرانی

اس کے بعد ابن عمید لکھتا ہے کہ یونان کے ایک سو اکتیس برس بعد بطلیموس اسکندروس بادشاہ ہوا جس کا لقب، غالب اثور تھا۔ اس نے مصر اور اسکندریہ اور بلاد غربیہ پر بلا شرکت غیرے اکیس برس حکمرانی کی، اسے فیلا دلفوس یعنی محب برادر بھی کہتے تھے۔ اسی نے بہتر یہودی علماء کو اکٹھا کر کے توریت اور کتب انبیاء علیہم السلام کا عبرانی سے یونانی میں ترجمہ کرایا۔ ان علماء میں شمعان (جس کا ذکر اوپر ہو چکا ہے) اور عاذر بھی تھے جسے انطوخس نے اس وجہ سے قتل کر دیا تھا کہ انہوں نے اسے بت پرستی سے منع کیا تھا۔

## توریت کا یونانی ترجمہ

اس تحریر سے معلوم ہوتا ہے کہ تلمائی بطلیموس تھا اور یہ مقدونیہ کے بادشاہوں میں سے ہے جس نے مصر پر بھی حکمرانی کی تھی کیونکہ ابن کریون نے لکھا ہے کہ اسی زمانے میں تلمائی نے جو اہل مقدونیہ میں سے تھا، مصر پر قبضہ کیا، یہ علم دوست حکمران تھا۔ اس نے یہود کے ستر علماء جمع کر کے توریت اور کتب انبیاء علیہم السلام کا ترجمہ عبرانی سے یونانی زبان میں کروایا۔ اس کے زمانہ میں صادق کاہن تھے۔ اس نے پینتالیس برس اپنے ممالک پر حکمرانی کی۔ اس کے بعد بطلیموس ارنبا بادشاہ ہوا۔ بعض جس کا نام رغادی اور بعض راکب الانبر بتاتے ہیں۔ اس نے چوبیس یا ستائیس برس تک حکومت کی۔ یہ وہی شاہ ہے جس نے اسکندریہ میں گھوڑ دوڑ کا میدان بنوایا تھا اور جسے بیون قیصر کے زمانہ میں جلا دیا گیا۔

## بطلیموس محبّ کی حکومت

اس کے بعد بطلیموس محب برادر بادشاہ ہوا، بعض اس کا نام اوغشطش اور بعض فیلا دلفس بتاتے ہیں۔ اس کا زمانہ حکومت سولہ برس تک رہا۔ اس کے زمانہ حکومت میں اخیم کاہن تھا پھر بطلیموس الصائغ پانچ برس بادشاہ رہا۔ اس کے بعد بطلیموس محبّ پدر ہوا۔ جس کا نام کلافاطر بتایا جاتا ہے۔ اس نے سترہ برس حکومت کی اور یہود سے جزیہ لیا۔ اس کے بعد بطلیموس مظفر یا بطلیموس غالب یا محبّ مادر بیس برس بادشاہت کرتا رہا۔ اس کی حکومت کے انیسویں سال میتیا بن یوحنا بن شمعون کاہن اعظم نے بنی یوناذاب نسل ہارون علیہ السلام سے بغاوت کی تھی۔

## بنی اسرائیل پر چڑھائی

اس کے بعد انطیخوس، بادشاہ انطا کیہ نے اپنے بیٹے غالیش کو فوج کے ہمراہ بیت المقدس پر حملہ کرنے کے لئے بھیجا۔ اس نے اس پر قبضہ

حاصل کرنے میں چالاکی سے کام لیا۔ پھر عازر کاہن کو قتل اور بنی اسرائیل کو بت پرستی پر مجبور کیا۔ بعدازاں متتیاہ بن یوحنا یہود کی ایک جماعت لے کر پہاڑوں میں چلا گیا۔ جب لشکر یونان چلا گیا تو وہ قدس شریف واپس آ گیا۔ جیسا کہ ہم نے بنی حشمنائی کے حالات میں تحریر کیا ہے۔ بطلیموس محب مادر کے بعد بطلیموس محب پدر پچیس برس تک یونان کا حکمران رہا۔

## حشمنائیوں کا پہلا حکمران

اس کے زمانہ حکومت میں یہودا ابن متتیا اس کے بعد یوناذاب اس کے بعد اس کا بھائی شمعون اس کے بعد ہرقانوس گزرا ہے جس کا نام یوحنان ہے، یہی پہلا وہ سردار ہے جو بنی حشمنائی میں بادشاہ کے لقب سے مشہور ہوا۔ اس نے اپنے بیٹے یوحنا کو قیدونوس سپہ سالار انطیخوس سے لڑنے کے لئے بھیجا، یوحنا نے اسے شکست دی اور یہود کا جزیہ دینا موقوف کر دیا جو وہ بادشاہ سوریہ کو فیلقوس بادشاہ کے زمانے سے دیتے چلے آ رہے تھے۔

## آخری حکمرانوں کا ذکر

بطلیموس محب مادر کے بعد بطلیموس ارغادی بادشاہ ہوا جس نے بیس برس تک حکومت کی، اس کے زمانہ حکومت میں انطیخوس نے از سر نو انطاکیہ آباد کیا اور اسے اپنے نام سے موسوم کیا۔ ہرقانوس اور اس کے تینوں لڑکے بیت المقدس پر حکمران ہوئے اور شہر سامرہ سبسطیہ ویران کیا گیا۔ انطیخوس نے پھر بیت المقدس پر دھاوا بولا اور اس کے بعد بطلیموس مخلص یا مقروطون حاکم ہوا جس نے اٹھارہ یا بائیس برس بادشاہت کی۔ اسی کے دور حکومت میں اسکندروس تلمائی بن ہرقانوس بنی حشمنائی کا ساتواں بادشاہ ارض مقدس میں تھا۔ اس وقت یہودیوں کے تین فرقے تھے۔ بطلیموس مخلص کے بعد بطلیموس محب مادر یا اسکندروس یا قیفش یا اسکندر یا ابن مخلص دس برس تک بادشاہ رہا، اس کے زمانہ حکومت میں ملکہ اسکندرہ بیت المقدس میں تھی، مملکت سوریہ کا دوسو ستر برس بعد اسی کے ہاتھوں خاتمہ ہوا۔ اس کے بعد بطلیموس قیناس یا ابزلیس یا منفی آٹھ برس یا تیس برس یا اٹھارہ برس بادشاہ رہا۔ اسے منفی اس وجہ سے کہتے تھے کہ ملکہ کلوبطرہ نے اسے ملک سے نکال دیا تھا۔ اگرچہ بعض مورخ اسے بطالسہ میں شمار نہیں کرتے۔ اس کے بعد بطلیموس یوناشیش اکیس برس یا اکتیس برس یا تیس برس حسب اختلاف تخت حکومت پر بیٹھ کر حکومت کرتا رہا۔ اس کے دور حکومت میں ارستبلوس اور اس کا بھائی ہرقانوس قدس شریف میں تھا۔

## ملکہ کلا بطرہ کی حکومت

اس کے بعد ملکہ کلابطرہ بنت دیوناشیش تخت پر بیٹھی، اس کا دور حکومت تیس یا تیس برس رہا۔ یہ بڑی حکیمہ اور فیلسوفہ ملکہ تھی۔ اس کے سنہ 3 جلوس میں خلیج اسکندریہ درست کی گئی اور اسکندریہ میں ہیکل زحل، اخمیم میں ایک مقیاس اور دوسرا شہر الفناء میں بنایا گیا۔ اس دوران سنہ 4 جلوس میں اغانیوس قیصر اور رومہ کے تحت حکومت پر بیٹھا۔ جس کی چار برس تک حکومت رہی۔ اس کے بعد بولیوش تین برس تک حاکم رہا پھر اغشطش بن مولو جس تخت نشین ہوا جس نے اطراف و جوانب کے ممالک پر قبضہ کر لیا۔ جب اس کی ملک گیری کی ہوس کی خبر ملکہ کلابطرہ کو ہوئی تو اس نے اپنے علاقوں کو بچانے کی فکر کی اور نیل کے شرقی جانب غرماء سے نوبہ تک ایک دیوار اور دوسری دیوار اسکندریہ سے نوبہ تک نیل کے غربی جانب خاص طور پر بنوائی۔ یہ اس وقت حائط العجوز کے نام سے مشہور ہے۔ اوغشطش قیصر نے پھر اپنے سپہ سالار انطریوس کو مصر پر حملہ کرنے کے لئے بھیجا جس کے ہمراہ متراداب بادشاہ ارمن بھی تھا۔

## کلا بطرہ کی خودکشی

ملکہ کلابطرہ نے بظاہر اس سے دغابازی کی اور چالاکی سے اس کے ساتھ عقد کرنے کا اقرار کیا۔ جب اس کی اطلاع اس کے رفیق متراداب کو ہوئی تو اس نے انطریوس کو قتل کر کے ملکہ کلابطرہ سے خود شادی کر لی اور اوغشطش قیصر سے باغی ہو گیا۔ اس کے بعد اوغشطش قیصر نے اس پر فوج

کشتی کی اور مصر کو فتح کر لیا۔ اس نے پھر ملکہ کلا بطرہ اور اس کے بیٹے اور شوہر کو قتل کر ڈالا۔ بعض یہ لکھتے ہیں کہ ملکہ کلا بطرہ نے او غشطش کے لئے اپنی مجلس میں زہر رکھ چھوڑا تھا جس سے او غشطش مر گیا تھا۔ واللہ اعلم۔

ملکہ کلا بطرہ کے ہلاک ہونے کے بعد مصر اسکندریہ اور مغرب سے یونان کی حکومت کا خاتمہ ہو گیا۔ اس کے بعد یہ ممالک فتوحات اسلامیہ کے زمانے تک رومیوں کے قبضے میں رہے۔ انتہیٰ کلام ابن العمید۔ (ابن عمید کا کلام یہاں ختم ہوا) اس نے جو اختلافات نقل کئے ہیں وہ مورخین سعید بن بطریق، یوحنا فم الذہب، منجی، ابن الراہب اور الوقانیوس وغیرہم کی روایات ہیں اور یہ سب مورخین بظاہر عیسائی مذہب سے تعلق رکھتے ہیں۔

والبقاء لله الواحد القهار سبحانه، لا اله غيره ولا معبود سواه.

## یونان کے ملوک کا شجرہ




## بعاسہ کے ملوک کا شجرہ



باب: ۲۰

# روم کے حکمرانوں کے حالات اور دیگر واقعات کا بیان

## رومیوں کا نسب

یہ گروہ عالم کے سب سے مشہور گروہوں میں شامل ہے۔ ہروشیوش کے خیال کے مطابق غریقیوں کا دوسرا فرقہ ہے اور یہ دونوں نسباً یونان میں مجتمع ہوتے ہیں جبکہ بخیال بیہقی یہ غریقیوں کا تیسرا گروہ ہے اور یہ تینوں نسباً یونان بن علجان بن یافث میں شریک ہیں۔ تاہم روم کے نام سے یہ تمام فرقے موسوم ہوتے ہیں کیونکہ ان میں رومیوں ہی کی بڑی سلطنت ہوئی ہے۔

## فنش کی حکومت

ان لاطینیوں کا ملک خلیج قسطنطنیہ کے غربی جانب بلاد افرنجہ تک بحر محیط اور بحر رومی کے درمیان پھیلا ہوا تھا۔ ہروشیوش لکھتا ہے کہ لاطینیوں میں سب سے پہلے جس نے حکومت کی۔ اس کا نام فنش بن شطرنش بن ایوب تھا۔ یہ زمانہ بنی اسرائیل میں گزرا ہے۔ اس کے بعد اس کا بیٹا بریامش اور اس کی آئندہ اولاد حکومت کرتی رہی۔ انہیں میں سے کرمنش بن مرشیہ بن سیبین بن مزکھ ہے جس نے زبان لاطینی کی بنیاد ڈالی تھی اور اس کے حروف کی ترتیب وتالیف کی تھی۔ یہ یوائیر بن کلعاد (حکام بنی اسرائیل) کے دور حکومت میں سنہ دنیاوی کے چار ہزار پچاس برس بعد آیا تھا۔

## اغریقیوں اور لاطینیوں کے اختلاف

یہ بات قابل ذکر ہے کہ لاطینیوں اور اغریقیوں میں ہمیشہ ان بن رہی اور دونوں ایک دوسرے کی تباہی کی کوشش کرتے رہے۔ غریقیوں ہی کے ہاتھوں لاطینیوں کا دار السلطنت طرد یہ چار ہزار ایک سوبیس برس سنہ دنیاوی کے بعد زمانہ عبدون (ملوک بنی اسرائیل) میں ویران ہوا۔ ان دنوں ان کا حکمران اناش (بریامش بن فنش بن شطرنش کی اولاد سے) تھا جس کے بعد اس کا بیٹا اشکانیش حاکم ہوا، اس نے شہر البا آباد کیا۔ اس کے بعد حکومت اسی کے خاندان میں رہی، اس کی اولاد سے برقاش حکومت ختم ہونے کے دور میں ملوک کسدانیین میں سے تھا، اس وقت بنی اسرائیل کے حکمرانوں میں سے غریاہ بن امصیا حکومت کر رہا تھا۔ ہرقاش کو حکومت کی کرسی مازنیوں اور سریانیوں کے باہمی اختلافات کی وجہ سے نصیب ہوئی تھی۔

## روم شہر

اس کے بعد اس کا لڑکا رولس اور املش یکے بعد دیگرے حاکم ہوئے، یہ وہی ہیں جنہوں نے سنہ 4500 دنیاوی زمانہ حکومت حزقیا بن احاز بادشاہ بنی اسرائیل میں شہر طردیہ کے چار سو برس ویران ہونے کے بعد روم یا رومہ کو آباد کیا۔ اب شہر رومہ دنیا بھر کے شہروں میں بڑا اور عظیم الشان اور مشہور سمجھا جاتا ہے۔ اس شہر پناہ کی دیواریں اڑتالیس ذراع بلند اور دس ذراع چوڑی تھیں۔ یہی شہر لاطینیوں اور انہی میں سے قیاصرہ کا ظہور اسلام تک دار السلطنت رہا اور وہ ہی اس کے حاکم رہے۔

## جمہوری حکومت کا احیاء

اس کے بعد ان میں رولس اور املش اور اس کے دو چار پشتوں کے بعد شخصی حکومت کا نام ونشان اڑا دیا گیا اور جمہوری حکومت کی بنیاد پڑ گئی۔ ہروشیوش لکھتا ہے کہ ستر وزراء سلطنت کا کاروبار دیکھتے ہیں اور اسے وہ غشلش (یعنی جلسہ وزراء) کہتے تھے۔ بعد ازاں سات سو برس تک اسی طرح

حکومت کا سلسلہ جاری رہا یہاں تک کہ قیصر بولشن بن غالیش اول ملوک قیاصرہ ان پر غالب آیا جیسا کہ ہم آئندہ تفصیل سے لکھیں گے۔

## روم میں خانہ جنگی

یہ گروہ اپنی ترقی کے دور میں ہمیشہ سرحدی حکمرانوں سے لڑتا بھڑتا رہا۔ چنانچہ وہ پہلے یونانیوں سے لڑا بھڑا پھر فارس سے صف آرا ہوا اور بعدازاں شام ومصر پر غالب آیا۔ اس نے پھر جزیرہ اندلس اور اس کے بعد صقلیہ پر قبضہ حاصل کیا۔ اس کے بعد افریقہ کی طرف بڑھا اور اس پر بھی قابض ہو کر قرطاجنہ کو ویران کر ڈالا۔ اس کے بعد اہل افریقہ نے دوسری طرف سے دریا عبور کر کے رومہ کا محاصرہ کر لیا، یوں تقریباً بیس برس تک فتنہ وفساد کی آگ مشتعل رہی۔

## رومیوں کے متعلق روایت

تاریخ کے بعض علماء کا یہ خیال ہے کہ روم عیصو بن اسحاق علیہ السلام کی اولاد سے ہیں۔ ابن کریون لکھتا ہے کہ جس زمانے میں جناب یوسف صدیق علیہ السلام اپنے باپ حضرت یعقوب علیہ السلام کا تابوت دفن کرنے کے لئے مقام حلیس میں لئے جا رہے تھے، عیصو کی اولاد نے ان سے لڑائی کی۔ اس کے بعد جناب موصوف نے انہیں شکست دے کر ان میں سے صفوا بن الیفاذ بن عیصو کو گرفتار کر کے افریقہ کی طرف جلاء وطن کر دیا۔ بعدازاں صفوا بن الیفاذ چندے شاہ افریقہ کے پاس رہا۔

## مخالفت کا آغاز

جب شاہ افریقہ اغنیاس اور کیتم میں مخالفت شروع ہوئی تو اغنیاس نے اہل افریقہ کو جمع کر کے کیتم پر حملہ کیا، اس موقع پر صفوا بن الیفاذ کو اپنی شجاعت دکھانے کا بہت بڑا موقع مل گیا لہٰذا اس نے کیتم کو کئی بار شکست دے کر پیچھے ہٹا دیا۔ اس کے بعد صفوان الیفاز ہم قومیت کی وجہ سے کیتم سے آن ملا اور اس کے مل جانے سے کیتم کا رعب وداب بڑھ گیا۔ یوں سرحدی بادشاہ اس سے ڈرنے لگے۔ کیتم نے پھر اس کی شادی اپنے رشتے داروں میں کر لی اور اپنا حاکم بنالیا۔ یہ پہلا شخص ہے جس نے بلاد اسبانیا میں سب سے پہلے حکومت کی وہ پچپن برس تک ویانا کا بادشاہ رہا اس کے بعد ابن کریون نے سولہ بادشاہ اس کی اولاد سے شمار کئے ہیں جن کا آخری بادشاہ رولس بانی شہر رومہ ہے۔ اس کے مطابق یہ داؤد علیہ السلام کے زمانے میں تھا۔ جناب موصوف سے ڈر کر اس نے شہر رومہ آباد کیا اور اس میں ہیکل بنوایا۔

## بادشاہت کا خاتمہ

اس کے بعد ابن کولون نے مزید حکمرانوں کا ذکر کیا ہے، پانچواں وہ ہے جس نے کسی شخص کی بیوی سے ناجائز تعلق پیدا کر لیا تھا۔ جب اس شخص نے اسے اپنی بیوی کے ساتھ دیکھ لیا تو اس کی بیوی نے خودکشی کر لی اور اس شخص نے پھر اسے ہیکل میں مار ڈالا۔ اس کے بعد اہل رومہ نے شخصی حکومت سے انحراف کر کے جمہوری سلطنت کی بنیاد ڈالی اور تین سو بیس شیوخ کو ملک کا انتظام سپرد کیا۔ یہی لوگ کاروبار سلطنت دیکھتے رہے اور ملک خوب ترقیاں حاصل کرتا رہا۔ یہاں تک کہ پہلے قیصر کا زمانہ آیا جس نے اپنے آپ کو بادشاہ کے نام سے موسوم کیا پھر اس کے بعد جو ہوا وہ بادشاہ کہلایا۔ انتہیٰ کلام ابن کریون (ابن کریون کا لکھا تمام ہوا)

لیکن ابن کریون کا یہ قول ہروشیوش کے خیال کی مخالفت کرتا ہے کیونکہ اس کا یہ بیان ہے کہ داؤد علیہ السلام کے زمانے میں رومہ آباد کیا گیا جبکہ ہروشیوش کہتا ہے کہ حزقیا (چودھویں بادشاہ بنی یہودا) کے دور حکومت میں رومہ کی بنیاد پڑی۔ ان دونوں ادوار میں بہت بڑا فرق ہے۔ واللہ اعلم بحقیقة الامر۔

## قیصروں کی حکومت

بہر حال رومہ میں تقریباً سات سو برس تک بناء رومہ کے زمانے یا اس سے تھوڑے دن پہلے جمہوری حکومت قائم ہوئی۔ جس میں ہر سال وزراء کا انتخاب ہوتا تھا۔ اس کے علاوہ جس سپہ سالار کا نام قرعے میں نکلتا تھا وہی اطراف و جوانب کے بادشاہوں پر حملہ کرنے کے لئے جاتا اور ممالک اجنبیہ کو فتح کرتا تھا۔ یہ لوگ پہلے یونانی روم کے مطیع تھے لیکن جب اسکندر مر گیا اور یونانیوں کا کارخانہ درہم و برہم ہو گیا تو ان رومیوں (لاطینیوں) کو اہل افریقہ کے مقابلے میں کامیابی حاصل ہوئی۔ انہوں نے پھر شہر قرطاجنہ ویران کر کے اسے دوبارہ آباد کیا۔ اور جلد ہی اندلس، شام اور حجاز بھی لے لیا۔ انہوں نے پھر ارض مقدس فتح کر کے اس کے بادشاہ کو قید کر لیا۔ ان دنوں یہودیوں کا بادشاہ ارستبلوس بن اسکندر (آٹھواں بادشاہ بنی حشمنائی) ارض مقدس میں حکومت کر رہا تھا، وہ اسے جلاوطن کر کے رومہ لے گئے اور اپنے ایک سپہ سالار کو شام کا حاکم مقرر کیا۔ بعد ازاں عملس نے اس سے جنگ کی۔ اسی دوران میں یولس بن غائش ظاہر ہوا اور اپنے چچازاد بھائی لوجیہ بن مدکہ کے ہمراہ اندلس کی طرف گیا، وہاں افرنج اور جلالقہ سے اس کی جنگ ہوئی۔ وہ پھر برطانیہ اور اشبونہ پر قبضہ کر کے رومہ واپس آیا اور اندلس میں اکتبیان اپنے بھائی کے لڑکے کو چھوڑ کر آیا۔ جب یہ رومہ آیا اور وزراء کو اس کے فیصلے سے آگاہی ہوئی تو وہ اس کے قتل کی فکر کرنے لگے۔ اکتبیان یہ سن کر اندلس سے ایک لشکر جرار لے کر آ پہنچا، یولش اس کی مدد سے رومہ، قسطنطنیہ، فارس، افریقہ اور اندلس پر قابض ہو گیا اور یہی قیصر کے لقب سے مشہور ہوا۔ اس کے بعد جو بھی بادشاہ بنا، وہ قیصر کہلایا گیا۔

## قیصر کا لفظ

لفظ قیصر معرب ہے لفظ جاشر کا، جاشر رومیوں کی لغت میں بال کو کہتے ہیں اور اسے بھی کہتے ہیں جو پھاڑا گیا ہو۔ بعض ماہرین کا یہ خیال ہے کہ قیصر کی ماں جس وقت یہ حمل میں تھا، مر گئی تھی اور اسے اس کا پیٹ پھاڑ کر نکالا گیا لیکن روایت اول صحیح اور اقرب الی الصواب ہے۔ یہ قیصر فخر کرتا تھا کہ مجھے کسی عورت نے نہیں جنا۔ یہ ملوک اسکندریہ اور مقدونیہ کے خزانے رومہ اٹھا لایا اور مشرق اور شمال کے نامور حکمرانوں نے اس کی اطاعت قبول کی۔ شام میں اس کا عامل (گورنر) ہیرودس بن انطفتر تھا۔ جبکہ مصر میں اس کی طرف سے غائش حکومت کر رہا تھا۔ مسیح علیہ السلام اسی کے زمانہ حکومت سنہ 42 جلوس میں پیدا ہوئے۔ قیصر مذکور چھپن برس حکومت کرنے کے بعد بناء رومہ کے سات سو پچاس برس بعد سنہ 5400 دنیاوی میں مر گیا۔ انتہیٰ کلام ہروشیوش۔ (ہروشیوش کا کلام یہاں ختم ہوا)

## غانیوس کی حکومت

ابن عمید مورخ نصاریٰ یہ لکھتا ہے کہ ان قیاصرہ سے پہلے رومہ کا انتظام شیوخ کے سپرد تھا، وہی کاروبار سلطنت کے تمام امور کو دیکھتے تھے۔ ان لوگوں کی تعداد تین سو بیس تھی، ان سب نے قسمیں کھالی تھیں کہ شخصی حکومت کسی کو نہ دیں گے۔ ان میں سے جس شخص کا نام قرعہ اندازی نکلتا تھا، وہی امیر مجلس ہوتا تھا اور اس کی رائے دوراندیوں کے قائم مقام سمجھی جاتی تھی۔ یہ انتظام ظہور اغانیوس تک جاری رہا جس نے چار برس تک رومہ کا انتظام کیا اور یہی قیصر کے نام سے موسوم ہے کیونکہ اس کی ماں اس وقت مری ہے جبکہ یہ حالت حمل میں تھا اور یہ اس کا پیٹ پھاڑ کر نکالا گیا۔ جب یہ شعور کو پہنچا تو شیوخ کی ریاست کا زمانہ ختم ہو گیا، اس نے پھر رومہ میں چار برس تک حکومت کی۔ اس کے بعد یولیوس قیصر تین برس تک رومہ کا بادشاہ رہا۔ اس کے بعد اوغسطش قیصر بن مرنوخش آیا۔

## اوغسطش کی حکمرانی

اوغسطش قیصر دراصل رومہ کے میر مجلس کا ایک سپہ سالار تھا جو اس کی اجازت سے فوج لے کر مغرب اور اندلس فتح کرنے گیا تھا۔ جب وہ ان سے کامیاب ہو کر واپس آیا تو اس نے میر مجلس کو معزول کر دیا اور خود حاکم بن گیا۔ عوام الناس نے اس ردوبدل میں اس کی حمایت کی۔ اس وقت میر مجلس رومہ کا ایک سپہ سالار مقیوس نامی ممالک مشرقیہ میں مقیم تھا، جب اسے اس واقعہ سے آگاہی ہوئی تو وہ لشکر لے کر رومہ پر چڑھ آیا۔

اوغشطش قیصر نے اسے شکست دے کر قتل کر ڈالا اور ممالک مشرقیہ پر قبضہ کر لیا۔

## اس کے حملے

اس کے بعد اس نے ایک لشکر جرار اپنے دو نامی سپہ سالاران انطونیوس اور متر داب بادشاہ ارمن کی ماتحتی میں فتح کرنے کے لئے بھیجا۔ ان دنوں ملکہ کلا بطرہ، یادگار بطالسہ ملوک یونان مصر اور اسکندریہ پر حکومت کر رہی تھی۔ اس نے جب رومی لشکر کی نقل و حرکت کی اطلاع پائی تو اپنے بلاد کو محفوظ رکھنے کی غرض سے نیل کے دونوں کناروں پر نوبہ سے اسکندریہ تک غرباً اور فرما تک شرقاً دو دیواریں کھنچوا دیں۔ جب انطونیوس مصر کے میدان میں جنگ کے لئے آیا تو اس نے اس سے چالاکی سے عقد کر لیا۔ اور اپنے رفیق متر داب کو قتل کر ڈالا۔ اس کے بعد وہ اوغشطش قیصر سے باغی ہو گیا۔ اوغشطش قیصر اس کی اس حرکت سے ناراض ہو کر خود ایک فوج لے کر مصر پر چڑھ آیا اور انطونیوس کو گرفتار کر کے قتل کر ڈالا۔ اس نے پھر ملکہ کلا بطرہ اور اس کے دونوں لڑکوں شمس وقمر کو بھی مار ڈالا۔ یوں مصر و اسکندریہ پر قبضہ کر لیا۔

## عیسیٰ علیہ السلام کی پیدائش

یہ واقعہ اس کی حکومت کے بارہویں برس واقع ہوا۔ اس کے سنہ 42 جلوس میں عیسیٰ علیہ السلام ولادت یحییٰ علیہ السلام کے تین مہینے بعد سنہ پانچ ہزار پانچ سو دنیاوی اور ارض مقدس پر ہیرودس کی حکومت کے بتیسویں سال پیدا ہوئے۔ لیکن اکثر مورخین اس بات پر متفق ہیں کہ اوغشطش قیصر کی حکومت کے بیالیسویں برس مسیح علیہ السلام کی ولادت ہوئی۔ تاریخ کے مطالعے سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ ولادت مسیح علیہ السلام سنہ پانچ ہزار پانچ سو شمسی مبدء عالم میں ہوئی کیونکہ آدم علیہ السلام سے نوح علیہ السلام تک ایک ہزار چھ سو برس ہوتے ہیں جبکہ نوح علیہ السلام سے طوفان تک چھ سو برس، طوفان سے ابراہیم علیہ السلام تک ایک ہزار بہتر برس، ابراہیم علیہ السلام سے موسیٰ علیہ السلام تک چار سو پچیس برس، موسیٰ علیہ السلام سے داؤد علیہ السلام تک سات سو ساٹھ برس، داؤد علیہ السلام سے اسکندر اعظم تک سات سو ساٹھ برس اور اسکندر سے ولادت مسیح علیہ السلام تک تین سو انیس برس ہوتے ہیں ھکذا ذکر ابن العمید (ابن عمید نے ایسا ہی بیان کیا ہے) وانہا تواریخ النصاریٰ و فیہا نظر (اور یہ بے شک عیسائیوں کی تواریخ ہے اور اس میں نظر ہے) اس کے بیان سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ قیصر اوغشطش کے دور حکومت سنہ 42 جلوس میں عیسیٰ علیہ السلام پیدا ہوئے، اس وقت ارض مقدس میں ہیرودس حکومت کر رہا تھا لیکن اس کے زمانہ انتقال کو سنہ پانچ ہزار دو سو دنیاوی لکھتا ہے حالانکہ ابن عمید ہی کے بیان سے یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ قیصر اوغشطش کی حکومت سنہ پانچ ہزار پانچ سو پندرہ دنیاوی میں رہی ہے۔ واللہ اعلم بالحق۔

## عیسائیوں پر ظلم و ستم

بہر حال اس کے بعد طباریش قیصر حکمران ہوا۔ جس کے دور حکومت میں مسیح علیہ السلام کا ظہور ہوا، یہود کی بغاوت شروع ہوئی اور بعد ازاں خدا تعالیٰ نے جناب موصوف کو زمین سے اٹھا لیا۔ اس کے بعد عیسیٰ علیہ السلام کے حواریوں نے دین مسیحی پھیلانے کا بار اپنے سر لے لیا لیکن یہود ان کی مخالفت کرنے لگے، وہ ہدایت وارشاد سے مانع ہوتے، قید کرتے اور مارتے تھے۔ اس دوران بلاطس نبطی جو یہود کا ارض مقدس میں قیصر کی جانب سے سردار تھا، اس نے عیسیٰ علیہ السلام کے حالات، یہود کی بغاوت اور یوحنا معتمد سے مخالف کا حال طباریش قیصر سے بیان کئے۔ اس کے بعد اس نے حواریوں کی بے چارگی، یہود کی زیادتیوں اور بے جا ظلم کے واقعات بھی ظاہر کئے اور اپنا یہ خیال ظاہر کیا کہ یہ لوگ حق پر ہیں۔ طباریش قیصر نے یہ سن کر نصاریوں کو یہود کے پنجہ ظلم سے بچانے کا حکم دیا اور خود ان کے دین کو اختیار کرنے پر مائل ہوا لیکن اس کی قوم نے اسے یہ کام کرنے سے روک دیا۔

## ہیرودس کا ہٹنا

اس کے بعد ہیرودس گرفتار کر کے رومہ میں لایا گیا اور وہاں سے جلاء وطن کر کے اندلس بھیج دیا گیا، وہ پھر وہیں مر گیا۔ اس کی جگہ اغریاس یعنی

اس کے بھائی کے بیٹے کو تخت حکومت پر بٹھایا گیا۔ اس کے بعد حواریان مسیحؑ اشاعت دین کی غرض سے ممالک قریبہ و بعیدہ میں متفرق طور پر چلے گئے اور لوگوں کو اللہ کی عبادت کی تعلیم دینے لگے۔

## اغرباس کا خاتمہ

اس دوران طباریش قیصر نے اغرباس کو قتل کر ڈالا۔ پھر روم میں حواریوں کے متبعین قتل کیے گئے اور طباریس تیئس برس حکومت کر کے مر گیا۔ اس نے اپنے دور حکومت میں شہر طبریہ ملک و شام میں آباد کیا جو اس کے نام سے مشہور ہے۔

## حواریوں کا خاتمہ

اس کے بعد غانیس قیصر حاکم ہوا۔ رومی مورخ ہروشیوش لکھتا ہے کہ یہ طباریش کا بھائی اور قیاصرہ روم کا چوتھا قیصر تھا۔ یہ نہایت سخت مزاج اور ظالم تھا۔ جب یہود نے ارض مقدس میں کچھ بنانا چاہا تھا تو اس نے روک دیا۔ ابن عمید لکھتا ہے کہ اس کے دور میں عیسائیوں پر بہت سختیاں ہوئیں۔ یعقوب اور اس کا بھائی یوحنا حواری قتل کیے گئے، پطرس قید کیا گیا، وہ اگرچہ قید خانہ سے نکل کر انطاکیہ کی طرف بھاگ گیا اور وہیں قیام پذیر رہا۔ اس کی جگہ پھر دوسرا بطریق مقرر ہوا۔

## عیسائیت پھیلتی ہے

اس کے بعد وہ انطاکیہ سے سنہ 2 جلوس میں غانیس قیصر میں رومہ آیا اور وہاں عیسائیت کے پھیلانے کی کوشش کرتا رہا۔ کچھ زمانے بعد اتفاق سے شاہی خاندان کی ایک عورت عیسائی ہوگئی جس سے عیسائیوں کو ایک گونہ قوت حاصل ہوئی۔ اسی دوران میں اکثر یہودیان شام نے بیت المقدس کے نصرانیوں کو تکالیف اور ایذائیں پہنچائیں۔ ان دنوں ان کا اسقف یعقوب بن یوسف خطیب تھا۔ ابن عمید مسیحی سے نقل کرتا ہے کہ ابتدا جلوس بادشاہ غانیس میں فیلقس، بادشاہ مصر نے یہودیوں پر حملہ کیا اور وہ سات برس تک انہیں پریشان کرتا رہا۔ اس نے پھر اپنی حکومت کے چھٹے برس اپنے عامل کو لکھ بھیجا جو مقام سوریہ (یعنی اور شالیم یا ارض مقدس) میں رہتا تھا کہ یہودیوں کی عبادت گاہوں میں بت رکھ دیئے جائیں۔ اس کے بعد اس کے کسی سپہ سالار نے ایک ناگہانی حملے سے اس کی زندگی کا خاتمہ کر دیا۔ اس کے بعد قلودیش قیصر حکمران ہوا۔

## انجیل عبرانی زبان میں

ہروشیوش لکھتا ہے کہ یہ طباریش کا بیٹا ہے، اس کے دور حکومت میں تین انجیلیں لکھی گئیں۔ متی حواری نے اپنی انجیل ارض مقدس میں رہتے ہوئے عبرانی زبان میں لکھی۔ ابن عمید لکھتا ہے کہ یوحنا نے اس انجیل کا زبان رومہ میں ترجمہ کیا۔ پطرس، سردار حوارئیین نے اپنی انجیل زبان رومہ میں لکھ کر اپنے شاگرد مرقس کی طرف اسے منسوب کر دیا۔ جبکہ لوقا حواری نے بھی زبان رومہ میں انجیل لکھی اور ازراہ سے بعض اکابر روم کے پاس بھیجا۔

## ارض مقدس کی تباہی

اسی دور میں یہودیوں میں فتنہ و فساد شروع ہو گیا اور ان کا بادشاہ اغرباس رومہ چلا آیا۔ قلودیش قیصر نے اس کی مدد کے لئے اپنا لشکر اس کے ہمراہ کر دیا جس نے ارض مقدس پہنچ کر ایک بڑے گروہ کو قتل کر ڈالا اور بے شمار یہودیوں کو گرفتار کر کے انطاکیہ اور رومہ کی سمت بھیج دیا۔ یوں ارض مقدس ویران کر دیا گیا اور اس کے رہنے والے جلاوطن کر دیئے گئے۔ اسی وجہ سے طویل عرصے تک قیاصرہ روم کی طرف سے ارض مقدس میں کوئی حاکم مقرر نہیں کیا گیا۔ اسی زمانے سے یہودیوں میں کئی فرقے قائم ہو گئے مگر ان میں سب سے بڑے سات ہیں جن کی تفصیل اپنی جگہ بیان کی گئی ہے۔ سنہ 7 جلوس قلودیش میں روم کے ایک بطریق نے شمعون صفا کے ہاتھوں بپتسمہ لیا اور صلیب نکالنے کے لئے ارض مقدس آیا۔ لیکن ناکامی کے ساتھ رومہ واپس آیا۔

## عیسائیوں پر ظلم و ستم

اسی زمانے میں چودہ برس حکومت کرنے کے بعد فلودیش قیصر مر گیا اور اس کی جگہ اس کا لڑکا نیرون تخت نشین ہوا۔ ہروشیوش لکھتا ہے کہ یہ چھٹا قیصر ہے جس کا فسق و فجور حد سے زیادہ بڑھا ہوا تھا۔ جب اسے یہ معلوم ہوا کہ اکثر اہل رومہ عیسائی مذہب قبول کر رہے ہیں تو اس نے غصے میں آ کر ان کے قتل عام کا حکم دے دیا۔ اسی کے دور میں پطرس (حواریوں کا سردار) مارا گیا اور اس جگہ اریوتیش بطریق رومہ مقرر ہوا۔ پطرس رومہ میں پچیس برس تک بطریق رہا، یہ حواریوں کا سردار اور رومہ کی طرف سے حضرت عیسیٰؑ کا فرستادہ تھا۔ اس کے بعد مرقس انجیلی اسکندریہ میں اس کی حکومت کے بارہویں برس مارا گیا۔ اس کے قتل کے سات برس پہلے سے اسکندریہ مصر، برقہ اور ممالک مغرب والے عیسائیت کی طرف مائل ہو رہے تھے۔ اس کی جگہ پھر حنانیا بطریق مقرر کیا گیا جو مرقس انجیلی کے بعد اسکندریہ کا پہلا بطریق ہے۔ اس نے اپنی قائم مقامی کے لئے بارہ قسیس منتخب کر رکھے تھے۔ ابن عمید مسیحی سے روایت کرتا ہے کہ نیرون کی حکومت کے دوسرے برس یہودیوں کا ملخس قاضی جو روم کی طرف سے تھا، معزول کیا گیا اور اس کے بدلے قسطس قاضی مقرر ہوا۔ اس کے بعد یوثا (ارض مقدس کے مجاوروں کا سردار) مارا گیا اور اسی زمانے میں قسطس قاضی بھی مر گیا۔

## عیسائیوں کا ارض مقدس سے نکالنا

یہودیوں نے پھر نصرانیان بیت المقدس پر اچانک حملہ کر کے ان کے اسقف یعقوب بن یوسف نجار کو قتل کر دیا۔ ان کے عبادت خانہ کو گرا کر صلیب کو چھین کر دفن کر دیا۔ یہاں تک کہ ہلانہ مادر قسطنطین نے اسے نکالا جیسا کہ ہم آئندہ بیان کریں گے۔ یعقوب بن یوسف نجار کے مرنے کے بعد اس کا چچا زاد بھائی شمعون بن کنابا عیسائیوں کا اسقف ہوا۔ اس کے بعد سنہ 10 جلوس نیرون میں یہودیوں نے لڑ بھڑ کر عیسائیوں کو ارض مقدس سے نکال دیا۔ وہ بے چارے جلاوطن ہو کر اردن کے کنارے جا بسے۔

## یروشلم پر چڑھائی

اس کے بعد نیرون نے یہودیوں کی سرکوبی اور ارض مقدس کو ویران کرنے کے لئے اپنے سپہ سالار اسباشیانس کو یروشلم کی طرف روانہ کیا۔ اس کی اطلاع پا کر یہود نے ارض مقدس کی قلعہ بندی کر لی اور اسے بچانے کی غرض سے تین طرف نئے قلعے بنا لئے۔ لیکن ان کوششوں نے انہیں کچھ فائدہ نہیں پہنچایا کیونکہ ان کی قسمت میں اس سے پہلے ہی ناکامی اور ذلت لکھی جا چکی تھی۔ اسباشیانس نے یہودیوں کا چاروں طرف سے محاصرہ کر کے ان کے قلعوں کو توڑ کر جلا دیا اور ایک برس تک وہیں ٹھہرا رہا۔

## نیرون کا خاتمہ

ہروشیوش کے بیان سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ اس واقعے کے بعد ممالک مقبوضہ نیرون قیصر میں بغاوت پھیل گئی چنانچہ اہل برطانیہ اس کی اطاعت سے نکل گئے اور اہل آرمینیہ شام و فارس کے مطیع ہو گئے۔ اس کے بعد نیرون نے اپنی بہن کے داماد بیسیشان بن لوجیہ کو لشکر دے کر باغیوں کو سر کرنے کے لئے بھیجا۔ جس نے ان کی بغاوت کی مشتعل آگ کو ختم کر دیا اور پھر یہودیان شام پر حملہ کیا۔ کیونکہ وہ بھی قیصری حکومت کے خلاف سر اٹھائے ہوئے تھے۔ بیت المقدس کے محاصرے کے دوران نیرون قیصر اپنے لشکریوں کے ہاتھ سے مارا گیا جبکہ اس کی حکومت کا چودھواں سال پورا ہو چکا تھا۔

## مسجد اقصیٰ کی تباہی

اس نے اسی زمانہ بغاوت میں ایک اور سپہ سالار کو اندلس اور سرزمین جوف کی طرف بھی بھیجا تھا۔ جو برطانیہ فتح کر کے نیرون قیصر کے قتل

ہونے کے بعد رومہ آیا۔ اسے پھر رومیوں نے اپنا حاکم بنالیا۔ جب ان واقعات کی اطلاع یشیپان کو ہوئی تو اس کے مشیروں نے اسے رومہ کی طرف واپس جانے کی رائے دی اور یہودیوں کے سردار نے اس کی بادشاہت کی بشارت دی جو اس کے پاس قید تھا (معلوم ہوتا ہے کہ یہ یوسف بن کریون ہے جس کا ذکر اس سے پہلے کیا جاچکا ہے) تب یشیپان اپنے لڑکے طیطش کو ارض مقدس کے محاصرے پر چھوڑ کر رومہ چلا آیا۔ طیطش نے ارض مقدس فتح کر کے مسجد اقصیٰ کو مسمار اور اس کی عمارات کو تباہ کر دیا۔

## یہودیوں کا قتل

ہروشیوش یہ بھی لکھتا ہے کہ اس واقعے میں لاکھوں یہودی مار دیئے گئے اور اسی قدر بحالت محاصرہ بھوکوں مر گئے۔ نوے ہزار کے قریب یہودی غلام بنا کر فروخت کئے گئے جبکہ تقریباً ایک لاکھ یہودی رومہ میں اس غرض سے لاکر باقی رکھے گئے کہ رومی بچے تعلیم فنون جنگ سیکھتے ہوئے ان پر اپنا ہاتھ صاف کرتے تھے۔ یعنی انہیں مار دیتے تھے۔ یہود کا یہ جلوہ کبریٰ تھا، یہ واقعہ بنائے ارض مقدس سے ایک ہزار ایک سو ساٹھ برس بعد یعنی سنہ پانچ ہزار دو سو تیس دنیاوی میں اور بنائے رومہ کے آٹھ سو تین برس بعد واقع ہوا۔

## اسباشیانس کی حکمرانی

یشیپان نے پھر رومہ پہنچ کر اس سپہ سالار کو تخت سلطنت سے اتار کر فرش مذلت پر کھڑا کر دیا جو اس کے آنے سے پہلے نیرون قیصر کے قتل کے بعد تخت حکومت پر بیٹھ گیا تھا۔ اسی وقت سے بولش قیصر کے خاندان سے ایک سو سولہ برس گزرنے کے بعد حکومت اور سلطنت کا سلسلہ جاتا رہا اور تمام ممالک روم پر یشیپان مستقل بادشاہ ہو گیا۔ اگر چہ اس نے اپنے آپ کو قیصر ہی کے لقب سے ملقب رکھا۔ انتہیٰ کلام ہروشیوش۔ (ہروشیوش کا کلام یہاں ختم ہوا)

## غلیان کا خاتمہ

ابن عمید یہ روایت کرتا ہے کہ اسباشیانش کو جبکہ وہ بیت المقدس کا محاصرہ کئے ہوئے تھا، جب نیرون کے قتل کی خبر پہنچی تو یوسف بن کریون، کاہن طبریہ نے اسے قیصر ہونے کی بشارت دی۔ اس نے پھر اپنے بیٹے طیطش کو ارض مقدس کے محاصرہ پر چھوڑ کر کچھ لشکر ہمراہ لے کر رومہ کا قصد کیا لیکن اس کے پہنچنے سے پہلے اہل رومہ نے نیرون قیصر کے مارے جانے کے بعد غلیان بن قیصر کو اپنا حکمران بنالیا تھا۔ غلیان قیصر نہایت بدطینت اور ظالم تھا لہٰذا اس کی حکومت کے نویں مہینے کسی نوکر نے حالت غفلت میں اسے قتل کر ڈالا۔ اس کے بعد اس کی جگہ انون کو تخت نشین کیا گیا لیکن تین مہینے بعد اسے تخت سے اتار کر ابطالس کے سر پر تاج قیصری رکھا گیا جو آٹھ مہینے تک حکومت کرتا رہا۔ اس کے بعد اسباشیانس نے (جس کو ہروشیوش یشیپان کہتا ہے) اپنے دو سپہ سالاروں کو رومہ کی طرف بھیجا جنہوں نے ابطالس کو شکست دے کر قتل کر دیا۔ اسباشیانس نے اس فتح کے بعد رومہ کی زمام حکومت اپنے ہاتھ میں لے لی۔

## قیدی یہودیوں پر ظلم

اسی دوران طیطش نے ارض مقدس فتح کر کے بیشمار مال غنیمت اور لاتعداد یہودی قیدیوں کو رومہ میں اپنے باپ کے پاس بھیجا۔ ابن عمید لکھتا ہے کہ اس واقعے میں ایک لاکھ یہودی مارے گئے اور تقریباً نوے ہزار گرفتار کر لئے گئے۔ رومیوں نے ان قیدیوں کے ساتھ وحشیانہ برتاؤ کیا۔ ارض مقدس سے رومہ آتے ہوئے راستے میں وہ یہودیوں کو جیتے جی درندوں کے سامنے ڈال دیتے تھے۔ اور بعض کو بوریوں میں باندھ کر شکاری کتوں کے روبرو پھینک دیتے تھے جو انہیں پھاڑ ڈالتے تھے غرض کہ اسی طرح یہ تمام قیدی مارے ڈالے گئے۔ واللہ اعلم۔

## عیسائیوں کی روانگی

طیطش کی کامیابیوں سے یہودیوں کو جتنا جانی اور مالی نقصان ہوا اسی قدر عیسائیوں کو فائدہ ہوا، وہ عیسائی جلاوطن ہو کر اردن کی طرف چلے گئے تھے وہ پھر ارض مقدس واپس آ گئے اور وہاں کنسیہ (گرجا) بنایا۔ ان دنوں ان کا اسقف شمعان بن کلوپا یوسف نجار کا چچازاد بھائی تھا، یہ ارض مقدس کا دوسرا اسقف ہے۔

## طیطش کی حکمرانی

اس کے بعد اُسباشیانس (یعنی ویشپشان) اپنی حکومت کے نویں برس مر گیا اور اس کا لڑکا طیطش قیصر دو یا تین برس بادشاہ رہا۔ ابن عمید کی روایت کے مطابق حکومت اسکندریہ کے چار سو برس بعد یہ رونق افروز تخت قیصری ہوا۔ یہ علوم حکمیہ سے بخوبی واقف اور نہایت نیک مزاج اور سخی تھا۔ لاطینی اور غریقی زبانیں بھی جانتا تھا۔ اس کے بعد اس کا بھائی دومریان پندرہ برس حکمران رہا، وہ پھر فرانس کی لڑائی میں مارا گیا۔ ہروشیوش لکھتا ہے کہ یہ نیرون کا ہمشیر زاد تھا اور قاتل اور سفاک تھا۔ عیسائیوں کا دلی دشمن تھا، یوحنا حواری کو اسی نے قید اور یہودیوں کو قتل کیا۔ ابن عمید نے اسے دانسطیانوس کے نام سے یاد کیا ہے، اس کے دور حکومت کو سولہ برس میں محدود کرتا ہے۔ یہ یہود کا بھی سخت دشمن تھا۔ اس نے ان کے خاندان سلطنت کے بچے بچے کو قتل کیا۔

## یہود و نصاریوں پر ظلم

اس زمانے میں چونکہ بعض نصاریٰ کا یہ اعتقاد تھا کہ مسیحؑ کچھ عرصہ بعد پھر آئیں گے اور ان پر حکومت کریں گے اس لئے اس نے ان کے قتل کا بھی حکم دے دیا۔ اس نے یہوذا ابن یوسف حواری کی اولاد کو قید کر کے رومہ بھیج دیا۔ ان لوگوں سے جب مسیحؑ کے بارے میں سوال کیا گیا تو انہوں نے یہ جواب دیا کہ مسیحؑ دنیا ختم ہونے کے بعد آئیں گے۔ رومیوں نے یہ سن کر انہیں چھوڑ دیا۔ اس کے سنہ 3 جلوس میں بطریق اسکندریہ سنہ 87 مسیحی میں نکالا گیا اور اس کی جگہ تیرہ برس تک ملموا اور اس کے مرنے کے بعد کرماہو مقرر رہا۔

## یوحنا کی رہائی

ابن عمید مسیحی کی روایت کے مطابق تحریر کرتا ہے کہ اس کے دور میں لیونیوس صاحب طلسمات کا واقعہ پیش آیا۔ ذوسطیانوس نے پھر اسے اور تمام فلسفی اور نجومیوں کو رومہ سے نکلوا دیا اور یہ حکم دے دیا کہ انہیں کسی قسم کا انعام و اکرام نہ دیا جائے۔ اس کے بعد دوسطیانوس جسے رومی مورخ ہروشیوش دومریان کہتا ہے، مر گیا۔ اس کی جگہ پھر برما برادر زادہ طیطش دو برس تک حکمران رہا۔ جس نے یوحنا حواری کو قید سے آزاد کر دیا اور مذہبی آزادی دے دی۔ اس نے پھر لاولد ہونے کی وجہ سے مرتے ہوئے طریانس سپہ سالار کے حق میں بادشاہت کی وصیت کر دی۔ ابن عمید اسے اندیانوس اور مسیحی طرنیوس کے نام سے یاد کرتا ہے جس نے مورخین کے اتفاق کے مطابق سترہ برس حکومت کی۔

## نصاریوں پر تشدد

اس نے پھر شمعان بن کلوپا اسقف ارض مقدس اور اغناطیوس بطریق انطاکیہ کو قتل کر ڈالا۔ یوں عیسائیوں پر اس کے عہد حکومت میں بڑی بڑی سختیاں ہوئیں اور ان کے مذہبی پیشوا مارے گئے۔ عام لوگ لونڈی غلام بنائے گئے۔ یہ نیرون کے بعد تیسرا قیصر ہے۔ یوحنا نے اسی کے سنہ 6 جلوس میں اپنی انجیل زبان رومہ میں لکھی۔

## یہود کا قتل

یہودی پھر ارض مقدس واپس آنے اور شامت اعمال سے بدعہدی پر آمادہ ہو گئے۔ اس نے ان کی سرکوبی کے لئے ایک زبردست لشکر روانہ کیا جس نے ان میں سے بے شمار یہودیوں کو قتل کر ڈالا۔ ہروشیوش لکھتا ہے کہ اس کی اور یہودیوں کی بہت جنگیں ہوئیں، انہی لڑائیوں میں

عسقلان، مصر اور اسکندریہ ویران ہوئے اور یہودیوں کو اس مقام پر شکست ہوئی۔ قیصری لشکر انہیں کوفہ تک مارتا بھگاتا چلا گیا اور ان کی عظمت اور شوکت کو مٹا کر رکھ دیا۔ ابن عمید لکھتا ہے کہ اس کی حکومت کے نویں سال ثیانو بطریق اسکندریہ گیارہ برس متولی رہ کر انتقال کر گیا۔ اس کی جگہ پھر امرغو بطریق مقرر ہوا، یہ بارہ برس تک بطریق رہا۔ بطلیموس مصنف کتاب لکھتا ہے کہ شیوس حکیم نے اسی کے سنہ 1 جلوس میں رومہ رصد گاہ بنائی تھی۔

## ارض مقدس کی بربادی

ابن عمید لکھتا ہے کہ یہ بابل کی لڑائی میں مارا گیا پھر اس کی جگہ اندریانوس اکیس برس تک حکمران رہا۔ اس نے اپنے ابتدائی دور حکومت میں یہودیوں پر بڑی سختی کی لیکن کچھ عرصے بعد ظلم وتشدد کے عوض شہر مقدس پھر آباد کیا اور اس کا نام ایلیا رکھا۔ ابن عمید لکھتا ہے کہ یہ عیسائیوں کا دشمن تھا، اس نے ان میں سے ایک بڑی جماعت کو مار ڈالا اور پھر عوام بت پرستی کرنے لگے۔ اس کے سنہ 8 جلوس میں پھر ارض مقدس ویران کیا گیا۔ اور وہاں کے عوام الناس قتل کئے گئے۔ بعد ازاں شہر کے دروازے پر ایک مینار بنایا گیا جس پر ایک لوح تھی اور جس میں شہر ایلیا لکھا ہوا تھا۔ اس کے بعد بابل سے ایک شخص نے اس پر بغاوت کی تو اس نے اسے مصر تک پسپا کر دیا۔ اس نے پھر اہل مصر کی خواہش سے بحیرہ قلزم تک ایک نہر کھدوائی جو اس کے بعد بند ہوگئی تھی لیکن جب فتوحات اسلامیہ کی فوجیں بڑھ گئیں تو عمرو بن العاصؓ نے اسے پھر کھدوایا تھا۔

## نئے سرے سے تعمیر

اسی اندریانوس نے شہر قدس دوبارہ آباد کیا اور یہودی پھر آ کر وہاں سکونت پذیر ہوئے۔ لیکن جب اسے یہ علم ہوا کہ یہودی عہد شکنی پر تلے ہوئے ہیں اور انہوں نے زکریا نامی ایک شخص کو اپنے شاہی خاندان سے اپنا حکمران بنالیا ہے تو اس نے ایک خونخوار لشکر ان کی سرکوبی کے لئے بھیجا جس نے انہیں نہایت بری طرح قتل کیا اور شہر کو اجاڑ ڈالا۔ یہودی پھر جلاوطن کر دیئے گئے اور یونانی ارض مقدس میں ٹھہرائے گئے۔ ارض مقدس کی یہ ویرانی طیطش کی ویرانی کے ترپن برس بعد ہوئی ہے جو جلوہ کبریٰ تھا۔

## زہرہ کی تعمیر

عیسائی ان دنوں موضع قبر سے صلیب تک پھر رہے تھے اور وہیں نماز پڑھتے تھے حالانکہ یہود وہاں اپنا کوڑا پھینکتے تھے۔ یونانیوں نے بھی انہیں نماز پڑھنے سے منع کیا اور اسی مقام پر ایک ہیکل زہرہ کے نام پر بنوایا۔

## عامل الرہا کی بغاوت

ابن عمید مسیحی سے یہ روایت کرتا ہے کہ سنہ 4 جلوس بادشاہ اندریانوس میں عامل الرہا اس سے باغی ہوگیا، اس وجہ سے رومیوں کی جانب سے الرہا میں مختلف اوقات میں متعدد حکام بھیجے گئے۔ انہوں نے پھر شہر اثیوش میں ایک دار الحکمت بنوایا اور کئی مشہور حکماء تعلیم کے لئے مقرر کئے۔ 5 جلوس میں نسطش، بطریق اسکندریہ مقرر ہوا، یہ حکیمانہ مزاج اور علم دوست انسان تھا۔ وہ گیارہ برس تک اس عہدے پر مامور رہا، اس کے مرنے کے بعد اس کی جگہ امانیق سنہ 16 جلوس اندریانوس میں مقرر ہوا۔ اس نے بھی گیارہ برس اسی عہدے پر گزارے اور وہ ساتواں بطریق تھا۔ اس کے بعد اندریانوس اپنی حکومت کے اکیسویں برس مر گیا اور اس کی جگہ اس کا بیٹا انطونیش بادشاہ ہوا۔ ہروشیوش لکھتا ہے کہ اس کا نام قیصر الرحیم ہے۔ بروایت ابن عمید اس نے بائیس برس اور بخیال صعیدی اکیس برس حکومت کی۔ اس کی حکومت کے پانچویں برس مرتیانوس بطریق اسکندریہ آٹھواں بطریق تھا جس نے نو برس تک اپنے عہدے پر اپنا کام انجام دیا۔ اس کے بعد کلوتیانو چودہ برس تک بطریق رہا۔ اس کے بعد حکومت کے ساتویں برس اور الیانوس حکیم مر گیا۔ بطلیوس صاحب مجسطی لکھتا ہے کہ اور الیانوس حکیم نے موسم گرما کی رصد گاہ سنہ 3 جلوس بادشاہ انطونیش میں بنائی۔ واللہ اعلم۔

## عیسائیوں پر تشدد

انطونیش اسکندر کے چار سو تریسٹھ برس بعد اپنے ملک کا حکمران بنا اور بائیس برس حکومت کے بعد مر گیا۔ اسکی جگہ اور الیانوس برادر انطونیوس موسوم بہ اورالش بادشاہ بنایا گیا، اسے انطونیش اصغر بھی کہتے تھے۔ وہ اہل فارس سے اکثر لڑتا رہتا تھا۔ پہلے انہوں نے آرمینیہ اور سوریہ کو اس کے ممالک مقبوضہ سے نکال لیا تھا، لیکن آخری جنگوں کا یہ نتیجہ ظاہر ہوا کہ اس نے انہیں شکست دے کر اپنے ملک سے نکال دیا تھا۔ اس کے دور حکومت میں وبا اور قحط کا بہت زور وشور ہوا۔ عیسائیوں کی دعا سے پھر پانی برسا اور وبا اور قحط دور ہوا جبکہ عیسائیوں پر بے حد سختیاں ہو چکی تھیں اور ان میں سے ایک گروہ کثیر کو اس نے مار ڈالا تھا۔ نیرون قیصر کے بعد یہ چوتھی سختی تھی۔

## بدعات کا آغاز

ابن عمید کہتا ہے کہ اس کے سنہ 7 جلوس میں اغریبوس اسکندریہ کا بطریق ہوا اور پھر اس کے بارہ برس کے بعد سنہ 19 جلوس میں مر گیا۔ اس کے بعد اسی کے دور حکومت میں نصاریوں میں طرح طرح کی بدعات ظاہر ہوئیں اور وہ مختلف الاقوال ہو گئے۔ انہیں پھر اپنے مذہب وملت سے کچھ سروکار نہ رہا اور وہ من مانی باتیں گھڑنے لگے۔ ان میں ابن دیصان وغیرہ تھے جن سے اساقفہ اہل حق نے مناظرہ اور مجاہدہ کیا اور ان کی بدعات مٹانے کی کوششیں کیں۔ اس کے بعد اس کے سنہ 10 جلوس میں اردشیر بن بابک، اول بادشاہ ساسانیہ ظاہر ہوا جس نے مملکت فارس کو اپنے قبضے میں لے لیا۔

## جالینوس کی پیدائش

جالینوس طبیب بھی اسی کے دور حکومت میں تھا بلکہ اس کے ساتھ اس کی بھی پرورش ہوئی تھی۔ جب اسے یہ اطلاع ملی کہ الفونیش، رومہ کا حکمران ہوا ہے تو وہ یونان سے روم اس کے پاس چلا آیا۔ ویمقراطس حکیم بھی اسی زمانے میں تھا، اس کے مرنے کے بعد کمودہ قیصر تیرہ برس تک حکمران رہا، اس کے بعد رمتیلوش تین مہینے تک رونق افزائے تخت قیصری رہا۔

## عیسائیوں کا قتل

ابن عمید لکھتا ہے کہ ابن بطریق اس کا نام فرطنوس ظاہر کرتا ہے، جبکہ اس کے علاوہ اور لوگوں نے فرطیخوس اور صعیدیوں نے برطالوس بتایا ہے۔ یہ لوگ اس کے دور حکومت کو بالاتفاق صرف دو مہینے تک محدود کرتے ہیں۔ اس کے مرنے کے بعد دو مہینے بولیانس قیصر پھر اس کے بعد سوریانوس قیصر حکمران ہوا۔ جس طرح اس کے نام پر لوگوں نے طرح طرح کے اعتراض کیے ہیں۔ اسی طرح دور حکومت میں بھی اتفاق نہیں کیا۔ بعض نے اسے سورس جبکہ ہروشیوش نے طباریش بن ارشت بن انطونیش کے نام سے یاد کیا ہے۔ ابن عمید اس کے زمانہ حکومت کو ابن بطریق کی روایت کے مطابق سترہ برس اور بروایت مسیحی اٹھارہ برس اور بروایت ابوقانیوس سولہ برس جبکہ ابن الراہب تیرہ برس اور صعیدین صرف دو برس بتاتے ہیں۔ یہ بیان کیا جاتا ہے کہ اس کے سنہ 4 جلوس میں نصاریوں پر بے حد سختیاں ہوئیں، اسکندریہ اور مصر میں انہیں ڈھونڈ ڈھونڈ کر قتل کیا گیا ان کے گرجے منہدم کرا دیئے گئے اور اسکندریہ میں ایک ہیکل موسوم بہ ہیکل الالہ بنایا گیا۔

## لاطینی خروج کا بیان

ہروشیوش لکھتا ہے کہ نیرون کی سختی کے بعد یہ پانچواں ہلہ تھا۔ بعد ازاں اس کے آخری زمانے میں لاطینیوں نے خروج کیا اور یہ اسی بغاوت میں مر گیا۔ اس کے بعد اقطونیش ابن بطریق کی روایت کے مطابق چھ برس اور بخیال مسیحی سات برس حکمران رہا۔ اس نے اسے انطونیش قسطس کے نام سے موسوم کیا ہے، یہ بیان کرتا ہے کہ اس کا ابتدائی دور حکومت اسکندر اعظم کے پانچ سو برس بعد ہوا ہے۔ اسی کے دور میں اردشیر بادشاہ

نصیبین کا محاصرہ کیا اور اس کے باہر ایک قلعہ بنوایا تھا۔

## نصیبین کا محاصرہ

اس کے بعد اسے خراسان والوں کے خروج کی خبر پہنچی تب وہ ان سے اس امر پر صلح کر کے واپس ہوا کہ اہل نصیبین اس کے قلعہ سے متعارض نہیں ہوں۔ جیسے ہی اس نے نصیبین سے کوچ کیا، اہل نصیبین نے فوراً قلعے کے باہر سے ایک دیوار کھینچ کر قلعے کو شہر کے اندر لے لیا۔ اس کے بعد اردشیر خراسان سے لوٹ کر نصیبین پھر آ پہنچا اور حکماء کے مشورے سے اہل اللہ کی دعا سے قلعے پر قبضہ حاصل کیا۔ اردشیر کا اس کامیابی سے دل بہت بڑھ گیا اور اس نے پھر اکثر بلاد شام اور نواح آرمینیہ کو اپنے مقبوضات میں داخل کر لیا۔ انطونیش انہی جنگوں میں ہلاک ہو گیا۔

## اسکندروس کی حکومت

اس کے بعد مغریق بن مرکہ حکمران ہوا۔ لیکن ایک برس بعد رومہ کے کسی سپہ سالار نے اسے مار ڈالا۔ اس کے بعد اسکندروس سابور بن اردشیر کی حکومت کے تیسویں برس حکومت پر بادشاہ ہوا جس نے تیرہ برس حکومت کی۔ اس کی ماں عیسائیوں سے محبت رکھتی تھی۔ ہروشیوش لکھتا ہے کہ اس نے تیس برس حکومت کی۔ اس کی ماں عیسائی مذہب رکھتی تھی۔ اس لئے عیسائیوں کو اس کے زمانے میں بہت آرام اور سکون رہا۔ ابن عمید لکھتا ہے کہ اس کی حکومت کے ساتویں برس تاوکلا بطریق اسکندریہ ہوا، یہ تیرہواں بطریق تھا اور وہ سولہ برس تک اس عہدے پر قائم رہا۔

## سابور سے لڑائی

ہروشیوش سے یہ بھی لکھتا ہے کہ سنہ 10 جلوس میں اس نے سابور بن اردشیر سے معرکہ آرائی کی۔ جب وہ اس پر فتح یابی حاصل کر کے واپس آیا تو اہل رومہ نے اچانک اس پر حملہ کر کے اسے مار ڈالا۔ اس کے بعد تخشمیان بن لوجیہ تین برس اہل رومہ پر حکمرانی کرتا رہا۔ یہ خاندان شاہی سے نہیں تھا بلکہ ارا کین دولت نے افرنجہ (فرانس) سے لڑائی کی خاطر اسے اپنا بادشاہ بنا لیا تھا۔ اس کے زمانے میں عیسائیوں پر ظلم و تشدد ہوا، نیرون کی سی سختی تھی۔

## اسکندریہ کا بطریق

ابن عمید نے اسے فقیموس کے نام سے یاد کیا ہے اور اس نے دیگر ساری باتوں سے اتفاق کیا ہے کہ اس نے عیسائیوں میں سے سرجیوس کو ملطیہ میں اور داجوس کو فرات کے کنارے اور بطریق اسکندریہ کو قتل کر ڈالا۔ ارض مقدس کا اسقف یہ سن کر اپنی کرسی چھوڑ کر جان کے خوف سے بھاگ نکلا۔ اس کے دور حکومت کے تیسرے برس سابور بن اردشیر بادشاہ ہوا، اگرچہ ہروشیوش کے خیال کے برعکس ہے کیونکہ وہ یہ بیان کرتا ہے کہ اس نے اسے مار ڈالا تھا۔

## عزدیانوس کی حکومت

بہر حال فقیموس تخشمیان کے مرنے کے بعد بونیوس تین مہینے تک بادشاہت کر کے مارا گیا۔ ابن عمید نے اسے ابوفانیوس لوکش قیصر جبکہ ابن بطریق نے بلبیانوس کے نام سے یاد کیا ہے۔ دوسری طرف ہروشیوش نے اس کا کچھ تذکرہ نہیں کیا۔ اس کے بعد عزدیانوس قیصر ابن عمید کی روایت کے مطابق چار برس اور بخیال مسیحی اور صعیدین چھ برس تخت قیصری پر رہا۔ اسے ان مورخین نے ابوفانیوس اور دنیوس کے نام سے یاد کیا ہے اور مسیحین اسے قرطانوس کہتے ہیں۔ وہ لکھتے ہیں کہ اس کا زمانہ اسکندر کے پانچ سو اکیاون برس بعد ہوا ہے۔

ہروشیوش لکھتا ہے کہ عزدیار بن بلبیان نے سات برس تک حکمرانی کی۔ اس کی اور فارس والوں کی بہت جنگیں ہوئیں جس میں اس نے ان پر کامیابی حاصل کی اور ارا کین دولت فارس کو فرات کے کنارے موت کے گھاٹ اتارا۔

## فلفش کی حکمرانی

اس کے بعد فلفش بن اولیاق بن انطونیش سات برس تک حکمران رہا۔ سب سے پہلے ملوک روم میں سے اسی نے عیسائی مذہب اختیار کیا۔ ابن عمید صعید ین سے یہ روایت کرتا ہے کہ اس نے چھ برس تک بادشاہت کی۔ اس کی حکومت اسکندر کے پانچ سو پچپن برس بعد ہوئی۔ یہ پھر عیسیٰ پر ایمان لایا۔ اس کی حکومت کے پہلے سال ونوشیوس اسکندریہ کا بطریق مقرر ہوا اور وہ انیس برس تک اس عہدے پر برقرار رہا۔ یہ چودھواں بطریق تھا جس کے زمانے میں مرکیوش اسقف کے بھاگ جانے کے بعد غرویانوس ارض مقدس کا اسقف مقرر ہوا۔ جب مرکیوش واپس آیا تو دونوں ایک دوسرے سے تعاون کر کے اس عہدے کا کام سرانجام دیتے رہے یہاں تک کہ ایک برس بعد غرویانوس مر گیا اور مرکیوش تن تنہا دس برس تک البیت المقدس کا اسقف رہا۔

## فلفش کا خاتمہ

ابن عمید لکھتا ہے کہ فلفش قیصر کو دافیس (دقیانوس) نامی ایک فوجی افسر نے مار ڈالا اور پھر خود اس کی جگہ تخت قیصر پر رونق افروز ہو گیا۔ اس کی حکومت پانچ برس تک رہی۔ یہ شاہی خاندان سے تھا۔ اس کے زمانے میں عیسائیوں پر بہت سختیاں ہوئیں اور اس نے بطریق رومہ کو مار ڈالا۔ بعد ازاں مذہب صابیہ کو ترقی دی، بت پرستی پر نصرانیوں کو مجبور کیا اور شہر افسس میں ایک بہت بڑا بت خانہ بنوایا۔

## اصحاب کہف کا واقعہ

اسی کے زمانہ میں سات اشراف روم جو مومن تھے، بھاگ نکلے اور پھر اس کے بعد تاودوسیوس کے زمانے میں ظاہر ہوئے۔ ان ہی کو اصحاب کہف کہتے تھے۔

## عیسائیوں پر ظلم

ہروشیوش لکھتا ہے کہ اس کا اصل نام واجیہ بن مخشمیان تھا، اس نے صرف ایک برس تک حکمرانی کی۔ اس کے دور میں ساتویں بار عیسائیوں پر بہت ظلم و ستم ہوا۔ حتیٰ کہ اس نے بطریق رومہ کو مار ڈالا۔ اس کے بعد غالش قیصر حکمران ہوا جس کی دو برس تک حکومت رہی۔ اس نے بھی عیسائیوں پر ظلم و ستم کیا۔ اس کے زمانے میں بہت بڑی وبا آئی جس سے سینکڑوں شہر ویران ہو گئے۔ ہروشیوش لکھتا ہے کہ یہ غالش تولیاش کا بیٹا ہے لیکن ابن بطریق یہ بیان کرتا ہے کہ بولیاش غالش کا سلطنت و حکومت میں شریک تھا تاہم یہ غالش سے پہلے ہی مر گیا اور اس کی حکومت پندرہ برس رہی۔ یہ بھی اس تعداد سے اتفاق کرتا ہے مگر وہ اس کا نام داقیوس بتاتا ہے اور غالیوش کو اس کا بیٹا کہتا ہے۔ بعض یہ کہتے ہیں ابن کا نام لیوش تھا اور اس کی پانچ برس تک حکومت رہی۔ دوسری طرف ابن عمید کہتا ہے کہ وہ بت پرست تھا اور اس کے زمانے میں عیسائیوں پر بے حد سختیاں ہوئیں۔ اس کے پہلے سال حکومت میں مکتیموس اسکندریہ کا پندرھواں بطریق مقرر ہوا جو بارہ برس تک اس عہدے پر مامور رہا۔

## اسکندروس کا خاتمہ

سنہ 5 جلوس میں اس نے اسکندروس کو ارض مقدس کا اسقف مقرر کیا لیکن سات برس بعد اسے قتل کر ڈالا۔ اس نے پھر اپنے لڑکے کو لشکر روم کا سپہ سالار کر کے فارس بھیجا۔ سپہ سالار فارس نے اسے گرفتار کر کے کسریٰ بہرام کے پاس بھیج دیا۔ کسریٰ بہرام نے اسے قتل کر ڈالا اور اس کا سر اس کے باپ کو بھجوا دیا۔

## ارض مقدس کا بطریق

ہروشیوش لکھتا ہے کہ اس کے بعد غلیئوس قیصر حکمران ہوا۔ پندرہ برس تک حکومت رہی۔ اس کے زمانہ حکومت میں بھی عیسائیوں پر بڑا ظلم

رہا اور وہ اکثر اوقات مارے جاتے تھے۔ پھر ارض مقدس کا بطریق مار ڈالا گیا۔ فارس کی اس سے کئی جنگیں ہوئیں۔ جن میں اس نے ان کے بادشاہ سابور کو گرفتار کر لیا تھا۔ اس کے بعد اس نے احسان کے طور پر اسے آزاد کر دیا۔ اس کے عہد حکومت میں وبا آئی جو عیسائیوں کی دعا سے رفع ہوئی۔

## غلینوش کا خاتمہ

اس کے بعد قوط نے اپنے علاقوں سے نکل کر غریقیوں اور مقدونیہ اور بلاد نبط پر قبضہ کر لیا۔ بعد ازاں غلینوش قیصر کو رومہ کے ایک سپہ سالار نے مار ڈالا جس کے بعد اقلاودیوش قیصر ایک برس تک حکمران رہا۔ ابن عمید مسیحی کی روایت سے لکھتا ہے کہ اس نے ایک برس نو مہینے سنہ 1580 اسکندری میں حکومت کی۔ اس کی حکومت کے پہلے سال میں یونس سمیضائی انطاکیہ کا بطریق مقرر ہوا جو آٹھ برس تک اس عہدے کو انجام دیتا رہا۔ یہ بطریق وحدانیت کا قائل اور کلمے اور خدا کی روح کے کسی میں حلول کرنے کا انکار کرتا تھا۔ جب یہ انتقال کر گیا تو تمام اساقفہ نے انطاکیہ میں جمع ہو کر اس کے اقوال کی تردید و تکذیب کی۔

## فلوذلیش کی حکومت

ہروشیوش لکھتا ہے کہ غلینوش قیصر کے بعد فلوذلیش ابن بلاریان بن موکلہ بادشاہ ہوا۔ بیان کیا جاتا ہے کہ یہ مشہور سپہ سالاروں میں سے تھا اور خاندان شاہی سے اسے نسبا کچھ تعلق نہیں تھا۔ اس نے قوط کو جو کہ پندرہ برس سے مقدونیہ وغیرہ پر قبضہ کیے ہوئے تھے، نکال باہر کیا لیکن وہ خود دو برس حکومت کر کے مر گیا۔ ہروشیوش لکھتا ہے کہ اس کے بعد اس کے بھائی قطیل نے سترہ یوم تک بادشاہت کی لیکن اسے کسی سپہ سالار نے مار ڈالا۔ ابن عمید نے اس کا کچھ ذکر نہیں کیا۔ اس کے بعد اور یلیانش چھ برس تک حکمران رہا۔ ابن بطریق نے اسے اور الیوش اور مسیحی نے بلنسیان کے نام سے یاد کیا ہے اور اس نے اس کے دور حکومت کو صرف پانچ برس میں محدود کیا۔

## عیسائیوں کو آزادی

ابن عمید لکھتا ہے کہ اس کے سنہ 4 جلوس میں تاونا اسکندریہ کا سولہواں بطریق مقرر ہوا جو دس برس تک اس عہدے پر فائز رہا۔ اس سے پہلے عیسائی اپنے علاقوں میں رسوم مذہبی اور نماز پوشیدہ طور سے ادا کرتے تھے لیکن جب یہ بطریق مقرر ہوا تو اس نے ہدایا اور تحائف دے کر رومیوں سے ایک کنیسہ (کلیسہ) مریم بنانے کی اجازت لے لی۔ اس کے بننے کے بعد عیسائی علانیہ اس میں مذہبی رسوم اور نماز ادا کرتے لگے۔

سنہ 6 جلوس میں قسطنطین پیدا ہوا، ہروشیوش لکھتا ہے کہ اسی اورلیان بن بلنسیان نے قوط سے مقابلہ کیا، انہیں شکست دی اور ان پر فتحیاب ہوا۔ اسی نے رومہ کو از سر نو آباد کیا۔

## عیسائیوں پر ظلم و ستم

عیسائیوں پر نیرون بار نیرون کے بعد اس کے زمانے میں پھر سختی ہوئی۔ اس کے مارے جانے کے بعد طانیش بن الیاس ایک برس تک اور اس کے بعد فروش قیصر پانچ برس تک حکمرانی کرتا رہا۔ ابو فانیوس لکھتا ہے کہ اس کا نام فروش تھا۔ ابن بطریق روایت ابن الراہب وصعید بن یہ لکھتا ہے کہ اسے بروش بھی کہتے تھے۔ اس نے چھ برس تک حکومت کی تھی۔ جبکہ مسیحی لکھتا ہے کہ اس کا نام اکیوس تھا۔ اس کا زمانہ حکومت سات برس رہا۔ ابن عمید لکھتا ہے کہ یہ سنہ 7 جلوس سابور ذوالاکتاف میں اسکندر اعظم کے پانچ سو بانوے برس بعد گزرا ہے۔ وہ عیسائیوں پر بے حد سختیاں کرتا تھا۔ اس نے پھر ایک بڑے گروہ کو ناحق ذبح کر ڈالا اور بعد ازاں کسی جنگ میں یہ اپنے لڑکے کے ہمراہ مارا گیا۔ ہروشیوش لکھتا ہے کہ اس کے مارے جانے کے بعد ابن کالوکا منار بان حکمران ہوا جو دو ہی چار روز بعد مارا گیا۔ ابن عمید نے اپنی کتاب میں اس کا کچھ تذکرہ نہیں کیا۔

## بقلا دیانوش کی حکومت

اس کے بعد بقلا دیانوش نے اکیس برس اور مسیحی کی روایت کے مطابق بیس برس سنہ 595اسکندری میں بادشاہت کی۔ اس کے سوا دیگر مورخین یہ کہتے ہیں کہ اس کا نام عربیطا تھا۔ وہ خدمت گزاری کے ذریعے سے قیاصرہ کی نظروں میں اس قدر عزیز تھا کہ فاریوش نے اسے اپنا مشیر اور خاص مصاحب بنالیا تھا۔ اسے مزامیر اور گانے میں بھی بہت بڑا دخل تھا۔ اس دوران فاریوش کی لڑکی اس پر عاشق ہوگئی تھی۔ جب اس کا باپ فاریوش اور بھائی جنگ میں مارے گئے تو رومیوں نے اس کے سر پر شاہی تاج رکھا۔ اس نے پھر بقلا دیانوش (عربیطا) سے اپنا نکاح کر لیا اور حکومت اس کے سپرد کر دی، اس طریقے سے وہ تمام ممالک روم پر قابض ہوگیا۔ اس وقت قسطنطش اس کا برادرزادہ ان دنوں بلاد اشیاء (ایشیاء) و بیزنطیہ میں تھا۔

## مصر والوں کا خروج

سنہ 19 جلوس عربیطا میں اہل مصر اور اسکندریہ نے خروج کیا تو عربیطا نے بزور تلوار اسے ختم کیا، اس کے بعد وہ بت پرستی کی طرف مائل ہو گیا۔ اور اس نے گرجے بند کئے جانے کا حکم دیا اور عیسائیوں پر بے حد سختیاں کیں۔ اس نے مارجرس قسیس (جو کہ اکابر ابنائے بطارقہ سے تھا) اور ملقوس کو قتل کیا۔ سنہ 10 جلوس میں پھر مار پطرس اسکندریہ کا بطریق ہوا جو دس برس بعد مارا گیا۔ اس کی جگہ اس کا شاگرد اسکندروس بطریق اسکندریہ ہوا۔ اسی کے ارشد تلامذہ سے اریوش ہے جو اس کا سخت مخالف تھا اور جسے اس کے زمانہ بطریقی میں کلیا سے نکال دیا گیا تھا۔ لیکن مار پطرس کے مرنے کے بعد اریوس اپنے خیالات سے باز آ گیا۔ جس کی وجہ سے وہ پھر کنیسہ میں داخل کر کے قسیس بنا دیا گیا تھا۔

## قسطنطین کی پیدائش

ابن عمید لکھتا ہے کہ دیقلا دیانوس کے زمانے میں قسطنطش (اس کا چچازاد بھائی) اور اس کا نائب جو بیزنطیہ اور ایشیاء میں فائز تھا۔ اس نے پھر اس کے خلاف بغاوت کی۔ اس کے بعد مسماۃ ہلانہ (جو شاہی خاندان سے تھی اور اسقف الرہا کے ہاتھ سے اصطباغ حاصل کر چکی تھی) اس نے پھر اس سے شادی کر لی جس سے قسطنطین پیدا ہوا۔ منجموں نے اس کے پیدا ہونے پر اس کی حکومت کی پیشن گوئی کی اور یہ بھی کہا کہ وہ تیرے بعد تیرے ملک و مال کا مالک ہوگا۔ دیقلا دیانوس نے یہ سن کر نہایت غصے سے قسطنطین کے قتل کا حکم دے دیا لیکن ہلانہ اس کے حکم سے آگاہ ہو کر اپنے بیٹے کو لے کر الرہا کی طرف چلی گئی۔ وہ پھر دیقلا دیانوس کے مرنے کے بعد واپس آئی جب کہ اس کا شوہر دیقلا دیانوس کی جگہ اب روم پر حکومت کر رہا تھا۔ قسطنطش نے پھر ملک و حکومت قسطنطین کے سپرد کر دی۔ جیسا کہ ہم آئندہ بیان کریں گے۔ دیقلا دیانوس نے بیس برس تک حکومت کی سنہ 616اسکندری میں وہ آخر کار انتقال کر گیا۔

## مقیمانوس کی حکمرانی

اس کے بعد اس کا لڑکا مقیمانوس حکمران ہوا، ابن بطریق مسیحی اور ابن الراہب وغیرہ لکھتے ہیں کہ مقطوس دیقلا دیانوس کا حکومت و ملک میں شریک تھا، یہ اس سے کفر و عصیان میں کہیں زیادہ بڑھا ہوا تھا۔ عیسائیوں کو ان دونوں کے ہاتھوں بہت بہت سختیاں اٹھانی پڑیں اور ایک گروہ کثیر ان کی تیغ ظلم کی نذر ہو گیا۔

### سابور کا حملہ

اس کے سنہ 1 جلوس میں اسکندروس شاگرد مار پطرس، اسکندریہ کا مشہور بطریق ہوا۔ وہ تیئیس برس تک اس عہدے پر رہا۔ مقیمانوس کے دور حکومت کے یہ خرافات اور جھوٹے قصے بیان کئے جاتے ہیں کہ سابور شاہ فارس لباس تبدیل کر کے روم گیا اور مقیمانوس کے دربار میں حاضر ہوا۔ مقیمانوس نے اسے پہچان کر قید کر لیا اور گائے کی کھال اسے پہنا کر اپنے لشکر کے ہمراہ اسے لئے ہوئے سلطنت فارس پر حملہ کرنے کے لئے روانہ

ہوا۔ راستے میں سابور موقع پا کر اس کی قید سے بھاگ کھڑا ہوا اور فارس پہنچ کر اس نے لشکر فارس جمع کر کے مقسیمانوس کو شکست دی۔ اسی طرح کی اور ناممکن روایات و حکایات ہیں جو عقل سے بعید ہیں لیکن وہ بیان کی جاتی ہیں۔ صحیح بات یہ ہے کہ سابور نے رومیوں پر چڑھائی کی اور مقسیمانوس نے پھر اس کا مقابلہ کیا جیسا کہ ہم آئندہ بیان کریں گے۔

## دیوقادبان کی حکمرانی

ہروشیوش نے منار بان قیصر بن قاریون کے بارے میں یہ لکھا ہے کہ یہ اپنے باپ کے بعد تخت نشین ہوا اور اسی وقت قتل کر دیا گیا۔ اس کے بعد وہ کہتا ہے کہ رومیوں کی حکومت پھر دیوقاربان نے اپنے ہاتھ میں لے لی جس نے قاریوس کے قاتل سے اس کے خون کا بدلہ لیا۔ اس کے بعد افریز بن قاریوس نے بغاوت کی تو دیوقاربان نے اسے متعدد اور طویل جنگوں کے بعد گرفتار کر کے مار ڈالا۔

## خروج کا خاتمہ

اس واقعے کے بعد ایک طرف سے بلاد افرنجہ (فرانس)، اندلس، افریقہ اور مصر میں خروج پھوٹ نکلا۔ دوسری جانب سے سابور ذوالاکتاف نے چڑھائی کر دی۔ دیوقاربان نے ان تمام حملوں اور بغاوتوں کو مخشمیان ہرکولیش کی جان توڑ کوشش سے رفع دفع کر دیا۔ بلاد افرنجہ کا خروج اور اندلس سے برطانیہ کی حکومت کا (جو سات برس سے قائم ہوگئی تھی) بہت تھوڑی مدت میں قلع قمع کر کے برطانیہ کو دوبارہ دیوقاربان کی اطاعت پر مجبور کر دیا۔ اس کے بعد مخشمیان نے اپنے داماد قسطنطش اور اس کے بھائی مخشمش پسران وتبنوس کو دیوقاربان کی نیابت پر مقرر کیا۔ اس کے بعد مخشمش نے افریقہ کا خروج ختم کر دیا اور اسے بدستور رومانیوں کی حکومت میں قائم رکھا۔ بعدازاں دیوقاربان قیصر نے مصر اور اسکندریہ کے باغیوں کو شکست دے کر ایک ایک کو چن چن کر مار ڈالا۔ اس کے بعد قسطنطش المانیون کی طرف گیا اور وہاں خروج کی مشتعل آگ کو بجھایا۔ اس کے بعد مخشمیان سابور، بادشاہ فارس کے مقابلہ پر گیا اور ایک طویل اور خوفناک جنگ کے بعد اس پر غالب آیا۔ اس نے فتح کے بعد اس کے شہر غورہ اور کوفہ کو ویران کر دیا اور وہاں کے رہنے والوں کو گرفتار کر کے غلام بنالیا۔

## عیسائیوں پر تشدد

اس کے بعد دیوقاربان قیصر نے اسے اہل عالش کو (جو کہ بلاد افرنجہ سے تھے) سر کرنے کے لئے بھیجا، اس نے ان کی بھی سرکوبی اور معقول گوشمالی کی۔ ان جنگوں کے ختم ہونے پر دیوقاربان نے عیسائیوں پر ہاتھ صاف کرنا شروع کیا۔ قیصر نیرون کے بعد عیسائیوں کے مصائب کا یہ دسواں حملہ تھا، دس برس تک یہ قوم انہی مصیبتوں میں گرفتار رہی۔

## دیوقاربان کا ہٹ جانا

اس کے بعد دیوقاربان اور اس کے نائب مخشمیان کو اس کے ارا کین دولت نے معزول کر کے حکومت اور سلطنت قسطنطش ابن ولتیفوس اور اس کے بھائی مخشمش کے سپرد کر دی۔ ان دونوں میں رومیوں کی سلطنت اس طرح تقسیم کی گئی کہ مخشمش (جسے غلادیش بھی کہتے ہیں) شرقی ممالک کا مالک ہوا جبکہ قسطنطش ممالک مغرب دافریقہ و بلاد اندلس وافرنجہ پر حکومت کرنے لگا۔ بعدازاں دیوقاربان اور مخشمیان معزولی کی حالت میں شام کے کسی شہر میں مر گئے۔ قسطنطش کے مرنے کے بعد اس کا لڑکا قسطنطین لاطینیوں کا حکمران ہوا۔ انتہی کلام ہروشیوش (اب ہروشیوش کا کلام ختم ہوا)

ظاہری باتوں سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ جس بادشاہ کا نام ابن عمید نے دیقلادیانوس ظاہر کیا ہے اسے ہروشیوش دیوقاربان کے نام سے یاد کرتا ہے۔ اس کے بعد پھر واقعات اور روایتیں نہایت مشتبہ اور نام بے حد مختلف ہیں۔ اس امر کو ناظرین اچھی طرح سمجھ سکتے ہیں کہ ایک اجنبی زبان کے ناموں کو دوسری زبانوں میں ترجمہ کرنا کتنا مشکل اور دشوار ہوتا ہے۔ واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

باب: ۲۱

# متنصرہ قیاصرہ کے حکمرانوں کے حالات

متنصرہ قیاصرہ کے حکمران دنیا کے عظیم الشان اور مشہور ترین بادشاہوں میں شمار کیے جاتے ہیں۔ ان کی حکومت ساحل بحر رومی پر اندلس سے رومہ، قسطنطنیہ، شام، مصر، اسکندریہ، افریقہ اور مغرب تک پھیلی ہوئی تھی۔ انہوں نے مشرق اور سوڈان میں ترک اور فارس سے مغرب میں نوبہ وغیرہ سے کئی مقابلے کیے اور انہیں شکست دی۔ پہلے یہ لوگ دین مجوسی کے پابند تھے لیکن ظہور حواریین عیسیٰ اور اشاعت دین عیسائیت کے بعد انہوں نے دین مجوسی چھوڑ کر مذہب عیسائی اختیار کر لیا۔ سب سے پہلے جس نے دین عیسائی اختیار کیا وہ قسطنطین بن قسطنطش بن دقلیتیوش اور اس کی ماں ہلانہ تھی۔

## نصرانی کا لفظ

دین مسیحی کو دین نصرانی اس وجہ سے کہتے ہیں کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام موضع ناصرہ میں رہتے تھے جبکہ وہ مصر سے اپنی ماں کے ساتھ واپس آئے تھے۔ نصران مبالغہ کے صیغوں میں سے ہے جس کے معنی یہ ہیں کہ اس دین میں تعصب نہیں ہے جس کی اعانت اور تائید اس کے متبعین نے کی ہے۔

## قیاصرہ کا نسب

یہ قیاصرہ بنوالاصفر کے نام سے بھی معروف ہیں۔ چند مورخ انہیں عیصو بن اسحاق کی طرف منسوب کرتے ہیں لیکن محققین کی اکثریت نے اس کا انکار کیا ہے۔ ابو محمد بن حزم نے اسرائیل علیہ السلام کے تذکرے میں لکھا ہے کہ اسحاق کا یعقوب کے سوا ایک اور لڑکا تھا جس کا نام عیصا تھا، اس کی اولاد جبال سراۃ یعنی سرزمین شام میں تا حجاز رہتی تھی۔ اس کا تقریباً تمام حصہ معدوم ولا پتہ ہو گیا۔ لیکن بعض کا یہ خیال ہے کہ روم ان کی اولاد سے ہیں حالانکہ یہ سراسر غلطی ہے اس غلطی کی وجہ یہ ہے کہ جہاں یہ رہتے تھے اسے ادوم کہتے ہیں، اس سے چند مورخین کو یہ خیال پیدا ہوا کہ روم اسی مقام کا ٹکڑا ہے حالانکہ معاملہ یہ نہیں ہے کیونکہ روم روملس بانی رومہ کی طرف منسوب کیا گیا ہے۔ میرے نزدیک ان بنو عیصو کا مسکن ادوم میں تھا، عرب نے اسے معرب کرتے ہوئے ذال معجمہ کو راء مہملہ سے بدل دیا اور یہیں سے غلطی واقع ہوئی۔ واللہ اعلم۔

## قسطنطین کا حملہ

ابن عمید لکھتا ہے کہ قسطنطین نے سب سے پہلے مقسیمانوس پر حملہ کیا، مقسیمانوس شکست کھا کر میدان جنگ سے رومہ کی طرف بھاگ گیا۔ پل پر دونوں لشکروں میں دوبارہ مقابلہ ہوا جس کے بعد مقسیمانوس اور اس کے لشکر کا اکثر حصہ دریا میں ڈوب کر مر گیا۔

یوں قسطنطین مظفر و منصور رومہ میں داخل ہوا اور اپنی کامیابی کا پھریرا اس کے بلند اور شاندار مینار پر اڑا دیا۔ اس سے قبل وہ بیزنطیہ میں اپنے باپ کے بعد چھبیس برس حکومت کر چکا تھا۔ اس نے پھر اہل رومہ میں عدل و انصاف سے اپنی رعایا کو خوش کیا۔ اس دوران اس کے ایک سپہ سالار نے جو نواح قسطنطنیہ کا رہنے والا تھا اور رومہ میں اس کی طرف سے عامل تھا، تاکید اور ممانعت کے باوجود بد عہدی کر کے عیسائیوں کو قتل کیا اور بت پرستی کی بنا ڈالی۔ حتیٰ کہ اس نے ماریادس بطریق کو سولی دے دی۔ قسطنطین نے یہ سن کر اسے گرفتار کرنے کے لیے ایک لشکر رومہ کی جانب روانہ کیا۔ وہ پھر گرفتار کر کے قسطنطین کے روبرو لایا گیا اور وہیں قتل کیا گیا۔

## عیسائیت قبول کرنا

اس کے بعد قسطنطین شہر نیقیہ میں اپنی حکومت کے سنہ 12 میں عیسائی ہو گیا۔ اس نے بت خانے گروا دیئے اور کنائس (گرجے) بنوائے۔ سنہ 19 جلوس میں شہر نیقیہ میں اساقفہ کا مجمع ہوا اور اریوش گرجا سے نکالا گیا۔ جیسا کہ ہم نے اس سے پہلے بیان کیا ہے۔ اس مجمع کا صدر انجمن اسکندروس بطریق اسکندریہ تھا، یہ اس مجمع کے پانچ مہینے بعد اپنی مذہبی ریاست کے پندرہویں برس مر گیا۔ ابن الراہب لکھتا ہے کہ اسکندروس بطریق سنہ 1 جلوس قسطنطین میں بطریق بائیس برس تک اسی عہدے پر رہا۔

## صلیب کا ملنا

اسی کے زمانے میں ہلانہ مادر قسطنطین ارض مقدس کی زیارت کو آئی، اس نے کنائس (گرجے) بنوائے اور صلیب کو دریافت کیا۔ مقاریوس اسقف ارض مقدس نے اس کا پتا اسے بتایا کہ یہود نے اسے فلاں زمین میں دفن کر دیا ہے اور اب اس پر وہ کوڑا اور غلاظت پھینکتے ہیں۔ ہلانہ نے یہود کے کاہنوں کو جمع کر کے صلیب کا مدفن دریافت کر کے اس مقام کو خس و خاشاک سے پاک صاف کیا اور اس مقام سے تین لکڑیاں نکالیں۔ ہلانہ نے پھر دریافت کیا کہ ان تینوں لکڑیوں میں صلیب مسیح کون سی ہے؟ اسقف نے کہا کہ جس لکڑی کے چھونے سے مردہ زندہ ہو جائے وہی اصلی صلیب ہے۔ ہلانہ نے اس کے کہنے کے مطابق تجربہ کیا اور اس کے بعد اس دن کو صلیب کے ملنے کی وجہ سے عید کا دن مقرر کیا پھر اس مقام پر کنیسہ قمامہ بنا دیا۔

## گرجے کی تعمیر

ہلانہ نے اسقف مقاریوس کو کنائس (گرجے) بنوانے کا حکم دیا، یہ واقعہ سنہ 338 میلادی مسیحی میں رونما واقع ہوا۔ اس کے بعد سنہ 21 جلوس قسطنطین میں اسکندروس بطریق کی ہلاکت ہوئی اور اس کی جگہ اس کا شاگرد اثناشیوش مقرر ہوا۔ اس کی ماں اسکندروس کے ہاتھ پر عیسائی ہوئی تھی۔ اس نے اس کی خدمت میں پرورش و تعلیم پائی تھی۔ اور وہ پھر اسی کی جگہ پر بطریق ہوا۔ اریوش کے مقلدین نے اس کی جگہ لینے کی ازحد کوشش کی لیکن ناکام رہے۔

## یہودیوں کی حالت

قسطنطین نے پھر یہودیان قدس کو عیسائی مذہب اختیار کرنے پر مجبور کیا، وہ لوگ بظاہر نصرانی ہوئے لیکن یہ پراز خنزیر (سور) نہ کھانے سے ظاہر ہو گیا۔ قسطنطین نے اس بات پر برہم ہو کر ان میں سے اکثر کو قتل کر ڈالا اور بعض ان میں سے جان کے خوف سے عیسائی ہو گئے۔ اس کے بعد قسطنطین نے شہر بیزنطیہ کو از سر نو آباد کر کے اسے اپنے نام پر قسطنطنیہ کے نام سے موسوم کیا۔ بعد ازاں اس کا ملک اس کے تینوں بیٹوں میں اس طرح تقسیم ہو گیا کہ قسطنطین اول قسطنطنیہ اور اس کے متعلقات پر حکمران ہوا جبکہ دوسرا قسطنطین بلاد شام کا اقصائے مشرق تک اور قسطوس رومہ اور اس کے نواحی علاقوں کا حکمران ہوا۔ یہ بتایا جاتا ہے کہ قسطنطین نے پچاس برس تک حکومت کی۔ وہ چھبیس برس بیزنطیہ میں مقیمانوس پر غلبے سے قبل اور چوبیس برس قبضہ روم کے بعد اور اپنی حکومت کے بارہویں برس عیسائی ہوا اور سنہ 1650 اسکندری مر گیا۔

## قسطنطین کا عیسائی ہونا

ہروشیوش لکھتا ہے کہ پہلے قسطنطین بن قسطنطش دین مجوس رکھتا تھا اور نصرانیوں پر نہایت سختی اور ظلم کرتا تھا۔ اس نے پھر بطریق رومہ کو نکال دیا تھا جو بعد مدت دوم ہو گیا۔ بعد ازاں اطباء نے اسے لڑکوں کے خون سے نہانے کو کہا چنانچہ اس علاج کے لیے متعدد لڑکے پکڑے گئے۔ اتفاقاً ان کے حال پر رحم آ گیا اور اس نے ان سب کو چھوڑ دیا، اسی شب کو اس نے خواب میں دیکھا ”بطریق رومہ کی اقتدا کرنے کی ہدایت ہوئی“

ہے۔صبح ہوتے ہی اس نے بطریق رومہ کو پھر رومہ میں عزت واحترام سے بھیج دیا اور خود عیسائی ہو گیا۔قوم کی مخالفت کے خیال سے اس نے رومہ چھوڑ کر قسطنطنیہ میں قیام کیا،اس کی مضبوط فصیلیں اور نئے قلعے بنوائے اور پھر اپنی عیسائیت کا علانیہ اظہار کر دیا۔

## رومہ والوں کا خروج

اہل رومہ نے اس کے مذہب تبدیل کر لینے سے بغاوت شروع کر دی،قسطنطین نے اپنے قوی بازوؤں سے اسے فرو کر کے انہیں مغلوب کر لیا اور پھر عیسائیت کے پھیلانے میں پوری مدد کی۔اس نے پھر فارس پر چڑھائی کی اور ان کے اکثر ممالک کو ان سے چھین لیا۔اس کے سنہ 20 جلوس میں قوط کا ایک گروہ باغیانہ طور پر اس کے ملک میں گھس آیا تو اس نے ان کی شورش کو بھی ختم کیا اور اپنے ملک سے انہیں نکال دیا۔

## قسطنطین کی موت

اس کے بعد اس نے خواب میں صلیب کو دیکھا اور کسی کہنے والے نے کہا ''یہی تیرے لئے فتحیابی کی علامت ہے۔'' صبح ہوتے ہی اس نے اپنے خواب کو اپنی ماں سے بیان کیا تو اس کی ماں ہلانہ ارض مقدس گئی،صلیب کو نکالا اور عطریات میں اسے معطر کر کے اطلسی غلاف میں لپیٹ کر اپنے ہمراہ لائی۔اس نے پھر مختلف شہروں میں گرجے بنوائے پھر ان واقعات کے بعد قسطنطین اکتیس برس حکومت کر کے مر گیا۔(ہروشیوش کا کلام ختم ہوا)

## قسطنطین صغیر کی حکومت

قسطنطین کے بعد قسطنطین صغیر بن قسطنطین حکمران ہوا،ہروشیوش اسے قسطنطش کے نام سے موسوم کرتا ہے۔ابن عمید کہتا ہے کہ اس نے چوبیس برس حکمرانی کی،اس وقت اس کا بھائی قسطوس اپنے باپ کی جانب سے رومہ میں حکومت کر رہا تھا۔جب سنہ 5 جلوس قسطنطین میں ایک لشکر رومہ پر بھیجا گیا تو اس نے رومہ کو فتح کر لیا۔اریوش اس وقت وہیں موجود تھا اور ایک گونہ اس کا مذہب پھیل چلا تھا۔اس وقت تک اس کے خیالات اہل قسطنطنیہ،انطاکیہ،مصر اور اسکندریہ والوں کے دل میں پورے طور سے اتر کر گئے تھے۔اس کے مقلدین کا ایک خاص گروہ ہو گیا تھا اور بطریق اسکندریہ اپنی جان کے خوف سے اسکندریہ چھوڑ کر بھاگ گیا۔اس کے بعد قسطنطش کے بعد قسطنطین کے خاندان سے حکومت جاتی رہی۔

## بولیانش کی حکمرانی

وہ اس طرح کہ اس کا چچازاد بھائی بولیانش (الیانش) بادشاہ ہوا۔جس نے عیسائیت چھوڑ کر پھر بت پرستی اختیار کر لی۔اس نے گرجے برباد کروا دیئے،عیسائیوں پر سختی کی اور ان کی معافیاں ضبط کر لیں۔اس نے پھر فارس پر زمانہ حکومت سابور میں چڑھائی کی۔جنگ کے دوران اس کے ایک تیر لگا اور وہ وہیں مر گیا۔ہیروشیوش لکھتا ہے کہ یہ فارس جاتے ہوئے راستہ بھول کر ایک بیابان میں پڑ گیا جہاں دشمنوں نے اسے گرفتار کر کے قتل کر ڈالا۔اس کے بعد بلیان بن قسطنطی نے ایک برس حکمرانی کی۔اس نے پھر بادشاہ فارس پر حملہ کیا لیکن جنگ کے بغیر صلح کر کے جب واپس آ رہا تھا تو راستے میں اتفاقاً مر گیا۔

## یوشانوش کی حکومت

ابن عمید نے اس کا کچھ ذکر نہیں کیا،وہ لکھتا ہے کہ بولیاس کے بعد یوشانوش نے بالاتفاق سابور کی حکومت کے سولہویں برس بادشاہت کی۔یہ بولیانوس کے لشکر کا سپہ سالار تھا،جب وہ مارا گیا تو اہل لشکر نے متفق ہو کر اس شرط پر اس کی بیعت کر لی کہ وہ عیسائی مذہب اختیار کر لے گا۔یوشانوش نے یہ شرط قبول کر لی اور پھر اپنے لشکر کا صلیبی پھریرا بنوایا۔اس نے بعد ازاں نصیبین سے (جو کہ فارس کے قبضہ میں تھا) عیسائیوں کو از آمد میں بسایا اور اپنے دارالسلطنت پہنچ کر اسا قفہ کو گرجوں کی طرف واپس کر دیا۔ان میں اثنا شیوش بطریق اسکندریہ بھی تھا جس سے اس نے

کونسل نیقیہ کے عقیدہ متفقہ کے لکھنے کی خواہش ظاہر کی، اس نے اساقفہ کو اکٹھا کر کے دوبارہ اس عقیدے کو لکھوایا اور اس کی پابندی کی ہدایت کی۔

## بلنسیان کا تخت پر بیٹھنا

ہیروشیوش نے اپنی کتاب میں اس یوشانوش کا کچھ ذکر نہیں کیا بلکہ اس کی جگہ بلنسیان بن قسنطش لکھا ہے۔ اسی کے زمانے میں قوط کے دو فرقے ہو گئے، ایک تو مذہب اریوش کا پابند تھا اور دوسرا مجمع نیقیہ کے مقرر عقیدہ متفقہ کا معتقد تھا۔ اس کے بعد داماش رومہ کا بطریق ہوا لیکن وہ پھر بعارضہ فالج مبتلا ہو کر مر گیا۔ اس کی جگہ والیش چار برس حکمران رہا، یہ مذہب اریوش کا مقلد تھا اسی وجہ سے مجمع نیقیہ کے مقلدین کو اس نے بہت ستایا، ان پر سختیاں کیں اور اکثر کو قتل کر دیا۔ اس کے بعد چند عیسائی قومیں اہل افریقہ کی مدد سے اس سے باغی ہو گئیں۔ اس نے پھر ان پر بزور تیغ فتح حاصل کی اور قرطاجنہ میں انہیں قتل کر کے قسطنطنیہ واپس آیا۔ بعد ازاں قوط اور دوسری قوموں سے جو اس سے باغی ہو گئی تھیں، ان سے لڑا اور انہی جنگوں میں مارا گیا۔ ابن عمید لکھتا ہے کہ جو قیصر مارا گیا وہ والیطیوس تھا جس نے کہ بارہ برس حکومت کی جیسا کہ ابن بطریق اور ابن الراہب سے روایت کی گئی۔ لیکن مسیحی سے روایت کی جاتی ہے کہ اس نے پندرہ برس تک بادشاہت کی اور اس کا بھائی والیاش اس کی حکومت میں شریک تھا۔

## بطریق کا واقعہ

وہ سنہ 1676 اسکندری مطابق سنہ 17 جلوس سابور کسریٰ میں بادشاہ ہوا، وہ یہ بھی لکھتا ہے کہ اسی کے زمانے میں اہل اسکندریہ نے اثناشیوش، بطریق اسکندریہ کو گرفتار کر کے قتل کرنا چاہا لیکن وہ اس سے واقف ہو کر بھاگ گیا۔ اہل اسکندریہ نے پھر اس کی جگہ لوقیوس کو بطریق بنایا جو کہ اریوش کی رائے کا مقلد تھا لیکن کونسل نیقیہ نے پانچ مہینے بعد پھر جمع ہو کر اثناشیوش کو عیسائیوں کا بطریق بنایا اور لوقیوس کو نکال باہر کیا۔ اثناشیوش کے مرنے کے بعد اس کا شاگرد بطرس دو برس تک بطریق رہا۔ جس کے زمانے میں لوقیوس کے ہوا خواہوں نے پھر سر اٹھایا اور لوقیوس کو دوبارہ بطریق بنایا۔ وہ تین برس تک اس عہدے پر رہا پھر اہل کونسل نیقیہ نے یورش کر کے لوقیوس کو معزول کر دیا اور اس کی جگہ بطرس کو مذہبی حکومت کی کرسی پر بٹھایا جو ایک برس بعد فوت ہو گیا۔ اس کے بعد دار یانوس قیصر اور اریوش کے مقلدین میں بہت ناچاقی رہی۔

## بطرس کی گرفتاری

مسیحی لکھتا ہے کہ والیطیوس اہل کونسل کے مقررہ عقیدے کا معتقد جبکہ اس کا بھائی والیش مذہب اریوش کا متبع تھا۔ اس نے اس مذہب کی تعلیم اوذکسیس، اسقف قسطنطنیہ سے پائی تھی، اس نے شاذوکسیس سے اس مذہب کی پابندی اور اظہار کا قول لیا تھا۔ چنانچہ جب وہ بادشاہ بنا تو اس نے اساقفہ کو (جو کونسل مذہب کے پابند تھے) نکال باہر کیا۔ اس کے بعد اریوش انطاکیہ سے اسکندریہ تک کے تمام گرجوں کا اسقف ہوا اور بطرس بطریق قید کر لیا گیا۔ وہ بعد ازاں قید سے بھاگ کر رومہ میں جا ٹھہرا۔ والیطیوس قیصر اور سابور کسریٰ میں اکثر جنگیں ہوئیں۔ ایک لڑائی کے دوران والیطیوس مر گیا اور اس کی جگہ والیش حاکم ہوا۔ ابن عمید بروایت ابن الراہب تحریر کرتا ہے کہ اس نے دو برس اور بوفانیوس کہتا ہے کہ تین برس حکومت کی، اس کا اصل نام دالاش تھا۔ وہ یہ بھی لکھتا ہے کہ یہ ان دو بادشاہوں کا باپ ہے جنہوں نے سلطنت چھوڑ کر رہبانیت اختیار کی تھی یعنی مکسیموس اور دوقادیوش۔ اس کے سنہ 2 جلوس میں طیماناوس برادر بطرس بطریق اسکندریہ کی طرف بھیجا گیا جو سات برس بعد وہیں فوت ہو گیا۔

## اساقفہ کی کونسل

اور سنہ 6 جلوس میں دوسری کونسل قسطنطنیہ میں منعقد ہوئی جس کا ذکر پہلے ہو چکا ہے۔ اسی کے دور حکومت میں بطریق قسطنطنیہ مر گیا اور اس کی جگہ اریوس اسقف ہوا جو چار برس بعد مر گیا۔ اس کے بعد والیش پر کسی نے عرب علاقوں سے خروج کیا اور وہ ان کے ساتھ جنگ کرتے ہوئے مارا گیا۔ اس کے بعد اغراد یانوس قیصر ہوا۔ ابن عمید لکھتا ہے کہ وہ والیش کا بھائی اور والیطوس ابن والیش اس کا شریک تھا۔ ایک برس اس کی حکومت

رہی۔ ابو فانیوس یہ لکھتا ہے کہ دو برس اور ابن بطریق کی روایت ہے کہ اس نے تین برس حکومت کی جبکہ ابن مسیحی اور ابن الراہب سے یہ روایت کی جاتی ہے کہ تاوداسیوس کبیر ان دونوں کی حکومت میں شریک تھا۔ اسکندر اعظم کے چھ سو نوے برس بعد یہ لوگ حکمران ہوئے۔ اس نے پھر تمام ان اساقفہ کو واپس بلا لیا جنہیں والیش نے جلاوطن کر دیا تھا اور انہیں پھر ان کے عہدوں پر مقرر کیا۔ بعد ازاں ایک ہی سال بعد اعزادیانوس اور ابن کا بھتیجا مر گیا۔

## تاوداسیوس کی حکومت

ابن عمید لکھتا ہے کہ ان دونوں کے بعد تاوداسیوس حکمران ہوا۔ اس کی حکومت سترہ برس تک رہی۔ بالاتفاق وہ اسکندر کے چھ سو نوے برس بعد سنہ 31 جلوس سابور کسریٰ میں بادشاہ ہوا۔ اس کے سنہ 6 جلوس میں اثناشیوش، بطریق اسکندریہ مر گیا اور اس کی جگہ اس کا کاتب تاوفیلا مقرر ہوا۔ قسطنطنیہ کا بطریق یوحنا تم الذہب اور قبرش کا اسقف بوفانیوس تھا، یہ پہلے یہودی تھا لیکن اس کے بعد نصرانی ہو گیا۔ تاوداسیوس کے دو لڑکے ارقادیوس اور برباریوس کے نام سے تھے، سنہ 15 جلوس میں وہ ساتوں جوان ظاہر ہوئے جو اہل کہف کے نام سے مشہور ہیں اور زمانہ دقیانوس میں شہر چھوڑ کر چلے گئے تھے۔ یہ لوگ تین سو نوے برس تک سفر کی حالت میں پڑے رہے جیسا کہ قرآن شریف میں اس واقعے کا ذکر آ گیا ہے۔ ان کے ساتھ ایک تانبے کا صندوق اور ایک صحیفہ پایا گیا جس میں ان کا قصہ لکھا ہوا تھا۔ جب تاوداسیوس قیصر کو ان کی خبر ہوئی تو اس نے تلاش کرایا۔ چنانچہ جستجو کے بعد وہ لوگ مردہ پائے گئے۔ تاوداسیوس نے پھر اس مقام پر ایک کنیسہ (گرجا) بنوایا اور اس دن کو ان کے ظاہر ہونے کی خوشی میں عید کا دن مقرر کیا۔ مسیحی لکھتا ہے کہ اریوش کے مقلدین کنائس (گرجوں) میں چالیس برس سے حکومت کر رہے تھے، اس نے پھر ان سب کو گرجوں سے نکلوا دیا اور اپنے لشکریوں میں سے بھی انہیں الگ کر دیا جو اس کے مذہب کے پابند تھے۔ کونسل نیقیہ کے دو سو پچاس برس بعد قسطنطنیہ میں دوسرا جلسہ منعقد ہوا جس میں یہ طے پایا کہ جلسہ اولیٰ کا مقررہ عقیدہ بہت صحیح اور درست ہے۔ اس میں سے نہ کچھ کم کیا جائے اور نہ اس میں کوئی کچھ اضافہ کیا جائے۔ اس کی حکومت کے پندرہویں برس سابور بن سابور، شاہ فارس مر گیا اور اس کی جگہ بہرام حکمران بنا۔ اس کے بعد سترہ برس حکومت کر کے تاوداسیوس بھی مر گیا۔

## ولیطانش کی حکمرانی

ہیروشیوش والیش کا ذکر کرنے کے بعد تحریر کرتا ہے کہ اس کے بعد ولیطانش ابن فلنسیان برادر والیش چھ برس حکمران رہا۔ یہ ملوک قیاصرہ کے چالیسویں عدد کو پورا کرتا ہے۔ اس وقت طودوشیش بن انطونس بن لوخیان مشرقی ممالک میں اس کا گورنر تھا اور اپنی حکومت کو فتوحات کے ذریعے زیادہ سے زیادہ وسیع کرنے میں مشغول تھا۔ اسی دوران اہل رومہ نے یورش کر کے اپنے سپہ سالار کو مار ڈالا اور ولیطانش کو حکمرانی سے معزول کر کے طودوشیش کو مشرق سے لا کر اپنا بادشاہ بنا لیا۔ طودوشیش نے تخت حکومت پر بیٹھتے ہی باغیوں اور مفسدوں کو سزائیں دیں یوں اس کی حکومت مضبوط ہو گئی۔ وہ پھر نہایت استقلال سے چودہ برس حکمرانی کر کے مر گیا۔ اس کے بعد اس کا لڑکا ارکاویکش حکمران ہوا۔

ہیروشیوش کے کلام سے ظاہر ہوتا ہے کہ طودوشیش ہی تاوداسیوس ہے جس کا تذکرہ ابن عمید نے بھی کیا ہے کیونکہ یہ دونوں اس امر پر متفق ہیں کہ اس کا لڑکا ارکاویکش ہے۔ اس کے علاوہ یہ دونوں مورخ ان کی مدت حکومت میں بھی اتفاق کرتے ہیں، عجب نہیں کہ ولیطانش، جس کا ذکر ہیروشیوش نے کیا ہے، اعزادیانوس ہی ہو جس کا تذکرہ ابن عمید نے کیا ہے۔ واللہ اعلم۔

## ارکاویکش کی حکومت

ابن عمید لکھتا ہے کہ ارکاویکش (ارکادیوس) ابن تاوداسیوس اکبر نے بالاتفاق مورخین تیرہ برس حکومت کی۔ وہ سنہ 3 جلوس بہرام بن سابور میں تخت نشین ہوا۔ یہ قسطنطنیہ میں رہتا تھا جبکہ اس کا بھائی انوریشا (اونوریوش) رومہ کا بادشاہ تھا۔ بعد ازاں اس کی صلب سے ایک لڑکا ہوا جس کا

نام اس نے اپنے باپ کے نام پر طودوشیش رکھا۔ جب وہ بڑا ہوا تو اس نے اپنے استاد اریانوس کو طودوشیش کی تعلیم کے لیے طلب کیا۔ اس دوران اریانوس بھاگ کر مصر جا پہنچا اور ترک دنیا کر کے راہب ہو گیا۔ اس کے بعد ارکادیکش نے مال وزر کا لالچ دے کر اسے بلانا چاہا، لیکن وہ نہیں آیا۔ وہ بھر جبل مقطم کے ایک قریہ طرا میں تین برس بعد مر گیا۔ ارکادیکش نے اس کی قبر پر ایک کنیسہ اس کی یادگار میں بنوا دیا جو دیر القصیر کے نام سے مشہور ہے۔ اسی کے دور حکومت میں ابو فانیوس قبرص سے واپس ہوتے ہوئے دریا میں ڈوب کر ہلاک ہو گیا اور یوحنا فم الذہب بطریق قسطنطنیہ کا انتقال ہو گیا۔ اس کے سنہ 9 جلوس میں بہرام ابن سابور بھی مر گیا اور اس کی جگہ یزدجرد فارس کا نیا حکمران بنا۔

## قوطوں کا حملہ

اس کے علاوہ ارکادیکش بھی ہلاک ہوا۔ جس کی جگہ طودوشیش اصغر بن ارکادیکش تیرہ برس تک بادشاہ رہا۔ اس کے دور میں لاطینیوں کا ملک تقسیم کر دیا گیا۔ اس سلسلے میں اطراف و جوانب کے افسروں نے مخالفت کی اور افریقہ میں بہت بڑا فتنہ و فساد برپا ہوا جو قومس، اس کے بھائی نے ختم کیا۔ اس کے بعد وہ افریقہ سے قبرص چلا آیا اور رہبانیت اختیار کر لی۔ بعد ازاں قوط نے رومہ پر حملہ کیا، انوریش ان سے شکست کھا کر رومہ چھوڑ کر چلا گیا۔ یوں قوط نے بزور تیغ رومہ فتح کر لیا اور وہاں کے مال و اسباب کو لوٹ لیا۔ وہ گرجوں کا مال و اسباب اٹھا لے گئے۔ بعد ازاں جب ارکادیکش قیصر مر گیا تو انوریش نے اس کی جگہ پانچ برس تک بادشاہت کی اور قوط کو رومہ سے نکال باہر کیا۔ بعض کہتے ہیں کہ جب یہ مر گیا تو طودوشیش بن ارکادیکش بادشاہ ہوا۔

ابن عمید نے اپنی کتاب میں انوریش کا کچھ تذکرہ نہیں کیا بلکہ اس کا بیان یہ ہے کہ ارکادیکش کے بعد اس کا لڑکا طودوشیش اصغر بادشاہ ہوا، اس کی بیالیس برس تک حکومت رہی، یہ بالاتفاق یزدجرد کی حکومت کے پانچویں برس بادشاہ ہوا اور اس سے اور اہل فارس سے اکثر جنگیں ہوتی رہیں۔

## نسطوریش کا ہٹ جانا

اس کے سنہ 7 جلوس میں تاوفیلا، بطریق اسکندریہ کا انتقال ہوا۔ اس کی جگہ اس کا بھتیجا کیرلوش کنیسہ اسکندریہ کا بطریق بنا۔ پھر 17 جلوس میں نسطوریش قسطنطنیہ کا بطریق مقرر ہوا جو چار برس تک اس عہدے پر فائز رہا۔ لوگوں میں اس کے عقائد بہت مشہور ہوئے اور پھیل گئے۔ رفتہ رفتہ اس کی خبر کیرلوش بطریق اسکندریہ کو پہنچی اس نے عقائد نسطوریش بطریق رومہ و انطاکیہ اور ارض مقدس سے مشورہ کر کے شہر افسس میں دوبارہ دو سو اسا قفہ کو ایک کونسل میں جمع کیا۔ بالاتفاق تمام عہدہ داران گرجا نے نسطوریش کے کفر کا فتویٰ لکھا جس کے بعد اسے گرجا سے باہر کیا گیا۔ نسطوریش قسطنطنیہ سے نکل کر اخمیم (صعید مصر) میں آ کر مقیم ہوا اور سات برس تک وہیں ٹھہرا رہا۔ رفتہ رفتہ جزیرہ اور موصل میں تا عراق اور فارس میں مشرقی بلاد تک اسی کا مذہب پھیل گیا۔ طودوشیش نے پھر قسطنطنیہ کے گرجا میں نسطوریش کے بعد مقیموس کو مقرر کیا جو چار برس تک اس عہدے پر رہا۔

## بہرام کی چڑھائی

سنہ 14 جلوس طودوشیش اصغر میں کیرلوش بطریق اسکندریہ مر گیا اور اس کی جگہ دیسقرس مقرر کیا گیا۔ بعد ازاں سنہ 16 جلوس میں یزدجرد مر گیا اور اس کی جگہ بہرام جور فارس کا بادشاہ بنا۔ اس کی اور خاقان بادشاہ ترک کی آپس میں کئی جنگیں ہوئیں پھر بہرام جور ان جنگوں سے فارغ ہو کر روم پر حملہ آور ہوا تو طودوشیش نے اسے شکست دی۔ اس کے بعد اس کا لڑکا یزدجرد حکمران ہوا۔ ہیروشیوش لکھتا ہے کہ زمانہ طودوشیش میں قوط نے رومہ پر تسلط حاصل کر لیا تھا، اسی زمانے میں ان کا حکمران بطریق مر گیا جیسا کہ ہم آئندہ بیان کریں گے۔ پھر تھوڑے دنوں بعد قوط اور رومہ کی جگہ اندلس دے کر ان سے مصالحت کر لی۔

## مرقیان کی حکمرانی

ابن عمید لکھتا ہے کہ طودوشیش کے بعد مرقیان قیصر تخت حکومت پر بیٹھا، اس نے باتفاق مورخین چھ برس حکمرانی کی۔ اس دوران طودوشیش کی بہن سے اس کا نکاح ہوا۔ مورخ ہیروشیوش اس قیصر کا نام مرکیان ابن ملیکہ بتلاتا ہے اور لکھتا ہے کہ اس کے دور حکومت میں چوتھی کونسل مقدونیہ میں ہوئی۔

## چوتھی کونسل کا انعقاد

اس کا ذکر اس سے پیشتر ہو چکا ہے کہ یہ کونسل دیسقرس، بطریق اسکندریہ کی وجہ سے منعقد ہوئی تھی۔ اس نے عقیدہ مقررہ جلسہ اولیٰ میں بدعات نکالی تھیں جس کے بعد گرجے کے تمام عہدے داروں نے متفق ہو کر دیسقرس کو گرجا سے نکال دیا اور اس کی جگہ برطارس کو مقرر کیا۔ اسی وقت سے عیسائیوں کے مذہباً تین گروہ ہو گئے، ایک ملکیہ ہے جو کہ عقیدہ مقرر کونسل کے پابند ہیں جسے مرکیان قیصر نے باجتماع عہدہ داران گرجا مقرر کیا تھا اور یہ حکم بھی دیا تھا کہ خلقدونی کی کونسل کے مقررہ عقیدے کی پابندی کی جائے۔ دوسرا فرقہ یعقوبیہ ہے جو مذہب دیسقرس کا پابند ہے۔ یعقوبیہ کی وجہ تسمیہ ہم پہلے ہی بیان کر چکے ہیں۔ تیسرا فرقہ نسطوریہ ہے یہ مذہب مشرق میں زیادہ ہے کیونکہ نسطوریش کے جلاوطنی کے زمانے میں یہ فرقہ بہت پھیلا۔ اسی مرکیان کے زمانے میں سب سے پہلے نصرانیوں میں سے شمعون صومعہ انطاکیہ میں رہبان ہوا اور یزدجرد کسریٰ مر گیا۔ بعد ازاں خود بھی چھ برس حکومت کر کے ہلاک ہوا، اس کے بعد لاون کبیر تخت نشین ہوا۔ ابن عمید کی روایت کے مطابق سنہ 1770 اسکندری میں اس نے سولہ برس بادشاہت کی۔

## برطارس کا خاتمہ

ہیروشیوش اس مدت سے اتفاق کرتا ہے کہ یہ مذہب ملکیہ کا پابند تھا۔ جب اہل اسکندریہ نے مرکیان کے مرنے کی خبر پائی تو انہوں نے برطارس بطریق پر حملہ کر کے اس کی تولیت کے چھٹے برس اسے قتل کر دیا اور اس کی جگہ طیماناؤس کو مقرر کیا جو کہ یعقوبی مذہب رکھتا تھا۔ بعد ازاں برس بعد قسطنطنیہ سے ایک سپہ سالار آیا جس نے اسے نکال کر سورس کو بطریق مقرر کیا جو کہ ملکیہ مذہب کا پابند تھا۔

## لاون کی حکمرانی

نو برسوں کے بعد لاون کے حکم پر قیصر سورس معزول کیا گیا اور طیماناؤس بحال ہوا۔ اس کے سنہ 12 جلوس میں فارس کے بادشاہ نے شہر آمد پر حملہ کیا اور اسے ایک مدت تک محاصرے میں رکھا۔ اسی کے دور میں شمعون رہبان کا انتقال ہوا پھر لاون قیصر سولہ برس حکومت کر کے مر گیا۔ ابن عمید لکھتا ہے کہ اس کے بعد لاون صغیر تخت حکومت پر بیٹھا جو کہ زینون بادشاہ کا باپ ہے۔ ابن بطریق لکھتا ہے کہ یہ ابن سینون ہے بہر حال یعقوبی تھا اور اس نے ایک برس تک بادشاہت کی۔

## زینون کی تخت نشینی

ہیروشیوش نے اس کا کچھ ذکر نہیں کیا البتہ زینون کا تذکرہ کیا ہے جو اس کے بعد بادشاہ ہوا، اس کے علاوہ اس نے اس کا نام سینن کے ساتھ تحریر کیا ہے اور یہ لکھا ہے کہ اس نے سترہ برس بادشاہی کی۔ وہ یعقوبی مذہب کا پابند تھا۔ بعد ازاں اس کے لڑکے اور ایک شخص نے جو اس کے گرجا داروں میں سے تھا، بغاوت کر دی۔ بیس مہینے تک جنگ ہوتی رہی۔ انجام کار وہ دونوں اپنے ساتھیوں کے ہمراہ مارے گئے۔ اسی وقت الکزر قسطنطنیہ کتب مذہبی کو ردو بدل کر کے اپنے عقائد فاسدہ کو ظاہر کر رہا تھا اس وجہ سے زینون قیصر نے بطریق کو اس کے حال سے آگاہ کر کے تمام گرجوں کے عہدے داروں کو اکٹھا کر کے بطریق قسطنطنیہ کو گرجا سے نکلوا دیا۔ سنہ 7 جلوس میں طیماناؤس، بطریق اسکندریہ نے انتقال کیا اور اس

جگہ بطرس بطریق مقرر ہوا جو آٹھ برس بعد مر گیا۔ اس کے بعد اثناشیوش اسکندریہ کا بطریق ہوا، سات برس بعد یہ بھی مر گیا اور زینون بھی اپنی حکومت کے سترہویں برس اس دنیا سے رخصت ہو گیا۔

## نشطاس کی حکومت

اس کے بعد نشطاس ستائیس برس حکمران رہا، یہ سنہ 803 اسکندری میں تھا اور یعقوبی مذہب کا پابند تھا۔ اسی نے حماۃ کی دو برس میں فصیل تیار کروائی اور وہیں سکونت اختیار کی۔ اپنی حکومت کے تیسرے برس اس نے پھر مقتل دارا میں ایک شہر آباد کئے جانے کا حکم دیا۔ اس کے بعد اس کی کسریٰ والوں سے جنگیں شروع ہو گئیں۔ جلد ہی لشکر فارس اسکندریہ پر آ پہنچا اور اس کے اطراف اور جوانب کے باغات اور قلعوں کو ویران کر دیا۔ ایک عالم اس جنگ میں مارا گیا۔ اس کے سنہ 6 جلوس میں اثناشیوش، بطریق اسکندریہ کا انتقال ہوا اور اس کی جگہ یوحنا یعقوبی کو بطریق مقرر کیا گیا۔ وہ نو برس تک اپنے عہدے پر رہا، اس کے مرنے کے بعد یوحنا ثانی بطریق ہوا جو گیارہ برس بعد مرا۔ اس جگہ ویسقرس جدید ڈھائی برس بطریق رہ کر فوت ہوا۔ اسی کے دور حکومت میں ساریوش انطاکیہ کا بطریق مقرر ہوا۔ یہ دونوں ویسقرس کے عقائد کے پابند تھے۔ سعید بن بطریق یہ لکھتا ہے کہ ایلیا، بطریق ارض مقدس نے نشطاش قیصر کو مذہب ملکیہ کی طرف رجوع کرنے کے لئے اور اس پر اس مذہب کی حقانیت ظاہر کرنے کے لئے اپنے رہبانوں کو روانہ کیا تھا۔ نشطاش قیصر ان کی گفتگو سن کر ان کے مذہب کی طرف مائل ہو چلا۔ لہٰذا اس نے بحسین عقیدہ تحائف اور نذرانات کے لئے مال و اسباب روانہ کیا۔ اتفاق سے ایک شخص اسی زمانے میں قسطنطنیہ میں دیسقرس کے مذہب کا پابند اور عالم تھا، وہ پھر نشطاش قیصر سے ان واقعات کے بعد ملا اور اس نے اپنے مذہب کی طرف اسے کھینچ لیا۔ یوں نشطاش قیصر نے پھر اس مذہب کے اختیار کرنے کا عام حکم دے دیا۔

## بطریق کا معزول ہونا

جب بطریق رومہ کو اس بات کی خبر معلوم ہوئی تو اس نے نشطاش قیصر کو لعنت ملامت کی، جس پر قیصر نے برہم ہو کر اسے نکال دیا اور اس کی جگہ انطاکیہ کا گرجا سولوس کے سپرد کر دیا۔ جب ایلیا بطریق ارض مقدس نے یہ ماجرا سنا تو اس نے رہبانوں اور اطراف و جوانب کے رؤساء کو جمع کر کے سولوس کی تکفیر کا فتویٰ لکھوالیا۔ اگرچہ نشطاش قیصر نے یہ رنگ دیکھ کر سولوس کو نکال دیا۔ لیکن پھر بھی تمام بطارقہ اور اساقفہ نے جمع ہو کر اسے بھی ٹھہرایا۔ جس سے اگرچہ کسی قسم کا فائدہ نہ ہوا۔ وہ ستائیس برس حکومت کر کے مر گیا۔

## یطیانش کی حکومت

اس کی جگہ یطیانش سنہ 830 اسکندری میں بادشاہ بنا۔ نو برس تک اس کی حکومت رہی۔ اس کی حکومت کے تیسرے برس شاہ فارس نے روم کے علاقوں پر حملہ کیا، رومیوں اور اہل فارس میں خوب جنگیں ہوئیں پھر اس کے آخری زمانے میں یعنی سنہ 8 جلوس میں شاہ فارس نے اہل روم پر دوبارہ فوج کشی کی، اس جنگ میں منذر بادشاہ عرب بھی بادشاہ فارس کے ہمراہ تھا۔ شاہ فارس الرہا تک بڑھ آیا اور رومی مغلوب ہوئے۔ اسی کے دوران فریقین کا ایک گروہ فرات میں ڈوب مرا۔ قیصر کے مرنے کے بعد اہل فارس اور روم میں صلح ہو گئی۔

اسی قیصر کے نویں سال حکومت میں بربروں نے رومہ پر حملہ کر کے اسے اپنا باجگذار بنایا۔ ابن بطریق لکھتا ہے کہ یہ قیصر ملکیہ مذہب کا پابند تھا۔ اس نے پھر تمام ان لوگوں کو واپس بلالیا جنہیں نشطاش قیصر نے جلاوطن کر دیا تھا۔

## انطاکیہ کا بطریق

ابن الراہب لکھتا ہے کہ وہ مذہب مقررہ مجمع خلقدونیہ کا پابند تھا، اس نے شاویرش، بطریق انطاکیہ کے مشورے سے اساقفہ مشرق کو جمع کر

کے لوگوں کو مذہب مقررہ مجمع خلقدونیہ کا پابند کرنا چاہا تھا لیکن انہوں نے جب انکار کیا تو بطریق انطاکیہ کو گرفتار کر لیا گیا۔ اس نے پھر دو برس بعد آزاد کر دیا۔ بطریق انطاکیہ پھر قید سے رہا ہو کر مصر چلا گیا، اس کے بعد ابولیناریوس اسکندریہ کا بطریق آیا جس نے پاس کونسل خلقدونیہ کے مقررہ عقائد کی کتاب کی تھی۔ لوگوں نے اس سے ان ہی عقائد کی تعلیم حاصل کی اور اسی کی تقلید کی۔

## یشطیناش کی حکومت

جب یشطیناش اپنی حکومت کے نویں برس مر گیا تو اس کی جگہ یشطیناش قیصر سنہ 840 اسکندری میں تخت نشین ہوا۔ یہ مذہب ملکیہ کا پابند اور یشطیناش کے چچا کا بیٹا تھا جو کہ اس سے پہلے بادشاہ بنا تھا۔ اس نے چالیس برس تک حکمرانی کی۔ اگرچہ ابو فانیوس لکھتا ہے کہ اس نے تینتیس برس حکومت کی۔

## کسریٰ کا حملہ

اس کے سنہ 7 جلوس میں کسریٰ نے بلاد روم پر زبردست حملہ کیا اور ایلیا کو جلا دیا۔ وہ صلیب کو جو وہاں تھی، اٹھا لے گیا۔ سنہ 11 جلوس میں بنو سامریہ نے خروج کیا۔ اس نے ان کے شہروں کو اجاڑ دیا۔ بعد ازاں سنہ 16 جلوس میں حارث بن جبلہ امیر غسان وعرب نے بریہ شام میں قیصر کی جانب سے صف آرائی کی اور فارس کی فوج کو شکست دے کر قیدیون کو چھڑا لیا۔ اس کے بعد روم اور فارس میں مصالحت ہو گئی۔

## کرسمس کا دن

اسی کے دور حکومت میں عید میلاد چھ دسمبر کے بجائے چوبیس دسمبر میں مقرر کی گئی۔ مسیحی لکھتا ہے کہ یشطیناش نے لوگوں میں مذہب ملکیہ کے پھیلانے کا ارادہ کیا تھا لیکن طیماناؤس بطریق اسکندریہ نے یعقوبی ہونے کی وجہ سے مخالفت کی اور یشطیناش نے قتل کرنے کے ارادے سے اسے گرفتار کر لیا لیکن پھر کچھ سوچ سمجھ کر چھوڑ دیا۔ بطریق اسکندریہ رہائی کے بعد مصر چلا گیا تو یشطیناش نے اس کی جگہ بولس کو مقرر کیا جو مذہب ملکیہ کا مقلد تھا لیکن اسے یعقوبی مذہب والوں نے نہیں مانا۔ تاہم وہ دو برس تک اس عہدے پر رہا۔

## بولیناریوس کا خاتمہ

سعید ابن بطریق لکھتا ہے کہ اس کے بعد قیصر نے بولیناریوس، سپہ سالار کو بطریق اسکندریہ مقرر کر کے روانہ کیا۔ بولیناریوس فوجی لباس پہنے ہوئے کنیسہ میں داخل ہوا پھر اسے اتار کر مذہبی لباس زیب تن کیا۔ اس نے لوگوں کو جبریہ طور پر مذہب ملکیہ کی ہدایت کی، جس نے کچھ بھی مخالفت کی اسے تہ تیغ کیا۔

## سامرہ کا خروج

اسی یشطیناش کے دور حکومت میں سامرہ نے فلسطین میں خروج کیا۔ بے حد عیسائیوں کو قتل کیا اور ان کے گرجاؤں کو منہدم کر دیا۔ قیصر نے سن کر ان کی سرکوبی کے لئے لشکر روانہ کیا جس نے سامرہ کے سر پر پہنچ کر ان کی معقول گوشمالی کی اور گرجاؤں کو از سر نو جیسا کہ اس سے پیشتر تھے بنا دیا۔ اس وقت بیت اللحم کا گرجا پہلے چھوٹا تھا، اسی زمانے میں اسی قیصر کے حکم سے وسیع کیا جیسا کہ اب موجود ہے۔

## پانچویں کونسل کا انعقاد

مذہبی عیسائیوں کا پانچواں جلسہ خلقدونیہ کے ایک سو تریسٹھ برس بعد سنہ 29 جلوس قیصری میں منعقد ہوا۔ جیسا کہ بیان کیا گیا ہے کہ ابولیناریوس سپہ سالار اور بطریق اسکندریہ سترہ برس مذہبی ولایت کر کے اسی کے زمانہ میں مر گیا، وہی اس جلسہ کا صدر انجمن اور بانی تھا۔ جلسے میں

اس کی جگہ یوحنا مقرر کیا گیا، یہ بھی مذہب ملکیہ کا مقلد تھا، تین برس بعد یہ بھی مر گیا۔ اس کے بعد مذہب یعقوبیہ کا اسکندریہ کے گرجا میں دور دورہ ہو گیا۔

## طودوشیوش کا بیان

اسکندریہ میں ان دنوں اکثر قبطی رہتے تھے جنہوں نے اپنی طرف سے طودوشیوش کو بطریق مقرر کیا جو بتیس برس تک اسکندریہ کے گرجا میں مقیم رہا۔ ملکیہ والوں نے پھر واقیانوس کو بطریق بنا کر چھ مہینے طودوشیوش کو گرجا سے نکال دیا۔ یشطیناش قیصر نے پھر طودوشیوش کے بحال کرنے کا حکم صادر کیا اور یہ بھی لکھا کہ واقیانوس ملکیہ کا بطریق شامشہ میں رہے، اسکندریہ والوں نے قیصر کے اس حکم کی تعمیل کی۔ قیصر نے پھر طودوشیوش کو لکھا کہ یا تو اجماع مجمع خلقدونیہ کا مقلد رہے یا عہدہ بطریق سے کنارہ کش ہو جائے۔ طودوشیوش نے پچھلی شق کو اختیار کر لیا جس کے بعد قیصر کے حکم سے اس کی جگہ بولس مقرر کیا گیا۔ اہل اسکندریہ نے اسے منظور نہیں کیا اور نہ وہ احکام جو یہ لایا تھا انہیں قبول کیا۔ اس کے بعد وہ مر گیا اور پھر قبط کے گرجے بند کر دیئے گئے۔ ان لوگوں نے پھر اہل مذاہب ملکیہ سے بہت ایذائیں پائیں۔ طودوشیوش کا یشطیناش قیصر کی حکومت کے سینتیسویں برس انتقال ہوا۔ اس کی جگہ اسکندریہ میں پطرس بطریق مقرر ہوا لیکن دو برس بعد یہ بھی فوت ہو گیا۔

## یوشطونش کی حکومت

ابن عمید لکھتا ہے کہ کسریٰ انوشیروان نے اسی کے دور حکومت میں بلاد روم پر حملہ کر کے انطاکیہ لے لیا تھا۔ اس کے بعد یشطینانش قیصر مر گیا اس کے بعد یوشطونش چھتیسویں سال جلوس انوشیرواں مطابق سنہ 1880 اسکندری میں تخت قیصری پر بیٹھا۔ اس کی حکومت تیرہ برس تک رہی۔ اس کی حکومت کے دوسرے سال پطرس بطریق اسکندریہ مر گیا اور اس کی جگہ داسیانو مقرر کیا گیا۔ وہ چھبیس برس تک اس عہدے پر رہا اس کے 12 جلوس میں لشکر ویلم سیف بن ذویزن کی ماتحتی میں روانہ کرنے کے بعد کسریٰ انوشیروان مر گیا۔ اس کے بعد لشکر ویلم نے یمن کو ملوک حبشہ سے لے لیا اور اسی وقت سے یمن میں سلاطین اکاسرہ کی حکمرانی کا پرچم اڑنے لگا۔

## طباریش کی تخت نشینی

تیرہ برس بعد یوشطونش قیصر بھی مر گیا جس کے بعد طباریش قیصر ہوا۔ یہ ہرمز بن انوشیروان کی حکومت کا تیسرا سال اور سنہ 1892 اسکندری تھا، اس کی حکومت تین برس رہی۔ اسی کے دور میں روم اور فارس کی صلح کا خاتمہ ہوا اور لڑائیوں کا دوبارہ دروازہ کھلا۔ فارس کا لشکر خابور تک بڑھ آیا۔ لیکن موریق (بطریق روم) نے نکل کر لشکر فارس کو پسپا کیا اور اسی دوران طباریش قیصر بھی آ پہنچا جس کی وجہ سے فارس کو شکست فاش ہوئی اور لشکر فارس کے تقریباً چار ہزار کے قریب فوجی قید کر لیے گئے جو لڑائی ختم ہونے کے بعد جزیرہ قبرص بھیج دیئے گئے۔ اس کے بعد بہرام مرزبان ہرمز کسریٰ کا باغی ہو گیا اور اس نے اسے ملک سے نکال دیا۔

## ہرمز کی آمد

ہرمز کسریٰ پھر طباریش قیصر کے پاس چلا آیا اور اس نے اس کی چار ہزار لشکر سے مدد کی۔ ہرمز کسریٰ نے لشکر روم کی مدد سے مدائن اور واسط کے درمیان بہرام کا مقابلہ کیا اور اسے شکست دے کر دوبارہ تخت نشین ہو گیا۔ اس نے پھر طباریش قیصر کی خدمت میں بے شمار مال و اسباب اور اس سے بدرجہا زیادہ روانہ کیے جو کہ قیصر نے اسے دیئے تھے۔ اس کے علاوہ اس نے تمام وہ چیزیں اور علاقے جو کہ اس سے پہلے فارس والوں سے چھین لیے تھے، واپس کر دیئے۔ طباریش قیصر کے کہنے سے مدائن اور واسط میں اس نے دو کلیسا بھی بنوا دیں اس کے بعد طباریش قیصر مر گیا۔

## موریکش کی حکومت

اس کی وفات کے بعد موریکش قیصر ہرمز کی حکومت کے چھٹے برس سنہ 895 اسکندری میں تخت نشین ہوا، اس نے باتفاق رائے مورخین بیس برس حکمرانی کی، وہ نیک سیرت اور عادل بادشاہ تھا۔

اس کے سنہ 11 جلوس میں کسی یہودی نے انطاکیہ میں مسیح کی تصویر کے ساتھ بے ادبی کی تھی جس کی پاداش میں اکثر یہودی قتل کر ڈالے گئے جبکہ باقی جلاوطن کر دیئے گئے۔ اسی کا دور حکومت تھا کہ ہرمز کسریٰ کو بہرام نے جو اس کے قرابت مندوں میں سے تھا، تخت سے اتار دیا اور خود تخت پر بیٹھ کر حکمرانی کرنے لگا تھا۔

## پرویز اور موریکش

بعد ازاں ہرمز کے بیٹے پرویز نے موریکش قیصر کے دربار میں استغاثہ پیش کیا اور موریکش قیصر نے اس کی امداد کی اور بہرام کو قتل کر کے ملک و تخت پرویز کو دے دیا۔ پرویز نے بھی اپنے باپ کی طرح تخت نشین ہونے کے بعد قیصر کی خدمت میں تحائف اور بیش بہا اسباب روانہ کئے۔ اس کے بعد پرویز نے موریکش قیصر کی لڑکی مریم سے خطبہ (منگنی) کی۔ موریکش نے بھی خوشی سے اپنی لڑکی کا عقد پرویز سے کر دیا اور طرح طرح کی قیمتی چیزیں اور بیش بہا اسباب جہیز میں دیا۔

## موریکش کا خاتمہ

کچھ دنوں بعد کسی غلام نے موریکش کو بطریق قوقا کی ساز باز سے بحالت غفلت مار ڈالا اور خود تخت پر بیٹھ کر حکومت کرنے لگا، یہ واقعہ سنہ 914 اسکندری مطابق سنہ 15 جلوس پرویز میں واقع ہوا۔ اس غلام نے آٹھ برس تک اہل رومہ پر حکمرانی کی اور موریکش کی اولاد کو چن چن کر قتل کیا۔ اتفاق سے ایک لڑکا ان میں سے بچ کر طور سینا پر چلا گیا اور راہبانہ زندگی گزار کر اپنی عمر کے بقیہ ایام پورے کئے۔

## پرویز کی چڑھائی

لیکن اس واقعے کی اطلاع جب پرویز بادشاہ فارس کو ملی تو اس نے اپنے خسر کا بدلہ لینے کے لئے لشکر جمع کیا اور اپنے لشکر کا ایک حصہ ایک سپہ سالار کی ماتحتی میں بیت المقدس کی طرف روانہ کیا اور اس سے یہودیوں کو قتل کرنے اور ان کے علاقوں کے ویران کرنے کا عہد لیا۔ دوسرا سپہ سالار مصر و اسکندریہ کی جانب روانہ کیا گیا۔ اس کے بعد تیسرے لشکر کا حصہ اپنے ہمراہ لے کر پرویز خود قسطنطنیہ کی طرف بڑھا۔

## گرجاؤں کی تباہی

اس کے پہلے حصے کے سپہ سالار نے جو شام کی طرف گیا تھا، اس عہد کے برعکس شام پہنچ کر جس وقت یہودی طبریہ و جلیل و ناصرہ و صور اس کے پاس جمع ہو گئے، عیسائیوں پر ہاتھ صاف کرنا شروع کر دیا۔ اس نے ان کے کنائس (گرجے) منہدم کرا دیئے، ان کا مال و اسباب لوٹ لیا گیا حتیٰ کہ وہ صلیب اٹھا کر لے گئے۔ عیسائی قیدیوں میں ذخر یا بطریق بھی تھا جسے صلیب کے ساتھ مریم بنت موریکش زوجہ پرویز نے اپنے شوہر سے مانگ لیا۔ بہر حال شام جس وقت رومیوں سے خالی ہو گیا تو اہل فارس قسطنطنیہ پر چڑھائی کرنے کی تیاری کرنے لگے۔

## پرویز کی آمد

اس کے بعد یہودیان قدس و خلیل و طبریہ و دمشق و قبرص بیس ہزار کے قریب جمع ہو کر صور پر قبضہ کرنے کے لئے بڑھے، صور میں اس وقت چار ہزار یہودی موجود تھے جنہیں ان کے پہنچنے سے پہلے وہاں کے بطریق نے گرفتار کر لیا تھا۔ محاصرے کے دوران یہودیوں نے صور کے باہر کے گرجے

منہدم کرنے شروع کر دیئے اور بطریق یہودی قیدیوں کو قتل کر کے ان کے سروں کو محاصرین کی طرف پھینکنے لگا یہاں تک کہ تمام مقید یہودی فنا ہو گئے۔ اس کے بعد کسریٰ پرویز یہ سن کر قسطنطنیہ سے صور پر آ پہنچا، یہودی باغی اس کے آتے ہی شکست کھا کر بھاگ گئے۔

## یوحنا کا فرار ہونا

ابن عمید لکھتا ہے کہ قوقاض قیصر کی بادشاہت کے چوتھے برس یوحنا الرحوم ملکیہ کا بطریق اسکندریہ اور مصر میں مقرر ہوا۔ جب اسے اہل فارس کے حملے کی خبر معلوم ہوئی تو وہ معہ والی اسکندریہ قبرص کی طرف فرار ہو گیا۔ یوں سات برس تک اسکندریہ میں اس کی جگہ خالی رہی، فرقہ یعقوبیہ نے اسکندریہ میں توقاض قیصر کے دور حکومت میں انسطانیوس کو بطریق بنایا تھا جو بارہ برس تک بطریق رہا۔ فرقہ ملکیہ نے پھر مجبور ہو کر تبرکات کلیسہ فرقہ یعقوبیہ کو دے دیئے، یوں یعقوبیہ وہاں کے گرجاؤں پر قابض ہو گئے۔

## اثناشیوش کا بطریق بننا

اس دوران اثناشیوش بطریق انطاکیہ تحائف و ہدایا لے کر اساقفہ اور راہبوں کے ہمراہ انسطانیوش سے ملنے کے لئے آیا اور اسے عہدے پر پہنچنے کی مبارک باد دی۔ وہ پھر چالیس روز ٹھہر کر اپنے مقام پر چلا گیا۔ انسطانیوش اپنی ولایت کے بارہویں برس یعنی دیقلاد یانوس کی حکومت کے تین سو بیس برس بعد مر گیا۔

## ہرقل کی حکومت

اس دوران پرویز مہم صور سے فارغ ہو کر پھر قسطنطنیہ پر جا پہنچا اور نہایت سختی سے حصار کر کے آمد و رفت رسد و غلہ بالکل بند کر دیا۔ اس کے بعد بطریقوں نے علوقیا میں اکٹھے ہو کر براہ دریا کھانے پینے کا کافی سامان ایک کشتی میں ہرقل (ایک بطریق تھا) کے ہمراہ قسطنطنیہ پہنچا دیا۔ محصور رومی اس کشتی کے پہنچنے سے بہت خوش ہوئے اور انہوں نے ہرقل کو انتظام ملکی میں شامل کر لیا۔ اس کے بعد قوقاس کی طرف سے بدظن ہو کر اور اسے فتنہ و فساد کا باعث سمجھ کر قتل کر کے انہوں نے سنہ 1944 اسکندری میں ہرقل کو تخت قیصری پر بٹھا دیا۔ ہرقل نے تخت پر بیٹھتے ہی پرویز کو حکمت عملی سے قسطنطنیہ سے ٹال دیا اور اس کے بعد بے فکری کے ساتھ اکتیس برس چھ مہینے تک حکومت کرتا رہا۔

## صلح کی پیش کش

ابن الراہب لکھتا ہے کہ اس نے بتیس برس تک حکمرانی کی۔ ابن بطریق کے خیال کے مطابق اس کی حکومت کا زمانہ اول سنہ ہجری سے شروع ہوتا ہے۔ ہروشیوش کہتا ہے کہ یہ واقعہ سنہ 9 ہجری کا ہے۔ اسی کو ہرقل بن ہرقل بن انطونیش کہتے ہیں۔ جب یہ حکمران ہوا تو اس نے پرویز کے پاس صلح کا پیام بھیجا، پرویز نے اس پر خراج قائم کرنا چاہا تو ہرقل نے اس سے انکار کیا اور پھر چھ برس تک اس کے محاصرے میں رہا۔

## ہرقل کی چڑھائی

اس کے بعد جب ہرقل نے اس کے محاصرے سے چھٹکارا پانے کی ترکیب نہ دیکھی تو فریب دینے کی غرض سے خراج دینا قبول کر لیا اور سامان جنگ ادا کرنے کے لئے چھ مہینے کی مہلت مانگی۔ پرویز یہ وعدہ پورا ہونے کے انتظار میں ٹھہرا رہا۔ اس دوران ہرقل اپنے بھائی قسطنطین کو قسطنطنیہ میں چھوڑ کر پانچ ہزار رومیوں کو لے کر دوسری راہ سے فرس کی طرف چلا گیا۔ اب ملک فارس اپنے معین اور مددگاروں سے خالی ہونے کی وجہ سے ہرقل کے ہاتھوں خوب خراب اور ویران ہوا۔ اس کے بعد پرویز کسریٰ کے دونوں لڑکے قباد اور اردشیر جو بطن مریم بنت موریکش سے تھے، ہرقل نے گرفتار کر کے اپنے ہمراہ لئے اور حلوان اور شہرزور سے ہوتے ہوئے مدائن کی طرف آیا۔ وہ پھر دجلہ عبور کر کے آرمینہ کی طرف بڑھا۔ جب ہرقل قسطنطنیہ کے قریب پہنچا تو پرویز یہ سن کر اپنی سلطنت کو واپس چلا گیا۔

## منصور کی بغاوت

ہرقل نے پھر اپنے سنہ 9 جلوس میں مال واسباب فراہم کرنے اور ملک گیری کی غرض سے خروج کیا، اس دوران عامل دمشق منصور بن سرحون نے پہلے کسریٰ کا باجگزار اور مطیع ہونے کا عذر کیا لیکن جب ہرقل اس کے سر پر پہنچ گیا تو اسے ایک لاکھ دینار دے کر اپنی جان بچائی۔ ہرقل نے مراحم خسروانہ کے لحاظ سے اسے اس کے عہدے پر بحال رکھا۔

## یہود پر ظلم و ستم

اس کے بعد وہ ارض مقدس کی طرف گیا تو یہودیوں نے اسے تحائف پیش کئے اور ہرقل نے انہیں اپنے سایہ عاطفت میں لے لیا۔ اساقفہ اور رہبان نے پھر یہودیوں کی حرکات اور ظلم کی شکایت کی، جلے ہوئے گرجاؤں کے کھنڈر اور اپنے مقتولوں کی ہڈیوں کے ڈھیر دکھائے تو ہرقل نے اس وجہ سے برہم ہو کر یہودیوں کے قتل کا حکم دے دیا۔ اب بے شمار یہودی آن واحد میں تلوار کے گھاٹ اتار دیئے گئے۔ ان یہودیوں کے علاوہ جو مفرور یا روپوش ہو گئے، کوئی نہ بچا۔

## گرجاؤں کی از سر نو تعمیر

اس کے بعد ہرقل نے گرجاؤں کو از سر نو تعمیر کرایا۔ اس کے سنہ 10 جلوس میں اندراسکون فرقہ یعقوبیہ کا اسکندریہ میں بطریق مقرر ہوا جو چھ برس تک اس عہدے پر فائز رہا۔ اس کے مرنے کے بعد بنیامین سینتیس برس تک بطریق رہا۔ اس وقت تک مصر و اسکندریہ شاہ فارس کے ماتحت تھا۔

## مصر پر چڑھائی

ہرقل مہم بیت المقدس سے فارغ ہو کر مصر جا پہنچا اور اس پر بزور تیغ قبضہ حاصل کر لیا۔ اس نے پھر اہل مصر کو قتل کیا، اسکندریہ میں قوس کو اپنا نائب مقرر کیا جو کہ بطریق بھی تھا اور عامل بھی۔

## بنیامین کا غائب ہونا

بنیامین نے اس کے مقرر ہونے سے پہلے خواب میں یہ دیکھا تھا کہ کوئی شخص اس سے کہہ رہا ہے کہ اٹھ اور گم ہو جا تا آنکہ خداوند کا غضب ختم ہو جائے۔ بنیامین اس خواب سے بیدار ہو کر روپوش ہو گیا۔ ہرقل نے پھر اس کے بھائی مینیا کو گرفتار کر کے مذہب مقررہ کونسل خلقدونیہ کا متبع کرنا چاہا لیکن مینیا نے انکار کر دیا تو ہرقل نے اسے زندہ آگ میں ڈال دیا۔ جب وہ جل کر خاک ہو گیا تو اس کے جسم کی راکھ دریا میں بہا دی گئی۔

## قسطنطنیہ کو روانگی

اس کے بعد ہرقل قسطنطنیہ کی طرف واپس آیا کیونکہ اس نے فتوحات کے دوران دمشق۔ حمص۔ حماۃ۔ حلب سے بے شمار مال واسباب جمع کر لیا تھا۔ اس نے پھر مصر کی آبادی بڑھائی اور وہ روز بروز آبادی اور صنعت و حرفت میں ترقی پذیر رہا۔ یہاں تک کہ اسے عمرو بن العاص نے دیقلاد یانوس کے زمانے میں تین سو ستاون برس بعد فتح کیا۔ ہرقل نے بنیامین کو چند روز بعد امان دی اور وہ تیرہ برس بعد اسکندریہ واپس آ گیا۔

## ہجری کی بنیاد

ابن عمید لکھتا ہے کہ حکومت ہرقل کے گیارہویں برس سنہ 1933 اسکندری سنہ 614ء عیسوی میں تاریخ ہجری کی بنا پڑی۔ جبکہ مسعودی یہ لکھتا ہے کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ولادت دور حکومت یسطیانش ثانی میں ہوئی ہے جسے اس نے نوسطیوس لکھا ہے۔ اسی نے ابرہا کا کرنا

بنوایا تھا۔ بیس برس تک اس کی حکومت رہی۔ اس کے بعد ہرقل بن نوسطیونس پندرہ برس حکمران رہا، اسی نے سکہ ہرقلیہ کا رواج دیا۔ اس کے بعد مورق بن ہرقل تخت قیصری پر جلوہ افروز ہوا۔ مسعودی کا یہ بھی بیان ہے کہ لوگوں میں مشہور یہ ہے کہ واقعہ ہجرت اور زمانہ شیخین روم کے ہرقل بادشاہ کے عہد حکومت میں گزرا ہے۔ پھر وہ کہتا ہے کہ کتب سیر میں یہ بھی تحریر ہے کہ ہجرت زمانہ قیصر بن مورق میں ہوئی۔ اس کے بعد اس کا بیٹا قیصر بن قیصر زمانہ ابوبکر رضی اللہ عنہ میں اور ہرقل بن قیصر زمانہ عمر رضی اللہ عنہ میں تھا۔ اسی کے زمانے میں اسلامی فتوحات نے اسے شام سے باہر نکال دیا تھا۔

باب:۲۲

# ہرقل کے زوال کے حالات اور دیگر تاریخی واقعات

## روم پر حملہ

ابن عمید لکھتا ہے کہ سنہ 2 ہجری میں پرویز (بادشاہ فارس) نے ایک بڑا لشکر ممالک شام اور جزیرہ کی طرف روانہ کیا جس نے ان ممالک پر قبضہ حاصل کرلیا۔ اس نے بلاد روم کو خوب پامال کیا، عیسائیوں کے گرجے تباہ کر دیئے اور ان میں جو اسباب اور ظروف طلائی ونقرئی ملے، وہ لوٹ لئے گئے۔ پرویز نے پھر ایک عیسائی طبیب کے کہنے سے (جو کہ اس کے پاس رہتا تھا) الرہا کو یعقوبیہ مذہب کا مقلد بنایا جبکہ اس سے پیشتر وہ ملکیہ مذہب رکھتے تھے۔ سنہ 7 ہجری میں پھر شاہ فارس نے بلاد روم پر فوج کشی کی، اس لشکر کا سپہ سالار مرزبان شہریار تھا جس نے بلاد روم کو برباد و ویران کیا۔ وہ پھر قسطنطنیہ کا مدتوں محاصرہ کئے رہا۔ محاصرے کے دوران شاہ فارس نے کسی وجہ سے اس سے بدظن ورنجیدہ ہو کر دوسرے فوجی افسروں کے نام ایک خط (جس میں اس کی گرفتاری کا حکم تھا) روانہ کیا۔

## مرزبان کا خروج

اتفاق سے یہ خط ہرقل کے ہاتھ پڑ گیا۔ ہرقل نے وہ خط سالم حالت میں مرزبان شہریار کے پاس بھیج دیا۔ مرزبان شہریار یہ خط دیکھتے ہی آگ بگولہ ہو گیا، وہ پھر اپنے ولی نعمت قدیم سے باغی ہو کر ہرقل سے مدد کا خواستگار ہوا۔ اس کے بعد ہرقل خود تین لاکھ رومی اور چالیس ہزار ترکمانوں کو لے کر اس کی مدد پر آیا اور اس کے ہمراہ بلاد شام اور جزیرہ کی طرف روانہ ہوا۔ جن شہروں کو اس سے پہلے شاہ فارس نے فتح کرلیا تھا، اس نے انہیں فتح کرلیا جن میں کہ آرمینیہ بھی داخل تھا۔ اس کے بعد وہ موصل کی طرف گیا اور لشکر فارس سے اس کا مقابلہ ہوا۔ فارس کا بے شمار لشکر تہ تیغ ہوا جو بچ گیا۔ وہ جان بچا کر میدان جنگ سے بھاگ نکلا۔

## مدائن کو روانگی

پرویز شاہ فارس پھر چند ہمراہیوں کو لے کر مدائن کی طرف بھاگ گیا اور ہرقل نے اس کے خزانوں پر قبضہ کرلیا۔ اس کے بعد شیرویہ بن کسریٰ کو جو کہ ایک مدت سے قید میں تھا، شہریار مرزبان نے قید سے نکال کر تخت حکومت پر بٹھایا اور ہرقل کے اس سے دوستانہ تعلقات قائم ہو گئے۔ اس کے بعد ہرقل مدائن سے واپس ہو کر آمد آیا۔ اس کے بعد جبکہ اس کا بھائی تداوس جزیرہ اور شام کا حکمران ہو گیا تھا، وہ پھر الرہا آیا اور ایک برس تک وہیں ٹھہرا رہا۔ اس نے پھر عیسائیان یعقوبیہ کو پھر اسی مذہب کا پابند کر دیا جسے انہوں نے زبردستی ترک کیا تھا۔

## ہرقل کو اسلام کی دعوت

ابن عمید کے سوا دوسروں کی یہ روایت ہے کہ آخری سنہ 6 ہجری میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت دحیہ کلبیؓ کے ذریعے ایک خط ہرقل کے پاس بھیجا تھا جس میں آپؐ نے ہرقل کو اسلام کی دعوت دی تھی۔

اس خط کی عبارت (جیسا کہ صحیح بخاری میں مذکور ہے) اس طرح ہے:

"بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ط من محمد رسول اللہ ہرقل عظیم الروم سلام علی

من اتبع الھدی۔ اما بعد فانی ادعوك بدعایة الاسلام اسلم تسلم یوء تک۔ اللّٰه اجرك مرتین فان تولیت فان علیک اثم الاریسین۔ وَیاَھلَ الکِتَابِ تعَالَوا الیٰ کَلِمَةٍ سَوَاءِ بَیننَا وَ بَینَکم اَلّا نَعبُدَ اِلّا اللّٰه ط وَلَا نُشرِكَ بِه شَیئاً وَّلَا یَتَخذُ بَعضُنَا بعضاً اَرباباً مِن دُونِ اللّٰه فَاِن تَوَلَّوا فَقُولُوا اشهَدُوا بِاَنَّا مُسلِمُونَ۔" (آل عمران :64)

ترجمہ: میں شروع کرتا ہوں ایسے اللہ کے نام سے جو کہ رحمٰن اور رحیم ہے۔ از محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بہ ہرقل عظیم الروم۔ سلام اس شخص پر جو کہ ہدایت کا تابع ہو۔ بعد اس کے میں بے شک تجھے اسلام کی طرف بلاتا ہوں، (تو) اسلام لا۔ سلامت رہے گا، خدا تجھ کو دو چند اجر دے گا۔ اور اگر تو نے اسلام لانے سے منہ پھیرا تو بے شک تجھ پر تیرے متبعین کا بھی گناہ ہوگا اور اے اہل کتاب ایک ایسے کلمے کی طرف آ ؤ جو کہ ہم میں اور تم میں برابر ہے، یہ کہ ہم نہ پرستش کریں کسی کی سوائے اللہ کے اور یہ کہ کسی کو اس کا شریک نہ کریں اور یہ کہ سوائے اللہ کے ایک دوسرے کو رب نہ بنائیں۔ لہٰذا اگر اس سے بھی وہ روگردانی کریں تو کہو تم کہ شہادت دیتے ہیں ہم اس امر کی کہ ہم مسلمان ہیں۔

## ابوسفیان سے بات چیت

جس وقت ہرقل کے پاس یہ خط پہنچا اس نے ان لوگوں کو ایک جلسے میں ان شخصوں کے مواجہ میں جمع کیا جو اس وقت قبیلہ قریش کے وہاں موجود تھے۔ اس نے پھر ان سے دریافت کیا جو نسبا جناب سرور کائنات ؐ سے قریب تھے۔ ان لوگوں نے ابوسفیان ؓ بن حرب کی طرف اشارہ کیا جو اس وقت کفر کی حالت میں تھے۔ ہرقل نے ابوسفیان ؓ کو دیکھ کر قریش کے لوگوں سے کہا کہ "میں اس سے (ابوسفیان ؓ) اس شخص (جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم) کا حال دریافت کرنا چاہتا ہوں۔ تم لوگ ذرا سنتے رہنا کہ یہ کیا کہتا ہے؟" اس کے بعد ہرقل نے ابوسفیان ؓ سے وہ حالات دریافت کیے جو کہ انبیاء کرام علیہم السلام کے لئے واجبی یا ان سے ان کا منزہ اور پاک ہونا ضروری ہوتا ہے۔ ابوسفیان ؓ نے ان تمام سوالات کے جوابات صحیح طریقے سے دے دیئے۔ ہرقل ان امور سے خوب واقف تھا اور آسمانی کتابوں پر اس کی نظر تھی لہٰذا اس نے آپ کی نبوت کی تصدیق کی جیسا کہ امام بخاری نے اپنی صحیح میں ذکر کیا ہے۔

## ابوشمر غسانی کا بیان

اس کے بعد نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک خط شجاع بن وہب اسدی کے ذریعے حرث بن ابوشمر غسانی والی غسان (سرزمین بلقا ملک شام) کے پاس دعوت اسلام دینے کے لئے روانہ کیا۔ شجاع بن وہب روایت کرتے ہیں "جس وقت میں یہ خط لے کر حرث کے پاس پہنچا اس وقت وہ غوطہ (دمشق) میں قیصر کے اتارنے کی تیاری کر رہا تھا۔ اس لئے وہ چند دن تک مجھ سے غافل رہا پھر ایک روز اس نے مجھے طلب کیا اور نامہ نامی پڑھ کر کہنے لگا کہ یہ کون شخص ہے جو مجھ سے میرا ملک لے لے گا، میں خود اس کی طرف بڑھتا ہوں اگرچہ وہ یمن میں ہی کیوں نہ ہو۔" اس کے بعد وہ تیاری میں مصروف ہوا اور قیصر کو اس حال سے آگاہ کیا لیکن قیصر نے اسے اس ارادے سے روک دیا تب اس نے مجھے واپس ہونے کا حکم دیا۔

## غزوہ موتہ کا واقعہ

سنہ 8 ہجری میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے لشکر اسلام کو شام کی طرف بڑھنے کا حکم فرمایا، تب وہ جنگ ہوئی جو غزوہ موتہ کے نام سے مشہور ہے۔ اس میں تین ہزار مسلمان تھے اور اس لشکر کی سرداری زید ؓ بن حارثہ کو مرحمت ہوئی تھی۔ روانگی کے وقت آپ ؐ نے فرمایا تھا "اگر زید ؓ بن حارثہ اثنائے لڑائی میں کام آ جائے تو جعفر ؓ ابن ابوطالب پھر عبداللہ ؓ بن رواحہ یکے بعد دیگرے سردار بنائے جائیں۔ جس وقت وہ لشکر معان (سرزمین شام) میں پہنچا تو ہرقل بھی ایک لاکھ رومی اور چند فوجیں جذام، عید، بہرام اور بلقین کے لئے ہوئے مآب (سرزمین بلقاء) میں ان کے مقابلے کے لئے

آ گیا۔ اس وقت بلقین کا سردار مالک بن رافلہ تھا۔ مسلمانوں کا لشکر دو راتوں تک معان میں ٹھہرا رہا اس کے بعد حملے کے خیال سے بلقاء کی طرف بڑھا۔ ہرقل نے مآب سے نکل کر مقام موتہ میں اس کا مقابلہ کیا۔ لڑائی نہایت سخت اور خوفناک تھی۔ پہلے زید پھر جعفر پھر عبداللہ شہید ہو گئے اس کے بعد خالد بن ولید سردار بنائے گئے تو انہوں نے لڑائی موقوف کر دی اور وہ لشکر کو لے کر مدینہ واپس آ گئے۔

## تبوک کا غزوہ

اس کے بعد سنہ 9 ہجری میں فتح مکہ و حنین و طائف کے بعد رسول اللہ صلعم نے روم پر جہاد کرنے کا حکم صادر فرمایا، یہ جنگ غزوہ تبوک کے نام سے مشہور ہے۔ جس وقت آپ مقام تبوک میں پہنچے تو ایلہ و جرباء واذرح کے والی آپ کی خدمت مبارک میں آئے اور جزیہ دینا منظور کیا۔ اس وقت والی ایلہ یوحنا بن رویہ بن نقابیہ (از بطون جذام) تھا جس نے ایک سفید خچر بطور ہدیہ پیش کیا تھا۔ حضرت خالد بن ولید دومۃ الجندل کی طرف بھیجے گئے تھے، وہاں کا حاکم اکیدر بن عبدالملک تھا۔ اسے خالد بن ولید نے ایک روز چاندنی رات میں گرفتار کر لیا اور اس کے بھائی کو مار ڈالا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس جس وقت یہ حاضر کیا گیا آپ نے اس کا خون مباح کر دیا۔ لیکن اس نے اپنا جزیہ دینا منظور کر لیا جس سے اس کی جان بچ گئی۔ وہ پھر اپنے شہر کو لوٹا دیا گیا تقریباً دس رات تک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تبوک میں مقیم رہے۔ جب کوئی شخص نہ تو رومیوں میں سے اور نہ عرب متنصرہ سے مقابلے پر آیا تو آپ مدینہ واپس آ گئے اس کے بعد جب ہرقل کو یوحنا کے حالات سے آگاہی ہوئی تو اس نے بنظر تنبیہ اسی کے شہر میں اس کے قتل اور صلیب دیئے جانے کا حکم دیا۔ انتہیٰ الکلام من غیر ابن العمید (ابن عمید کے علاوہ دوسروں کا کلام تمام ہوا)

## دمشق پر مسلمانوں کا حملہ

ابن عمید لکھتا ہے کہ سنہ 13 ہجری میں حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے عرب کو شام فتح کرنے کے لئے اسلامی افواج کو روانہ کیا۔ عمرو بن العاص فلسطین، یزید ابی سفیان حمص جبکہ شرجیل بن حسنہ بلقاء بھیجے گئے۔ ان سب کے افسر اعلیٰ ابوعبیدہ بن الجراح تھے۔ اس کے بعد خالد بن سعید بن العاص کو ساوہ کی طرف بڑھنے کا حکم دیا گیا۔ ماہاب بطریق رومیوں کا ایک لشکر لئے ہوئے ان کا مقابل ہوا۔ خالد نے دمشق کی طرف اسے شکست دے کر مرج الصفراء میں قیام کیا پھر آگے بڑھ کر اس کا راستہ روک لیا اور اس پر دوبارہ حملہ کیا۔ ماہاب بطریق عساکر اسلامیہ کی طرف لوٹ پڑا، اس جنگ میں اس کا لڑکا مارا گیا۔ اسی دوران میں حضرت ابوبکر نے خالد بن ولید کو عراق سے شام تک میں مسلمانوں پر افسر اعلیٰ مقرر کر کے روانہ کیا چنانچہ لشکر اسلام خالد بن ولید کی سربراہی میں دمشق کی طرف بڑھا اور اسے فتح کر لیا جیسا کہ ہم فتوحات (اسلامیہ) میں تفصیل سے بیان کریں گے۔

## یرموک کی جنگ

عمرو بن العاص نے پھر اطراف فلسطین پر حملہ کیا، رومیوں نے نہایت مستعدی سے حملے کا جواب دیا لیکن ان کی قسمت میں ناکامی پہلے سے لکھی جا چکی تھی۔ وہ شکست کھا کر میدان جنگ سے بھاگ کر ارض مقدس اور قیساریہ میں پناہ گزین ہو گئے۔ اس کے بعد عساکر روم نے ہر طرف سے دو لاکھ چالیس ہزار کی جمعیت جمع کر کے مسلمانوں پر حملہ کیا۔ مسلمانوں کی تعداد اس وقت صرف تیس ہزار تھی، دونوں لشکروں کا مقابلہ مقام یرموک میں ہوا جس میں رومیوں کو اس کثرت کے باوجود شکست ہوئی اور ان میں سے بے شمار رومی مارے گئے۔ یہ واقعہ سنہ 15 ہجری کا ہے، اس جنگ کے بعد رومیوں کو شکست پر شکست ہوتی رہی۔

## قنسرین کی فتح

بعد ازاں ابوعبیدہ اور خالد بن ولید نے حمص کا محاصرہ کیا اور جزیہ لے کر اہل حمص سے صلح کر لی۔ اس کے بعد خالد بن ولید قنسرین جا پہنچے

جہاں میناس بطریق نے رومیوں کو جمع کر کے ان کا مقابلہ کیا لیکن خالدؓ بن ولید نے نہایت تیزی سے اسے شکست دے کر قنسرین کو فتح کر لیا۔ اس جنگ میں بھی رومیوں کی ایک کثیر تعداد ماری گئی۔ اس کے بعد عمروؓ بن العاص اور شرجیلؓ بن حسنہ نے شہر رملہ کا محاصرہ کیا۔

## ارض مقدس کا محاصرہ

حضرت عمرؓ بن الخطاب بعد ازاں شام آئے اور اہل رملہ پر جزیہ مقرر کر کے صلح کر لی۔ اس کے بعد حضرت عمرؓ نے عمروؓ اور شرجیلؓ کو ارض مقدس کا محاصرہ کرنے کے لئے روانہ کیا۔ جب اہل قدس طویل محاصرے اور کثرت جدال وقتال سے تنگ آ گئے تو انہوں نے صلح کا پیام اس شرط سے بھیجا کہ بذات خود حضرت عمر فاروقؓ آ کر انہیں امان دیں۔

## عمر فاروقؓ کا امان نامہ

چنانچہ حضرت عمرؓ گئے اور انہیں امان نامہ اس طور پر لکھ دیا:

"بسم اللہ الرحمن الرحیم۔ من عمر بن الخطاب لاھل ایلیا انھم امنون علی دمائھم واولادھم و نسائھم وجمیع کنائسھم لا تکن ولا تھرم۔"

ترجمہ: بسم اللہ الرحمن الرحیم از عمر بن الخطاب اہل ایلیا (ارض مقدس) کے لئے یہ ہے کہ بے شک انہیں ان کی جانوں اور اولادوں اور عورتوں کو امان دی جاتی ہے اور کل کلیسا (گرجے) نہ تو آباد کئے جائیں گے اور نہ مسمار کئے جائیں گے۔

## فاروق اعظمؓ کی نماز

اس کے بعد خلیفہ ثانی عمر ابن الخطابؓ ارض مقدس میں داخل ہوئے اور کلیسہ قمامہ کے صحن میں بیٹھے رہے۔ جب نماز کا وقت آیا تو آپ نے بطریق سے فرمایا "نماز پڑھنا چاہتا ہوں" بطریق نے عرض کیا "اسی مقام پر نماز پڑھ لیجئے۔ لیکن آپ نے اس سے انکار کیا اور قمامہ کے باہر دروازے پر تنہا نماز ادا کی۔ جب آپ نماز پڑھ کر فارغ ہوئے تو بطریق سے مخاطب ہو کر فرمایا "اگر میں گرجے کے اندر نماز پڑھتا تو میرے بعد مسلمان اس کلیسہ پر قبضہ کر لیتے۔ اس حیلے سے کہ میں نے یہیں نماز پڑھی تھی۔" حضرت عمرؓ ابن الخطاب نے پھر اس امان نامے کے علاوہ یہ بھی لکھ دیا کہ قمامہ کے کلیسے میں نہ تو نماز پڑھی جائے اور نہ اذان دی جائے۔

## مسجد عمرؓ کی تعمیر

اس کے بعد بطریق سے مخاطب ہو کر کہا کہ ہمیں کوئی ایسا مقام بتاؤ جہاں ہم مسجد بنائیں۔ بطریق نے کہا کہ صخرہ زیادہ مناسب ہوگا جس پر حضرت یعقوب علیہ السلام نے اللہ تعالیٰ سے کلام کیا ہے۔ عمر ابن الخطابؓ نے صخرہ کو پسند فرمالیا اور بنفسہ اسے صاف کرنے لگے۔ آپ کو صاف کرتے ہوئے دیکھ کر اور مسلمانوں نے بھی ہاتھ لگا دیا، وہ فوراً ادم بدم صاف ہو گیا۔ عمرؓ ابن الخطاب نے پھر اپنے مبارک ہاتھ سے مسجد کی بنا ڈالی، اس کے بعد عمروؓ بن العاص کو مصر کا محاصرہ کرنے کے لئے روانہ کیا۔ لیکن مقوقس والی مصر نے جزیہ (خراج) دے کر صلح کر لی پھر عمروؓ بن العاص نے اس مہم سے فارغ ہو کر اسکندریہ کا رخ کیا اور چند روز کے محاصرے کے بعد اسے بھی فتح کر لیا۔

## حمص اور ماہاب کی لڑائی

سنہ 16 ہجری (مطابق سنہ 650) میں بادشاہ روم (ہرقل) جزیرہ کے عیسائیوں کے کہنے پر اپنا مسیحی لشکر لے کر حمص کی طرف بڑھا۔ حمص میں ان دنوں ابوعبیدہؓ بن الجراح مقیم تھے، انہوں نے ہرقل کو شکست دی تو وہ میدان جنگ سے بھاگ کے انطاکیہ کی طرف آ گیا۔ اسی دوران میں مسلمانوں کے مشہور سردار فلسطین، طبریہ اور تمام ساحل فتح کر چکے تھے۔ جس سے عرب متنصرہ، غسان، اور لخم جذام میں ایک خاص قسم کا جوش پیدا ہو

گیا تھا۔ ماہاب بطریق پھران کا افسر ہو کر مسلمانان عرب سے جنگ کرنے کے لئے چلا۔ بطریق نے یہ دیکھ کر اپنے عامل دمشق منصور بن سرحون سے مالی مدد طلب کی۔ منصور بن سرحون نے چونکہ وہ اس سے پہلے سے کشیدہ خاطر تھا، مدد دینے سے انکار کیا، لہٰذا ماہاب بطریق برہم ہو کر مسلمانان عرب سے اعراض کر کے دمشق کی جانب بڑھا۔ لیکن اس کی روانگی سے قبل عامل دمشق منصور کچھ سوچ سمجھ کر سامان رسد وغلہ لے کر دمشق سے نکل گیا۔ اتفاقات زمانہ سے جس وقت وہ مقام جابیہ خولان میں پہنچا اسی روز رات کو لشکر روم بھی آ گیا۔ عامل دمشق نے پھر طبل اور بگل بجایا، لشکر ماہاب نے یہ خیال کر کے یہ لشکر مسلمانان عرب کا ہے، اس پر حملہ کر دیا۔ دونوں میں خوب گھمسان کی جنگ ہوئی صدہا جانیں ضائع ہو گئیں۔ ماہاب بطریق پھر مارے شرم کے طور سینا چلا گیا اور وہیں راہبانہ زندگی سے اپنی بقیہ عمر تمام کر دی۔

## دمشق کی فتح

اس کے بعد لشکر روم نے منصور کے ہمراہ دمشق میں جا کر دم لیا۔ مسلمانوں نے مناسب موقع سمجھ کر دمشق کا محاصرہ کر لیا۔ دوسری طرف سے رومیوں نے بھی اکٹھے ہو کر اسے گھیر لیا۔ لیکن چھ مہینے بعد منصور، عامل دمشق مجبور ہو کر خالدؓ بن ولید سے امان کا خواستگار ہوا۔ حضرت خالدؓ بن ولید نے اسے امان دی اور پھر باب شرقی سے شہر میں داخل ہوئے۔ اس دوران رومی لشکر دوسرے دروازوں سے نکل کر بھاگ گیا۔ خالدؓ بن ولید کے علاوہ اور امراء اسلام جو دوسرے دروازوں سے بزور تیغ داخل ہوئے تھے، انہیں اس امان دہی کی اطلاع نہ تھی اس وجہ سے دمشق کو لوٹا گیا، اس کے بعد اہل دمشق کو وہی رعایتیں دی گئیں جو اسکندریہ والوں کو حضرت عمروؓ ابن العاص نے دی تھیں۔

## قسطنطین کی حکومت

ان واقعات کے بعد ہرقل سنہ 21 ہجری (مطابق سنہ 655 عیسوی) میں اکتیس برس حکومت کر کے اس دنیا سے رخصت ہو گیا۔ اس کی جگہ قسطنطنیہ میں رومیوں کا بادشاہ قسطنطین بن ہرقل ہوا جسے چھ مہینے کے بعد اس کی سوتیلی ماں نے مار ڈالا۔ اس کی جگہ پھر ہرقل بن ہرقل تخت نشین ہوا کچھ عرصے بعد رومیوں نے اسے تخت سے اتار کر مار ڈالا اور قسطنطیوس بن قسطنطین کو تخت حکومت پر بٹھایا جو چھ برس حکومت کر کے سنہ 37 ہجری (مطابق سنہ 670 عیسوی) میں ہلاک کر دیا گیا۔

## روم پر حضرت معاویہؓ کا حملہ

اسی زمانے میں امیر معاویہؓ نے سنہ 24 ہجری میں بلاد روم پر حملہ کیا، وہ ان دنوں شام کے امیر تھے۔ انہوں نے پھر کئی شہروں کو فتح کیا۔ اس کے بعد مسلمانوں نے دریا کے راستے قبرص پر فوج کشی کی اور اس کے اکثر قلعوں کو فتح کر کے سنہ 27 ہجری میں اہل قبرص پر جزیہ (خراج) قائم کیا۔

## اسکندریہ کی فتح

عمروؓ بن العاص نے جس وقت اسکندریہ فتح کیا تھا تو انہوں نے بنیامین بطریق یعقوبیہ کو امان نامہ لکھ دیا تھا۔ چنانچہ وہ تیرہ برس بعد آیا۔ اسے ہرقل نے اول سنہ ہجری میں اسکندریہ کا متولی بنایا تھا۔ لیکن جب شاہ فارس نے مصر اور اسکندریہ پر زمانہ حصار قسطنطنیہ میں قبضہ کر لیا تھا تو دس برس تک اس کی حکومت رہی۔ اسی زمانہ میں بنیامین روپوش ہو گیا تھا۔ دس برس یہ اور تین برس زمانہ حکومت اسلامیہ میں وہ مسلسل غائب رہا۔ پھر جب عمروؓ بن العاص نے اسے امان دے دی تو وہ اسکندریہ واپس آیا اور سنہ 39 ہجری (مطابق سنہ 659 عیسوی) میں مر گیا۔ اس کی جگہ پھر اسکندریہ کے گرجا کا سترہ برس عہدہ دار رہا۔ جب قسطیوس بن قسطنطین سنہ 37 ہجری (مطابق سنہ 657ء) میں ہلاک ہو گیا تو اس کی جگہ اس کا بیٹا یوطیانوس بارہ برس تک رومیوں کا بادشاہ رہا۔

## قسطنطنیہ پر حملہ

سنہ 50 ہجری میں اس کے مرنے کے بعد طیباریوس حکمران ہوا جس کی حکومت سات برس رہی۔ اسی کے دورِ حکومت میں یزید بن معاویہؓ نے عساکرِ اسلامیہ کے ہمراہ قسطنطنیہ پر چڑھائی کی۔ اس نے ایک مدت تک اس کا محاصرہ کئے رکھا۔ ابوایوبؓ انصاری اسی کے حصار میں شہید ہوئے اور وہیں دفن کر دیئے گئے۔ اس کے چند روز محاصرے کے بعد یزید بن معاویہؓ اور طیباریوس قیصر کی اس بات پر صلح ہوئی کہ شام کے تمام کنائس (گرجے) معطل کر دیئے جائیں اور کوئی شخص ابوایوبؓ کی قبر میں کچھ بگاڑ پیدا نہیں کرے گا۔

## اوغنطش کا خاتمہ

اس صلح کے ہو جانے سے اسلامی لشکر واپس آیا اور طیباریوس قیصر سنہ 58 ہجری (مطابق سنہ 677ء) میں مار ڈالا گیا۔ اس کے بعد تختِ قیصری پر اوغنطش قیصر جانشین ہوا جس کے دورِ حکومت میں اغاثو البطریق یعقوبیہ اسکندریہ میں مر گیا اور یوحنا بطریق مقرر کیا گیا۔ تھوڑے دن بعد اوغنطش قیصر کو کسی خادم نے مار ڈالا۔

## اصطفانیوس قیصر

اس کے بعد اس کا بیٹا اصطفانیوس قیصر ہوا، یہ سنہ 65 ہجری (مطابق سنہ 684ء) دورِ حکومت عبدالملک بن مروان میں تھا۔ عبدالملک بن مروان نے اپنے دورِ حکومت میں مسجدِ اقصیٰ کو بڑھایا، صخرہ کو حرم میں داخل کر لیا۔ اس کے کچھ عرصے بعد اصطفانیوس سے سلطنت چھین لی گئی اور لاون کو تختِ حکومت پر بٹھایا گیا۔ یہ سنہ 78 ہجری (مطابق سنہ 697ء) میں فوت ہو گیا پھر طیباریوس ثانی قسطنطنیہ کا حکمران ہوا۔ سات برس اس کی حکومت رہی، سنہ 86 ہجری مطابق سنہ 705ء میں یہ بھی ہلاک ہوا اور سطیانوس بادشاہ مقرر کیا گیا۔

## دمشق میں مسجد کی تعمیر

دورِ حکومت ولید بن عبدالملک کا تھا، یہ وہی خلیفہ ہے جس نے دمشق میں جامع مسجد بنی امیہ بنوائی۔ بیان کیا جاتا ہے کہ اس نے مسجد کی تعمیر میں چار سو صندوق صرف کئے تھے، ہر صندوق میں چودہ چودہ لاکھ دینار تھے۔ مسجد میں چھ سو زنجیریں طلائی قندیلوں کے لٹکانے کے لئے تھیں۔ اس کی زینت اور آرائش ایسی تھی کہ جس سے دیکھنے والوں کی آنکھیں چکا چوند ہو جاتی تھیں۔ اسے دیکھ کر مسلمان فتنے میں پڑتے تھے لہٰذا عمر بن عبدالعزیز نے اپنے زمانہ حکومت میں ان سب چیزوں کو اتار کر بیت المال میں داخل کروا دیا۔ سنہ 101 ہجری مطابق سنہ 719ء میں سطیانوس کے بعد ڈیڑھ برس تک تداوس بادشاہ رہا، اس کے بعد لاون ثانی چوبیس برس تک بادشاہت کرتا رہا۔

## قسطنطین کا گرفتار ہونا

اس کے بعد اس کا بیٹا قسطنطین تخت نشین ہوا۔ سنہ 113 ہجری میں ہشام بن عبدالملک صائفہ یسریٰ اور اس کے بھائی سلیمان صائفہ یمنیٰ نے رومیوں پر حملہ کر دیا۔ قسطنطین نے اس کا مقابلہ کیا لیکن میدانِ جنگ سے اس کا لشکر بے قابو ہو کر بھاگ نکلا وہ خود گرفتار کر لیا گیا تاہم کچھ روز بعد آزاد کر دیا گیا۔ دورِ حکومت مروان بن محمد اور ولایت موسیٰ بن نصیر میں اسکندریہ اور مصر کے عیسائی تباہی اور ذلت میں پڑ گئے، صدقہ اور خیرات پر بطریق کا گزر ہونے لگا۔ جب اس کی خبر بادشاہ نوبہ کو پہنچی تو وہ ایک لاکھ فوج لے کر مصر پر چڑھ آیا لیکن عاملِ مصر کی تیزی اور ہوشیاری سے بلا قتل و قتال واپس چلا گیا اور دورِ ہشام بن عبدالملک میں فرقہ ملکیہ کے کنائس (گرجے) گروہ یعقوبیہ کے ہاتھوں سے نکال لئے گئے۔ اور وہاں پر انہی کے مذہب کا بطریق مقرر کیا گیا۔

## جرجس کی حکومت

ان واقعات کے ہونے کے بعد قسطنطنیہ میں ایک غیر شخص جو خاندانِ شاہی سے نہیں تھا، جرجس نامی بادشاہ ہوا۔ وہ نہایت ابتری اور سوء حالی

سے سفاح المنصور کے دور تک باقی رہا۔ اس کے مرنے کے بعد قسطنطین ثانی بن لاون حکمران ہوا جس نے متعدد شہر آباد کئے اور اہل آرمینہ کو ان میں آباد کیا۔ جب وہ مر گیا تو وہ لاون بن قسطنطین ثانی اور اس کے مرنے کے بعد نغفور حکمران ہوا۔

## ہارون الرشید کا محاصرہ

سنہ 187ء (مطابق سنہ 802ء) میں خلیفہ ہارون الرشید نے قلعہ ہرقلہ کا محاصرہ کر لیا۔ لیکن نغفور نے خراج دے کر صلح کر لی۔ خلیفہ الرشید واپس ہو کر رقہ آیا اور موسم سرما ختم ہونے تک وہیں ٹھہرا رہا۔ نغفور نے یہ سمجھ کر خلیفہ الرشید چلا گیا ہے، عہد شکنی کی، جس پر خلیفہ الرشید یہ سن کر لوٹ پڑا اور نہایت سختی کے ساتھ اس معاہدہ کی اس سے پابندی کرائی اور اس سے خراج لیا۔ اس کے بعد عساکر اسلامیہ درب صفصاق سے داخل ہوئے اور سرزمین روم کو اپنے تیز گھوڑوں کی جولان گاہ بنایا۔ نغفور نے ہر چندان کا مقابلہ کرنے کی کوشش کی لیکن اس کی قسمت نے اس کا ساتھ نہ دیا، مقام صنعاء میں نغفور کو شکست ہوئی اور چالیس ہزار آدمی مارے گئے۔ نغفور زخمی ہونے کے بعد میدان جنگ سے جان بچا کر بھاگ نکلا۔

## ہرقلہ قلعے کی فتح

پھر سنہ 190 ہجری (مطابق سنہ 805ء) میں خلیفہ ہارون الرشید نے پھر اس پر چڑھائی کی، اس کے ہمراہ ایک لاکھ تیس ہزار فوج تھی۔ اس نے سب سے پہلے قلعہ ہرقلہ میں اسلامی جھنڈا گاڑا اور سولہ ہزار رومی زخمیوں کے علاوہ قید کر لئے گئے۔ نغفور نے مجبور ہو کر جزیہ (خراج) دینا قبول کیا اور تاعمر اس کی پابندی کرتا رہا یہاں تک کہ زمانہ خلافت امین میں وہ مر گیا۔

## استبراق کی حکومت

اس کی جگہ پھر استبراق قیصر تخت نشین ہوا۔ سنہ 215 ہجری (مطابق سنہ 830ء) میں پھر خلیفہ مامون الرشید نے بلاد روم پر حملہ کیا اور متعدد قلعے فتح کر کے بغداد واپس ہوا۔ لیکن وہ پھر یہ خبر سن کر کہ "بادشاہ روم نے طرسوس اور مصیصہ پر حملہ کر کے تقریباً ایک ہزار چھ سو لوگوں کو مار ڈالا ہے، اٹھ کھڑا ہوا اور انطواغوا کا محاصرہ کر کے بصلح وامان فتح کر لیا۔ المعتصم نے بھی حملہ کر کے تقریباً تیس قلعے رومیوں سے چھین لئے جبکہ یحییٰ بن اکثم نے بھی رومیوں کے بلاد کو خوب پامال کیا۔ اس کے بعد خلیفہ مامون الرشید بغداد کی طرف لوٹا۔

## لولوہ کی فتح

وہ پھر کچھ عرصے بعد بغرض جہاد بلاد روم میں داخل ہوا اور اپنے مولا (غلام آزاد) عجیف کو ایک دستہ فوج کا افسر مقرر کر کے شہر لولوہ کے محاصرے پر بھیجا۔ قیصر روم اس واقعہ سے مطلع ہو کر لولوہ والوں کی مدد کو آ پہنچا۔ یہ اطلاع پا کر مامون الرشید نے عجیف کی مدد پر ایک دوسری فوج بھیج دی۔ قیصر روم ان کے مقابلے میں اپنے آپ کو عاجز دیکھ کر ناکام لوٹ گیا اور شہر بصلح فتح کر لیا گیا۔

## روم کی تباہی

اس کے بعد مامون الرشید نے سلغوص اور بردہ کو فتح کیا اور اپنے بیٹے عباس کو عساکر اسلامیہ کا افسر بنا کر رومیوں پر چڑھائی کرنے کے لئے روانہ کیا۔ اس نے بھی رومیوں کے شہروں کو خوب لوٹا، غارت کیا اور ایک شہر میل در میل آباد کیا۔ جس کی شہر پناہ کے چار دروازے بنوائے۔ وہ عرصہ دراز تک بلاد روم کو تاحیات پامال کرتا رہا یہاں تک کہ بحالت جہاد سنہ 218 ہجری میں اس کا انتقال ہو گیا۔ سنہ 233 ہجری (مطابق سنہ 837) میں پھر خلیفہ المعتصم نے عموریہ فتح کیا جس کا واقعہ اس کے حالات میں لکھا جائے گا۔ انشاء اللہ۔

## بطریق اعظم کا روم جانا

یہاں تک تو ابن عمید کا کلام تھا، ہم نے اس کی باتوں کے دوران بطارقہ کے حالات زمانہ فتح اسکندریہ سے نہیں لکھے تھے کیونکہ اس کی کوئی ان ضرورت نہیں تھی البتہ اس سے کچھ دن پہلے فتح اسکندریہ کے بعد بطریق اعظم جو اسکندریہ میں رہتا تھا، اس کی کرسی حکومت رومہ میں مقرر کی گئی ان وہ مذہب ملکیہ کا امیر تھا اور عیسائی اسے البابا (پوپ) کہتے تھے، بعد ازاں اسے ہی ملوک نوبہ وحبشہ اور تمام اس اطراف و جوانب کا مذہبی مانا گیا۔

## مسعودی کی ترتیب

مسعودی نے زمانہ ہجرت اور فتح سے قیاصرہ روم کو اسی ترتیب سے بیان کیا ہے۔ جیسا کہ ابن عمید نے لکھا ہے لیکن پھر وہ کہتا ہے کہ لوگوں میں بات معروف ہے کہ ہجرت اور زمانہ شیخین میں روم کا بادشاہ ہرقل تھا۔ کتب سیر میں اس طرح ہے کہ ہجرت زمانہ قیصر بن مورق میں ہوئی ہے، اس کے بعد قیصر بن قیصر زمانہ ابوبکرؓ میں اس کے بعد ہرقابن قیصر عمرؓ فاروق کے دور میں تھا، یہی قیصر زمانہ جنگ وجدال ابوعبیدہؓ اور خالدؓ بن ولید اور یزیدؓ بن ابی سفیان میں شام سے نکالا گیا۔ اس وقت صرف قسطنطنیہ کی حکومت اس کے قبضہ میں رہ گئی تھی۔

## مورق کی حکومت

اس کے بعد مورق بن ہرقل زمانہ خلافت عثمانؓ میں اور بعد ازاں مورق بن مورق زمانہ علیؓ اور معاویہؓ میں حکمران ہوا ہے۔ آخری زمانہ یزید اور مروان بن الحکم میں قلفط بن مورق نے حکمرانی کی ہے۔ اس قیصر کے باپ مورق اور معاویہؓ سے خط و کتابت کے مراسم قائم تھے۔ مورق نے معاویہؓ کی حکومت اور شہادت عثمانؓ کی پیشین گوئی کی تھی اور معاویہؓ کو اس کی اطلاع دے دی تھی۔ جس وقت معاویہؓ علیؓ سے جنگ کرنے کے لئے جا رہے تھے اس نے عرب پر حملہ کرنے کا قصد کیا تھا لیکن معاویہؓ نے اسے خط کے ذریعے اپنے حملے کی دھمکی دی تھی۔

## ہرقل اور بنو امیہ

اسی لئے جنگ کے خاتمے کے بعد (جنگ صفین) معاویہؓ نے یزید کی ماتحتی میں ایک لشکر قسطنطنیہ پر حملہ کرنے کے لئے روانہ کیا جس کے زمانہ میں ابو ایوبؓ انصاری شہید ہوئے۔ بہر حال قلفط بن مورق کے بعد لاون بن قلفط زمانہ حکومت عبدالملک بن مروان میں اور اس کے بعد بن لاون زمانہ ولید اور سلیمان اور عمر ابن عبدالعزیز میں بادشاہ رہا ہے۔ اس کے بعد مسلمانوں نے چاروں طرف سے ان کے علاقوں پر بری اور بحری حملے کرنے شروع کر دیئے۔ انہوں نے قسطنطنیہ کے دروازے تک کو اپنے نوکدار نیزوں سے صدمہ پہنچایا۔ رومی حکمران نہایت ابتر حالت میں رہنے لگے۔ اس کے بعد جرجیس بن مرعش نامی ایک غیر شخص (جو خاندان سلطنت سے نہیں تھا)، نو برس تک رومیوں پر حکمرانی کرتا رہا۔

## قسطنطین کی حکومت

جب قسطنطین بن الیون تخت حکومت پر بیٹھا، اس کے بچپن کی وجہ سے اس کی ماں حکومت اور انتظام سلطنت میں اس کی شریک رہی۔ اس کے بعد بن استبراق ہارون الرشید کے دور حکومت میں تخت نشین ہوا۔ نقفور اور الرشید میں باہم اکثر جنگیں ہوتی رہیں یہاں تک کہ رشید کی قوت و طاقت نے نقفور کو جزیہ دینے پر مجبور کیا۔ بعد ازاں اسی امر پر فریقین میں مصالحت ہوئی پھر نقفور نے عہد شکنی کی اور الرشید اس کے زیر کرنے پر آمادہ ہو گیا۔ اس نے سنہ 190 ہجری میں قلعہ ہرقلہ کو فتح کر لیا تب نقفور نے دوبارہ خراج دینا قبول کیا اور تاحیات اپنے وعدے کی پابندی کرتا رہا۔ اس کے بعد استبراق بن نقفور عہد حکومت امین میں بادشاہ ہوا۔ لیکن کچھ عرصہ بعد قسطنطین بن قلفط نے اسے مغلوب کر دیا اور خود زمانہ مامون میں حکومت کرتا رہا۔

## عموریہ کی فتح

اس کے بعد نوفیل زمانہ خلافت المعتصم میں گزرا ہے، المعتصم نے اس سے عموریہ بزور تلوار فتح کیا اور اس میں جس قدر عیسائیوں کو پایا، انہیں قتل کر دیا۔ اس کے بعد میخائیل بن نوفیل زمانہ خلافت الواثق اور المتوکل اور المنتصر اور المستعین میں قیصر رہا۔ اس کے بعد رومیوں میں ملک کے بارے میں باہمی اختلاف ہوا اور نوفیل بن میخائیل کو تخت پر بٹھایا گیا۔ کچھ عرصے بعد شبیل صقلی اس پر قابض ہو گیا، یہ خاندان سلطنت سے نہیں تھا اس کا زمانہ دور المعتز اور المہتدی اور کسی قدر المعتمد میں گزرا۔

## الیون کی حکمرانی

اس کے بعد الیون بن شبیل بقیہ المعتمد کے دور اور ابتدائی زمانہ حکومت المعتضد میں رہا پھر اس کا بیٹا اسکندروس بادشاہ ہوا جس کی سیرت ناپسندیدہ تھی لہٰذا تھوڑے دن بعد معزول کر دیا گیا اور اس کی جگہ لاوی بن الیون اس کا بھائی قائم ہوا جس کا ملک المعتضد و المکتفی کے بقیہ زمانے اور شروع زمانہ المقتدر تک باقی رہا۔ اس کے مرنے کے وقت صرف ایک کمسن بیٹا قسطنطین نامی موجود تھا جس کی وجہ سے ارمنوس بطریق ملک کا انتظام کرنے لگا، اس نے پھر اپنی لڑکی سے اس کا عقد کر دیا، اس بطریق کو دمستق بھی کہتے تھے۔ یہ وہی شخص ہے جو سیف الدولہ۔ (بنی حمدون) والی شام سے جنگ لڑا ہے۔ اس کی حکومت المقتدر کے بقیہ زمانے اور القاہر اور الراضی اور المتقی تک باقی رہی۔ اس کے مرنے کے بعد روم کی حکومت نہایت ابتر ہو گئی۔ بعد ازاں شاہی خطاب سے قسطنطنیہ میں ارمنوس یاد کیا جانے لگا، یہ سب حکمران خلفاء اسلام کے باجگزار اور مطیع تھے۔ اس کے بعد مسعودی لکھتا ہے کہ تمام ملوک روم زمانہ قسطنطین میں ہلانہ سے اس وقت (یعنی سنہ 330ھ تک) اکتالیس شخص ہوئے، ان کی پانچ سو سات برس تک حکومت رہی، اس حساب سے زمانہ ہجرت میں ان کی حکومت کی عمر ایک سو پچھتر برس تھی۔ واللہ اعلم انتہی کلام المسعودی (مسعودی کا کلام یہاں پر تمام ہوا)

## دمستق قوقاش کی حکومت

تاریخ ابن اثیر میں یہ تحریر ہے کہ ارمانوس (ارمنوس بطریق) کے مرنے کے بعد اس کے دو چھوٹے چھوٹے لڑکے موجود تھے۔ دمستق قوقاش نے اسی کے دور میں ملطیہ سنہ 322 ہجری (مطابق سنہ 933ء) میں بامان لے لیا تھا۔ اسلامی سرحدوں کا ان دنوں سیف الدولہ بن حمدون والی تھا۔ جب قوقاش نے ملطیہ کے مقامات مرعش و عرزیہ اور اس کے قلعوں کو فتح کر لیا تو اس نے پھر بکر رسہ کر رطوس پر حملہ کیا، یہ دیکھ کر سیف الدولہ نے اس کے ملک پر فوج کشی کی اور خرشنہ۔ صارخہ کو اس کے قبضے سے نکال لیا، وہ ان کے اکثر شہروں کو پامال اور متعدد قلعے فتح کر کے واپس آیا۔ ارمانوس (ارمنوس) نے ان واقعات سے پریشان ہو کر نغفور کو دمستق مقرر کیا، دمستق کے معنی خلیج ہیں، خلیج شرقی کے مالک کے جس کے حکمران ان دنوں بنی عثمان (سلاطین عثمانیہ) ہیں۔

## لڑائی ہوتی ہے

اس کے بعد نغفور دمستق ہونے کے بعد بلاد اسلام کی طرف چلا گیا۔ اس دوران میں ارمانوس دو چھوٹے چھوٹے لڑکے چھوڑ کر مر گیا، جب وہ واپس آیا تو امراء روم نے جمع ہو کر شاہی تاج اس کے سر پر رکھا اور ارمانوس کے لڑکے کے انتظام اور تدبیر کے لئے اسے آگے کر دیا۔ سنہ 351 ہجری (مطابق سنہ 962) میں اس نے حلب پر حملہ کر دیا، اس جنگ میں سیف الدولہ کو شکست ہوئی اور شہر پر نغفور دمستق کا قبضہ ہو گیا۔ لیکن قلعہ پر بدستور مسلمانوں ہی کا قبضہ رہا۔ قلعہ کے محاصرے کے دوران اس کا ہمشیرہ زادہ مارا گیا جس کی وجہ سے اس نے برہم ہو کر تمام مسلمان قیدیوں کو شہید کر ڈالا جو اس کے قید میں تھے۔

## نغفور کے حملے

اس کے بعد سنہ 356 ہجری (مطابق سنہ 966ء) میں اس نے قیساریہ کے قریب ایک جدید شہر مسلمانوں کو نقصان پہنچانے کے لئے آباد کیا۔ اہل طرسوس نے ڈر کر اس سے امان طلب کی لیکن اس نے شہر پر بہ امان قبضہ حاصل کر کے مصیصہ کو بزور تیغ فتح کر لیا۔ اس کے بعد اس نے اپنے بھائی کو دوبارہ سنہ 359 ہجری میں حلب کی طرف روانہ کیا، ابوالمعالی بن سیف الدولہ اس سے شکست کھا کر بھاگ گیا۔ فرعویہ نے اس وجہ سے قلعہ پر قبضہ نہ ہونے پایا تھا، صلح کر لی۔

## نغفور کا خاتمہ

جب یہ حلب سے واپس ہوا تو ارمانوس کی بی بی (جس کے دونوں لڑکے نغفور دمستق کی کفالت میں تھے) نغفور سے رنجیدہ ہوگئی۔ اس کے بعد ابن الشمیشق نے اس کے اشارے سے سنہ 360 ہجری (مطابق سنہ 970ء) نغفور کو مار کر ارمانوس کے بڑے بیٹے شبیل کو تخت نشین کر دیا اور خود دمستق بن کر انتظام سلطنت کرنے لگا۔ اس نے پھر الرہا میں فارقین اور اس کے اطراف و جوانب پر کئی بار حملے کئے لیکن ابوتغلب بن حمدان والی موصل نے کسی قدر مال دے کر اسے ٹال دیا۔ اس نے پھر سنہ 362 ہجری مطابق سنہ 972ء میں بلاد اسلامیہ کی طرف حملہ کیا تو ابوتغلب نے اپنے بھائی ابوعبداللہ بن حمدان کے لڑکے کو اس کے مقابلے پر بھیجا۔ اس نے اسے شکست دے کر گرفتار کر لیا لیکن پھر کچھ عرصہ بعد آزاد کر دیا۔ اس کے بعد شبیل کے ماموں نے (جو اس کی وزارت کا کام کر رہا تھا) ابن الشمیشق کو زہر دے کر مار ڈالا۔

## شبیل کی حکومت

بعد ازاں شبیل بن ارمانوس نے سقلاروس کو دمستق مقرر کیا لیکن سنہ 365 ہجری (مطابق سنہ 945ء) میں اس نے بغاوت کر دی اور سلطنت کا مدعی ہوا شبیل نے اسے زیر کر لیا پھر اس پر ابوتغلب بن حمدان کی امداد سے ورد بن منیر نے قبضہ کر لیا۔ شبیل نے بمجبوری وردیس لاون (یعنی برادرزادہ نغفور) کو قید سے نکال کر ورد بن منیر کے مقابلے پر بھیجا۔

## وردیس کا گرفتار ہونا

ورد بن منیر کو اس جنگ میں شکست ہوئی اور وہ میدان جنگ سے بھاگ کر میافارقین میں عضدالدولہ کے پاس جا کر پناہ گزین ہوا۔ شبیل نے عضدالدولہ سے اس سلسلے میں خط و کتابت کی، عضدالدولہ نے وردیس کو اپنی حکمت عملی سے گرفتار کر کے بغداد بھیج دیا پھر اس کے لڑکے صمصام الدولہ نے پانچ برس بعد اسے اس شرط پر آزاد کر دیا کہ وہ مسلمان قیدیوں کو قید سے رہا کر دے، بلاد روم کے چند قلعوں سے دست کش ہو جائے اور آئندہ بلاد اسلام پر کسی قسم کی دست درازی نہیں کرے گا اور وردیس آزاد ہونے کے بعد پہلے ملطیہ پر قابض ہوا پھر اس نے قسطنطنیہ کا جا کر محاصرہ کر لیا۔

## شبیل اور منجوتکین کی لڑائی

اسی اثناء میں وردیس مارا گیا اور شبیل اور ورد میں مصالحت ہوگئی لیکن کچھ عرصہ بعد ورد مر گیا تو شبیل اس کے مقبوضات پر قابض ہو کر یلغار پر چڑھ گیا۔ وہ ان کے ملک پر قبضہ حاصل کر کے چالیس برس تک ان پر حکمرانی کرتا رہا۔ اس کے بعد سنہ 381 ہجری (مطابق سنہ 991ء) میں منجوتکین، والی دمشق نے خلیفہ مصر کی جانب سے اس پر حملہ کیا، شبیل شکست پا کر ابوالفضائل بن سیف الدولہ کے پاس جا کر پناہ گزین ہوا اور منجوتکین لوٹ کر دمشق آ گیا۔

## طرابلس پر حملہ

وہ پھر وہاں سے حمص اور شیزر پہنچا اور ان پر بزور قبضہ حاصل کر لیا۔ اس نے پھر طرابلس کا محاصرہ کیا لیکن ابن مروان نے دیار بکر دے کر صلح کر لی۔ پھر دوقس دمستق نے بغاوت کی تو والی مصر نے ابوعبداللہ بن ناصر الدولہ بن حمدان کو اس کے مقابلہ پر روانہ کیا۔ دوقس دمستق کو شکست ہوئی

اور وہ دوران جنگ میں مارا گیا۔ ان واقعات کے بعد شمیل سنہ 410 ہجری (مطابق سنہ 1019ء) میں مر گیا۔

## ملکہ ارمانوس کی حکومت

اس کے بعد قسطنطین، اس کا بھائی نو برس تک حکمران رہا۔ جس کے مرنے کے بعد تین لڑکیاں اس کے خاندان کی باقی رہیں۔ لہٰذا سب سے بڑی لڑکی تخت نشین کی گئی جس نے اپنے ماموں زاد بھائی کو اپنے ملک کا منتظم مقرر کیا اور بعد میں اس کے ساتھ شادی کر لی، اس وجہ سے وہ مملکت روم پر قابض ہو گیا لیکن خود اس کے ماموں میخائیل کو اس کے مزاج میں بے حد رسوخ تھا بلکہ وہ اس کی طرف مائل ہو گئی۔ اس کے بعد میخائیل نے ملکہ ارمانوس کی سازش سے (اپنے ماموں) کو قتل کر کے اس کے مقبوضات پر قابض ہو گیا۔

## میخائیل کی حکومت

اس نے سنہ 422 ہجری میں پھر ابن مروان کو شکست دے کر الرہا اور سروج پر قبضہ کر لیا۔ لیکن جلد ہی دربری نے خلافت علویہ کی طرف سے اس کا مقابلہ کر کے اسے پسپا کر دیا، اس کے بعد رومیوں نے بلاد اسلام کی طرف خروج کرنے سے ہاتھ کھینچ لیا اور میخائیل نے اپنے ملک میں موجود مدعیان سلطنت کو گرفتار کر لیا۔ وہ پھر اپنی نیک سیرتی سے اہل ملک کو خوش کرنے لگا۔ کچھ عرصے بعد وہ اپنی بیوی سے سلطنت چھین کر مستقل حکمرانی کرنے کا مدعی ہوا تو اس کی بی بی نے انکار کیا، اس بات سے برہم ہو کر میخائیل نے اپنی بی بی کو جزیرے میں جلاوطن کر کے بھیج دیا اور خود روی حکومت پر سنہ 433 ہجری میں قابض ہو گیا۔ اس فعل سے بعض بطریق برہم ہوئے اور انہیں اس کی یہ حرکت ناگوار گزری لہٰذا میخائیل نے در پردہ ان کے قتل کی کوشش کی۔ اتفاق سے اس کی خبر بطریق کو ہو گئی لہٰذا بطریق نے گرجا میں کھڑے ہو کر میخائیل سے سلطنت چھیننے کا حکم دیا۔ اس کے لشکر نے اسے قلعہ میں گھیر کے اس کی جلاء وطن ملکہ کو بلا لیا تاہم میخائیل اپنی حکمت عملی سے ان کے محاصرہ سے نکل آیا اور پھر ملکہ (اپنی بی بی) کو بدستور جلاء وطن کر دیا۔

## تودرہ کی حکومت

اس کے بعد تمام بطارقہ اور عام رومیوں نے متفق ہو کر ملکہ بنت قسطنطین (زوجہ میخائیل) کو تخت سے اتار کر اس کی دوسری بہن تودرہ کو تخت نشین کر کے اسے میخائیل کے سپرد کر دیا لیکن اس کے بعد ہوا خواہان تودرہ اور میخائیل میں جھگڑا ہو گیا اور یہ فساد ایک مدت تک قائم رہا۔ رومیوں نے گھبرا کر اس پر اتفاق کر لیا کہ جو شخص اس فساد کو ختم کر دے۔ اسے ہی روم کا حکمران بنا دیا جائے گا۔

## تودرہ کی قسطنطین سے شادی

چنانچہ مدعیان سلطنت کے نام قرعہ ڈالا گیا۔ قسطنطین کا نام قرعہ میں نکلا اور اسے ہی نیا حکمران بنایا گیا اور تودرہ سے اس کی شادی کر دی گئی۔ یہ واقعہ سنہ 434 ہجری (مطابق سنہ 1043ء) کا ہے سنہ 446 ہجری (مطابق سنہ 1054ء) میں قسطنطین کے مرنے کے بعد ارمانوس حکمران ہوا۔

## الپ ارسلان کی آمد

اس کا زمانہ ظہور دولت سلجوقیہ اور اس دور سے ملتا ہے جبکہ طغرلبک بغداد پر قابض ہوا تھا۔ ان دونوں حکمرانوں نے اس پر آذربائیجان کی طرف سے جہاد شروع کر دیا۔ اس کے بعد اس کے لڑکے البارسلان (الپ ارسلان) نے بلاد کرخ کے اکثر شہروں پر قبضہ کر لیا اور رومیوں کے آباد شہروں کو پامال کیا۔ رومیوں نے پھر منبج پر چڑھائی کی اور ابن مرداس اور ابن حسان اور عرب کے لشکر کو شکست ہوئی۔

## ارمانوس سے لڑائی

الپ ارسلان یہ سن کر سنہ 430 ہجری (مطابق سنہ 1070ء) میں رومیوں کی طرف بڑھا۔ اس کی اطلاع پا کر ارمانوس دو لاکھ فوج رومی اور

عرب اور دوس اور کرخ کی نے کرنواح آرمینہ سے نکل کر اس کے مقابلہ پر آیا اور ایک خونریز لڑائی لڑا لیکن فتح مسلمانوں ہی کے ہاتھ رہی۔ لڑائی کے دوران وہ مسلمانوں کے ہاتھوں گرفتار ہو گیا لیکن کچھ عرصے بعد تاوان جنگ اور زرفدیہ دے کر اپنی رہائی کرائی۔ اس کے زمانہ غیر حاضری میں دوبارہ میخائیل مملکت روم پر قابض ہو گیا تھا۔ جب وہ قید سے رہا ہو کر قسطنطنیہ میں پہنچا تو میخائیل نے اسے داخل نہیں ہونے دیا اور خود ان شرائط صلح کا پابند ہو گیا جو ارمانوس اور الپ ارسلان سے طے پائے تھے۔ اس کے بعد ارمانوس غریب (جس نے بامجبوری سلطنت ترک کی تھی)، راہب بن گیا اور اسی حالت میں مرگیا۔ انتہیٰ کلام ابن الاثیر (ابن اثیر کا کلام یہاں تمام ہوا)

## فرانس والوں کا نسب

ان واقعات کے بعد ملک الافرنج (شاہ فرانس) کے ظہور کا دور آیا اور وہ رومہ وغیرہ کی حکومت پر قابض ہونے کا مدعی ہوا۔ روم نے جس وقت عیسائیت اختیار کی تھی تو انہوں نے اور اقوام کو جو ان کے ہمسایہ تھیں، زبردستی عیسائی بنایا تھا جن میں اہل ارمن بھی ہیں (جن کا نسب اس سے پیشتر ناحوز برادر حضرت ابراہیم علیہ السلام تک ہم تحریر کر چکے ہیں) ان کا ملک آرمینہ اور دارالسلطنت خلاط ہے۔ ان کے علاوہ اہل کرج بھی ہیں (جو کہ روم کی ایک شاخ ہیں۔) یہ خزر میں آرمینہ اور قسطنطنیہ کے درمیان شمالاً دشوار گزار پہاڑی علاقوں میں رہتے تھے اور چرکش بھی ہیں (جو کہ ترک کی شاخوں سے ہیں)۔ یہ لوگ دریائے نیطش کے شرقی کنارے کی پہاڑیوں میں مقیم تھے۔ اس کے علاوہ اہل روس بھی انہی میں سے ہیں جو جزائر دریائے نیطش اور شمالی کنارے میں آباد ہیں۔ بلغاری (جو دریائے نیطش کے شمالی ساحل پر ہیں) اور برجان بھی ہیں (جو جانب شمال آباد ہیں اور جن کا حال فاصلے کے زیادتی کے باعث معلوم نہیں ہوسکا) یہ سب ترکوں کی شاخیں ہیں۔

## عیسائیت قبول کرنا

عیسائیوں میں سب سے زیادہ ترقی فرانسوی قوم سے ہوئی جن کا دارالسلطنت فرنجہ یا فرنسہ (یعنی پیرس) میں ہے اور جو بحر رومی کے شمالی جانب ہے جس کے مغرب میں جزیرہ اندلس ہے۔ ان دونوں مقامات کو چند پہاڑ اور دشوار گزار گھاٹیاں ایک دوسرے سے جدا کرتی ہیں جسے وہ لوگ الیون کے نام سے موسوم کرتے ہیں۔ اسی میں جلالقہ آباد ہیں جو بذاتہ افرنج (فرانس) کی ایک شاخ ہیں۔ شاہ فرانس تمام ان بادشاہوں سے عظیم الشان مانا جاتا ہے جو دریائے رومی کے شمالی جانب حکمرانی کرتے ہیں۔ یہ اکثر جزائر بحریہ مثلاً صقلیہ، قبرص، اقریطش، جنوا اور بلاد اندلس میں برشلونہ تک پر قابض ہیں۔

## بنادقہ کے حالات

قیاصرہ اول کی حکومت کے بعد انہیں کی حکومت کا سکہ چلا تھا، انہیں کے گروہ سے بنادقہ ہیں، یہ لوگ اس خلیج پر رہتے ہیں جو بحر روم سے سات منزل کے فاصلے پر شمال مغرب کی جانب سے نکلا ہے۔ یہ خلیج خلیج قسطنطنیہ کے مقابل بلاد جنوا سے آٹھ منزل پر واقع ہے جس کے بُعد شہر رومہ ہے۔ ان کے بادشاہ کا دارالحکومت اور بطریق اکبر کا (جسے یہ پوپ کہتے ہیں) مرکز ہے۔

## جلالقہ کا بیان

افرنجہ ہی کے گروہ میں جلالقہ بھی داخل ہیں جن کا مسکن بلاد اندلس ہے، یہ سب اور تمام سوڈان وحبشہ اور نوبہ کی قومیں ہیں۔ جو امراء اور ملوک مت روم کے ماتحت تھے مثلاً برابرہ مغرب میں، نفزادہ وہوارہ افریقہ میں اور جھامدہ مغرب اقصیٰ میں وہ باتباع ملوک روم عیسائی ہو گئے لیکن جب اللہ تعالیٰ نے اسلام کو ظاہر فرمایا اور اس کا دین تمام ادیان پر غالب ہوا تو اس نے پہلے تمام حدود جنوبیہ شام ومصر وافریقہ ومغرب سے ملوک روم کی حکومت چھین لی جن کی ساری سلطنت بحر رومی پر پھیلی ہوئی تھی۔

## قوم قوط (گاتھ)

اس کے بعد انہوں نے خلیج طنجہ عبور کر کے اندلس کو قوط (گاتھ) اور جلالقہ کے قبضہ سے نکال لیا۔ اس وقت ملوک روم کی حکومت ایک اعلیٰ درجہ تک پہنچ کر کمزور ہو گئی تھی۔ اس کے بعد افرنجہ (فرانس) نے اندلس اور جزائر میں عرب سے زمانہ عبدالرحمٰن وابناء عبدالرحمٰن سے اندلس میں اور عبداللہ و پسران عبداللہ شیعی سے افریقہ میں کئی جنگیں کیں اور ان جزائر بحر رومی کو (جن پر وہ حکمرانی کرتے رہے تھے) مثلاً صقلیہ ومیورقہ ودانیہ وغیرہ کو ان سے چھین لیا۔

## فرانسیسیوں کا حملہ

اسی زمانے سے ملوک روم کی حکومت ضعیف ہو گئی اور افرنجہ کے قدم سلطنت پر جمتے گئے یہاں تک کہ ان کے تمام علاقوں اور جزیروں کو جن پر مسلمانوں نے ان سے قبضہ حاصل کر لیا تھا، پھر لے لیا لیکن اس کے بعد تقریباً چودہ منزل طولاً بحر رومی اسلامی پھریرہ اڑتا رہا۔ اس کے بعد افرنجہ (فرانس) نے ملک شام اور ارض مقدس کی طرف رخ کیا جو ان کے دین کا مطلع اور ان کے انبیاء کی مسجد تھی چنانچہ انہوں نے پانچویں صدی کے آخر میں اس پر قبضہ حاصل کیا، اس کے بعد وہ سواحل اور قلعات اور بلاد اسلامیہ کی طرف بڑھے۔

## المستنصر عبیدی کا ظہور

بیان کیا جاتا ہے کہ المستنصر عبیدی نے انہیں اس امر کی طرف جرات دلائی تھی اور اسی نے ملوک سلجوقیہ کی حکومت اور سلطنت کو بڑھتے ہوئے دیکھ کر رشک وحسد کی بناء پر انہیں بلاد اسلامیہ پر حملہ کرنے کے لئے بلایا تھا۔ اس وقت ان دنوں فرانس کا بادشاہ بردوبل تھا جبکہ اس کا داماد زجار حکمران صقلیہ اس کا ماتحت ومطیع تھا۔ ان دونوں نے فوجیں آراستہ کر کے بلاد اسلامیہ کے ارادے سے براہ قسطنطنیہ سنہ 491 ہجری میں اپنے ممالک سے بغاوت کی۔ رومی بادشاہ نے پہلے انہیں اپنے ملک سے گزر جانے کی اجازت نہیں دی لیکن جب انہوں نے انہیں ملطیہ بشرط فتح دینے کے لئے کہا تو راستہ دے دیا۔

## فرانس اور اہل روم

چنانچہ وہ دونوں منازل طے کرنے کے بعد بلاد ابن قلطمش کے قریب پہنچے۔ ابن قلطمش ان دنوں مریہ، ارزن، اقصر اور سیواس وغیرہ کے علاقوں پر قابض ہو رہے تھے لیکن اتفاق سے ان دونوں کو بلاد اسلامیہ تک پہنچنے کی نوبت نہ آئی، درمیان ہی میں ان میں اور رومیوں میں جھگڑا پیدا ہو گیا اور ان میں سے ہر ایک نے ملوک اسلام سے ساز باز پیدا کرنی شروع کر دی۔ یہ فتنہ وفساد تقریباً ایک صدی تک قائم رہا۔ جس کے نتیجے میں ملوک روم کی حکومت کمزور اور اس کے قویٰ ضعیف ہو گئے۔

## زجار کا حملہ

اس وقت زجار والی صقلیہ آئے دن قسطنطنیہ پر حملہ کرنے کے لئے تلا رہتا تھا۔ جب وہ بحر روم میں جو کشتیاں (خواہ وہ تجارتی ہوتیں یا شاہی ہوتیں) پاتا گرفتار کر کے لے جاتا تھا۔ اس کے بحری جنگی سپہ سالار جرجی بن میخائیل نے پھر سنہ 544 ہجری میں قسطنطنیہ کے مینار تک پہنچ کر شاہی محل پر آتشبازی کی، یہ زمانہ دراصل رومیوں کی ابتری اور تباہی کا تھا۔

## شاہ فرانس کی چڑھائی

اس کے بعد فرانس نے آخری چھٹی صدی میں پھر قسطنطنیہ پر قبضہ حاصل کر لیا۔ اسی زمانے میں رومی بادشاہ قسطنطنیہ نے اپنی بہن کی شادی

شاہ فرانس سے کر دی۔ ان واقعات کے چند دن بعد رومی بادشاہ کے بھائی نے سر اٹھایا اور دفعتہً اس پر حملہ کر کے اسے تخت سے اتار کر خود بادشاہ بن بیٹھا۔ رومی بادشاہ کا بیٹا شاہ فرانس کے پاس مدد کا طالب ہو کر گیا اگر چہ اس کے پہنچنے سے پہلے اس نے جنگی کشتیاں دوبارہ ارض مقدس واپس لینے کے لئے روانہ کر دی تھیں (اس معرکے میں دوقس صاحب مراکب بحریہ اور مرکش سپہ سالار فرانس اور ان سب کا افسر اعلیٰ کید فلید شریک تھا) لیکن بادشاہ فرانس نے انہیں پھر پہلے قسطنطنیہ کی طرف جانے کا حکم دیا اور باہم چچا اور بھتیجے میں مصالحت کرا دینے کی تاکید کی۔ جب یہ لوگ قسطنطنیہ کے قریب پہنچے تو موجودہ رومی بادشاہ نے ان سے جنگ شروع کر دی تو یہ لوگ نہایت مردانگی سے شہر میں داخل ہو گئے۔

## قسطنطنیہ میں تباہی

انہیں دیکھ کر رومی بادشاہ بھاگ گیا، انہوں نے پھر شہر کے بعض محلوں کو جلا دیا اور لڑکے کو تخت حکومت پر بٹھا دیا۔ اس رد و بدل کا شہر اور شہر والوں پر بہت برا اثر پڑا، اوباشوں نے گرجوں کے اسباب لوٹ لئے۔ فرانسیسیوں کے چلے جانے کے بعد اہل شہر نے متفق ہو کر اس لڑکے کو تخت سے اتار دیا اور دوبارہ اس کے چچا کو تلاش کر کے تخت پر بٹھایا۔ جب فرانس کو اس بابت معلوم ہوا تو اس نے پھر ان کا محاصرہ کیا جس پر محصور بادشاہ رومی نے سلیمان بن قلیج ارسلان شاہ والی قونیہ و بلاد روم شرقی خلیج کو اپنی مدد پر ابھارا لیکن اس کے پہنچنے سے پہلے ان فرانسیسیوں نے مختلف حیلے بہانوں سے شہر پناہ کا دروازہ کھول دیا جو اس وقت شہر میں موجود تھے، پھر کیا تھا، لشکر فرانس نے شہر میں داخل ہو کر آٹھ روز تک قتل و غارت کا بازار گرم کر رکھا حتی کہ رومی کنیسہ عظمیٰ موسومہ بہ "مموقیا" میں اپنی جان کے خوف سے جا چھپے۔

## راہبوں پر ظلم و ستم

اس کے بعد قسیس، اساقفہ اور رہبان کا ایک گروہ انجیل اور صلیب لئے ہوئے الامان الامان چلاتے ہوئے نکلا لیکن اہل فرانس نے ان کے ہم مذہب ہونے کا کچھ خیال نہیں کیا اور نہ ان کے عہد و پیمان پر نظر کی، انہوں نے سب کو دم زدن میں قتل کر ڈالا۔ اس کے بعد اہل فرانس نے قسطنطنیہ کی بادشاہی کے لئے قرعہ ڈالا تو کید فلید کا نام قرعہ میں نکلا۔ چنانچہ وہ ہی قسطنطنیہ اور اس کے متعلقات کا حکمران ہوا جبکہ دوقس نبادقہ جزائر مثل اقریطش و رودس وغیرہ کا اور مرا کیش سپہ سالار ان بلاد کا حکمران ہوا جو خلیج کے شرقی جانب واقع ہیں۔

## روم سے فرانسیسی انخلاء

ان واقعات کے بعد روم کا ایک بطریق لشکری نامی شرقی خلیج پر غالب آ گیا اور اس نے فرانسیسیوں کو وہاں سے نکال دیا۔ اس کے بعد قسطنطنیہ پر میخائیل نامی ایک شخص قابض ہوا جس نے پھر از سر نو قسطنطنیہ کو آباد کیا۔ اس دوران فرانسیسی کشتیوں پر سوار ہو کر بھاگ گئے۔ اس نے اس بادشاہ کو قتل کر ڈالا جو اس سے پہلے قسطنطنیہ پر حکمرانی کر رہا تھا۔ اس نے پھر منصور قلاون والی مصر و شام سے صلح کر لی۔ سنہ 681ء مطابق سنہ 1282ء میں اس کے دنیا سے رخصت ہونے کے بعد اس کا لڑکا ماند تخت نشین ہوا جس کا لقب دوقس تھا اور وہ لشکری کے نام سے مشہور تھا۔

دولت بنی قلیج ارسلان کے ختم ہونے کے بعد ان کی سلطنت و ممالک کے مالک منتشر ہو گئے جیسا کہ ہم ان کے حالات بیان کریں گے۔ اس کے بعد بنو لشکری اسی زمانہ تک قسطنطنیہ پر حکمرانی کرتے رہے اور بلاد روم سے دولت تتر کے ختم ہونے کے بعد شرقی خلیج پر ابن عثمان جو امیر الترکمان حکمران ہوا۔ اس کی اولاد اس وقت تک قسطنطنیہ اور اس کے جمیع اطراف و جوانب پر قابض ہے۔ ھذا ما بلغنا من اخبار الروم من اول دولتھم منذ یونان والقیاصرۃ لھذا العھد واللہ وارث الارض ومن علیھا وھو خیر الوارثین۔

باب: ۲۳

# قوطوں (گاتھوں) کے حالات اور دیگر واقعات کا بیان

## اس قوم کی اصل

یہ گروہ بھی ان قوموں میں سے ہے جن کی عظیم الشان حکومتیں دول طبقہ ثانیہ عرب کی معاصر رہی ہیں۔ ہم نے لاطینیوں کے بعد ان کا بیان اس وجہ سے شروع کیا ہے کہ انہیں حکومت اور سلطنت انہی سے حاصل ہوئی تھی۔ زمانہ قدیم میں یہ گروہ سیتھین کے نام سے اس لئے مشہور و معروف تھا کہ فارس اور یونان کے درمیان مشرق میں اس نے اس سرزمین کو آباد کیا تھا۔ نسباً ان کا صین (چین) سے تعلق ہے۔ یہ ماغوغ بن یافث کی اولاد سے ہیں۔ ان کے ملوک سریانین سے اور ان سے اکثر محاربے پیش آئے۔ مؤمن مالی بادشاہ سریان نے زمانہ سیدنا ابراہیم خلیل اللہ علیہ السلام میں ان پر حملہ کیا تھا اور انہوں نے ان کا مقابلہ کیا تھا پھر زمانہ تخریب ارض مقدس اور زمانہ بناء رومہ میں یہ فارس سے بھی لڑے تھے۔

## روم پر قوطوں کی چڑھائی

جب ان پر اسکندر غالب آیا تو یہ اس کے غلام بن کر قبائل روم اور یونان میں شامل ہو گئے۔ اسکندر اعظم کا دور گزرنے کے بعد جب رومیوں کی حکومت کمزور ہو گئی تو انہوں نے غریقیوں کے بلاد، مقدونیہ اور نبطہ پر غلیوس بن بارایان قیصر کے دور حکومت میں قبضہ کر لیا۔ ایک مدت تک ان میں باہم جنگ قائم رہی اس کے بعد پھر قیاصرہ نے انہیں مغلوب اور زیر کر لیا۔ جب قیاصرہ کا دار الحکومت قسطنطنیہ میں آ گیا اور ان کی قوت رومہ میں گھٹ گئی تو پھر قوط (گاتھ) نے رومہ پر حملہ کر دیا اور زبردستی اس پر قبضہ حاصل کر لیا۔

## صلح ہوتی ہے

اس کے بعد یہ زمانہ طودوشیش بن ارکاوش میں متعدد جنگوں کے بعد رومہ سے نکالے گئے۔ اس زمانے میں ان کا سردار انطرک تھا، لیکن وہ طودوشیش ہی کے زمانے میں مر گیا۔ اس نے اپنے آپ کو ملوک رومہ کے نام سے موسوم کرنا چاہا تھا لیکن کامیاب نہیں ہوا۔ اس کے بعد رومانیوں سے اور اس سے اس امر پر صلح ہوئی کہ بلاد اندلس سے جس شہر کو وہ فتح کرے گا اس کا مستقل حکمران یہ خود رہے گا۔ یہ مصالحت اس وجہ سے رومانیوں نے کر لی تھی کہ ان کی حکومت اندلس میں ضعیف ہو گئی تھی۔

## قندلس کا بیان

غریقیوں کے تین گروہ ابیوں، شوابیون اور قندلس نے پھر اندلس پہنچ کر باہم اسے تقسیم کر لیا۔ قندلس ہی کے نام سے اندلس موسوم ہوا۔ اندلس میں ان سے پہلے ارباریوں حکمرانی کر رہے تھے جو طوال بن یافث کی اولاد سے ہیں۔ یہ نسباً اطالیس کے بھائی ہیں، اور وہ طوفان کے بعد اسی مقام پر آباد ہوئے تھے وہ ایک زمانہ تک رومہ کی حکومت کے مطیع رہے یہاں تک کہ ان غریقیوں نے ان کے علاقوں پر قبضہ حاصل کیا۔ جس زمانے میں قوط گاتھ نے شہر رومہ پر حملہ کیا اور ان قوموں کو مغلوب کر لیا جو طوال کی اولاد سے تھیں۔ بعضے یہ لکھتے تھے کہ یہ اغریقی طوال بن یافث کی اولاد سے ہیں۔ واللہ اعلم۔

## شاہ طشتریک کا خاتمہ

ان لوگوں نے اس ملک کو اس طرح تقسیم کیا تھا کہ قندلس نے جلیقیہ کو، شبلونہ نے ماردہ اور طلیطلہ اور شوائش نے مرسیہ کو لے لیا۔ جبکہ اشبیلیہ

قرطبہ، حیان اور طالعہ پر ابیق نے قبضہ کرلیا۔ ان کا سردار عندریقش برادر لشیقش تھا۔ جس زمان میں رومہ پر قوط نے حملہ کیا تھا اس کی حکومت چالیس برس تک رہی۔ اس کے بعد طشتریک حکمران ہوا۔ اسے رومانیوں نے قتل کر کے اس کی جگہ ماستہ کو متعین کیا، تین برس تک وہ حکمران رہا پھر اس کی بہن کی شادی طودوشیش بادشاہ رومہ سے ہوئی۔ طودوشیش نے اس شرط پر اس سے صلح کر لی تھی کہ بلاد اندلس سے جس شہر کو یہ فتح کرے اس کا حکمران وہ خود بنے گا۔

## لرزیق کا حملہ

اس کے مرنے کے بعد لرزیق تیرہ برس تک حکمران رہا، یہ وہی شخص ہے جس نے اندلس پر چڑھائی کی اور اس کے حکمران کو قتل کر کے ان تمام الملوک کو اندلس سے نکال باہر کیا جو اس سے پیشتر وہاں مقیم تھے۔ لرزیق کے بعد طورویق سترہ برس تک حکمرانی کرتا رہا۔ کچھ عرصہ بعد بستکس نامی ایک شخص نے اس کے خلاف خروج کر دیا، اس کی بغاوت کے ختم کرنے کے بعد طورویق مر گیا۔ اس کے بعد دیک تیئس برس تک بادشاہت کرتا رہا۔

## شاہ افرنج کا حملہ

اس کے دور حکومت میں شاہ افرنج (فرانس) نے اندلس پر حملہ کرنے کی تیاری کی۔ اس مقصد کو پورا کرنے کے لئے اس نے ایک کثیر التعداد لشکر جمع کیا۔ جب دیک کو یہ معلوم ہوا تو اس نے ان کے خروج سے پہلے قوط کو جمع کر کے فرانس پر حملہ کر دیا اور کسی خوف و خطر کے بغیر ان کے ملک میں گھستا چلا گیا۔ اہل فرانس نے پھر اسے اس کے شہروں سے دور پا کر گرفتار کر لیا اور اسے اور اس کے عام مصاحبین کو قتل کر ڈالا۔

## اندلس سے اخراج

اس سے پیشتر ہم اخبار دولت بلنسیان بن قسطنطین (قیاصرہ متنصرہ) میں بیان کر چکے ہیں کہ اندلس میں داخل ہونے سے پہلے قوط کے دو گروہ تھے، ایک گروہ تو اندلس کی طرف چلا آیا اور دوسرا اطراف رومہ میں مقیم رہا۔ جب اس گروہ کو دیک والی اندلس کی حالت سے آگاہی ہوئی تو اس نے اپنے امیر طودریک کے مشورے کے بعد فرانس پر حملہ کر دیا۔ اس کے بعد بلاد اندلس میں جس قدر اس قوم کے لوگ آباد تھے، انہوں نے ان کی موافقت کر کے فرانس کو زیر کر کے اندلس سے نکال دیا۔

## اشتریک کی حکومت

جنگ کے خاتمے کے بعد والی اندلس دیک کے لڑکے اشتریک کو تخت نشین کر کے اپنے ملک واپس آیا۔ اس کے بعد پھر فرانس نے اشتریک پر حملہ کر دیا۔ اور مقام طلوسہ میں اسے شکست فاش دی۔ پانچ برس حکومت کر کے اشتریک دنیا سے رخصت ہوا۔

## طودریق کا خاتمہ

اس کی جگہ بشلیقش چار برس اور اس کے بعد طودریق اکسٹھ برس حکمران رہا۔ طودریق کو خود اس کے کسی مصاحب نے اشبیلیہ میں مار ڈالا تب اس کی جگہ ابریق پانچ برس اور اس کے بعد طودوس تیرہ برس پھر طودشکل دو برس اور اس کے بعد ایلہ پانچ برس یکے بعد دیگرے حکمران رہے۔ اس کے دور میں اہل قرطبہ باغی ہو گئے تھے، اس کی ان سے کئی جنگیں ہوئیں۔

## طلیجا کی حکومت

اس کے بعد طلیجا پندرہ برس، یہولہ ایک برس، بولیدہ اٹھارہ برس بادشاہت کرتا رہا۔ اس کے زمانے میں اطراف و جوانب میں بغاوت پھوٹ پڑی لیکن اس نے اسے نہایت خوبی سے ختم کیا۔ اس کے بعد عیسائیوں کا اس سے مسئلہ توحید و تثلیث پر جھگڑا ہوا جس کے دوران وہ مارا گیا۔

## زوریق عیسائی بن گیا

اس کی جگہ پھر اس کا بیٹا زوریق سولہ برس بادشاہ رہا، یہ نصرانیوں کی توحید مثلث کا معتقد اور قائل ہوگیا۔ اس نے پھر قرطبہ میں اپنے نام سے دو ایک شہر آباد کئے۔ جب اس کا بھی خاتمہ ہوگیا تو قوط ( گاتھ ) پر یہولہ نے دو برس، تبدیقا عندمار نے دو برس، ششوط نے اسی برس یکے بعد دیگرے، حسب ترتیب حکومت کی۔ اسی کے زمانہ حکومت میں قسطنطنیہ اور شام کا حکمران ہرقل تھا جس کے عہد حکومت میں ہجرت واقع ہوئی تھی۔ ششوط کے مرنے پر زوریق ثانی تین مہینے، شتلہ تین برس، سنشادس پانچ برس، خشوندسات برس۔ جنشوند تیئس برس ترتیب کے مطابق اندلس کی حکومت پر قائم رہے۔ اسی کے زمانہ حکومت سے قوط کے قوائے حکمرانی ضعیف اور حکومت کمزور ہوگئی۔

## زوریق ثالث کی شکست

اس کے بعد مانیہ آٹھ برس، اس کے بعد لوری آٹھ برس، ریقہ سولہ برس، غطسہ چودہ برس حکمران رہا۔ اس کے بعد زوریق ثالث نے دو برس تک اپنی قوم پر حکمرانی کی۔ یہ وہی شخص ہے جس پر مسلمانوں نے حملہ کیا تھا اور اسی کے زمانہ میں اندلس میں قوط مغلوب ہوئے تھے۔ اس کی شکست کے بعد اسلامی پھریرا اندلس کی پہاڑیوں پر اڑایا گیا تھا جیسا کہ ہم وقت ذکر فتح اندلس بیان کریں گے۔ انشاء اللہ۔

قوم قوط ( گاتھ ) کی یہ خبریں ہم نے ہیروشیوش کی کتاب سے نقل کی ہیں اور وہی ہمارے نزدیک اور مورخین کے حالات سے زیادہ صحیح اور قابل اعتبار ہیں۔ واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

باب: ۲۴

# عرب کے بنو حمیر، بنو قضاعہ اور بنو کہلان کا بیان

عرب بادیہ کا یہ گروہ ان باشندوں میں سے ہے جو خیموں میں گزر اوقات کرتے تھے اور کسی مکان کے پابند نہ تھے۔ یہ ہمیشہ امم عالم اور قدیم قوموں سے بڑھتے رہے، کبھی ان کی ترقی کی یہ حالت ہو جاتی تھی کہ عزت و غلبہ اور قوت ان کے ہمرکاب ہوتی تھی۔ ان کی فتوحات کی موجیں قوی ممالک کی دیواریں گرا دیتیں اور انہیں ان پر عزت وسطوت کے ساتھ قبضہ دلا دیتی تھیں لیکن کچھ زمانے بعد عیش و عشرت پسندی کی وجہ سے انہیں ہلاک کر دیتیں، یہ پھر اپنے معاصرین سے مغلوب ہو جاتے، بعض قتل کئے جاتے جبکہ دوسرے بھاگ کر کھلے میدانوں میں چلے جاتے اور بدستور پہلے والی زندگی بسر کرتے، ان میں سے وہ لوگ جو ریاست وحکومت کے بانی ہوتے، وہ عشرت پسندی اور آرام طلبی کی وجہ سے ہلاک ہو جاتے اور ان کی حکومت اور امارت ایک طویل زمانہ گزرنے کی وجہ سے دوسروں کے قبضے میں چلی جاتی۔ یہ لوگ بہر حال اپنے معاصرین اور ہمسایہ امراء سے ہر زمانے میں طلب معاش اور کسب رزق کے لئے اکثر لڑتے بھڑتے رہتے تھے۔ درحقیقت فطرت انسانی کا تقاضا یہی ہے کہ انسان اپنا فائدہ حاصل کرنے کے لئے (گو امید موہوم پر مبنی ہی کیوں نہ ہو) غیروں سے جنگ کرے اور مضرت ونقصان سے اپنے کو بچائے۔

## عربوں کی حکمرانی

اس کے بعد جب غلبہ کے باعث زمام حکومت عرب کے قبضے میں آئی تو طبقہ اولیٰ میں عمالقہ اور طبقہ ثانیہ میں تبابعہ عرب کے مالک ہوئے اور اپنی کثرت کی وجہ سے اس زمانہ میں یمن، حجاز اور عراق وشام میں پھیلے رہے۔ جب ان کا ملک ان کے ہاتھوں سے جاتا رہا لیکن عراق میں ان سے کچھ لوگ باقی رہے تو وہ شاہ وقت کی ماتحتی میں وہیں مقیم رہے۔

## عراق اور شام میں آمد

اس کے علاوہ عراق میں اہل عرب کے آنے کا سبب یہ بھی بیان کیا جاتا ہے کہ جس وقت اہل دبر نے اطراف عدن اور یمن میں اپنے نبی شعیب بن ذی مہدم کو شہید کیا تو اللہ تعالیٰ نے ان پر اور بنی اسرائیل پر سرکشی اور بغاوت کی وجہ سے بخت نصر کو مسلط کر دیا۔ اس کے بعد خدائے پاک نے ارمیا بن حزقیاہ و برخیا علیہما السلام پر وحی نازل فرمائی کہ بخت نصر کو یہ ان عرب کی گوشمالی کے لئے روانہ کریں جن کے مکانوں کے دروازے ہیں (یعنی جو لوگ بیابانوں میں بسر اوقات کرتے ہیں) یہ انہیں قتل کرے اور ان کے گھروں کو اجاڑ دے لیکن ان کی عورتوں کو مباح نہ کرے۔

## بخت نصر کی چڑھائی

بخت نصر یہ سن کر بولا کہ میں نے بھی ایسا ہی دیکھا ہے، اس کے بعد وہ سوار اور پیادوں سے اپنا لشکر مرتب کر کے عرب کی طرف بڑھا۔ عرب بھی اپنے جزیرہ نما کے رہنے والوں کو لے کر مقابلہ پر آئے لیکن سب سے پہلے عدنان کو شکست ہوئی باقی جس قدر رہے وہ گرفتار کر لئے گئے۔ بخت نصر نے پھر بابل کی واپسی کے وقت تمام قیدیان عرب کو انبار میں ٹھہرایا۔ ابن کلبی لکھتا ہے کہ بخت نصر نے جب عرب پر حملہ کرنے کی تیاری کی تو اس نے سب سے پہلے ان اہل عرب کو رسد رسانی کے لئے گرفتار کر لیا جو اس کے ملک میں موجود تھے اور انہیں حیرہ لا کر ٹھہرایا۔ اس کے بعد جب وہ لشکر لے کر نکلا تو ان میں سے چند قبائل اس کے ہمراہ ہو گئے۔ اس نے پھر انہیں شط فرات پر جہاں اس کا لشکر تھا، ٹھہرایا۔ بعد ازاں ان لوگوں نے اس

مقام کو انبار کے نام سے موسوم کیا پھر کچھ عرصہ بعد اس نے انہیں وہاں سے منتقل کر کے حیرہ میں لا بسایا۔ یہ لوگ زمانہ بخت نصر تک یہیں مقیم رہے جب وہ مر گیا تو انبار سے چلے گئے۔

## حیرہ کا لفظ

طبری لکھتا ہے کہ تبع ابو کرب نے اردشیر بہمن کے زمانے میں جب عراق پر چڑھائی کی اور جبل طے اور وہاں سے انبار ہوتے ہوئے شب کے وقت مقام حیرہ تک پہنچا تو راستہ نہ ملنے کی وجہ سے وہ حیران ہو کر وہیں ٹھہر گیا۔ اس وجہ سے اس مقام کا نام حیرہ رکھ دیا گیا پھر وہاں سے روانہ ہوتے ہوئے اس نے اپنی قوم ازد۔ لخم۔ جذام۔ عاملہ قضاعہ میں سے چند لوگوں کو وہیں چھوڑ دیا، یہ لوگ وہیں رہنے لگے پھر ان میں چند لوگ قبیلہ طے، کلب، ایاد اور حرث بن کعب وغیرہ کے ساتھ آ کر شامل ہو گئے اور ان کے ساتھ وہیں رہنے لگے۔

## ایک اور روایت

اسی روایت سے ملتی جلتی یہ روایت ہے کہ جس وقت تبع یمن عرب کو لے کر عراق کی طرف بڑھا تو کوفے کے قریب پہنچ کر حیرت زدہ ہو کر وہ ایک رات راستہ بھول گیا۔ صبح کے وقت چند ضعفاء لشکر کو وہیں چھوڑ کر آگے بڑھا، اسی وجہ سے اس مقام کا نام حیرہ ہو گیا۔ جب وہ واپس ہو کر اس مقام پر پہنچا تو ان لوگوں کو آباد پایا جنہیں وہ چھوڑ گیا تھا۔ تبع نے پھر انہیں مصلحتاً وہیں رہنے دیا۔ اس وقت ان میں عرب کے اکثر قبائل مثلاً ہذیل، لخم، جعفی، طے، کلب اور بنو لحیان (جرہم) کے آدمی موجود تھے۔

## یمن اور شام کی طرف جانا

ہشام بن محمد یہ تحریر کرتا ہے کہ بخت نصر کے مرنے کے بعد جنہیں اس نے حیرہ میں آباد کیا تھا، وہ انبار چلے آئے، اس وقت ان کے ساتھ وہ لوگ بھی تھے جو بنو اسماعیل اور بنو معد کے ان میں شامل ہو گئے تھے۔ بعد ازاں معد کی اولاد کی کثرت ہوئی پھر وہ لوگ بلاد یمن اور مشارف شام کی طرف طلب معاش کے لئے نکلے۔ اس کے بعد تہامہ عرب سے مالک و عمرو پسران فہم بن تیم اللہ بن اسد ابن وبرہ بن قضاعہ اور مالک بن زہیر ابن عمرو بن فہم اپنے گروہ کی ایک جماعت لئے ہوئے اور ختفار بن الحیق بن عمرو بن معد بن عدنان اپنے گھر والوں کے ہمراہ بحرین چلے آئے۔ چند برسوں بعد عطفان بن عمرو بن لطمان بن عبد مناف بن یعدم بن وعمی بن ایاد بن ارقص بن صبیح بن حارث بن افصی بن وعمی اور زہیر بن الحرث ابن اللیل بن زہیر بن ایاد بھی ان کے پاس آ کر وہاں آباد ہو گئے۔

## بحرین میں عربوں کی آمد

بحرین میں ان دنوں قوم ازد آباد تھی جو یمن سے خروج مزیقیا کے زمانے میں یہاں چلی آئی تھی۔ عرب کا بحرین میں اجتماع زمانہ طوائف الملوکی میں ہوا ہے۔ اس وقت ملوک بحرین متفرق طور پر مختلف اور متعدد علاقوں کے مالک تھے جن میں سے ہر ایک دوسرے پر حملہ کر دیتا تھا اور ہمیشہ ایک دوسرے کی خرابی کی فکر میں رہتے تھے۔ اسی زمانے میں اہل عرب بحرین آئے اور اس خیال سے کہ مبادا عجمی بحرین پر غالب یا اس کی حکومت میں شریک نہ ہو جائیں، عرب نے ان اختلافات کو رفع کر دیا جو وہاں کے حکمرانوں میں باہمی واقع ہو رہا تھا۔ اس نے پھر ان کے امراء و روساء کو جمع کر کے عراق کی طرف بڑھنے کی تحریک کی۔

## عراق کی سمت حملہ

سب سے پہلے ان میں سے ختفار بن الحیق اشلاء قعض بن معد کو چند آدمیوں کے ساتھ سواد عراق کی طرف بڑھے۔ اس وقت بادشاہ جزیرہ میں موصل تک بنو ازم بن شام (جو اس سے پہلے دمشق کے بادشاہ اور بقیہ عرب اولیٰ تھے) ملوک الطوائف سے قتل و قتال کر رہے تھے۔ عرب نے

پھر انہیں سواد عراق سے نکال باہر کیا۔ اس کے بعد مالک وعمرو پسران فہم اور مالک بن زہیر (بنی قضاعہ سے) غطفان بن عمرو اور صبح بن صبیح، زہیر بن الحرث نے (بنی ایاد سے) ان لوگوں کے ہمراہ جو بنوغسان اور ان کے خلفاء انبار میں موجود تھے، عراق کی طرف بغاوت کی۔ یوں بنوارم کے قبضے میں جو بقیہ بلاد تھے، وہ بھی نکل گئے۔ اس کے بعد سواد عراق پر ان کی حکومت کا برائے نام بھی اثر باقی نہ رہا۔

## حیرہ میں اقامت

اس واقعے کے بعد ان کے نمارۃ بن قیس اور نمارہ ابن لخم قبائل کندہ کی امداد سے حیرہ جا کر آباد ہو گئے یہاں تک کہ تبع ابوکرب کا اس طرف سے گزر ہوا اور اس نے اپنے کمزور لشکریوں کو وہاں چھوڑ دیا۔ وہ لوگ بھی وہیں آباد ہو گئے، ان میں ہر قبیلے کے آدمی تھے جیسا کہ اس سے پہلے ہم نے بیان کیا ہے۔ بعد ازاں تنوخ کا ایک گروہ خیموں میں حیرہ اور انبار کے درمیان میدانوں میں رہنے لگا نہ وہ شہروں میں آتا اور نہ اہل شہر سے میل جول پسند کرتا تھا۔ یہ لوگ عرب ضاحیہ کے نام سے معروف تھے۔ یہ بات واضح رہے کہ سب سے پہلے ان میں سے زمانہ ملوک الطوائف میں مالک بن فہم اس کے بعد عمرو بن فہم اس کے بعد جذیمۃ الابوش بن فہم حکمران ہوئے جیسا کہ آئندہ اس کا ذکر آئے گا۔

## بنوخزاعہ اور بنی جرہم کی لڑائی

یوں رفتہ رفتہ عرب کا یہ گروہ شام وعراق میں پھیل گیا۔ اس کے بعد چند لوگ (یعنی خزاعہ) ان سے علیحدہ ہو کر حجاز چلے آئے، وہ بنی جرہم سے مکہ میں لڑے اور انہیں مغلوب کیا۔ بعد ازاں نصر بن الازد عمان میں اور غسان جبال شرات میں جا کر ٹھہرے، ان سے پھر بنی معد کی کئی جنگیں ہوئیں یہاں تک کہ انہوں نے حجاز وشام کے درمیان قیام کیا۔ یہ حال عرب کے اس گروہ کا ہے جو عراق اور شام میں رہا تھا، باقی ان میں سے چھ قبیلے یعنی مذحج، کندہ، اشعری، حمیر اور انمار (ابوخثعم) بجیلہ یمن میں رہے۔ یمن میں یہ واقعات رونما ہوئے کہ حکومت پہلے حمیر میں پھر تبابعہ میں آئی۔ اس کلام سے ظاہر ہوتا ہے کہ مزیقیاء اور ازد کے خروج کی ابتداء دور حکومت تبابعہ یا اس سے چند دن پہلے ہوئی ہے۔

## معد کا بیان

باقی رہے بنو معد بن عدنان، ان کا حال یہ ہے کہ جب ارمیا اور برخیا علیہما السلام کو بذریعہ وحی عرب پر بخت نصر کے چڑھائی کرنے کی اطلاع دی گئی تو یہ بھی حکم دیا گیا "وہ دونوں گروہ عرب سے معد بن عدنان کو نکال لائیں کیونکہ معد بن عدنان ہی کی نسل سے حضرت محمد نبی آخر الزمان صلی اللہ علیہ وسلم پیدا ہوں گے"۔ چنانچہ ارمیاء برخیا علیہما السلام عرب تشریف لے گئے اور معد بن عدنان کو اس گروہ سے نکال لائے۔ اس زمانے میں معد بن عدنان کی عمر صرف بارہ برس تھی۔ انہوں نے پھر مقام حران میں انہیں دونوں نبیوں کے سایہ عاطفت میں پرورش پائی۔ اس کے بعد بخت نصر نے عرب کو زیروزبر کیا اور عدنان کا انتقال ہو گیا۔ یوں ایک مدت تک بلاد عرب ویران پڑے رہے۔

## حجاز کی طرف روانگی

پھر جب بخت نصر ہلاک ہو گیا تو معد بن عدنان انبیاء بنی اسرائیل کے ہمراہ حج کرنے کے لئے آئے، تلاش کرنے سے انہیں معلوم ہوا کہ حرث بن مضاض جرہمی کی اولاد اور قبائل دوس کے کچھ باشندے ہی باقی رہ گئے ہیں۔ اس کے بعد معد بن عدنان نے جرہم بن جلسمہ کی لڑکی معانہ سے شادی کر لی جس کے بطن سے نزار بن معد پیدا ہوا۔ سہیلی لکھتا ہے کہ معد بن عدنان پھر حجاز کی طرف اس وقت واپس گئے ہیں جبکہ اللہ تعالیٰ نے عرب سے تمام فتنے اور مصائب دور کر دیے تھے اور بعد ازاں بقایاء عرب جو اطراف وجوانب میں منتشر ہو گئے تھے۔ حضور واہل الرس (جن کی نحوست سارے عرب پر چھائی ہوئی تھی) کی تباہی اور بخت نصر کی بربادی کے بعد عرب پھر واپس آئے ہیں۔ انتہیٰ کلام السہیلی (سہیلی کا کلام ختم ہوا)
اس کے بعد معد کی کثرت اولاد ربیعہ مضر وایاد میں ہوئی اور وہ لوگ عراق اور شام میں پھیل گئے، سب سے پہلے ان میں سے اشلاء قنعص نے

قدم نکالا تھا جیسا کہ بیان کیا گیا ہے۔ ان کے بعد قدم بقدم دیگر عرب آئے جو احیاء یمنیہ کے ساتھ (جن کا ذکر اس سے پیشتر ہو چکا ہے) یمن میں ٹھہرے اور تبابعہ کے ساتھ اکثر جدال وقتال کرتے رہے۔

## عرب للعرب کا ذکر

اس کے بعد عراق وشام وحجاز میں زمانہ ملوک الطوائف اور تبابعہ کی حکومت کے بعد یمنیہ وعدنانیہ کے حکومتیں وسلطنتیں آئیں جبکہ پہلی تمام مصیبتیں اور پہلے تمام حالات ختم ہو چکے تھے۔ اس وجہ سے یہ گروہ اس امر کا ضرور مستحق ہے کہ اسے پہلے گروہ سے علیحدہ رکھا جائے اور گزشتہ طبقوں سے جداگانہ سمجھا جائے اور جب تک کہ انتشار عروبیت میں ان کا کچھ اثر نہیں سمجھا گیا اور نہ لغت میں ان کا دخل پایا گیا۔ یہ حقیقت ہے کہ یہ لوگ تمام حالات میں اپنے سلف کے تابع رہے ہیں لہٰذا مناسب یہی ہے کہ عرب تابعہ للعرب کے نام سے یہ گروہ موسوم کیا جائے۔ اس طرح طبقہ یمانیہ میں ایک زمانے تک ریاست اور حکومت رہی اور مضر وربیعہ کے قبیلے حکومت وسلطنت میں ان کے تابع رہے.......... چنانچہ حیرہ میں لخم (بنی منذر) شام میں غسان (بنی جفنہ) اور یثرب میں اوس اور خزرج بنو قیلہ کی حکومت قائم ہو گئی۔

## بادیہ نشین عربوں کا بیان

ان کے علاوہ عرب کے رہنے والے اکثر بادیہ نشین تھے اگرچہ ان میں بھی کہیں کہیں ریاست کا وجود پایا جاتا تھا۔ لیکن درحقیقت وہ ریاستیں انہی میں سے کسی ریاست کی ماتحت اور مطیع سمجھی جاتی ہیں۔ کچھ عرصہ بعد ان کی ساری حکومت اور سلطنت مصر کے ہاتھ میں آ گئی اور اطراف حجاز میں قریش کا ایک زمانہ تک ظہور رہا۔ اطراف وجوانب کے حکمران ان کی تعظیم کرتے رہے پھر اسلام کے روشن آفتاب نے اس گروہ کو اپنے نورانی شعاعوں سے منور کیا اور بنی مضر حکومت اور نبوت سے سرفراز کئے گئے۔ اس کے بعد اسلامی حکومتیں تقریباً تمام اسی قبیلہ میں ہوئیں لیکن یہ کہ بعض حکومتیں جو عجم میں اس قبیلہ کے علاوہ قائم ہوئیں، وہ اسی کی شاخ اور اسی حکومت کی تمہید سمجھی جاتی ہیں جیسا کہ ہم آئندہ تفصیل سے بیان کریں گے۔ سردست مناسب یہ ہے کہ اس طبقے کے قبائل قحطان وعدنان وقضاعہ کا ہم علیحدہ سے ذکر کریں گے۔ اور ان کی حکومت اور سلطنت قبل از اسلام اور بعد از اسلام کی تفصیلی کیفیات بیان کریں۔

## عربوں کا نسب

یہ واضح رہے کہ تمام عرب کا نسبی سلسلہ عدنان، قحطان اور قضاعہ پر ختم ہوتا ہے۔ عدنان باتفاق علماء نسب اسماعیل علیہ السلام کی اولاد سے ہے۔ باقی رہا ان دونوں میں پشتوں کا شمار وہ ایسی بات ہے جس سے کوئی یقینی امر معلوم نہیں ہو سکتا۔ واقعہ یہ ہے کہ ان کے سوا اسماعیل کی اور اولاد سے کوئی سلسلہ نسلی نہیں چلا اور نہ ان میں سے کوئی شخص روئے زمین پر موجود رہا۔

## قحطان کی آمد

قحطان کے بارے میں بھی کچھ اختلاف ہے، بعضے کہتے ہیں کہ یہ اسماعیل کی اولاد سے ہے۔ مثلاً امام بخاری کا کلام اس بات کی شہادت دے رہا ہے کیونکہ امام موصوف نے باب نسبۃ الیمن والی اسماعیل میں جناب رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ قول لکھا ہے: ارموا یابنی اسماعیل فان اباکم کان رامیاً (جو آپؐ نے اس قوم کے لئے فرمایا تھا جو یمن کی تھی) پھر آگے چل کر تحریر کیا ہے کہ ابن افصی بن حارثہ بن عمرو بن عامر بن خزاعہ اسلام لایا جو خزاعہ سبا سے ہے اور اوس وخزرج ان ہی میں داخل ہیں۔ اس قول کے قائل یہ کہتے ہیں کہ قحطان ہمیسع کا اور وہ ابن ابن قیذار بن بنت بن اسماعیل کا بیٹا ہے۔ جمہور کا مذہب یہ ہے کہ قحطان یقطن کو کہتے ہیں جس کا ذکر توریت میں بزمرہ اولاد عابر آیا ہے جبکہ حضرموت قحطان کی ایک شاخ سے ہے۔

## قضاعہ کا بیان

قضاعہ کی نسبت ابن اسحاق اور دیگر مورخین کا یہ خیال ہے کہ یہ حمیر سے ہے۔ اس بیان کی تائید کے لئے اکثر وہ حدیث پیش کی جاتی ہے جسے ابن لہیعہ نے عقبہ بن عامر الجہنی سے روایت کیا ہے یعنی قلنا یا رسول اللہ فمن نحن قال انتم من قضاعه ابن مالک۔ (عقبہ بن عامر نے کہا یا رسول اللہ ہم کس قبیلہ سے ہیں، آپؐ نے فرمایا تم لوگ قضاعہ ابن مالک کی نسل سے ہو) حضرت عمروؓ بن مرہ صحابی کہتے ہیں:

نحن بنو الشیخ الحجاز الازہری

قضاعہ بن مالک بن حمیر

## ان کا نسب

زہیر کا یہ کہنا ہے کہ قضاعہ اور اس کے بھائی مضر یہ حمیر بن معد بن عدنان سے تعلق رکھتے ہیں۔ سہیلی لکھتا ہے کہ صحیح یہ ہے کہ چونکہ مادر قضاعہ (عکبرہ) کا شوہر مالک بن حمیر اس وقت فوت ہوا ہے جبکہ اس کے حمل میں قضاعہ تھا۔ اس کے بعد عکبرہ نے بیوگی کے بعد معد بن عدنان سے عقد کر لیا۔ جس کے بعد قضاعہ پیدا ہوا، اسی وجہ سے قضاعہ معد بن عدنان کی طرف منسوب ہوتا ہے۔ یہی قول زہیر کا بھی ہے۔ یہ حقیقت ہے کہ حکماء متقدمین یونان مثل بطلیوس، ہروشیوش وغیرہ کی کتب میں قضاعیوں اور ان کی جنگوں کا تذکرہ ہے لیکن اس سے یہ ظاہر نہیں ہوتا کہ وہ ان قضاعیوں کے اسلاف سے ہیں یا ان کے بعد کے لوگ ہیں۔ کبھی کبھی اس قول پر کہ قضاعہ نسل عدنان سے تعلق رکھتا ہے، یہ شہادت پیش کی جاتی ہے کہ بلاد قضاعہ بلاد شام اور ممالک بنو عدنان سے ملے ہوئے ہیں۔ اصل بات تو یہ ہے کہ دور کے انساب میں یقین کی بہ نسبت ظن کا احتمال غالب ہے۔ واللہ اعلم۔

## بنو حمیر کا بیان

چونکہ زمانہ قدیم میں عرب کی حکومت سبا بن یشجب بن یعرب بن قحطان کے پاس تھی پھر اس کی حمیر بن سبا اور کہلان بن سبا میں شاخیں پھیلیں جس کے بعد بنو حمیر نے حکومت اور مملکت سے علیحدہ روش اختیار کر لی، انہیں میں سے تبابعہ کے حکمران ہیں جن کی دولت و حکومت مشہور عالم ہے لہٰذا ہم پہلے قحطانیہ میں سے حمیر کے حالات لکھتے ہیں، اس کے بعد قضاعہ کے حالات بیان کریں گے اس وجہ سے کہ بلحاظ قول مشہور قضاعہ کا حمیر سے نسبی تعلق ہے۔ اسی کے بعد پھر کہلان برادر حمیر (قضاعی) کا ذکر کر کے ہم بنو عدنان کے حالات بیان کریں گے۔

## حمیر کا ذکر

اس سے پیشتر ہم ان بنو حمیر کے تمام قبیلوں کا ذکر کر چکے ہیں جن کی دولت اور حکومت ملوک تبابعہ سے پہلے تھی۔ ہم یہ بھی لکھ چکے ہیں کہ حمیر بن سبا کے ۷ لڑکے تھے یعنی ہمیسع، مالک، زید، عریب، وائل، مشروح، معد یکرب، اوس اور مرہ۔ بنو مرہ حضرموت میں جا رہے تھے۔ جبکہ حمیر میں سے عدن بن زہیر بن الغوث بن ایمن بن الہمیسع بن حمیر ہے، انہیں کی طرف عدن ابین منسوب ہوتا ہے اور انہیں میں سے بنو املوک اور بنو عبد شمس ہیں جو وائل بن الغوث بن قطن بن عریب بن زہیر کے بیٹے ہیں۔ عریب اور ایمن دونوں بھائی ہیں جبکہ عبد شمس سے بنو شرعب بن قیس ابن معاویہ بن جشم بن عبد شمس ہیں۔ جس شخص کا یہ خیال تھا کہ جشم اور عبد شمس دونوں بھائی اور وائل کے لڑکے ہیں اس کا قول اس سے پہلے بیان کر دیا گیا ہے لیکن درست وہی ہے جو ہم نے اس مقام پر لکھا ہے۔

## بنو خیران اور شعبان کا بیان

بنو خیران اور شعبان پسران عمرو برادر شرعب بن قیس ہیں جبکہ زید الجمہور بن سہل برادر خیران و شعبان ہے۔ چوتھا ان کا حسان القیل بن عمرو ہے جس کا اس سے پہلے ذکر ہو چکا ہے۔ زید الجمہور سے ذورعین ہے جس کا نام ریم بن زید سہل ہے، اسی کی طرف عبد کلیل منسوب ہوتا ہے جس کا

ذکر ملوک تبابعہ میں بیان کیا جا چکا ہے۔ حارث اور عریب پسران عبد کلال بن عریب بن یشرح بن مدان بن ذی رعین وہ ہیں، جنہیں حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے خط لکھا تھا اور انہیں میں سے کعب بن زید الجمہور (ملقب بہ کعب الظلم) اور سبا الاصغر بن کعب کی اولاد ہے، اسی کی طرف تبابعہ کے بادشاہوں کا نسبی سلسلہ ختم ہوتا ہے۔ زید الجمہور سے ہی بنو حضور بن عدی بن مالک بن زید ہے، ان سب کا تذکرہ ہم اس سے پہلے تفصیل سے بیان کر چکے ہیں۔

اہل یمن یہ بھی کہتے ہیں کہ انہیں میں سے شعیبؑ بن ذی مہدم نبی تھے جنہیں ان کی قوم نے شہید کر ڈالا تھا۔ اس کے بعد بخت نصر نے ان پر چڑھائی کی اور انہیں قتل کیا۔ بعضے یہ کہتے ہیں کہ جناب موصوف حضور بن قحطان سے ہیں جس کا نام توریت میں یقطن لکھا ہے۔

## بنی میتم کا بیان

انہیں میں سے بنو میتم اور بنو حوالہ پسران سعد بن عوف بن عدی بن مالک برادر ذو رعین ہیں۔ یہ عوف دراصل حضور کا بھائی ہے اور اس کے بھائی احاظ اور میتم بنو حراز بن سعد ہیں۔ یوں میتم سے کعب احبار ہے (یعنی کعب بن مانع بن ہلسوع بن ہجری بن میتم) اور حوالہ سے مرہط ذوالکلاع ہے (یعنی سمیقع بن ناکور بن عمرو بن یعضر بن یزید) اور وہی ذوالکلاع الاکبر بن النعمان بن احاظ بھی ہے۔ اس کے علاوہ عمرو بن سعد الجنائز و یحول سے بنو سوادۃ بن عمرو ابن الغوث بن سعد یحصب اور ذو واصبح ابرہتہ بن الصباح ہے جو اسلام کا دور شروع ہوتے ہوئے یمن کا بادشاہ تھا۔ اس کا نسب اور اس کے حالات ہم بیان کر چکے ہیں۔ انہی میں سے مالک بن انس امام دار الہجرہ (مدینہ منورہ) ورئیس فقہاء سلف ہوئے ہیں، جن کا لقب یوں ہے۔

''مالک بن انس بن مالک بن ابی عامر (نافع) بن عمرو بن الحرث بن عثمان'' بن خثیل ابن عمرو بن الحارث (ذو اصبح)

ان کے دونوں لڑکے یحییٰ ومحمد اور چچا اویس وابو سہل وربیع بنی میتم قرشی کے خلفاء سے تھے۔ اس کے بعد زید الجمہور سے مرثد بن علس بن ذی جدن بن الحرث ابن زید ہے جس سے کہ امراء القیس نے بنی اسد یعنی اپنے باپ کے قاتلوں کے خلاف مدد مانگی تھی۔ علاوہ ازیں بنو سبا اصغر سے اوزاع (یعنی بنو مرثد بن زید بن شدد بن زرعہ بن سبا اصغر) ہیں۔

## بنی یعفر کا ذکر

انہیں کے بھائیوں میں سے بنو یعفر بھی ہیں جنہوں نے یمن کی حکومت پر غلبہ حاصل کر لیا تھا۔ جیسا کہ تذکرہ ملوک یمن، دور حکومت عباسیہ میں ہم بیان کریں گے۔ اس کا نسب اس طرح ہے۔

''یعفر بن عبد الرحمٰن بن کریب بن عثمان بن ابو ضاح بن ابراہیم بن مانع بن عون بن تدرس بن عامر بن ذی مغار البطین بن ذی مراش بن مالک بن زید بن غوث ابن سعد بن عوف بن عدی بن مالک بن شدد بن زرعہ۔

ان کا آخری حکمران بنو یعفر کا یمن میں ابو غسان اسعد بن ابی یعفر ابراہیم بن محمد بن یعفر ہوا ہے۔ ابو ابراہیم نے صنعاء پر قبضہ حاصل کرنے کے بعد یمن میں قلعہ طلان بنوایا۔ اس کے بعد وراثتاً اس کے بیٹے وہاں حکومت کرتے رہے یہاں تک کہ ان پر ہمدان میں سے صلیحیوں نے دولت عبیدیہ شیعی کی دعوت حاصل کر لی جیسے کہ ہم ان کے حالات میں تفصیل سے بیان کریں گے۔

## تبابعہ کا نسب کیا ہے؟

زید الجمہور سے ملوک تبابعہ اور ملوک حمیر اور صیفی بن سبا اصغر بن کعب بن زید ہیں۔ ابن حزم لکھتا ہے کہ صیفی کی نسل سے تبع اسعد ابو کرب حسان ذو معاہر اور تبع زرعہ بھی ہے جو ذو نواس کے نام سے مشہور ہے اور جس نے کہ یہودیت اختیار کر لی تھی اور اہل یمن کو بھی یہودی بنا ڈالا تھا۔ بعضے اسے یوسف کے نام سے بھی معروف کرتے ہیں جس نے نجران کے عیسائیوں کو قتل کیا تھا۔ انہی تبابعہ میں سے شمر یرعش بن یاسر نعیم بن عمرو ذی الاذعار اور افریقش بن قیس بن صیفی اور بلقیس بنت ایلی اشرح بن ذی جدن بن ایلی اشرح بن الحرث بن قیس بن صیفی ہے۔ ابن حزم کا یہ بھی خیال ہے کہ

تابعہ کے انساب میں بہت اختلاف ملتے ہیں اوران کے حالات میں ایسی بہت کم خبریں ہیں جو صحیح اور پایہ تصدیق کو پہنچتی ہوں۔

## سیف کا بیان

زید الجمہور سے ذویزن بن عامر بن اسلم بن زید بھی ہے۔ ابن حزم کے خیال کے مطابق عامر ہی ذویزن ہے اور اسی کی اولاد سے سیف بن النعمان بن عفیر بن زرعہ بن عفیر بن الحرث بن النعمان بن قیس بن عبید بن سیف بن ذی یزن ہے۔ یہ سیف بن ذی یزن وہی شخص ہے شاہ فارس کسریٰ کے پاس حبشہ کے حکمرانوں کے ظلم وجور کی شکایت لے گیا تھا اور لشکر فارس کو یمن لایا تھا۔

بطون حمیر اوران کے انساب یہی ہیں، ان کا ملک یمن میں صنعاء سے ظفار وعدن تک تھا ان کی حکومت کے حالات ہم اس سے پہلے لکھ چکے ہیں۔ واللہ وارث الارض ومن علیھا وھو خیر الوارثین۔

## حضر موت کے قبائل

مورخین کیونکہ حمیر بن سبا کے انساب کے ساتھ حضر موت اور جرہم کے بھی انساب کا ذکر تفصیل سے کرتے ہیں لہٰذا ہم بھی حمیر بن سبا کے انساب کے ساتھ حضر موت، جرہم اوران کی شاخوں کے انساب تحریر کرنا چاہتے ہیں کیونکہ حضر موت اور جرہم سبا کے بھائیوں میں سے ہیں جیسا کہ توریت میں صاف طور پر لکھا ہوا ہے اور ہم اسے بیان کر چکے ہیں۔ ان دونوں کے علاوہ قحطان کی اولاد سے سبا کے بعد کوئی مشہور شخصیت پیدا نہیں ہوئی۔

حضر موت اوران کے حکمرانوں کا تذکرہ ہم عرب بائدہ کے ذیل میں بیان کر چکے ہیں اور وہیں اشارے کے طور پر ہم نے لکھ دیا ہے کہ ان کے بعد کے طبقے غیروں میں شامل ہو گئے ہیں اسی وجہ سے ہم ان کا ذکر اس طبقہ ثالثہ میں کرنا چاہتے ہیں۔ ابن حزم لکھتا ہے کہ بیان کیا جاتا ہے کہ حضر موت یقطن برادر قحطان کا بیٹا ہے واللہ اعلم۔ اس خاندان میں حکومت اور ریاست عہد اسلام تک قائم رہی ہے۔

## حضرت وائلؓ کا بیان

انہی میں سے وائل بن حجر ہیں جنہیں صحبت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نصیب ہوئی تھی۔ ان کا نسب اس طرح ہے:

وائل بن حجر بن سعید بن مسروق بن وائل ابن النعمان بن ربیعہ بن الحارث بن عوف بن سعد بن عوف بن عدی بن شرجیل بن الحرث بن مالک بن مرۃ بن حمیر بن زید بن لابی بن مالک بن قدامتہ بن اعجب ابن مالک ابن لابی بن قحطان۔

ان کا بیٹا علقمتہ بن وائل ہے۔ ابن حزم کے نزدیک حجر بن سعید اور سعید ابن مسروق میں ایک پشت چھوٹ گئی ہے جس کا نام سعد ہے اور وہ سعید کا بیٹا ہے۔

## حضرت علاءؓ کا ذکر

اس کے بعد ابن حزم لکھتا ہے کہ بنو خلدون اشبیلی بھی انہی میں سے یعنی جبار بن علقمہ بن وائل کی اولاد سے ہیں اور انہیں میں سے علی المنذر بن محمد اور اس کے لڑکے قرمونہ اور اشبیلیہ میں ہیں جنہیں ابراہیم بن حجاج لخمی نے چالاکی سے قتل کیا تھا۔ یہ دونوں عثمان ابوبکر ابن خالد بن عثمان ابوبکر بن مخلوف معروف بہ خلدون کے لڑکے ہیں (جو کہ مشرق میں داخل ہوا تھا)۔ اس کے علاوہ صدف بن اسلم بن زید بن مالک بن زید بن حضرموت اکبر بھی حضر موت سے ہیں، انہیں حضرمیوں میں سے حضرت علاءؓ بن الحضرمی بھی ہیں جنہیں جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بحرین کا گورنر مقرر کیا تھا اور حضرت ابوبکرؓ وعمرؓ نے حضورؐ کے بعد انہیں اسی عہدے پر قائم رکھا تھا۔ یہاں تک کہ سنہ 21ھ میں ان کا انتقال ہو گیا۔ وہ علاء عبداللہ بن عبدۃ بن حماد بن مالک حلیف بنوامیہ بن عبد شمس کے بیٹے ہیں اور ان کا بھائی میمون ابن الحضرمی بن الصدف ہے اگر چہ یہ بھی بتایا

جاتا ہے: عبداللہ بن حماد بن اکبر بن ربیعہ بن مالک بن اکبر بن عریب بن مالک بن الخزرج بن الصدف' ابن حزم لکھتا ہے کہ انہیں علاء بن حضرمی کی بہن صعتبہ بن الحضرمی طلحتہ بن عبیداللہ کی ماں ہیں۔ انتہی۔

## بنی جرہم کا بیان

جرہم کے بارے میں لوگوں کے مختلف خیال ہیں۔ مثلاً ابن سعید لکھتا ہے کہ یہ دو گروہ تھے، ایک گروہ تو زمانہ عاد میں تھا اور ایک گروہ جرہم بن قحطان کی اولاد سے ہے، یہی وہ جرہم ہے جو کہ حجاز کا مالک ہوا تھا جب کہ اس کے بھائی یعرب بن قحطان نے یمن پر اپنی بادشاہت کا سکہ چلایا تھا۔ اس کے بعد اس کا بیٹا عبد یالیل بن جرہم پھر اس کا بیٹا جرشم بن عبد یالیل پھر اس کے بعد اس کا بیٹا عبدالمدان بن جرشم، اس کے بعد نفیلہ بن عبدالمدان، اس کے بعد عبدالمسیح بن نفیلہ پھر اس کا بیٹا مضاض بن عبدالمسیح پھر عمرو بن مضاض، اس کے بعد اس کا بھائی حرث بن مضاض اس کے بعد عمرو بن الحرث پھر مضاض بن عمرو بن مضاض یکے بعد دیگرے یمن پر بادشاہت کرتے رہے۔ یہ جرہم کی دوسری امتؒ ہے جس کی طرف سیدنا اسماعیل علیہ السلام مبعوث ہوئے تھے اور جن میں آپ نے اپنی شادی بھی کی تھی۔ واللہ اعلم۔

### بنو حمیر قحطانیہ کا شجرہ



## بنو قضاعہ کا ذکر

پہلے یہ بیان کیا جا چکا ہے کہ قضاعہ بنو حمیر سے ہے یا کہ بنو عدنان سے ان کا تعلق ہے اور اس مقام پر فریقین کے دلائل مختصر طور پر نقل کر دیئے گئے ہیں۔ بعد ازاں اس قول کو ترجیح دیتے ہوئے کہ قضاعہ حمیر کے خاندان سے ہے، بنو حمیر کے بعد ہی قضاعہ کا نسب بھی لکھ دیا گیا ہے۔ اس ضمن میں چند مورخین کہتے ہیں کہ قضاعہ مالک بن حمیر کا لڑکا ہے۔ کلبی لکھتا ہے کہ قضاعہ مالک بن عمرو بن مرہ بن زید بن مالک بن حمیر کی نسل سے ہے۔

ابن سعید کی روایت ہے کہ قضاعہ بلاد شجر پر حکمران تھا، اس کے بعد اس کا بیٹا الحاف پھر اس کا بیٹا مالک حاکم ہوا۔ قضاعہ اور وائل بن حمیر سے اکثر جنگیں ہوئیں پھر بلاد شجر پر مہرہ بن حیدان بن الحاف بن قضاعہ مستقل طور پر بادشاہ ہوا۔ کچھ عرصے بعد بنو قضاعہ نے نجران پر بھی قبضہ کر لیا لیکن پھر ان پر بنو حرث بن کعب ابن الازد غالب آ گیا۔ تب بنو قضاعہ حجاز چلے گئے اور قبائل معد میں مل جل گئے، اسی وقت سے بنو قضاعہ غلطی سے معد کی طرف منسوب کر دیئے گئے۔

علماء نسب نے اس بات پر اتفاق کر لیا ہے کہ قضاعہ کا الحاف (الحافی) کے سوا اور کوئی بیٹا نہ تھا، اسی سے تمام قبائل قضاعہ پیدا ہوئے۔ الحافی (الحاف) کے تین بیٹے یعنی عمرو۔ عمران۔ اسلم (بضم اللام) تھے۔

## عمرو کی آمد

عمرو بن الحافی سے حیدان و بلی و بہرا اور حیدان سے مہرہ ہوا۔ اسی بلی کی نسل سے مشاہیر صحابہ (رضی اللہ تعالیٰ عنہ) کی ایک جماعت ہے جن میں کعبؓ بن عجرہ، خدیج بن سلامہ، سہلؓ بن رافع، ابو بردہؓ بن نیار جیسے صحابہ شامل ہیں۔ بہرا کی اولاد سے بھی صحابہ کی ایک جماعت ہے جن میں مقداد بن عمروؓ ہیں۔ یہ اسود ابن عبد یغوث بن وہب (خال یعنی ماموں) جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف منسوب کئے جاتے ہیں کیونکہ انہوں نے انہیں اپنا متبنیٰ بنا لیا تھا۔ یہ بھی بیان کیا جاتا ہے کہ خالد بن برمک (خاندان برامکہ کا مورث اعلیٰ) بنی بہرا کا مولیٰ یعنی آزاد کردہ غلام تھا۔

## اسلم کا بیان

اسلم بن الحافی سے سعد ہذیم، جہینہ، نہد، بنو زید بن لیث ابن اسود بن اسلم ہوئے۔ جہینہ اس وقت تک حجاز کے میدان میں ینبع اور مدینہ منورہ کے درمیان رہتے بستے ہیں۔ ان کے شمال میں عسیر ایلہ تک بلی کے مساکن و مواطن ہیں، یہ دونوں بحر قلزم کی شرقی سمت میں واقع ہیں۔ ان میں سے ایک گروہ بحر قلزم کے غربی جانب نکل کر صعید مصر و بلاد حبشہ کے درمیان پھیل گیا اور وہیں ان کی کثرت ہو گئی۔ انہوں نے پھر بلاد نوبہ پر قبضہ حاصل کر لیا اور ان کی جماعت کو بھگا کر ان کے قبضے سے حکومت اور سلطنت چھین لی۔ وہ پھر ملوک حبشہ سے بھی لڑے اور آج تک ان کے خون سے اپنے تلوار کی پیاس بجھاتے ہیں۔ سعد ہذیم سے بنو عذرہ تعلق رکھتے ہیں جو عرب میں محبت اور پیار کے سلسلے میں مشہور ہیں۔ انہی میں سے جمیلؓ بن عبد اللہ بن عمر اور ان کی صاحبہ شیبنہؓ بنت حبابا ہیں۔ ابن حزم لکھتا ہے کہ شیبنہ کے باپ کو صحبت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نصیب ہوئی تھی۔ اس کے علاوہ عروہ بن خرام، ان کی صاحبہ عفر اور زراج بن ربیعہ (قصی بن کلاب کے برادر مادری) بھی انہی میں سے ہیں۔ یہ یاد رہے کہ یہ زراج بن ربیعہ ہی شخص ہے جس کی اعانت سے قصی بن کلاب اور اس کی قوم نے بنو سعد بن زید بن مناۃ بن تمیم کو مغلوب کیا تھا اور اسی وقت سے قریش کی ریاست کی بناء پڑ گئی تھی۔

## عمران کا ذکر

عمران بن الحافی سے بنو سلیح (یعنی عمرو بن حلوان بن عمران)، بنو ضجعم بن سعد بن سلیح (جو شام میں روم کی طرف سے غسان کے پہلے بادشاہ تھے) اور قبیلہ بزرگ بنو جرم بن زبان بن حلوان بن عمران ہیں۔ اس خاندان کے اکثر صحابی ہیں جن کا مسکن و موطن غزہ و جبال شرات (شام) کے

درمیان ہے۔ تغلب بن حلوان سے بنواسد، بنوالنمر اور بنوکلب کے بڑے بڑے قبائل ہیں جو سب کے سب بنو دبرہ بن تغلب کی طرف منسوب ہوتے ہیں۔ اس کے علاوہ بنونمر سے بنوخشین بن النمر اور بنواسد بن دبرہ سے تنوخ ہیں اور وہ فہم بن تیم اللات بن اسد ہے جن میں سے مالک بن زہیر بن عمرو بن عمرو بن فہم ہے، یہ سب بنی حزم کے حلفاء تھے۔ علاوہ ازیں بنو تیم اللات وغیرہ سے بھی تین قبیلے ہیں جو قبائل عرب، کندہ، لخم، جذام، اور عبدالقیس کے احلاف کہلائے جاتے ہیں۔

## بنوالقین کا بیان

بنواسد بن دبرہ سے بنوالقین ہیں جس کا نام نعمان بن جسر بن شیع اللات بن اسد تھا۔ اس کے علاوہ بنوکلب بن دبرہ بن تغلب بن حلوان سے بنوکنانہ بن بکر بن عوف بن عذرہ بن زید اللات بن رفیدہ بن ثور بن کلب کا ایک بڑا قبیلہ ہے جس کی تین شاخیں ہیں۔ یعنی بنوعدی، بنوزہیر اور بنوعلیم۔ بنوخباب بن ہبل بن عبداللہ بن کنانہ بھی انہی میں کا ایک بہت بڑا قبیلہ ہے۔ جس میں سے عبیدہ بن ہبیل شاعر قدیم ہے جسے بعض لوگ ابن حرام کہتے ہیں۔

## بنوعدی کی روداد

بنوعدی سے بنوحصین بن ضمضم بن عدی ہے جن میں سے نائلہ بنت الفرافضہ بن الاخوص بن عمرو بن ثعلبۃ بن الحرث بن حصن یعنی زوجہ حضرت عثمانؓ ابن عفان تھیں، انہی میں سے ابوالخطار الحسام بن سلامان بن جشم بن ربیعہ بن حصن (امیر اندلس) منسبہ بن شحیم بن منجاش بن مزغور بن منجاش بن ہزیم بن عدی بن زہیر اور اس کا ابن الا بن حسان بن مالک بن بحدل تعلق رکھتے ہیں۔

## بنی بحدل کی حکومت

جب اسلامی دور شروع ہوا تو ریاست اور حکومت بنوکلب میں بنی بحدل کے لئے مخصوص تھی، انہی کی اولاد میں سے بنومنقذ ملوک شیرزین جبکہ بنوزہیر بن خباب سے حنظلہ بن صفوان بن توبل بن بشر بن حنظلہ بن علقمہ بن شراحیل بن ہریر بن ابی جابر بن زہیر ہے جو ہشام کی طرف سے افریقہ کا والی مقرر کیا گیا تھا۔ علیم بن خباب سے بنومعقل ہیں جبکہ قبیلہ بنوکلب بن عوف بن بکر بن کعب بن عامر بن عوف سے حضرت دحیہ (رضی اللہ عنہ) بن خلیفہ بن فروۃ بن فضالہ بن زید بن امراء القیس بن الخزرج بن عامر بن بکر بن عامر بن عوف ہیں جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے معزز صحابی تھے، ان کی صورت پر کبھی کبھی جبرئیل علیہ السلام حضور اکرم کے پاس آتے ہیں۔ اس کے علاوہ منصور بن جہور بن حصن بن عمرو بن خالد بن حارثہ بن العبید بن عامر بن عوف (رضی اللہ عنہ) بھی تعلق رکھتے ہیں جنہیں یزید بن الولید نے کوفہ کا والی مقرر کیا تھا۔

## حضرت زیدؓ کا ذکر

ان ہی میں سے اسامۃ ابن زیدؓ (رضی اللہ عنہ) بن حارثہ بن شراحیل بن عبدالعزی بن عامر بن النعمان بن عامر بن عبدود بن عوف ہیں جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے محبوب ترین صحابہ میں سے تھے۔ اسامہ کے باپ حضرت زیدؓ ایام جاہلیت میں گرفتار ہو کر حضرت خدیجہ (رضی اللہ عنہا) کے قبضے میں آئے تھے۔ اس کے بعد انہوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو دے دیا تھا۔ اس کے بعد ان کے باپ حارثہ آئے تو آپؐ نے حضرت زیدؓ کو اپنے والد کے ساتھ جانے کی اجازت دے دی لیکن زیدؓ اپنے باپ کے ساتھ نہ گئے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ہمراہ ہی رہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے پھر انہیں آزاد کر دیا اور ان کے لڑکے اسامہؓ نے آپ ہی کے سایہ عاطفت میں پرورش پائی۔ اس کے علاوہ بنوکلب بن کنانہ بن بکر بن عوف سے مشہور نساب ابن کلبی (ابوالمنذر ہشام بن محمد بن سائب بن بشر بن عمرو والحرث بن عبدالعزیٰ بن امراء القیس) ہے۔ القیس عامر بن النعمان بن عامر بن عبدود بن عوف بن کنانہ بن عذرہ ہے جس کا بقیہ نسب اس سے پہلے بیان کیا جا چکا ہے۔

## قضاعہ کے حکمران

ان قضاعیوں کی حکومت شام اور حجاز کے درمیان عراق تک ایلہ میں اور جبال کرک سے مشارف شام تک پھیلی ہوئی تھی۔ روم کے بادشاہ نے انہیں بادیہ عرب پر والی بنایا تھا۔ سب سے پہلے ان میں حکومت کا تاج تنوخ کے سر پر رکھا گیا۔ مسعودی کی روایت ہے کہ ان میں مسلسل تین بادشاہ ہوئے یعنی نعمان بن عمرو پھر اس کا لڑکا عمرو بن النعمان پھر اس کا لڑکا حواری بن عمرو۔ اس کے بعد یہ بنو سلیح سے مغلوب ہو گئے۔ ان میں حکومت ضجعم بن معد کے پاس تھی۔ یہ اس زمانے میں تھا جبکہ طیطش قیصر نے شام پر قبضہ کر لیا تھا، اس نے پھر انہیں اپنی طرف سے بادیہ عرب کا والی بنایا تھا۔ یہ اس کے ہر حکم کی اطاعت کرتے رہے یہاں تک کہ ان میں سے زیادہ بن ہبولتہ بن عمرو بن عوف بن ضجعم بادشاہ ہوا۔ اور غسان نے یمن سے بغاوت کی تو وہ اس سے مغلوب ہو گئے اور اس کے بعد عرب کی زمام حکومت شام بنی جفنہ کے قبضہ میں آ گئی اور بنو ضجعم کی حکومت و سلطنت جاتی رہی۔

## زیادہ کی روداد

ابن سعید لکھتا ہے کہ زیادہ بن ہبولہ غسان کے غلبے کے بعد لوگوں کو لے کر حجاز کی طرف چلا گیا ہے جسے پھر حجر آکل المرار کندی نے مار ڈالا جو تبابعہ کی جانب سے حجاز کا بادشاہ تھا لیکن ان لوگوں میں سے جو زیادہ کے ہمراہ تھے، نہایت کم آدمی جانبر ہوئے۔ ابن سعید کا یہ بھی خیال ہے کہ چند مورخ تنوخ کا اطلاق بنو ضجعم اور دوس پر کرتے ہیں جنہوں نے بحرین میں اقامت کر لی تھی۔ آگے چل کر وہ تحریر کرتا ہے کہ بنو عبید بن الابرص بن عمر بن اشجع بن سلیح کے قبضہ میں ایک ملک اور تھا جس کے آثار آج تک بریہ سجار میں باقی ہیں اور جس کا آخری بادشاہ ضیزن بن معاویہ بن عبید تھا جسے جرلمقہ ساطرون کے نام سے یاد کرتے ہیں اس کا جو واقعہ بادشاہ سابور ذوالجنود کے ساتھ پیش آیا تھا، وہ اب تک معروف ہے۔

## بنو کلب کی حکمرانی

قضاعیوں میں سے پھر بنو کلب بن وبرہ نے حکمرانی کی ہے جن کے قبضہ میں دومتہ الجندل اور تبوک وغیرہ تھے۔ اس خاندان نے بعد میں عیسائی مذہب اختیار کر لیا تھا۔ عہد اسلام میں اس کا حکمران اکیدر بن عبدالملک بن سکون تھا۔ بیان کیا جاتا ہے کہ یہ کندی تھا اور ان بادشاہوں کی اولاد سے تھا جنہیں ملوک تبابعہ نے کلب کا حاکم مقرر کیا تھا۔ اسے خالد بن ولید (رضی اللہ تعالیٰ عنہ) گرفتار کر کے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں لائے تھے۔ بنو کلب کی یادگار نسلیں آج کل خلیج قسطنطنیہ کے ساحلوں پر کثرت سے آباد ہیں۔ ان میں سے بعض مسلمان ہیں اور روحانی زندگی بسر کر رہے ہیں جبکہ بعض عیسائی مذہب رکھتے ہیں۔

# بنو قضاعہ کا شجرہ



## بنی کہلان کا ذکر

بنو کہلان بن سبا بن یشجب بن یعرب بن قحطان بنو حمیر بن سبا کے نسبی بھائی ہیں۔ یہ شروع سے بنو حمیر کے ساتھ ملک وحکومت میں شریک تھے لیکن کچھ عرصے بعد تمام حکومت صرف بنو حمیر کے قبضہ میں آ گئی اور بنو کہلان پھر یمن میں ان کے ماتحت رہے۔ جب بنو حمیر کی حکومت ختم ہوگئی تو عرب بادیہ پر بنو کہلان بادشاہ بن گئے۔ بطون کہلان سے بنو کندہ ہیں جن کی حکومت یمن اور حجاز میں تھی۔ کچھ عرصے بعد بنو کہلان ہی کی شاخ سے مزیقیا کے ہمراہ یمن سے بنو ازد نکل کر سرزمین شام میں پھیل گئے۔ اس کے بعد شام کی حکومت بنو جفنہ میں، یثرب کی اوس وخزرج میں اور عراق کی بنو لخم میں رہی پھر لخم وطی انہی کی شاخ سے ظاہر ہوئے اور ان کی حکومت اور سلطنت حیرہ میں آل منذر کی شکل میں نمودار ہوئی جیسا کہ ہم آئندہ ذکر کریں گے۔

## زید بن کہلان کا بیان

کہلان کا تمام نسبی سلسلہ زید بن کہلان سے چلا ہے اور اس کی شاخیں مالک بن زید، عریب بن زید اور ربیعہ بن زید سے پھیلی ہیں۔ مالک بن زید سے بطون ہمدان کا تعلق ہے جس کا مسکن اور موطن ہمیشہ شرقی یمن میں رہا۔ یہ خاندان بنو اوسلہ کے نام سے معروف ہے اور یہ ہمدان کا لڑکا ہے مالک بن زید بن اوسلہ بن ربیعہ بن الجبار بن مالک بن زید بن نوف بن ہمدان کا۔ جبکہ شعوب حاشد سے بنو یام بن اصفی بن مانع بن مالک بن یام بن حاشد ہیں اور انہی میں سے طلحہ بن مصرف بھی شمار کیے جاتے ہیں لیکن جب اللہ تعالیٰ نے نور اسلام سے عرب کی پہاڑیوں اور ریگستانوں کے درون کو روشن کر دیا تو اکثر بنو ہمدان اطراف وجوانب میں منتشر ہو کر نکل گئے، جو باقی رہ گئے وہ یمن میں ہی مقیم رہے۔ اس کے بعد یہ لوگ جناب امیر المومنین علی بن ابی طالب کرم اللہ وجہہ کے شیعیت (متابعت یا گروہ) میں شامل رہے۔ جب صحابہ (رضی اللہ تعالیٰ عنہم) میں اختلاف واقع ہو رہا تھا، اس وقت بھی یہ اسی تشیع کی حالت میں تا زمانہ اسلام رہے۔

## بنو یام کی روداد

انہی میں سے علی بن محمد الصلیحی بنو یام کی اولاد سے تھا (جو کہ دعوت دولت عبیدیہ یمن میں قائم کرنے والا تھا) بنو یام کا نسبی تعلق حاشد سے ہے، اسی زمانے میں حصن حراز پر قابض ہو گیا تھا جس کی حکومت اس کے بعد نسلاً بعد نسل اسی کے خاندان میں باقی رہی۔ ان سے پہلے اور بعد میں زیدیہ کے زمانے میں بنو الرسی کی حکومت صعدہ میں تھی۔ بیہقی لکھتا ہے کہ منتشر ہونے کے بعد ان کے کسی قبیلہ کا نشان باقی نہیں رہا۔ اس کے علاوہ کچھ لوگ تو یمن میں باقی رہے حالانکہ یہ عرب کے بڑے قبائل سے ہے۔

## بنو ہمدان کا بیان

ابن سعید لکھتا ہے کہ بنو ہمدان سے بنو الزریع زیدیہ ہیں جو عدن وغیرہ میں سلطنت اور حکومت کے مالک تھے۔ ہمدان کا نسبی بھائی الہان بن مالک بن زید بن اوسلہ ہے جبکہ مالک بن زید سے بنو ازد (یعنی ازد بن الغوث بن بنت بن مالک بن زید) اور خثعم وبجیلہ پسران انمار بن اراش بن ازد (ازد بن الغواث) ہیں۔ بعض مورخین یہ کہتے ہیں کہ انمار نزار بن معد کا لڑکا ہے لیکن یہ درست نہیں ہے۔ بہر کیف بنو الازد کا بہت بڑا قبیلہ ہے جس سے بہت سی شاخیں نکلی ہیں ان ہی میں سے بنو دوس۔ نصر بن الازد کی نسل سے یعنی دوس بن عدثان (بالثاء المثلثہ) ابن عبد اللہ بن زہران بن کعب بن الحرث بن کعب بن مالک بن نصر بن الازد اور جذیمہ بن مالک بن فہم بن غنم بن دوس ہیں جن کا علاقہ عمان کے اطراف میں تھا پھر جذیمہ الابرش (عرف) دون وجذیمہ ختم ہونے کے بعد عمان میں ان کے نسبی بھائی بنو نصر بن زہران بن کعب بادشاہ ہوئے چنانچہ ان میں سے قبل از اسلام مستکبر بن مسعود بن الجرار بن عبد اللہ بن مغولہ بن شمس بن عمرو بن غنم بن غالب ابن عثمان بن نصر بن زہران تھا اور جس نے ان میں سے اسلام کا دور دیکھا ہے۔

## جیفر کا ذکر

اس کا نام جیفر بن الجلندی بن کرکر بن مستکبر اور اس کا بھائی عبداللہ والی عمان تھا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان دونوں حکمرانوں کی طرف نامہ نامی ارسال فرمایا تھا اور ان کے اطراف و جوانب عمرؓ بن العاص کو والی مقرر کیا تھا۔ بنو الازد ہی میں سے بنو مازن بن الازد کے نسل سے بنو عمرو مزیقیا ابن عامر (ملقب بہ ماء السماء) ابن حارثہ الغطریف ابن امراء القیس البہلول ابن ثعلبہ بن مازن بن الازد ہیں۔ یہ عمرو اور ان کے آباء و اجداد حمیر کے ساتھ بادیہ کہلان پر یمن میں بادشاہی کرتے تھے۔ لیکن بعد میں صرف ان کی حکومت قائم ہوگئی۔ سرزمین سبا (بلاد یمن میں) سرسبز ترین بلاد سے تھی اور یہی ان پانی کے سیلابوں کو روکتی تھی جو دو پہاڑوں سے گرتے تھے۔ ان دونوں پہاڑوں کے درمیان پانی روکنے کے غرض سے دیواریں (یا بند) قائم کردی تھیں جن میں جابجا کھڑکیاں بنی ہوئی تھیں جن سے کہ حسب حاجت پانی لے لیا جاتا تھا۔ یہ بند یا دیواریں زمانہ حمیر تک باقی رہیں۔ جب ان کی حکومت جاتی رہی اور ان کی سلطنت کا کارخانہ درہم برہم ہوگیا تو سبا پر بنو کہلان کا دور دورہ ہوگیا۔ اس کے بعد رد و بدل میں مرمت نہ ہونے کی وجہ سے وہ بند اور دیواریں خراب ہوگئیں اور اس کے نگہبان ادھر ادھر پریشان ہو کر فرار ہوگئے۔

## حجاز کی طرف جانا

عمرو مزیقیا (ان کے بادشاہ) نے پھر بند کے خراب ہونے کی وجہ سے شہر کے ویران ہونے سے اہل شہر کو آگاہ کیا۔ ابن ہشام ابوزید انصاری کی روایت کے مطابق تحریر کرتا ہے کہ عمرو مزیقیا نے خواب میں دیکھا تھا کہ گھوس بند کو کھود رہی ہے، جس سے اس نے یہ تعبیر کیا کہ نہ تو اب یہ شہر باقی رہے گا اور نہ بند باقی رہے گا۔ اس نے پھر اپنی قوم کو جمع کر کے شہر چھوڑ دینے پر آمادہ کیا تو اس کی قوم نے کہا کہ جس وقت یہ حالت پیش آئے تو اپنے چھوٹے لڑکے کو اس سیلاب کی نذر کر دینا۔ عمرو مزیقیا نے کہا کہ میں ایسے شہر میں قیام کرنا نہیں چاہتا جہاں میرا چھوٹا بیٹا لقمہ موت کیا جائے۔ عمرو مزیقیا نے یہ کہہ کر اپنا مال اور اسباب فروخت کر ڈالا اور اپنے لڑکوں اور پوتوں کو ہمراہ لے کر نکل کھڑا ہوا۔ ازد بھی عمرو مزیقیا کو نکلتے ہوئے دیکھ کر سفر کرنے پر آمادہ ہوگئے۔ چنانچہ وہ دونوں بقایا بنی ماذن کے ساتھ اپنے ملک یمن سے جدا ہو کر حجاز کی طرف چلے گئے۔

## حجاز میں قیام

سہیلی لکھتا ہے کہ ان کی علیحدگی یمن سے حسان بن تبان اسعد ملوک تبابعہ کے زمانہ میں ہوئی ہے۔ جب وہ یمن سے جدا ہو کر چلے تو پہلے وہ بلاد عک زبید و زمع میں جا اترے، وہاں پر پھر بادشاہ سے اور ازد سے لڑائی ہوئی جس کے بعد وہ اطراف بلاد میں پھیل گئے چنانچہ بنو نصر ابن الازد شرات و عمان میں اور بنو ثعلبہ بن عمرو مزیقیا یثرب (مدینہ منورہ) میں جبکہ بنو حارثہ بن عمرو۔ مرالظہر ان (مکہ) پہنچے۔ بیان کیا جاتا ہے کہ یہی خزاعہ تھا، یہ لوگ اثنائے سفر میں زبید و زمع کے درمیان ایک چشمے پر (جسے غسان کہتے ہیں) ہوتے ہوئے گزرے پس جس نے بنو مزیقیا میں اس چشمے سے پانی لیا وہ اسی نام سے موسوم ہوا۔ اس پانی کے پینے والے بنو مالک، بنو الحرث، بنو جفنہ اور بنو کعب ہیں اور یہی غسان کے نام سے موسوم ہوئے ہیں۔ وہ پانی چونکہ بنو ثعلبہ عنقاء نے نہیں پیا تھا اس وجہ سے وہ اس نام سے مشہور نہیں ہوئے۔ جفنہ کی اولاد سے شام کے حکمران ہیں جن کا ذکر آئندہ آئے گا جبکہ ثعلبہ عنقاء کی نسل سے اوس اور خزرج زمانہ جاہلیت میں یثرب کے حکمران گزرے ہیں جیسا کہ ہم بیان کریں گے۔ اسی کے زمانے میں عمرو مزیقیا نے بنو اقصیٰ ابن حارثہ بن عمرو بھی ہیں۔

## بجیلہ کا بیان

بجیلہ کا ملک سروات بحرین و حجاز میں تبالہ تک تھا مگر یہ لوگ زمانہ فتوحات اسلامی میں پریشان ہو کر نکل گئے اور چند محدود لوگ اپنے ملک میں باقی رہ گئے۔ جن میں سے زمانہ حج میں ہر سال مکہ آتے ہیں۔ ان کے چہروں سے تنگی عیش کے آثار نمایاں رہتے ہیں۔ یہ یاد رہے کہ بطون بجیلہ

سے قسر یعنی مالک بن عقبر بن انمار اور بنواحمس بن الغواث بن انمار ہیں۔

## بنوعریب کا ذکر

بنوعریب ابن زید بن کہلان سے طی، اشعریوں، مذحج اور بنومرہ ہیں۔ اشعریوں اشعر یعنی بنت ازد کے لڑکے ہیں جن کا شہر زبید کے شمالی جانب تھا۔ اسلام کی ابتداء میں انہیں ایک گونہ سطوت وغلبہ حاصل تھا لیکن جب اسلامی فتوحات کی موجیں بڑھ گئیں تو یہ لوگ پریشان ہوکر اپنے وطن سے نکل گئے جو باقی لوگ یمن میں باقی رہ گئے، وہ زمانہ مامون میں آئے دن کی لڑائیوں سے آخرکار تنگ آ کر حکمرانی کے سلسلہ سے نکل کر رعایا میں شمار کر لئے گئے۔ بنوطی بن اود یمن میں رہتے تھے، ازد کے نکلنے کے بعد وہ بھی یمن سے نکل کھڑے ہوئے اور انہوں نے بنی اسد کے جوار میں مقام سمیرا وفید میں سکونت اختیار کر لی۔ وہ ایک زمانے تک یہیں مقیم رہے لیکن شروع زمانہ فتوحات اسلامیہ میں وہ بھی منتشر ہو گئے۔

## سنبس اور ثعالب کے قبیلے

ابن سعید لکھتا ہے کہ ان میں سے اس وقت تک اپنے ملک میں ایک بڑا گروہ موجود ہے جن کی آبادی سے حجاز، شام اور عراق کی پہاڑیاں بھری ہوئی ہیں یعنی اس وقت تک قبائل طے عراق، شام اور مصر میں حکومت کر رہے ہیں۔ ان میں سے سنبس اور ثعالب دو قبیلے زیادہ مشہور ومعروف ہیں۔ سنبس لڑکا ہے معاویہ کا اور وہ شیل بن عمرو بن الغواث بن طی کا اور ان کے ساتھ بحتر بن ثعل بھی ہے۔ انہیں میں سے زبید بن معن بن عمرو بن عس بن سلامان بن ثعل (بر یہ نجار میں) اور ثعالب بنوثعلبتہ بن رومان بن جندب بن خارجہ بن سعد بن فطرہ بن طے اور ثعلبتہ بن جدعا بن ذہل بن رومان بھی ہیں۔ بنولام بن ثعلبتہ کا تعلق بھی اسی گروہ سے ہیں۔ ان کے مساکن مدینہ کے پہاڑوں میں ہیں لیکن یہ اکثر اوقات یثرب چلے آتے ہیں۔ جو ثعالب صعید مصر میں ہیں وہ ثعلب بن عمرو بن الغواث بن طے کی نسل سے تعلق رکھتے ہیں۔

## بنی ہنی کی حکومت

زمانہ جاہلیت میں بنوہنی بن عمرو بن الغواث ابن طی۔ طی پر حکومت کرتے تھے، اسی کی اولاد سے ایاس بن قبیصہ ہے جسے کسریٰ پرویز نے نعمان بن منذر کے خاتمے کے بعد عرب کا بادشاہ مقرر کیا تھا اور طے کو مقام حیرہ میں لخم کی جگہ ٹھہرایا تھا۔ یہ دراصل ایاس قبیصہ بن ابی یعفر بن نعمان بن خبیب بن الحرث بن الحویرث بن ربیعہ بن مالک بن سعد بن ہنی کا بیٹا ہے۔ جس کی ریاست اور حکومت فارس کے ختم ہونے تک قائم رہی۔ اسی ایاس کی اولاد سے بنوربیعہ بن علی بن مفرج بن بدر بن سالم بن قصہ بن بدر بن سمیع، ربیعہ سے آل مراد اور آل فضل کی شاخیں اور آل فضل سے آل علی اور آل مہنا کی شاخیں بیان کی جاتی ہیں۔ علی اور مہنا فضل کے لڑکے ہیں جبکہ فضل ومراد ربیعہ کے بیٹے ہیں۔ سمیع جو اس کے طرف منسوب ہوتا ہے وہ درحقیقت قبیصہ بن ابی یعفر کی اولاد سے تعلق رکھتا ہے۔

## بنومفرج کی حکومت

عہد حکومت دولت عبیدیہ میں طی پر بنومفرج حکمرانی کرتے تھے۔ اس کے بعد بنومراد بن ربیعہ حکمران ہوئے، یہ سب کے سب شام میں غسان کے وارث تھے پھر کچھ عرصے بعد بنوعلی اور بنومہنا پسران فضل ابن ربیعہ بالاشتراک بادشاہ رہے لیکن ان دنوں مشارف شام وعراق وبر یہ نجد میں بنومہنا انفرادی طور پر حکومت کرتے رہے۔ ان کا ظہور عہد دولت ایوبیہ اور اس کے بعد ملوک ترک وشام میں ہوا ہے جیسا کہ آئندہ تفصیل سے بیان کیا جائے گا۔

## بنومذحج کا بیان

مذحج کا نام مالک بن زید بن اود بن زید بن کہلان ہے، اسی سے مراد (جس کا نام یحابر بن مذحج) اور سعد العشیرۃ بن مذحج کا تعلق ہے جو

ایک بہت بڑا قبیلہ ہے اور جس سے بہت سی شاخیں نکلیں ہیں جن میں جعفر بن سعد العشیرہ اور زبید بن صعب ابن سعد العشیرہ اور بطون مذحج سے نخع ۔ رہا ۔ مسیلہ ۔ بنو حرث ۔ بنو کعب ہیں ۔ نخع ۔ جسر بن عمرو بن علۃ بن جلد بن مذحج اور مسیلہ ابن عامر بن عمرو بن علۃ اور رہا ابن منبہ بن حرب بن علۃ ہیں ۔ یہ یاد رہے کہ بنو حرث کا باپ حرث ابن کعب بن علۃ ہے جو کہ اطراف نجران میں رہتے تھے ۔ اس کے بعد بنو ذہل بن مزیقیا (از نسل ازد) اور بنو حارث بن کعب بن عبداللہ بن مالک بن نصر بن الازوان کے پڑوس میں آ کر ٹھہرے ۔

## افعی کاہن کی حکمرانی

نجران میں اس سے پہلے جرہمی قبیلہ حکومت کرتا تھا، ان دنوں ان کا حکمران افعی کاہن تھا جو نزار بن معد کی اولاد کا حکم ہوا تھا جبکہ ان لوگوں میں نزار کے خاتمے کے بعد آتش فتنہ وفساد مشتعل ہو رہی تھی ۔ اس کا نام غلس تھا اور وہ عمرماء بن ہمدان بن مالک بن منتاب بن زید بن وائل بن حمیر کا لڑکا ہے ۔ یہ ملکہ بلقیس کی طرف سے نجران کا بادشاہ تھا ۔ اسی کو ملکہ بلقیس نے سلیمان علیہ السلام کے پاس سفیر کر کے بھیجا تھا جس نے جناب موصوف کی رسالت کی تصدیق کی اور آپ پر ایمان لایا ۔ وہ پھر تا حیات اسی دین پر قائم رہا ۔ اس کے بعد نجران میں بنو الحرث بن کعب بن علۃ بن جلد بن مذحج کا دور دورہ ہوا اور بنو افعی مغلوب ہو گئے ۔ اس کے بعد یمن سے ازد نے بغاوت کر دی اور ان کی طرف ہو کر گزرے ۔ پھر آپس میں جنگیں ہوئیں ۔ آخر الامر ان کے جوار میں بنو نصر بن الازد اور بنو ذہل بن مزیقیا ٹھہر گئے اور ریاست اور حکومت کو انہوں نے باہم تقسیم کر لیا ۔

## بنو زیادہ کی حکمرانی

انہی مذحجیوں میں سے بنو حرث بن کعب سے بنو زیاد ہیں ۔ اس کا نام یزید بن قطن بن زیاد بن الحرث بن مالک بن کعب بن الحرث ہے ۔ یہ مذحج کا بہت بڑا خاندان ہے جو نجران کا بادشاہ رہا ہے ۔ آخر زمانہ میں ریاست عبدالمدان بن الدیان کے خاندان میں آ گئی تھی، یہ حکومت بعثت سے چند روز پہلے یزید بن عبدالمدان تک ختم ہو جاتی ہے ۔ اس کا بھائی عبدالحجر بن عبدالمدان حضرت خالد بن ولیدؓ کے ہمراہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں وفد کی صورت میں آیا تھا ۔ اس کا بھتیجا زیاد بن عبداللہ بن عبدالمدان سفاح کا ماموں تھا ۔ جسے اس نے نجران اور یمامہ کا حکمران مقرر کیا تھا ۔

## نجران کے شاہی خاندان

ابن سعید لکھتا ہے کہ ایک مدت تک نجران کی حکومت بنو المدان کے پاس رہی پھر ان میں سے بنو ابو الجواد اور چھٹی صدی میں عبدالقیس بن ابی الجواد پھر اس کے بعد عجمی یکے بعد دیگرے ان کے بادشاہ ہوئے ۔ پھر بطون حرث بن کعب سے بنو معقل (یعنی ربیعۃ بن الحرث بن کعب) کا تعلق ہوا ۔ بیان کیا جاتا ہے کہ اس وقت جو مغرب اقصیٰ میں بنو معقل ہیں، وہ اسی بطن سے تعلق رکھتے ہیں، وہ معقل بن کعب قضاعی کی نسل سے نہیں ہیں ۔ ربیعہ اس کی تائید میں یہ کہا جاتا ہے کہ تمام بنو معقل ۔ ربیعہ کی طرف منسوب ہوتے ہیں اور ربیعہ نام ہے اسی معقل کا ھذا کما رایت واللہ تعالیٰ اعلم ۔

## بنی مرہ کا بیان

بنو مرہ بن ادو، طی و مذحج و اشعریین کے بھائی ہیں، یہ بہت بڑا قبیلہ ہے جس کی بہت سی شاخیں نکلی ہیں اور جو سب کے سب [illegible] خولان معافر و لخم و جذام و عاملہ و کندہ کے حرث ابن مرہ تک منتہی ہوتی ہیں ۔ معافر بنو یعفر بن مالک بن الحرث بن مرہ ہیں ۔ جب اسلام کی [illegible] ہوئیں تو یہ سب منتشر ہو گئے ۔ انہیں میں سے منصور بن ابی عامر ۔ ہشام والی اندلس کا مصاحب تھا ۔ خولان کا نام افکل بن عمرو بن مالک جامہ [illegible]

بھائی یہ لوگ شرقی جال میں رہتے تھے۔ یہ بھی فتوحات اسلام کے دور میں منتشر ہو گئے تھے۔ مگر یہ کہ ان میں سے کچھ لوگ یمن میں باقی رہ گئے۔ اس کے باوجود اب بھی وہ اور ہمدان اس وقت عرب یمن کے بڑے قبیلوں سے شمار کئے جاتے ہیں۔ اور اہل یمن اور اس کے اکثر علاقوں پر انہیں قبضہ حاصل ہے۔

## بنو لخم کا بیان

لخم کا اصل نام مالک بن عدی بن الحرث بن مرہ ہے، یہ بھی بہت بڑا خاندان ہے جس سے بڑے بڑے قبیلے نکلے ہیں جن میں کہ بنو الدار بن ہانی بن حبیب بن نمارۃ بن لخم اور اس کے بڑے بیٹے سے بنو نصر بن ربیعہ بن عمرو بن الحرث بن مسعود بن مالک بن عم بن نمارۃ بن لخم ہیں۔ یہ بیان کیا جاتا ہے کہ نمارۃ آل منذر کا قبیلہ ہے، انہیں میں بنو لخم سے بنو عبادہ ہیں جو اشبیلہ کے بادشاہ رہے ہیں۔ جذام کا اصل نام عمرو بن عدی ہے، یہ لخم بن عدی کا بھائی ہے۔ اس قبیلے کی بھی بہت سی شاخیں ہیں مثلاً غطفان و اقصی و بنو حرام بن جذام و بنو خطیب و بنو مخرمہ و بنو بجہ و بنو نفایہ اسی قبیلے کی بڑی شاخیں ہیں ان کا ملک اطراف ایلہ میں اول اعمال حجاز سے ینبع تک پھیلا ہوا تھا۔

## بنی نافزہ کی روداد

اس کے علاوہ معان (ارض شام) میں بنو نافزہ (بطن نفایہ) کی حکومت تھی پھر ان میں سے فروۃ ابن عمرو بن النافرہ بادشاہ ہوا، یہ روم کی طرف سے اپنی قوم اور ان عرب کا جو کے ارد گرد میں رہتے تھے، حکمران تھا۔ یہ وہی شخص ہے جس کے پاس جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنا نامہ مقدس بھیجا تھا۔ اس نے خدمت اقدسؐ میں پھر ایک سپید خچر بطور ہدیہ ارسال کیا تھا۔ قیصر نے یہ سن کر حارث بن ابی شمر غسانی والی غسان کو گرفتاری کے لئے روانہ کیا۔ حارث نے پہنچ کر اسے گرفتار کر کے مقام فلسطین میں سولی دے دی تھی۔

## اس کی دو شاخیں

اس قبیلے کی اولاد اپنے مسکن اولی میں دو شاخوں میں ظاہر ہوتی ہے، ایک شاخ بنو عاید کے نام سے مشہور ہے جو کہ بلبیس (اعمال مصر) و عقبہ ایلہ اور جانب فلسطین سے کرک تک آباد ہیں جبکہ دوسرا گروہ بنو عقبہ کہلاتے ہیں، یہ بریہ حجاز میں کرک سے ازلم تک اور مصر اور مدینہ نبویہ کے درمیان حدود غزہ تک شام میں پھیلے ہوئے تھے۔ عاملہ جس کا اصل نام حرث بن عدی ہے، یہ بھی لخم و جذام کا بھائی ہے۔ اسے عاملہ اس وجہ سے کہتے ہیں کہ اس کی ماں عاملہ قضاعہ تھی، یہ پھر اپنی ماں کے نام سے مشہور ہوا۔ یہ بھی بہت بڑا قبیلہ ہے جس کا وطن بریہ شام میں تھا۔

## کندہ کی حکومت

کندہ کو ثور بن عفیر بن عدی کے نام سے موسوم کیا جاتا ہے۔ عفیر لخم و جذام کا بھائی ہے۔ ان کے خاندان میں حکومت اور سلطنت رہی ہے، اسی وجہ سے یہ کندۃ الملوک کہلاتے ہیں۔ ان کی حکمرانی بادیہ حجاز میں عدنان کی جانب سے تھی جیسا کہ ہم آئندہ بیان کریں گے۔ ان کا وطن جبال یمن (متصل حضر موت) تھا۔ اس کے تین قبیلے بزرگ مشہور ہیں، ایک معاویہ بن کندہ جس سے ملوک بنو حرث بن معاویۃ الاصغر ابن ثور بن مرتع بن معاویہ ہے۔ دوسرا سکون تیسرا اسکسک ہے۔ سکون سے تجیب کا قبیلے یعنی بنو غدی و بنو سعد بن اشرق بن شبیب ابن سکون کا تعلق ہے۔

## بنی سکون کی روداد

بنو سکون کی حکومت دومۃ الجندل میں بھی تھی جس کا والی عبدالمغیث بن اکیدر بن عبدالملک بن عبدالحق بن اعمی بن معاویہ بن حلاوۃ بن اثامہ بن شرکامہ بن شبیب بن السکون تھا۔ اس کی سرکوبی کے لئے غزوہ تبوک میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت خالد بن ولیدؓ کو لشکر کے ساتھ روانہ کیا تھا۔ خالد بن ولیدؓ اسے گرفتار کر لائے۔ جس کے بعد حضور اکرمؐ نے پہلے اس کا خون مباح کر دیا پھر اس نے جزیہ دے کر صلح کر لی چنانچہ مصالحت

کے بعد وہ اپنے دارالقیام واپس کر دیا گیا۔ معاویہ بن کندہ سے بنو حجرہ بن الحرث الاصغر بن معاویہ بن کندہ ہیں جن سے حجر آکل المرار ابن عمرو بن معاویہ ہے، یہ حجر للوک بنو کندہ کا باپ ہے جس کا ذکر آئندہ بیان کیا جائے گا۔ اسی قبیلے سے اشعث بن قیس بن معدی کرب بن معاویہ اور جلیلہ بن عدی بن ربیعہ بن معاویہ بن الحرث اکبر جاہلی اسلامی ہیں۔

یہی قحطانیہ یمن کے قبائل تھے اور ان کے قبیلے اور انساب ہم نے حتی الامکان بالاستیعاب بیان کئے ہیں۔ اب ہم ان میں سے ان کا ذکر کرنا چاہتے ہیں جو شام، حجاز اور عراق میں حکومت کرتے تھے۔ واللہ المعین بکرمه و منه لارب غیره ولا خیرالا خیره۔

## بنو کہلان کا شجرہ



باب: ۲۵

# حیرہ کے حکمرانوں کا بیان اور دیگر واقعات

عرب کے پہلے گروہ (یعنی عرب بادیہ) کے عراق میں حکومت کے حالات بہت زمانہ کے سبب ایسی تاریکی میں پڑے ہوئے ہیں کہ جن کی تفصیل اور تشریح ہمیں قابل اطمینان معلوم نہیں ہوتی، البتہ اس قدر ہم کہہ سکتے ہیں کہ قوم عاد اور عمالقہ نے عراق پر حکومت کی تھی۔ چند مورخین کا یہ خیال ہے کہ ضحاک بن سنان انہی میں سے تھا جیسا کہ اس سے پہلے بیان کیا گیا ہے، باقی رہا عرب کا گروہ دوئم (یعنی عرب مستعربہ) ان کی حکومت کوئی جداگانہ حکومت نہیں تھی بلکہ ان کا ملک بالکل غیر آباد اور ان کی حکومت بدوی تھی۔ ان کی ریاست دراصل ان لوگوں پر تھی جن کا کسی ایک خاص مقام پر قیام نہیں تھا۔ اس وقت عرب پر حکمرانی تابعہ کر رہے تھے جو کہ اہل یمن سے تھے، ان سے اور فارس سے اکثر جنگیں ہوئیں۔ کبھی یہ ان پر غالب آ جاتے تھے اور تمام عراق یا اس کے کسی حصے پر قبضہ حاصل کر لیتے تھے اور کبھی وہ ان سے مغلوب ہو جاتے تھے لیکن ہمارا خیال یہ ہے کہ اہل یمن عراق پر قبضہ کرنے کے بعد دوبارہ مغلوب نہیں ہوئے جیسا کہ بخت نصر کے عراق میں جانے اور وہاں اہل یمن کے تنگ کرنے کا حال بیان کیا گیا ہے۔

## ارم بن شام کا خاندان

سواد عراق اور اطراف شام و جزیرہ میں ارمانی (ارمنی) ارم بن شام کی اولاد عرب کے وہ لوگ رہتے تھے جو عساکر ابن تبع۔ جعفر طی و کلب و تمیم و جرہم وغیرہ کے وہاں باقی رہ گئے تھے۔ اس کے بعد تنوخ و نمارہ بن لخم و قنص بن معدان میں آ ملے۔ عرب کا یہ گروہ حیرہ اور فرات کے درمیان انبار کے اطراف تک پھیلا ہوا تھا۔ یہ لوگ عرب الضاحیہ کے نام سے موسوم ہوتے ہیں، ان میں سے سب سے پہلے جس نے زمانہ ملوک الطوائف میں حکمرانی کی ہے، وہ مالک بن فہم بن تیم اللہ بن اسد بن وبرہ بن ثعلبہ بن حلوان بن قضاعہ تھا۔ اس کے بعد اس کا بھائی عمرو بن فہم پھر ان دونوں کے بعد جذیمہ الابرش بارہ برس تک حکمران رہا۔ مالک بن فہم، بنو زہران ازد سے تعلق رکھتا تھا یہ مزیقیا سے پہلے یمن سے نکل کر عراق چلا آیا تھا اگرچہ بعض مورخین یہ کہتے ہیں جفنہ بن مزیقیا کی اولاد کے ساتھ یہ یمن سے نکلے ہیں۔

## مالک کی حکومت

جب بنو ازد اطراف و جوانب ممالک میں منتشر ہو گئے تو یہ بنو زہران شرات اور عمان میں ٹھہر گئے۔ جس وقت طوائف الملوکی شروع ہوئی تو یہ کسی زمین کا ایک علاقہ دبا کر بیٹھ گئے مالک ابن فہم اسی خاندان کے حکمرانوں میں سے ہے۔ شافیات کے شرقی جانب عمرو بن الظرب بن حیان بن حلیہ (نسل سے سمیدع بن ہوثر) یادگار نسل عمالقہ کی حکمرانی تھی۔ اس وقت اس کی حکومت کا سکہ درمیان شام و جزیرہ میں چل رہا تھا اور ان کا دارالحکومت خابور و قرقیسا کے درمیان ایک نہایت تنگ مقام پر تھا۔ مالک بن فہم سے اکثر جنگیں ہوتی رہیں۔

## ملکہ الزباء کی تخت نشینی

اتفاق سے عمرو بن الظرب انہی جنگوں میں مر گیا اس کی جگہ پھر اس کی لڑکی الزباء بنت عمرو تخت نشین ہوئی۔ طبری کے نزدیک اس کا نام نائلہ تھا لیکن سہیلی لکھتا ہے کہ ملکہ الزباء سمیدع بن ہوثر کی ذریت سے ہے جو کہ بنو قسطورا (اہل کلہ) سے تھا۔ یہ سمیدع مرثد ابن لاوی بن قسطور بن کرکی بن عملاق کا لڑکا ہے اور وہ عمرو بن اذنیہ بن الظرب بن حیان کی لڑکی ہے۔ ابن حسان اور سمیدع میں بہت سی پشتیں ہیں۔ چونکہ الزباء اور سمیدع کا

زمانہ ایک دوسرے سے بہت دور گزرا ہے اس وجہ سے اس کی صحت پر اطمینان نہیں ہو سکتا (انتہیٰ کلام السہیلی)

## جنگیں ہوتی رہیں

بہر حال مالک بن فہم اور الزباء بنت عمرو میں بھی جنگوں کا برابر سلسلہ جاری رہا یہاں تک کہ مالک بن فہم اس پر اور دیگر ملوک الطوائف غالب ہو گیا۔ ابو عبیدہ کا یہ بیان ہے کہ یہ عرب کا عراق میں پہلا حکمران ہے، سب سے پہلے اسی نے منجنیق بنائی۔ اسی کی حکومت ساٹھ برس تک رہی۔ جب یہ مر گیا تو جذیمہ ابو جناح (جسے جذیمہ الابرش بھی کہتے ہیں) تخت نشین ہوا۔ جس کی کنیت ابو مالک تھی۔ عیسیٰ علیہ السلام کے تیس برس بعد اس کا زمانہ ہوا ہے۔ زمانہ ملوک الطوائف میں پچھتر برس اس کی حکومت رہی۔ الزباء بنت عمرو سے اس کی کبھی صلح اور کبھی جنگ چھڑی رہتی تھی۔

## جذیمہ اور الزباء کا بیان

اس دوران ملکہ الزباء نے شادی کے حیلے سے اسے بلا بھیجا۔ اس کے بعد قیصر بن سعد، اس کا وزیر اس حیلہ سے آگاہ ہو گیا اور اس نے جذیمہ الابرش کو جانے سے منع کیا لیکن اس نے قیصر کے کہنے پر عمل نہ کیا، وہ اپنا لشکر آراستہ کر کے الزباء کے دارالسلطنت روانہ ہوا۔ قیصر کو جبکہ وہ الزباء کے دارالسلطنت میں پہنچا، الزباء کے مکر و فریب کا پورا یقین ہو گیا تھا، اس وجہ سے وہ لوٹ کھڑا ہوا لیکن جذیمہ شادی کے اشتیاق میں الزباء کے محل سرا میں داخل ہو گیا۔ غریب جذیمہ الابرش کی مشتاق آنکھیں الزباء کے حسن و جمال کو دیکھنے سے بھی سیر نہ ہونے پائی تھیں کہ اس کے حکم سے جذیمہ الابرش کی رگ ہفت اندام کاٹ دی گئی۔ اس کے بعد اس قدر خون بہا کہ جذیمہ مر گیا جیسا کہ کتب اخبار میں لکھا ہوا ہے۔

## جذیمہ کی حکومت

طبری لکھتا ہے کہ جذیمہ تمام عرب حکمرانوں میں سب سے زیادہ صائب الرائے تھا، وہ مکر و فریب سے دور اور وعدوں اور ارادوں کا سچا تھا۔ سب سے پہلے اسی کو تمام عراق پر حکمرانی حاصل ہوئی اور اس نے لشکر کو مرتب کیا۔ اسے برص ہو گیا تھا اس وجہ سے تعظیماً اس کی کنیت وضاح رکھی گئی تھی۔ اطراف و جوانب کے کئی بادشاہ اسے ہدایا و تحائف بھیجتے تھے۔ مختلف ممالک سے اس کے پاس وفود آتے تھے۔ اس نے اپنے زمانہ حکومت میں طسم وجدیس سے ان کے ملک ایمامہ میں جا کر جنگ کی، جب حسان بن تبع نے بھی ان پر حملہ کیا تو یہ پھر واپس ہو گیا۔ واپسی کے دوران اس نے حسان بن تبع کا منہ پھیر دیا لیکن نفع کے بجائے اسے نقصان اٹھانا پڑا۔ جذیمہ اکثر عرب عاربہ سے لڑتا رہا، وہ کاہن بھی تھا کہ اس نے نبوت کا دعویٰ کیا تھا۔ بنو ایاد پر بھی اس نے حملہ کیا تھا جو عین اباغ میں رہتے تھے۔ بنو ایاد اس کی جنگ سے تنگ ہو کر پھر صلح کے خواستگار ہوئے۔

## عدی کی حکمرانی

بنو ایاد میں عدی بن نصر بن ربیعہ بن عمرو بن الحرث بن مسعود بن مالک بن عمرو بن نمارہ بن لخم نہایت خوبصورت جوان تھا جو بنو ایاد کی برس کی اولاد سے تھا۔ جذیمہ نے پھر اسے بنو ایاد سے طلب کیا لیکن جب بنو ایاد نے اس کے دینے سے انکار کیا تو جذیمہ نے نہایت ہی سختی سے جنگ کی دھمکی دی۔ بنو ایاد نے پھر جذیمہ کے ان دونوں بتوں کو چرا کر منگا لیا جس کی وہ پوجا کرتا تھا جب جذیمہ کو یہ معلوم ہوا تو اس نے بنو ایاد سے ان بتوں کو طلب کیا، بنو ایاد نے اس شرط پر ان بتوں کے واپس دینے کا وعدہ کیا کہ جنگ ختم کر دی جائے، جذیمہ نے اس شرط کو قبول کر لیا لیکن ان کے ساتھ یہ شرط اور بڑھا دی کہ ان دونوں بتوں کے ساتھ عدی بن نصر بھی آئے گا۔

## رقاش اور عدی کی شادی

بنو ایاد اور جذیمہ کی باہم اس شرط پر صلح ہو گئی۔ جب عدی بن نصر جذیمہ کے پاس آیا تو جذیمہ نے عدی بن نصر کو اپنا شرابدار بنا لیا۔ اس دوران جذیمہ کی بہن (رقاش) اس پر عاشق ہو گئی لیکن عدی نے اسے ملنے سے انکار کیا تب رقاش نے عدی کو یہ ترکیب بتلائی کہ جس وقت جذیمہ شراب

نوشی میں مشغول ہو تو اس سے میرے ساتھ منگنی کی درخواست کرنا۔ پہلے تو عدی اس امر پر راضی نہیں ہوا لیکن جب رقاش نے اصرار کیا اور دیگر لوگوں نے بھی اسے ابھارا تو عدی نے عین شراب نوشی کے وقت جذیمہ سے کہا، جذیمہ نے اس کی بات منظور کر کے اسی شب کو رقاش کی شادی عدی سے کر دی۔ لیکن جب دوسرا دن ہوا اور جذیمہ کا نشہ فرو ہوا اور اس نے لوگوں کی زبانی رقاش کے عقد کا حال سنا تو جذیمہ رنج اور غصے سے اپنے ہونٹ چبانے لگا۔

## عدی کا فرار ہونا

عدی یہ سن کر جان کے خوف سے بھاگ کر بنو ایاد کے پاس جا پہنچا اور انہی میں اس کا انتقال ہو گیا۔ جذیمہ نے پھر عدی کی بڑی تلاش کی لیکن وہ ہاتھ نہیں آیا لہٰذا وہ مجبور ہو کر رہ گیا۔ اتفاق وقت سے رقاش اسی شب میں عدی سے حاملہ ہو گئی تھی چنانچہ مدت حمل پوری ہونے کے بعد اس کے بطن سے عمرو پیدا ہوا، عمرو نے پھر اپنے ماموں جذیمہ کی آغوش شفقت میں پرورش پائی۔

## عمرو کا ذکر

جب یہ بڑا ہوا تو مجنون ہو گیا یا بعضے کے مطابق جن نے اسے بے ہوش کر دیا تو اس وجہ سے گھر سے غائب ہو گیا۔ جذیمہ نے پھر اطراف و جوانب میں اس کے غائب ہونے کی خبر کر دی۔ اتفاق وقت سے مالک وعقیل پسران فارج بن مالک بن العنس (از بنو عتقا قضاعہ) عمرو کو راستہ میں مل گئے۔ مالک وعقیل نے اس کا نام ونسب دریافت کیا، جب انہیں اس کی حالت سے آگاہی ہوئی تو وہ دونوں عمرو کو جذیمہ کے پاس لے آئے۔ جذیمہ اور اس کی والدہ اس کے آنے سے بہت خوش ہوئے۔ جذیمہ نے پھر ان دونوں کو اپنی مصاحبت میں رکھ لیا اور جس کام کے سلسلے میں وہ آئے تھے، اس نے پورا کر دیا جیسا کہ کتب اخبار میں تفصیل سے لکھا ہے۔

## ملکہ الزباء کی حکومت

طبری لکھتا ہے کہ حیرہ ومشارف شام میں عرب کا حکمران عمرو بن ظرب بن حسان بن اذنیہ بن اسمیدع بن ہوثر عملاتی تھا جس سے جذیمہ کی زبردست جنگ ہوئی، اثنائے لڑائی میں عمرو ابن الظرب مارا گیا تب اس کی جگہ اس کی لڑکی الزباء جسے نائلہ کہتے تھے، تخت نشین ہوئی۔ اس کے لشکر میں بقایا عمالقہ (از عاد اولیٰ)، نہند وسلیح پسران حلوان اور وہ لوگ جو قبائل قضاعہ کے تھے، اس کے ساتھ موجود تھے۔ ملکہ الزباء شط فرات پر رہتی تھی اور وہیں اس نے ایک محل بنوایا تھا۔ جب اس کی حکومت کو ایک گونہ مضبوطی اور استقلال ہو گیا تو یہ اپنے باپ کا بدلہ جذیمہ سے لینے کے لئے تیار ہو گئی لیکن مصلحتاً لڑائی کے عوض حیلہ سے کام لینا زیادہ مناسب سمجھ کر اس نے اپنی حکمت عملی کے ذریعے جذیمہ کو اس امر پر ابھارا کہ اس نے ملکہ الزباء سے شادی کا پیام بھیجا۔ ملکہ الزباء نے اس پیام کو قبول کر کے اپنے ملک میں بلا بھیجا۔ اس امر میں جذیمہ کی قوم نے جذیمہ کے ساتھ موافقت کی لیکن قیصر بن سعد بن عمرو بن جذیمہ بن قیس بن ازلی بن نمارہ بن لخم نے اس کے انجام پر غور کرتے ہوئے جذیمہ کو اس کے ارادے سے روکنا چاہا لیکن جذیمہ نے اس کے کہنے پر کچھ خیال نہیں کیا۔ جب جذیمہ نے عمرو بن عدی (اپنے بھانجے) سے اس امر کے سلسلے میں مشورہ کیا تو عمرو بن عدی نے جذیمہ کی رائے سے اتفاق کیا۔

## قیصر کا مشورہ

اس وجہ سے جذیمہ نے اپنی جگہ عمرو بن عدی کو اپنی قوم میں اپنا قائم مقام بنا دیا اور پھر لشکر کی حکومت اور سرداری عمرو بن عبدالجن کو دے کر خود براہ عزبی فرات ملکہ الزباء کی سمت روانہ ہوا۔ جب یہ ملکہ الزباء کے ملک کے قریب پہنچا تو ملکہ کی طرف سے ہدایا اور تحائف آئے۔ اس کے بعد خود ملکہ نے اپنے لشکر کے ہمراہ اس کا استقبال کیا۔ قیصر نے اس وقت بھی جذیمہ کو بہت سمجھایا اور یہ کہا کہ اگر ملکہ الزباء کی فوج تجھے گھیر لے تو یہ سمجھ لینا

کہ ملکہ نے دغا دی، ایسی حالت میں جس طرح ممکن ہو لشکر کو پھاڑ کر نکل آنا۔

## جذیمہ کا قتل

جذیمہ نے قیصر کے کہنے پر کچھ خیال نہیں کیا اور بے تامل ملکہ کے پاس تن تنہا چلا گیا۔ ملکہ نے اس کا نہایت احترام کیا لیکن چند ساعت بعد اس کی رگ ہفت اندام کاٹ دی گئی۔ جس سے خون بہتا رہا اور آخر کار جذیمہ مر گیا۔ قیصر یہ واقعہ دیکھ کر لوٹ کھڑا ہوا، جب وہ اپنے ملک پہنچا تو اس کی قوم اس سے برگشتہ ہو کر عمرو بن عبدالحق کی طرف مائل ہو گئی لیکن اس کے بعد قیصر نے ایسی معقول چال اختیار کی کہ جس سے اس کی قوم عمرو بن عدی کے قابو میں آ گئی۔

## سرنگ تعمیر ہوتی ہے

اس کے بعد عمرو بن عدی نے اپنے ماموں جذیمہ کے خون کا بدلہ لینے کی تیاری شروع کر دی۔ اس وقت ملکہ الزباء سے کاہنوں نے یہ کہہ دیا کہ تیری ہلاکت فلاں شخص کے ہاتھ سے ہو گی اور اس کی علامات بھی بتا دیں۔ ملکہ الزباء کو یہ سن کر سخت تشویش پیدا ہو گئی اور اس نے اسی وقت ایک مصور عمرو بن عدی کی تصویر کھینچ لانے پر متعین کیا چنانچہ وہ مصور عمرو بن عدی کی تصویر مع اس کے لشکریوں کے کھینچ لایا۔ اس کے بعد ملکہ الزباء نے عمرو بن عدی اور اس کے لشکریوں کی تصویریں دیکھ کر اس بات کا یقین کر لیا کہ میری ہلاکت اسی کے ہاتھ سے ہو گی، اس لئے اس نے ایک راستہ اپنے دربار سے قلعہ تک زمین کے اندر اندر بنوالیا۔

## قیصر کے حیلے

عمرو بن عدی نے پھر قیصر کو سازش سے ملکہ کے پاس روانہ کیا، قیصر نے ملکہ کے پاس پہنچ کر عمرو بن عدی کی سخت شکایت کی اور یہ ظاہر کیا کہ مجھ پر یہ تمام مصائب اس وجہ سے ڈالے گئے ہیں یعنی یہ کہ عمرو بن عدی کو یہ شبہ پیدا ہو گیا ہے کہ جذیمہ میری سازش سے مارا گیا ہے، اب میں اس کے پاس رہنے سے موت کو بہتر سمجھتا ہوں۔ ملکہ نے یہ سن کر قیصر کی بے حد عزت کی اور اسے اپنے دربار میں حاضر رہنے کا حکم دیا۔ جب الزباء کو قیصر پر کامل اعتبار ہو گیا تو کئی اونٹوں پر اسباب تجارت بار کر کے اس نے اسے عراق کی طرف روانہ کیا۔ اس کے بعد قیصر اور عمرو بن عدی کی حیرہ میں ملاقات ہوئی۔ عمرو بن عدی نے قیصر سے تمام مال اور اسباب خرید کر قیصر کو پھر ملکہ الزباء کی طرف روانہ کر دیا۔ ملکہ الزباء کو قیصر کے واپس آنے سے اس پر اور زیادہ اعتبار اور بھروسہ ہو گیا، اس نے پھر اسے دوبارہ اور زیادہ مال و اسباب دے کر روانہ کیا۔ عمرو بن عدی نے اس مرتبہ پہلے سے بھی زیادہ معاوضہ دے کر واپس کیا۔ لیکن تیسری بار عمرو بن عدی کے لشکریوں نے دانستہ قیصر کے قافلہ کو لوٹ لیا اور عمرو بن عدی بھی ان میں شامل تھا۔

## ملکہ الزباء کا خاتمہ

اب جب قیصر واپس ہو کر ملکہ الزباء کے پاس واپس آیا تو ملکہ الزباء اپنے محل سے قافلہ کو لینے کے لئے نکلی۔ جس وقت وہ قافلہ میں پہنچی تو اسے معلوم ہوا کہ یہ وہ قافلہ تجارت نہیں ہے جسے اس نے روانہ کیا تھا بلکہ اس میں عمرو بن عدی کے لشکری ہیں۔ ملکہ الزباء اسی شش و پنج میں تھی کہ عمرو بن عدی نے پہنچ کر اسے اس راستہ پر روک لیا جو ملکہ الزباء کے دربار سے قلعہ کی طرف نکالا گیا تھا۔ اب اس کے لشکریوں نے تلواریں نیام سے نکال لیں، ملکہ الزباء نے کسی نہ کسی طرح اپنے کو اس ہجوم سے نکال کر اس راستہ تک پہنچایا جسے اس نے اپنی جان بری کا باعث سمجھ رکھا تھا لیکن اس کی بدقسمتی کہ وہاں پہلے سے عمرو بن عدی وہاں موجود تھا۔ اس نے ایک ضرب شمشیر سے اس کا کام تمام کر دیا۔ اس کے بعد اہل شہر پر جو کچھ گزرنا تھا وہ گزرا اور عمرو بن عدی مظفر و منصور ہو کر واپس آ گیا۔

## عمرو کا انتقال

عمرو بن عدی نے ایک سو بیس برس کی عمر پائی، وہ ہمیشہ جنگوں میں منہمک رہا۔ محل میں آرام سے بیٹھنے پر لڑائی کے خوفناک میدان کو اس نے فضیلت دی۔ عرب کے حکمرانوں میں سب سے پہلے اسی نے حیرہ کو دارالسلطنت بنایا۔ اہل حیرہ نے اپنی کتابوں میں ملوک عرب سے اس کو عراق پر حکمرانی کرتے ہوئے پایا ہے۔ حتیٰ کہ ملوک الطوائف اس سے دبتے تھے یہاں تک کہ اردشیر بن بابک کا اہل فارس میں دورِ حکومت آیا۔

## عراق کو روانگی

ہشام بن کلبی ابن اسحاق کی روایت سے تحریر کرتا ہے کہ آل نصر کے عراق آنے کی وجہ یہ ہوئی کہ ربیعہ بن نصر نے ایک دن خواب دیکھا تھا جس کی تعبیر شق اور سطیح کاہنوں نے یہ کی کہ حبشہ ان سے حکومت چھین لیں گے اس وجہ سے ربیعہ بن نصر نے اپنے اہل بیت (خاندان) سے جنہیں مناسب سمجھا عراق کی طرف روانہ کر دیا۔ اس نے پھر ایک خط شاہ فارس سابور بن خرزاد کو لکھ دیا۔ بادشاہ فارس نے اس کے خاندان والوں کو حیرہ میں ٹھہرایا۔ ربیعہ بن نصر کی نسل میں سے نعمان بن عمرو بن عدی بن ربیعہ بن نصر ہے۔

## نعمان کا بیان

چند مورخین یہ لکھتے ہیں کہ منذر بادشاہ ساطرون (تنوخ قضاعہ) کی اولاد سے ہے، ابن اسحاق نے علماء کوفہ سے یہ ہی روایت کی ہے جبکہ حضرت جبیرؓ بن مطعم صحابی سے روایت کی جاتی ہے کہ جس وقت نعمان کی تلوار عمر رضی اللہ عنہ کی خدمت میں لائی گئی، تو آپ نے جبیرؓ بن مطعم کو طلب فرمایا کیونکہ جبیرؓ بن مطعم عرب اور قریش کا نسب خوب جانتے تھے اور انہوں نے اس کی تعلیم حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ سے پائی تھی۔ اس کے بعد عمر رضی اللہ عنہ نے وہ تلوار جبیرؓ کو سپرد کر دی اور دریافت کیا کہ من كان النعمان يا جبيرؓ (اے جبیر! نعمان کن سے تھا) جبیرؓ نے کہا نعمان من اسلاف قنص ابن معد یعنی (وہ نعمان) قنص ابن معد کی اولاد سے تعلق رکھتا تھا۔

## قنص کا ذکر

سہیلی لکھتا ہے کہ قنص بن معد کی اولاد حجاز میں منتشر ہو گئی تھی اس وجہ سے کہ ان میں اور ان کے یک جدی خاندان میں شہر تنگ ہونے کے سبب جنگیں شروع ہو گئیں لہٰذا قنص بن معد کی اولاد سوادِ عراق کی طرف چلی آئی اور یہ زمانہ ملوک الطوائف کا تھا۔ انہوں نے پھر اردوانیوں سے معرکہ آرائی کی اور بعض ملوک الطوائف پر حملہ کر کے انہیں سوادِ عراق سے نکال دیا۔ لیکن اس کے بعد اشلاء نے انہیں زیر کر لیا اور قبائل عرب میں شامل ہو کر ان کے نسب میں داخل ہو گیا۔ طبری لکھتا ہے کہ جس وقت عمر رضی اللہ عنہ نے جبیرؓ بن مطعم سے نعمان کا نسب دریافت کیا تھا اس وقت انہوں نے کہا تھا کہ عرب ماہرین کا یہ خیال ہے کہ اشلاء قنص بن معد سے ہے اور وہ سب عجم ابن قنص کی نسل سے ہیں لیکن یہ کہ لوگوں نے عجم کی تصحیف کر دی اور اس کی جگہ لخم کہنے لگے۔ ابن اسحاق کہتا ہے کہ تمام عرب مورخین کا یہ خیال ہے کہ نعمان بن المنذر لخم کی اولاد سے ہے۔ جس نے ربیعہ بن نصر میں پرورش پائی تھی واللہ اعلم۔

## امراء القیس کی حکومت

بہرحال عمرو بن عدی کے ہلاک ہونے کے بعد عرب اور تمام عراق و حجاز و جزیرہ پر امراء القیس بن عمرو بن عدی بادشاہ ہوا۔ آل نصر اور عمال میں سے اسی نے سب سے پہلے عیسائی مذہب اختیار کیا تھا۔ ہشام کی روایت کے مطابق یہ ایک سو پندرہ برس زندہ رہا جس میں سے زمانہ سابور میں تئیس برس، زمانہ ہرمز بن سابور میں ایک برس، زمانہ بہرام بن ہرمز میں تین برس، زمانہ بہرام بن بہرام میں اٹھارہ برس اور زمانہ سابور میں ستر برس رہا۔ یہ بھی سابور کے دور میں مر گیا۔

## عمرو کی حکمرانی

اس کی جگہ پھر عمرو بن امراء القیس حکمران ہوا۔ جس کی تیس برس حکومت رہی۔ اس کے بعد اوس بن قلام عملقی حاکم ہوا۔ ہشام یہ روایت کرتا ہے کہ یہ بنو عمرو بن عملاق سے ہے، پانچ برس اس کی حکومت رہی۔ بعد ازاں جوجب بن عتک بن لخم نے اسے مار کر حکومت لے لی۔ وہ پھر زمانہ بہرام بن سابور میں مر گیا اور اس کی جگہ امراء القیس بن عمرو پچیس برس حکومت کرتا رہا۔ یہ زمانہ یزدجرد اثیم میں ہلاک ہوا۔

## نعمان کی حکومت

اس کی جگہ پھر نعمان بن امراء القیس حاکم ہوا جس کی ماں شقیقہ ربیعہ بن ذہل بن شیبان صاحب خوانق کی لڑکی ہے۔ نعمان بن امراء القیس ملوک آل نصر میں سب سے زیادہ دلیر اور بہادر تھا۔ اس نے تیس برس حکومت کی پھر وہ زاہد ہو گیا اور ترک سلطنت کر کے صحرا کی طرف چلا گیا۔

## بہرام کا ذکر

بعضے مورخ کہتے ہیں کہ یزدجرد اثیم نے اپنے لڑکے بہرام کو تعلیم دینے کے لئے اسی نعمان بن امراء القیس کے سپرد کیا تھا لیکن طبری باستناد علماء فارس لکھتا ہے کہ جس کے سپرد بہرام کی تعلیم اور تربیت کی گئی تھی وہ منذر بن النعمان بن امراء القیس ہے۔ بہر حال بہرام تکمیل تعلیم فنون جنگ اور آداب شاہی کے بعد اپنے باپ کے پاس آیا اور تھوڑے دن ٹھہر کر پھر منذر کے پاس چلا گیا۔ اس دوران میں یزدجرد اثیم مر گیا تو اہل فارس نے ایک شخص کو اردشیر کی اولاد سے تخت نشین کر دیا۔ انہوں نے بہرام سے اس وجہ سے اعراض کیا کہ اس نے عرب میں پرورش پائی تھی اور وہ آداب عجم سے ناواقف تھا۔ جب اس کی اطلاع منذر کو ہوئی تو اس نے ایک لشکر جرار مرتب کیا اور اپنے بیٹے نعمان کی افسری میں فارس کی طرف روانہ کیا اس غرض سے کہ شاہ حال فارس کو تخت سے اتار کر بہرام کے سر پر شاہی تاج رکھ دیا جائے۔ چنانچہ نعمان بن منذر نے فارس پہنچ کر شاہی شہر کا محاصرہ کر لیا، اس کے بعد منذر لشکر عرب اور اس کے ساتھ بہرام بھی آ گیا۔ اہل فارس نے اس خوفناک لشکر سے ڈر کر بہرام کی بادشاہت کو تسلیم کر لیا۔ بعد ازاں بہرام نے منذر کے کہنے سے اہل فارس کی خطائیں معاف کر دیں اور منذر اپنے ملک واپس آ گیا۔

## حیرہ پر حرث کا حملہ

ہشام بن الکلبی لکھتا ہے کہ پھر حرث ابن عمرو بن حجر الکندی ایک بڑا لشکر لے کر بلاد معد اور حیرہ پر چڑھ گیا جس کو تبع بن حسان ابن تبع نے بادشاہ بنایا تھا۔ نعمان بن امراء القیس نے نکل کر اس کا مقابلہ کیا لیکن جنگ کے دوران میں نعمان اور چند لوگ اس کے خاندان کے مارے گئے اس کے ہمراہی میدان جنگ سے بھاگ نکلے اور منذر بن النعمان الاکبر اور اس کی ماں ماء السماء کو نجات مل گئی۔ یوں آل نعمان کی حکومت پریشان ہو گئی اور حرث بن عمرو ان تمام بلاد کا حکمران ہو گیا جن کی حکمرانی آل نعمان کر رہے تھے۔ ہشام کے سوا دیگر مورخین کا یہ بیان ہے کہ جس نعمان کو حرث نے قتل کیا تھا وہ منذر بن نعمان کا بیٹا ہے اور اس کی ماں ہند بنت زید مناۃ بن زید اللہ بن ربیعہ بن ذہل بن شیبان ہے۔

## حرث اور قباد کی صلح

آگے چل کر ہشام اپنی کتاب میں تحریر کرتا ہے کہ جب حرث بن عمرو نے آل نعمان سے حکمرانی چھین لی تو قباد نے اس سے چھیڑ چھاڑ شروع کر دی۔ حرث بن عمرو کی حکومت چونکہ کمزور تھی اس وجہ سے اس نے قباد سے اس شرط پر اس وقت صلح کر لی کہ عرب فرات سے آگے نہ بڑھیں۔ جب حکومت فارس کمزور ہو گئی تو اس نے عرب کو اطراف سواد میں فرات کے پرلی طرف لوٹ مار کرنے کا اشارہ دے دیا۔ جب شاہ فارس نے اسے لڑائی سے دھمکایا تو اس نے کہلا بھیجا کہ عرب کا گروہ ایک نہیں ہے جسے میں روک لوں بلکہ ان میں مختلف قبائل شامل ہیں جو ان لئے دا... مال کے علاوہ کسی چیز سے لوٹ مار کرنے سے نہیں روک سکے گا۔ یہ سن کر شاہ فارس نے عرب کو سواد کا ایک حصہ دے دیا۔

## شمر کے حملے

اس کے بعد حرث نے ایک طرف سے تو شاہ یمن کو فارس پر حملہ کرنے کے لئے ابھارا اور دوسری طرف سے اپنے برادرزادہ شمر ذوالجناح کو ... سے لڑائی لڑنے کے لئے بھیجا چنانچہ شمر ذوالجناح نے قباد سے جنگ کی اور رے تک اس کا تعاقب کر کے اسے قتل کر ڈالا۔ شمر پھر خراسان کی طرف بڑھا۔ اس دوران تبع نے اپنے لڑکے حسان کو صعد کی طرف روانہ کیا اور یہ حکم دیا کہ وہ سرزمین چین تک لڑتا ہوا چلا جائے۔ اس نے پھر اپنے برادرزادہ یعفر کو روم کی طرف بڑھنے کا حکم دیا۔ جس نے قسطنطنیہ کا محاصرہ کیا یہاں تک کہ اہل قسطنطنیہ نے خراج دینا اور اس کی اطاعت قبول کر لی۔ ... کے بعد اس نے رومہ کی طرف قدم بڑھائے لیکن طاعون نے اس کے ہاتھ پاؤں ایسے ڈھیلے کر دیئے کہ ان سب کو رومیوں نے دفعتہً حملہ کر ... قتل کر ڈالا۔ اس کے بعد شمر ذوالجناح نے جو خراسان کی طرف گیا تھا، اس نے حیلوں سے محاصرے کے بعد سمرقند پر قبضہ کر لیا۔ اس کے بعد وہ ... کی طرف بڑھا اور ترک کو شکست دی لیکن اس سے تین برس پہلے حسان یہاں پہنچ گیا تھا۔ وہ دونوں اکیس برس تک وہیں ٹھہرے رہے یہاں ... کہ حسان وہیں مر گیا۔

## ... کا خاتمہ

ہشام یہ واقعہ لکھ کر کہتا ہے کہ صحیح اور متفق علیہ امر یہ ہے کہ یہ دونوں اموال اور ذخائر جواہرات لے کر اپنے ملک واپس آ گئے تھے۔ اس کی وفات ... میں ہوئی ہے اور اس نے ایک سوبیس برس حکومت کی ہے۔ اس کے بعد ملوک یمن سے کسی نے جنگ کے لئے بغاوت نہیں کی۔ بیان کیا جاتا ہے ... نے یہودیت کو اختیار کر لیا تھا۔ ابن اسحاق لکھتا ہے کہ جو تبع تبابعہ سے مشرق کی طرف گیا ہے وہ اخیر تبع یعنی تبان اسعد ابوکرب ہے۔ واللہ اعلم۔

## ... کی حکومت

ہشام لکھتا ہے کہ انوشیروان نے حرث بن عمرو کے بعد منذر بن نعمان کو حیرہ کا حکمران بنایا تھا جو اپنے باپ نعمان کے قتل کے وقت بچ گیا تھا۔ ... کے بعد وہ فارس کی طرف سے اسود بن منذر کے بعد عرب کا سات برس تک حکمران رہا۔ اس کی ماں ماویہ بنت نعمان ہے۔ اس کے بعد نعمان ... بن منذر نے چار برس تک حکمرانی کی۔ اس کی ماں ام الملک ہمشیرہ حرث بن عمرو تھی۔ ان دونوں کے بعد ابو یعفر بن علقمہ بن مالک بن عدی ... بن ثور بن اسد بن ازلی بن نمارہ بن لخم تین برس تک اس کا جانشین رہا پھر منذر بن امراء القیس حکمران ہوا جس کی ماں ماء السماء بنت عوف ... بن ہلال بن ربیعہ بن مناۃ بن عامر بن خبیب بن سعد بن الخزرج بن تیم اللہ بن نمر بن قاسط ہے۔ اس کی حکومت انچاس برس تک رہی۔

## ... بادشاہ بنتا ہے

اس کے بعد اس کا بیٹا عمرو بن منذر حکمران ہوا جس کی ماں ہند بنت الحرث بن عمرو بن حجر آکل المرار ہے۔ سولہ برس تک اس کی حکومت کا ... اسی کی حکومت کے آٹھویں برس عام الفیل ہوا جس میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ولادت ہوئی ہے۔ اس کے بعد عمرو بن ہند نے شقیقہ ... چار برس تک بادشاہ بنائے رکھا، اس کے بعد منذر چار برس پھر نعمان بن منذر بائیس برس تک آٹھ برس زمانہ ہرمز میں اور چودہ برس زمانہ ... اپنے ملک کا بادشاہ رہا۔

## ... کا خاتمہ

... نعمان کے دور حکومت میں آل نصر کی حکومت جزیرے میں کمزور ہو گئی بلکہ اس کے بعد پھر آل نصر کا کوئی حکمران نہیں ہوا۔ یہ وہی ہے جسے ... پرویز نے قتل کر کے اس کی جگہ حیرہ اور عرب کی حکومت کا مالک ایاس بن قبیصہ طائی کو کیا تھا۔ اس کے بعد حیرہ کی حکومت مرزبانان فارس کے ... چلی گئی یہاں تک کہ اسلام کا نورانی آفتاب چمک اٹھا اور فارس کی حکومت بھی جاتی رہی۔ بہر حال ایاس بن قبیصہ حیرہ میں مہر جان مرزبان ... کا تحتی میں نو برس تک حکمرانی کرتا رہا اس کے بعد حیرہ میں دوسرا مرزبان آیا جس کا نام زاذویہ بن ماہانی ہمدانی تھا، یہ سات برس تک تا زمانہ

توران بنت کسریٰ اپنے علاقے پر حکمران رہا۔

## حضرت خالدؓ کا عراق پر حملہ

اس کے بعد منذر بن نعمان بن منذر حکمران ہوا، عرب اسے غرور کے نام سے موسوم کرتے ہیں جو کہ یوم اجداث۔ بحرین میں مارا گیا تھا مسلمانوں نے جس وقت عراق پر حملہ کیا تھا اس وقت خالدؓ بن ولید نے حیرہ کا محاصرہ کرلیا اور اہل حیرہ کو اپنی ہلاکت کا یقین ہوگیا۔ اس کے بعد ایاس بن قبیصہ شرفاء حیرہ کو ہمراہ لے کر خالدؓ بن ولید کی خدمت میں آیا اور پھر ایک لاکھ ساٹھ ہزار درم دے کر ان سے صلح کرلی۔ خالدؓ بن ولید نے پھر صلح نامہ اور امان نامہ اسے لکھ دیا، یہ پہلا جزیہ تھا جو عراق میں مسلمانوں نے وصول کیا تھا۔

## ایاس کا ہٹنا

اس طرح ایاس بن قبیصہ نے جب مسلمانوں کو جزیہ دے کر مصالحت کرلی تو کسریٰ فارس کو اس کا یہ فعل سخت ناگوار گزرا، اسی وجہ سے اس نے اسے معزول کردیا۔ اس کی حکومت نو برس رہی جس کے ایک برس نو مہینے بعد مسلمانوں نے مختلف ممالک پر حملہ کیا۔

## یزدجرد کا پیغام

انہی دنوں میں عمر بن الخطاب (رضی اللہ عنہ) تخت خلافت پر رونق افروز ہوئے اور انہوں نے سعدؓ ابن ابی وقاص کو لڑائی کے لئے فارس کی طرف روانہ کیا۔ جب یزدجرد کو اس واقعہ سے آگاہی ہوئی تو اس نے مرزبان حیرہ کو لکھ بھیجا کہ وہ قابوس بن قابوس بن منذر کو عربوں کے مقابلہ پر بھیجے اور اس سے یہ وعدہ کرلے کہ وہ عرب کے جس شہر کو فتح کرے گا اس کا وہی مالک ہوگا جیسا کہ اس سے پہلے اس کے آباؤاجداد سے عہد و پیمان کیا گیا تھا۔ یوں ویسا ہی عہد و پیمان بکر بن وائل کے ساتھ کیا گیا۔

## قابوس کا خاتمہ

قابوس تو اس خبر کے سنتے ہی قادسیہ جا پہنچا جبکہ اس دوران بکر بن وائل کو ذی قار میں مثنی ابن حارثہ نے گرفتار کرلیا۔ قابوس پر قادسیہ میں یہ واقعہ گزرا کہ لڑائی کے دوران میں اس کا لشکر بے قابو ہوگیا اور خود یہ میدان جنگ میں مارا گیا۔ یہ ان لوگوں کی یادگار تھا جو ملوک آل نصر بن ربیعہ سے باقی رہ گئے تھے۔ اس طرح ان کی حکومت فارس کی حکومت کے ساتھ جاتی رہی۔ مغیرہؓ بن شعبہ نے پھر ہندہ بنت نعمان سے اور سعدؓ بن ابی وقاص نے صدقہ بنت نعمان سے عقد کرلیا تھا جس کا واقعہ نہایت مشہور ہے۔

## آل نصر کی حکمرانی کا عرصہ

ہشام کے نزدیک پانچ سو بیس برس میں آل نصر کے حکمرانوں میں سے بیس شخصوں نے حکومت کی جبکہ بروایت مسعودی تیس شخصوں کی چھ سو بیس برس حکومت رہی۔ بیان کیا جاتا ہے کہ ابتداء آبادی حیرہ سے بناء کوفہ تک پانچ سو برس کی مدت ہوتی ہے۔ واللہ اعلم۔

## ان کے متعلق روایتیں

آل نصر بن ربیعہ بن کعب بن عمرو بن عدی اول کے حکمرانوں کی یہ ترتیب وہی ہے جسے طبری نے ابن کلبی وغیرہ سے نقل کیا ہے لیکن ان کے دیگر مورخین آل نصر کے حکمرانوں کی ترتیب میں اختلاف کرتے ہیں اگرچہ انہوں نے اس بات پر اتفاق کرلیا ہے کہ عمرو بن عدی کے بعد اس کا لڑکا امراء القیس پھر اس کا لڑکا عمرو بن امراء القیس تخت حکومت پر بیٹھا ہے اور یہ ان میں تیسرا حکمران ہے۔

## بنونصر کا بیان

علی بن عبدالعزیز جرجانی اس کے انساب میں عمرو کا ذکر کرنے کے بعد تحریر کرتا ہے کہ اس پر پھر اوس بن قلام عملقی نے دفعتۃً حملہ کر دیا اور خود بادشاہ بن گیا۔ کچھ روز بعد پھر جحجب بن عتیک لخمی نے اسے مار کر حکومت چھین لی پھر اس کے بعد امراء القیس بن عمرو ثالث پھر اس کا بیٹا نعمان اکبر ابن امراء القیس بن الشقیقہ (جس نے ترک سلطنت کر کے فقیری اختیار کر لی تھی) اس کے بعد اس کا بیٹا منذر اس کے بعد اس کا بیٹا اسود بن منذر پھر اس کا بھائی منذر بن منذر پھر نعمان بن اسود بن منذر پھر ابو یعفر بن علقمہ بن مالک بن عدی بن الذمیل بن ثور بن اسنش بن ربی بن نمارہ بن لخم پھر اس کے بعد امراء القیس بن نعمان الاکبر پھر اس کا بیٹا امراء القیس بادشاہ ہوا جس کے بعد حرث بن عدی کندی والا مشہور واقعہ پیش آیا یہاں تک کہ دونوں میں صلح ہو گئی اور منذر نے اس کی بیٹی ہند سے شادی کر لی جس کے بطن سے عمرو پیدا ہوا۔ بعد از اں منذر کے بعد عمرو بن ہند پھر قابوس بن منذر اس کا بھائی پھر منذر بن منذر اس کا دوسرا بھائی پھر اس کا بیٹا نعمان بن منذر بادشاہ بنا۔

## جرجانی کا بیان

جرجانی کا یہ بیان طبری کی تحریر کے بالکل عین مطابق ہے سوائے حرث بن عمرو کندی کے کیونکہ طبری نے نعمان اکبر بن امراء القیس اور اس کے بیٹے منذر کے بعد حرث بن عمرو کا واقعہ تحریر کیا ہے جبکہ جرجانی نے منذر بن امراء القیس بن نعمان کے بعد لکھا ہے۔ اس منذر اور منذر بن نعمان اکبر کے درمیان پانچ حکمران گزرے ہیں جن میں کہ ابو یعفر بن الذمیل بھی ہے واللہ اعلم بالصواب۔

## مسعودی کی روایت

مسعودی اس ترتیب کی مخالفت کرتا ہے، وہ لکھتا ہے کہ نعمان اکبر کے بعد امراء القیس نے (جس کو قائد الفارس کہتے ہیں) پینسٹھ برس تک بادشاہت کی، اس کے بعد اس کا بیٹا منذر پچیس برس حاکم رہا۔ یہاں تک تو وہ طبری اور جرجانی کی ترتیب سے ملتا ہے پھر آگے چل کر ان دونوں کی مخالفت کرتا ہے اور اپنی کتاب میں لکھتا ہے کہ نعمان بن منذر نے پینتیس برس حیرہ پر حکمرانی کی (یہ وہی حکمران ہے جس نے خورنق کو آباد کیا تھا) اس کے بعد اسود بن نعمان نے بیس برس اور اس کے بیٹے منذر نے چالیس برس حکومت کی جس کی ماں ماء السماء۔ نمر بن قاسط (بطن ربیعہ) سے ہے اور یہ اسی کی طرف منسوب ہوتا ہے۔ اس کے بعد اس کا بیٹا عمرو ابن المنذر چوبیس برس رہا۔ اس کے بعد اس کا بھائی نعمان بادشاہ ہوا جس کی ماں کا نام یامہ تھا، اسی کو کسریٰ نے قتل کیا ہے اور یہی ملوک حیرہ کا آخری حکمران ہے۔

## سہیلی کیا لکھتا ہے؟

سہیلی لکھتا ہے کہ منذر بن ماء السماء کے دو بیٹے عمرو و نعمان تھے، عمرو بنت الحرث آکل المرار کے بطن سے تھا اور یہ حیرہ کے بڑے حکمرانوں میں سے تھا۔ اسے محرق کے لقب سے بھی یاد کرتے ہیں اس وجہ سے کہ اس نے شہر ملہم کو یمامہ کے پاس جلا دیا تھا۔ یہ کسریٰ انوشیرواں کی جانب سے حکمرانی کرتا تھا، اس کے بعد اس کا بھائی نعمان بن منذر حاکم ہوا جس کی ماں یامہ تھی، اسے کسریٰ پرویز بن ہرمز بن انوشیروان نے زید بن عدی بن زید عبادی کی ساز باز سے قتل کر ڈالا۔ اس کے بعد اس نے اس کے مارے جانے کی کہانی اور ایاس بن قبیصہ طائی کی حکومت کا حال لکھا ہے۔ اور اس کے بعد حرب ذی قار کا حال تحریر کیا ہے جس میں عرب عجم پر غالب آ گئے تھے۔

## عمرو کا حملہ

ابن سعیدان کی حکومت کی ابتداء کے بارے میں یوں بیان کرتا ہے کہ بنو نمارہ عمالقہ کے لشکریوں میں سے تھے اور وہ شام اور حیرہ میں ان کی طرف سے الزباء کے ساتھ حکومت کرتے تھے۔ جب الزباء نے جذیمہ کو تہ تیغ کیا تو عمرو بن عدی جو جذیمہ کی بہن کا لڑکا تھا، اپنے ماموں کے خون

کا بدلہ لینے کے لئے اٹھ کھڑا ہوا، اس نے پھر الزباء کو گرفتار کر کے قتل کر ڈالا اور لب فرات عراق میں حیرہ آباد کیا۔

## عمرو کی حکمرانی

صاحب تواریخ الامم کا یہ بیان ہے کہ عمرو بن عدی نے زمانہ ملوک الطوائف میں ایک سو اٹھائیس برس تک حکومت کی، اس کے بعد امراء القیس بن عمرو بادشاہ ہوا۔ جب یہ مر گیا تو اردشیر بن سابور نے حیرہ پر اوس بن قلام عملقی کو بادشاہ مقرر کیا، جس کے بعد امراء القیس بن عمرو بن امراء القیس معروف بہ محرق پھر اس کا بیٹا نعمان بن شقیقہ بادشاہ بنا جس نے شیبان آباد کیا، خورنق کی بنا ڈالی اور جو آخر عمر میں تارک الدنیا ہو گیا۔

## نعمان کی حکومت

تیس برس اس کے بعد اس کا بیٹا منذر (جس نے بہرام گور کی مدد کی تھی) چوالیس برس حکمران رہا پھر اس کے بعد اس کا بیٹا اسود پھر اس کا بھائی منذر بن منذر پھر نعمان بن اسود بادشاہ ہوا کسریٰ نے پھر ناراض ہو کر اسے معزول کر دیا اور اس کی جگہ الذمیل بن لخم کو حکمران بنایا، یہ شاہی خاندان سے نہ تھا اس کے بعد پھر اسی خاندان میں حکومت آ گئی۔

## حرث کندی کا حاکم بننا

چنانچہ امراء القیس بن نعمان اکبر (جو ابن شقیقہ کے نام سے مشہور ہے) بادشاہ بنا جس نے بکر بن وائل سے جنگ کی، اس کے بعد اس کا بیٹا منذر بن ماء السماء حاکم ہوا۔ ماء السماء کلیب کی بہن ہے، قباد نے پھر ایک زندیق شخص کی اتباع پر اسے مجبور کرنا چاہا تو اس نے انکار کر دیا، اس نے اسے معزول کر کے اس کی جگہ حرث بن عمرو بن حجر کندی کو بادشاہ بنایا پھر اسے انوشیرواں نے حکمران بنایا یہاں تک کہ حرث اعرج غسانی نے یوم حلیمہ میں اسے قتل کیا جیسا کہ آئندہ بیان کیا جائے گا۔

## عمرو کی حکومت

اس کے بعد عمرو بن ہند بادشاہ ہوا جس کا اصل نام یامہ تھا۔ یہ امراء القیس بن حجر کی پھوپھی تھی۔ عمرو بن ہند کو محرق ثانی بھی کہتے ہیں، اس لحاظ سے کہ اس نے قبیلہ تمیم میں سے قبیلہ بطور دارم جلا دیا تھا کیونکہ انہوں نے اس کے بھائی کو قتل کر ڈالا تھا۔ جب اس کی خبر عمرو بن ہند کو ہوئی تو اس نے قسم کھائی کہ ایک خون کے عوض میں ان میں سے سو آدمیوں کو جلا دوں گا چنانچہ اس نے ایسا ہی کیا۔ اس نے سولہ برس زمانہ حکومت انوشیرواں میں حکومت کی۔

## حرث کا خاتمہ

اس کے بعد اس کا بھائی قابوس بن ہند حاکم ہوا، یہ اعرج تھا، پھر اسے بنو یشکر میں سے کسی نے مار ڈالا تھا اور اس کی جگہ انوشیرواں نے حیرہ پر اپنے کسی مرزبان کو مقرر کیا۔ جب عرب نے اس کی اطاعت نہیں کی تو مجبور ہو کر منذر بن ماء السماء کو حکمران بنایا۔ منذر تخت حکومت پر بیٹھتے ہی شام کی طرف اپنے باپ کے خون کا بدلہ لینے کے لئے بڑھا۔ لیکن حرث اعرج غسانی نے اسے بھی قتل کر دیا۔

## نعمان کا عیسائی بننا

بعد ازاں اس کی جگہ اس کا لڑکا نعمان بن منذر حکمران بنا، یہ ملوک حیرہ میں سے زیادہ مشہور ہے۔ عرب کے وفود اس کے پاس بکثرت آتے اس نے پھر بنی جفنہ میں سے بہت سے آدمیوں کو گرفتار کر لیا۔ بعد ازاں وہ عدی بن زید کی تحریک سے نصرانی ہو گیا اور اپنے آبائی دین کو چھوڑ دیا لیکن پھر اس نے عدی بن زید کو کسی شبہ سے قید کر دیا۔ جب کسریٰ نے عدی کے بھائی کی سفارش سے عدی کی سفارش کی تو نعمان نے اسے حالت

ی میں مار ڈالا۔عدی کا بیٹا زید جب بڑا ہوا تو کسریٰ نے اسے اپنا ترجمان مقرر کر دیا۔اس نے کسریٰ پرویز کو نعمان سے بدظن کر دیا اور اس کے ساتھ جنگ فارس اور روم میں شامل ہوا۔لڑائی میں فارس کو شکست ہوئی اور نعمان ایک گھوڑے پر سوار ہو کر میدان جنگ سے بھاگنے لگا۔جب اس نے گھوڑا طلب کیا تو اس نے گھوڑا دینے سے انکار کیا اور ایاس بن قبیصہ نے اپنا گھوڑا دے دیا۔

## نعمان کا خاتمہ

اس واقعہ کے بعد نعمان وفد میں شامل ہو کر کسریٰ کے پاس آیا تو کسریٰ نے اسے مار ڈالا اور اس کی جگہ حیرہ پر ایاس بن قبیصہ کو حاکم بنایا لیکن عرب نے نعمان کے مارے جانے کے بعد اس کی اطاعت نہیں کی اور نہ اس کی حکومت مستقل طور پر رہی۔ایاس کے مرنے کے بعد حیرہ پر فارس کی طرف سے آل منذر مرزبانان فارس کی نگرانی میں حکومت کرنے لگے یہاں تک کہ مسلمانوں کی عالمگیر فتوحات نے حیرہ کو بھی اپنے جھنڈے تلے لے لیا۔

بیہقی کی روایت سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ بنونصر بتوں کی پرستش کرتے تھے۔سب سے پہلے نعمان بن شقیقہ عیسائی ہوا۔بعض یہ کہتے ہیں کہ نعمان ثانی عیسائی ہوا۔اس کے بعد عرب نے ان سب اطراف وجوانب کا اس کے بیٹے منذر کو حاکم بنایا تھا جسے ابوبکر رضی اللہ عنہ کے لشکر نے مار ڈالا۔تواریخ الامم میں درج ہے کہ بنونصر وغیرہ سے حیرہ کے پچیس بادشاہ چھ سو برس کی مدت میں ہوئے واللہ اعلم۔اگرچہ وہ ترتیب طبری وجرجانی کی ترتیب سے کافی حد تک ملتی ہے۔واللہ وارث الارض ومن علیہا وھو خیر الوارثین۔

## حیرہ کے ملوک کا شجرہ

ربیعہ
نصر
عدی
عمرو
امراء القیس
عمرو
امراء القیس
نعمان اکبر
منذر
منذر
الذمیل
علقمہ
ابو یعفر
امراء القیس
منذر
حجر کندی
عمرو
منذر
ایاس بن قبیصہ
نعمان
منذر
نعمان اسود
حرث

# کندہ کے حکمرانوں کا بیان

## حجر کا ذکر

طبری کی روایت سے ہشام تحریر کرتا ہے کہ شرفاء کندہ ملوک حمیر کی کارپردازی کرتے تھے۔ حسان بن تبع کا کارپرداز عمرو بن حجر سردار کندہ تھا جس کا باپ حجر وہ ہے جسے عرب آکل المرار کہتے تھے۔ یہ حجر کا بیٹا ہے جبکہ عمرو بن معاویہ بن حرث اصغر ابن معاویہ بن حرث اکبر ابن معاویہ بن کندہ کا اور حسان تبع کا مادری بھائی ہے۔ جب حسان نے بلاد عرب پر حملہ کیا اور حجاز کی طرف گیا تو واپسی کے وقت معد ابن عدنان پر اپنے بھائی حجر بن عمرو کو حکمران مقرر کیا جس نے نہایت نیک سیرتی سے ان میں بسر کی۔ اس کے مرنے کے بعد اس کا بیٹا عمرو مقصود حکمران ہوا۔

## عمرو کی حکومت

وہ پھر آگے چل کر ہشام سے روایت کرتا ہے کہ جب حسان نے جدیس پر فوج کشی کی تو حمیر میں اسے اپنا نائب کر گیا اس کے بعد جب وہ مارا گیا اور اس کے بعد اس کا بھائی عمرو بن تبع بادشاہ ہوا تو اس نے اپنے بھائی حسان بن تبع کی بیٹی سے عمرو بن حجر کا عقد کر دیا۔ بنو حمیر نے اس شادی کے سلسلے میں بہت شور وغل مچایا لیکن ان کی ایک نہ سنی گئی۔ کچھ عرصہ بعد بطن بنت حسان اور صلب عمرو بن حجر سے حرث بن عمرو پیدا ہوا اور پھر عمرو بن تبع کے بعد عبد کلال بن متون اصغر (حسان کی اولاد سے) بادشاہ بنایا گیا جس وجہ سے کہ تبع بن حسان کی عقل زائل ہو گئی تھی۔

## بنو نعمان کی حکمرانی

عبد کلال عیسائی مذہب رکھتا تھا اور وہ اپنی قوم کے ساتھ برائی سے پیش آتا تھا۔ لوگ اس کی کج خلقی سے تنگ تھے غالباً اسی سبب سے بنو حمیر نے اسے حیلے سے کہ اس نے ایک غسانی کو اپنا مشیر بنالیا تھا، مار ڈالا۔ اس کے بعد تبع بن حسان اچھا ہو گیا تو لوگوں نے اسے اپنا حکمران بنالیا۔ بنو حمیر اور عرب پھر اس سے دب گئے۔ جلد ہی اس نے اپنے ہمشیر زادہ حرث بن عمرو بن حجر کندی کو عظیم الشان لشکر دے کر بلاد معد حیرہ کی طرف روانہ کیا۔ نعمان بن امراء القیس بن شقیقہ سے جنگ ہوئی۔ جنگ کے دوران نعمان اپنے چند گھر والوں کے ساتھ مارا گیا جس کے بعد اس کے ہمراہی میدان جنگ سے بھاگ نکلے لیکن منذر بن نعمان اکبر اور اس کی ماں ماء السماء بچ گئی۔ اسی وقت سے آل نعمان کی حکومت ختم ہو گئی اور حرث بن عمرو ان تمام علاقوں کا بادشاہ ہو گیا جن پر آل نعمان حکومت کرتے تھے۔

## حرث کی حکومت

عام مورخین کا یہ خیال ہے کہ جب حرث بن عمرو اپنے والد کے بعد عرب کا بادشاہ ہوا اور اس کی سطوت وغلبہ نے ایک طرح کی شہرت حاصل کر لی تو اسی وقت سے اس نے ملوک حیرہ سے چھیڑ چھاڑ شروع کر دی (حیرہ میں ان دنوں منذر بن امراء القیس حکومت کرتا تھا) اسی دوران کسریٰ قباد اپنے باپ فیروز بن یزدجرد کے بعد تخت فارس پر بیٹھا، یہ مانی زندیق کے مقلدین میں سے تھا۔ اس نے پھر منذر کو اپنے مذہب کی دعوت دی لیکن منذر نے انکار کر دیا۔ تاہم حرث بن عمرو نے اس کا مذہب اختیار کر لیا، اسی وجہ سے کسریٰ قباد نے اسے عرب کا حکمران بنا دیا اور حیرہ میں رہنے کا حکم دیا۔ اس کے بعد قباد مر گیا۔

## منذر کی حکومت

اس کی جگہ پھر اس کا بیٹا انوشیروان تخت نشین ہوا جس نے حیرہ کی حکومت پھر منذر کو دے دی اور حرث بن عمرو کو نہر سواد دے کر راضی کر لیا۔

حرث نے پھر ملک عرب کو اپنے بیٹوں میں اس طرح پر تقسیم کیا کہ حجر کو بنو اسود پر، شرجیل کو بنو سعد و رباب پر، سلمہ کو بکر و تغلب پر اور معد یکرب کو قیس و کنانہ پر بادشاہ بنا دیا۔ بعض لکھتے ہیں کہ سلمہ، حنظلہ و تغلب پر اور شرجیل بسعید و رباب و بکر پر حکمران بنایا گیا کچھ روز بعد قیس بن الحرث ان میں آ ملے تھے۔ کتاب الاغانی میں درج ہے کہ اس کا بیٹا شرجیل بکر ابن وائل پر، حنظلہ بنو اسد اور بنو عمرو بن تمیم کے ایک گروہ اور رباب پر اور غلفا یعنی معدیکرب قیس پر، سلمہ بن الحرث بنو تغلب و نمر بن قاسط و نمر بن زید مناۃ پر حکمران بنے تھے۔

## شرجیل اور سلمہ میں نا چاقی

ان کے بعد شرجیل اور اس کے بھائی سلمہ میں نا چاقی ہوگئی۔ وہ پھر بصرہ و کوفہ کے درمیان یمامہ سے سات منزل پر کلاب سے لڑے۔ کلاب کی طرف سفیان بن مجاشع بن دارم (سلمہ کا دوست) اپنے برادران مادری کو لے کر بڑھا، اس کے بعد سلمہ اپنے ساتھیوں کے ہمراہ آ پہنچا۔ تب بڑی گھمسان کی جنگ ہوئی جس میں بنو حنظلہ عمرو بن تمیم۔ رباب بکر بن وائل کو شکست ہوئی اور بنو سعد معہ اپنے ساتھیوں کے واپس چلے گئے۔ اس اثناء میں سلمہ کی طرف سے کسی نے با آواز بلند کہا: "جو شخص شرجیل کو مار ڈالے گا، اسے سو اونٹ دیئے جائیں گے۔" اس آواز کے سنتے ہی بنو سعد پھر واپس آ گئے اور پہلے سے زیادہ مستعد ہو کر جنگ کرنے لگے۔

## شرجیل کا خاتمہ

اس جنگ میں عصیم بن نعمان بن مالک بن غیاث بن سعد بن زہیر بن بکر بن حبیب تغلبی نے شرجیل کو مار ڈالا۔ شرجیل کے مارے جانے کے بعد لڑائی کا خاتمہ ہو گیا۔ جب اس کی خبر اس کے بھائی معدیکرب کو پہنچی تو وہ رنج والم سے مجنون ہو گیا اور اسی حالت جنون میں مر گیا۔ بنو سعد نے فتح حاصل کرنے کے بعد شرجیل کے اہل و عیال کو قید کرنا چاہا تھا لیکن عوف بن شہمتہ بن الحرث بن عطارد بن عوف بن سعد بن کعب نے انہیں بحفاظت تمام ان کی قوم کے پاس بھیج دیا۔ اس کے بعد سلمہ پر فالج گرا اور اسی صدمے سے وہ مر گیا۔

## حجر کی چڑھائی

حجر بن الحرث ایک مدت تک بنو اسد پر حکمرانی کرتا رہا یہاں تک کہ اس نے بنو آسد کے پاس رسد اور غلہ طلب کرنے کے لئے اپنا ایک سفیر روانہ کیا۔ لیکن بنو اسد نے رسد و غلہ دینے کے بجائے اس کے سفیر کو مارا اور اس کے خط کی اہانت کی۔ حجر ان دنوں تہامہ میں تھا، جب اسے اس واقعے کی اطلاع ملی تو وہ ربیعہ، قیس اور کنانہ کو لے کر ان پر چڑھ گیا اور ان کے خون کو مباح کر دیا۔ اس نے ان کے رؤساء کو گرفتار کر لیا اور عبید ابن الابرص کو ایک جماعت کے ساتھ گرفتار کیا گیا۔ کچھ روز بعد عبید بن الابرص نے ایک شعر لکھ کر حجر کے پاس بھیجا جس سے خوش ہو کر حجر نے اسے آزاد کر دیا۔

## اس کا خاتمہ

کچھ عرصے بعد بنو اسد نے وفود حجر کے پاس روانہ کیے، جب وہ حجر کے پاس پہنچ گئے تو ایک موقع دیکھ کر دفعتہً ایک شخص نے حجر پر حملہ کر کے اسے مار ڈالا۔ اس قتل کا بانی مبانی علباء بن الحرث کاہلی تھا جس کے باپ کو حجر نے قتل کر دیا تھا۔

## امراء القیس کا حملہ

جب اس واقعے کی خبر امراء القیس کو پہنچی تو اس نے یہ قسم کھائی کہ جب تک بنو اسد سے معاوضہ نہیں لوں گا میں کوئی دنیاوی چیز استعمال نہ کروں گا۔ امراء القیس چونکہ تنہا بنو اسد کا مقابلہ نہیں کر سکتا تھا اس وجہ سے اس نے بنو بکر اور تغلب سے مدد لینا چاہی چنانچہ بنو بکر و تغلب نے اس کا ساتھ دیا۔ جنگ ہوئی اور بنو اسد میدان جنگ سے بعجلت تمام بھاگ کر منذر بن امراء القیس، والی حیرہ کے پاس جا کر پناہ گزین ہوئے۔ اس کے بعد امراء القیس بنو کنانہ پر جا پڑا اور انہیں نہایت سختی سے قتل کیا، اس کے بعد وہ بنو اسد کے تعاقب کو چلا لیکن کامیابی کے بغیر ناکام ہو کر واپس چلا آیا۔

## مراء القیس کا قتل

بعد ازاں بنو بکر و تغلب کے چلے جانے کے بعد موثر النجر بن ذی جدن (بادشاہ حمیر) کے پاس گیا اور اس سے مدد کا خواستگار ہوا، اس نے پھر پانچ سو حمیری اور اس کے علاوہ عرب کا ایک گروہ اس کے ساتھ کر دیا۔ منذر نے بھی اپنی قوم کو جمع کر لیا اور کسریٰ انوشیروان نے بھی ایک لشکر جرار اس کی مدد پر روانہ کیا۔ دونوں فریق میں سخت جنگ ہوئی، انجام کار امراء القیس کو شکست ہوئی۔ حمیری امداد جو لوگ اس کے ہمراہ تھے، وہ میدان جنگ سے جان بچا کر بھاگے۔ امراء القیس ایک قبیلے سے دوسرے قبیلے میں چھپتا پھرتا اور دوسری طرف منذر اس کی جستجو کر رہا تھا یہاں تک کہ امراء القیس قیصر کے پاس گیا اور اس سے مدد کا خواستگار ہوا۔ آخر قیصر نے اس کی امداد کی لیکن طماح نے اس کی ساری امیدوں کا خاتمہ کر دیا یعنی حکمت عملی سے اسے زہر دلا دیا۔ واللہ اعلم۔

## کندہ کے حکمران

جرجانی لکھتا ہے کہ ان بادشاہوں کے بعد یہ نہیں معلوم ہوا کہ پھر کندہ کے حکمرانوں کو حکومت و سلطنت نصیب ہوئی یا نہیں، بہرحال عرب ہیں کندۃ الملوک کہتے ہیں۔ اس وقت حسان بن عمرو بن جور تمیم پر اور معاویہ بن شرجیل بن حصن بنو عامر پر یوم جبلہ حکومت کرتے تھے اور جور معاویہ بن حجر آکل المرار پر اور ملک مقصود عمرو بن حجر کو کہتے ہیں۔ ابن سعید لکھتا ہے کہ ثور بن عفیر بن حرث بن مرۃ بن ادو بن یشجب ابن عبید اللہ بن زید بن کہلان کا لقب کندہ تھا اور وہ یمن کے بلاد شرقی میں رہتا تھا۔ اس کا دار الحکومت وموسن تھا۔ ان میں سے حکومت بنو معاویہ بن غزہ کے خاندان میں تھی جبکہ ملوک تبابعہ میں سے انہیں مصاہرت کا تعلق تھا۔ وہ بنو معد بن عدنان پر حجاز میں اپنی طرف سے بادشاہت کرتے رہتے تھے۔ ان میں سے سب سے پہلے جو شخص حکمران ہوا وہ حجر آکل المرار ابن عمرو بن معاویہ اکبر ہے۔ اسے تبع بن کرب نے جس نے کعبہ پر غلاف چڑھایا تھا، حکومت کی کرسی پر بٹھایا تھا۔ اس کے بعد عمرو بن حجر پھر اس کا بیٹا حرث مقصود بادشاہ ہوا جس نے قباد بادشاہ فارس کے کہنے سے مانی زندیق کی اتباع نہیں کی تھی اور اسی وجہ سے بنو کلب میں مارا گیا اور اس کا مال و اسباب لوٹ لیا گیا۔ اس کے بیٹے جو بنو معد پر حکمرانی کرتے تھے، وہ بھی اکثر مارے گئے جن میں حجر بن حرث بھی مارا گیا جو کہ بنو اسد کا حکمران تھا پھر اس کا بیٹا امراء القیس اپنے باپ کے خون کا بدلہ لینے کے لئے اٹھا اور قیصر کے پاس گیا لیکن طماح اسدی کی سازشوں کے ذریعے اسے زہر دے دیا گیا۔ طماح اسدی نے اس کی نسبت یہ غلط مشہور کر دیا تھا کہ امراء القیس قیصر کی لڑکی پر شیفتہ ہے۔ اسی وجہ سے اسے زہر آلود کپڑا پہنا دیا گیا جس کے ذریعہ سے اس کی ساری امیدوں اور پرارمان زندگی کا خاتمہ کر دیا گیا۔

## آل جبلہ کا ذکر

صاحب التواریخ یہ لکھتا ہے کہ اس کے بعد حکومت بنو جبلہ بن عدی بن ربیعہ معاویہ میں منتقل ہو آئی جس میں سے قیس بن معدیکرب بن جبلہ کی بڑی شہرت حاصل ہوئی۔ انہیں میں سے اعشیٰ اور اس کی لڑکی عمرہ ہے جس کی جنگوں اور دولت کے حالات مشہور ہیں۔ اس کا بھائی اشعث پھر مسلمان ہو گیا لیکن حضرت سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کے بعد وہ مرتد ہو گیا تھا جسے ابوبکرؓ کا لشکر گرفتار کر لایا تھا۔ جیسا کہ ہم آئندہ بیان کریں گے۔ اسی کی نسل سے بنو اشعب ہیں جن کا ذکر دولت امویہ میں آئے گا۔

کندہ کے بطون سے سکون اور سکاسک ہیں۔ سکاسک اس وقت تک شرقی یمن میں مشہور حالت میں باقی ہیں اور اپنے سحر و کہانت میں مشہور ہیں۔ انہیں میں سے تجیب کا بہت بڑا قبیلہ ہے جن میں سے اندلس میں بنو صمادح بنو ذی النون، بنو الافطس ملوک الطوائف سے ہیں۔ واللہ تعالیٰ وارث الارض ومن علیہا۔

## غسان کے حکمرانوں کا بیان

اس سے پہلے ہم تفصیل سے بیان کر چکے ہیں کہ شام میں سب سے پہلے عربوں میں جس نے حکومت کی ہے وہ عمالقہ ہیں اس کے بعد بنوارم بن شام ہیں جوار مانین کے نام سے معروف ہیں اور ہم نے اس اختلاف کا بھی ذکر کر دیا ہے۔ جو لوگوں نے عمالقہ شام میں کیا ہے کہ آیا وہ عملیق بن لاوذ بن ہشام سے ہیں یا عمالیق بن الیفاز بن عیصو سے مشہور بات یہ ہے کہ وہ عملیق ابن لاوذ سے ہیں۔ بنوارم ان دنوں اطراف شام اور عراق میں رہتے تھے۔ طوائف کے حکمرانوں اور ان کے درمیان اکثر معرکہ آرائیاں رہیں جیسا کہ اس سے پہلے اس کا ذکر اشارۃً ہو چکا ہے۔

## سمیدع کا ذکر

ان عمالقہ کا آخری حکمران سمیدع بن ہوبر تھا جسے یوشع بن نون نے قتل کر دیا تھا۔ جس زمانے میں بنی اسرائیل شام پر غالب آئے اس کے بعد بنوظرب بن حسان (قبیلہ عاملہ عمالیق) میں حکمرانی چلی آئی، ان کی آخری حکومت ملکہ الزباء بنت عمرو بن سمیدع کی تھی۔ قضاعہ دیار جزیرہ میں ان کی ہمسائیگی میں تھے۔ جب ان کی ہوا بگڑ گئی تو عمالقہ ان پر غالب آئے پھر الزباء کے مرنے کے بعد ہوالظرب بن حسان کی حکومت جاتی رہی۔

## تنوخ کی حکومت

اس کے بعد عرب کی زمام حکومت تنوخ (قبیلہ قضاعہ) نے اپنے ہاتھ میں لے لی اور وہ تنوخ مالک بن فہم بن تیم اللہ بن اسود بن دبرہ بن تغلب بن حلوان بن عمران بن الحاف بن قضاعہ کا بیٹا ہے۔ ان کے حیرہ اور انبار میں جانے، ٹھہرنے اور ارمانیوں کے پڑوس میں رہنے کا حال اس سے پہلے ہم بیان کر چکے ہیں۔

## مسعودی کا بیان

مسعودی کی روایت کے مطابق تنوخ میں سے تین شخصوں نے حکومت کی (1) نعمان بن عمرو (2) اس کا لڑکا عمرو ابن نعمان (3) اس کا بھائی جوار بن عمرو۔ یہ لوگ روم کی طرف سے بادشاہ تھے۔ اس کے بعد تنوخ کے قوائے حکومت کمزور ہو گئے، ان پر پھر سلیح (بطون قضاعہ سے) پھر ضجعم (ضجعم بن سعد بن سلیح کی اولاد سے) غالب آیا جس کا نام عمرو بن حلوان بن عمران بن الحاف تھا۔ تھوڑے دن بعد یہ لوگ عیسائی ہو گئے تو روم نے انہیں عرب کی حکومت دے دی۔ ایک مدت تک یہ حکومت ان کے قبضے میں رہی۔ وہ بلاد مواب (ارض بلقاء) میں رہتے تھے۔ بیان کیا جاتا ہے کہ جس نے سلیح کو شام کے علاقوں کا بادشاہ بنایا تھا وہ قیصر طیطش ابن قیصر ماہان تھا۔

## سلیح کی حکومتیں

ابن سعید لکھتا ہے کہ بنوسلیح کی دو حکومتیں تھیں، ایک تو بنو ضجعم کی اور دوسری بنو عبید کی۔ بنو ضجعم کا زمانہ حکومت ایک زمانے تک رہا یہاں تک کہ غسان کو ان پر غلبہ حاصل ہو گیا یعنی انہوں نے ان کے ملک کو ان سے چھین لیا۔ ان کا آخری حکمران زیادہ بن ہبولہ تھا جو اپنی بقیہ قوم کو لے کر حجاز کی طرف چلا گیا لیکن انہیں حجر آکل المرار، والی حجاز نے قتل کر ڈالا۔ بعض علماء نسب ان بنو ضجعم اور دوس پر تنوخ کا اطلاق کرتے ہیں جنہوں نے بحرین میں قیام کیا تو اس کے بعد ضجعم، بریہ شام کی طرف اور دوس بریہ عراق کی طرف چلے گئے۔ بعد ازاں بنو عبید بن الابرص بن عمرو ابن اشجع بن سلیح حضر پر حکومت کرتے رہے جس کے آثار اس وقت تک بریہ سنجار میں باقی ہیں۔ انہی میں سے ضیرن بن معاویہ بن عبید مشہور بادشاہ گزرا ہے جسے جرامقہ ساطرون کے نام سے معروف کرتے ہیں۔ اس کا قصہ جو سابور کے ساتھ گزرا ہے وہ مشہور و معروف ہے۔ انتہی کلام ابن سعید۔

## بنی کہلان کی حکمرانی

اس کے بعد عرب کی ریاست حمیر سے منتقل ہو کر کہلان کے قبضے میں آ گئی اور وہ بلاد حجاز پر بادشاہ ہوئے۔ وہ پھر از دیمن سے نکل کر بلاد عک میں زبید و زمع کے درمیان مقیم ہوئے اور اہل عک سے لڑے جن کے حکمران کو ثعلبہ بن عمرو مزیقیا نے قتل کر ڈالا۔ بعض اہل یمن یہ لکھتے ہیں کہ عک۔

عدنان میں عبداللہ بن اور کا بیٹا ہے اور دار قطنی لکھتا ہے کہ یہ عبداللہ بن عدثان (بالثاء المثلثۃ وضم العین) کی نسل سے ہے۔ بہرحال وہ پھر ظہران میں آئے اور بنو جرہم نے مکہ میں لڑے جس کے بعد وہ اطراف و جوانب بلاد میں منتشر ہو گئے۔ ان کے بعد بنو نصر بن الازد شراۃ و عمان میں، بنو ثعلبہ بن عمرو مزیقیا یثرب میں اور بنو حارثہ بن عمرو مرالظہران (مکہ) میں قیام پذیر ہوئے جنہیں کہ خزاعہ بھی کہتے ہیں۔

## غسان کا بیان

مسعودی لکھتا ہے کہ عمرو مزیقیا جس وقت سفر کے دوران مقام مکہ پر وارد ہوا تو بنو نصر بن الازد، عمران الکاہن اور عدی بن حارثہ بن عمرو وہیں ٹھہر گئے جبکہ بقیہ لوگ اس کے ساتھ روانہ ہوئے یہاں تک کہ وہ بلاد اشعرین وعک دو وادیوں زبید و زمع کے درمیان ایک نہر پر ٹھہرے جسے غسان کہتے ہیں۔ ان لوگوں نے پھر اس میں سے پانی پیا اور وہ اسی نام سے موسوم ہوئے۔ ان کی پھر معد سے کئی جنگیں ہوئیں جن میں معد کو کامیابی ہوئی اور اس نے انہیں شراۃ کی طرف نکال دیا۔ شراۃ ہی کو جبل الازد کہتے ہیں، یہ پہاڑ شام کے علاقے میں ان پہاڑیوں کے ملا ہوا ہے جو مضافات دمشق اور اردن سے ملی ہوئی ہیں۔

## جفنہ کی حکومت

ابن کلبی لکھتا ہے کہ عمرو بن عامر مزیقیا کی اولاد نے جفنہ (جن میں حکمران ہوئے ہیں)، حرث محرق (جس نے سب سے پہلے لوگوں کو آتش میں جلایا تھا)، ثعلبہ (یعنی عنقاء) اور ابو حارثہ و ابو حارثہ و مالک و کعب و ذوامہ و عوف و ذہل و وائل ہوئے ہیں۔ یہ ذہل پھر نجران کی طرف چلا گیا اور اسی سے اسقف وعبیدہ ہیں۔ یہ پچھلے تین اور عمران بن عمرو اور ابو حارثہ نے کیونکہ آب غسان نہیں پیا اسی وجہ سے یہ غسان نہیں کہے جاتے جبکہ اولاد مزیقیا سے (1) جفنہ (2) حارثہ (3) ثعلبہ (4) مالک (5) کعب (6) عوف غسان کا پانی پینے کی وجہ سے غسان کہلائے گئے۔ بعض لکھتے ہیں کہ ثعلبہ اور عوف نے بھی غسان نہر کا پانی نہیں پیا تھا۔ بہرحال غسان شام پہنچ کر ضجاعم اور ان کی قوم سلیح کے قریب مقیم ہوئے۔ غسان کی سرداری ان دنوں ثعلبہ بن عمرو بن المجاہد بن حرث بن عمرو بن عدی بن عمرو بن مازن ابن الازد اور ضجاعم کی حکمرانی داود اللثق بن ہبولہ بن عمرو بن عوف بن ضجعم کے قبضے میں تھی۔ یہ بنو ضجاعم روم کی طرف سے عرب کے بادشاہ تھے جیسا کہ ہم نے بیان کیا۔ غسان نے پھر جو کچھ عرب کی ریاست بنو ضجاعم کے قبضے میں تھی، ان سے چھین لی۔ یہ وہی زمانہ تھا جب روم اور فارس میں چھیڑ چھاڑ ہو رہی تھی۔

## قیصر اور ثعلبہ کی خط و کتابت

روم نے پھر اس خیال سے کہ مبادا یہ گروہ فارس سے نہ مل جائے، ان کے حکمران ثعلبہ بن عمر (برادر جذع بن عمرو) سے باہم عہد و پیمان کر کے یہ معاہدہ کر لیا "اگر کسی وقت عرب بنو غسان سے سرکشی کریں گے تو روم چالیس ہزار رومیوں سے ان کی امداد کرے گا اور اگر کسی وقت روم کو ان کی ضرورت پیش آئے گی تو غسان بیس ہزار جنگ آوروں سے مدد کرے گا۔" تکمیل معاہدہ کے بعد روم نے انہیں اپنی طرف سے بادشاہ مقرر کر دیا اور ان کی حکمرانی تسلیم کر لی۔ سب سے پہلے جس نے ان میں سے حکمرانی کی وہ ثعلبہ بن عمرو بن المجاہد ہے اس کے بعد ثعلبہ بن عمرو بن جفنہ بادشاہ ہوا۔

## حرث کی حکومت

جرجانی لکھتا ہے کہ ثعلبہ بن عمرو کے بعد اس کا بیٹا حرث بن ثعلبہ (جس کو ابن ماریہ بھی کہتے ہیں) اس کے بعد منذر بن الحرث پھر نعمان بن منذر بن الحرث اس کے بعد ابو بشر (یا ابو شمر) بن الحرث بن جبلہ ابن الحرث بن ثعلبہ بن عمرو بن جفنہ بادشاہ بنا۔ اکثر نسابین نے اس کا نسب ایسا ہی بیان کیا ہے لیکن صحیح یہ ہے کہ وہ بیٹا ہے عوف ابن الحرث بن عمرو بن عدی بن عمرو بن مازن کا پھر ابو بشر کے بعد حرث الاعرج ابن ابی شمر پھر عمرو بن الحرث الاعرج اس کے بعد منذر بن الحرث الاعرج اس کے بعد الایہم بن جبلہ بن الحرث بن ثعلبہ بن عمرو بن جفنہ پھر اس کے

جد ابن کالر کا جبلہ حکومت کے تخت پر بیٹھا۔

## حرث کی حکمرانی

مسعودی لکھتا ہے کہ ان میں سے پہلے جس نے حکومت کی وہ حرث بن عمرو مزیقیا ہے جس کے بعد حرث بن ثعلبہ بن جفنہ (یعنی ابن ماریہ ذات القرطین)، اس کے بعد نعمان بن الحرث بن جفنہ بن الحرث، اس کے بعد ابوشمر بن حرث بن ثعلبہ بن جفنہ بن حرث پھر اس کا بھائی منذر بن حرث اس کے بعد اس کا بھائی جبلہ بن حرث پھر عوف بن ابی شمر اس کے بعد حرث بن ابی شمر بادشاہ بنا۔ اسی کے دور حکومت میں رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم مبعوث ہوئے آپ نے پھر اس کی طرف حضرت شجاع بن وہب اسدی کو نامہ نامی دے کر روانہ فرمایا تھا جس میں اسے اسلام کی دعوت دی گئی۔ ایسا ہی کچھ ابن اسحاق نے بھی روایت کی ہے۔ نعمان بن منذر اور حرث بن ابی شمر کا ایک دور تھا اور دونوں ریاست وحکومت کی وجہ سے باہم لڑتے رہتے تھے۔ شعراء عرب مثل اعشی اور حسانؓ بن ثابت وغیرہما ان کے پاس قصائد مدحیہ لے کر جاتے تھے۔ بعد ازاں حرث بن ابی شمر کے بعد اس کا بیٹا نعمان پھر اس کے بعد جبلہ بن الایہم بن جبلہ بادشاہ بنا۔ یہ جبلہ دادا ہے اس جبلہ کا جس نے اپنے دونوں بھائیوں، شمر و منذر کے بعد حکمرانی کی تھی۔

## جفنہ کی حکومت

ابن سعید لکھتا ہے کہ جس نے غسان میں سے سب سے پہلے شام پر حکومت کی اور بنوضجاعم کی حکومت چھین لی وہ جفنہ بن مزیقیا ہے وہ صاحب تواریخ الامم سے نقل کر کے لکھتا ہے کہ جب جفنہ حکمرانی کی کرسی پر بیٹھا تو اس نے جلق (یعنی دمشق) کی بناء ڈالی۔ پینتالیس برس تک اس کی حکومت رہی۔ اس کے بعد حکومت نسلاً بعد نسل اس کے بیٹے کرتے رہے یہاں تک کہ حرث الاعرج ابن ابی شمر کا ظہور ہوا جس کی ماں ماریہ ذات القرطین (بنو جفنہ سے) تھی۔

## حیرہ کا حملہ

ابن قتیبہ لکھتا ہے کہ منذر ماء السماء، بادشاہ حیرہ نے ایک لاکھ لشکر لے کر اسی حرث پر چڑھائی کی تھی جس کا مقابلہ حرث نے ایک سو قبائل عرب کو ملا کر کیا تھا جس میں لبید شاعر بھی تھا۔ لبید نے منذر کے قلب پر حملہ کر کے ان میں سے اکثر کو قتل کر ڈالا، چند جو بچ گئے وہ بھاگ نکلے۔ اس کے بعد غسان نے منذر کی باقی فوج پر حملہ کر کے اسے میدان جنگ سے بھگا دیا۔ اس وقت یونکہ حلیمہ بنت الحرث لوگوں کو جدال وقتال پر ابھار رہی تھی جب کہ وہ لڑائی سے جی چراتے نظر آتے تھے اسی وجہ سے وہ جنگ یوم حلیمہ کے نام سے مشہور ہوئی۔ اس کے بعد حکومت حرث اعرج ہی کی اولاد میں رہی۔

## جفنہ کی حکمرانی

آخر کار پھر ان میں سے جفنہ بن المنذر حکمران ہوا جسے محرق اس وجہ سے کہتے ہیں کہ اس نے حیرہ، دارالسلطنت آل نعمان کو جلا دیا تھا۔ اس کی تیس برس تک حکومت رہی پھر نعمان بن عمرو بن منذر بادشاہ بنا۔ جس نے قصر سویدا اور قصر حارث صیدا کے قریب بنوایا ان کا شمار مشہور عمارتوں میں ہوتا ہے۔ اس کا باپ بادشاہ نہیں تھا بلکہ فوج کا سپہ سالار تھا۔ اس کے بعد جبلہ بن نعمان حکمران ہوا جس کا قیام صفین میں تھا، اسے اولاً منذر بن امراء ابن ماء السماء نے شکست دی تھی لیکن انجام کار اسی روز منذر مارا گیا۔ اس کے بعد انہی میں سے نو بادشاہ یکے بعد دیگرے ہوئے۔ دسواں ابو نعمان بن حرث تھا جس کا مرثیہ نابغہ نے لکھا ہے۔ اس کا مقام دمشق کے جانب مقام خولان میں تھا۔

## ایہم کی حکومت

اس کے بعد ایہم بن جبلہ بن حارث حکمران ہوا جسے ایک قبیلے سے دوسرے کو لڑا دینے کا بہت بڑا ملکہ حاصل تھا چنانچہ اس کی انہی حرکات سے

بعض قبائل عرب فنا ہو گئے۔ یہی فعل اس نے جسر و عاملہ وغیرہ سے بھی کیا تھا۔ یہ تدمر میں رہتا تھا اس کے بعد پھر پانچ حکمرانوں نے ان میں سے حکومت کی، چھٹا ان میں جبلہ ابن ایہم تھا جو ان کا آخری حکمران ہوا ہے انتہی کلام ابن سعید۔

## جبلہ کا مسلمان ہونا

جبلہ بن ایہم ہی کے دور حکومت میں اللہ تعالیٰ نے اسلام کی روشنی سے دنیا کو منور فرمایا۔ چنانچہ جب شام کی سرزمین بھی آفتاب اسلام سے منور ہو گئی اور اسلامی حکومت نے اپنے سطوت کے پھریرے اڑائے تو جبلہ بن ایہم مسلمان ہو گیا۔ وہ پھر اپنا آبائی ملک و وطن چھوڑ کر مدینہ منورہ چلا آیا۔ اہل مدینہ نے اس کی سخاوت اور دریا دلی سے اس کے آنے پر بہت خوشی اور مسرت ظاہر کی۔ عمر فاروقؓ نے بھی کمال عزت سے اسے ٹھہرایا۔ مدینے میں مہاجرین و انصار اسے عزت کی نگاہوں سے دیکھتے تھے۔

## جبلہ کی قسطنطنیہ روانگی

لیکن کچھ روز بعد اس نے ایک مسلمان کو مارا اور اس کے پاؤں پکڑ کر اسے زمین پر گھسیٹا۔ اس کے بعد عمر فاروق (رضی اللہ عنہ) کے روبرو یہ مقدمہ پیش کیا گیا۔

عمرؓ: (جبلہ سے) تم نے اس شخص کو تھپڑ مارا ہے اور اسے پاؤں سے پکڑ کر گھسیٹا ہے؟

جبلہ: ہاں، میں نے ایسا ہی فعل کیا ہے۔

عمرؓ: کیوں؟ اس نے تمہارا کیا بگاڑا تھا؟

جبلہ: ایک بازاری معمولی آدمی کو مارنے کے لئے کسی قصور کی ضرورت نہیں ہوتی ہے، ان لوگوں کو گناہ کرنے یا نہ کرنے دونوں باتوں پر مارنا چاہیے۔

عمرؓ: اولاً اسلام نے اس بات کو جائز نہیں رکھا ثانیاً اگر اس نے کچھ قصور بھی کیا ہوتا تو تم اسے میرے روبرو پیش کرتے، تمہیں خود سزا دینے کا حق حاصل نہیں تھا۔

جبلہ: حق کس قسم کا؟ جسے میں خود سزا دے سکتا ہوں اسے امیر المومنین کے روبرو کیوں پیش کروں؟

عمرؓ: تمہاری یہ بات قابل قبول نہیں، تمہیں کسی مجرم کو سزا دینے کا اختیار حاصل نہیں ہے۔ اب تم سے اس جرم کے عوض میں قصاص لیا جائے گا۔

جبلہ: آپ مجھے اس امر کی اجازت دیجئے کہ میں ایسے دین کو چھوڑ دوں جس میں ایک بازاری آدمی کے مقابلہ میں بادشاہ سزا پاتے ہیں۔

عمرؓ: دیکھو، ایسے کلمات زبان سے نہ نکالو، یہ خیالات تمہاری بربادی کا باعث بن جائیں گے۔

جبلہ: مجھے اس کی پرواہ نہیں، اور نہ مجھے ایسے دین کی ضرورت ہے جس میں بازاری لوگ اور بادشاہ ایک ہی درجے میں شمار کیے جائیں۔

عمرؓ: دیکھو، اس جرم کی سزا میں تمہاری گردن ماری جائے گی کیونکہ اسلام میں مرتد بننے کی یہی سزا ہے۔

جبلہ: تو کیا میری بھی گردن ماری جائے گی؟ مجھے حکم دیجئے کہ میں اس دین کی قیود سے آزاد ہو جاؤں، اس کے بعد میں اس دین کی طرف مڑ کر بھی نہ دیکھوں گا۔

عمرؓ: اگر یہ بات ہے تو میں تجھ سے پہلے اس مسلمان کے مارنے کا قصاص لیتا ہوں اس کے بعد مرتد ہونے کی وجہ سے تیری گردن زنی کا حکم دیتا ہوں۔

جبلہ: آپ مجھے ایک رات کی مہلت دیجئے تا کہ میں اپنے بارے میں غور کر لوں۔

عمرؓ: اچھا میں تجھے ایک رات کی مہلت دیتا ہوں۔

حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے یہ کہہ کر جبلہ کی حفاظت اور نگہبانی کا حکم دیا۔ جبلہ پھر اٹھ کر اپنے گھر میں آیا لیکن رات کو کسی وقت نگہبانوں کی آنکھ بچا کر قسطنطنیہ چلا گیا اور وہیں تا بقاء حیات رہا یہاں تک کہ سنہ 20 ہجری میں مر گیا۔

## ندامت کا اظہار

اکثر مورخین کی روایت ہے کہ جبلہ اپنے اس فعل پر نادم ہوا اور تا عمر اپنے کیے پر پشیمان ہو کر روتا رہا۔ بیان کیا جاتا ہے کہ وہ حسانؓ بن ثابت کے پاس اکثر تحائف بھیجتا تھا کیونکہ انہوں نے دور جاہلیت میں اس کی اور اس کی قوم کی مدح لکھی تھی۔ ہشام یہ روایت بیان کرتا ہے کہ شجاع بن وہب کو جناب رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے جبلہ کی طرف روانہ کیا تھا۔

## غسان کے بادشاہ

مسعودی لکھتا ہے کہ شام میں تمام ملوک غسان گیارہ ہوئے ہیں۔ نعمان اور منذر جبلہ و ابوشمر کے بھائی ہیں۔ آل جفنہ کے علاوہ شام پر اور لوگوں نے بھی حکمرانی کی تھی مثلاً حرث اعرج یعنی ابوشمر بن عمرو بن حرث بن عوف اور یہ عوف ثعلبہ بن عامر کا دادا اور دادو الملثق کا قاتل ہے۔ اس کے بعد ان پر ابوجبیلہ بن عبداللہ بن حبیب بن عبد حارثہ بن مالک بن غضب بن جشم بن الخزرج بن ثعلبہ بن مزیقیا نے بھی حکومت کی ہے، یہ ابو جبیلہ وہ ہے جس سے مالک بن عجلان نے یہود یثرب کی شکایت کی تھی جیسا کہ ہم آئندہ بیان کریں گے۔

## بنی غسان کا خاتمہ

ابن سعید تاریخ الامم کے صاحب سے روایت کرتے ہوئے تحریر کرتا ہے کہ چھ سو برس کے عرصے میں تمام ملوک بنو جفنہ میں بتیس حکمران ہوئے پھر غسان کی حکومت شام سے جاتی رہی اور ان کے ممالک کے مالک بنو طے ہو گئے۔ غسان حکومت شام ختم ہونے کے بعد قسطنطنیہ میں رہے پھر جب قیاصرہ کی حکمرانی بھی ختم ہو گئی تو بنو غسان جبل سرکش یعنی بحر طبرستان و بحر نیطش میں (جو خلیج قسطنطنیہ سے نکلا ہے) جا کر مقیم ہو گئے۔ اسی پہاڑ میں باب الابواب ہے اور یہیں ترک متنصرہ شرکس وارکس ولاص وکسا کی شاخیں ہیں۔ انہیں کے ساتھ فارس اور یونان کی اکثر نسلیں بھی رہتی ہیں لیکن ان تمام پر شرکس غالب ہیں۔ اس طرح غسان کے قبائل اپنی حکومت قیاصرہ ختم ہونے کے بعد ان پہاڑوں میں چلے آئے اور پھر انہوں نے ایک دوسرے میں مل جل کر اپنے انساب کو ضائع کر دیا۔ اسی سے بعض کا یہ خیال ہے کہ شرکس غسان کی نسل سے ہیں۔ واللّٰہ حکمۃ بالغۃ فی حکمۃ۔

باب:۲۶

# اوس اور خزرج کا بیان اور دیگر واقعات

ہم اس سے پیشتر کسی قدر اجمالی کیفیت یثرب کی بتا چکے ہیں کہ یہ شہر یثرب بن غانیہ بن مہلہل بن ارم بن عبیل ابن عوص کا آباد کیا ہوا ہے۔ عبیل عاد کا بھائی ہے۔ سہیلی کی روایت کے مطابق یثرب قائد بن عبیل بن مہلائیل ابن عوص بن عملیق بن لاوذ بن ارم کا بیٹا ہے۔ یہ روایت بہ نسبت اول کے زیادہ درست ہے۔ ہمارے بیان سے جاسم کے (گروہ عمالقہ سے) حکمران ہونے اور ان کے شاہ ارقم کی حکومت اور پھر بنی اسرائیل کا ان پر غالب آنے اور انہیں قتل کرنے اور حجاز کو عمالقہ کے قبضے سے نکال لینے کا حال کسی قدر معلوم ہو چکا ہے۔ اس سے پتہ چلتا ہے کہ حجاز اس زمانے میں آباد اور قابل سکونت تھا۔ ہمارے اس بیان کی تائید یہ واقعہ بھی کر رہا ہے کہ جس وقت بنی اسرائیل نے داؤد علیہ السلام کی اطاعت سے انحراف کیا اور ان کے لڑکے اشبوشت کے ہمراہ ہو کر بغاوت کی تو داؤد علیہ السلام معہ سبط یہودا خیبر کی طرف چلے گئے اور ان کا بیٹا پھر شام کا مالک بن بیٹھا۔ بعد ازاں سات برس تک معہ سبط یہودا خیبر میں رہے یہاں تک کہ ان کا بیٹا مارا گیا اور داؤد علیہ السلام شام کو واپس آئے۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ اس کی آبادی یثرب سے ملی ہوئی تھی بلکہ شاید خیبر سے بھی متجاوز تھی۔ ہم نے اسی مقام پر بنی اسرائیل کے ٹھہرنے کا حال چونکہ حجاز میں سکونت پذیر ہو گئے تھے اور یہود خیبر اور بنو قریظہ کے اتباع کی کیفیت بھی لکھ دی ہوئی ہے۔

## حارثہ کا بیان

مسعودی لکھتا ہے کہ حجاز سیرابی اور تر و تازگی میں عمدہ ترین علاقوں میں سے ایک تھا چنانچہ وہ لوگ بلاد یثرب میں مقیم ہوئے اور وہیں اپنے ٹھہرنے اور قابل گزر مکانات بنا کر آپ ہی حکمرانی کرنے لگے۔ کچھ عرصے بعد قبائل عرب بھی آ کر ان میں شامل ہو گئے اور ان کے ساتھ رہنے لگے۔ ان کی زمام حکومت اس وقت کے بیت المقدس کے حکمرانوں کے قبضے میں تھی جو سلیمان علیہ السلام کے بعد یروشلم کے حکمران ہوتے تھے۔ جب مزیقیا ابتداءً یمن سے نکلا اور غسان نے شام پر قبضہ کر لیا تو پھر وہ مر گیا اور اس کا بیٹا ثعلبہ عنقا حکمران ہوا جس کے مرنے کے بعد ثعلبہ بن جفنہ حکمران ہوا۔ اس نے پھر اپنے لڑکے حارثہ پر سختی کی تب حارثہ چند لوگوں کو ہمراہ لے کر یثرب کی طرف چلا گیا جبکہ بنو جفنہ شام میں ٹھہرے رہے۔ حارثہ نے یثرب پہنچ کر یہود خیبر سے عہد و پیماں لے کر وہیں سکونت اختیار کر لی۔ ابن سعید لکھتا ہے کہ ان دنوں یمن کا حکمران شریب بن کعب تھا اور وہی اس آبادی کا بادشاہ تھا یہاں تک کہ کثرت اور غلبے کی وجہ سے اس کی حکومت تبدیل ہو گئی۔

## یثرب کے پرانے لوگ

ابوالفرج اصفہانی اپنی کتاب الاغانی میں لکھتا ہے کہ بنی قریظہ اور بنو نضیر کا ہن اولاد کوہن بن ہارون (علیہ السلام) سے تعلق رکھتے تھے، یہ لوگ اس سے پیشتر کہ سیل عرم کی وجہ سے یمن سے جدا ہوں اور اوس وخزرج یثرب آئیں موسیٰ (علیہ السلام) کے بعد ہی یثرب چلے آئے تھے۔ اس وقت یثرب میں یہود کے آنے سے پہلے عمالیق کی نسل سکونت پذیر تھی اور وہی اس کے قدیم باشندے ہیں۔ ان میں بغاوت و شرارت کوٹ کوٹ کر بھری ہوئی تھی اور اطراف یثرب میں وہ ہی پھیلے ہوئے تھے چنانچہ مدینہ میں انہی میں سے بنو نعیف، بنو سعد اور بنو الازرق اور بنی نظرون مقیم تھے۔

## بنی اسرائیل کی چڑھائی

حجاز کی حکومت ان میں سے ارقم کے ہاتھ میں تھی جس کی حکومت کا دائرہ تیما سے فدک تک پھیلا ہوا تھا۔ اس زمانے میں مدینہ ایک سرسبز

کھیتوں اور باغات کا مقام تھا۔ جس زمانہ میں موسیٰ نے بغرض جہاد بر ہ پر فوجیں بھیجی تھیں تو عمالقہ کی طرف بھی بنی اسرائیل کا ایک لشکر روانہ کیا اور اسے حکم دیا تھا کہ ان میں سے کوئی باقی زندہ نہ رکھا جائے لیکن بنی اسرائیل نے اس حکم پر عمل نہیں کیا اور ارقم کے لڑکوں کو قتل نہ کیا۔ یوں جب وہ موسیٰ کے بعد شام گئے اور بنی اسرائیل سے ارقم کے لڑکوں کے قتل نہ کرنے کا حال بیان کیا تو بنی اسرائیل نے انہیں شام میں داخل نہیں ہونے دیا اور اس گناہ کی وجہ سے بلاد عمالقہ کی طرف انہیں واپس کر دیا۔

## ثہر الروم کا مقام

پس اس کے بعد وہ واپس ہو کر مدینہ آ ٹھہرے تھے یہ اولاً یہود کے یثرب میں ٹھہرنے کا ماجرا ہے۔ ان کے بعد وہ لوگ اطراف مدینہ میں منتشر ہو گئے، انہوں نے پھر اپنے علاقوں میں حسب ضرورت قلعے، باغات، مکانات بنائے غرضکہ ایک زمانے تک اسی حالت پر رہے۔ یہاں تک کہ شام میں روم بنی اسرائیل پر غالب آیا اور اس نے انہیں قتل و گرفتار کرنا شروع کیا۔ اس کے بعد بنونضیر، بنوقریظہ اور بنو بہدل حجاز کی طرف بھاگے تو روم نے ان کا تعاقب کیا لیکن راستے میں اہل روم شام و حجاز کے درمیان پیاس کی شدت سے ہلاک ہو گئے اور وہ مقام پھر ثہر الروم کے نام سے موسوم ہوا۔

## یہودیوں کی آمد

الغرض جب یہ تینوں قبائل مدینہ پہنچے تو انہوں نے عالی المدینہ میں قیام اختیار کیا۔ بنونضیر قریب پہنچا جبکہ بنوقریظہ اور بنو بہدل نہر روز پر مقیم ہوئے۔ جس زمانے میں اوس و خزرج مدینہ آئے ہیں اس وقت وہاں یہود کے ساتھ دیگر قبائل مثلاً قبیلہ بنوشقمہ، بنوثعلبہ، بنوزرعہ، بنوقینقاع، بنویزید، بنونضیر، بنوقریظہ، بنو بہدل، بنوعوف اور بنو قصیص مقیم تھے۔ بنویزید اور بنو نعیف بلی سے اور بنوشقمہ تغلبیان سے ہیں۔ بنوقریظہ اور بنونضیر کی نسبت بعض لوگوں کا یہ خیال ہے کہ یہ کاہنوں (یعنی بیت المقدس کے مجاوروں) کی اولاد سے ہیں۔ جیسا کہ اس سے پہلے بیان کیا گیا لہٰذا جبکہ سیل عرم ہوا اور ازد یمن سے نکلے تو ازد شنوہ مقام (سراۃ) میں، خزاعہ طوی میں، غسان بصریٰ وارض شام میں جبکہ ازد عمان طاقت میں اور اوس و خزرج یثرب میں ٹھہرے۔ ان میں سے بہت سے لوگ کھلے میدانوں میں جبکہ بعض دیہاتوں میں اپنے اہل و عیال کے ساتھ مقیم ہوئے۔ یوں اوس و خزرج نہایت تنگی و مصیبت میں پڑ گئے اس وجہ سے کہ مدینہ میں نہ تو ان کے باغات تھے اور نہ ان کے قبضے میں کاشتکاری اور چراگاہیں تھیں جبکہ حکومت بھی یہود کے قبضے میں تھی۔

## مالک کی روانگی

بعد ازاں ایک مدت کے بعد مالک ابن عجلان وفود لے کر ابوجبیلہ غسانی حکمران غسان کے پاس گیا اور اس نے اسے اپنے ہم قوموں کی تنگی معیشت اور تنگ دستی سے آگاہ کیا۔ ابوجبیلہ نے کہا ''تم بھی عجیب آدمی ہو، تم نے اس زمانے میں اپنے ہمسایوں پر کیوں نہ قبضہ کر لیا جس طرح ہم نے اپنے اہل شہر کو مغلوب کیا تھا۔ خیر جو کچھ ہوا اچھا ہوا۔ اب تم چلے جاؤ، ہم بعد میں تمہاری امداد کو آئیں گے۔'' مالک بن عجلان یہ خوشخبری لے کر اپنی قوم میں آیا اور ابوجبیلہ کی آمد کا منتظر رہا۔

## یہود کا خاتمہ

کچھ عرصے بعد ابوجبیلہ چند آدمیوں کو لے کر ذی حرض میں آ اترا اور اوس و خزرج کو اپنی آمد سے آگاہ کیا۔ اس کے بعد اس خیال سے کہ مبادا یہود اس کی آمد سے مطلع ہو کر قلعہ میں پناہ گزین نہ ہو جائیں یا اس نے مدینے کے باہر ایک حوض پر پر تکلف اور ایک خوشنما مکان بنوایا اور اس میں یہودیوں کی ضیافت اور دعوت کی۔ جب یہود اس مکان میں داخل ہوئے تو اس نے انہیں چن چن کر قتل کر ڈالا۔ اس کے بعد اس نے اوس و خزرج سے متوجہ ہو کر کہا کہ ان یہودیوں کے قتل کے بعد اگر تم نے اپنے شہر پر قبضہ نہ کر لیا تو میں تم لوگوں کو جلا دوں گا۔ ابوجبیلہ یہ کہہ کر شام واپس چلا گیا۔

اس کے بعد یہود اور مالک بن عجلان میں آتش عداوت بھڑک اٹھی۔

## امرائے یہود کا قتل

کچھ روز بعد جب وہ اس واقعہ کو بھول گئے تو مالک بن عجلان نے صلاح مشورہ سے یہود کی دعوت کی لیکن یہود نے اس دعوت میں آنے سے انکار کیا اور ابوجبیلہ کی غداری اور دھوکہ دینے کا عذر بیان کیا۔ مالک بن عجلان نے کہا کہ میں ابوجبیلہ کی طرح غدار اور کینہ ور نہیں ہوں اور نہ میں اس کی طرح تمہارے ساتھ دغا کر سکتا ہوں۔ یہود اس کے کہنے میں آ گئے۔ جب وہ لوگ مکان دعوت میں آنے لگے تو مالک نے یہودیوں کے ستاسی رئیسوں کو قتل کیا جو لوگ باقی رہ گئے وہ کسی نہ کسی طرح سے اپنی جان بچا کر بھاگ گئے۔ اس واقعے کے بعد یہود نے جھلا کر مالک بن عجلان کی شکل اپنے کنائس (گرجوں) اور بازاروں میں بنالی اور اس پر لعنت اور نفرین کرنے لگے۔ اس طرح جب مالک نے یہودیوں کو اس حیلے سے ختم کیا تو جو باقی رہ گئے وہ جان کے خوف سے دب گئے اور فتنہ پردازی سے جو اس سے پہلے کرتے تھے، اس سے باز آئے۔ اس کے بعد وہ اوس وخزرج کے قبیلوں سے امداد چاہتے اور ان کے زیر سایہ امن سے رہنے لگے۔ انتہیٰ کلام الاغانی۔

## اوس اور خزرج کا بیان

حارثہ بن ثعلبہ کے دو لڑکے تھے (1) اوس (2) خزرج۔ ان دونوں کی ماں قیلہ بنت الارقم ابن عمرو ابن جفنہ تھی۔ چند مورخین کہتے ہیں کہ قیلہ کاہن بن عذرہ کی لڑکی (قبیلہ قضاعہ سے) تھی۔ وہ پھر ایک مدت تک ایسی حالت میں رہے یہاں تک کہ ان کی نسلی شاخیں بڑھ گئیں اور ان میں ایک گونہ قوت اور اپنے دشمنوں سے مقابلہ کرنے کی طاقت آ گئی۔ یہ یاد رہے کہ بنوالاوس کی تمام نسلی شاخیں مالک بن اوس سے نکلی ہیں جن میں حنظلہ بن جشم بن مالک، ثعلبہ اور لوذان (یہ دونوں عمرو بن عوف بن مالک کی نسل سے ہیں)، جبکہ بنوعوف بن عمرو سے خنش و مالک وکلفہ (یہ سب عوف بن مالک سے ہیں)۔

## اوس کا قبیلہ

ان کا شجرہ نسب کچھ یوں ہے: مالک بن عوف سے معاویہ و زید اور زید سے عبید وضبیعہ وامیہ اور کلفہ بن عوف سے جحجت بن کلف اور مالک الاوس ہی سے حارث وکعب پسران خزرج بن عمرو بن مالک اور کعب سے بنوظفر اور حارث بن الخزرج سے حارثہ وجشم اور جشم سے بنوعبدالاشہل اور اسی (مالک بن الاوس) سے بنوسعید و بنوعامر پسران مرہ بن مالک ہیں جبکہ بنوسعد سے جعادرہ اور بنوعامر سے عطیہ وامیہ ووائل ہیں۔ یہ سب کے سب دراصل زید بن قیس بن عامر کے نسل سے ہیں اور نیز مالک بن الاوس سے بنواسلم و بنوواقف پسران امراء القیس بن مالک ہیں۔ قبیلہ اوس کے یہی اصل قبیلے ہیں۔

## خزرج کا قبیلہ

خزرج بن حارثہ کے کعب وعمرو وعوف وجشم وحارث سے پانچ قبیلے ہوئے تھے لہٰذا کعب بن الخزرج سے بنوساعدۃ بن کعب اور عمرو بن الخزرج سے بنونجار (یعنی تیم اللہ بن ثعلبہ بن عمرو) ہیں۔ اس کے علاوہ نجاری قبیلہ کی بہت سی شاخیں ہیں جن میں بنومالک۔ بنوعدی۔ بنومازن۔ بنودینار ہیں مالک بن نجار سے مبذون (جس کو عامر کہتے ہیں) اور غانم وعمرو اور عمرو سے عدی ومعاویہ ہیں جبکہ عوف بن الخزرج سے بنوسالم وقواقل اور ثعلبہ ومرضحہ اور سالم بن حوف سے بنوعجلان بن زید بن عصم بن سالم ہیں۔ اسی طرح جشم بن الخزرج سے بنوغضب بن جشم وتزید بن جشم ہیں اس کے بعد غضب بن جشم سے بنوبیاضہ اور بنوزریق پسران عامر بن زریق بن عبد حارثہ ابن مالک بن غضب اور تزید بن جشم سے بنوسلمہ بن سعد بن علی بن راشد بن ساردہ بن تزید اور حارث بن الخزرج سے بنوخدرہ و بنوحرام پسران عوف بن الحارث بن الخزرج ہیں۔ بطون بنی خزرج کے یہی

کل قبائل ہیں۔

## یثرب کے یہود

جس وقت مدینے میں ان دونوں قبیلوں یعنی اوس وخزرج کی نسل کی ترقی آئے دن ہوتی گئی اور ان کی آبادی کثرت سے ہوگئی تو یہود نے ان کی قوت توڑنے اور ان کی طاقت پریشان کرنے کی غرض سے عہد توڑ دیا اور اس عہد و پیمان کا لحاظ چھوڑ دیا جو ان کے بزرگوں نے اوس وخزرج کے مورث اعلیٰ سے کیا تھا۔ اس وقت تک مدینہ میں یہودی کو عزت وثروت حاصل تھی۔ اس کے بعد مالک بن عجلان کا ظہور ہوا جس کا نسب ابھی مذکور ہو چکا ہے۔ اس کے ظاہر ہونے سے قبائل مالک وسودہ کی عزت بہت بڑھ گئی، اس کے بعد یہود نے بدعہدی کی اور اس سے بنی اوس وخزرج کو مصیبتوں میں گرفتار ہونا پڑا۔ اس کے بعد پھر مالک بن عجلان ابوجبیلہ والی غسان کے پاس گیا اور پھر جبلہ اس کی مدد کو نکلا (ابوجبلہ لڑکا ہے عبداللہ بن حبیب بن عبد حارثہ بن مالک بن غضب بن جشم بن الخزرج کا)۔ س کے بعد حبیب بن عبد حارثہ اور اس کا بھائی غانم غسان کے ساتھ شام کی طرف چلے گئے، یعنی انہوں نے خزرج کا ساتھ چھوڑ دیا تھا۔

## یہود کی بربادی

جب ابوجبلہ کے آنے کی خبر پسران قیلہ (یعنی اوس وخزرج) کو ہوئی تو وہ اس کے استقبال کے لئے باہر نکل آئے اور اسے اس واقعہ سے آگاہ کر دیا کہ یہود تمہارے آنے کی خبر سن کر اپنے قلعوں میں مقیم ہوگئے ہیں۔ ابوجبلہ نے یہ سنتے ہی بظاہر یمن کا قصد کیا۔ لیکن جب یہود کو یہ معلوم ہوا تو وہ اپنے قلعوں سے نکل آئے۔ ابوجبلہ نے پھر اوس وخزرج کے مشورے سے رؤساء یہود کی دعوت کی۔ جب وہ کھانے میں مصروف ہوگئے تو پھر ان میں سے ایک کو بھی زندہ نہ چھوڑا۔ اس قتل عام کے بعد اوس وخزرج کی حکومت کا پھریرا کامیابی کے ساتھ ہوا میں لہرانے لگا اور ان کے قدم اعالی اور اسافل مدینہ پر جم گئے۔ اس کے بعد یہودیوں کی تعداد کم ہوگئی اور وہ جس قدر ذلت، خواری اور تباہی ورسوائی میں پڑے اسی قدر اوس وخزرج کو توانائی وعزت وثروت حاصل ہوگئی۔ اس کے بعد یہود کے قبضے میں سوائے دو ایک قلعہ کے اور کچھ نہ رہ گیا، باقی اطراف یثرب میں جو کچھ تھا اس کے مالک اوس اور خزرج بن گئے۔

## بعاث کا دن

اس کے بعد یہ دونوں قبیلے یہود کی مغلوبی کے بعد یثرب میں کمال عزت واحترام سے بسر کرنے لگے۔ ان کے ہمسایہ (مثل قبائل مضر) ان دونوں قبائل کے ساتھ ہوتے تھے اکثر ان دونوں قبیلوں میں جنگیں ہوتیں۔ اس دوران ہر ایک کے حلیف ان کے ساتھ ہو کر اپنے مدمقابل سے لڑتے تھے۔ اس کے مشہور ترین واقعات میں سے جس میں یہ گھمسان کی جنگ ہوئی تھی، یوم بعاث ہے جو جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی بعثت سے قبل واقع ہوئی تھی۔ ان دنوں خزرج پر عمرو بن نعمان بن صدرۃ بن عمرو بن لہیہ بن عامر بن بیانیہ جبکہ اوس پر حضیر الکتائب ابن سماک بن عتیا ک بن امراء القیس بن ترید بن عبدالاشہل حکمرانی کر رہے تھے۔ اس جنگ میں خزرج کے ساتھیوں میں اشج (غطفان سے) جہنیہ (قضاعہ سے) اور اوس کے ساتھیوں میں مزنیہ (امیاء طلحہ بن ایاس سے) قریظہ ونضیر (یہود سے) داخل تھے۔ اس جنگ کا عنوان نہایت خطرناک تھا۔ عرب کے دو نہایت عظیم الشان قبیلے لڑنے کے لئے میدان جنگ میں شمشیر بکف نکلے ہوئے تھے۔ لڑائی کے شروع میں خزرج کی کامیابی کی صورت دکھائی دیتی تھی لیکن دوپہر کے بعد حضیر نے اثناء جنگ میں اپنے گھوڑے کو میدان جنگ سے پھیر دیا جس کے بعد اوس اور اس کے حلفاء کسی قدر پیچھے کو ہٹے۔ خزرج نے سمجھ کر کہ اوس کو شکست ہوئی، قدم آگے بڑھائے لیکن اس دھوکے میں انہیں شکست اٹھانی پڑی اور ان کا سردار عمرو بن النعمان مارا گیا۔

## اوس اور خزرج کی بری حالت

اس کے بعد وہ جنگوں سے تھک کر یا یہ کہ ہر ایک اپنی کامیابی سے نا امید ہو کر بیٹھ گئے۔ اس کے بعد اسلام نے انہیں اس خستہ و تباہ حالت میں دیکھ لیا جب کہ وہ فتنہ اور فساد سے کنارہ کش اور لڑائی سے جی چرا رہے تھے۔ بعد ازاں اہل عقبہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس مکہ میں حاضر ہوئے اور آپ نے انہیں دعوت اسلام دی اور نصرۃ اسلام کے لئے کہا۔ وہ لوگ پھر لوٹ کر اپنی قوم میں آئے اور انہیں اسلام کی روشنی سے آگاہ کیا (جیسا کہ ہم آئندہ بیان کریں گے)۔ اس کے بعد اہل مدینہ (ان کی قوم) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے دعوت دینے سے آپ کی مدد پر متفق الرائے ہو گئے۔ ان دنوں خزرج کی سرداری سعدؓ بن عبادۃ اور اوس کی حکومت سعدؓ بن معاذؓ کے قبضے میں تھی۔

## قریش سے تعلق

خلاصہ یہ ہے کہ جب انہیں نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے مکہ میں مبعوث ہونے اور دین اسلام کے آنے، اہل مکہ کے اعراض کرنے، جھٹلانے اور تکلیف اور ایذا دینے کے حالات سے آگاہی ہوئی تو کیونکہ اس وقت ان میں اور قریش میں بھائی چارہ اور مصاہرت کا تعلق تھا، اس وجہ سے ابوقیس بن الاسلت کو بنی مرہ بن مالک بن الاوس سے روانہ کیا۔ اس نے پھر اہل مکہ کی طرف ایک بڑا قصیدہ لکھ کر بھیج دیا جس میں جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی عزت و احترام کرنے، انہیں آپؐ سے لڑنے سے ممانعت کرنے اور آپ کو ایذائیں نہ دینے کا ذکر تھا۔ اس کے علاوہ اسی میں اصحاب فیل کے ہاتھوں سے آپ کی بدولت بچنے کا بھی حال مذکور تھا۔ یہ قصیدہ پینتیس بیتوں کا تھا۔ ابن اسحاق نے اسے اپنی کتاب ایسر میں تحریر کیا ہے۔

## اسلام کی روشنی

اس کے بعد جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اپنی قوم کے ایمان لانے سے نا امید ہو گئے تو اس وقت سے آپ وفود عرب اور حجاج عرب کو حج کے موسم میں دین اسلام اور اس کی نصرت کی دعوت دینے لگے۔ قریش کو یہ بھی گوارا نہ ہوا اور انہوں نے آپ کو تبلیغ احکام الٰہی سے روکنا شروع کر دیا۔ وہ لوگوں میں یہ مشہور کرنے لگے کہ (عیاذاً باللہ) آپ کو جنون ہو گیا لیکن آپ ان سے بے پروا بحکم الٰہی دین اسلام کی دعوت دیتے رہے۔ چنانچہ حج کے ایک موسم میں عقبہ کے قریب آپ کی بنو خزرج کے چھ جوانوں سے ملاقات ہوئی جن میں سے بنو نجار بنو غانم بن مالک سے اسعد بن زرارۃ بن عدی بن عبیداللہ بن ثعلبہ بن غانم اور عوف بن رفاعہ بن سواد بن مالک بن غانم اور بنو زریق بن عامر سے رافع بن مالک بن عجلان بن عمرو بن عامر بن زریق اور بنو غانم بن کعب بن سلمہ بن سعد بن عبداللہ بن عمرو بن الحرث بن ثعلبہ بن الحرث بن حرام بن کعب بن غانم سے کعب رباب بن غانم اور قطبہ بن عامر بن حدیدہ بن عمرو بن غانم بن سواد بن غانم بنو سلمہ سے اور عقبہ بن عامر بن نابی بن زید بنو حرام بن کعب غانم بنو عبیدہ سے شامل تھے۔ آپ نے پھر ان لوگوں سے دریافت فرمایا "من انتم؟" (تم لوگ کون ہو؟) ان لوگوں نے جواب دیا کہ ہم لوگوں کا تعلق بنو الخزرج سے ہے پھر آپ نے فرمایا من موالی یہود (کیا تم موالی یہود سے ہو؟) انہوں نے اس کا اقبال کر لیا تب آپ نے ارشاد کیا الا تجلسون اکلم لکم (کیا تم نہیں بیٹھ سکتے ہو کہ میں تم سے کچھ باتیں کرنا چاہتا ہوں) وہ لوگ یہ سن کر آپ کے روبرو بیٹھ گئے آپ نے پھر انہیں توحید کی تعلیم دی، اسلام کو پیش کیا اور قرآن کی نورانی آیتیں پڑھیں۔

## عقبہ اولی کا بیان

وہ لوگ پھر آپس میں سرگوشیاں کرنے لگے اور ایک دوسرے کے کان میں جھک کے کہنے لگے کہ جو یہ کہہ رہے ہیں بیشک لو، بخدا یہ وہی نبی ہیں جن کے مبعوث ہونے کا یہود وعدہ کر رہے تھے، دیکھو تاخیر نہ کرو، ایسا نہ ہو کہ ایمان لانے میں دوسرے لوگ تم سے آگے بڑھ جائیں۔ یہ باتیں کر کے ان لوگوں نے آپ کی طرف ہاتھ بڑھایا اور آپ پر ایمان لائے اور پھر یہ وعدہ کیا کہ جس وقت ہم اپنی قوم میں پہنچیں گے تو انہیں ہم آپ کی امداد پر ابھاریں گے۔ آپؐ نے انہیں پھر دعائے خیر برکت دی۔ جب وہ آپ کی خدمت سے رخصت ہو کر جس وقت مدینہ پہنچے تو انہوں نے پھر اپنی قوم سے رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم کے حالات بیان کئے اور انہیں اسلام کی طرف بلایا۔ رفتہ رفتہ آپ کا ذکر خیر مدینہ میں اتنا زیادہ ہونے لگا

کہ کوئی مکان اور انصار کا کوئی جلسہ آپ کے تذکرے سے خالی نہیں تھا اور انصار کا کوئی شخص ایسا نہ تھا جس کی زبان پر آپ کا ذکر نہ رہا ہو۔

## عقبہ ثانی کی بیعت

اس کے بعد جب سال آئندہ کا موسم آیا تو بارہ آدمیوں نے عقبہ پر جا کر آپ کی بیعت کی جو کہ بیعت عقبہ ثانی کے نام سے موسوم ہے۔ ان میں چھ پہلے والے یعنی اسعدؓ بن زرارہ عوفؓ بن الحرث ومعاذؓ ابن الحرث (یہ دونوں عفراء کے بیٹے ہیں) رافع بن مالک عقبہ بن عامر وغیرہم (رضی اللہ عنہم) اور چھ دوسرے تھے ان میں سے خزرج کے (یعنی بنو غانم بن عوف سے عبادہؓ بن الصامت بن قیس بن حرام بن ثعلبہ بن غانم اور بنو زریق سے ذکوانؓ بن عبد القیس بن خلدہ بن مخلد بن عامر بن زریق اور بنو سالم سے عباسؓ بن عبادہ بن نضلہ بن مالک بن عجلان) اور ایک بنی بطون قضاعہ سے ابو عبد الرحمٰنؓ بن زید ابن ثعلبہ بن خزیمہ ابن اخرم بن عمرو بن عمارہ حلیف خزرج اور دو اوس کے تھے۔ (الہیثمؓ بن التیہان "ان کا نام مالک ہے" بن مالک بن عتیک بن امراء القیس بن زید بن عبد الاشہل اور عویمؓ بن ساعدہ از بنو عمرو ابن عوف)

## حضور اکرم کا خطاب

یوں ان بزرگوں نے آپ کے مبارک ہاتھوں پر فقط اسلام کی بیعت کی کیونکہ اس وقت تک جہاد فرض نہیں ہوا تھا۔ وہ بیعت یہ تھی کہ وہ لوگ اللہ تعالیٰ کا کسی کو شریک نہ کریں، چوری نہ کریں، زنا نہ کریں، قتل نہ کریں اور اپنی اولاد کو قتل نہ کریں۔ بیعت لینے کے بعد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان سے مخاطب ہو کر فرمایا تھا:

فان وفيتم فلكم الجنة وان غشيتم من ذالك شيئا فاخذتم بحده في الدنيا فهو كفارة له وان سترتم عليه في الدنيا الى يوم القيامة فامركم الى الله۔

ترجمہ: اگر تم نے اس (عہد) کو پورا کر دیا تو تمہارے لئے جنت ہے لیکن اگر ان میں سے تم کسی کے مرتکب ہو گئے اور اس کے عوض دنیا میں تم پر حد جاری کی گئی تو وہ اس گناہ کا کفارہ ہوگا۔ اگر وہ گناہ دنیا میں پوشیدہ رہ گیا تو پھر تمہارا معاملہ اللہ تعالیٰ کے ساتھ ہے، اگر اس کی مرضی ہوگی وہ تمہیں عذاب دے گا اور اگر چاہے گا تو معاف کر دے گا۔

## یثرب میں اسلام

اس کے بعد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت مصعبؓ ابن عمیر بن ہاشم بن عبد مناف بن عبد الدار بن قصی کو ان کے ہمراہ کر دیا۔ یہ انہیں قرآن پڑھاتے اور دین اسلام کی تعلیم دیتے رہتے اور نماز پڑھاتے رہتے۔ وہ اسعدؓ بن زرارہ کے مکان میں رہتے تھے۔ رفتہ رفتہ بنو خزرج میں اسلام اس قدر مشہور ہو گیا کہ تھوڑی ہی مدت میں مدینے کے چالیس آدمی مسلمان ہو گئے۔ ان کے بعد اوس کے قبیلے سے سعد بن معاذ بن نعمان بن امراء القیس بن زید بن عبد الاشہل اور ان کے چچا کے لڑکے اسیدؓ بن حضیر الکتائب ایمان لائے، یہ دونوں بنو عبد الاشہل کے سردار تھے ان دونوں ممتاز لوگوں کے ایمان لانے کے بعد اوس کے قبیلے میں اسلام نہایت تیزی سے پھیلنے لگا۔ اس کے بعد ابناء قبیلہ میں کوئی ایسا مکان نہیں تھا جس میں دو ایک شخص (خواہ عورت ہو یا مرد) مسلمان نہ رہے ہوں سوائے بنو امیہ بن زید و خطمہ و وائل و واقف کے کہ انہوں نے ابو قیس بن الاسلت کی رائے سے اتفاق کیا تھا۔ اس دوران کہ ابتدائے اسلام کا زمانہ گزر گیا۔

## اسلام کا نور پھیلتا ہے

اس کے بعد مصعبؓ بن عمیر ان اہل مدینہ کے ساتھ جو مسلمان ہو چکے تھے، مکہ واپس آئے اور آئندہ سال آنے کا وعدہ کیا چنانچہ وسط ایام تشریق میں اہل مدینہ تقریباً تہتر (جن میں عورتیں بھی تھیں) حضور اکرم کی خدمت میں آئے اور انہوں نے اسلام کی آپ کے مبارک ہاتھ پر

بیعت کی اور اس امر کا اقرار کیا کہ جو شخص جناب کو تکلیف دینے کا ارادہ کرے گا اس سے وہ جنگ کریں گے اگرچہ قتال کی نوبت آ جائے۔

## بارہ نقیب

اس کے بعد آپ نے بارہ نقیب ان کے لئے منتخب کئے، نو نقیب خزرج میں سے اور تین اوس میں سے۔ سب سے پہلے اس عقبہ ثانیہ میں براءؓ بن معرور بطن بنو ترید بن جشم خزرجی نے بیعت کے لئے ہاتھ بڑھایا۔ ان کے بعد دیگر لوگ ایمان لائے۔ جب بیعت کی تکمیل ہو رہی تھی تو اس دوران شیطان نے سر عقبہ پر چلا کر کہا "اے اہل مکہ تم کس غفلت میں ہو، یہاں تمہارے خلاف بیعت کی جا رہی ہے۔" قریش یہ سنتے ہی دوڑ پڑے لیکن اس وقت تک بیعت تمام ہو چکی تھی چنانچہ مجبور ہو کر اپنی قوم کی جستجو میں چلے۔ راستے میں سعدؓ بن عبادہ سے ملاقات ہوگئی، تنہا پا کر انہیں گرفتار کر کے باندھ دیا لیکن پھر جبیرؓ بن مطعم بن عدی بن نوفل اور حرث بن حرب بن امیہ بن عبد شمس نے انہیں کھول دیا اس وجہ سے کہ ان دونوں کے سعدؓ بن عبادہ سے پہلے کے تعلقات تھے۔

## ہجرت ہوتی ہے

اس کے بعد جب مسلمان مدینہ واپس آئے اور اپنے اسلام کو ظاہر کیا تب بیعت حرب ہوئی جس کے بعد رسول صلی اللہ علیہ وسلم کو جہاد کا حکم دیا گیا۔ انصار نے پھر نہایت خوشی سے عسرت اور عشرت، تنگی اور فراخی اور رنج و راحت میں لڑنے اور آپ کا ساتھ دینے کا وعدہ کیا اور انتہائی خوشی سے اس بات پر بیعت کی کہ اب ہم آپس میں ایک دوسرے سے نہ لڑیں گے، ہمیشہ جہاں رہیں گے حق پر رہیں گے اور اللہ تعالیٰ کے بارے میں کسی ملامت کرنے والے کی ملامت سے نہیں ڈریں گے۔ یوں جب بیعت عقبہ تمام ہوئی اور اللہ تعالیٰ نے اپنے نبی کو جہاد کا حکم دیا تو ان لوگوں کو جو مکہ میں عرصہ دراز سے مشرکین کے ہاتھوں تکلیفیں اٹھا رہے تھے یہ حکم دیا گیا کہ وہ مکہ کو چھوڑ کر مدینہ میں اپنے بھائی انصار سے جا ملیں۔

## مہاجرین کے نام

یوں اصحاب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مکہ سے ہجرت کرنے لگے جبکہ حضور اکرمؐ وضاحت کے ساتھ حکم ربانی کے انتظار میں ٹھہرے رہے۔ ابن اسحاق نے اپنی کتاب میں تفصیل سے ان کے اسمائے مبارک لکھے ہیں جنہوں نے ہجرت کی تھی۔ ان میں عمر بن الخطابؓ اور ان کے بھائی زید اور طلحہؓ بن عبید اللہ و حمزہؓ ابن عبد المطلب و زیدؓ بن حارثہ وانیسہؓ و ابو کبشہؓ (موالی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم) و عبد الرحمنؓ بن عوف و زبیرؓ بن العوام عثمانؓ ابن عفان رضی اللہ تعالیٰ اجمعین تھے۔ اس کے بعد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو حکم ہجرت ہوا، آپ نے حضرت ابو بکرؓ کو اپنے ہمراہ لیا اور اپنی خواب گاہ میں علی کرم اللہ وجہہ کو لٹا کر مدینہ کو روانہ ہوئے۔ جس وقت آپؐ مدینہ میں داخل ہوئے تو بنو الاوس میں کلثومؓ بن مطعم بن امراء القیس بن الحرث ابن زید بن مالک بن عوف کے مکان پر فروکش ہوئے۔ ان دنوں خزرج کی حکمرانی عبد اللہ بن ابی ابن سلول کے قبضے میں تھی (یہ ابی بیٹا ہے مالک بن الحرث بن عبید کا اور مادر عبید کا نام سلول تھا اور عبید مالک بن سالم بن غانم ابن عوف بن غانم بن مالک بن نجار کا) جبکہ بنو الاوس کی حکومت ابو عامر بن عبد عمر و ابن صیفی بن نعمان (ضبیعہ بن زید کے لڑکے کی اولاد) کے ہاتھ میں تھی۔ جس وقت اس نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں اپنی قوم کو جمع ہوتے دیکھا تو وہ اپنے دینی بغض سے مکے کی طرف بھاگ گیا۔ جب مکہ فتح ہوا تو وہ طائف چلا گیا، اس کے بعد پھر جب طائف بھی فتح ہو گیا تو شام کی طرف چلا گیا اور وہیں مر گیا۔

## مسجد نبوی بنتی ہے

اس کے بعد رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم ابو ایوبؓ انصاری کے یہاں رونق افروز ہوئے یہاں تک کہ آپ کا حجرہ اور مسجد تیار ہو گئی۔ آپ پھر وہاں سے اٹھ کر اپنے حجرہ مبارک میں آ رہے۔ بقیہ مہاجرین بھی رفتہ رفتہ آپ سے آ ملے اور اسلام تقریباً تمام اوس اور خزرج میں پھیل گیا۔ اسی روز

سے پھر اہل مدینہ انصار کہلائے جانے لگے کیونکہ انہوں نے دین محمدی کی مدد کی اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو اپنے ہاں ٹھہرایا۔

## عہد نامہ لکھا جاتا ہے

اس کے بعد رسول کریم نے ایک خطبے میں انصار کے فضائل اور ان کی جمعیت کو بیان فرما کر مہاجرین اور انصار کے لئے ایک عہد نامہ تحریر کرایا۔ بعد ازاں یہود سے بھی عہد و پیمان کیا گیا اور وہ اپنے دین وملت اور اموال پر قائم رکھے گئے جیسا کہ ابن اسحاق نے تفصیل سے بیان کیا ہے۔ اس کے بعد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ان کی قوم سے جنگیں شروع ہوئیں۔ آپ ان پر متعدد حملے اعلاء کلمتہ اللہ کی غرض سے کرنے لگے اور رفتہ رفتہ ان پر آپ کو غلبہ حاصل ہوتا گیا جیسا کہ ہم سیرۃ النبی صلی اللہ علیہ وسلم میں مفصل بیان کریں گے۔ ان سب لڑائیوں میں انصار نے آپ کا ساتھ دیا اور جان و مال سے آپؐ کے ہمرکاب رہے۔ انصار میں سے اکثر رؤساء شرفا بعض جنگوں میں شہید ہوئے۔

## مدینے کے یہود

اسی دوران ان یہود نے مہاجرین اور انصار سے عہد شکنی کی جو یثرب میں رہتے تھے۔ انہوں نے اس عہد نامہ کا پاس نہیں کیا جو رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں لکھ دیا تھا، اسی وجہ سے اللہ تعالیٰ نے اپنے نبی برحق (صلی اللہ علیہ وسلم) کو ان یہود سے لڑنے کا حکم دیا۔ آپؐ نے پھر یکے بعد دیگرے ان کا محاصرہ کرنا شروع کر دیا بہر حال بنوقینقاع نے بدعہدی کی اور وہ مسلمانوں سے بحالت غفلت بھڑ گئے اور ایک مسلمان کو شہید کر ڈالا۔ اس وجہ سے ان کا محاصرہ کر لیا گیا لیکن خزرج کی سفارش سے وہ جلاوطن کئے گئے۔ بنونضیر اور قریظہ کا یہ حال ہوا کہ ان میں سے بعض مارڈالے گئے اور بعض جلاء وطن کر دیئے گئے۔

## بنونضیر کا خاتمہ

بنونضیر کا یہ واقعہ جنگ احد و بیر معونہ کے بعد ہوا ہے۔ اس وقت رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم بنونضیر کے پاس دو عامریوں کے خون بہا کے سلسلے میں گفتگو کرنے تشریف لے گئے تھے۔ جنہیں عمرو بن امیہ نے مار ڈالا تھا جیسا کہ ہم آئندہ بیان کریں گے۔ بنونضیر نے پھر مکر و حیلہ سے آپؐ کے قتل کا مشورہ کیا لیکن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو وحی کے ذریعہ سے اس کی اطلاع مل گئی لہٰذا آپؐ نے بحکم الٰہی ان کا محاصرہ کیا۔ انجام کار وہ جلاء وطن ہو کر نکل گئے، ان میں سے بعض خیبر اور بعض بنوقریظہ میں جا کر مل گئے۔ اس کے بعد بنونضیر نے خلاف عہد کیا کہ انہوں نے غزوہ خندق میں قریش کی مدد کی تھی۔ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اس غزوہ سے فارغ ہوئے تو بحکم الٰہی آپؐ نے ان کا محاصرہ کر لیا اور پچیس شبانہ روز انہیں محاصرے میں رکھا۔ اس نے پھر ان کی شفاعت وسفارش کی اور یہ عرض کیا کہ بنونضیر کو ہمیں اسی طرح مرحمت فرمایئے جیسا کہ آپؐ نے بنوقینقاع کی بابت خزرج کی سفارش قبول فرمائی ہے۔ اس جھگڑے کو طے کرنے کے لئے سعدؓ بن معاذ حکم مقرر کئے گئے جو غزوہ خندق سے زخمی ہو کر آئے تھے اور مسجد میں رکھے گئے تھے، غرض کہ مسجد سے حکم کے لئے بلائے گئے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے پھر سعدؓ سے متوجہ ہو کر ارشاد کیا احکم فی ھولاء ان کے بارے میں تو کیا حکم دیتا ہے۔ حضرت سعدؓ نے عرض کیا کہ ان کی گردنیں ماردی جائیں، ان کے مال واسباب لوٹ لئے جائیں اور عورتیں گرفتار کر لی جائیں۔ رسول اللہ نے یہ سن کر فرمایا حکمت بحکم اللہ (تو نے وہی فیصلہ کیا جو اللہ تعالیٰ کا حکم تھا) لہٰذا ان کی گردنیں ماری گئیں۔ ان لوگوں کی تعداد چھ سو اور نو سو کے درمیان تھی۔

## خیبر کی فتح

پھر سنہ 6 ہجری میں حدیبیہ کے بعد آپؐ نے خیبر کی طرف رخ فرمایا اور ان کا آپؐ نے محاصرہ کیا۔ اس کے بعد بزور تیغ خیبر فتح کر کے آپؐ نے یہودیوں کو قتل کیا اور ان کی عورتوں کو قید کر لیا جن میں کہ صفیہ بنت حی بن اخطب (رضی اللہ عنہا) بھی تھیں، ان کا باپ بنوقریظہ کے ساتھ مارا

گیا۔ اس وقت وہ کنانہ بن الربیع بن ابی الحقیق کے عقد میں تھیں اور اسے محمدؓ بن مسلمہ نے مار ڈالا تھا جبکہ انہوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے حکم پر چھ آدمیوں کو لے کر حملہ کیا تھا۔ جب خیبر فتح ہوا تو صفیہؓ مال غنائم اور قیدی عورتوں کی تقسیم کے وقت آپؐ کے عقد میں آ گئیں اس جنگ میں آپ کے ہمراہ ایک ہزار چار سو پیادے اور دو سو سوار تھے۔ انہی میں خیبر کا مال غنیمت تقسیم کیا گیا جس کے بعد یہود سے اس بات پر عہد کیا گیا کہ وہ نصف زراعت اور باغات خراج میں دیا کریں اور نصف وہ لیں۔ اس کے بعد یہود تا زمانہ خلافت عمرؓ خیبر میں رہے۔ جب حضرت عمرؓ کا دور خلافت آیا تو انہوں نے انہیں جلاء وطن کر دیا۔

## انصار سے حضورؐ کا خطاب

اس کے بعد جب سنہ 8 ہجری میں مکہ فتح ہوا اور اس کے بعد غزوہ حنین ہوا تو رسول صلی اللہ علیہ وسلم اہل اسلام قریش وغیرہم پر اموال غنیمت تقسیم کرنے لگے۔ اس وقت بعض منافقین کے کہنے سننے سے انصار (رضی اللہ عنہم) میں اس خیال نے جنم لیا کہ اب چونکہ مکہ فتح ہو گیا ہے اور آپ کی قوم نے آپ کے دین پر اتفاق کر لیا ہے لہٰذا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اپنے شہر اور ملک میں قیام فرمائیں گے۔ وہ پھر اسی صدمے سے آپس میں یہ کہنے لگے "ہماری تلواروں سے ان کے خون ٹپک رہے تھے اور ہمارے ہی غنائم ان میں تقسیم کیے جاتے ہیں۔ جب اس کی خبر رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو پہنچی تو آپؐ نے انہیں ایک جلسہ میں جمع کر کے ارشاد فرمایا یا معشر الانصار ما الذی بلغکم عنی (اے گروہ انصار، تم کو میری طرف سے کیا خبر پہنچی ہے) انصار نے واقعہ بیان کیا تو آپؐ نے فرمایا: الم تکون ضلالا فھداکم اللہ لی وعالۃ ناغناکم اللہ و متفرقین فجمعکم اللہ (کیا تم گمراہ نہ تھے کہ اللہ تعالیٰ نے میرے ذریعے سے ہدایت کی تمہیں اور کیا تم محتاج نہیں تھے؟ پس اللہ تعالیٰ نے تمہیں غنی کر دیا! اور کیا تم متفرق نہ تھے؟ پس اللہ تعالیٰ نے تمہیں یک جا کر دیا) فقالو اللہ ورسولہ امن (انصار نے کہا کہ ہم اللہ اور اس کے رسول کو چاہتے ہیں) فقال لوشئتم لقلتم جئتنا طریداً فادیناک و مکذبا فصد قناک ولکن واللہ انی لاعطی رجالا استالفھم علی الذین وغیرھم احب الی۔ الا ترضون ان ینقلب الناس بالشاء والبعیر و تنقلبون برسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم الیٰ رحالکم اما والذی نفسی بیدہ لولا الھجرۃ لکنت امرا من الانصار الناس وثار وانتم شعار ولو سلک الناس شعباً وسلکت انصار شعباو سلکت شعب الانصار (رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کے بعد فرمایا "اگر تم چاہو تو کہہ سکتے ہو کہ تم بھاگے ہوئے آئے لہٰذا ہم نے تمہیں جگہ دی اور آئے تم جھٹلائے ہوئے، یوں ہم نے تمہاری تصدیق کی۔ لیکن خدا کی قسم ہے کہ میں ان لوگوں کو اس وجہ سے دیتا ہوں کہ انہیں (خدا کے) دین کی طرف مائل کروں، اس وجہ سے نہیں کہ وہ مجھے اوروں سے محبوب تر ہیں۔ کیا تم اس سے راضی نہیں ہو گے کہ اور لوگ تو بکریاں اور اونٹ لے کر واپس جائیں اور تم لوگ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو ہمراہ لے کر اپنے جائے قیام کو واپس جاؤ۔ آگاہ ہو جاؤ، قسم ہے اس کی جس کے قبضے میں میری جان ہے کہ اگر ہجرت نہ ہوتی تو میں بھی انصار میں سے ایک شخص ہوتا۔ حقیقت یہ ہے کہ لوگ باہر کے کپڑے ہیں اور تم اندر کے کپڑے ہو یعنی اور لوگ عام ہیں اور تم لوگ خاص ہو۔ اگر دوسرے لوگ ایک راہ اختیار کرتے اور انصار (رضی اللہ عنہم) دوسرا راستہ چلتے تو میں بے شک انصار کے راستے کو اختیار کرتا)۔" یہ کلمات تشفی آمیز سن کر سب انصار خوش ہو گئے اور رسول اللہؐ کو اپنے ہمراہ لئے ہوئے مدینہ منورہ واپس آئے۔ یوں رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم انہی میں رہے یہاں تک کہ اللہ تعالیٰ نے آپ کو دنیا سے اپنے جوار رحمت میں بلا لیا۔

## سقیفہ بنی ساعدہ کا ذکر

اس کے بعد جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا یوم وفات آیا تو انصار سقیفہ بنی ساعدہ بن کعب میں جمع ہوئے اور خزرج کے سردار سعدؓ بن عبادہ کی بیعت کے لئے بلائے گئے۔ وہ لوگ پھر قریش سے کہنے لگے منا امیر و منکم امیر (ایک ہم میں سے امیر ہو اور ایک تم میں سے امیر ہو) لیکن مہاجرین (رضی اللہ عنہم) نے اس امر سے انکار کر دیا۔ اس دلیل کے مطابق کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمیں تنہا چھوڑ کے ساتھ حسن

سلوک کی وصیت کی تھی لہٰذا اگر امارت تمہارے لئے ہوتی تو تمہیں وصیت کی جاتی نہ کہ مہاجرین کو اور اس وصیت کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے خطبے میں بیان فرمایا تھا جس کے بعد پھر خطبہ پڑھنے کی نوبت نہیں آئی، انصار یہ بات سن کر خاموش ہو گئے۔

## حضرت ابوبکرؓ کا خلیفہ بننا

اس کے بعد بشیرؓ بن ثعلبہ بن خلاش بن زید بن مالک بن الاغر بن ثعلبہ بن کعب بن الخزرج بن الحرث بن الخزرج اپنی جگہ اٹھے اور انہوں نے ابوبکر رضی اللہ عنہ کے ہاتھ پر بیعت کر لی۔ اس کے بعد لوگوں نے بیعت کرنی شروع کر دی۔ حبابؓ بن منذر بن الجموع بن حرام بن کعب بن غانم بن سلمہ بن سعد نے کہا "اے بشیر تم نے امارت کے سلسلے میں اپنے چچا زاد بھائی کو منتخب کیا۔ بشیرؓ نے جواب دیا۔ "نہیں بلکہ میں نے یہ نامناسب سمجھا کہ میں اس بات کے لئے ایسے لوگوں سے جھگڑوں جنہیں اللہ تعالیٰ نے ان کے لئے بنایا ہے۔ بہرحال جب اوس والوں نے بشیرؓ بن سعد کا یہ فعل دیکھا تو وہ کیونکہ خزرج کی امارت پر راضی نہیں تھے اس لئے انہوں نے بھی ابوبکرؓ کی بیعت کر لی۔ لیکن سعدؓ نے بیعت سے انکار کر دیا اور شام کی طرف چلے گئے یہاں تک کہ ان کا وہیں انتقال ہوا۔ لوگوں کا یہ خیال ہے کہ انہیں کسی جن نے مار ڈالا تھا۔ وہ اس کی سند میں یہ شعر پڑھا کرتے تھے۔

نحن قتلنا سید الخزرج سعد بن عبادہ
فرمیناہ بسہمین فلم نخط فوادہ

اس کے بعد ان کے لڑکے قیسؓ کو ایک گونہ مال حاصل ہو گیا اور فتوحات اسلام میں اس نے بھی معقول حصہ لیا۔ جس زمانے میں جناب امیرؓ اور معاویہؓ کی آپس میں جنگیں ہو رہی تھیں اس وقت وہ جناب امیر کے متعلقین میں سے تھے۔

## صحابہ کی شہادت

جب یزید بن معاویہ حکمران ہوا تو اس کی بدعات، ظلم اور ناحق کوشی کا عالم میں ظہور ہو گیا۔ انہوں نے پھر دینی جوش سے عبداللہ بن الزبیر کی بیعت کی۔ بعد ازاں عبداللہؓ بن الزبیر اور یزید کی آپس میں جنگ ہوئی جس میں انصار رضی اللہ عنہم کو پسپا ہونا پڑا۔ لشکریان یزید نے پھر ان پر بہت بڑے بڑے ظلم کئے۔ بیان کیا جاتا ہے کہ اس دن مہاجرین اور انصار رضی اللہ عنہم میں سے ستر بدری شہید ہوئے جبکہ عبداللہؓ بن حنظلہ بھی (جو عبداللہ بن الزبیرؓ کی طرف سے امیر لشکر تھے) اس معرکے میں مرتبہ شہادت کو پہنچے۔ یہ ان کئی ظلموں میں سے ایک ظلم تھا جو یزید سے سرزد ہوئے۔ ان تمام واقعات کے بعد حکومت اسلامیہ کو ایک گونہ قوت حاصل ہو گئی اور حکومت عرب اطراف و جوانب کے ممالک میں پھیل گئی۔ اس کے بعد قبائل مہاجرین و انصار رضی اللہ عنہم عراق، شام، اندلس اور افریقہ و مغرب میں متفرق ہو گئے۔ اسی باعث ابناء قیلہ بھی ادھر ادھر نکل گئے اور سرزمین مدینہ ان سے خالی ہو گئی اور وہاں سے ان کے نشانات بھی ایسا ہی فنا ہو گئے جیسا کہ اور امتوں کے آثار مٹ چکے ہیں۔ وتلک امة قد خلت لها ما کسبت ولکم ما کسبتم واللّٰه وارث الارض ومن علیها وهو خیر الوارثین لا خالق سواه ولا معبود الا ایاه۔

# بنوخزرج اوراوس کا شجرہ




ﻟﮧ تیم اللہ مورث اعلیٰ نبوالنجار کا ہے۔

باب: ۲۷

# بنوعدنان کے حالات اور دیگر واقعات

اس سے پہلے ہم لکھ چکے ہیں اہل انساب اس بات پر اتفاق رکھتے ہیں کہ عدنان اسماعیل (علیہ السلام) کی نسل سے ہے اور یہ کہ عدنان اور اسماعیلؑ کے درمیانی پشتیں غیر مشہور ہیں، اس کے علاوہ ان کی تعداد میں بھی اختلاف ہے جیسا کہ ہم آئندہ بیان کریں گے۔ بہر حال جس طرح عدنان کی نسبت اسماعیل علیہ السلام کی طرف نسباً صحیح تسلیم کر لی گئی ہے اسی طرح حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی نسبت نسباً عدنان کی طرف مسلمہ امر تسلیم کی جاتی ہے لیکن عدنان اور اسماعیلؑ کی نسبت میں لوگوں نے اختلاف کیا ہے، بعض لکھتے ہیں کہ وہ نابت بن اسماعیلؑ کی اولاد سے ہے، بالکل اسی طرح جس طرح عدنان اور المقدم ابن ناحور (یا یاحور) بن تنوخ بن یعرب بن یشجب بن نابت کا بیٹا ہے۔ یہ بیہقی کا قول ہے جبکہ جرجانی تحریر کرتا ہے کہ عدنان قیذار بن اسماعیلؑ کی نسل سے ہے۔ اس نے پشتوں کی ترتیب یوں تحریر کی ہے کہ عدنان بیٹا ہے ادو بن الیسع بن الہمیسع بن سلامان بن بنت بن حمل بن قیذار کا.... چند نساب اس کی بات سے اتفاق کرتے ہیں کہ عدنان قیذار کی نسل سے ہے لیکن ان کے نزدیک پشتوں کی ترتیب اس طرح ہے: عدنان بن ادو بن یشجب بن ایوب بن قیذار۔ بیان کیا جاتا ہے کہ قصی بن کلاب کا ایک شعر اسی بات کی تائید کرتا ہے کہ عدنان قیذار کی اولاد سے تعلق رکھتا ہے۔

## نسب میں اختلافات

قرطبی ہشام ابن محمد کی روایت سے یہ تحریر کرتا ہے کہ عدنان اور قیذار میں تقریباً چالیس پشتیں ہیں، وہ لکھتا ہے کہ میں نے اہل تدمر کے ایک شخص کی زبانی سنا ہے (جو کہ یہودیت چھوڑنے کے بعد مسلمان ہو گیا تھا) اور وہ کتب یہود کو پڑھے ہوئے تھا کہ ''وہ معد بن عدنان کے نسب کو اسماعیل تک کتاب ارمیا نبی علیہ السلام سے بیان کرتا ہے'' یہ نسب نامہ عدد اور ناموں کے اعتبار سے اس نسب نامے سے بہت ہی قریب ہے جسے قرطبی نے نقل کیا ہے۔ ان دونوں کے مابین جو کچھ اختلاف ہے وہ زبان کی وجہ سے ہے کیونکہ یہ نام عبرانی زبان سے نقل کئے گئے ہیں۔ قرطبی نے زبیر بن بکار سے ابن شہاب کی سند سے نقل کیا ہے کہ عدنان وقیذار کے درمیان اسی قدر پشتیں ہیں اور بعض اہل انساب نے ان پشتوں کو ضبط کیا ہے جو معد بن عدنان اور اسماعیل کے درمیان ہیں۔ بہر حال ان دونوں بزرگوں میں چالیس پشتوں کا فرق ہے اور یہ نسب نامہ اس نسب نامے سے موافق ہے جو اہل کتاب کے پاس ہے۔ جو کچھ ان دونوں میں اختلاف ہے وہ دو زبانوں کی وجہ سے صرف ناموں میں ہے۔ علی نے اسے لکھا ہے جبکہ طبری نے اسے الی آخرہ نقل کیا ہے۔

## حضرت اسماعیل کا خاندان

اگرچہ بعض اہل نساب عدنان اور اسماعیل میں بیس یا پچیس پشتوں کا فرق بتلاتے ہیں۔ وفی الصحیح عن ام سلمة عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم انہ قال معد بن عدنان بن اود بن زید بن یربن اعراق الثری قالت ام سلمة وزید ھوالھمیسع و برھو بنت و نابت و اعراق الثری ھو اسمٰعیل۔ حدیث میں حضرت ام سلمہؓ کی روایت سے آیا ہے، وہ روایت کرتی ہیں نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے کہ آپؐ نے فرمایا ہے کہ معد بیٹا ہے عدنان کا، وہ بیٹا ہے اود کا، وہ بیٹا ہے زید کا، وہ بیٹا ہے برر کا اور وہ بیٹا ہے اعراق الثری کا۔ ام سلمہ کہتی ہیں کہ زید اور ہمیسع ایک ہیں اور برادر بنت ایک ہیں، اس کے علاوہ نابت و عراق الثریٰ اور اسماعیلؑ

ایک ہیں لیکن سہیلی نے ام سلمہؓ کی اس تفسیر سے انکار کیا ہے۔ وہ لکھتا ہے کہ اس حدیث میں بر تقدیر تسلیم صحت پشتوں کا گنانا اور شمار کرنا مقصود نہیں ہے کیونکہ زیادہ تر اہل انساب نے اس بات پر اتفاق کر لیا ہے کہ عدنان اور اسماعیل میں بہت طویل مدت ہونے کے باعث یہ امر عادتاً محال ہے کہ ان دونوں میں چار یا پانچ یا دس پشتوں کا فرق ہی ہے۔

## عدنان کی اولاد

طبری لکھتا ہے کہ عدنان کے علاوہ معد کے چھ لڑکے اور تھے (1) رب یعنی عک (2) عرق جس کے نام سے عرق الیمن موسوم ہوا (3) آد (4) ابی (5) ضحاک (6) عبق اور ان سب کی ماں ایک ہی تھی جس کا نام مہدد ہے۔ ہشام بن محمد کا یہ خیال ہے کہ یہ عورت مہدد قبیلہ جدلیس سے تھی اور بعضے کہتے ہیں کہ طسم سے جبکہ بعضے طواسیم (النسل لقشان ابن ابراہیم) سے بتلاتے ہیں۔ بہر حال طبری کا یہ بیان ہے کہ جب اہل حضور نے اپنے نبی شعیب (علیہ السلام) کو شہید کیا اس وقت اللہ تعالیٰ نے ارمیا ابرخیا (انبیاء بنی اسرائیل) کو بذریعہ وحی اس بات سے مطلع کیا کہ وہ بخت نصر کو عرب پر حملہ کرنے کا حکم دے دیں۔

## معد کا بیان

اس کے علاوہ اسے یہ دونوں بزرگ اس بات سے بھی آگاہ کر دیں کہ اللہ تعالیٰ نے اسے ان پر مسلط کیا ہے اور یہ کہ دونوں بزرگوں معد بن عدنان کو اس ہنگامہ سے بچا کر اپنے ملک لے آئیں۔ یہ حکم اس غرض سے دیا گیا تھا کہ اس کی نسل سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پیدا ہونے والے تھے جیسا کہ اس سے پہلے بیان کیا گیا ہے لہٰذا ان دونوں بزرگوں نے معد بن عدنان کو اس ہنگامے سے بچا لیا اور اپنے ساتھ حران میں لے آئے۔ اس وقت معد کی عمر بارہ برس کی تھی۔ پھر معد بن عدنان نے آپ دونوں بزرگ کے سایہ عاطفت میں ہی پرورش پائی اور ان کی کتابوں سے بیش بہا تعلیم پائی۔

## معد اور معانہ کی شادی

باقی رہا بخت نصر، وہ پھر عرب کی طرف گیا تو عدنان نے اہل حضور کو لے کر ذات عرق میں اس کا مقابلہ کیا لیکن بخت نصر نے انہیں شکست دی اور ان میں سے اکثر کو قتل کیا، جو بچ گئے انہیں گرفتار کر کے وہ بابل کی طرف واپس ہوا اور انبار میں انہیں ٹھہرایا۔ اس کے بعد عدنان مر گیا اور بلاد عرب ایک زمانہ تک ویران اور خراب پڑا رہا۔ پھر جب بخت نصر ہلاک ہو گیا تو معد ابن عدنان بنی اسرائیل کے ہمراہ مکہ آئے اور ان کے ساتھ حج بیت اللہ کیا۔ اس ہنگامہ کے بعد معد کے بھائی اور چچا وغیرہ یمن چلے جاتے ہیں۔ ان ہی میں بیاہ شادی کر لی تھی لیکن کچھ عرصہ بعد وہ جرہم کے ساتھ مکے لوٹا دیئے گئے۔ معد بن عدنان نے پھر حج سے فارغ ہو کر اولاد حرث ابن مضاض جرہمی کے حالات دریافت کئے تو انہیں معلوم ہوا کہ ان میں سے جرہم بن جلہمہ باقی رہ گیا۔ معد بن عدنان نے پھر اس کی لڑکی معانہ سے عقد کر لیا جس کے بطن سے نزار بن معد پیدا ہوا۔

## نجد میں رہائش

اس وقت تمام بنو عدنان کا جائے قیام نجد تھا اور یہ سب باستثناء قریش بادیہ نشین تھے کیونکہ مکے میں رہتے تھے۔ نجد حجاز کے تمام علاقوں سے بلند مقام پر واقع ہے۔ اس کے پڑوس میں تہامہ و یمن اور اسفل میں عراق و شام ہے۔ سہیلی لکھتا ہے کہ عرب میں سے بنو عدنان نے نجد کو اپنے رہنے کے لئے پسند کیا جس میں بنو قحطان نے طی کے علاوہ کوئی روک ٹوک نہیں کی۔ اس کے علاوہ بنو عدنان تہامہ حجاز اس کے بعد عراق و جزیرہ میں بھی پھیلے پھر یہ سب اسلام کے آنے کے بعد مختلف ممالک میں جا بسے۔

## نزار کی حکومت

عدنان کے قبیلے عک اور معد سے نکلے ہیں، عک کا اطراف زبید میں قیام تھا۔ بعضے مورخین لکھتے ہیں کہ عک ابن الدیث ابن عدنان سے اور

بروایت بعض یہ عک عدنان ابن عبداللہ (بطون ازد سے) ہے۔ عدک بن عدنان سے بنو عائق بن شاہد بن علقمہ بن عک ایک بہت وسیع بطن ہے جس میں سے زمانہ اسلام میں کئی رؤساء امراء ہوئے ہیں۔ معدکا ایک بہت بڑا وسیع قبیلہ ہے۔ جس سے کہ عدنان کی تمام پچھلی نسلیں منسوب ہوتی ہیں، یہ وہی شخص ہیں جن کا یہ ذکر پہلے بیان ہو چکا ہے کہ انہیں ارمیاؑ۔ خدا تعالیٰ کے حکم پر ہنگامہ بخت نصر سے بچا کر اپنے ہمراہ، حران لائے تھے۔ ان کی اولاد سے پھر ایاد اور نزار پیدا ہوئے۔ بعضے کہتے ہیں کہ قنص اور انمار بھی ان ہی کی اولاد سے ہیں لہٰذا قنص اپنے باپ کے بعد عرب کا حکمران ہوا۔ لیکن اس نے تخت حکومت پر بیٹھتے ہی اپنے بھائی نزار کو حرم سے نکال دینے کا فیصلہ کر لیا۔

## ایاد کا خاندان

لیکن اس وجہ سے اہل مکہ نے خود اسے نکال کر اس کی جگہ نزار کو حکمران مقرر کیا۔ جب اس کا زمانہ وفات قریب آیا تو اس نے اپنی ملکیت کو اپنے چار لڑکوں میں اس طرح تقسیم کر دیا کہ ربیعہ کو فرس، مضر کو قبہ حمراء، انماء کو حمار اور ایاد کو جلمہ وعصا دیا۔ ان میں سے ایاد کا بہت بڑا خاندان گزرا اور اسی سے بنو اسماعیلؑ کی نسلی ترقی ہوئی۔ بعد از اں بنو مضر بن نزار تن تنہا ریاست پر قائم رہے۔ جبکہ بنو ایاد عراق کی طرف چلے گئے اور انمار سروات میں جا ٹھہرا، اس کی اولاد (خثعم و بجیلہ) ایمانیہ میں شمار کئے جاتے ہیں۔ آج بھی بلاد اکاسرہ میں ان کے بڑے بڑے آثار مشہور ہیں۔ انہوں نے وہاں خوب نام پیدا کیا اور نہایت عزت سے رہے یہاں تک کہ اکاسرہ نے اپنے مسلسل حملوں سے انہیں تباہ و پریشان کر دیا۔ ان کی سب سے زیادہ ویرانی اور خانہ بدوشی سابور ذوالاکتاف کے زمانے میں ہوئی جس نے انہیں فنا کیا اور ان کے بچوں کو بھی قتل کر دیا۔

## ربیعہ کا ذکر

نزار سے دو بڑے بطن یعنی (1) ربیعہ (2) مضر ہوئے۔ بیان کیا جاتا ہے کہ ایاد و انمار اسی کے طرف منسوب ہوتے ہیں، بہر حال ربیعہ کا ملک جزیرہ وعراق کے درمیان تھا اور وہی ضبیعہ واسد پسران ربیعہ اور اسد سے عنزہ وجدیلہ ہیں۔ جبکہ عنزہ کا ملک انبار سے تین منزل کے فاصلے پر بریہ عراق مقام عین التمر میں تھا۔ وہ پھر وہاں سے منتقل ہو کر اطراف خیبر میں چلے آئے اور ان کے بلاد کے وہ طی مالک ہوئے جنہیں کثرت اور امارت کے سبب اس وقت تک عراق میں حکمرانی حاصل ہے۔ ان ہی عنزہ سے افریقہ میں ایک چھوٹا سا قبیلہ ریاح (بنو ہلال بن عامر) کے ساتھ ہے۔ جبکہ ان ہی میں سے کچھ لوگ طلیوں کے ساتھ بریہ نجد میں بھی رہتے بستے ہیں۔

## ہجر کا علاقہ

باقی رہا، جدیلہ، اس سے عبد قیس و ہنب پسران افصی ابن دعمی بن جدیلہ ہیں۔ پہلے عبد قیس کا وطن تہامہ میں تھا پھر وہ وہاں سے نکل کر بحرین میں چلے آئے۔ بحرین بحر فارس کے غربی جانب ایک کافی بڑا ملک ہے جس کے شرقی سمت یمامہ، شمالی طرف بصرہ اور عمان جانب جنوب ہے۔ اسے بلاد ہجر بھی کہتے ہیں۔ اسی بحرین میں قطیف عسیر۔ جزیرہ اوال۔ احسا ہے۔ ہجر ہی عراق کی طرف سے یمن کا دروازہ ہے۔ عہد حکومت اکاسرہ میں یہ فارس کی حکمرانی میں داخل تھا، اس زمانے میں اس کے بیابانوں میں ایک گروہ کثیر بکر بن وائل اور تمیم کا رہتا تھا۔ جب بنو عبدالقیس ان کے علاقوں میں آئے تو انہوں نے ان سے مقابلہ شروع کیا اور پھر ان کے اصلی اور قدیمی وطن کو باہم تقسیم کر لیا تھا۔

## حضرت منذرؓ کا ذکر

بعد از اں انہی میں سے کچھ لوگ بطور وفود آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ جن میں منذرؓ بن عائذ بن منذر بن حارث بن نعمان بن زیاد بن نصر ابن عمرو بن عوف بن جذیمہ بن عوف بن انمار بن عمرو بن ربیعہ بن بکر بھی شامل تھے۔ مورخین بیان کرتے ہیں کہ یہ اس قوم کے جاہلیت اور اسلام کے زمانوں میں سردار تھے۔ انہیں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی صحبت بھی نصیب ہوئی تھی۔ اس کے بعد سنہ 9ء میں

منذرؓ بن ساوی (بنوتمیم) کے ہمراہ جارودؓ بن عمرو بن منش بن معلٰی بن زید بن حارثہ بن معاویہ بن ثعلبہ بن جذیمہ (یہ ثعلبہ عوف بن جذیمہ کا بھائی ہے) عبدالقیس کے کچھ لوگ لے کر آپ کی خدمت اقدس میں آئے۔

## منذر کا خاتمہ

اس طرح انہیں بھی صحبت نبوی صلی اللہ علیہ وسلم نصیب ہوئی۔ یہ پہلے عیسائیت کے پابند تھے لیکن پھر اسلام لائے۔ سرور کائنات کی وفات کے بعد عبدالقیس مرتد ہو گئے اور انہوں نے منذر بن نعمان (جس کے باپ کو کسریٰ نے قتل کر ڈالا تھا) اپنا حکمران بنالیا۔ ان کی سرکوبی کے لئے پھر ابوبکرؓ بن العلاء بن الحضرمی روانہ کئے گئے جنہوں نے بحرین فتح کیا اور منذر کو مار ڈالا۔ شروع میں عبدالقیس کی ریاست بنوجارود میں تھی پھر اس کے لڑکے منذر کے قبضہ میں آئی۔ جسے کہ عمرؓ نے بحرین کا پھر اصطخر کا گورنر مقرر کیا تھا۔ اس کے بعد عبداللہ بن زیاد نے اسے ہند کی طرف مامور کیا۔ اس کے بعد اس کا لڑکا حکم بن منذر رہا اور یہ قبل حکومت عراق ولایت بحرین پر واپس بھیجا گیا تھا۔

## حضرت صہیبؓ کا ذکر

ہنب بن افصی سے نمر داہل پسران قاسط بن ہنب ہیں بنونمرہ بن قاسط راس العین میں مقیم تھے۔ اسی قبیلہ سے صہیبؓ بن سنان بن مالک بن عبد عمرو بن عقیل بن عامر بن جندلہ بن جذیمہ بن کعب بن سعد بن اسلم بن اوس مناۃ بن النمر بن قاسط آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے مشہور صحابی رضی اللہ عنہ تعلق رکھتے ہیں۔ یہ روم کی طرف منسوب کئے جاتے ہیں کیونکہ ان کے باپ (سنان) کو کسریٰ نے ایلہ کا والی مقرر کیا تھا۔ بنونمر بن قاسط نے بھی دوسروں کی دیکھا دیکھی رفت کی طرف قدم نکالے تھے جو آئندہ مذکور ہوگا۔ اسی قبیلہ سے ابن القریہ (جو زمانہ حجاج میں مشہور فصحا سے تھا۔) بھی تعلق رکھتا ہے اور منصور بن النمر بھی جو شاعر مامون الرشید تھا۔

## بنی وائل کا بیان

بنووائل کا بھی بہت بڑا قبیلہ ہے، ان میں سے بنوتغلب اور بنوبکر بن وائل زیادہ معروف ہیں۔ یہ دونوں قبیلے وہی ہیں جن میں ایک زمانہ دراز تک جنگ جاری تھی۔ یہ جزیرہ فراتیہ میں سنجار و نصیبین کی طرف رہتے تھے اور بلاد دیار ربیعہ کے نام سے مشہور تھے۔ رومیوں کی ہمسایگی کی وجہ سے ان میں عیسائیت کافی زیادہ پھیلی ہوئی تھی۔

## عمرو بن کلثوم کا ذکر

عمرو بن کلثوم مشہور شاعر بنوتغلب سے تعلق رکھتا ہے، جس کا نسب اس طرح پر ہے "عمرو بن کلثوم بن مالک بن عتاب ابن سعد بن زہیر بن جشم بن بکر بن حبیب بن غانم بن تغلب۔"

اس کی ماں کا نام ہند بنت مہلہل تھا اور اسی کی اولاد سے مالک بن طوق بن عتاب بن زافر بن شریح بن عبداللہ بن عمرو بن کلثوم ہے۔ اسی کی طرف رحبہ مالک بن طوق (فرات پر) اور عاصم بن نعمان عم عمرو بن کلثوم بھی منسوب ہوتے ہیں۔ یہ وہی شخص ہے جس نے شرجیل بن الحرث بادشاہ اکل المرار کو یوم کلاب مار دیا تھا۔ بنوتغلب سے کلیب و مہلہل پسران ربیعہ بن الحرب بن زہیر بن جشم ہیں کلیب بنوتغلب کا والی تھا، اسی کو جساس بن مرہ بن ذہل بن شیبان نے مارا تھا۔ یہ اوبن کی بہن کا شوہر تھا۔ ایک روز اتفاق سے اس کی اونٹنی قبیلہ کلب کی چراگاہ میں چلی گئی۔ کلیب نے اسے ایک تیر مارا جس سے وہ مرگئی۔ جساس نے بسوس کا طرفدار بن کر اس کے عوض کلیب کو قتل کر دیا۔ جس کے بعد اس کا بھائی مہلہل بنوتغلب کو جمع کر کے بنوبکر سے بدلہ لینے کے لئے اٹھ کھڑا ہوا۔ یوں چالیس برس تک ان میں جنگ جاری رہی جس کے واقعات اور حالات مشہور ہیں۔ اس کے علاوہ بنوشعبہ جو اس وقت تک طائف میں موجود ہیں، وہ شعبہ بن مہلہل کی اولاد سے ہیں۔ اسی قبیلہ تغلب سے ولید بن طریف بن عامر خارجی (بنو

یعنی بن حی بن عمرو ابن بکر بن حبیب سے ) اور بنوحمدان ملوک موصل و جزیرہ عہد حکومت المتقی اور اس کے بعد خلفاء عباسیہ کی خلافت کے زمانے میں گزرے ہیں جن کا ذکر بنی عباس کے حالات میں آئے گا۔ یہ بنوحمدان عدی بن اسامہ بن غانم بن تغلب کی نسل سے تعلق رکھتے ہیں، انہی میں سیف الدولہ ایک مشہور اور نامور حکمران گزرا ہے۔

## بنوبکر بن وائل کا بیان

بکر بن وائل نے بھی خاصی حد تک اعلیٰ درجے کی شہرت اور ناموری حاصل کی، اس میں سے یشکر بن بکر بن وائل اور بنوعکابہ بن صعب بن علی بن بکر بن وائل ہیں۔ اس کے علاوہ ان ہی میں بنوحنیفہ و بنوعجل پسران لجیم بن صعب شمار کئے جاتے ہیں۔ نیز بنوحنیفہ کی بہت سی شاخیں ہیں اور ان کے کئی قبیلے ہیں جن میں زیادہ تر بنوالدول بن حنیفہ ہیں۔ ان کا وطن یمامہ (ارض حجاز) میں ہے جس کے شرق میں بحرین اور بنی تمیم رہتے بستے ہیں اور عرب میں اس کی سرحد اطراف یمن وحجاز سے ملتی ہے جبکہ جنوب میں نجران اور شمال میں نجد ہے۔ یمامہ کا طول بیس منزل کا مکہ سے چار دن کے راستہ پر ہے۔ باغات اور کھیتی باڑی کے لحاظ سے بلاد عرب میں یہ بہترین علاقہ شمار کیا جاتا ہے۔ اس کا دارالحکومت حجر (بالفتح) ہے۔

## یمامہ کا شہر

اس علاقے میں ایک شہر یمامہ کے نام سے مشہور ہے، یہی شہر قبل حکومت بنوحنیفہ بادشاہان سلف کا دارالحکومت تھا۔ ان کے بعد بنوحنیفہ نے اپنے دور حکومت میں مقام حجر کو اپنا دارالحکومت بنایا اور پھر ایسا ہی حالت اسلام میں بھی رہی۔ پہلے اسی یمامہ میں بنوہمدان بن یعفر بن السلسک بن وائل بن حمیر آئے اور اس میں جو لوگ قبیلہ طسم وجدیس کے رہتے تھے، انہوں نے ان پر غلبہ حاصل کر لیا۔ ان کا آخری حکمران جیسا کہ طبری نے بیان کیا ہے قرط بن یعفر تھا۔ بعد ازاں جب وہ ہلاک ہو گیا تو اس کے بعد طسم اور جدیس نے پھر بغاوت کر کے ان سے حکومت چھین لی۔ انہی میں زرقاء ہمشیرہ ریاح بن مرہ ابن طسم تھی جیسا کہ ان کے حالات اور اخبار میں بیان کیا گیا۔

## بنوحنیفہ کا غلبہ

اس کے بعد یمامہ پر انجام کار بنوحنیفہ غالب آئے اور انہوں نے طسم وجدیس کو مغلوب کر دیا۔ بنوحنیفہ میں سے بنومرہ بن علی بن یمامہ بن عمرو بن عبدالعزیٰ بن شحیم بن مرہ بن الدول بن حنیفہ حکومت کرتا تھا جبکہ زمانہ بعثت میں یمامہ کی حکومت ثمامہ بن اثال بن نعمان ابن مسلمہ بن عبید بن ثعلبہ بن الدول بن حنیفہ کے قبضے میں تھی۔ اسی قبیلے سے نافع بن ازرق بن قیس بن صبرہ بن ذہل بن الدول بن حنیفہ خارجی ہے جس کی طرف ازارقہ منسوب کئے جاتے ہیں۔ علاوہ ازیں ان ہی میں سے مجسم بن سبیج بن مسلمہ بن عبید بن ثعلبہ بن الدول بن حنیفہ ہے جو کہ مسیلمہ کذاب کا مصاحب خاص تھا۔ مسیلمہ بنوعدی بن حنیفہ ہے اور اس کا نسب اس طرح ہے ''مسیلمہ بن ثمامہ بن کثیر بن حبیب بن الحرث بن عبدالحرث بن عدی'' اس کے واقعات اور حالات تاریخ میں نہایت مشہور ہیں اور عنقریب اس کے حالات مفصل لکھے جائیں گے۔

## بنی عجل کا بیان

بنوعجل بن لجیم بن صعب وہ قبیلہ ہیں جنہوں نے مقام موتہ جنگ ذی قار میں فارس کو شکست فاش سے دوچار کیا تھا۔ یہ لوگ یمامہ سے بصرہ تک پھیلے ہوئے تھے مگر اب ان کے آثار باقی نہیں رہے۔ البتہ ان کی اولاد میں سے اس علاقے میں بنوعامر (یعنی المنتفق بن عقیل بن عامر) پائے جاتے ہیں۔ انہیں میں سے بنوابی دلف عجلی ہیں جن کی حکومت عراق عجم میں تھی اور جس کا ذکر آگے چل کر آئے گا۔

## عکابہ کا ذکر

عکابہ بن صعب بن علی بن بکر بن وائل ہے تیم اللہ و قیس پسران ثعلبہ بن عکابہ اور شیبان بن ذہل بن ثعلبہ تین نہایت عظیم الشان قبائل ہیں جن

میں سے نسلی ترقی کے لحاظ سے بنوشیبان کو زیادہ مشہوری حاصل ہوئی۔ اسلام کی شروعات میں شرقی دجلہ جانب موصل میں ان کی بہت کثرت تھی اور اکثر ائمہ خوارج ربیعہ کے انہی میں سے ہیں۔ ایام جاہلیت میں ان کا سردار مرہ بن ذہل بن شیبان تھا جس کے دس لڑکے تھے اور ان سے دس قبائل نکلے جن میں سب سے مشہور ہمام و جساس ہیں۔ ابن حزم لکھتا ہے کہ ایک ہمام سے اٹھارہ قبیلے نکلے ہیں۔ واللہ اعلم۔

## جساس کا خاتمہ

یہ جساس وہی ہے جس نے کلیب یعنی اپنی بہن کے شوہر (سردار بنوتغلب) کو اس وجہ سے قتل کر دیا تھا کہ اس نے بسوس کی اونٹنی کو مارا تھا۔ کلیب کا لڑکا اپنے والد کے مارے جانے کے بعد بنوشیبان میں پرورش پاتا رہا یہاں تک کہ وہ بالغ کے سن کو پہنچا اور اسے یہ معلوم ہوا کہ جساس میرا ماموں ہے اور اسی نے کلیب کو قتل کیا ہے۔ اس کے بعد ابن کلیب ایک روز موقع پا کر جساس کو قتل کر کے بنوتغلب میں بھاگ آیا۔ جساس کے لڑکوں میں سے بنوالشیخ ہیں جن کی حکومت آمد میں تھی لیکن پھر خلیفہ المعتضد نے نیست و نابود کر دیا تھا۔

## بنی شیبان کا ذکر

بنوشیبان سے ہانی بن مسعود تعلق رکھتا ہے جس نے یوم ذی قار میں شہرت حاصل کی تھی۔ یہ ہانی مسعود بن عامر بن ابی ربیعہ بن ذہل بن شیبان کا بیٹا ہے اور اسی قبیلے سے ضحاک بن قیس خارجی ہے جس نے مروان بن محمد کے زمانے میں مذہب صفریہ پر بیعت کی تھی اور کوفہ وغیرہ کا والی ہوا تھا۔ اسے آخر کار مروان ہی نے قتل کیا۔ بعد ازاں اس کی خلافت کی بیعت بنوامیہ میں سے ایک گروہ نے بھی کی تھی جن میں سلیمان بن ہشام بن عبدالملک و عبداللہ بن عمر بن عبدالعزیز تھے۔

## ضحاک کا بیان

ضحاک کا سلسلہ نسب کچھ یوں بیان کیا جاتا ہے "ضحاک بن قیس بن الحصین بن عبداللہ بن ثعلبہ بن زید مناۃ بن ابی عمرو بن عوف بن ربیعہ بن محلم بن ذہل بن شیبان" ہم یہ کتاب پڑھنے والوں کو اس کے واقعات آگے چل کر تفصیل سے سنائیں گے۔ بہرحال مثنیٰ بن حارثہ اسی قبیلے سے ہے جس نے عراق کے علاقوں کو زمانہ خلافت خلیفہ اول و دوم (رضی اللہ تعالیٰ عنہما) میں فتح کیا تھا۔ اس کا بھائی معنی بن حارثہ تھا۔ عمران بن حطان سردار خوارج بھی اس قبیلہ سے تعلق رکھتا ہے۔ وھذا انقضاء الکلام فی ربیعة بن فزار واللہ المعین۔

# بنو قیذار کا شجرہ نسب



# بنونزاد کا شجرہ

نزار
مضر
ربیعہ
ضبیعہ
اسد
غزہ
جدیلہ
دعمی
افصی
ہنب
عبد القیس
قاسط
نمر
وایل
بکر
ربیعہ
عمرو
انمار
عجل
محارب
الذمیل
تغلب
غانم
اسامہ بن عدی
طوق
مالک
عمرو
حبیب
بکر
عمر
عوف
مالک
جشم
زہیر
سعد
عتاب
مالک
کلثوم
عمرو
حرث
ربیعہ
کلیب
مہلہل
بکر
یشکر
علی
صعب
عکابہ
ثعلبہ
تیم اللہ
قیس
ذہل
لجیم
عجل
حنیفہ
عدی
الدل
شیبان
ذہل
ربیعہ
عامر
مسعود
ہانی
محلم
مرہ
جساس
ہمام

## مضر بن نزار کے قبائل

حجاز میں یہ فخر اور اعزاز بنو مضر بن نزار ہی کو حاصل تھا کہ وہ تمام بنو عدنان میں کثرت اور غلبے کے اعتبار سے زیادہ تھے۔ ان کی ریاست اور حکومت مکے میں تھی۔ ان سے دو بڑے عظیم الشان قبیلے (1) خندف (2) قیس نکلے کیونکہ مضر کے دو لڑکے تھے، ایک الیاس دوسرا قیس (عیلان)۔ الیاس کے تین لڑکے تھے (1) مدرکہ (2) طانجہ (3) قمعہ۔ الیاس کی بیوی قبیلہ قضاعہ سے تھی جس کا اصلی نام لیلیٰ بنت حلوان (ابن عمران بن الحافی بن قضاعہ) تھا لیکن وہ خندف کے نام سے مشہور تھی اسی لئے اس کے نام پر بنو الیاس والے منسوب ہو گئے اور اسی وجہ سے قبیلہ مضر بطون خندف و قیس عیلان کی طرف تقسیم ہو گیا۔ قیس عیلان کے تین بیٹوں کعب۔ عمرو۔ سعد سے تین شاخیں نکلیں۔

## بنی قیس کا ذکر

عمرو بن قیس سے بنو فہم اور بنو عدوان پسران قیس ہیں۔ عدوان ایک وسیع قبیلہ ہے، یہ لوگ طائف (ارض نجد) میں رہتے تھے جب عمالقہ کے بعد یا یہاں آئے تو انہیں ثقیف نے مغلوب کر کے تہامہ کی طرف نکال دیا۔ اسی قبیلے سے عامر بن انظرب بن عمرو ابن عباد بن یشکر بن عدوان ہے جو زمانہ جاہلیت میں عرب کا والی تھا اور انہیں میں سے ابو سیارہ اور عمیلہ بن الاعزل بن خال بن سعد بن الحرث بن رائیس بن زید بن عدوان اور کچھ لوگ اندرون افریقہ میں کبھی بنو سلیم اور کبھی ریاح بن ہلال بن عامر کے ساتھ رہتے ہیں۔ بیہقی کی روایت کے مطابق بنو فہم بن عمرو سے بنو طرود بن فہم ایک بڑا خاندان ارض نجد میں تھا جن میں سے اعشیٰ تھا لیکن فی الحال وہاں اب کوئی ان میں سے باقی نہیں رہا البتہ افریقہ میں کچھ لوگ سلیم اور ریاح کے ساتھ موجود ہیں۔

## آل سعد کا بیان

سعد بن قیس سے غنی و باہلہ و غطفان و مرہ ہیں۔ غنی بنو عمرو بن اعصر بن سعد ہے اور باہلہ سے بنو مالک اعصر بن سعد خراسان کا مشہور بادشاہ اور اسی قبیلہ سے اصمعی (عرب کا مشہور شاعر) ہے۔ اس کا اصل نام عبدالملک ہے۔ وہ علی بن قریب بن عبدالملک ابن علی بن اصمع بن مطر بن رباح بن عمرو بن عبد شمس بن اعیا بن سعد بن عبد غانم بن قتیبہ ابن معن بن مالک کا بیٹا ہے۔ بنو غطفان بن سعد بھی ایک وسیع قبیلہ ہے جس سے بہت سی شاخیں نکلی ہیں۔ یہ قوم نجد کے اس علاقے میں آباد تھی جو وادی القرے اور طی کے دونوں پہاڑوں سے ملا ہوا تھا۔ اس کے بعد یہ لوگ زمانہ فتوحات اسلامیہ میں متفرق اور منتشر ہو گئے اور اس علاقے پر قبائل طے قابض ہو گئے۔ اس وقت ان میں سے اس مقام پر کوئی باقی نہیں رہا۔

## بنی غطفان کا ذکر

بنو غطفان کے تین قبیلے تھے جن میں اشجع بن ریث بن غطفان اور عبس بن بغیض بن ریث بن غطفان اور ذبیان ہیں۔ بنو اشجع مدینہ (نبویہ صلی اللہ علیہ وسلم) میں رہتے تھے اور ان کی سرداری حضرت معقلؓ بن سنان، مشہور صحابی کے قبضے میں تھی۔ اسی قبیلہ سے نعیم بن مسعود بن انیف بن ثعلبہ بن قنفذ بن خلاوہ بن شبیع بن اشجع ہے جس کی اولاد حضور اکرمؐ کے دور میں منتشر ہو گئی تھی۔ اس وقت نجد میں ان میں سے کوئی باقی نہیں بچا ہے سوائے اس کے کہ مدینہ کے اطراف میں کچھ لوگ باقی ہیں۔ علاوہ ازیں مغرب اقصیٰ میں اب بھی ایک بڑا قبیلہ ہے جو عرب معقل کے ساتھ اطراف سجلماسہ اور وادی ملویہ تک پھیلا ہوا ہے۔

## بنو عبس کا بیان

بنو عبس کا قبیلہ بنو عدہ بن قطیعہ میں منحصر ہے، اسی قبیلے سے ربیع بن زیاد وزیر نعمان تعلق رکھتا تھا اور اس کے بھائی بنو الحرث بن قطیعہ سے اس کا سردار زہیر بن جذیمہ بن رواحہ بن ربیعہ بن آزر بن الحرث ہے۔ اسے تمام بنو غطفان پر حکومت اور برتری حاصل تھی۔ اس کے چار لڑکے تھے جن

میں سے ایک قیس ہے جو اپنے باپ کے بعد عبس کا سردار ہوا۔ اس کا لڑکا زہیر وہ ہے جو صاحب حرب داحس وغیرہ ہے داحس قیس کا جبکہ غبر حذیفہ ابن بدر سردار فزارہ کا بیٹا ہے۔

## حذیفہ کا خاتمہ

ایک بار قیس و حذیفہ دونوں تیر اندازی کر رہے تھے کہ باتوں باتوں میں جھگڑے کی نوبت آ گئی لہٰذا وہ دونوں ایک دوسرے سے بھڑ گئے لڑائی میں قیس نے حذیفہ کو مار ڈالا جس سے عبس و فزارہ اور برادران قیس بن زہیر الحرث وشاش و مالک میں ایک زمانے تک جنگ جاری رہی مالک اسی جنگ میں مارا گیا۔ اسی قبیلے سے مشہور صحابی حذیفہؓ بن الیمان بن حسل ابن جابر بن ربیعہ بن جروہ بن الحرث بن قطیعہ ہیں۔ عبس بن جابر سے بنو غالب بن قطیعہ ہے، اسی قبیلے سے عنترہ ابن معاویہ بن شداد بن مراد بن مخزوم بن مالک بن غالب مشہور شاہ سوار گزرا ہے جن کا شمار شعرائے ستہ جاہلیت میں شمار کیا جاتا تھا۔

## شاعر حطیہ کا ذکر

اس کے بعد اس کی اولاد سے حطیہ مشہور شاعر ہے جس کا اصل نام جرول بن اوس بن جویہ بن مخزوم ہے۔ اس وقت نجد میں بنو عبس میں سے کوئی باقی نہیں رہا البتہ قبیلہ زغبہ (بنو ہلال) میں اب بھی ایک گروہ باقی ہے جو عبس کی طرف منسوب ہوتا ہے۔ لیکن ہمیں یہ نہیں معلوم ہو سکا کہ یہ عبس وہی ہے یا کہ کوئی دوسرا عبس ہے جس کی طرف زغبہ میں سے یہ گروہ منسوب کیا گیا۔

## ذبیان خاندان کا ذکر

ذبیان بن بغیض کے تین قبیلے یعنی مرہ۔ ثعلبہ۔ فزارہ کی پانچ شاخیں ہیں (1) عدی (2) سعد (3) شمخ (4) مازن (5) ظالم۔ جاہلیت کے دور میں یہ بدر بن عدی پر حکومت کرتے تھے۔ اسی کی اولاد سے عیینہ بن حصن بن حذیفہ تعلق رکھتا ہے جس نے ابتداء بیعت خلیفہ اول میں مدینہ منورہ پر شب خون مارا تھا۔ حضور اکرمؐ اسے احمق مطاع سے یاد فرماتے تھے۔ اسی قبیلے سے مشہور صحابی سمرہؓ بن جندب بن ہلال بن خدیج بن مرہ بن خرق بن عمرو بن جابر بن خشین ذی الراسین ابن لائی بن عصیم بن شمخ بن فزارہ ہیں جبکہ بنو سعد بن فزارہ میں سے یزید بن عمرو بن ہبیر بن معیہ بن سکین بن خدیج بن بغیض بن مالک بن سعد ابن عدی بن فزارہ عراق کا والی زمانہ حکومت یزید بن عبدالملک اور مروان بن محمد میں تھا۔ یہ وہی شخص ہے جسے منصور نے تکمیل معاہدہ کے بعد قتل کر دیا تھا۔ بنو مازن بن فزارہ سے ہرم بن قطیعہ ہیں جنہوں نے اسلام کا دور پایا اور اسلام لائے۔ ان میں سے بھی اب نجد میں کوئی باقی نہیں رہا لیکن اس وقت تک ان کا ایک گروہ کثیر افریقہ اور مغرب میں موجود ہے۔ ان میں سے بعض مغرب اقصیٰ میں معقل کے ساتھ مل جل کر رہنے لگے ہیں اور انہیں ایک گونہ قوت اور کثرت حاصل ہو گئی ہے۔ ان میں سے بعض بنو سلیم بن منصور کے ساتھ افریقہ میں رہتے ہوئے شامل ہو گئے ہیں۔

## معن کا بیان

یہ لوگ ابو اللیل (شعوب بنی سلیم) کی اولاد میں سے ہیں اور ان کے ساتھ جنگوں میں نکلتے ہیں اور سلطنت کے اہم امور میں شریک ہوتے ہیں۔ ان میں سے بعض وزارت کے رتبے تک بھی پہنچ گئے ہیں۔ ان میں سے معن بن معاطن وزیر حمزہ بن عمر بن ابی اللیل (امیر کعوب) سب سے مشہور تر ہے جیسا کہ ہم آئندہ ان کے حالات میں بیان کریں گے۔ بعضے مورخین یہ خیال کرتے ہیں کہ بنو مرین (جو اس وقت زاب کے امیر ہیں) اسی قبیلے سے تعلق رکھتے ہیں اور وہ مازن بن فزارہ کی طرف نسبا منسوب ہوتے ہیں حالانکہ یہ بات صحیح نہیں ہے کیونکہ وہ ایک محفوظ نسب سے جس کی طرف بعض بدویان فزارہ منسوب ہوتے ہیں۔ علاوہ ازیں امراء زاب اپنے آپ کو اس نسب کی طرف اس نسب کے خالی ہونے کی وجہ سے

منسوب کرتے ہیں اور وہ لوگ رعایا ہونے کی وجہ سے امراء زاب کو اس نسب میں شامل ہونے سے منع نہیں کر سکتے۔

## بنو مرہ کا ذکر

بنو مرہ بن عوف بن سعد بن ذبیان سے ہرم بن سنان بن غیظ بن مرہ ہے، اس قوم کا زمانہ جاہلیت میں یہی حکمران تھا جس کی مدح زہیر بن ابی سلمٰی نے کی تھی۔ اسی قبیلے سے فاتک (یعنی حرث بن ظالم بن جذیمہ بن یربوع بن غیظ) اور مسلم بن عقبہ بن ریاح بن اسعد بن ربیعہ بن عامر بن مالک بن یربوع سپہ سالار یزید بن معاویہ تعلق رکھتا ہے جو یوم حرہ اہل مدینہ پر چڑھ آیا تھا۔ یہ قوم نجد کے اس حصے میں رہتی تھی جو وادی القریٰ سے ملا ہوا ہے۔ زمانہ فتوحات اسلام میں یہ لوگ بھی منتشر ہو گئے اور ان بلاد میں ان کا نام ونشان تک باقی نہیں رہا۔ ان کے چلے جانے کے بعد قبائل طے نے یہاں اپنا عمل دخل کر لیا اور ان کے ختم ہونے کے بعد بنو سعد بن قیس بھی ناپید ہو گئے۔

## بنو سلیم کی روداد

خصفہ بن قیس سے دو بڑے قبیلے نکلے یعنی (1) بنو سلیم بن منصور (2) ہوازن بن منصور۔ ہوازن کی نسلی شاخیں بیسیوں ہیں جن کا ذکر آئندہ چل کر آئے گا۔ انہیں دونوں کے ساتھ بنو مازن بن منصور اور بنو محارب بن خصفہ بھی شامل کیے جاتے ہیں لیکن ان کی تعداد بہت کم ہے۔ اسی قبیلہ سے عتبہؓ بن غزوان بن جابر بن وہب بن نشیب بن وہب بن زید بن مالک بن عبد عوف بن الحرث بن مازن مشہور صحابی تھے جنہوں نے زمانہ خلافت عمر ابن الخطابؓ میں بصرہ آباد کرنے میں بھرپور حصہ لیا تھا۔ انہیں کی طرف عتبی بھی منسوب کیے جاتے ہیں جو ایک زمانے میں خراسان کے گورنر تھے۔

## بنی سلیم کا بیان

بنو سلیم کی بھی کئی شاخیں ہیں جن میں بنو ذکوان بن رفاعہ بن الحرث بن رجا بن الحارث بن بہثہ بن سلیم اور ان کے نسبی بھائی بنو عبس بن رفاعہ ہیں جس سے کہ حضرت عباسؓ بن مرداس بن ابی عامر بن حارثہ بن عبد قیس مشہور صحابی تعلق رکھتے ہیں جو جنگ حنین میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ہمراہ رکاب تھے۔ ان کے باپ مرداس نے خنساء سے شادی کی تھی جس کے بطن سے عباس پیدا ہوئے۔ اس کے علاوہ بنو سلیم سے بنو ثعلبہ بن بہثہ ابن سلیم ہیں، اسی قبیلے سے عبید بن عبدالرحمٰن بن عبداللہ بن الاعور والی افریقہ ہے جس کا دادا، ابوالاعور امیر معاویہؓ کا سپہ سالار تھا۔ اس کا نام عمرو بن سفیان بن عبد شمس بن سعد بن قائف بن الاوقص بن مرہ بن ہلال بن فالج بن ذکوان بن ثعلبہ تھا۔ اس کے علاوہ الرودؓ بن خالد بن حذیفہ بن عمر ابن خلف بن مازن بن مالک ثعلبہ یوم فتح بنو سلیم کا سردار تھا جبکہ حضرت عمرؓو بن عتبہ بن منقذ ابن عامر بن خالد زمانہ جاہلیت میں حضور اکرمؐ کے اچھے دوست تھے۔ وہ پھر ابوبکرؓ و بلالؓ (رضی اللہ عنہما) کے ساتھ اسلام لائے۔ وہ اکثر کہا کرتے تھے کہ میں اسلام لانے والا چوتھا شخص ہوں۔

## بنی علی اور بنو عصیہ

بنو سلیم ہی سے بنو علی ابن مالک بن امراء القیس بن بہثہ اور بنو عصیہ بن خفاف بن امراء القیس ہے، یہ دونوں وہی ہیں جن پر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے لعنت بھیجی تھی۔ عصیہ کی شاخ سے الشرید ہے جس کا نام عمرو بن یقظہ بن عصیہ ہے۔ ابن سعید لکھتا ہے کہ الشرید بن ریاح بن ثعلبہ ابن عصیہ وہ ہے جس میں کہ خنساء اور اس کے دونوں بھائی یعنی صخر ومعاویہ پسران عمرو بن الحرث بن الشرید ہیں خنساء شاعرہ تھی اور اس کا ذکر اس سے پہلے بیان ہو چکا ہے۔ یہ اپنی اولاد کے ساتھ جنگ قادسیہ میں آئی تھی۔ فی الحال افریقہ میں بنو الشرید کے کچھ لوگ بنو سلیم میں رہتے ہیں اور انہیں وہاں ایک قسم کی ثروت وشوکت حاصل ہے۔ انہیں میں سے عصیہ بن خفاف کے دیگر نسبی بھائی ہیں جن میں سے ایاس بن عبداللہ الیل بن سلمہ بن عمیرہ یعنی اہل ردہ کا سردار بھی تھا جسے ابوبکرؓ نے جلا کر مار ڈالا تھا۔

## بنو بہز کا ذکر

اس کے علاوہ بنو سلیم سے بنو بہز بن امراء القیس بن بہثہ ہیں جن میں سے حجاج بن علاط بن خالد بن ندیرہ بن جتر بن ہلال بن عبد ظفر ابن سعد بن عمرو بن تمیم بن بہز مشہور صحابی تعلق رکھتے تھے۔ ان کے لڑکے نصر بن حجاج کو عمر فاروقؓ نے مدینہ سے جلاوطن کر دیا تھا۔

## بنی زغبہ کا بیان

ابن سعید لکھتا ہے کہ بنو سلیم ہی سے بنو زغبہ بن مالک ابن بہثہ ہیں جو حرمین کے درمیان رہتے تھے لیکن پھر وہ مغرب کی طرف چلے گئے اور افریقہ میں زیر سایہ بنو ذیاب بن مالک (اپنے بھائی کے) ٹھہرے۔ وہ پھر وہاں سے بھی دل برداشتہ ہو کر بنو کعب کے جوار میں جا بسے۔ بنو ذیاب بن مالک قبیلہ بنو سلیم سے ہیں جو کہ قابس و برقہ کے درمیان سکونت پذیر تھے۔ ایک گروہ مدینہ کی طرف رہتا ہے جو کہ حجاج کو تکلیف دیتا اور رہزنی کرتا ہے۔

## بنو سلیمان کی روداد

بنو سلیمان بن ذیاب فرزان وودان میں جبکہ رؤساء ذیاب ہمارے زمانے میں طرابلس فاس کے درمیان رہتے ہیں۔ ان کا اصلی خاندان (بنو صابر ومحامد) اطراف فاس میں ہے جیسا کہ آئندہ ان کا ذکر کیا جائے گا۔ بنو عوف بن بہثہ (از قبیلہ بنو سلیم) افریقہ میں قابس اور عناب کے درمیان رہتے تھے اور اس کی دو شاخیں تھیں (1) مرداس (2) علاق۔ مرداس کی ریاست کے آثار اس وقت تک بنو جامع میں پائے جاتے ہیں۔ علاق کا حکمران افریقہ میں داخل ہونے کے وقت رافع ابن حماد تھا اور اسی کی اولاد سے افریقہ میں اس وقت رؤسا سلیم بنو کعب ہیں۔ اس کے علاوہ بنو یغہب ابن بہثہ برادر نسبی بنو عوف بن بہثہ (از قبیلہ بنو سلیم) ابتداء سدرہ، برقہ سے عدوہ کبیرہ تک پھیلے ہوئے تھے لیکن پھر وہ رفتہ رفتہ عدوہ صغیرہ سے حدود اسکندریہ تک بڑھ گئے۔ ان میں سے بنو احمد غربی حصے میں رہتے تھے اور وہ اکثر حاجیوں کو لوٹ لیتے تھے۔ ان کا تعلق شماخ سے ہے۔ شماخ ایک بڑا قبیلہ ہے جو کثرت اور غلبے کے لحاظ سے اپنے دوسرے بھائیوں سے کافی زیادہ ہے کیونکہ ان کے قبضے میں سرسبز بلاد برقہ مثل مرج وطلمیثا و درنا وغیرہ ہیں وہ مشرق میں غصبہ کبیرہ تک پھیلے ہوئے ہیں۔

## بنو غزار کا بیان

ان قبیلوں میں بنو سلیم کے برخلاف بنو غزاز اور ہیب حکومت کر رہے تھے۔ اس وجہ سے کہ وہ بڑے بڑے ملکوں پر قابض ہوئے لیکن وہ انہیں پھر سنبھال نہیں سکے اور وہ ویران وخراب ہو گئے۔ ان ممالک میں نہ تو سلطنت باقی رہی اور نہ ہی حکومت میں ان کا نام ونشان رہا۔ اس کے علاوہ اب وہاں کے شیوخ حکمرانی کر رہے ہیں اور ان کے قبضے میں تجارت پیشہ اور کاشتکاران یہود اور بربریوں کا ایک گروہ ہے جو رواحہ وفزار بلاد ہیب میں رہتے تھے۔ وہ بھی قبیلہ غطفان سے تعلق رکھتے ہیں یہ قوم عالیہ نجد میں خیبر کی جانب رہتی تھی، ان میں سے بھی اب ان بلاد میں کوئی باقی نہیں رہا البتہ افریقہ میں ان کا گروہ ضرور رہتا ہے، جیسا کہ ہم ذکر طبقہ رابعہ عرب میں بیان کریں گے۔

## بنو ہوازن کا ذکر

ہوازن بن منصور بہت سی شاخوں والا ایک بڑا قبیلہ ہے جس سے تین شاخیں نکلی ہیں اور وہ تمام کے تمام بکر بن ہوازن سے منسوب ہوتے ہیں (1) بنو سعد بن بکر (2) بنو معاویہ بن بکر (3) بنو منبہ بن بکر۔ بنو سعد بن بکر وہ ہیں جن میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے پرورش پائی۔ رضاعت کے لئے آپ کو اسی قبیلے کی ایک خاتون حلیمہؓ بنت ابی ذؤیب ابن عبداللہ بن الحرث بن بحنہ بن ناصرہ بن عصبہ نصر بن سعد نے اپنا دودھ پلایا تھا۔ ان کی تین اولادیں تھیں (1) عبداللہ (2) انیسہ (3) شیما۔ شیما قیدیاں، ہوازن کے ساتھ گرفتار ہو کر آپؐ کے پاس آئی تھیں۔ آنحضرت

نے ان کی عزت کی اور انہیں ان کی قوم کی طرف واپس کر دیا تھا۔

## بنومنبہ کا حال

بنومنبہ بن بکر سے ثقیف ہیں اور یہ قسی بن منبہ کی نسل سے ہیں۔ جو کہ بنوجهم بن ثقیف ہیں عثمان ابن عبداللہ بن ربیعہ بن صہیب بن الحرث بن مالک بن خطیط جنگ حنین میں حالت کفر میں اسی دن مارا گیا۔ اس کی اولاد سے سلیمان بن عبدالملک کے عہد میں حر بن عبدالرحمٰن بن عبداللہ بن عثمان گزرا ہے جو اندلس کا امیر تھا۔

## بنی ثقیف کا بیان

بنوثقیف سے بنوعوف اور بنوعوف سے بنوسعد ہیں جن سے کہ عتبان بن مالک بن کعب بن عمرو ن بن سعد بن عوف ہے۔ اسی کو ثقیف نے ابو مکسورہ کے پاس ضمانتاً رکھا تھا۔ اسی کے بیٹے، عروہ بن مسعود بن معتب کی اولاد سے معتب ہیں جنہیں آنحضرت نے اسلام کی دعوت دینے کے لئے اس قوم کی طرف بھیجا تھا لیکن ان کی قوم نے انہیں شہید کر ڈالا تھا۔ اسی کی اولاد سے حجاج بن یوسف بن الحکم بن ابی عقیل بن مسعود بن عامر بن معتب عبدالملک ہے جو کہ تاریخ میں مشہور ہے اور ولید کے دور میں عراق کا گورنر تھا۔ اسی خاندان میں سے یوسف بن عمر بن محمد بن عبدالحکم، ہشام بن عبدالملک اور ولید ابن یزید کی طرف سے عراقین کا والی تھا۔ غرضکہ اس قوم کی ایک بڑی جماعت نے عراق، شام، یمن اور مکہ کی حکومت کی ہے۔

## بنومعتب کی روداد

بنومعتب ہی سے غیلان بن مسلمہ ابن معتب ہے جو کسریٰ کے پاس وفد کے ساتھ ہو کر گیا تھا۔ بنوغیرہ بن عوف بن اسی قبیلے سے ہیں جس میں سے کہ اخنس بن شریق بن عمرو بن وہب بن علاج بن ابی سلمہ بن عبدالعزیٰ بن غیرہ بن عوف بن ثقیف اور حرث بن کلدہ بن عمرو بن علاج (طبیب عرب) اور ابوعبیدؓ بن مسعود بن عمرو بن عمیر بن عوف بن غمرہ صحابی تعلق رکھتے ہیں (جو یوم جسر جنگ قادسیہ میں شہید ہو گئے تھے) ان کا بیٹا مختار بن ابی عبید ہے (جس نے کوفے میں دعویٰ نبوت کیا تھا۔ یہ پہلے حضرت عبداللہ بن زبیرؓ کی طرف سے کوفہ کا عامل تھا) اس کے علاوہ ابومحجن بن حبیب بن عمرو بن عمیر بھی اسی قبیلے کا ہے۔

## طائف کا ذکر

قدیم دور میں بنوثقیف طائف میں رہتے تھے۔ طائف مکے کے قریب ایک شہر سرزمین نجد میں واقع ہے۔ اس کے بعد ثقیف اس کے شرق و شمال میں قیہ جبل پر (جو داج دلوج کے نام سے موسوم ہے) آباد ہوئے۔ ایام جاہلیت میں یہ مقام عمالقہ کے قبضہ میں تھا۔ ان کے بعد ثمود۔ وادی القریٰ میں آباد ہونے سے پہلے اس مقام پر سکونت پذیر ہوئے، یہی سبب ہے کہ ثقیف کی بابت یہ کہا جاتا ہے کہ یہ یادگار ثمود ہیں۔ بعض مورخین لکھتے ہیں کہ عمالقہ کے بعد اس مقام پر عدوان اکبر آباد ہوئے اور ان پر پھر ثقیف غالب آ گئے۔

## سوق عکاظ اور عرج کے مقام

کیلی نے ان کا ایسا ہی ذکر کیا ہے لیکن بعضوں کا یہ خیال ہے کہ ثقیف ہوازن کے متبعین سے ہیں جبکہ بعض انساب انہیں ایاد سے شمار کرتے ہیں۔ مضافات طائف سے سوق عکاظ و عرج و عکاظ حجر یمن و حجاز کے درمیان واقع ہے۔ ایام جاہلیت میں اس کا بازار ایک سال میں ایک بار لگتا تھا جس میں اطراف و جوانب سے عرب خرید و فروخت کے لئے آتے تھے۔

## بنی معاویہ کا ذکر

بنومعاویہ بن بکرابن ہوازن کے بھی دیگر کئی قبیلے ہیں جن میں بنونصر بن معاویہ شامل ہے۔(اسی قبیلے سے مالکؓ بن سعد بن عوف ابن سعد بن ربیعہ بن یربوع بن داخلہ بن وہمان بن نصر تعلق رکھتے تھے جو جنگ حنین میں مشرکوں کے سپہ سالار تھے لیکن اس کے بعد یہ ایمان لائے اور اچھے مسلمان شمار کیے گئے)۔اس کے علاوہ بنوجشم بن معاویہ بنوسلول، بنومرہ بن صعصعہ بن معاویہ اور بنوعامر بن صعصعہ بن معاویہ ہیں۔بنوجشم سے ہی عزیہ (قبیلہ درید بن الصمتہ سے) ہیں جو تہامہ و نجد کے درمیان یمن سے شام تک آباد تھے۔اس کے بعد قبیلے روساء مغرب کی طرف چلے گئے اور اس وقت تک وہاں موجود ہیں جیسا کہ ہم طبقہ رابعہ عرب میں بیان کریں گے۔

فی الوقت اس مقام پر اس قبیلے کے وہی لوگ آباد ہیں جن کا دولت اور حکومت سے کچھ تعلق نہیں ہے۔بنوسلول اپنی ماں سلول کی طرف منسوب ہوئے، یہ قوم عرب میں زیادہ آباد تھی اور اب بھی یہ قوم وہاں زیادہ ہے۔

## بنی عامر کی شاخیں

بنوعامر بن صعصعہ عرب کے بڑے قبیلوں میں شامل ہے۔اس کی چار شاخیں ہیں (1) نمر (2) ربیعہ (3) ہلال (4) سواۃ۔نمر بن عامر جمرات عرب سے شمار کیا جاتا ہے جس کی قوم کو جاہلیت اور اسلام میں کثرت اور سطوت و عزت حاصل تھی۔یہ لوگ پہلے جزیرہ فرانیہ میں جا کر آباد ہوئے پھر اس کے بلاد پر قابض ہو گئے۔اس کے بعد انہیں بنوعباس نے زمانہ حکومت المعتز میں قتل و قید کیا، اب ان کے نشانات بھی ختم ہو گئے ہیں۔

سواۃ بن عامر کی تمام شاخیں رباب ابن سواۃ سے ملتی ہیں، اسی قبیلے سے جابرؓ بن سمرہ بن جنادہ بن جندب بن رباب مشہور صحابی ہیں اور اسی رباب کے بطن سے افریقہ میں ایک قبیلہ ہے جو رباح بن ہلال کے ساتھ رہتا ہے اور اسی نسب سے مشہور ہے جیسا کہ ہم ہلال کے حالات میں تفصیل سے ذکر کریں گے۔

## بنی ہلال کا ذکر

ہلال بن عامر بھی کثیر البطون قبیلہ ہے۔جاہلیت میں یہ قوم نجد میں رہتی تھی لیکن پھر زمانہ جنگ قرامطہ میں یہ مصری علاقے میں جا کر آباد ہو گئے۔پھر کچھ عرصے بعد افریقہ کی طرف چلے گئے۔بعد ازاں بنوسلیم کی چھیڑ چھاڑ سے تنگ آ کر غرب میں نوبہ و قسطنطنیہ کے درمیان بحر محیط تک آباد ہو گئے۔ہلال کے پانچ لڑکے تھے یعنی شعبہ۔ناشرہ۔نہیک۔عبد مناف۔عبداللہ۔ہلالی شاخیں انہیں پانچ لڑکوں کی جانب منسوب ہوتی ہیں۔بنو عبد مناف سے محترمہ زینب ام المومنینؓ بنت خذیمہ بن الحرث ابن عبداللہ بن عمرو بن عبداللہ بن عبد مناف جبکہ بنوعبداللہ سے محترمہ میمونہ ام المومنینؓ بنت الحرث بن حزن بجیر بن ہرم بن رو یبہ بن عبداللہ ہیں۔ابن حزم ذکر کرتا ہے کہ بطون بنو ہلال سے بنوقرہ اور بنونجیہ ہیں (جو مصر و افریقہ کے درمیان میں رہتے ہیں) جبکہ بنوحرب (جو حجاز میں ہیں) اور بنو رباح بھی ہیں (جنہوں نے افریقہ میں فساد و فتنہ برپا کیا تھا)۔

## بنی ربیعہ کا بیان

بنو ربیعہ بن عامر بھی کثیر البطون قبیلہ ہے جس کے تین لڑکے عامر۔کلاب۔کعب تھے، انہی تین لڑکوں سے تمام بنو ربیعہ بن عامر کی شاخیں نکلی ہیں۔یہ پہلے نجد میں رہتے تھے لیکن پھر شام کی طرف چلے گئے۔جب نور اسلام جگہ جگہ پھیل گیا تو یہ دور دراز ممالک میں منتشر ہوتے گئے چنانچہ اب نجد میں کوئی اس قبیلہ کا باقی نہیں رہا۔عامر بن ربیعہ نے بنوالبکا یعنی ربیعہ بن عامر بن ربیعہ (جس کا لڑکا حدرج زہیر بن جذیمہ عبسی کے مارے جانے میں خالد بن جعفر بن کلاب کا شریک تھا)، بنوذی السہین معاویہ بن عامر بن ربیعہ (یعنی ذوالجز عوف بن عامر بن ربیعہ) اور بنوفارس الضحیا عمرو بن عامر ابن ربیعہ ہیں جن میں سے کہ خداش بن زہیر بن عمرو (جو جاہلیت کے شہسواران و شاعران میں مشہور تھا) بنوکلاب ابن ربیعہ سے بنو وحید بن کعب بن عامر بن کلاب، بنو ربیعۃ المجنون ابن عبداللہ بن ابی بکر بن کلاب اور بنوعمرو بن کلاب ہیں۔

## بنی کلاب کا ذکر

ابن حزم ذکر کرتا ہے کہ اسی قبیلے سے بنوصالح ابن مرداس امراء حلب اور بنوکلاب سے بنورواس (اس کا نام حرب بن کلاب تھا) اور بنو جناب (ان کا نام معاویہ بن کلاب تھا۔ اسی خاندان سے شمر بن ذی الجوشن بن اعور بن معاویہ قاتل جناب حسین ابن علی رضی اللہ عنہما) کا تعلق ہے اور اسی کی اولاد سے صمیل بن حاتم بن شمر (وزیر عبدالرحمٰن بن یوسف فہری امیر اندلس تھا) جبکہ بنوجعفر بن کلاب ہیں (جس سے عامر بن طفیل بن مالک بن جعفر اور اس کا چچا ابو عامر بن مالک، ربیعہ بن مالک اور تبع المعتمرین اور اس کا باپ بلید بن ربیعہ شاعر مشہور ہے) یہ لوگ پہلے مدینہ اور فدک کی طرف مقام ربذہ میں رہتے تھے پھر وہاں سے منتقل ہو کر شام کی طرف چلے گئے اور جزیرہ قرانیہ پر قبضہ کر لیا۔ اس کے بعد یہ قوم حلب اور اکثر بلاد شام پر قابض ہو گئی۔

## بنوصالح کا بیان

بنوصالح بن مرداس بلاد کے حکمران رہے لیکن کچھ روز بعد جب ان میں حکومت کی قوت باقی نہیں رہی تو وہ عرب کے سایہ امن میں قیام پذیر ہوئے جو شام میں حکمرانی کے لئے منتخب کئے گئے تھے۔ ابن سعید لکھتا ہے کہ اسلام میں ان کی حکومت یمامہ میں تھی۔

## بنوکعب کی روداد

بنوکعب بن ربیعہ کے بہت سی شاخیں ہیں چنانچہ اسی سے حریش بن کعب (جس سے مطرف ؒ ابن عبداللہ بن شخیر بن عوف بن وقدان بن حریش مشہور صحابی ہیں) اور بروایت بعض لیلی بھی ہے اور قیس ؓ بن عبداللہ بن عمرو بن عدس بن ربیعہ بن جعدہ شاعر و مادح آنحضرت ؐ اور عبداللہ بن الحشرج بن اشہب بن ورد بن عمرو بن ربیعہ ابن جعدہ اس کی ماں کا چچا یعنی زیاد بن اشہب ہے جو جناب علی ؓ کی خدمت میں اس لئے آیا تھا کہ آپ کی معاویہ ؓ سے صلح ہو جائے اور مالک بن عبداللہ بن جعدہ ہیں۔

## بنوقشیر کا ذکر

بنوقشیر بن کعب ہیں جس سے مرہ ؓ بن ہبیرہ بن عامر بن مسلمۃ الخیر بن قشیر ہیں جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے تھے اور آپ ؐ نے انہیں ان کی قوم سے صدقات وصول کرنے کا متولی مقرر کیا تھا۔ کلثوم بن عیاض بن رصوح بن اعور ابن قشیر، والی افریقہ اور اس کا برادر زادہ بلج بن بشر بھی ہیں۔ ان کے علاوہ بنوقشیر میں سے خراسان میں بعض عمائدین منسوب کئے جاتے ہیں، ان میں ممتاز ابوالقاسم قشیری صاحب رسالہ اور بنورشیق (جس سے عبدالرحمٰن بن رشیق والی اندلس ہے)۔ اسی سے صمتہ بن عبداللہ (از شعراء حماسہ) تعلق رکھتا ہے اور نیز کعب بن ربیعہ سے بنوعجلان بن عبداللہ بن کعب اور ان کا شاعر تمیم بن مقبل اور بنوعقیل بن کعب ہیں۔

## بنی عقیل کا ذکر

بنوعقیل بن کعب خود بھی بہت بڑا قبیلہ ہے، ان میں سے بنوالمنتفق بن عامر بن عقیل اور المنتفق کی اولاد سے وہ عرب ہیں جو عرب میں خلط کے نام سے مشہور ہیں۔ علی بن عبدالعزیز جرجانی اپنی کتاب میں لکھتا ہے کہ خلط بنوعوف و بنومعاویہ پسران منتفق بن عامر بن عقیل ہیں۔ ابن سعد لکھتا ہے کہ بنومنتفق بصرہ اور کوفہ کے درمیان رہتے تھے اور ان میں سے امارت اور حکومت بنومعروف کے قبضے میں تھی۔ میرا خیال یہ ہے کہ مغرب میں ان دنوں خلط اعداد جشم میں شمار کئے جاتے ہیں۔ اس کے علاوہ بنوعقیل بن کعب سے بنوعبادہ بن عقیل ہیں (جس سے کہ اخیل یعنی کعب بن الرحال بن معاوہ بن عبادہ ہے اور اسی کے اعقاب سے لیلیٰ اخیلیہ بنت حذیفہ بن سداد بن الاخیل ہے) ابن قتیبہ نے اسی کتاب میں تحریر کیا ہے کہ قیس بن الملوح المجنون اسی قبیلے سے ہے۔

## بنوعبادہ کا بیان

بنوعبادہ اس وقت بروایت ابن سعید جزیرہ فراتیہ کے اس حصے میں آباد ہیں جو عراق سے ملا ہوا ہے۔ اس قوم کو پچھلے زمانہ میں ایک گونہ قوت اور غلبہ حاصل رہا ہے۔ پانچویں صدی کے وسط میں اس قوم سے قریش بن بدران بن مقلد موصل اور حلب پر قابض ہو گیا تھا، اس کے بعد اس کا بیٹا مسلم بن قریش ملقب بہ شرف الدولہ حکمران ہوا۔ یوں حکومت اور دولت اسی مسلم بن قریش کی اولاد میں رہی یہاں تک کہ اس خاندان سے حکومت و دولت جاتی رہی۔ ابن سعد لکھتا ہے کہ فی الحال اس خاندان کے کچھ لوگ الحاز اور زاب کے درمیان قیام پذیر ہیں جنہیں عرب شرف الدولہ کے لقب سے یاد کرتے ہیں۔ والی موصل ان کی عزت کرتا ہے لیکن ان کی تعداد نہایت کم ہے یعنی وہ تقریباً ایک سو سواروں سے زیادہ نہیں ہوں گے۔

## بنوخفاجہ کی روداد

بنوعقیل بن کعب ہی سے بنوخفاجہ بن عمرو بن عقیل ہیں جو آج کل کے زمانے میں عراق و جزیرہ کی طرف چلے گئے ہیں اور بادیہ عراق میں آزادانہ زندگی بسر کر رہے ہیں۔ بنو عامر بن عقیل سے بنو عامر بن عوف بن مالک بن عوف ہیں، یہ قوم بنوالمنتفق کے نسبی بھائی ہے اور آج کل اطراف بصرہ میں رہتی تھی بحرین پر بنوابوالحسن کے بعد انہوں نے بزور وقوت قبضہ کر لیا تھا۔ ابن سعید لکھتا ہے کہ اس قوم نے بنوکلاب سے ارض یمامہ بھی چھین لیا تھا۔ ان کی حکومت ساتویں صدی کے درمیان تک تھی۔ واللہ اعلم بالصواب۔

## بنوقیس بن معز کا شجرہ

## بنی الیاس کا بیان

الیاس بن مضر کے تین لڑکے تھے یعنی مدرکہ، طانجہ اور قمعہ جن کی والدہ بنو قضاعہ کی ایک عورت خندف نامی تھی اور اس کی طرف تمام اولاد الیاس منسوب ہوئی۔ بطون قمعہ سے اسلم اور خزاعہ ہیں۔ اسلم بنو افصیٰ بن عامر بن قمعہ اور خزاعہ ابن عمرو بن عامر بن لحی یعنی ربیعہ ابن عامر بن قمعہ کو کہتے ہیں۔ عمرو بن لحیی پہلا وہ شخص ہے جس نے دین اسمٰعیلی ترک کر کے بت پرستی کی بنیاد ڈالی تھی اور عرب کو بت پرستی کی طرف مائل کیا۔ اسی کے لئے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے:

ترجمہ: ''میں نے دیکھا ہے کہ عمرو بن لحیی کی آنتیں آگ میں گھسیٹی جاتی تھیں۔''

یہ قوم اطراف مکہ مقام مرالظہر ان میں رہتی بستی تھی اور قریش کے خلفاء میں تھی۔ حدیبیہ کے دور میں یہ لوگ قریش کے خلفاء میں داخل کئے گئے، یہ لوگ ان میں سے تھے جن پر قریش نے مصالحت کی تھی لیکن پھر ان لوگوں نے بدعہدی کی تو آپؐ نے قریش پر حملہ کر کے مغلوب کر دیا اور مکہ کو فتح کر لیا۔ یہی سال عام الفتح کے نام سے تاریخ میں مشہور ہے۔ بعضے کہتے ہیں کہ یہ خزاعہ بنو غسان سے بنو حارثہ بن عمرو بن مزیقیا کی اولاد میں ہیں۔ جس وقت غسان شام کی طرف جا رہے تھے یہ لوگ ان سے علیحدہ ہو کر مرالظہر ان میں ٹھہر گئے حالانکہ یہ صحیح بات نہیں ہے۔

## بیت حرام کی تولیت

قریش سے پہلے بیت الحرام کی تولیت قبیلہ خزاعہ میں بنو کعب بن عمرو بن لحی کے قبضہ میں تھی یہاں تک کہ حلیل بن حبشیہ بن سلول متولی ہوا، یہ وہی شخص ہے جس نے بیت الحرام کی تولیت کی وصیت قصی بن کلاب کے حق میں کی تھی۔ بیان کیا جاتا ہے کہ اس کی کنیت ابوغبشان تھی، یہ حلیل کا بیٹا تھا۔ اس کا اصل نام محترش تھا۔ اس نے کعبہ کو ایک مشک شراب کے عوض فروخت کیا تھا واللہ اعلم۔ اسی حلیل بن حبشیہ کی اولاد سے کوذ بن علقمہ بن ہلال بن حریبہ بن عبد فہم بن حلیل تھا جس نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا ہجرت کے وقت تعاقب کیا تھا اور غار تک آپؐ کے تعاقب میں گیا تھا لیکن مکڑیوں کے جالے اور کبوتروں کو انڈے دیئے ہوئے دیکھ کر اپنا سا منہ لے کر واپس آ گیا۔

## بنی خزاعہ کی شاخیں

خزاعہ کی بہت سی شاخیں ہیں بنو مصطلق بن سعد بن عمرو بن لحی اور بنو کعب بن عمرو (جس میں سے عمرانؓ بن الحصین (صحابی) اور سلیمان بن صرد اور مالک بن ستیم ثقیب بنو عباس ہیں) اور بنو عدی بن عمرو (جس میں سے جویریہ بنت الحارث ام المومنین تعلق رکھتی ہیں) اور بنو ملیح بن عمرو (جس میں سے طلحۃ الطلحات یعنی ابن عبدالرحمٰن بن الاسود ابن عامر بن عمیر بن مخلد بن سبیع بن خثعمہ بن سعد بن ملیح ہے) اور بنو عوف بن عمرو ہیں۔ برادران خزاعہ سے بنو افصی بن عامر ابن قمعہ، بنو مالک بن افصی اور ماثان بن افصی بھی ہیں۔ اسلم سے سلمہؓ بن الاکوع صحابیؓ اور وعیل اور بنو شیص شاعر اور محمد ابن الاشعث سپہ سالار بنو عباس ہیں۔ اسی قبیلے سے مالک بن سلیمان ابن کثیر، دعات بنو عباس میں سے تھا جسے ابو مسلم نے قتل کیا تھا۔

## بنی طانجہ کی شاخیں

طانجہ کی بہت سی شاخیں ہیں جن میں سے مشہور تر مضر، رباب اور مزینہ تمیم ہیں۔ ان کے علاوہ اور شاخیں بھی ہیں مثل صوفہ و محارب کے جو تمیم ہی کے نسبی بھائی کہے جاتے ہیں۔ بنو تمیم بن مرہ اد بن طانجہ کی نسل سے ہے، یہ لوگ سرزمین نجد میں بصرہ سے یمامہ تک دائرے کی صورت آباد تھے پھر پھیل کر عذیب تک ارض کوفہ پہنچ گئے۔ آج کل کے زمانے میں اس قوم کا بھی نشان نہیں پایا جاتا۔ ان کے مقبوضات پر ان دنوں مشرق میں غزیہ (طے سے) اور خفاجہ (بنو عقیل بن کعب سے) قابض ہیں۔

## بنی تمیم کی روداد

بنوتمیم کثیر البطون قبیلہ ہے، اسی سے (1) حارث بن تمیم (جس کی طرف میتب بن شریک، مشہور فقیہ منسوب کیے جاتے ہیں) (2) بنوعنبر جس میں فقیہ زفر ابن ذہیل بن قیس بن مسلم بن قیس بن مکمل بن ذہل بن ذویب بن جذیمہ بن عمرو بن جنجور بن جندب بن عنبر تلمیذ امام ابوحنیفہ، فاضل عامر بن عبد قیس بن ثابت بن بشامہ بن حذیفہ بن معاویہ بن الجون بن کعب بن جندب اور ربیعہ بن رفیع بن سلمہ بن محکم بن صلاۃ بن عبدہ بن عدی بن جندب تعلق رکھتے ہیں) (3) بنوجیج بن عمرو بن تمیم۔

## بنواسید کا ذکر

(4) بنواسید بن عمیر (جس میں ابوہالہؓ ہند بن زرارہ ابن نباش بن عدی بن نمیر بن اسید مشہور صحابی، حنظلہؓ بن ربیع بن صیفی بن ریاح ابن الحرث بن مخاش بن معاویہ بن شریف بن جروہ بن اسید کاتب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تعلق رکھتے ہیں۔ اس کے علاوہ اکثم بن صیفی بن ریاح اور یحییٰ بن اکثم مامون الرشید کا قاضی صیفی بن ریاح کی نسل سے ہے۔)

## بنومالک کا بیان

(5) بنومالک بن عمرو بن تمیم (جس میں سے نضر بن شمیل بن خرشہ بن یزید بن کلثوم ابن عبدہ بن زہیر بن عروہ بن جمیل بن حجر بن خزاعی بن مازن بن مالک نجومی محدث اور سلم ابن اخوز بن ارید بن محرز بن لای بن سہل بن جناب بن حجبہ بن کابیہ بن حرقوص ابن مازن بن مالک قاتل یحییٰ بن زید بن زید العابدین و قاتل آل مہلب تعلق رکھتے ہیں۔)

## بنوعمرو کا حال

(6) بنوعمرو بن العلاء بن عمار بن عدنان بن عبید اللہ بن حصے بن الحرث جلہم بن خزاعی بن مازن بن مالک (7) بنوالحرث بن عمرو بن تمیم (8) بنوامراء القیس بن زید مناۃ بن تمیم (اسی قبیلے سے زید بن عدی ابن زید بن ایوب بن محوف بن عامر بن عطیہ بن امراء القیس وزیر نعمان بن سعد والی جبرہ تھا) (9) بنوسعد بن زید مناۃ بن تمیم (10) بنومنقر بن عبید بن مقاعس بن عمرو بن کعب بن سعد بن زید مناۃ (اسی قبیلے سے قیس بن عاجم ابن سنان خالد بن منقر تھے جنہیں حضور اکرمؐ نے مروان کی قوم سے صدقات وصول کرنے کے لئے مقرر فرمایا تھا) (11) بنوعوف بن کعب بن سعد بن زید مناۃ (جس سے بنوبہدلہ بن عوف ہیں) (12) بنوحرث اعرج بن کعب بن سعد بن زید مناۃ (13) بنومالک بن سعد بن زید مناۃ۔

## بنی ربیعہ کا ذکر

(14) بنوربیعہ بن مالک بن سعد بن زید مناۃ (اسی قبیلے سے عروہ بن جریر بن عامر بن عبد ابن کعب بن ربیعہ ہے۔ یہ وہ پہلا خارجی ہے جس نے یوم صفین کہا تھا لاحکم الا اللہ) (15) بنوحنظلہ بن مالک بن کعب بن سعد بن زید مناۃ ہیں۔ بنوحنظلہ سے بنوعمرو۔ طلم۔ غالب۔ کلیہ۔ قیس ہیں۔ قیس ہی سے حنابی بن الحرث بن ارطاۃ بن شہاب بن عبید بن جناول بن قیس اور ابن عمیر بن حنابی تعلق رکھتا ہے جس نے حجاج کو قتل کیا تھا۔ بنوحنظلہ ہی سے بنوثعلبہ بن یربوع بن حنظلہ سے بنوالحرث ہیں، اسی قوم سے زبیر بن ناحور، سردار خوارج اور اس کے بھائی عثمان و علی ہیں۔

## بنوبشیر کا بیان

یہ لوگ بنوبشیر بن یزید ملقب بہ ماحور بن الحرث بن ساحق بن الحرث بن سلیط بن یربوع کے نام سے یاد کیے جاتے ہیں اور یہ سب امراء ازارقہ ہیں۔ بنوکلیب یربوع بن حنظلہ میں شمار کیے جاتے ہیں، اسی قبیلے سے جریر شاعر ابن عطیہ بن خطفی ہے جس کا نام حذیفہ بن بدر بن سلم بن عوف بن کلیب ہے۔ بنوعنزا اور بنوریاح بھی یربوع بن حنظلہ کی طرف منسوب ہیں جبکہ مالک بن حنظلہ کی طرف بنودارم کی نسبت کی جاتی ہے۔

## بنی نہشل کے حالات

بنو نہشل بنو عباس کا کوتوال اور بنو مجاشع بن دارم سے اقرعؓ بن حابس ابن عقال بن محمد بن سفیان بن مجاشع اور فرزدق بن غالب بن صعصعہ بن ناجیہ بن عقال اور حتاتؓ بن یزید بن علقمہ سے تعلق رکھتے ہیں۔ جن سے کہ آنحضرت صلعمؐ نے معاویہ بن ابی سفیانؓ کا بھائی چارا کروایا تھا۔ بنو عبداللہ بن دارم سے منذر بن ساوی بن عبداللہ بن زید بن عبد مناۃ ابن دارم اور بنو غرس بن زید بن عبداللہ بن دارم سے حاجب بن زرارہ بن غرس اور اس کا لڑکا عطارد اور اس کی اولاد ہے۔ اس قوم نے بڑی نسلی ترقی کی تھی اور ان کے پاس امارت اور دولت بھی تھی۔

## بنی مزینہ کی روداد

بنو مزینہ مر بن اد بن طانجہ بن الیاس کی نسل سے ہیں جس کے ایک لڑکے کا نام عثمان اور دوسرے کا اوس ہے۔ چونکہ ان کی ماں کا نام مزینہ تھا اس وجہ سے اس کے دونوں لڑکے مزینہ کی طرف منسوب کر دیئے گئے۔ اس قوم سے زہیر بن ابی سلمی (یعنی ربیعہ بن ابی ریاح بن فرہ بن الحرث بن مازن بن خلاد بن ثعلبہ بن ثور بن ہرمہ بن لاظم بن عثمان یکے از شعراء ستہ جاہلیہ)، اس کے دونوں بیٹے یعنی بجیر و کعبؓ (جس نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی مدح کی تھی)، نعمانؓ بن مقرن ابن عامر بن صبح بن تجیم بن نصر بن حبشیہ بن کعب بن غفرار بن ثور بن ہرمہ اور اس کا بھائی سویدؓ (جو جنگ نہاوند میں شہید ہو گئے تھے۔) اور معقلؓ بن یسار بن عبداللہ بن معیر بن حراق بن لابی بن کعب ابن عبد ثور مشہور صحابیؓ ہیں۔

## بنی رباب کا بیان

رباب عبد مناۃ بن اد بن طانجہ کی طرف نسباً منسوب ہوتے ہیں۔ اسی کی اولاد سے تیم۔ عدی۔ عوف اور ثور ہیں۔ یہ قوم رباب اس وجہ سے کہلائی جاتی ہے کہ یہ لوگ بنو ضبہ کے معاہدے میں شریک جماعت ہوئے تھے اور مقام دہنا جوار بنو تمیم میں رہتے تھے لیکن آج کل یہ بھی معدوم الآثار ہو گئے ہیں۔

## بنی تیم کی روداد

بنو تیم بن عبد مناۃ سے مستورد بن علقمہ بن قریش بن صیاری بن تشبہ بن ربیع بن عمرو بن عبداللہ بن لوی بن عمرو بن الحرث ابن تیم خارجی (جسے معقل بن قیس ریاح نے مغیرہؓ بن شعبہ کے دور میں قتل کیا تھا) اور ابن باحمہ ورد بن مجالد بن علقمہ (جو عبدالرحمٰن بن ملجم کے ساتھ شریک شہادت حضرت علی کرم اللہ وجہہٗ تھا) اور قطام بنت بہنہ بن عدی ابن عامر بن عوف بن ثعلبہ بن سعد بن ذہل بن تیم خارجیہ سے تعلق رکھتے ہیں۔ جس کا عقد عبدالرحمٰن بن ملجم کے ساتھ ہوا تھا۔ جیسا کہ بیان کیا جاتا ہے اس کا مہر حضرت علی کرم اللہ وجہہٗ کا شہید کرنا تھا۔ واللہ اعلم۔ قطام کو خود اس کے باپ اور چچا نے یوم نہروان کے وقت قتل کیا تھا۔

## بنی عدی کے حالات

بنو عدی بن عبد مناۃ سے ذوالرمہ شاعر (یعنی غیلان بن عقبہ بن بہس بن مسعود بن حارثہ بن عمر بن ربیعہ بن ساعد بن عوف بن ثعلبہ بن ربیعہ بن ملکان بن عدی) جبکہ بنو ثور ابن عبد مناۃ سے مشہور صوفی سفیان ثوری (یعنی سفیان بن سعید بن مسروق بن حبیب بن رافع بن عبداللہ بن منقر بن نصر بن الحارث بن ثعلبہ بن عامر بن ملکان بن ثور) اور ان کے بھائی عمرو و مبارک و ربیع بن خثیم فقیہہ تعلق رکھتے ہیں۔

## بنی ضبہ کا ذکر

...اد بن طانجہ کی نسل سے ہیں۔ یہ سرزمین نجد میں تہامہ کے شمال کی سمت جوار بنو تمیم میں رہتے تھے۔ وہ پھر عہد حکومت اسلامیہ میں عراق چلے

آئے، اسی مقام پر تنی شاعر مارا گیا۔ اسی قوم سے ضرار بن عمرو ابن مالک بن زید بن کعب بن بجالہ بن ذیل بن مالک بن بکر بن اسعد بن غنم سے تعلق رکھتا ہے جو جاہلیت میں بنوضبہ کا سردار تھا۔ اس کے بعد سرداری اسی کے خاندان میں رہی۔ اس کے اٹھارہ بیٹے تھے جو اس کے ساتھ جنگ قر میں لڑنے کے لئے گئے تھے۔ اس کے علاوہ علیؓ کے مدمقابل عائشہ (رضی اللہ عنہا) کے ہمراہ جنگ جمل میں شامل تھے۔ اسی کی نسل سے قاضی ابو شرمہ عبداللہ ابن شعبۃ بن طفیل بن حسان بن منذر بن ضرار بن عنبسہ بن اسحاق بن شمر بن عبس ابن عنبسہ بن ثعبہ بن عتبر بن عامر بن حباب بن حسل بن بجالہ ہے جس کا ذکر سپہ سالاران بنوعباس میں آئے گا۔ وہ عہد حکومت خلیفہ متوکل میں نصر کا گورنر ہوا۔ بیان کیا جاتا ہے کہ دیلم بنو باسل بن ضبہ بن اد کی اولاد سے تعلق رکھتے ہیں۔ واللہ اعلم۔

## بنی صوفہ کا بیان

صوفہ غوث بن مر بن اد کے سلسلے میں ہیں، ان کا زمانہ اقبال جاہلیت ہی میں ختم ہو گیا ان کی جگہ پھر آل صفوان بن شجنہ بنوسعد بن زید بن مناۃ بن تمیم حکومت کرنے لگے۔

## بنی مدرکہ کا بیان

مدرکہ ابن الیاس بھی نہایت عظیم الشان اور کثیر البطون قبیلہ ہے جس کے عظیم ترین قبائل میں سے ہذیل، قارہ، اسد، کنانہ اور قریش ہیں۔ بنو ہذیل، ہذیل بن مدرکہ بن الیاس کی نسل سے تعلق رکھتے ہیں اور طائف کے قریب جبل غزوان میں رہتے تھے۔ اس کے اسفل میں نجد کے اطراف اور مقام تہامہ میں مکہ اور مدینہ کے درمیان اکثر مقامات ان کے قبضہ میں تھے جن میں کہ رجیع و بیر معونہ بھی ہیں۔ اس سے دو شاخیں نکلی ہیں (1) سعد بن ہذیل (2) لحیان بن ہذیل۔ سعد بن ہذیل میں سے ابو بکر شاعر اور حطیہ (جیسا کہ بیان کیا جاتا ہے) اور عبداللہؓ بن مسعود بن غافل بن حبیب بن شمخ بن فار ابن مخزوم بن صاہلہ بن الحارث بن تمیم بن سعد (مشہور صحابیؓ) اور ان کے دونوں بھائی عتبہ و عمیس اور ان کے لڑکے عبدالرحمٰن و عتبہ و مسعودی مشہور مورخ ابن عتبہ ہیں۔ یاد رہے کہ مسعودی کا نام علی ہے اور وہ حسین بن علی بن عبداللہ بن زید بن عتبہ بن عبداللہ بن عبدالرحمٰن بن عبداللہ بن مسعود کے لڑکے ہیں۔ ان کے بھائی عتبہ سے عتبہ بن عبیداللہ بن زید بن عتبہ مدینہ منورہ کے مشہور فقیہہ ہیں۔ یہ لوگ اسلام کے دور میں ممالک اسلامیہ میں منتشر ہو گئے لہٰذا اب اس قوم کا کوئی بطن باقی نہ رہا۔ البتہ افریقہ میں ان میں کا ایک قبیلہ ہے جس کے لوگ اطراف باجہ میں شاہی لشکر میں عہد ہائے جلیلہ سے ممتاز ہیں۔

## بنی اسد کا تذکرہ

بنو اسد، اسد بن خزیمہ بن مدرکہ سے ایک بڑا قبیلہ ہے۔ یہ سرزمین نجد میں مستقل کرخ طے کی ہمسائیگی میں رہتے تھے۔ چند مورخین کا یہ خیال ہے کہ پہلے بلاد طے بنو اسد کے قبضے و تصرف میں تھے لیکن جب وہ یمن سے نکلے تو انہوں نے انہیں مغلوب کر کے اجاد سلمیٰ پر قبضہ کر لیا اور پھر ان کے ارد گرد میں آباد ہو گئے۔ اس کے بعد بنو اسد مختلف ممالک میں ایسے متفرق ہوئے کہ اب ان کا کوئی قبیلہ باقی نہیں رہا۔ ابن سعید لکھتا ہے کہ ان کے بلاد اب بنو طے کے قبضے میں ہیں۔

## بنی کاہل کا ذکر

اس کثیر البطون قبیلہ سے بنو کاہل (قاتل حجر بن عمرو بادشاہ پدر امراء القیس) اور بنو غنم بن دودان بن اسد اسی قبیلے سے تعلق رکھتے ہیں۔ عبیداللہ بن جحش بن رویاب بن یعمر بن صبرہ بن مرہ بن کثیر بن غنم ہے جو کہ مسلمان ہوا تھا لیکن پھر نصرانی ہو گیا اور حالت نصرانیت ہی میں مر گیا۔ اس کی بہن زینب ام المومنین رضی اللہ عنہا اور عکاشہ بن محصن بن حدثان بن قیس بن مرہ بن کثیر مشہور صحابیؓ ہیں۔

## بنو ثعلبہ کا حال

بنو ثعلبہ بن دودان بن اسعد سے کمیت شاعر ابن زید بن الاخنس بن ربیعہ بن عبدالقیس بن الحرث بن عروہ بن مالک بن سعد بن ثعلبہ، ضرار بن الازور یعنی مالک بن اولیس بن خزیمہ بن ربیعہ بن مالک بن ثعلبہ قاتل مالک بن نویرہ اور حضرمی بن عامر بن مجمع بن موالتہ بن ہمام بن صحب بن القیس بن مالک وغیرہ سے تعلق رکھتے ہیں جبکہ بنو عمر بن قعید (قعین) بن الحارث بن ثعلبہ بن دودان بھی ہیں۔ اسی قبیلے سے طماح بن قیس بن طریف بن عمرو بن قعید تعلق رکھتا ہے جو قیصر کے پاس امراء القیس کے قتل کا کوشاں ہوا تھا۔ طلیحہ بن خویلد بن نوفل بن نصلتہ بن لاشتر بن حجران بن نقعس بن طریف بن عمرو بھی اسی قبیلے کا ہے جو پہلے کاہن تھا اور جس نے نبوت کا دعویٰ کیا تھا پھر اس کے بعد ایمان لایا۔ ان شاخوں کے علاوہ بنو اسد میں اور بھی شاخیں ہیں جنہیں ہم طوالت کے خیال سے ترک کر رہے ہیں۔

قارہ وعکل۔ ہون بن خزیمہ بن مدرکہ بن الیاس کی نسل سے بنو اسد کے بھائی ہیں۔ یہ بنو زہرہ قریش کے حلفاء میں تھے۔

## بنی کنانہ کا بیان

بنو کنانہ، کنانہ بن خزیمہ بن مدرکہ کی نسل سے بنو اسد کے نسبی بھائی ہیں۔ یہ مکہ کے گردونواح میں رہتے تھے۔ یہ قبیلہ بھی کثیر البطون ہے، ان میں مشہور اور معروف تر قریش ہے جو کہ نضر بن کنانہ کی اولاد سے ہیں جیسا کہ آئندہ مذکور ہوگا۔ اس کے بعد بنو عبد مناۃ بن کنانہ اور بنو مالک بن کنانہ ہے جبکہ بنو عبد مناۃ سے بنو بکر و بنو عمرو بنو الحرث اور بنو عامر ہیں۔ اس کے بعد بنو بکر سے بنو لیث اسی سے بنو موح بن یعمر (یعنی شداخ بن عوف بن کعب بن عامر بن لیث اور اسی سے صعب ؓ بن جثامہ بن قیس بن شداخ مشہور صحابیؓ اور شاعر عروۃ بن اونیہ بن یحییٰ بن مالک بن الحرث بن عبداللہ بن شداخ تعلق رکھتے ہیں)۔ بنو شجع بن عامر بن لیث بن بکر اسی قبیلہ سے ابو واقد لیثی صحابیؓ یعنی حرث بن عوف بن اسید بن جابر بن عدیدہ بن عبد مناۃ بن شجع بھی تعلق رکھتے ہیں)۔ بنو سعد بن لیث بن بکر (جس سے ابو طفیلؓ عامر بن واثلہ بن عبداللہ بن عمرو بن جابر بن حمیس بن عدی ابن سعد اور واثلہ بن الاسقع بن عبدالعزی بن عبد یالیل بن ناشب بن عبدہ بن سعد مشہور صحابی ہیں۔ حضرت ابو الطفیل عامر وہ صحابی ہیں جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے دیکھنے والوں میں سب سے آخر میں زندہ رہ گئے تھے۔ سنہ 107ھ میں ان کا انتقال ہوا۔)

## بنی جذع کا ذکر

بنو جذع بن بکر بن لیث بن بکر ہیں۔ اسی قبیلے سے امیر خراسان نصر بن سیار بن رافع بن عدی بن ربیعہ بن عامر بن عوف بن جندع اور رافع بن لیث بن نصر سے تعلق رکھتا ہے جو زمانہ الرشید میں بنو امیہ کا ہوا خواہ سمرقند میں رہتا تھا۔

## بنو عبد مناۃ کا ذکر

بنو عبد مناۃ سے بنو عریج بن بکر بن عبد مناۃ اور بنو الدیل بن بکر ہیں۔ اسی قبیلے سے اسود بن زرق بن یعمر بن نافشہ بن عدی بن الدیل ہے جس کے سبب سے مکہ فتح ہوا تھا اور ساریہ بن زنیم بن عمرو بن عبداللہ بن جابر بن عتبہ بن عبد بن عدی ابن الدیل ہیں۔ آپ جب عراق میں کفار سے لڑ رہے تھے تو انہیں عمرؓ نے مدینہ سے آواز دی تھی جیسا کہ مشہور ہے۔ ابو الاسود واضع علم یعنی ظالم بن عمرو بن سفیان بن عمرو بن جندب بن یعمر بن حلیس بن نافتہ بن عدی وغیرہ ہیں۔

## بنی ضمرہ کا بیان

بنو ضمرہ بن بکر بھی ہیں۔ ابن ضمرہ سے غفار بن یمیل بن ضمرہ ہے جو کہ خود ایک بہت بڑا قبیلہ ہے۔ (اسی قبیلہ سے ابوذر غفاری صحابیؓ یعنی جندب بن جنادہ بن سفیان بن عبید بن حرام بن غفار اور کلثومؓ بن الحصین بن خالد بن معیسیر بن بدر بن خمیس بن غفار تعلق رکھتے ہیں جنہیں فتح مکہ

کے وقت آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنا خلیفہ اور نائب مقرر فرمایا تھا۔)

## بنو مدلج کا ذکر

بنو مدلج بن مرہ بن عبد مناۃ سے سراقہ بن مالک بن جعشم بن مالک بن عمرو بن مالک بن تیم بن مدلج بہت مشہور شخصیت ہے جو قریش کی تحریک سے حضور اکرمؐ کے تعاقب میں ہجرت کے وقت روانہ ہوا تھا، اس غرض سے کہ وہ آپ کو واپس لائے لیکن وہ اللہ تعالیٰ کے فضل سے ناکام ہو کر واپس ہوا۔ بنو عامر بن عبد مناۃ سے بنو مساحق بن الاقرم بن جذیمہ بن عامر ہیں جنہیں مقام غمیصا میں خالدؓ بن ولید نے قتل کر دیا تھا۔

## بنو حارث کی روداد

بنو الحارث بن عبد مناۃ سے حلیس بن علقمہ بن عمرو بن الاوقح بن عامر بن جذیمہ بن عوف بن الحارث سے تعلق رکھتا ہے جس نے قریش کے ساتھ حلف احابیش منعقد کیا تھا جبکہ اس کا بھائی تیم وہ ہے جس نے ان کے ساتھ حلف قارہ کا معاہدہ کیا تھا۔

## بنو فراس کا حال

بنو فراس بن مالک ابن کنانہ سے فارس العرب ربیعہ بن المکدم بن عامر بن خویلد بن جذیمہ بن علقمہ بن جندل الطعان بن فراس ہے جبکہ بنو عامر بن ثعلبہ بن الحارث بن مالک ابن کنانہ سے وہ لوگ ہیں جنہوں نے جاہلیت میں مہینے تبدیل کرنے کا رواج شروع کیا تھا۔ اول جس شخص نے تبدیلی ماہ کو رائج اور ایجاد کیا اس کا نام سمیر بن ثعلبہ بن الحارث ہے۔ اسی قبیلے سے رماحس بن عبدالعزیز بن رماحس ابن الرسارس بن واقد بن وہب بن ہاجرہ بن عربن وائلہ بن الفالہ بن عمرو بن حارث ہے۔ جس وقت خلیفہ عبدالرحمٰن اندلس میں داخل ہوا تھا تو اس نے اسے جزیرہ وشذونہ کا گورنر مقرر کیا تھا پھر جب اس نے خلیفہ عبدالرحمٰن سے بغاوت کی تو خلیفہ نے اس پر حملہ کر دیا، یہ بھاگ کر عدوہ کی طرف گیا اور وہیں مر گیا۔ اندلس میں اس کی بہت اولاد تھی۔ دولت امویہ میں ان کے نمایاں کارناموں کے آثار بکثرت پائے جاتے ہیں۔ یہ لوگ سواحل افریقیہ میں بھی عبیدیوں سے اکثر لڑتے رہے ہیں۔

# بنوالیاس بن معز کا شجرہ



باب:۲۸

# قریش کا بیان اور دیگر واقعات

فہر بن مالک بن نضر کی اولاد کو قریش کہا جاتا ہے جبکہ نضر ہی سب سے پہلے قریش کے نام سے موسوم ہوا ہے۔ بعض اس کی وجہ تسمیہ یہ بیان کرتے ہیں کہ تقرش (یعنی تجارۃ) کی وجہ سے وہ قریش کے لقب سے مشہور ہوا تھا۔ دوسرے یہ کہتے ہیں کہ قریش قرش کا مصغر ہے اور قریش کے معنی ہیں ایک ایسا جانور دریائی جو دوسرے جانوروں کو کھا ڈالتا ہے چونکہ نضر نے دیگر قبائل کو دبا لیا تھا اور مغلوب کر لیا تھا اس وجہ سے وہ قریش کے لقب سے ملقب ہوا بہر کیف اولاد نضر فہر کی طرف اس وجہ سے منسوب ہوئی کہ نضر کی اولاد فہر کی اولاد میں منحصر ہے، بنو نضر میں سے سوا فہر کے اور کسی کا نسل سلسلہ نہیں چلا یہی وجہ ہے کہ بنو فہر بن مالک ہی کو قریش کہا جاتا ہے اور پہلا جو قریش کے لقب سے مشہور ہوا وہ نضر بن کنانہ ہے۔

## فہر کی اولاد

فہر کے تین لڑکے تھے یعنی غالب، حارث اور محارب۔ لہٰذا بنو محارب بن فہر اور حارث بن فہر قریش ظواہر سے ہیں۔ بنو محارب سے ضحاکؓ بن قیس بن خالد بن وہب بن ثعلبہ بن واثلہ بن عمرو بن شیبان بن محارب صاحب مرج راہط اور ضرارؓ بن الخطاب بن مرداس بن کثیر بن عمرو آکل السقف ابن حبیب بن عمرو بن شیبان تعلق رکھتے ہیں۔ (یہ صحابہؓ میں مشہور سواروں سے تھے، ان کا باپ خطاب بن مرداس زمانہ جاہلیت میں قریش ظواہر کا سردار تھا)۔ عبدالملک بن قطن بن نہشل بن عمرو بن عبداللہ بن وہب بن سعد بن عمرو آکل السقف بھی تھے، (یہ یوم حرہ میں موجود تھے اور اس قدر انہوں نے عمر پائی کہ اندلس کے گورنر مقرر کئے گئے تھے۔ انہیں اصحاب بلج بن بشیر قشیری نے صلیب دی تھی)۔ کرزؓ بن جابر بن حسل بن لاحب بن حبیب بن عمرو بن شیبان وغیرہم بھی اسی قبیلے سے ہیں۔

## بنی حارث کا بیان

بنو حارث بن فہر سے ابو عبیدہؓ عامر بن عبداللہ بن الجراح بن ہلال بن وہب بن ضبہ بن الحارث امین الامتہ ہیں جو فتح شام کے وقت شام کے مسلمانوں کے امیر فوج کے سپہ سالار تھے۔ اس کے علاوہ عقبہ بن نافع بن عبد قیس بن لقیط بن عامر بن امیہ ابن ضرب بن الحارث فاتح افریقہ و قیروان ہیں۔ اسی کی اولاد سے عبدالرحمٰن بن حبیب بن ابی عبیدہ بن عقبہ والی افریقہ ہے جس کے باپ حبیب بن عقبہ نے عبدالعزیز ابن موسیٰ بن نصیر اور یوسف بن عبدالرحمٰن بن ابی عبیدہ والی اندلس سے لڑائی کی تھی۔ اسی کے دور میں عبدالرحمٰن بن معاویہ بن ہشام بن عبدالملک اندلس میں داخل ہوا تھا۔ پھر عبدالرحمٰن نے اسے قتل کر دیا اور خود اندلس کا مالک بن بیٹھا پھر اس کے بعد اسی کے خاندان میں حکومت وسلطنت رہی۔

## بنو غالب کا ذکر

غالب بن فہر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے عمود نسب میں ہے، اس کے لڑکے تیم الادرم اور لوی تھے بنو تیم الادرم قریش ظواہر سے ہیں اسی قبیلے سے ہلال بن عبداللہ بن عبد مناۃ بن اسعد بن جابر بن کبیر بن تیم الادرم تعلق رکھتا تھا جس کا خون آنحضرت صلعم نے یوم فتح مکہ مباح فرما دیا تھا یہ اس وقت مارا گیا جب کہ مکہ فتح ہو گیا تھا اور یہ پردہ ہائے کعبہ کو پکڑے ہوئے تھا۔

## بنی لوی کا حال

لوی بن غالب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے عمودنسب مقدس میں ہے، اس کے بیٹوں میں سے کعب اور عامر ہیں۔ ان کے علاوہ اس کی اولاد سے اور بھی شاخیں ہیں جو مختلف طرح سے اس کی طرف منسوب ہوتی ہیں۔ ان میں بنوخزیمہ بن لوی اور بنوسامہ ابن لوی اور سعد و جشم وغیرہم شامل ہیں۔ بنوسامہ کی بابت یہ بیان کیا جاتا ہے کہ یہ قریش سے تعلق نہیں رکھتے اور یہ بھی روایت کی جاتی ہے کہ بنوسامان ملوک ماوراء النہر اسی قبیلے سے ہیں۔ واللہ اعلم۔

## بنو عامر کی روداد

بنو عامر بن لوی سے بنوحسل بن عامر اور بنومعیص بن عامر تعلق رکھتے ہیں۔ بنومعیص سے بشر بن ارطاۃ یعنی عویمر بن عمران بن الحلیس بن سیار بن نزار بن معیص بن عامر (یکے از سرداران معاویہؓ) اور فکرز بن حفص بن احنف بن علقمہ بن عبدالحارث ابن منقذ بن عمرو بن معیص ہے۔ بنو حسل سے عامر یعنی عبداللہ بن سعد بن ابی سرح ابن الحارث بن حبیب بن خذیمہ بن مالک بن حسل بن عامر سے تعلق رکھتے ہیں جو وقت فتح افریقہ لشکر اسلام کے سردار اور گورنر مصر تھے۔ انہوں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت اقدس میں کچھ گستاخانہ کلمات لکھے تھے لیکن پھر انہوں نے توبہ کی، دوبارہ مسلمان ہوئے اور بقیہ زندگی نہایت سادگی اور عمدگی سے تمام کر دی۔

## حضرت حویطبؓ

حویطبؓ بن عبدالعزی بن ابی قیس بن عبدود بن نصر بن مالک بن حسل بھی ہیں (جنہیں صحبت رسول نصیب ہوئی تھی) عبد عمرو بن عبد شمس بن عبدود بن نصر بن مالک بن حسل، والی حدیبیہ اور اس کا بھائی سکران اور اس کا بیٹا ابوجندل سہیلؓ (اس کا نام عاصی تھا)۔ یہی یوم صلح حدیبیہ میں بھاگ کر آئے تھے لیکن آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں واپس کر دیا۔ اس کا قصہ بہت معروف ہے۔ اس کے علاوہ زمعہ بن قیس بن عبد شمس اور اس کا لڑکا عبد بن زمعہ ہے۔ اسی زمعہ بن قیس کی لڑکی محترمہ سودہ ام المومنین (رضی اللہ عنہا) ہیں جو پہلے سکران یعنی اپنے چچازاد بھائی کے عقد میں تھیں، اس کے بعد آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ازواج مطہرات میں شامل ہوئیں۔

## کعب کا بیان

کعب ابن لوی عمودنسب کریم آنحضرت میں ہے، اس کے تین لڑکے: مرہ، ہصیص، اور عدی تھے۔ یہ سب قریش بطاح ہیں لہٰذا ابن کعب سے ہصیص بن کعب بن لوی بن سہم بن عمرو بن ہصیص ابن کعب ہے۔ اسی قبیلے سے عاص بن وائل بن ہشام بن سعد بن سہم اور عاص کے دونوں لڑکے عمروؓ و ہشامؓ اور عبدالرحمٰن بن معیص بن ابی وداعہ (یعنی حارث) بن سعد بن سعید بن سہم، قاری اہل مکہ، اسماعیل بن جامع بن عبدالمطلب بن ابی وداعہ، مفتی مکہ نبیہ و منبہ پسران حجاج بن عامر بن حذیفہ بن سعد بن سہم (یہ دونوں جنگ بدر میں کفر کی حالت میں مارے گئے تھے اور کنوئیں میں پھینک دیئے گئے۔ اسی جنگ میں عاص بن منبہ مارا گیا جس کی ذوالفقار نامی تلوار آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس تھی)، عبداللہؓ ابن الزبعری بن قیس بن عدی بن سعد بن سہم (یہ پہلے آنحضرت کو اپنے اشعار کے ذریعے سے ایذا پہنچاتے تھے لیکن پھر مسلمان ہو گئے اور اچھے مسلمانوں میں ہوئے)، حذافہ بن قیس ابوالاخنس اور خنیسؓ وغیرہم ہیں جبکہ عبداللہؓ بن حذافہ مہاجرین حبشہ سے ہیں، یہی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا نامہ مبارک کسریٰ کے پاس لے کر گئے تھے۔

## صفوان کا ذکر

بنوجمح بن عمرو بن ہصیص بن کعب سے امیہ بن خلف ابن وہب بن حذافہ جنگ بدر میں مارا گیا تھا جبکہ اس کا بھائی ابی جنگ احد میں مارا گیا۔ (اسے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے خود اپنے دست مبارک سے مارا تھا)۔ بعد کو اس کا لڑکا صفوان بن امیہ یوم فتح مکہ مسلمان ہوا اور اس کا لڑکا

عبداللہ بن صفوان زبیر و عثمان ابن مظعون بن حبیب بن وہب بن حذافہ کے ساتھ مارا گیا۔ ان کے بھائی قدامہؓ و سائبؓ و عبداللہؓ مہاجرین بدر بین سے ہیں جبکہ ان کی بہن زینب بنت مظعون مادر ام حفصہؓ ہیں۔

## بنو عدی کی روداد

بنو عدی بن کعب سے زید بن عمرو بن نفیل بن عبدالعزیٰ بن رباح بن عبداللہ بن قرط بن زراح بن عدی (اس نے زمانہ جاہلیت میں بت پرستی چھوڑ کر ملت ابراہیمی اختیار کر لی تھی اور پھر اسی پر قائم رہا یہاں تک کہ بلقاء کے ایک گاؤں میں لخم یا جذام کے ہاتھوں مارا گیا)۔ سعیدؓ بن زید بن عمرو (جو عشرہ مبشرہ میں شامل ہیں) عمرؓ ابن الخطاب امیر المومنین، ان کے بیٹے عبداللہ عاصم اور عبیداللہؓ وغیرہم اور خارجہؓ بن حذافہ بن غانم بن عامر بن عبیداللہ بن عویج بن عدی بن کعب (جسے مصر میں عمرو بن العاصؓ کے شہر میں ایک حروری نے شہید کیا اور جب یہ قاتل گرفتار کیا گیا تو اس نے ظاہر کیا کہ اردت عمرواً و اراد اللہ خارجۃ میں نے عمرو کے مارنے کا قصد کیا تھا اور اللہ نے خارجہ کے قتل کا) اور ابوالجہمؓ بن حذیفہ بن غانم، صاحب النفل یوم حنین، مطیع بن الاسود بن حارثہ بن نصلہ بن عوف بن عبید بن عویج (صحابیؓ) اور ان کے لڑکے عبداللہ بن مطیع ہیں۔ جو یوم الحرہ میں مہاجرین کے سردار تھے اور ابن الزبیرؓ کے ساتھ مکہ میں شہید ہو گئے تھے۔

## مرہ کا ذکر

مرہ ابن کعب نسب اقدس کے عمود سے ہے، اس کے تین لڑکے کلاب، تیم اور یقظہ تھے۔ بنو تیم بن مرہ سے عبداللہ بن جدعان بن عمرو بن کعب بن سعد بن تیم (یہ زمانہ جاہلیت میں قریش کا سردار تھا) ابوبکر صدیق (خلیفہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم) یعنی عبداللہ بن ابی قحافہ عثمان بن عامر بن عمرو بن کعب (جو جنگ جمل میں شہید ہوئے، ان کی اولاد محمد السجاد ہیں۔ ان کی اولاد آج بھی بکثرت مختلف شہروں میں آباد ہے۔ (یقظہ بن مرہ سے بنو مخزوم بن یقظہ بن مرہ ہیں، اسی قبیلے سے صیفی بن ابی رفاعہ امیہ بن عائذ بن عبداللہ بن عمرو بن مخزوم (یہ اور اس کا بھائی کفر کی حالت میں بدر میں مارے گئے)، ارقمؓ بن ابی الارقم عبد مناف بن ابی جندب اسد بن عبداللہ بن عمرو ابن مخزوم (بدری صحابیؓ) ہیں۔ انہی کے مکان میں اظہار اسلام سے قبل حضور اکرمؐ کی خدمت میں صحابہ حاضر ہوتے تھے۔

## ابو سلمہ عبداللہ کا بیان

ابو سلمہؓ عبداللہ بن عبدالاسد بن بلال بن عبداللہ بن عمرو بن مخزوم کا بھی اس سے تعلق ہے (یہ مہاجرین سے ہیں، آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے نکاح سے قبل ام المومنین ام سلمہؓ کے شوہر یہی تھے) اور الفاکہ بن المغیرہ ابن عبداللہ بن عمرو بن مخزوم (اس کا نام ابو قیس تھا یہ کفر کی حالت میں بدر میں مارا گیا)، ابوجہل عمرو بن ہشام بن المغیرہ (یہ بھی جنگ بدر ہی میں کافر مارا گیا)، عکرمہؓ بن ابی جہل (صحابیؓ) اور حارثؓ بن ہشام بن المغیرہ (یہ مسلمان ہو گئے تھے اور ان کا اسلام بڑا زبردست تھا، ان کے اخلاف بکثرت اور مشہور ہیں) ابوامیہ ابن ابی حذیفہ بن المغیرہ (یہ حالت کفر بدر میں مارا گیا تھا۔ اسی کی لڑکی ام المومنین ام سلمہ رضی اللہ عنہا ہیں)، ہشامؓ بن ابی حذیفہ (مہاجرین حبشہ سے تعلق ہے)، عبداللہؓ ابن ابی ربیعہ عمرو بن المغیرہ (صحابیؓ)، حارث بن عبداللہ بن ابی ربیعہ معروف بقباع اور ولید بن المغیرہ (یہ کفر کی حالت میں مکہ میں مرا) اور اس کے لڑکے خالد بن الولیدؓ سیف اللہ، صاحب فتوحات اسلامیہ ہیں۔ سعید بن المسیبؒ بن حزن بن ابی وہب بن عمرو بن عائذ بن عمران بن مخزوم تابعی اور ان کے باپ مسیبؓ صحابی کا تعلق اہل بیعت الرضوان سے ہے۔

## کلاب کا ذکر

کلاب بن مرہ کا تعلق آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے عمود نسب اقدس میں ہے۔ کلاب کے دو لڑکے قصی اور زہرہ تھے۔ بنو زہرہ بن کلاب سے

آمنہ بنت وہب بن عبد مناف بن زہرہ، مادر حضور اکرمؐ، سعدؓ ان کے بھائی کا لڑکا یعنی عبداللہ بن ارقم ابن عبد یغوث بن وہب، حضرت سعد بن ابی وقاصؓ مالک بن وہب بن عبد مناف، فاتح عراق، ہاشم بن عتبہ اور ان کا بیٹا عمرو بن سعد (جسے عبداللہ بن زیاد نے جناب امام حسین علیہ السلام سے لڑائی کے لئے بھیجا تھا) اسے مختار بن ابی عبید نے اور اس کے بھائی محمد بن سعد کو حجاج بن ابی الاشعث نے قتل کیا تھا، مسورؓ بن مخرمہ بن نوفل بن وہب (صحابیؓ) اور عبداللہ بن عوف بن عبد عوف بن عبد الحرث بن زہرہ اور ان کا لڑکا سلمہ وغیر ہم ہیں۔ ان کی اولاد شہروں میں بکثرت آباد ہے۔

## قصی کا بیان

قصی ابن کلاب حضور اکرمؐ کے عمود نسب اقدس میں ہے، یہ وہی شخص ہے جس نے قریش کو نئے سرے سے مضبوط اور درست کیا۔ اس نے دوبارہ قریش کو حکومت وعزت کی کرسی پر بٹھایا ہے۔ اس کے تین لڑکے تھے یعنی عبد مناف، عبد الدار اور عبد العزیٰ۔ بنو عبد الدار نصر بن الحارث بن علقمہ بن کلدہ بن عبد مناف بن عبد الدار (یہ جنگ بدر میں مشرکین کے ساتھ قید ہو کر آیا تھا۔ لیکن واپسی کے وقت آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے مقام صفراء میں اس کی گردن مارے جانے کا حکم دیا تھا)، مصعبؓ بن عمیر بن ہاشم بن عبد مناف بن عبد الدار ہیں (یہ بدری صحابہ ہیں، جنگ احد میں شہید ہو گئے تھے۔ اس لڑائی میں اسلامی پرچم انہی کے ہاتھ میں تھا)، ان کی اولاد سے عامر بن وہب ہے۔ جو سرقسطہ مضافات اندلس میں ابو جعفر منصور کی دعوت دیتا تھا، اسے یوسف بن عبد الرحمٰن فہری امیر اندلس نے عبد الرحمٰن اموی کے آنے کے بعد قتل کیا تھا۔ ابو السنابلؓ بن بعکک بن السباق بن عبد الدار (مشہور صحابیؓ) اور عثمان ابن طلحہ بن عبد العزیٰ بن عثمان بن عبد الدار وغیر ہم بھی ہیں جسے یوم فتح مکہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم) نے کعبے کی کلید عنایت فرمائی تھی۔ بعضے کہتے ہیں کہ آنحضرت نے کعبہ کی چابی فتح مکہ کے روز ان کے بھائی شیبہ کو مرحمت فرمائی تھی اور اسی زمانے سے بنو شیبہ بن طلحہ بیت اللہ کے کلید بردار ہوئے تھے۔

## بنو عبد العزیٰ کا بیان

بنو عبد العزیٰ بن قصی سے ابو البختری عاص بن ہاشم بن الحارث بن اسد بن عبد العزیٰ تعلق رکھتا ہے جس نے قیصر کی طرف سے قریش پر حکمرانی کرنے کا ارادہ کیا تھا لیکن قریش نے اسے اس فعل سے باز رکھا۔ اس کے بعد وہ مجبور ہو کر شام کی طرف لوٹ گیا اور وہاں پر جس قدر قریش اسے مل سکے سب کو قید کر دیا۔ اسی قبیلے سے ابو احیحہ سعید بن العاص اور ہبار ابن الاسود بن المطلب بن اسد بن عبد العزیٰ ہے جس کی اولاد سے عمر بن عبد العزیز بن المنذر بن الزبیر بن عبد الرحمٰن بن ہبار، والی سندھ ہے۔ المتوکل کے قتل کے بعد جب فساد شروع ہوا تو یہ سندھ کا حکمران ہو گیا تھا۔ اس کے بعد اسی کی اولاد حکمران رہی یہاں تک کہ محمود بن سبکتگین، والی غزنہ کے ہاتھوں اس کی حکومت کا خاتمہ ہو گیا۔ اس کا (یعنی عمر کا) دادا منذر ابن الزبیر سفاح کے دور حکومت میں مقام قرقیسیا میں تھا، وہیں یہ گرفتار کیا گیا اور سولی پر لٹکایا گیا۔ اسماعیل بن ہبار کو مصعب ابن عبد الرحمٰن نے قتل کیا تھا کیونکہ یہ آنحضرت (صلعم) کی ہجو کرتا تھا۔ اس کے بعد اس کا لڑکا عوف مسلمان ہوا اور انہوں نے آنجناب صلی اللہ علیہ وسلم کی مدح میں قصائد لکھے اور اچھے مسلمانوں میں شمار کیا گیا۔ عبداللہؓ بن زمعہ بن الاسود کو بھی شرف صحبت نبویؐ نصیب ہوئی ہے۔ اسی قبیلے اسد بن عبد العزیٰ سے ام المومنین حضرت خدیجہ (رضی اللہ عنہا) بنت الخویلد بن اسد بن عبد العزیٰ اور زبیر ابن العوامؓ بن خویلد (عشرہ مبشرہ میں شامل ہیں) اور ان کے دونوں لڑکے عبداللہؓ ومصعب اور حکیمؓ بن حزام بن خویلد (صحابیؓ) اور ان کے لڑکے ہشامؓ بن الحکیم ہیں۔ حکیمؓ بن حزام بحالت اسلام ساٹھ برس زندہ رہے۔ انہوں ہی نے اپنا دار الندوہ معاویہؓ کے ہاتھ ایک لاکھ درہم کی قیمت پر فروخت کیا تھا۔

## عبد مناف کا ذکر

عبد مناف بن قصی قبیلہ قریش میں ایک نامور شخص تھا، لوگ اس کی بڑی عزت کرتے تھے۔ یہ بھی عمود نسب اقدس میں ہے۔ اس کے چار لڑکے عبد شمس، ہاشم، مطلب اور نوفل تھے۔ بنو عبد شمس اور بنو ہاشم عبد مناف کی حکومت اور ریاست کو باہم تقسیم کئے ہوئے تھے، باقی رہے بنو مطلب

اور بنونوفل وہ ان کے شریک تھے یعنی بنومطلب بنو ہاشم کے جبکہ بنونوفل بنوعبد شمس کے دوست تھے۔ بنوعبد شمس سے عبلات یعنی بنوامیہ اصغر اور اس کی لڑکی ثریا ہے (یہ عمرو ابن ابی ربیعہ کی معشوقہ تھی) جبکہ بنو ربیعہ بن عبد شمس سے عتبہ وشیبہ پسران ربیعہ اور عتبہ سے ولید ابن عتبہ (جو جنگ بدر میں کفر کی حالت میں مارا گیا) اور ابو حذیفہؓ (صحابیؓ) اور ہندؓ بنت عتبہ مادر معاویہؓ ہے۔ بنوعبدالعزیٰ بن عبد شمس سے ابوالعاصؓ بن الربیع بن عبدالعزیٰ صہر نبی صلی اللہ علیہ وسلم ہیں، ان کی ایک لڑکی تھی جس سے حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے فاطمہ رضی اللہ عنہا کے بعد شادی کی تھی۔ بنوامیہ اکبر ابن عبد شمس سے سعید بن ابو حجتہ العاص ابن امیہ (یہ بحالت کفر ہلاک ہوا)، اس کا لڑکا خالدؓ بن سعید (جو جنگ یرموک میں مارے گئے) اور سعیدؓ بن العاص ابن سعید (یہ سابقین اسلام سے ہیں۔ یہ صنعاء کے گورنر ہوئے تھے اور وقت فتح شام شہید ہوئے) اور سعیدؓ بن العاص بن سعید بن العاص بن امیہ عثمان ابن عفان (رضی اللہ عنہ) کی طرف سے کوفہ کے گورنر تھے۔ اس کے علاوہ امیر المومنین عثمانؓ ابن عفان بن العاص بن امیہ اور مروان ابن الحکم بن ابی العاص بن امیہ اور اس کی اولاد خلفاء اول اسلام اور ملوک اندلس ہوئے ہیں۔

## بنوامیہ کا بیان

ان سب کا ذکر آئندہ حالات دولت بنوامیہ میں آئے گا۔ ابوسفیانؓ بن حرب بن امیہ اور ان کے لڑکے معاویہؓ امیر شام اور یزیدؓ و حنظلہ وعتبہ و ام حبیبہ ام المومنین رضی اللہ عنہا بھی اسی قبیلے سے تھیں۔ عتابؓ ابن اسید بن ابی العاص بن امیہ کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فتح مکہ کے وقت مکہ کا عامل مقرر کیا تھا، یہ اسی عہدہ پر رہے یہاں تک کہ سیدنا ابوبکر صدیقؓ کے انتقال کے بعد ان کا بھی انتقال ہو گیا۔ اسی قبیلے سے بنوابی الشوراب ہیں (جو زمانہ المتوکل سے عہد حکومت المقتدر تک بغداد کے قاضی تھے) یہ لوگ ابوعثمان بن عبداللہ بن خالد بن اسید بن ابی العاص کی نسل سے ہیں۔ اس کے علاوہ بنونوفل بن عبد مناف سے جبیرؓ ابن مطعم بن عدی بن نوفل (مشہور صحابیؓ) اور طعیمہ بن عدی ہے جو جنگ بدر میں کفر کی حالت میں مارا گیا تھا۔ اسی کے آزاد غلام وحشی ہیں جنہوں نے جنگ احد میں حمزہؓ بن عبدالمطلب (صحابی) کو شہید کیا تھا۔

## بنومطلب کا ذکر

بنوالمطلب بن عبد مناف سے قیس بن مخرمہ بن المطلب (صحابیؓ) اور ان کے لڑکے عبداللہ بن قیس مولی یسار جد محمد ابن اسحاق بن یسار صاحب مغازی اور حضرت مسطح یعنی عوف بن اثاثہ بن عباد بن المطلب ہیں (یہ ان لوگوں میں ہیں جو واقعہ افک میں شریک تھے اور نیز یہ سیدنا ابوبکر الصدیقؓ کے خالہ زاد بھائی ہیں) رکانہ بن عبد یزید بن ہاشم بن مطلب سخت ترین آدمیوں سے تھا۔ اسے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے دعائے بد سے عارضہ صرع (مرگی) ہو گیا تھا۔ اس کے علاوہ سائب بن عبد یزید وغیرہم ہیں (یہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے مشابہ تھا، جنگ بدر میں گرفتار کیا گیا) اسی کی اولاد سے امام شافعی محمد ابن ادریس بن عباس بن عثمان بن شافع بن سائب ہیں۔

## بنو ہاشم کی روداد

بنو ہاشم ابن عبد مناف سے عبدالمطلب بن ہاشم ہیں، یہ آنحضرت کے دادا ہیں اور یہی بنو ہاشم کے سردار ہیں۔ مورخین نے ہاشم کی اولاد سے عبدالمطلب کے سوا کسی اور کا ذکر نہیں کیا۔ ان کے دس لڑکے تھے: (1) عبداللہ (آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے والد، یہ سب سے چھوٹے تھے) (2) حمزہؓ (3) عباسؓ (4) ابو طالب (5) زبیرؓ (6) مقوم (بیان کیا جاتا ہے کہ ان کا اصلی نام غیداق تھا) (7) ضرار (8) حجل (9) ابولہب (10) قثم۔ زبیر وقثم وحمزہ کے رشتے دار باقی نہ رہ گئے جیسا کہ ابن حزم نے تحریر کیا ہے جبکہ ابولہب کی اولاد میں سے عتبہ صحابی ہیں، باقی رہے عباسؓ و ابوطالب ان کی اولاد نہایت کثیر تعداد میں ہے جن کا شمار امکان سے خارج ہے۔ بنوعباس کی عظمت وشرافت عبداللہ بن عباسؓ کی اولاد میں اور بنوابی طالب کی عزت وجلالت امیر المومنین علیؓ کی اولاد میں ہے۔ ان دونوں بزرگوں کے بعد جعفرؓ ابن ابی طالب کو شرف اور عزت حاصل ہے، انشاء العزیز ہم ان کے مشاہیر کا ذکر ان کے تذکرہ حکومت اور دولت میں تفصیل سے بیان کریں گے۔

# مکے میں قریش کی حکمرانی

## بنو جرہم کا ذکر

ہم نے اس سے پہلے عرب کے طبقہ اولیٰ کے تذکرے میں بیان کیا ہے کہ حجاز اور تمام ممالک عرب میں عمالقہ (اولاد عملیق بن لاوذ) پھیلے ہوئے تھے اور وہی اس سرزمین کے مالک تھے۔ بنی جرہم بھی اسی طبقے میں یقطن بن شالخ بن ارفخشد کی اولاد سے تھے اور اپنے بھائیوں کے ساتھ حضر موت یمن میں رہتے تھے۔ اتفاق زمانہ سے یمن میں قحط پڑا اس وجہ سے بنو جرہم تہامہ کی طرف رزق کی تلاش سے نکلے۔ راستے میں ان کی اسماعیل اور ان کی ماں بی بی ہاجرہ (علیہما السلام) سے زمزم کے قریب ملاقات ہوگئی۔ ان کا اور جرہم کا واقعہ ابراہیم کے حالات میں ہم بیان کر چکے ہیں الغرض جرہم اسفل مکہ میں قطورا (بقیہ عمالقہ) کے پاس اتر گئے تھے۔

## بنو قطورا کا بیان

اس وقت بنو قطورا میں سمیدع بن ہوثر ابن لاوی ابن قطورا ابن ذکر بن عملاق یا عملیق حکمرانی کر رہا تھا۔ جس وقت جرہم کی خبر اس کی بقیہ قوم کو پہنچی جو یمن میں بلاء قحط میں گرفتار تھی، تو انہیں یہ معلوم ہوا کہ جرہم کو حجاز میں تنگی معیشت سے نجات مل گئی ہے لہٰذا وہ بھی اپنے قدیمی وطن یمن کو خیر آباد کہہ کر ان میں آملے۔ ان دنوں ان پر مضاض بن عمرو بن سعید رقیب بن ہن بن بنت جرہم حکومت کر رہا تھا۔

## سمیدع کا بیان

جس وقت بقایا بنو جرہم مکہ میں آگئے تو انہوں نے اپنے قیام کے لئے قیقعان کو انتخاب کیا۔ چونکہ بنو قطورا اسفل مکہ میں رہتے تھے اور مضاض نے آکر اعلیٰ مکہ میں قیام اختیار کیا اس وجہ سے جو شخص اسفل مکہ کی طرف سے مکے میں داخل ہوتا تھا اس سے سمیدع بن ہوثر عشر (چنگی یا محصول) لیتا تھا اور جو شخص اعلیٰ مکہ کی طرف سے مکے میں آتا تھا اس سے مضاض عشر وصول کرتا تھا۔

(ابن اسحاق اور مسعودی کا یہی خیال ہے۔ لیکن بعضے کہتے ہیں کہ بنو قطورا البطون جرہم سے ہیں اور عمالقہ سے ان کا کچھ تعلق نہیں ہے۔ واللہ اعلم۔)

## جرہم اور قطورا میں جھگڑا

کچھ عرصہ بعد بنو قطورا اور ابناء جرہم میں ملک داری کی وجہ سے جھگڑا پیدا ہو گیا اور دونوں میں گھمسان کی لڑائی ہوئی۔ جنگ کے دوران میں سمیدع مارا گیا۔ سمیدع کے مارے جانے سے عرب عاربہ کا زمانہ ختم ہو گیا اور مضاض کو پورے طور سے غلبہ اور تصرف حاصل ہو گیا۔ حضرت اسماعیل نے انہی بنو جرہم میں پرورش پائی، انہیں کی زبان سیکھی اور انہی میں سے پہلے حرا بنت سعد بن عوف بن ہمسن بن بنت بن جرہم کے ساتھ عقد کیا۔ یہ وہی بی بی ہے جس کے طلاق دینے کا ابراہیم نے اشارہ فرمایا تھا جبکہ آپ اسماعیل کی غیر موجودگی میں آئے تھے۔ اس کے بعد حرا کی برادر زادی حامہ بنت مہلہل بن سعد ابن عوف سے نکاح کیا (واقدی نے انہی دو عورتوں کو کتاب انتقال النور میں ذکر کیا ہے) حضرت اسماعیل نے پھر ان دونوں بیویوں کے بعد سیدہ بنت الحرث بن مضاض بن عمرو بن جرہم سے شادی کی تھی۔

## بیت الحرام کا بننا

جس وقت حضرت اسماعیل تیس برس کے ہوئے تو ابراہیم شام سے حجاز آئے اور بحکم باری کعبہ کی بناء ڈالی۔ یوں دونوں باپ بیٹے نے مل کر بیت الحرام بنا لیا۔ اسے ابراہیم نے اسماعیل کی عبادت گاہ مقرر کیا اور جیسا کہ اللہ جل شانہ نے ارشاد فرمایا تھا، اسے لوگوں کی جمع گاہ بنا کر شام کی

طرف واپس لوٹ گئے۔ شام میں ابراہیمؑ کا انتقال ہوا اور اسماعیل علیہ السلام عمالقہ اور جرہم اور اہل یمن کی طرف مبعوث ہوئے، بعضے ان میں سے ایمان لائے اور بعضے اسی حالت کفر میں مبتلا رہے یہاں تک کہ ایک سوتیس برس کی عمر میں آپ کا بھی انتقال ہو گیا۔ آپ اپنی والدہ ہاجرہ کے قریب مقام حجر میں مدفون ہوئے۔ آپ کے بعد آپ کی وصیت کے مطابق قیذار بن اسماعیل علیہ السلام بیت اللہ کے متولی ہوئے، لیکن قرابت قریبہ ہونے کی وجہ سے جلد ہی حرث بن مضاض یا خود ہی مضاض بن عمرو بن سعد بن رقیب بن ہن بن بنت بن جرہم نے بیت اللہ کی تولیت ان سے اپنے قبضہ میں لے لی۔ اس وقت بنو اسماعیلؑ نے ارض حرم ہونے کے سبب سے یا عزیز داری کی وجہ سے کچھ دم نہ مارا۔

## جرہم کا نکلنا

کچھ عرصہ بعد بنو جرہم نے حرم کا پاس نہ کیا، وہ بیت اللہ کی ہتک حرمت کرنے لگے اور آپس میں آئے دن لڑنے لگے۔ یہ زمانہ وہ تھا جبکہ بنو حارثہ بن ثعلبہ بن عمرو بن عامر مزیقیا یمن سے جلاء وطن ہو کر نکلے تھے۔ ان لوگوں نے مکے میں پہنچ کر بنو جرہم کے ساتھ رہنے کا قصد کیا تو بنو جرہم نے بنو حارثہ کو قیام سے روکا اور دونوں قبیلوں میں اسی امر پر لڑائی ہوئی۔ اس لڑائی میں بنو جرہم مغلوب اور بنو حارثہ غالب ہوئے لہٰذا انہوں نے بنی جرہم کو مکہ سے نکال دیا اور بیت اللہ کا متولی بنو خزاعہ (جو انہیں کے قبیلے سے تھا) کو مقرر کیا۔ ابن اسحاق لکھتا ہے کہ بنو جرہم کو تنہا خزاعہ نے نہیں نکالا بلکہ بنو بکر بن عبد مناۃ بن کنانہ، بنو غبشان ابن عبد عمرو بن لوی بن ملکان بن افصی بن حارثہ اور خزاعہ نے جمع ہو کر بنو جرہم سے لڑائی چھیڑی تھی۔ چونکہ جرہم کا آفتاب اقبال ان کی بداعمالیوں کی وجہ سے لب بام آ گیا تھا لہٰذا بنو کنانہ، بنو حارثہ اور خزاعہ کو بنو جرہم پر فتح حاصل ہوئی اور انہوں نے بنو جرہم کے سردار عمرو یا عامر بن الحرث بن مضاض اصغر کو مع بنو جرہم کے مکے سے نکال دیا۔

## حجر اسود کا پتہ

اس کے بعد عمرو بن الحرث حجر اسود اور تمام مال کعبہ چاہ زمزم میں ڈال کر اپنے قبائل کے ساتھ یمن چلا گیا۔ عمرو بن الحرث کو مکے سے جدائی اور کعبے کی تولیت چھوڑنے پر سخت صدمہ ہوا لیکن اس سے کیا حاصل تھا؟ طبری کا یہ بیان ہے کہ جن اولاد اسماعیلؑ نے جرہم کو مکہ سے نکالا ہے، وہ ایاد بن نزار ہے۔ اس کے بعد ایاد و مضر میں جھگڑا پیدا ہو گیا تو مضر نے ایاد کو نکال باہر کیا۔ ایاد جس وقت مکہ سے نکلنے لگے تو انہوں نے حجر اسود کو اکھاڑ کر بیت اللہ کے کسی خفیہ مقام میں دفن کر دیا لیکن یہ واقعہ بنو خزاعہ کی ایک عورت دیکھ رہی تھی لہٰذا اس نے اپنی قوم کو اس سے آگاہ کر دیا۔ جس وقت بنو مضر نے حجر اسود کی تلاش شروع کی اس وقت بنو خزاعہ نے حجر اسود کا پتہ اس شرط پر بتایا کہ وہ انہیں بیت اللہ کا متولی بنائیں گے۔

## بنو خزاعہ کا متولی ہونا

چنانچہ اس بناء پر بنو خزاعہ کو بیت اللہ کی تولیت ملی اور وہی اس کے متولی بن گئے۔ یہاں تک کہ ابو غبشان نے قصی بن کلاب کے ہاتھ فروخت کیا۔ تولیت کعبہ کے علاوہ کہ وہ بنو خزاعہ کے قبضہ میں تھی، باقی تین امور کے مالک بنو مضر تھے یعنی (1) یوم عرفہ لوگوں کو اجازت دینا، یہ کام حقیقت میں بنو غوث بن مرہ کے سپرد تھا (2) منا میں جو لوگ یوم النحر کی صبح کو جمع ہوتے تھے ان کو کھلانا پلانا، یہ کام دراصل بنو زید بن عدی کے متعلق تھا (3) تبدیلی ماہ حرام، اس کام کے منتظم بنو مالک بن کنانہ تھے۔ ابن اسحاق لکھتا ہے کہ اسی حالت پر بنو خزاعہ اور بنو کنانہ نے ایک مدت تک بسر کی۔ اس دوران بطون کنانہ کی کثرت ہوئی اور مختلف اور متعدد قبیلے اس سے پیدا ہوئے۔ اس وقت بنو مضر میں شرافت و عظمت بنو کنانہ کو، بنو کنانہ میں عزت و جلالت قریش کو جبکہ قریش میں سطوت و ثروت بنو لوی بن غالب بن فہر بن مالک بن نضر کو حاصل تھی۔

## قصی کا بیان

ان کا سردار قصی بن کلاب بن مرہ بن کعب بن لوی ہے۔ اسے ابا عن جد عزت بھی حاصل تھی اور لوگ کثرت سے ان کے قرابت دار بھی تھے

لیکن جس وقت اس کا باپ کلاب اس فنا سے راہی ملک بقا ہوا تھا اس وقت اس نے آغوش مادر سے فرش زمین پر قدم تک نہیں رکھا تھا یعنی وہ رضاعت کی حالت میں تھا۔ اس کی ماں فاطمہ بنت سعد بن یاسل بن خثعمہ اسدی نے عدت کے بعد ربیعہ بن خرام بن عذرہ سے شادی کر لی اور اپنے بڑے لڑکے زہرہ کو (جو کہ بالغ تھا) مکہ چھوڑ کر اپنے شیر خوار بچے قصی کے ہمراہ بلاد عذرہ کی طرف چلی گئی۔ جب قصی جوان ہوا تو اسے اپنے نسب و آباؤ اجداد کی کیفیت سے آگاہی ہوئی۔ اس کے بعد وہ اپنی قوم کی طرف مکہ چلا آیا۔ اس وقت بیت اللہ کی تولیت حلیل ابن حبشیہ بن سلول بن کعب بن عمرو خزاعی کے قبضہ میں تھی۔ قصی نے اس کی لڑکی حبی سے شادی کر لی جس کے بطن سے عبدالدار، عبد مناف، عبدالعزیٰ اور عبد قصی چار لڑکے پیدا ہوئے۔

## قصی اور خزاعہ میں لڑائی

کچھ عرصہ بعد قصی کو ایک گونہ ثروت حاصل ہوگئی اور اس نے اپنے آپ کو قابل اطمینان حالت میں دیکھ لیا۔ اس اثناء میں حلیل مر گیا تو قصی نے اپنے آپ کو بنو خزاعہ اور بنو بکر سے تولیت کعبہ کا زیادہ مستحق سمجھ کر قریش کو جمع کر لیا اور اپنے اخیافی بھائی زراح بن ربیعہ کو بھی اپنی امداد کے لئے بلا لیا۔ جب یہ تمام جمع ہو گئے تو قصی نے بنو خزاعہ سے کعبہ کی تولیت چھین لی۔ بعضے کہتے ہیں کہ حلیل نے انتقال کے وقت تولیت کعبہ کی وصیت قصی کے حق میں کی تھی۔ سہیلی لکھتا ہے کہ ابن اسحاق کے سوا دیگر مورخین کا یہ بیان ہے کہ حلیل نے اپنے عالم ضعیفی میں کعبہ کی چابی اپنی لڑکی حبی کو دے دی تھی، وہی کعبہ کو کھولتی اور بند کرتی تھی۔ کبھی کبھی حبی کے ہاتھ سے قصی کعبہ کی چابی لے لیتا تھا۔ جب حلیل کے مرنے کا زمانہ قریب آیا تو اس نے تولیت کعبہ کی وصیت قصی کے حق میں کی تھی لیکن حلیل کے بعد بنو خزاعہ نے اس وصیت سے انکار کر دیا جس کی وجہ سے بنو خزاعہ اور قصی میں لڑائی ہوئی۔ اب قصی نے اپنے اخیافی بھائی زراح کو اپنی امداد کے لئے بلا بھیجا اور وہ بنو کنانہ کو جمع کر کے بنو خزاعہ سے لڑا۔ بنو خزاعہ کو ان کی شامت اعمال سے شکست ہوئی اور یوں کعبہ کی تولیت قصی کے قبضہ میں آ گئی۔

## کعبے کی کلید

طبری لکھتا ہے کہ جس وقت حلیل ضعیف ہوا تو وہ کلید کعبہ اپنی لڑکی حبی کو دینے لگا تو اس نے عورت ہونے کی وجہ سے کلید کعبہ لینے سے عذر کیا اور یہ کہا کہ کلید کعبہ کسی ایسے شخص کے سپرد کرو جو تمہارا قائم مقام ہو لہٰذا حلیل نے کلید کعبہ ابوغبشان سلیمان بن عمرو بن لوی بن ملکان بن قصی کو دے دی۔ بیان کیا جاتا ہے کہ ابوغبشان حلیل کا بیٹا ہے۔ بہر حال اسی ابوغبشان نے ایک مشک شراب کے بدلے میں کلید کعبہ قصی کے ہاتھ فروخت کر لی۔ اس کے بعد جب موسم حج آیا تو قصی نے تنہا کعبہ کی تولیت پر تصرف کرنا چاہا۔ اس کی امداد کو بنو عذرہ (اس کے اخیافی بھائی) آ گئے اور اطراف و جوانب سے قریش (بنو کنانہ) جمع ہو گئے۔

## قریش کا متولی بننا

اس وقت خزاعہ اور بنو بکر کو یہ معلوم ہوا کہ قصی انہیں تولیت کعبہ اور انتظام امور حج سے مانع ہوگا جیسا کہ بنو سعد کو رمی تجارہ اور اجازت حج سے روک دیا تھا لہٰذا یہ خیال کر کے بنو خزاعہ اور بنو بکر قصی سے آمادہ جنگ ہو گئے۔ اب دونوں فریقوں میں کثرت سے کشت و خون ہوا آخر الامر یہ امر ثالثی پر منحصر کیا گیا اور یعمر ابن عوف بن کعب بن عمرو بن عامر بن لیث بن بکر بن عبد مناۃ بن کنانہ فریقین کی رضامندی سے حکم مقرر ہوا۔ یعمر ابن عوف نے قصی کو کعبہ کا متولی قرار دے دیا لہٰذا اسی وقت سے قصی کعبہ کا متولی ہوا۔ اس نے قریش کو اطراف و جوانب سے جمع کر کے ہر قبیلہ اور ہر شاخ کو اس سرزمین مخصوص میں ٹھہرایا جہاں پر کہ وہ عہد اسلام میں پائے گئے تھے۔

## دارالندوہ کی تعمیر

قصی بنو لوی بن غالب سے ہے۔ قصی ہی وہ شخص ہے جس کی اطاعت اس کی تمام قوم نے کی اور وہ ہی لواء حرب کا مالک اور کعبہ کا متولی ہوا۔

قریش تمام کام اس کی رائے سے کرتے تھے اور ہر چھوٹے بڑے کام میں اس سے مشورہ لیتے تھے چنانچہ اسی غرض کے لئے اس نے کعبے کے سامنے ایک مکان بنوایا اور اس کا نام دارالندوہ رکھا۔ اس کا دروازہ مسجد حرام کی طرف تھا۔ قریش اس میں جمع ہوتے اور یہیں بیٹھ کر مشورہ کرتے تھے۔

## بنوعبد مناف

اس کے بعد پھر قصی نے اس خیال سے کہ حجاج، خدا کے مہمان اور اس کے گھر کے زائر ہیں ان کے کھانے اور پینے کا انتظام کیا۔ اس مصارف کے لئے اس نے قریش پر سالانہ خراج مقرر کیا جسے وہ بخوشی خاطر ادا کرتے تھے۔ یہی ایسے امور تھے جن سے قریش کا اعزاز دیگر قبائل بنوعدنان سے بھی بڑھ گیا اور قصی مجاورت وسقایہ ورفادہ وندوہ ولوا رحرب کا متولی اور مالک ہوگیا۔ جب یہ ضعیف ہوا اور اپنے فرائض منصبی کے ادا کرنے سے مجبور نظر آیا تو اس نے اپنے لڑکے عبدالدار کو تمام ان امور میں جنہیں وہ خود پورا کررہا تھا، اپنی جگہ مقرر کر دیا، اس وجہ سے کہ عبد مناف کی عزت و عظمت اس کی حیات ہی میں قریش کرنے لگے تھے۔

## عبدالدار اور عبد مناف میں جھگڑا

قصی کے بعد عبدالدار کعبہ کا متولی ہوا، اس کے بعد اس کا لڑکا اس کی جگہ مامور ہوا اور ایک زمانے تک اس حالت پر رہا یہاں تک کہ بنوعبد مناف نے بنوعبدالدار سے کعبہ کی تولیت وغیرہ چھین لینے کا فیصلہ کر لیا اور اسی بناء پر فریقین میں تنازعہ ہوگیا۔ اس وقت قبیلہ قریش کے یہ بارہ قبیلے مکہ میں موجود تھے: بنوالحرث بن فہر، بنومحارب بن فہر، بنوعامر بن لوی، بنوعدی بن کعب، بنوسہم بن عمرو بن ہصیص بن کعب، بنوجمح بن عمرو بن ہصیص، بنوتیم بن مرہ، بنومخزوم بن یقظہ بن مرہ، بنوزہرہ ابن کلاب، بنواسد بن عبدالعزی بن قصی، بنوعبدالدار اور بنوعبد مناف۔ جب بنوعبد مناف نے بنوعبدالدار سے حکومت مکہ چھیننے کے لئے اپنے ہوا خواہوں کو جمع کیا تو اس اہم کام کے انتظام کے لئے عبد شمس عبد مناف کا بڑا لڑکا منتخب کیا گیا۔ اس وقت بنواسد بن عبدالعزی، بنوزہرہ بن کلاب، بنوتیم اور بنوالحرث نے عبد شمس کی شرکت اختیار کی جبکہ بنوعامر و بنومحارب نے فریقین سے کچھ تعلق نہ رکھا باقی قریش کے قبیلے یعنی بنوسہم، بنوجمح، بنوعدی اور بنومخزوم، بنوعبدالدار کے ہمراہ ہوئے۔

## صلح ہوگئی

اس کے بعد فریقین اپنے ہمراہیوں اور ساتھیوں کے ساتھ میدان میں نکلے اور مرنے اور مارنے پر تیار ہوگئے۔ وہ ایک دوسرے پر آوازے کسنے لگے۔ بنوعبدالدار بنواسد کے مقابلہ پر آئے، بنوجمح کی بنوزہرہ سے مڈبھیڑ ہوئی، بنومخزوم نے بنوتیم سے صف آرائی کی جبکہ بنوعدی بنوحرث کے مقابلہ پر تلے پھر فریقین کچھ سوچ سمجھ کر مصالحت پر آمادہ ہوگئے چنانچہ فریقین کچھ جھگڑے کے بعد اس امر پر راضی ہوگئے کہ بنوعبد مناف سقایہ اور رفادہ کے متولی رہیں گے جب کہ بنوعبدالدار مجاورت اور لواء حرب کے مالک ہوں گے۔

## ہاشم کا ذکر

اس زمانے میں عبد شمس کا تجارت کی وجہ سے مکہ میں کم قیام رہتا تھا اور وہ اکثر اوقات شام کی طرف چلا جاتا تھا اس وجہ سے بنوعبد مناف کی سرداری اور سقایہ ورفادہ کا اہتمام ہاشم ابن عبد مناف کے سپرد کیا گیا۔ ہاشم نے حاجیوں کو کھانا کھلانے اور ان کے وفود کی تعظیم و اکرام میں بہت سرگرمی ظاہر کی۔ اکثر لوگوں کا یہ خیال ہے کہ سب سے پہلے ہاشم ہی نے ثرید ایجاد کیا اور اکثر آپ حجاج کو ثرید ہی کھلایا کرتے تھے۔ ابن اسحاق اپنی کتاب میں لکھتا ہے کہ ابتداء ہاشم ہی نے ایام سرما و گرما میں قیام و سفر کا طریقہ عرب کے لئے اختیار کیا تھا لیکن میرے نزدیک یہ روایت صحیح نہیں کیونکہ دونوں مواقع میں عرب کا ہر گروہ دو سفروں کا عادی تھا اس وجہ سے کہ ان کی ضروریات اور اونٹوں کے چرانے کی حاجتیں انہی دونوں موسموں میں سفر پر مجبور کرتی تھیں۔ امر واقع یہ ہے کہ جس گروہ کی معاشرت اونٹوں اور دنبوں پر موقوف ہو وہ خواہ مخواہ فصل سرما میں ان کے گابھن ہونے کی

سے چٹیل میدانوں کی طرف نکل جائے گا جبکہ موسم گرما میں ٹھنڈی ہواؤں اور غلہ کی تلاش میں ٹیلوں اور پہاڑوں کی چوٹیوں پر جا کر مقیم ہوگا۔اس کے علاوہ عرب کی طبیعتوں کی تخلیق اسی طرح پر ہوئی ہے یہی معنی عروبتہ کے ہیں اور یہ امران کے شعار اور خصائص میں داخل ہے۔ بہرحال کچھ عرصے بعد ہاشم کا مقام غزہ (شام) میں انتقال ہوگیا۔اس وقت اگرچہ عبدالمطلب کی عمر کم تھی اور وہ یثرب (مدینہ منورہ) میں رہتے تھے لیکن آپ ہی اپنے باپ کے قائم مقام مقرر کیے گئے۔

## عبدالمطلب کا بیان

عبدالمطلب کا اصلی نام شیبہ تھا، ان کی ماں سلمٰی کا تعلق بنو عدی (نجار) سے تھا۔یہ اپنی ماں کے پاس مدینہ میں رہتے تھے۔جس وقت ہاشم کا انتقال ہوگیا تو ان کے بھائی مطلب اپنے بھتیجے کے لینے کے لئے مدینہ گئے اور وہاں سے اونٹ پر اپنے پیچھے بٹھا کر لائے۔شیبہ کے کپڑے میلے کچیلے گرد آلود تھے اور چہرے سے یتیمی برس رہی تھی۔اثناء راہ میں جو کوئی مطلب سے پوچھتا تھا تو وہ صاف کہہ دیتا تھا ھذا عبدی (یہ میرا غلام ہے) اسی وجہ سے قریش نے بھی انہیں عبدالمطلب کہنا شروع کر دیا اور یہی نام مشہور ہوگیا۔جب تک عبدالمطلب کی کم سنی رہی اس وقت تک آپ سقایہ اور رفادہ کا اہتمام کرتے رہے۔

## سرداری ملتی ہے

جب عبدالمطلب کا سن شعور آ گیا اور مطلب کا مقام رومان (یمن) میں انتقال ہوگیا تو بنو ہاشم کی سرداری عبدالمطلب کے قبضہ میں آئی، آپ ہی حجاج کو مکہ میں ٹھہرانے اور نہایت عمدگی سے کھانا کھلاتے تھے۔ملوک یمن حمیری سے ان کے مراسم واتحاد تھے۔جس وقت ابرہہ مکہ پر چڑھ آیا تھا اس وقت یہ بنی اوس کے پاس گئے تھے جیسے ہم اس سے پہلے بیان کر چکے ہیں۔اس کے علاوہ آپ ہی ابن ذی یزن کو مبارک باد بھی دینے کے لئے گئے تھے جبکہ اسے حبشہ کے مقابلہ میں فتح نصیب ہوئی تھی۔

## زمزم کھودا جاتا ہے

اس کے بعد جب عبدالمطلب نے چاہ زمزم کھودنے کا قصد کیا تو قریش نے مخالفت کی اور یہ مخالفت اس درجہ بڑھی کہ عبدالمطلب نے یہ منت مان لی کہ اگر میرے دس لڑکے ہوں گے اور یہ اس وقت بھی مخالفت کریں گے تو ایک لڑکے کو اللہ تعالیٰ کے تقرب کے غرض سے قربان کر ڈالوں گا لہٰذا جب ان کے دس لڑکے ہوگئے تو انہوں نے بخیال ایفاء نذر ہبل (بت) کے پاس جا کر قرعہ ڈالا۔

## حضرت عبداللہ کا ذکر

اتفاق سے وہ قرعہ عبداللہ (پدر نبی صلی اللہ علیہ وسلم) کے نام پر نکلا، عبدالمطلب خود بھی کسی قدر حیران ہوئے اور ان کی قوم نے بھی عبداللہ کے قربان کرنے سے روکا۔ان سے مغیرۃ بن عبداللہ بن مخزوم نے کہا کہ کاہنوں سے دریافت کرو، جو وہ کہیں اس پر عمل کرو۔عبدالمطلب نے مجبور ہو کر ایک کاہنہ عورت سے استفسار کیا۔اس نے عبدالمطلب کو یہ تدبیر بتلائی کہ دس اونٹوں پر عبداللہ کے مقابلے میں قرعہ ڈالو لہٰذا اگر اونٹوں پر قرعہ آ جائے تو بہتر ورنہ دس دس بڑھاتے جاؤ یہاں تک کہ اونٹوں پر قرعہ آئے، جو تعداد قرعے میں نکلے وہی عبداللہ کا فدیہ ہے اور انہی کو ذبح کرنا چنانچہ عبدالمطلب نے ایسا ہی کیا۔رفتہ رفتہ اونٹوں کی تعداد سو تک پہنچ گئی اس وقت قرعہ اونٹوں پر نکلا، عبدالمطلب نے انہیں تقرب کی غرض سے ذبح کیا یہی وجہ ہے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے انا ابن الذبیحتین (میں بیٹا ہوں دو ذبیحوں کا) یعنی عبداللہ (پدر نبی صلی اللہ علیہ وسلم) اور اسماعیل (علیہ السلام) (جد نبی صلعم)، یہ دونوں اللہ تعالیٰ کے لئے قربانی کے لئے منتخب ہوئے تھے پھر ان کا فدیہ اونٹوں اور دنبے کے ذبح کرنے سے ادا کیا گیا۔

## حضرت عبداللہ کا فوت ہونا

اس کے بعد عبدالمطلب نے اپنے لڑکے عبداللہ کا عقد بی بی آمنہ بنت وہب بن عبد مناف بن زہرہ کے ساتھ کر دیا۔ آپ سے وہ حاملہ ہوئیں، اس دوران میں عبدالمطلب نے عبداللہ کو کسی طرف کھجوروں کے خریدنے کے لئے بھیج دیا اور وہیں ان کا انتقال ہو گیا۔ طبری واقدی سے روایت کرتے ہوئے تحریر کرتا ہے کہ عبداللہ ایک قبیلہ قریش کے ساتھ شام سے واپس ہو کر مدینہ آئے اور وہیں اتفاق سے بیمار ہو کر انتقال کر گئے۔

## حضور اکرمؐ کی تشریف آوری

عبدالمطلب کو اس واقعہ جانکاہ سے سخت رنج ہوا لیکن یہ رنج بہت جلد آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے پیدا ہونے سے خوشی اور خورمی سے تبدیل ہو گیا جن کی تشریف آوری کا ایک عالم میں شور تھا، جنہوں نے ایک زمانہ سے کفر کی ظلمت مٹا دی، جن کے نور کرامت ظہور نے بت پرستی اور الحاد کو جزیرہ نمائے عرب سے دور کر کے نور توحید سے اسے معمور کیا۔ جن کی ذات بابرکات سے قبائل مضر اور تمام عرب کو عزت و عظمت حاصل ہوئی، وہی دعائے خلیل اور نوید مسیح (یعنی محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہ واصحابہ وسلم) تھے۔

## دادا کا انتقال

عبدالمطلب کی عمر انتقال کے وقت ایک سو چالیس برس کی تھی۔ سہیلی لکھتا ہے کہ چاہ زمزم کے کھودنے کے زمانے میں عبدالمطلب نے سونے کے دو ہرن اور چند تلواریں چاہ زمزم سے نکلوائیں جنہیں ساسان بادشاہ فارس نے بطور ہدیہ کعبہ بھیجا تھا۔ انہیں حرث بن مضاض نے جس وقت کہ بنو جرہم مکہ سے نکل کر جا رہے تھے، چاہ زمزم میں ڈال دیا تھا۔ عبدالمطلب نے ہرنوں کو تڑوا کر کعبہ کا غلاف جبکہ تلواروں کو توڑ پھوڑ کر لوہے کا دروازہ بنوا دیا لہٰذا عبدالمطلب ہی نے سب سے پہلے کعبہ کا غلاف اور اس کا لوہے کا دروازہ بنوایا تھا۔

## خانہ کعبہ کا غلاف

بعضے یہ کہتے ہیں کہ پہلے جس نے کعبہ کا غلاف بنوایا اور اس میں دروازہ لگوایا وہ تبع حمیری ہے یہاں تک کہ عبدالمطلب نے یہ دروازے بنوائے۔ اس کے بعد عبدالمطلب نے چاہ زمزم کے قریب ایک چھوٹا سا حوض بنوا دیا جس کی وجہ سے لوگوں کو پانی پینے اور لینے میں آسانی ہو گئی۔ بعد کو قریش نے از راہ حسد اسے خراب کرنا شروع کر دیا لیکن کچھ روز بعد قدرتی طور سے وہ خود اس برے فعل سے باز رہے۔ ابن اسحاق تحریر کرتا ہے کہ سب سے پہلے بیت اللہ پر دیبا کا غلاف حجاج نے چڑھایا ہے جبکہ زبیر بن بکار کا یہ بیان ہے کہ عبداللہ بن زبیرؓ نے یہ پوشش کعبہ کی بنوائی تھی۔ مورخین کا ایک اور گروہ تحریر کرتا ہے جن میں دار قطنی بھی ہے کہ چونکہ عباسؓ کم سنی میں گم ہو گئے تھے اس وجہ سے نتیلہ بنت جناب مادر عباسؓ بن عبدالمطلب نے نذر کی تھی کہ اگر عباسؓ مل جائیں گے تو وہ کعبہ پر غلاف دیبا کا چڑھائے گی چنانچہ جب وہ مل گئے تو نتیلہ نے نذر پوری کی واللہ اعلم۔

## کعبے کی امیری

قریش کے حالات یہی تھے۔ ان کی حکومت مکہ میں تھی جبکہ بنو ثقیف ان کے ہمسایہ طائف میں رہتے تھے۔ عزت اور شرف حاصل کرنے کے لئے ان دونوں کے درمیان آپس میں جھگڑا ہوا کرتا تھا۔ یہ قبائل ہوازن میں سب سے زیادہ اور قوی تھے کیونکہ قسی کی بن منبہ بن بکر بن ہوازن کو ثقیف کے نام سے یاد کرتے ہیں۔ ان سے پہلے طائف میں عدوان کا زور و شور تھا جس سے کہ حکم عرب عامر بن الظرب بن عمرو بن عباد بن یشکر بن بکر بن عدوان تعلق رکھتا تھا۔ اسی قبیلے کی آبادی اس درجہ بڑھ گئی کہ یہ لوگ تعداد میں ستر ہزار ہو گئے تھے۔ کچھ روز بعد آپس میں لڑ جھگڑ کر نابود ہلاک ہو گئے معدودے چند جو باقی رہ گئے، ان پر ثقیف مسلط ہو گئے اور انہیں طائف سے نکال کر خود اس کے مالک بن گئے یہاں تک کہ انہوں نے اسلام کو اسی حالت پر پایا۔ (واللّٰہ وارث الارض ومن علیھا وھو خیر الوارثین والبقاء للّٰہ وحدہ وصلی اللہ علی سیدنا محمد وعلیٰ آلہ واصحابہ وسلم)۔ فقط۔

باب:۱

# محسن انسانیت، سید الانبیاء حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم

## آغاز اسلام سے پہلے

اگر چہ قریشیوں کو مکہ میں ایک حد تک حکومت حاصل ہوگئی اور خطرناک قبائل اطراف و جوانب ممالک شام و عراق میں اور کچھ حجاز میں بھی منتشر و متفرق ہو گئے اور کچھ ان میں سے بادیہ نشین و بے گھر ہو گئے اور بعض اسباب عیش اور سامان تمدن کی فراہمی میں محو ہوئے، کبھی یہ فارس وروم سے عراق و شام کے میدانوں میں برسر پیکار نظر آتے تھے، اور کبھی اپنی حدود کی حفاظت کی غرض سے اپنی قوم کو جمع کر کے اہل عراق و شام سے برسر مقابلہ دکھائی دیتے تھے۔ ان جنگوں اور خوں ریزیوں میں کبھی یہ شکست کھا کر خراج گزاری پر مجبور ہو جاتے تھے لیکن جب کبھی پھر کوئی موقع مل جاتا تو خراج گزاری اور شاہی اطاعت سے منحرف ہو کر مخالفت کر بیٹھتے تھے۔ قصہ مختصر ٹھنڈے کلیجے نہ یہ خود پانی پیتے تھے اور نہ پینے دیتے تھے، شاہان عراق و شام کو ہر وقت استیصال فساد و فتنہ میں رہنا پڑتا تھا۔ ان سب امور میں قبائل مضر، ملوک کندہ، بنو حجر آکل المرار کی طرف رخ کرتے تھے اس زمانہ سے کہ تبع حسان نے ان کو اپنا گورنر بنایا تھا۔

اصل میں عرب میں کوئی خاص حکومت نہ تھی ہاں آل منذر شاہان فارس کی جانب سے حیرہ میں اور روم کی جانب سے شام میں آل جهینہ اور نجد و حجاز پر بنو حجر آکل المرار فرمانروائی کر رہے تھے۔ قبائل مضر بلکہ سارا عرب بت پرست، ملحد، بے رحم، اللہ کے ذکر سے روگردانی کرنے والے لڑکے، شگون کے لینے والے، ستاروں اور پتھروں کے پوجنے والے تھے۔ گوہ، بچھو، سانپ اور مردہ جانوروں کو کھاتے تھے۔ قحط و خشک سالی میں اونٹوں کو زخمی کر کے ان کا خون پیا کرتے تھے۔ اونٹ کا گوشت اعلیٰ غذاؤں میں سے تھا اور بڑی عزت ان کی اس میں تھی کہ وہ ملوک آل منذر، آل جفنہ، بنو جعفر کے پاس وفود کی صورت میں جاتے تھے۔ چھوٹی چھوٹی باتوں پر لڑنا اور ایک مدت تک اس لڑائی کو جاری رکھنا ان کے بائیں ہاتھ کا کھیل تھا۔ قتل و غارت رہزنی و غارتگری معمول کی باتیں تھیں، جواء، ان کا مقبول کھیل تھا۔ بدکاری سے رغبت تھی۔ شراب نوشی کا از حد شوق تھا لیکن جب اللہ نے اس جاہل قوم کے ظہور و غلبہ کا حکم جاری فرمایا اور ان کے برے دنوں کو اچھے دنوں سے بدلنا چاہا اور ان میں بجائے بت پرستی و الحاد کے توحید و اسلام پھیلانے کا ارادہ کیا تو اس نے ان کو خیر و اصلاح کی طرف مائل کر دیا ان کے برے اعمال کو عمدہ عادات سے، ذلت کو عزت سے، شر کو خیر سے، گمراہی کو ہدایت سے، نافرمانی کو اطاعت سے، تنگی کو خوش حالی سے، مفلسی و گدائی کو حکومت و سرداری سے بے رحمی و عداوت کو صلہ رحم و محبت سے بدل دیا۔ دراصل جب اللہ تعالیٰ کسی کام کے کرنے کا قصد کرتا ہے تو سب سے پہلے اس کے اسباب فراہم کر دیتا ہے چنانچہ کسی قدر ان میں تمدنی حالت قبل از اسلام پیدا ہو چلی تھی۔ ان میں خودداری کا مادہ پیدا ہو گیا تھا حق شناسی کی طرف مائل ہو چلے تھے۔ عرب کو فارس کے مقابلہ میں واقعہ مشہور ذیقار میں فتح حاصل ہو گئی تھی۔ جس کی خبر آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنے اصحاب کو دی تھی اور یہ ارشاد فرمایا تھا۔ الیوم انتصفت العرب من العجم وبی نصروا حاجب بن زرارہ (قبیلہ بنو تمیم سے) کسریٰ فارس کے پاس وفد لے کر گیا اور اس سے ادھار چاہی جب اس نے عادت قدیمہ استرہان سے کہا تو حاجب بن زرارہ نے ازراہ نخوت و تکبر اپنے لڑکے کے استرہان سے روگردانی کی اور اپنی کمان ان کے حوالے کر دی۔

## حلف فضول کا واقعہ

اسی دوران عرب اپنی ناموس و شان کے لئے لڑتے بھی جاتے تھے۔ قریش کو ان سب باتوں میں دیگر اقوام عرب سے ایک مسلم برتری

حاصل ہوگئی تھی۔ صلاحیت اور خلق اللہ کی آسائش کا زیادہ خیال پیدا ہوگیا تھا، بنو ہاشم، بنو مطلب، بنو اسد بن عبدالعزیٰ، بنو زہرہ، بنو تیم نے جمع ہو کر آپس میں یہ عہد و اقرار کیا کہ مکہ میں جو مظلوم آئے خواہ اس پر اس کے خاندان والوں نے یا کسی غیر نے ظلم کیا ہو اس کی مدد کی جائے اور ظالم کے مخالف ہو کر مظلوم کو اچھا بدلہ دلایا جائے، قریش نے اس حلف کو حلف فضول کہہ کر پکارا۔

## بُت پرستی سے اجتناب

عربوں کے دلوں میں دین کی جستجو کا شوق پیدا ہوا۔ اور بت پرستی والحاد سے ایک گونہ نفرت ہو چلی تا آنکہ ورقہ بن نوفل، عثمان بن الحویرث زید بن عمرو بن نفیل عم عمر بن الخطابؓ، اور عبیداللہ بن جحش ایک جلسہ میں جمع ہوئے اور پتھروں اور بتوں کی عبادت سے بیزاری ظاہر کر کے اقوام عرب کے سمجھانے اور ان کو دین ابراہیمی سکھانے پر متفق ہوئے۔ اس جستجو میں ورقہ بن نوفل نہایت استقلال سے نصرانی ہو گیا اور اہل کتاب سے ان کی کتب پڑھیں اور عبیداللہ بن جحش اپنے خیال پر قائم رہا، یہاں تک کہ اسلام کا دور آیا اور یہ بھی مشرف بہ اسلام ہوا اور حبشہ کو ہجرت کی مگر وہاں جا کر نصرانی ہو گیا اور اسی حالت میں مر گیا۔ عثمان بن الحویرث اتفاق سے قیصر روم کے ہاں گیا، نصرانی ہوا اس کی عزت کی گئی۔ زید بن عمرو کا حال ہوا کہ اس نے نہ تو کسی مذہب کو اختیار کیا اور نہ یہود و نصاریٰ کی کسی کتاب کی پیروی کی۔ بت پرستی ترک کر دی۔ مردہ جانوروں اور خون کو اپنے پر حرام کر لیا۔ خون ریزی سے کنارہ کش ہو گیا۔ جب کوئی اس سے کچھ پوچھتا تو کہتا تھا: اعبدُ رب ابراہیم (میں ابراہیمؑ کے خدا کی پرستش کرتا ہوں)۔ بتوں کی برائیاں بیان کرتا اور اپنی قوم کو نصیحت اور ملامت کرتا تھا۔ اکثر جوش سے معمور ہو کر کہہ اٹھتا تھا: "اے خدا اگر میں اس طریقہ کی خبر رکھتا جو تیرے نزدیک محبوب تر ہے تو میں اسی طریقہ سے عبادت کرتا لیکن میں اس سے آگاہ نہیں ہوں۔"

## ظہور نبوی کا مژدہ

کاہنوں اور نجومیوں نے قبل از نبوت یہ کہنا شروع کیا کہ جلد ہی عرب میں ایک نبی آنے والا ہے اور اس کی حکومت بہت جلد ظاہر ہوا چاہتی ہے۔ اس طرح اہل کتاب یہود و نصاریٰ توریت و انجیل کی بشارتیں دیکھ دیکھ کر آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی نبوت کی اطلاع دینے لگے اور اللہ تعالیٰ بھی اپنی نشانیاں واضح طور پر ظاہر کرنے لگا۔ اصحاب فیل کا مغلوب ہو کر ہلاک ہونا، ارہاصات نبوت میں سے ایک تھا۔ بعد میں حبشی حکومت یمن سے سیف بن ذی یزن کے ہاتھوں انجام کو پہنچی اور سیف بن ذی یزن تخت حکومت یمن پر جلوہ گر ہوا۔

عبدالمطلب اور اکثر رئیسان مکہ وفد کی صورت میں سیف بن ذی یزن کو مبارکباد دینے آئے، خصوصاً سیف بن ذی یزن نے عرب میں نبی کے ظہور کی خبر دی اور عبدالمطلب کو خصوصاً یہ خوش خبری سنائی کہ وہ عظیم نبی تمہاری اولاد میں ہوگا۔ یہ سن کر اکثر اہل عرب کو یہ شبہ پیدا ہوا کہ وہ عظیم الشان نبیؐ ان میں سے ہوگا چنانچہ چند شرفاء عرب اہل کتاب کے علماء کے پاس گئے۔ مثلاً امیہ بن ابی الصلت ابوسفیان بن حرب کے ساتھ شام گئے تھے۔ انہوں نے (یہ تصور کر کے کہ وہ نبی شاید میں ہی ہوں) کسی رہبان سے پوچھا تھا یا ان کو یہ خیال گزرا کہ عجب نہیں نبوت بنو عبدالمناف میں ہو۔ لیکن ان کو ان کی امید کے برعکس جواب ملا۔ انہی دنوں رجم شیاطین بھی ہوا اور وہ دور آ گیا کہ نبوت کے ظہور سے کفر کا اندھیرا دور ہو جائے۔

(مترجم نوٹ)

## دور جاہلیت میں اہل عرب کے عقائد

مترجم: اسلام سے قبل عرب جاہلیت کے دور کے واقعات و احوال پر غور کرنے سے پتہ چلتا ہے کہ وہ مختلف مذاہب اور اعتقاد کے حامل تھے۔ ان میں سے کچھ بت پرست، کچھ خدا پرست، کچھ لامذہب، کچھ صابی، کچھ یہودی، کچھ عیسائی تھے۔ بت پرستی عرب کے پرانے باشندوں میں موجود تھی۔ عاد، ثمود، جدیس، جرہم اولیٰ، عملیق اول وغیرہ بتوں کی پوجا کرتے تھے لیکن ان کے تفصیلی حالات زیادہ عرصہ بیت جانے کی وجہ سے ہم کو نہیں مل سکتے۔ باقی رہے عرب عاربہ اور عرب مستعربہ ان کے بت دو طرح کے تھے ایک ملائکہ اور ارواح اور غیر محسوس طاقتوں سے نسبت رکھتے

تھے اور یہ ان کو مؤنث خیال کرتے تھے اور دوسری قسم کے وہ تھے جو معروف اشخاص نے اپنے عمدہ کاموں سے شہرت حاصل کر لی تھی۔ یہ گروہ باوجود بت پرستی کے ان کو معبود مطلق تصور نہیں کرتا تھا بلکہ ان کا یہ عقیدہ تھا کہ دنیاوی اختیار ان کو مکمل طور پر حاصل ہیں اور عقبیٰ کی نسبت ان کا یہ تصور تھا کہ وہ بت جن کی وہ پوجا کرتے تھے خدا تعالیٰ سے ان کے گناہوں کو معاف کرا دیں گے۔ وہ بت جن کی پورا عرب پرستش کر رہا تھا ان کی تفصیل ملاحظہ ہو۔

(1) ہبل کافی بڑا بت تھا اور خانہ کعبہ پر رکھا ہوا تھا (2) ود یہ قبیلہ بنو کلب کا خدا سمجھا جاتا تھا۔ (3) سواع، قبیلہ بنو مذحج کا یہ بت تھا (4) یغوث یہ بت قبیلہ بنو مراد کا معبود تھا (5) یعوق کی پوجا بنو ہمدان کرتے تھے (6) نسر، یمن کے قبیلہ بنو حمیر کا بت تھا۔ (7) عزیٰ قبیلہ بنو غطفان کا معبود تھا (8) لات (9) منات ان دونوں بتوں کی پرستش تمام عرب قبائل کرتے تھے (10) دوار یہ نوجوان عورتوں کا دیوتا تھا (11) اساف یہ کوہ صفا پر تھا (12) نائلہ کوہ مروہ پر تھا ان دونوں بتوں پر قربانیاں کرنے کی رسم عام تھی (13) صعب اس بت پر اونٹوں کی قربانی کی جاتی تھی (14) کعبہ میں حضرت ابراہیم علیہ السلام کی تصویر بھی اور ان کے ہاتھ میں استخارے کے تیر تھے جو ازلام کے نام سے موسوم تھے اور ایک بھیڑ کا بچہ ان کے پاس کھڑا تھا۔ حضرت اسماعیل کی مورت بھی خانہ کعبہ میں تھی (15) حضرت مریم اور حضرت عیسیٰ کی بھی تصویریں اور مورتیں خانہ کعبہ کے اندر رکھی تھیں۔ ود اور یعوق اور یغوث اور نسر ایام جاہلیت کے مشہور لوگوں میں شامل تھے جن کی تصویریں پتھروں پر نقش کر کے بطور یادگار کعبہ کے اندر رکھ دی گئی تھیں پھر ایک مدت کے بعد ان کو معبود کا رتبہ دے کر ان کی پوجا کرنے لگے۔

دور جاہلیت کے عربوں میں تھوڑی بہت خدا پرستی بھی تھی اور یہ دو طرح کی تھی۔ ایک تو ایک غیر معلوم اور پوشیدہ قدرت کا احساس جس کو وہ اپنے وجود کا خالق کہتے تھے اور مانتے تھے لیکن اور باقی خیالات ان کے لامذہبی کی طرف زیادہ مائل تھے اور دوسرا گروہ خدا کو برحق جانتا تھا، اور قیامت، نجات، حشر، بقائے روح اور جزاء وسزا کے عقیدے کا قائل تھا۔

زمانہء جاہلیت میں لامذہبی کا بھی زور وشور موجود تھا جو نہ تو بت پرست تھے اور نہ کسی کتاب اور الہامی مذہب کے پابند تھے۔ وہ خدا اور حشر کا انکار کرتے تھے اسی وجہ سے جزا اور سزا کو بھی نہیں مانتے تھے وہ دنیا کو ازلی اور ابدی سمجھتے تھے۔

صابی کہتے تھے کہ ہمارا مذہب الہامی ہے اور ہم حضرت شیثؑ اور حضرت اخنوخ یعنی ادریس کے ماننے والے ہیں۔ ان کے یہاں سات وقتوں کی نمازیں اور ایک قمری مہینہ کا روزہ تھا۔ یہ جنازہ کی نماز پڑھتے تھے ان حالات سے معلوم ہوتا ہے کہ شاید ان کا دعویٰ درست ہو لیکن یہ فساد ان میں راہ پا گیا تھا کہ ساتوں ستاروں کی پوجا کرتے تھے مگر اس کے باوجود خانہ کعبہ کی بڑی توقیر کرتے تھے۔

یہودی مذہب عرب میں پانچویں صدی قبل مسیح میں ہنگامہ بخت نصر میں آیا۔ چند دنوں کے بعد یہودیوں کو کچھ اطمینان حاصل ہو گیا تو انہوں نے اپنے عقائد کو پھیلانا شروع کر دیا حتیٰ کہ بتدریج قبل مسیح میں ذونواس حمیری بادشاہ یمن یہودی مذہب کا مقلد ہو گیا اور اس سے عرب میں یہودیت کو بہت فروغ حاصل ہوا۔

تیسری صدی عیسوی میں عیسوی مذہب نے عرب میں دخل پایا۔ یہ وہ دور تھا جب مشرقی کلیسا میں بدعتیں رفتہ رفتہ رواج پا گئی تھیں۔ عام مورخین کا قول ہے کہ یہ دور ذونواس کا تھا لیکن ہم اس سے متفق نہیں کیونکہ وہ تقریباً چھ سو برس پیشتر گزر چکا تھا۔ اس مذہب کا شیوع زیادہ نجران میں ہوا اور عرب میں اس نے کچھ زیادہ رواج نہیں پایا البتہ بنو ربیعہ وغسان اور بعض قضاعہ میں عیسائیت پھیل چکی تھی۔ علاوہ ان کے بنو تمیم مجوسی اور اکثر قریش زندقہ تھے۔ واللہ اعلم۔ (مترجم نوٹ ختم ہوا)

## حضورؐ کی آمد

مورخوں کی اکثریت متفق ہے کہ عبداللہ ابن عبدالمطلب کی وفات کے چند مہینے بعد 12۔ ربیع الاول کو عام الفیل کے پہلے سال (یعنی ابرہہ کی چڑھائی کے پچیس روز بعد) جلوس کسریٰ انوشیروان میں آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اس دنیا میں تشریف لائے۔ عبدالمطلب بن ہاشم نے من جانب اللہ تعالیٰ آپ کی کفالت و پرورش کی ذمہ داری اٹھائی۔ قبیلہ سعد بنو ہوازن اور بنو نصر بن سعد میں آپ کا زمانہء رضاعت بسر ہوا۔ حلیمہ بنت ابی ذویب عبداللہ ابن الحرث بن شجنہ بن زراح ناصرہ بن حصفہ بن قیس نے دودھ پلایا۔ جب آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی عمر مبارک

چار سال کو پہنچی تو آپ اپنے رضاعی برادران کے ساتھ بکریوں کے چرانے کو جانے لگے۔ دو فرشتوں نے آ کر آپ کا شکم مبارک کھول کر دل کو نکالا اور اس سے ایک سیاہ نقطہ صاف کرنے کے بعد قلب کو اور آنتوں کو برف سے دھویا۔ جس وقت اس واقعہ کی خبر حلیمہ بنت ابی ذویب کو ہوئی تو وہ اس ڈر سے کہ مبادا اور کوئی حادثہ یا واقعہ پیش نہ آئے آپ کو بی بی آمنہ کے پاس لائیں اور واقعہ شق صدر سے باخبر کیا۔ بی بی آمنہ نے کہا کہ تم ان کو واپس لے جاؤ یہاں کی آب وہوا ان کے مطابق نہ ہوگی۔ میں اس واقعہ سے بالکل ہراساں نہیں ہوئی۔ اللہ نے ان کو بہت سی کرامتیں عطا فرمائی ہیں۔

جب آپ کی عمر چھ سال کی ہوئی تو بی بی آمنہ آپ کو مدینہ منورہ میں اپنے اعزا اور اقارب سے ملاقات کے لئے لے گئیں۔ واپسی میں مقام ابواز میں بی بی آمنہ کا انتقال ہو گیا۔ اور جب آپ آٹھ برس کے ہوئے تو آپ کے دادا عبدالمطلب بن ہاشم وفات پا گئے۔ بوقت وفات عبدالمطلب نے آپ کو پرورش وتربیت کی غرض سے اپنے لڑکے ابوطالب کے سپرد کیا۔ ابوطالب نے نہایت شفقت اور محبت پدری کے ساتھ آپ کو پرورش کیا اور مہربان پدر کی طرح آپ کی خبر گیری کرتے رہے۔ زمانہ رضاعت وطفولیت سے ہی آپ کی حالت عجیب تھی۔ عربوں کی جاہلیت سے آپ بالکل متنفر تھے لڑکوں کے ساتھ بالکل نہیں کھیلتے تھے۔ خلوت کو زیادہ پسند کیا کرتے تھے۔ اللہ تعالیٰ نے آپ کو ہر بری عادت سے اپنے حفظ وامان میں رکھا۔

جب آپؐ نے تیرہویں سال میں قدم رکھا تو ابوطالب کے ساتھ شام کو سفر کیا۔ بصرے کے قریب بحیرہ راہب کے صومعہ کے پاس سے ہو کر گزرے۔ بحیرہ راہب نے آپ میں نبوت کی علامات دیکھ کر اپنی قوم کو بلایا اور آپ کی نبوت سے ان کو مطلع کیا جس کا واقعہ کتب سیر میں موجود و مشہور ہے۔ پھر دوبارہ آپ حضرت ام المؤمنین خدیجۃ الکبریٰؓ بنت خویلد بن اسد بن عبدالعزیٰ کا تجارتی سامان لے کر ان کے غلام میسرہ کے ساتھ شام کی طرف گئے۔ نسطورا راہب کی طرف جس وقت آپ کا گزر ہوا اس نے آپ میں شان نبوت دیکھ کر میسرہ کو آپ کے حالات سے آگاہ کیا۔ اس نے واپسی پر حضرت خدیجہ کو کل واقعات بتائے۔ حضرت خدیجہؓ نے یہ سن کر خود کو آپ کی زوجیت میں دینے کا ارادہ ظاہر کیا۔

## حضرت خدیجہؓ سے شادی

ابوطالب بن عبدالمطلب، حضرت خدیجہؓ کے والد سے ملے اور آپ کی نسبت بی بی خدیجہ سے کر کے رؤساء قریش کی موجودگی میں عقد کی رسم ادا کی۔ عقد کی رسومات سے فارغ ہو کر حضرت ابوطالب نے مندرجہ ذیل خطبہ پڑھا۔

”الحمد لله الذی جعلنا من ذرية ابراهيم وزرع اسمعيل وضعئنے معد و عنصر مضر وجعل لنا بيتا محجوجا وحرما امنا وجعلنا امناء بيته وسواس حرمه وجعلنا الحكام على الناس ان ابن اخی محمد بن عبدالله من قل علمتم قرابته وهو لا يوزن باحد الا رجح به فان كان فی الدال۔ قل فان المال ظل زائل۔

وقد خطب خديجة بنت خويلد وبذلها من الصداق ماعاجله واجله من مالی كذا كذا وهو والله بعد هداله بناء عظيم و خطر جليل۔“

ترجمہ: ”سب تعریفیں اللہ تعالیٰ کے لئے ہیں۔ جس نے ہماری خاطر ایک گھر بنایا جس کا حج کیا جاتا ہے اور امن وعزت والا بنایا اور ہم کو اپنے گھر کی حفاظت کرنے والا اور اپنے حرم کی خبر گیری کرنے والا مقرر کیا اور ہمیں لوگوں پر حاکم بنایا۔ بے شک تمہیں میرے بھتیجے محمد بن عبداللہ کی رشتے داری معلوم ہے ان کا جس کے ساتھ مقابلہ کیا جائے گا اسی سے سبقت لے جائیں گے اگر ان کے پاس دولت کم ہے تو کیا ہے۔ دولت تو چلتی پھرتی چھاؤں ہے۔ محمدؐ نے خدیجہؓ بنت خویلد کو پیام دیا اور میرے مال سے اتنا مہر معجل اور موجل منظور کیا ہے یقیناً چند دنوں کے بعد ان کی حالت بہتر ہو جائے گی اور ان کا نام جگمگانے لگے گا۔ آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی عمر مبارک اس وقت پچیس برس تھی۔ آپ کا عقد فجار کے پندرہ سال بعد ہوا۔

جب آپ پینتیس برس کے ہوئے تو قریش نے جمع ہو کر کعبہ کو منہدم کر کے ازسر نو تعمیر کرنا شروع کیا۔ جس وقت حجر اسود کے رکھنے کی نوبت آئی

تو آپس میں سب جھگڑنے لگے، ہر شخص یہ چاہتا تھا کہ حجرِ اسود کو میں اپنے ہاتھ سے رکھوں۔ یہ جھگڑا اس قدر بڑھ گیا کہ بنو عبدالدار مرنے اور مارنے پر قسم کھا بیٹھے۔ پھر کچھ سوچ سمجھ کر قریش یک جا ہو کر مشاورت کرنے لگے۔ ابو امیہ نے کہا کہ "بہتر ہوگا کہ پہلے جو مسجد میں داخل ہوا اس کو تم لوگ اپنا حکم مان لو"۔ قریش اس امر پر متفق ہو گئے۔

آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تشریف لائے لوگوں نے کہا کہ یہ امین ہیں، فیصلہ امانت داری سے کریں گے انہی کو حکم بناؤ۔ پس جس وقت آپ کے روبرو معاملہ پیش کیا گیا تو آپ نے ایک کپڑے میں حجرِ اسود کو رکھ کر قریش سے فرمایا کہ اس کپڑے کے کنارے پکڑ لو کسی کو کسی پر کچھ برتری نہ ہوگی اور نہ کوئی جھگڑا ہوگا۔ چنانچہ قریش نے آپ کے کہنے سے کپڑے کے کونے پکڑ لئے جس وقت حجرِ اسود اپنے مقام کے قریب پہنچا آپؐ نے اپنے دستِ مبارک سے لے کر اس کو اس کی جگہ پر رکھ دیا۔ اس واقعہ میں چار افراد عتبہ بن ربیعہ بن عبد شمس، اسود بن مطلب بن اسد بن عبد العزیٰ ابو حذیفہ بن مغیرہ بن مخزوم اور قیس بن عدی اسہمی پیش پیش تھے۔

حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پاکیزگی کے اہتمام اور عبادت میں بہت استقلال سے سعی فرمانے لگے۔ آپ کی ذات بابرکات میں ایک اعلیٰ درجہ کا اخلاق، صبر، فصاحت، بلاغت، خوش بیانی یوں جمع ہو گئی تھی کہ جوانی میں ہی آپ نے امین کا لقب پالیا تھا۔

## بعثت نبویؐ

وحی کے نزول سے قبل آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے رویاء صالحہ دیکھنا شروع کیا۔ کاہن اور آسمانی کتب کے عالم آپس میں ظہورِ شان و نبوت کے تذکرے کرنے لگے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم عبادت کے لئے تنہائی کو زیادہ پسند فرمانے لگے۔ اکثر اوقات غارِ حرا میں تشریف لے جاتے اور وہیں دو دو چار چار راتیں لگا تار عبادتِ الٰہی میں مصروف رہتے یہاں تک کہ آپ کی ولادت کے چالیسویں اور بعض کہتے ہیں تنتالیسویں سال آپ پر وحی نازل ہوئی۔ کبھی کبھی فرشتہ کسی آدمی کی صورت میں آتا اور آپؐ سے مخاطب ہوتا تھا اور کبھی آپ پر القا ہوا کرتا تھا اور کبھی چادر یا اور کوئی چیز اوڑھ کر لیٹ جاتے تھے۔ اور وحی سلسلۂ جرس کی صدا کی طرح نازل ہوتی تھی۔ اس آخر صورت میں آپ کو سخت تکلیف ہوتی تھی جیسا کہ حدیث شریف میں آیا ہے "وھو اشد علی (یعنی اور وہ مجھ پر زیادہ سخت ہے) جو وحی ابتداءً آپ پر غارِ حرا میں نازل ہوئی وہ یہ تھی "اقراء باسم ربک الذی خلق۔ خلق الانسان من علق۔ اقراء و ربک الاکرام الذی علم بالقلم علم الانسان مالم یعلم"

یعنی: آپ اپنے پروردگار کے نام سے پڑھیئے جس نے انسان کو خون کے لوتھڑے سے بنایا۔ آپ پڑھیے آپ کا پروردگار بڑی عزت والا ہے جس نے قلم کے ذریعے علم سکھایا اور انسان کو وہ سارے علم سکھائے جس سے وہ آشنا نہیں تھا۔

## معراج کا واقعہ

خدیجہؓ نے آپ کی باتوں کی تصدیق کی اور آپ پر ایمان لائیں۔ بعد میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر نماز فرض کی گئی۔ حضرت جبرئیلؑ آئے اور وضو کر کے نماز پڑھ کر آپ کو دکھائی۔ آپ نے ان کی پیروی کی۔ بعد میں شبِ معراج میں آپ مکہ سے بیت المقدس اور پھر وہاں سے ساتویں آسمان اور سدرۃ المنتہیٰ پر تشریف لے گئے فاوحی الیہ ما اوحی (اللہ نے آپ پر وحی بھیجی جو وحی بھیجی)

(مترجم کا نوٹ)

علماءِ تاریخ و سیر نے جس طرح واقعہ معراج جسمانی میں اختلاف کیا ہے ویسا ہی اوقاتِ معراج اور مکانِ اسراء (یعنی جس مکان سے آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو معراج ہوئی ہے) میں ہے۔ شفاء میں قاضی عیاض لکھتا ہے "فذھب طائفۃ الیٰ انہ اسریٰ بالروح وانہ رویا منام مع اتفاقہ، وان رویا الانبیاء حق و وحی والیٰ ھذا اذھب معاویہ وحکی عن الحسن والمشھور عنہ خلافہ والیہ اشار محمد ابن اسحاق" یعنی علماء کے ایک گروہ کے نزدیک آپ کو روحانی معراج ہوئی جو

خواب کا واقعہ تھا بالاتفاق انبیاء کے خواب سچے اور وحی سے ہوتے ہیں۔ معاویہ کا یہی قول ہے اور حسن کا بھی۔ لیکن حسن کا مشہور قول اس کے برعکس ہے جیسا کہ محمد بن اسحاق نے بتایا ہے' اور تفسیر کبیر میں لکھا ہے وحکی عن محمدبن جرير الطبری فی تفسير عن حذيفة انه قال ذلک رؤیاوانه ما فقد جسد رسول الله صلى الله عليه وسلم وانما اسرى بروحه وحكى هذا القول ايضاعن عائشة و عن معاوية" یعنی (تفسیر ابن جریر میں حذیفہ کا کہنا ہے کہ معراج کا واقعہ خواب کا واقعہ ہے جسمانی معراج نہیں ہوئی۔ بلکہ روحانی ہوئی۔ (آگے ابن جریر فرماتے ہیں) یہی قول حضرت صدیقہؓ اور حضرت معاویہؓ سے منقول ہے۔ جو علماء جسمانی معراج کے قائل ہیں ان کے پاس بھی حدیثوں سے براہین ہیں جو قتادہ اور انس سے منقول ہیں۔ اس کے علاوہ قرآن حکیم سے بھی جسمانی معراج کا پتہ چلتا ہے پندرہویں پارے میں اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے۔

"سبحان الذی اسری بعبده لیلا من المسجد الحرام الى المسجد الاقصى الذی بارکنا حوله لنریه من آیتنا انه هو السمیع البصیر" ترجمہ: وہ پاک ہے جو اپنے بندے کو راتوں رات مسجد حرام سے مسجد اقصیٰ لے گیا جس کے چاروں جانب ہم نے برکت رکھی ہے تاکہ ہم اسے اپنی نشانیاں مشاہدہ کرائیں بے شک اللہ خوب سننے والا اور خوب دیکھنے والا ہے۔

اس آیت سے پتہ چلتا ہے کہ معراج جسمانی ہوئی کیونکہ اسریٰ کے معنی رات کا سفر کرنے کے ہیں نہ کہ حالت رویاء میں ایک جگہ سے دوسری جگہ پر جانے کو کہتے ہیں۔ ہم کو اس کی کوئی وجہ معلوم نہیں ہوتی کہ ہم اسریٰ کے معنی اس مقام پر رویا میں ایک جگہ سے دوسری جگہ کا جانا مراد لیں لہٰذا اگر چہ اس کے معنی "رات کا سفر" لے سکتے ہیں لیکن حالت رویا میں سفر نہیں لے سکتے۔ اس کے علاوہ لفظ "بعبده" صاف طور سے کہہ رہا ہے کہ معراج جسمانی ہوئی کیونکہ اس کے معنی ہیں "اپنے بندہ" کے اور اس کا اطلاق روح اور جسم ہر دو پر ہوتا ہے لہٰذا جب تک روح اور جسم دونوں کا جانا نہ ثابت ہو اس وقت تک "اسریٰ بعبدہ" کے مطالب صحیح نہیں ہو سکتے، روحانی معراج کے ماننے والے اس آیت کے مقابلہ میں سورہ اسریٰ کی دوسری روایت "وجعلنا الرویا التی اریناك الا فتنة للناس" ترجمہ: ہم نے جو خواب آپ کو دکھایا اسے لوگوں کے امتحان ہی کے لئے دکھایا پیش کرتے ہیں۔ معراج کو جسمانی ماننے والے کہتے ہیں کہ اگر چہ عموماً رویا کے معنی خواب میں دیکھنے کے ہیں مگر اس کا اطلاق آنکھ سے دیکھنے پر بھی ہو سکتا ہے۔ لہٰذا "رویا" کا لفظ جو قرآن مجید میں آیا ہے۔ اس کے معنی آنکھ سے دیکھنے کے ہیں۔ اس دلیل سے کہ بخاری میں لکھا ہے: "عن ابن عباس فی قوله تعالى وما جعلنا الرويا التی اريناك الا فتنة قال هی رویاء عن ارها رسول الله صلى الله عليه وسلم ليلة اسری به الى بيت المقدس" یعنی وما جعلنا الرویا کی تفسیر میں ابن عباس کا بیان ہے کہ یہ آنکھوں کی روایت ہے (خواب کی نہیں) جو آپ کو تب ہوئی جب راتوں رات آپ کو بیت المقدس لے جایا گیا۔

قتادہ کی روایت سے پتہ چلتا ہے کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم معراج کی رات چت لیٹے ہوئے تھے۔ حسنؒ کی روایت شہادت دیتی ہے کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم معراج کی رات کو مقام حجر میں سوئے ہوئے تھے۔ حضرت انسؓ روایت کرتے ہیں کہ آپ مسجد حرام میں آرام کر رہے تھے۔ ام ہانی کی روایت میں ہے کہ معراج کی شب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نماز عشاء پڑھ کر ہم میں سو رہے تھے اور فجر سے قبل ہم نے آپ کو بیدار کیا۔ بعض علماء کہتے ہیں کہ ہجرت سے تین برس قبل معراج ہوئی اور بعض ایک سال پہلے بتلاتے ہیں بہر حال یہ ایک اختلافی واقعہ ہے۔ روایات سے کوئی تسلی بخش فیصلہ نہیں ہو سکتا البتہ اگر اللہ تعالیٰ کی قدرت کاملہ پر نظر کی جائے تو کچھ بھی بعید نہیں معلوم ہوتا۔

جسمانی معراج یا عالم رویا کے واقعات کا ہم اس مقام پر بوجہ شہرت ذکر کرنا نہیں چاہتے۔ باقی رہے وہ احکام جو سورہ اسریٰ کو بغور دیکھنے سے معلوم ہوتے ہیں اور یہ خیال ہوتا ہے کہ شاید یہی احکام آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو معراج کی رات میں مرحمت ہوئے تھے وہ یوں ہیں۔

ولا تجعل مع الله الٰها آخر فتقعد مذموما مخذولا

ترجمہ: اللہ کے ساتھ دوسرا معبود نہ ٹھہراؤ ورنہ قابل ملامت و ذلت بن جاؤ گے۔

وقضى ربك الا تعبدوا الا اياه وبالوالدين احسانا اما يبلغن عندك الكبر احدهما او كلهما فلا تقل لهما اف ولا تنهرهما وقل لهما قولا كريما

ترجمہ: آپ کے رب نے حکم فرمایا ہے کہ اس کے علاوہ کسی کی عبادت نہ کرو۔ اور والدین کے ساتھ احسان کرو اگر تمہاری زندگی میں ان میں سے کوئی یا دونوں معمر ہو جائیں، تو خبردار انہیں ہوں بھی نہ کرنا اور نہ انہیں ڈانٹنا بلکہ ان سے عزت والی بات کرنا اور ان کے آگے سر خم کر دینا۔

واخفض لهما جناح الذل من الرحمة وقل رب ارحمهما كما ربياني صغيرا

ترجمہ: اور ان کے لئے دعا کرتے رہنا کہ اے پروردگار جیسے مجھے انہوں نے کم عمری میں محبت سے پرورش کیا ہے اسی طرح تو بھی ان پر رحم فرما۔

وات ذاالقربى حقه والمسكين وابن السبيل ولا تبذر تبذيرا

ترجمہ: اقارب کو ان کا حق دو، اور محتاجوں کو بھی اور مسافروں کو بھی اور فضول خرچی نہ کرو۔

ولا تجعل يدك مغولة الى عنقك ولا تبسطها كل البسط فتقعد ملوماً محسورا۔

ترجمہ: نہ تو اپنا ہاتھ گردن میں باندھ کر رکھو اور نہ ہی اسے بالکل کھول دو کہ ملامت کے قابل بن کر اور تھک کر بیٹھ جاؤ۔

ولا تقتلوا اولادكم خشية املاق نحن نرزقهم و اياكم ان قتلهم كان خطاءً كبيرا۔

ترجمہ: مفلسی کے خوف سے اپنی اولاد قتل نہ کرو ان کا اور تمہارا رزق ہمارے ذمہ ہے یاد رکھو اولاد کو قتل کرنا سنگین گناہ ہے۔

ولا تقربو الزنا انه كان فاحشة وساء سبيلا۔ ولا تقتلوا النفس التي حرم الله الا بالحق۔

ترجمہ: زنا کے قریب تک نہ پھٹکو کیونکہ وہ بے حیائی اور برا راستہ ہے ناحق کسی کو قتل نہ کرو جس کا قتل اللہ تعالیٰ نے حرام کر دیا ہے۔

ولا تقربوا مال اليتيم الا بالتي هي احسن حتى يبلغ اشده واوفوا بالعهد ان العهد كان مسئولا۔

ترجمہ: قابل تعریف طریقے کے علاوہ یتیم کے مال کے پاس بھی نہ جاؤ جب تک کہ وہ جوان نہ ہو جائیں اور وعدہ پورا کرو کیونکہ وعدہ کے بارے میں باز پرس ہوگی۔

واوفوا الكيل اذا كلتم وزنوا بالقسطاس المستقيم۔

ترجمہ: جب ناپو تو پورا ناپو اور صحیح ترازو سے تولو۔

ولا تقف ما ليس لك به علم ان السمع والبصر والفواد كل اولئك كان عنه مسئولا۔

ترجمہ: جس بات کا تمہیں پتہ نہیں اس کے پیچھے نہ پڑو یاد رکھو کان، آنکھ اور قلب ہر ایک سے پوچھا جائے گا۔

ولا تمش في الارض مرحا انك لن تخرق الارض ولن تبلغ الجبال طولاً۔

ترجمہ: زمین پر اکڑ کر نہ چلو نہ تو تم زمین ہی پھاڑ سکتے ہو اور نہ کوہ قامت ہی ہو سکتے ہو۔

كل ذلك كان سيئه عند ربك مكروها۔

ترجمہ: یہ تمام برائیاں ہیں اور اللہ کو ناپسند ہیں۔

ذلك مما اوحى اليك ربك من الحكمة ولا تجعل مع الله الها اخر فتلقى جهنم ملوماً مدحورا

ترجمہ: اللہ نے تمہیں یہ دین کی پکی باتیں وحی کے ذریعے بتائیں اللہ کے ساتھ دوسرا شریک معبود نہ کرو ورنہ برے بن کر اور ذلیل ہو کر جہنم میں جھونک دیئے جاؤ گے۔

ان آیات سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ اللہ نے ضروریات دین کے اعتقادی اور عملی احکام دونوں معراج میں عطا فرمائے اس دعوت کی تائید گزشتہ کی طرح کرتی ہے۔ ان اعتقادی اور عملی احکام کے علاوہ اللہ نے پانچ وقت کی نمازیں اور ماہ رمضان کے روزے فرض کئے۔ ہم کو یقین ہے کہ جو اس سورہ مبارکہ کو بغور پڑھے گا وہ ضرور ہماری اس رائے سے متفق ہوگا۔

اس وقت سے حضرت علی ابن ابی طالب کی پرورش آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور حضرت جعفرؓ کی کفالت، حضرت عباسؓ ابن عبدالمطلب کر رہے تھے۔ یہ دونوں مسلمان ہو گئے تھے اور حضرت ابوطالب سے چھپ کر پہاڑوں کے دروں میں جا کر نماز ادا کرتے تھے۔ اتفاق سے ایک روز ابو

طالب اس طرف آ گئے۔ آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ان کو ایمان و اسلام کی دعوت دی۔ حضرت ابوطالب نے فرمایا میں اپنا اور اپنے آباؤ اجداد کا دین ترک نہیں کر سکتا، بہر حال تمہاری وجہ سے تمہاری مخالفت نہیں کروں گا۔ اس کے بعد علیؓ بن ابوطالب کی طرف رخ کر کے فرمایا: "دیکھو محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ساتھ نہ چھوڑنا۔ یہ تم کو بھلائی کے علاوہ اور کچھ نہیں سکھائیں گے۔"

علماء لکھتے ہیں کہ سب سے پہلے حضرت خدیجہؓ بنت خویلد بن اسد بن عبدالعزیٰ ایمان لائیں۔ بعد میں حضرت ابوبکرؓ و حضرت علیؓ ابن ابو طالب اور حضرت زیدؓ بن حارثہ (آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے خادم) و حضرت بلالؓ و بن حمامہ (حضرت ابوبکرؓ کے خادم) نے اسلام قبول کیا۔ بعد ازاں حضرت عمر بن عبسہ سلمی و حضرت خالد بن سعید بن العاصی بن امیہ مسلمان ہوئے۔ ان کے بعد قریش کے ایک گروہ نے اسلام قبول کیا۔ جن کو اللہ نے آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی مصاحبت کے لئے پوری قوم سے محترم کیا اور ان میں سے زیادہ تر مشہور ہوئے۔

## خفیہ تبلیغ کے دور کے اہل ایمان

حضرت ابوبکر صدیقؓ چونکہ نرم مزاج اور تجارت پیشہ تھے۔ نیز تالیف قلوب کا مادہ ان میں زیادہ تھا۔ قریش آپ سے بہت مانوس تھے اس وجہ سے ان کے ذریعے بنوامیہ میں حضرت عثمانؓ بن عفان بن ابی العاص بن امیہ، خاندان بنوعمرو بن کعب بن اسد بن تیم سے طلحہؓ بن عبیداللہ بن عثمان بن عمرو، بنوزہرہ بن قصی سے سعد بن ابی وقاص (ان کا نام مالک بن وہیب بن عبد مناف بن زہرہ ہے) اور عبدالرحمٰن بن عوف بن عبد عوف بن الحرث بن زہرہ اور بنو اسد بن عبدالعزیٰ سے زبیر ابن العوام بن خویلد بن اسد (یہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی پھوپھی صفیہ کے بیٹے ہیں) رضی اللہ عنہم ایمان لائے۔ بعد میں بنوحرث بن مہر سے، ابوعبیدہ عامرؓ بن عبداللہ بن جراح بن ہلال بن اہیب بن ضبہ بن حرث اور بنومخزوم بن یقظہ بن مرہ ابن کعب سے ابوسلمہ عبدالاسد بن ہلال بن عبداللہ بن عمر بن مخزوم اور بنوجمح بن عمرو ابن ہصیص بن کعب سے عثمان بن مظعون بن حبیب بن وہب بن حزافہ بن جمح اور ان کے بھائی قدامہ بن مظعون اور بنوعدی سے سعید بن زید بن عمرو بن نفیل بن عبداللہ بن قرط بن ریاح بن عدی اور سعید کی زوجہ فاطمہ ہمشیرۂ عمر ابن الخطاب بن نفیل اور سعید کے والد زید بن عمرو رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین اسلام میں داخل ہوئے۔ یہ زید بن عمرو وہی ہیں جنہوں نے جاہلیت کے دور میں بت پرستی چھوڑ دی تھی۔ توحید کی طرف مائل ہو گئے تھے۔ پھر عمیرؓ سعد بن ابی وقاص کے بھائی اور عبداللہ بن مسعود ابن غافل بن حبیب بن شخ ابن قار بن مخزوم بن صاہلہ بن کاہل بن حرث بن تمیم بن سعد بن ہذیل بن مدرکہ حلیف بنوزہرہ مشرف بہ اسلام ہوئے۔

عبداللہ بن مسعود، عقبہ بن معیط کی بکریاں چراتے تھے۔ ایک دن آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم ان کے بکریوں کے گلہ کی طرف سے گزرے اور ان کی رضامندی سے اس بکری کا دودھ آپ نے دوہا جس کا دودھ بند ہو گیا تھا۔ عبداللہ بن مسعود یہ معجزہ دیکھ کر حیران ہو گئے اور فوراً ایمان لے آئے۔ بعد میں جعفرؓ بن ابوطالب بن عبدالمطلب اور ان کی بیوی اسماء بنت عمیس بن نعمان ابن کعب بن ملک بن قحافہ خثعمی، سائب بن عثمان بن مظعون، ابوحذیفہ بن عتبہ ابن ربیعہ بن عبد شمس (ان کا اصلی نام مہشم تھا) اور عامر بن فہیرہ ازدی، عمار بن یاسر عنسی بن مذحج ابومخزوم کے آزاد کردہ اور صہیب بن سنان (بنونمر بن قاسط حلیف بنوجلفان سے) سلام اللہ علیہم اجمعین اسلام کی دولت سے بہرہ ور ہوئے۔

## اسلام کی کھلی دعوت

ان بزرگوں کے اسلام لانے کے بعد مسلمانوں کی ایک چھوٹی سی جماعت قائم ہو گئی۔ جس میں جوان۔ لڑکے۔ بوڑھے مرد و عورت سب شامل تھے مگر مشرکین کے ڈر سے جنگل اور پہاڑوں کی طرف چلے جاتے تھے۔ وہیں نمازیں پڑھتے تھے لیکن قریش کا کوئی جلسہ ایسا نہیں ہوتا تھا جس میں تبلیغ اسلام نہ ہو۔ وحی کے نازل ہونے کے تیسرے برس آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو دعوت عام دینے اور اسلام کی طرف بلانے کا حکم صادر ہوا۔ چنانچہ آپ نے کوہ صفا پر جا کر اہل قریش کو بلانے کے بعد ان سے مخاطب ہو کر فرمایا "لو اخبرتکم ان العدو مصبحکم او ممسیکم اما کنتم تصدقونی قالوا بلیٰ قال فانی نذیر لکم بین یدی عذاب شدید" ۔ "اگر میں خبر دوں

رحریف صبح و شام میں حملہ کرنے والا ہے تو کیا تم مجھے سچا مان لو گے، لوگ بولے کہ ہاں ہم آپ کو سچا تسلیم کریں گے۔ فرمایا۔ اچھا تو میں تمہیں سامنے والے (آنے والے) شدید عذاب سے ڈراتا ہوں۔ قریش اس اعلان کو سنتے ہی بکھر گئے۔

بعد ازاں آیۃ" وانذر عشیرتک الاقربین " نازل ہوئی اور متواتر الہامات اور وحی نازل ہونے لگے۔ اس وقت آپ کے حکم پر حضرت علیؓ ابن ابی طالبؓ نے تھوڑا سا کھانا تیار کیا آپ نے اولاد عبدالمطلب کو جمع کر کے کھانا کھلایا، اسلام کی دعوت دی، بت پرستی سے روکا اور اللہ کے عذاب سے ڈرایا مگر اولاد عبدالمطلب نے توجہ نہ دی۔ جب قریش نے دیکھا کہ ان کے بتوں کی برائیاں علانیہ کی جاتی ہیں اور ان کی پرستش سے روک ٹوک کی جاتی ہے تو ان کو یہ عمل ناگوار گزرا۔ وہ سارے ایک جگہ جمع ہوئے اور آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی مخالفت پر کمر بستہ ہو گئے۔ حضرت ابو طالب نے ان کی اس رائے کی مخالفت کی اور ان کو اس کام سے منع کرنے لگے، بلکہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی امداد پر آمادہ ہو گئے۔ اہل قریش ابو طالب کی مخالفت سے مجبور ہو کر عتبہ و شیبہ پسران ربیعہ بن عبد شمس، ابوالبختری بن ہشام بن حرث بن اسد بن عبدالعزیٰ، اسود بن مطلب بن اسد بن عبدالعزیٰ، ولید بن المغیرہ بن عبداللہ بن عمر بن مخزوم، ابو جہل عمر بن ہشام بن مغیرہ برادر زادہ ولید بن عاص بن وائل بن ہشام بن سعد بن سہیم، میبہ و منبہ پسران حجاج بن علی بن حذیفہ بن سہم، اسود بن عبد یغوث بن وہب بن عبد مناف بن زہرہ کو انصاف کرنے کی غرض سے حضرت ابو طالب کے پاس بلا لائے۔ ان لوگوں نے حضرت ابو طالب سے آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ایذا دہی کے بارے میں مباحثہ کیا لیکن حضرت ابو طالب نے ان کو انتہائی معقول جواب دے کر خاموش ہونے پر مجبور کر دیا۔

## قریش کا وفد

اگلے دن پھر قریش مع مذکورہ بالا اصحاب کے حضرت ابو طالبؓ کے پاس آئے اور اس امر کی خواہش کی کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو ان کے مواجہہ میں طلب کر کے اس جدید فعل سے روکیں اور ان سے بحث کریں۔ چنانچہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ابو طالب کے بلانے پر اس مجمع میں تشریف لائے قریش نے اپنے دلائل پیش کئے۔ آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے قرآن مجید کی چند آیات پڑھ کر ارشاد فرمایا "یا عماہ لا اترک ھذا الامر حتی یظھر اللہ او اھلک فیہ" (چچا جان میں یہ کام نہیں چھوڑوں گا جب تک اللہ اسے غالب نہ کر دے یا اس راہ میں ہلاک ہو جاؤں گا) حضرت ابو طالب یہ سن کر چپ ہو رہے قریش کا اجتماع منتشر ہو گیا۔ اس وقت حضورؐ نے دوبارہ حضرت ابو طالب سے مخاطب ہو کر انہیں دعوت اسلام دی لیکن حضرت ابو طالب نے کہا: "اے بھتیجے جو تمہارے جی میں آئے کہو اور کرو مگر میں بخدا کبھی ایمان نہ لاؤں گا اور نہ ہی اپنے آبائی دین کو چھوڑوں گا۔"

ان واقعات کے بعد جب اہل قریش نے یہ دیکھا کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم دعوت اسلام سے باز نہیں آتے اور مسلمانوں کی جماعت دن بدن بڑھتی جاتی ہے تو بنو ہاشم اور بنو مطلب نے اکٹھے ہو کر آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور تمام مسلمانوں کو ایذائیں پہنچانے کا عہد و پیمان کیا۔ اس عہد و پیمان میں بنو ہاشم اور بنو مطلب آ گئے تھے مگر در حقیقت ہر قبیلہ جو اس وقت مکہ اور اس کے جوار میں تھا اس عہد و اقرار میں شامل تھا حتیٰ کہ جہاں کہیں بھی یہ لوگ غریب مسلمانوں کو پاتے پتھروں سے مارتے، طرح طرح کی تکلیفیں دیتے تھے نماز نہ پڑھنے دیتے اور نماز کی حالت میں اونٹوں بکریوں کی آنتیں اور غلاظت لا لا کر نمازیوں پر ڈال لیتے تھے۔ جب ان کی یہ تکلیف دہی حد سے بڑھ گئی تو آپ نے مظلوم مسلمانوں کو حبشہ کی طرف ہجرت کا حکم دیا۔

## حبشہ کی طرف ہجرت

والی حبشہ اور اہل قریش میں تجارت کا عہد نامہ تھا وہ اکثر والی حبشہ کی تعریف کیا کرتے تھے۔ الغرض سب سے پہلے عثمان ابن عفان اور ان کی زوجہ رقیہ بنت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور ابو حذیفہ بن عتبہ بن ربیعہ اور ان کی زوجہ سہلہ بنت سہیل بن عمرو بن عامر بن لوی اور زبیر بن العوام و مصعب بن عمیر بن عبد شمس و ابو سبرہ بن ابی رہم بن عبدالعزیٰ، عامری و سہیل ابن بیضا (بنو حرث بن فہر سے) عبداللہ بن مسعود، عامر بن

ربیعہ غزی حلیف بنوعدی (یہ غزبن وایل کی اولاد سے تھے نہ کہ غرہ سے) اوران کی زوجہ لیلیٰ بنت ابی خیثمہ رضی اللہ عنہم اجمعین۔ یہ گیارہ لوگ حبشہ کو ہجرت فرما گئے۔ ان کے بعد دیگر مسلمانوں نے بھی حبشہ کی طرف ہجرت کرنا شروع کر دی۔ انہیں اصحاب کے ساتھ حضرت جعفرؓ بن ابی طالب بھی حبشہ ہجرت کر گئے یہاں تک کہ حبشہ میں مہاجرین کی تعداد تین سو کے قریب پہنچ گئی۔ اولین مہاجرین کا مشرکین مکہ نے دریا تک پیچھا کیا۔ لیکن ناکام ونامراد اپنا سامنہ لے کر چلے آئے۔

اہل قریش نے دیکھا کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کوستانے میں آپ کے بعض اقارب مانع ہوتے ہیں اور مخالفت کرتے ہیں تو انہوں نے یہ طریقہ اختیار کرلیا کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ساحری مجنونیت اور کہانت کا ذکر کرتے، نیز ہر مکہ آنے والے کو آپ کے پاس آنے جانے سے روکتے تھے۔ اس کے بعد ایک جماعت نے آپ کی عداوت اور استہزا پر عہد و پیمان کیا۔ ان لوگوں میں آپ کے چچا ابولہب اور عبدالعزیٰ بن عبدالمطلب اوران کا چچازاد بھائی ابوسفیان بن الحرث بن عبدالمطلب اور عتبہ وشیبہ پسران ربیعہ وعقبہ بن ابی معیط اور ابوسفیان بن حرث اور حکم بن ابی العاص بن امیہ اور نضر بن الحرث اور اسود بن المطلب بن اسد بن عبدالعزیٰ اور اس کا بیٹا زمعہ اور ابوالبختری العاص بن ہشام اور اسود بن عبدیغوث بن وہب بن عبدمناف بن زہرہ، (آں حضرۃ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ماموں کا بیٹا) اور ابوجہل بن ہشام اور اس کا بھائی عاصی اور ولید بن المغیرہ اور قیس بن الفاکہ بن المغیرہ اور زہیر بن امیہ بن المغیرہ اور عاص بن وائل سہمی اور اس کے دونوں عم زاد نبیہ ونبہ وامیہ وابی پسران خلف ابن حج وغیرہ شامل تھے۔ ان لوگوں کا کام ہی یہ تھا کہ یہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اوران کے اصحاب سے جو ایمان لا چکے تھے مسخرہ پن کرتے اور انہیں تکلیف دیتے تھے۔

ایک دن آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کوہ صفا کی طرف تشریف لے گئے تھے۔ اس روز اتفاق سے ابوجہل بھی اس طرف سے گزرا اور حسب عادت آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کوسخت وسست کہنے لگا۔ آپ کے دین (اسلام) کی توہین اور برائیاں بیان کرتے کرتے آپؐ کے نزدیک پہنچ گیا، لیکن آپؐ نہایت صبر واستقلال سے ابوجہل کے نازیبا کلمات سنتے رہے۔ یہاں تک کہ ابوجہل آپ کے صبر وتحمل سے تنگ آ کر کعبہ کی طرف چلا آیا اور آپ بھی مسجد حرام میں تشریف لے آئے۔ یہ واقعہ عبداللہ بن جدعان بن عمرو بن کعب بن سعد بن تیم بن مرہ کی ایک لونڈی دیکھ رہی تھی۔ اس واقعہ کے تھوڑی دیر بعد ہی حضرت حمزہؓ ابن عبدالمطلب (آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے چچا) تیر وکمان لئے ہوئے اس طرف سے گزرے۔ عبداللہ بن جدعان کی لونڈی نے یہ واقعہ حضرت حمزہؓ کوسنایا۔ حضرت حمزہؓ بن عبدالمطلب سنتے ہی غصے سے آگ بگولا ہو گئے لہٰذا اسی طیش کی کیفیت میں لوٹ کر ابوجہل کو ڈھونڈتے ڈھونڈتے مسجد جا پہنچے۔ ابوجہل اس وقت قریش کے ایک گروہ میں بیٹھا ہوا تھا۔

حضرت حمزہؓ ابن عبدالمطلب نے ابوجہل کے بال پکڑ کر اسے گھسیٹا اور نہایت سختی سے پیش آئے اور یہ فرمایا کہ "کمبخت تو محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کوسخت وسست کلمات سنایا کرتا ہے حالانکہ میں ان کا چچا ہوں اور ان کے مذہب پر ہوں۔" بعض حاضرین جلسہ نے چاہا کہ اٹھ کر ابوجہل کی امداد کریں۔ لیکن ابوجہل نے ان کو منع کیا اور یہ کہا کہ تم لوگ اس سے پریشان خاطر نہ ہو۔ میں نے ان کے بھتیجے محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو آج ہی سخت وسست کلمات سنائے ہیں، حمزہؓ کو اپنی حالت پر چھوڑ دو، وہ اپنے دل کو ٹھنڈا کر لیں۔ اس کے بعد حضرت حمزہؓ ابن عبدالمطلب آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس آئے اور کہا! "اے میرے بھتیجے! کیا تم اس سے خوش نہیں ہوئے کہ میں نے تمہارے مخالف ابوجہل کو ابھی نہایت ذلیل کیا ہے۔" آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ اے چچا میں تو اس وقت خوش ہوں گا کہ جب آپ حلقہ اسلام میں آ جائیں گے۔ حضرت حمزہؓ ابن عبدالمطلب نے عرض کیا کہ "میں نے دین اسلام قبول کرلیا اور اس مذہب پر تاحیات قائم رہوں گا انشاء اللہ تعالیٰ"۔ قریش والوں کو حمزہؓ ابن عبدالمطلب کے ایمان لانے سے بہت تشویش ہوئی اور انہوں نے یہ جان لیا کہ اب مسلمانوں کو تنگ کرنا آسان نہیں ہے۔ بعد میں ان لوگوں نے عمرو بن العاص اور عبداللہ بن ابی ربیعہ کو نجاشی والیٔ حبشہ کے پاس اس لئے روانہ کیا کہ نجاشی سے وہ ان مسلمانوں کو واپس لائیں جو مکہ سے ہجرت کر کے چلے گئے ہیں مگر نجاشی نے ان دونوں کو ناکام کر کے نہایت ذلت سے واپس کر دیا۔

## حضرت عمرؓ کا قبول اسلام

حضرت حمزہؓ ابن عبدالمطلب کے بعد حضرت عمرؓ ابن الخطاب نے اسلام قبول کیا۔ ان کے ایمان لانے کا یہ محرک ہوا کہ ان تک یہ خبر پہنچی کہ ان کی ہمشیرہ فاطمہ بنت الخطاب مع اپنے خاوند سعید ابن زید کے مسلمان ہوگئی ہیں اور خباب بن الارت ان دونوں کو قرآن حکیم کی تعلیم دیتے ہیں۔ حضرت عمر بن الخطاب یہ جان کر اپنی بہن کے پاس آئے اور ان کو اس قدر پیٹا کہ خون بہنے لگا۔ اس وقت فاطمہ بنت الخطاب نے کہا "قد اسلمنا و کاننا محمد انا فعل ما بدالک" ہم مسلمان ہوگئے ہیں اور اللہ کے رسولؐ کے حکم کی تقلید کرتے ہیں، لہٰذا اب جو کچھ تیرے دل میں آئے کر گزر"۔

اس دوران خباب بن الارت بھی گوشۂ مکان سے نکل آئے اور نصیحت کی باتیں کرنے لگے۔ حضرت عمر ابن الخطاب نے کہا کہ " کچھ قرآن پڑھو"۔ خباب بن الارت نے سورہ طٰہٰ پڑھ کر سنائی۔ جس سے حضرت عمرؓ ابن الخطاب خوف خدا سے کانپ اٹھے اور بے تاب ہو کر کہہ اٹھے "کیف تصنعون اذا اردتم الاسلام" (اگر تم مسلمان ہونا چاہتے ہو تو پہلے کیا کرتے ہو؟) خباب بن الارت نے طہارت ظاہری کا طریقہ دکھلایا اور بتلایا۔ عمرؓ ابن الخطاب نے آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا مکان دریافت فرمایا۔ ادھر تو خباب ابن الارت ان کو اپنے ہمراہ لئے ہوئے در دولت پر حاضر ہوئے اور دوسری طرف آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بالہام الٰہی مکان سے باہر تشریف لائے اور حضرت عمرؓ ابن الخطاب سے مخاطب ہو کر فرمایا: "اے ابن الخطاب تجھ کو یہ کیا ہوا ہے۔" یعنی کیسے آیا ہے؟ حضرت عمر ابن الخطابؓ نے عرض کیا: یا رسول اللہؐ میں مسلمان ہو کر آیا ہوں۔ اس کے بعد حضرت عمرؓ ابن الخطاب برسرعام کلمہ شہادت پڑھ کر سچے مسلمانوں میں داخل ہو گئے۔ حضرت عمر ابن الخطاب کے کہنے سے آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کعبہ میں نماز پڑھنے کو تشریف لائے۔ مسلمانوں کو ان کے اسلام لانے سے بڑی تقویت ہوئی۔ یہ وہی بزرگ ہیں جن کے اسلام لانے کی آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اکثر ان کلمات سے دعا فرمایا کرتے تھے: "اللھم اعز الاسلام باعھد العمرین"۔ (اے اللہ عمر سے یا عمر ابن ہشام سے اسلام کو عزت عطا فرما)۔ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی دعا میں حضرت عمر ابن الخطابؓ اور عمر بن ہشام یعنی ابوجہل، دونوں عمر مراد تھے۔

## مقاطعہ

قریش نے دیکھا کہ اکثر مسلمان نجاشی کی ریاست میں چلے گئے ہیں جن پر ہمارا کچھ بس نہیں چل سکتا اور جو باقی ہیں ہم ان کو بھی حضرت حمزہؓ ابن عبدالمطلب و حضرت عمر ابن الخطاب (رضی اللہ عنہما) کے اسلام لانے کی وجہ سے ذرہ برابر بھی تکلیف نہیں پہنچا سکے اور دن بدن مسلمانوں کی تعداد بڑھتی جاتی ہے تو انہوں نے جمع ہو کر یہ عہد کیا کہ "کوئی شخص ہم میں سے بنو ہاشم و بنو عبدالمطلب سے خواہ مسلمان ہوں یا کافر ہوں۔ نہ نکاح کرے اور نہ ان کے ساتھ بیٹھے اٹھے اور نہ ان کے ساتھ مجالست کرے اور نہ کوئی دنیاوی معاملہ کرے۔" اس پر سب لوگوں نے قسمیں کھائیں اور ایک محضر لکھ کر دستخط کر کے کعبہ میں رکھ دیا۔ اس گروہ میں بنو ہاشم میں سے صرف ابولہب عبدالعزیٰ ابن عبدالمطلب شامل تھے۔ باقی سب ابوطالب کے ہمراہ تھے۔ تین سال تک یہی عہد و پیمان برقرار رہا۔ بھائی سے بھائی چھوٹ گیا، باپ بیٹے کو دیکھنے کا روادار نہ تھا۔ بیع و شرا کا معاملہ بند ہو گیا۔ مسلمانوں کو انتہائی تکلیف ہونے لگی۔

## محضر کی تلفی

اہل قریش میں سے چند آدمی آخر کار اس عہد کے توڑنے پر راضی ہو گئے منجملہ ان میں سے ایک (بنو حسل بن عامر بن لوی سے) ہشام بن عمرو بن الحرث تھے جنہوں نے نقض عہد میں بہت بڑی سعی کی۔ ایک دن ان کی اور زہیر بن ابی امیہ بن المغیرہ کی راہ میں ملاقات ہوئی (اس کی ماں عاتکہ بنت عبدالمطلب اپنے بھائیوں کے کہنے سے مسلمان ہو گئی تھیں) ہشام نے زہیر سے نقض صحیفہ (عہد نامہ) کے بارے میں بات کی۔ زہیر نے ہشام کی رائے سے اتفاق کیا۔ بعد میں ہشام، مطعم بن عدی بن نوفل بن عبد مناف کے پاس گیا اور بنو ہاشم و بنو مطلب کی مجبوری کا حال

بتا کر اس کو بھی نقض عہد پر آمادہ کر لیا۔ اس کے بعد ابوالبختری بن ہشام اور زمعہ بن الاسود کے پاس گیا۔ ان لوگوں نے بھی ہشام کی رائے مان لی اور نقض عہد پر تل گئے۔ انہیں معاملات کے بیچ آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ان لوگوں کو یہ اطلاع دی کہ اس عہد نامہ کو باستثناء اسماء الٰہی کیڑوں نے کھالیا ہے۔ قریش کو یہ سن کر تعجب ہوا لیکن جب انہوں نے کعبہ میں جا کر دیکھا تو عہد نامہ کو کیڑوں نے باستثناء اسماء الٰہی واقعی کھالیا تھا۔ ان چاروں افراد نے تو پہلے ہی عہد شکنی پر قسم کھائی تھی لہٰذا عہد نامہ کے ضائع ہو جانے پر اور لوگوں نے بھی عہد نامہ کی پابندی ترک کر دی۔

اس کے بعد حضرت ابوبکرؓ ہجرت کے ارادے سے گھر سے نکلے مگر ابن الدغنہ ان کو واپس لے آئے۔ اس واقعہ کے بعد مہاجرین حبشہ کو یہ غلط خبر ملی کہ اہل قریش مسلمان ہو گئے ہیں۔ اس اطلاع پر عثمان ابن عفان اور ان کی زوجہ، ابوحذیفہ اور ان کی بیوی۔ عبداللہ بن عتبہ بن غزوان، زبیر بن العوام، عبدالرحمٰن بن عوف، مصعب بن عمیر اور ان کے بھائی، مقداد بن عمرو، عبداللہ بن مسعود، ابوسلمہ بن عبدالاسد اور ان کی بیوی، سلمہ بن ہشام بن المغیرہ، عمار بن یاسر، عبداللہ وقدامہ و عثمان پسران مظعون اور ان کے لڑکے سائب، خنیس بن حذافہ ہشام بن العاص۔ عامر بن ربیعہ اور ان کی بیوی، عبداللہ بن مخزمہ (بنو عامر بن لوی سے) عبداللہ بن سہیل بن السکر ان بن عمرو، سعد بن خولہ، ابوعبیدہ بن الجراح۔ سہیل بن بیضاء، عمرو بن ابی سرح رضوان اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین مکہ واپس آ گئے کچھ تو مکہ میں چھپ کر داخل ہوئے اور چند کسی کے جوار میں جا کر مقیم ہوئے حتیٰ کہ ہجرت ثانی کا وقت آیا۔ اس کے بعد بعض بزرگ ان میں سے مکہ ہی میں جاں بحق ہو چکے تھے مگر جب یہ مکہ میں آئے تو انہوں نے مسلمانوں کو اسی حالت میں پایا جس میں ان کو چھوڑ گئے تھے یعنی اہل قریش ان کو تکلیف دیتے تھے اور غریب مسلمان صبر و تحمل سے کام لیتے تھے۔

## حضرت خدیجہؓ اور ابوطالب کی رحلت

ہجرت کے تین برس پہلے ام المومنین حضرت خدیجہؓ بنت خویلد کا وصال ہو گیا ان سے پینتیس یا پچپن روز کے بعد حضرت ابوطالب نے وفات پائی۔ ان دونوں کے انتقال سے آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو سخت صدمہ اور ملال ہوا۔ حضرت ابوطالب کی وجہ سے آپ کو کوئی ایذا نہ پہنچا سکتا تھا اور ہر کام میں وہ آپ کی اعانت کرتے تھے۔ مخالفین کو آپ کی مخالفت سے روکتے تھے۔ اسی طرح ام المومنین حضرت خدیجہ سے بھی آپ کو بے حد انس تھا۔ انہوں نے سب سے پہلے آپ کی نبوت کی تصدیق کی تھی۔ جب مشرکین مکہ آپ کو اذیتیں دیتے اور آپ مغموم ہوتے تھے تو حضرت خدیجہؓ آپ کو تسلی و تشفی دیتی تھیں۔

## طائف میں اسلام کی تبلیغ

ام المومنین حضرت خدیجہؓ اور حضرت ابوطالب کے انتقال کے بعد مشرکین مکہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو زیادہ سے زیادہ ایذا دینے اور تکلیف دہی پر آمادہ رہنے لگے۔ ایک دن آپؐ دعوت اسلام کے لئے طائف کی طرف تشریف لے گئے۔ وہاں کے سرداران عبدیالیل بن عمر بن عمیر اور اس کے دونوں بھائیوں مسعود و حبیب کے پاس بیٹھ کر انہیں اسلام لانے کی دعوت دی اور ساتھ ہی اسلام و مسلمانوں کی امداد کرنے اور اس پر قائم رہنے کی استدعا فرمائی، مگر ان تینوں نے بہت سختی اور درشتی سے آپ کو جواب دیا۔

جب آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ان سے ناامید ہو گئے تو ان سے اس حال کے چھپانے کے لئے ارشاد فرمایا مگر ان لوگوں نے آپ کا یہ کہنا بھی نہ مانا بلکہ کمینے اور چھوٹے چھوٹے لڑکوں کو آپ کے پیچھے لگا دیا۔ ان لوگوں نے آپ کے پیچھے تالیاں بجائیں اور پتھر مارنے شروع کئے یہاں تک کہ آپ عتبہ و شیبہ، ربیعہ کے لڑکوں کے باغ کی دیوار کی آڑ میں بیٹھ گئے۔ اس طرح جب پیچھا کرنے والے لڑکے لوٹ گئے اور آپ کو ان کے شور و غل سے اطمینان حاصل ہو گیا تو آپ نے سر مبارک آسمان کی طرف اٹھا کر یہ دعا فرمائی:

”اللھم الیک اشکو ضعف قوتی وقلۃ حیلتی وھوانی علی الناس انت ارحم الراحمین انت رب المستضعفین انت ربی الی من تکلنی الی بغیض یتجھمنی او الی عدو ملکتہ امری ان لم یکن بک علی غضب فلا ابالی ولکن عافیتک اوسع لی اعوذ بنور وجھک الذی اشرقت لہ الظلمات و

صلح علیہ امر الدنیا والاخرۃ من ان ینزل بی غضبک او یحل علیٰ سخطک لک العتبی حتی ترضیٰ ولا حول ولا قوۃ الا بک۔"

"اے اللہ میں تجھ سے اپنی کمزوری کا اور قلت تدبیر کا شکوہ کرتا ہوں۔ تو سب سے زیادہ مہربان اور کمزوروں کا پروردگار ہے اور میرا بھی تو ہی رب ہے۔ اے اللہ مجھے کس کے حوالے کر رہا ہے؟ کیا ایسے حاسد کے جو مجھ سے ترش روئی سے پیش آئے یا ایسے دشمن کے جسے تو نے مجھ پر حاوی بنا دیا ہے؟ اگر تو مجھ سے ناراض نہیں تو پھر مجھے کسی بات کی پرواہ نہیں مگر تیری عافیت میرے لئے زیادہ گنجائش والی ہے۔ میں تیرے رخ اقدس کے نور سے جس کی تاریکیاں بھی کافور ہو جاتی ہیں اور جس پر دنیا اور آخرت کی اصلاح منحصر ہے تیری ناراضگی اور غصہ سے پناہ طلب کرتا ہوں۔ اے اللہ مجھ سے راضی ہو جا اور مجھے طاقت و قوت عطا فرما۔"

حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم طائف سے مایوس ہو کر واپس ہوئے تو رات کو ایک کھجور کے باغ میں ٹھہرے۔ نصف شب میں جس وقت آپ نماز پڑھنے کو کھڑے ہوئے تو چند جن ادھر سے گزرے۔ انہوں نے اس مقام پر توقف کر کے قرآن شریف سنا۔ اس کے بعد آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مکہ میں داخل ہوئے۔ اہل مکہ بدستور آپ کی عداوت اور اسلام کی بیخ کنی پر تلے ہوئے تھے۔ سرداران قریش میں سے کسی نے آپ کو اپنی ہمسائیگی میں نہ لیا۔ آخر کار مطعم ابن عدی کے پڑوس میں آپ ٹھہرے طفیل بن عمرو الدوسیؓ آپ کی خدمت اقدس میں حاضر ہوئے اور نہ صرف خود ایمان کی دولت سے مالا مال ہوئے بلکہ اپنی قوم کو بھی اسلام کی طرف بلایا۔ ان میں سے بعض ایمان لائے اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ان کے حق میں دعا فرمائی۔

ابن حزم کا یہ بیان ہے کہ اس کے بعد واقعہ معراج ہوا۔ پہلے آپ مکہ سے بیت المقدس تشریف لے گئے، پھر وہاں سے آسمانوں پر گئے اور انبیاء کرام سے ملاقات کی، جنت اور سدرۃ المنتہیٰ کو چھٹے آسمان پر دیکھا، اسی رات میں نماز فرض کی گئی۔ طبری کے مطابق اسراء (واقعہ معراج) اور نماز کی فرضیت ابتدائی وحی تھی۔

ان واقعات کے بعد آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مشرکین مکہ کے ایمان لانے سے کچھ ناامید ہو گئے تو حج کے لئے جو لوگ اطراف و جوانب سے آتے تھے، ان کے قیام کی جگہ پر تشریف لے جاتے، ان کو اسلام کی دعوت دیتے قرآن پڑھ کر سناتے اور اسلام اور مسلمانوں کی امداد کے لئے ان سے فرماتے تھے۔ لیکن اہل قریش اس کام میں بھی مزاحمت کرتے اور آپ کی مذمت کرتے تھے۔ ابولہب کو اس کام میں بطور خاص دلچسپی تھی۔ وہ اپنے تمام کاموں کو چھوڑ کر آپ ہی کے پیچھے پڑ گیا تھا۔ جن لوگوں کو آپ نے حج کے ایام میں دعوت اسلام دی ان میں بنو عامر بن صعصعۃ (مضر سے) اور بنو شیبان و بنو حنیفہ (ربیعہ سے) اور کندہ (قحطان سے) اور کلب (قضاعہ سے) وغیرہ عرب قبائل شامل تھے۔ ان سے بعض بات سن کر سہولت سے جواب دیتے تھے، بعض بچتے اور بعض ایذاء و تکلیف پر تل جاتے تھے۔ بعض کہتے تھے کہ "ہم اس شرط پر ایمان لائیں گے کہ تم ہم کو ملک اور حکومت دلاؤ"۔ آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جواب میں فرماتے تھے کہ "بھائی یہ کام اللہ تعالیٰ کا ہے میں اس کا عہد نہیں باندھ سکتا۔"

ان تمام میں سے بنو حنیفہ نے نہایت درشتگی سے جواب دیا تھا اور بے حد سختی سے پیش آئے تھے۔ اس کے بعد آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سوید بن الصامت برادر بنو عمرو بن عوف بن اوس کے ہاں تشریف لے گئے اور ان کو دعوت اسلام دی۔ سوید بن الصامت نے اگرچہ اسلام قبول نہیں کیا مگر سختی و درشتگی سے جواب بھی نہیں دیا، وہ جب مدینہ واپس آیا تو کسی لڑائی میں مارا گیا۔ یہ واقعہ یوم بعاث سے پہلے کا ہے۔ اس کے بعد مکہ میں ابوالحیسر انس ابن رافع اپنی قوم بنو عبدالاشہل کی ایک جماعت کے ساتھ خزرج کے مقابلے میں اہل قریش سے حلف لینے آیا۔ آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اس گروہ کے پاس بھی دعوت اسلام کی غرض سے تشریف لائے۔ اس گروہ میں سے ایک نوجوان ایاس بن معاذ نامی نے اپنی قوم سے مخاطب ہو کر کہا: "واللہ جس کام کے لیے ہم لوگ آئے ہیں اس سے یہ اچھا ہے۔" ابوالحیسر نے یہ سن کر ایاس بن معاذ کو ڈانٹ پلائی۔ ایاس بن معاذ خاموش ہو گئے اور یہ سب ناکام ہی مدینہ کو واپس آئے۔ تھوڑے دنوں کے بعد ایاس بن معاذ کا انتقال ہو گیا۔ علماء کہتے ہیں کہ ایاس بن معاذ نے بحالت اسلام انتقال کیا تھا۔

## بیعت عقبہ

حج کا زمانہ آیا تو ایک روز جب کہ آپ عقبہ کے قریب تشریف فرما تھے بنوخزرج کے مندرجہ ذیل چھ آدمیوں سے ملاقات ہوگئی۔

(1) ابوامامہ اسعد بن زرارہ بن عدس بن عبید بن ثعلبہ بن غنم بن مالک ابن النجار (2) عوفؓ بن الحرث بن رفاعہ بن سواد بن مالک بن غنم (یہی ابن عفراء ہیں) (3) رافعؓ ابن مالک بن العجلان بن عمرو بن عامر بن زید بن مالک بن غضبہ بن جشم بن الخزرج (4) قطبہؓ بن عامر بن حدیدہ بن عمرو بن سواد بن غنم بن کعب بن سلمہ بن علی بن اسد ابن مراد بن یزید بن جشم (5) عقبہ بن عامر بن نابی بن زید بن حرام بن کعب بن غنم بن سلمہ (6) جابر بن عبداللہ بن نعمان بن سلمہ بن عبید بن عدی بن غنم بن کعب بن سلمہ۔

حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ان لوگوں کو اسلام کی دعوت دی۔ قرآن پڑھ کر سنایا۔ چونکہ یہ لوگ یہود کے ہمسائے تھے لہٰذا ان کے کان اس آواز سے آشنا تھے کہ جلد ہی عرب میں ایک نبی پیدا ہونے والا ہے جو کفر والحاد کی ظلمت مٹائے گا، اسی لئے جب ان لوگوں نے قرآن سنا اور توحید کی باتیں ان کے کانوں تک پہنچیں تو باہم ایک دوسرے سے مخاطب ہوکر کہنے لگے: ''واللہ یہ وہی نبی ہیں جس کا یہود ذکر کیا کرتے تھے، آؤ اس پر ایمان لائیں ایسا نہ ہو کہ یہود ہم سے پہلے مومن ہو جائیں۔'' اسی قدر باتیں آپس میں کر کے آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے مخاطب ہو کر کہا کہ: ''ہم آپ کی رسالت کی تصدیق کرتے ہیں اور آپ پر ایمان لاتے ہیں۔ یہود سے اور ہم سے اکثر جھگڑا ہوا کرتا ہے اگر آپ اجازت دیں تو ہم ان کو اس کی دعوت دیں جس کی دعوت آپ نے ہم کو دی ہے ممکن ہے اللہ تعالیٰ اس کے ذریعے سے ہم میں اور ان میں اتحاد پیدا کر دے پس تب ہمیں آپ سے زیادہ کوئی پیارا نہیں ہوگا۔''

حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ان کو نہایت مہربانی سے جواب دیا۔ وہ لوگ رخصت ہو کر جب مدینہ واپس آئے تو جہاں اور جس جلسہ میں بیٹھتے تھے اسلام ہی کا ذکر کرتے تھے۔ رفتہ رفتہ یہ نوبت آ گئی کہ انصارؓ کا کوئی جلسہ اور کوئی مکان آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ذکر سے خالی نہ رہا۔ یہاں تک کہ آئندہ سال مکہ میں انصارؓ کے بارہ بزرگ تشریف لائے۔ ان میں سے پانچ اشخاص تو انہیں چھ میں سے تھے جو پچھلے سال ایمان لائے تھے اور دیگر سات نئے آنے والے حسب ذیل تھے۔

(1) معاذ بن الحرث برادر عوف بن الحرث (جو پچھلے سال آئے تھے) (2) ذکوان بن عبد قیس بن احرم بن فہد بن ثعلبہ بن صرامہ بن اصرم بن عمرو ابن عبادہ بن عصیبہ (بنوحبیب سے) (5) عباس بن عبادہ بن نضلہ بن مالک بن عجلان بن زید بن غنم بن سالم بن عوف بن عمرو بن عوف (یہ دس بڑے تو قبیلہ خزرج کے تھے) اور قبیلہ اوس سے یہ دو معززین تھے (6) ابوالہیثم مالک بن التیہان (یہ بنوعبدالاشہل بن جشم بن الحرث بن الخزرج بن عمرو ابن مالک ابن اوس میں سے ہیں) (7) عویم بن ساعدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین (یہ بنوعمرو بن عوف بن مالک میں سے ہیں)

انہوں نے عقبہ کے قریب آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے دست مبارک پر اس امر کی بیعت فرمائی کہ وہ کسی کو اللہ تعالیٰ کے ساتھ شریک نہ ٹھہرائیں گے، چوری اور زنا نہیں کریں گے۔ اپنی اولاد کو قتل نہ کریں گے اور نہ ہی کسی پر تہمت لگائیں گے (اس بیعت کو بیعت النساء کہتے ہیں اور یہ بیعت جہاد کی فرضیت سے پہلے ہوئے تھی)۔ جب ان لوگوں کی واپسی کا وقت آیا تو آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ابن ام کلثومؓ و مصعب بن عمیرؓ کو قرآن پڑھانے اور احکام شریعت کے سکھانے کے لئے ان کے ساتھ بھیج دیا۔ ابن ام کلثوم اور مصعب بن عمیر مدینہ پہنچ کر اسعد بن زرارہ کے مکان پر اترے۔ مصعب بن عمیرؓ مسلمانان مدینہ کے امام تھے اور ابن ام مکتومؓ ان کو قرآن کی تعلیم دیتے تھے۔ سعد بن معاذ اور اسعد بن زرارہ دونوں خالہ زاد بھائی تھے۔

## مدینہ میں اسلام کی تبلیغ و اشاعت

ایک دن اتفاقاً سعد بن معاذ و اسید بن الحضیر، اسعد بن زرارہؓ کے پاس آئے اور مسلمان ہو جانے پر اسعدؓ بن زرارہ کو نصیحت و ملامت کرنے لگے مگر اللہ جل شانہ، نے خود ان دونوں کو راہ اسلام کی ہدایت کی اور یہ مسلمان ہو گئے۔ چونکہ یہ بنوعبدالاشہل کے سردار تھے لہٰذا ان کے مسلمان ہو

جانے کے باعث ایک ہی دن میں سب بنو عبدالاشہل مسلمان ہو گئے۔ چند ہی دنوں میں مدینہ کا کوئی گھر ایسا نہ تھا جس میں کوئی عورت یا مرد مسلمان نہ ہو لیکن بنو امیہ بن زید اور حطمہ اور وائل اور واقف (بطون اوس) بدستور اپنی پرانی حالت پر قائم رہے۔ یہ اعلیٰ مدینہ میں رہتے تھے۔ ان کے ایمان نہ لانے کی وجہ ابو قیس صیفی بن الاصلت نامی شاعر تھا یہ سب لوگ اس کے مقلد تھے۔ مگر غزوہ خندق کا وقت آیا تو یہ سب لوگ بھی مسلمان ہو گئے۔

## بیعت عقبہ ثانی

مصعبؓ ابن عمیر تقریباً سال بھر مدینہ منورہ میں مقیم رہے۔ اس دوران میں انصار کا بڑا گروہ اسلام میں داخل ہو گیا اور جب حج کا زمانہ آیا تو مصعبؓ ابن عمیر ان لوگوں کے ہمراہ جو ایمان لا چکے تھے، حج ادا کرنے کی غرض سے مکہ روانہ ہوئے۔ اس قافلہ میں ان کے ہمراہ وہ لوگ بھی تھے، جو ابھی تک اسلام میں داخل نہیں ہوئے تھے۔ مسلمانوں کی تعداد ان لوگوں سے بہت کم تھی جو اس وقت تک مشرف بہ اسلام نہ ہوئے تھے۔ مسلمانان مدینہ نے مکہ پہنچنے کے بعد آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت کی اور آپؐ سے اوسط ایام تشریق میں عقبہ کے قریب ملاقات کا وعدہ کیا۔ اس عہد کے ایفاء کے لئے اپنی قوم سے چھپ کر عقبہ کے قریب آئے، ان کے ساتھ عبداللہ بن عمرو بن صرام اور ابو جابرؓ اور چند دیگر لوگ بھی چلے آئے تھے۔

چنانچہ اسی رات آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے دست مبارک پر بیعت کی، اسلام میں داخل ہوئے اور اس امر کا اقرار کیا کہ ہم ان تمام چیزوں سے بچیں گے جن سے ہم اپنی عورتوں، اپنے بچوں اور اپنی عزت کو بچاتے ہیں۔ آپ ضرور اپنے اصحاب کبار کے ہمراہ ہمارے شہر میں آ یئے۔ ہم آپ کے احباب واصحاب کے مددگار اور آپ کے مخالفین کے مخالف ہوں گے۔ اس جلسہ میں عباس ابن عبدالمطلبؓ بھی آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ آئے تھے۔ اگر چہ اس وقت تک وہ اپنے قومی مذہب پر رہی تھے۔ مگر آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ساتھ دینے اور آپ کی مدد کرنے کو محبوب رکھتے تھے۔ اس بیعت میں سب سے پہلے براء بن معرورؓ نے پہل کی، ان کے بعد اور لوگوں نے بھی اسلام قبول کر لیا۔

اس رات اسلام قبول کرنے والے اہل مدینہ میں تہتر مرد اور دو عورتیں تھیں۔ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ان میں سے بارہ نقیب (حکام) منتخب فرمائے۔ جن میں نو آدمی قبیلہ خزرج کے اور تین اوس کے تھے۔ حضورؐ نے ان بارہ آدمیوں سے فرمایا کہ تم اپنی قوم کی تعلیم کے ذمہ دار ہو جیسا کہ عیسیٰ ابن مریم کے حواری ذمہ دار تھے اور میں تم سب کا ذمہ دار ہوں۔ جن کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے نقیب مقرر فرمایا، ان کے اسمائے گرامی حسب ذیل ہیں:

نو بنو خزرج سے تھے جس میں سے یہ تین بزرگ اسعد بن زرارہؓ و رافع بن مالک و عبادہ ابن الصامت شریک عقبیٰ اولیٰ میں سے تھے۔ ان کے علاوہ سعد بن الربیع بن ابی زہیر بن مالک بن امری القیس ابن مالک بن ثعلبہ ابن کعب ابن الخزرج، عبداللہ بن رواحہ بن امری القیس، براء بن معرور بن صخر بن خنساء بن سنان بن عبید بن عدی بن غنم بن کعب بن سلمہ، ابو جابر عبداللہ بن عمرو بن حرام، سعد بن عبادہ بن ولیم بن حارثہ، منذر بن عمرو ابن حبیس بن لوذان بن یزید بن ثعلبہ بن الخزرج بن ساعدہ بن کعب بن الخزرج تھے۔ نیز تین قبیلہ اوس کے اسید بن حضیر بن سماک بن عتیک بن رافع بن امری القیس بن زید بن عبدالاشہل، سعد بن خیثمہ بن حارث بن مالک بن اوس اور رفاعہ بن المنذر بن زید بن امیہ بن زید بن مالک بن عمرو بن عوف بن مالک بن اوس (رضی اللہ تعالیٰ عنہم) تھے مگر اہل علم بجائے رفاعہ بن المنذر کے ابوالہیثم بن التیہان کو شمار کرتے ہیں۔

جب یہ بیعت تمام ہوگئی اور متعلقہ لوگ آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے رخصت ہو کر اپنی اپنی قیام گاہوں کو واپس چلے گئے، اس وقت اہل قریش کو ان واقعات کی خبر ہوئی بعض نے اس واقعہ کی تصدیق کی اور بعض نے اس کو جھٹلایا۔ صبح ہوتے ہی اہل قریش کا ایک گروہ انصارؓ کی قیام گاہوں پر وارد ہوا اور ان کو اسلام لانے اور بیعت کرنے پر سخت وسست کہنے لگا۔ انصارؓ نے بھی ان کو ترکی بہ ترکی جواب دیا۔ تب قریش وہاں سے اٹھ کر آئے، اور آپس میں پھر سے مسلمانوں کی تکلیف دہی پر قسمیں کھائیں۔ عبداللہ بن ابی سلول نے کہا کہ ''افسوس کی بات ہے کہ ہماری قوم ایک طرح اتحاد نہیں کرتی''۔ مقام منیٰ سے لوگوں کے متفرق ہونے کے بعد اہل قریش کو اس بیعت کی خبر کی تصدیق ہوگئی۔ چنانچہ اہل قریش کے چند لوگ انصار کے گرفتار کرنے کو روانہ ہوئے مگر انہوں نے کسی کو نہ پایا۔ سعد بن عبادہؓ کو اثناء راہ پکڑ کر لائے اور طرح طرح کی تکلیفیں دینے لگے تا آنکہ جبیر ابن مطعم و حرث بن امیہ نے سعد بن عبادہ کو ان کے ظلم وستم سے چھڑایا۔ یہ دونوں مدینہ منورہ میں سعد بن عبادہ کے ہمسائے تھے۔

## اسود عنسی کی بغاوت

اس کا نام عبہلہ بن کعب اور لقب ذوالحمار تھا۔ شیریں کلامی، شعبدہ بازی اور فال نکالنے میں بے مثال تھا۔ اس کی شیریں کلامی اور تالیف قلوب سے لوگ بہت جلد اس سے مانوس ہو جاتے تھے۔ مقام کہف حنار میں پیدا ہوا اور وہیں نشوونما پا کر بڑا ہوا۔ ہوش سنبھالا، آنکھیں کھولیں تو نبوت کا دعویٰ کر بیٹھا۔ مذحج و نجران والوں نے اس کی تحریر کو بخوشی قبول کر لیا۔ چنانچہ اہل نجران نے جمع ہو کر عمروؓ بن حزم و خالدؓ بن سعید بن العاصؓ کو نکال دیا اور قیس بن عبد یغوثؓ نے اچانک حملہ کر کے فردہ بن مسیک کو جلاوطن کر دیا۔ فردہ اس وقت آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی طرف سے مراد پر حاکم تھے۔ اس کے بعد اسود عنسی سات سو سواروں کو لے کر صنعاء کی طرف بڑھا۔ شہر ابن باذانؓ نے اس کا مقابلہ کیا۔ اسود عنسی نے شہر ابن باذان کو شکست دے کر ہلاک ڈالا اور اس کی زوجہ سے نکاح کر لیا۔ اس نے صنعاء و حضرموت کے وسط میں اعمال طائف تک اور عدن کی طرف سے بحرین تک اپنے قبضہ میں لے لیا۔

## یمنی مرتدین

اب اکثر اہل یمن مرتد ہو گئے۔ عمرو بن معد یکرب، خالد بن سعید بن العاصی کے ساتھ تھا۔ اس نے اسود عنسی کی طرف میلان ظاہر کیا۔ خالد بن سعیدؓ سے برداشت نہ ہوا لہٰذا تلوار کھینچ کر آگے بڑھے۔ دونوں آدمیوں میں دو دو ہاتھ چل گئے۔ خالدؓ نے اس کی تلوار توڑ کر اس کے ہاتھ سے چھین لی، تب عمرو بن معد یکرب گھوڑے سے اتر کر اسود عنسی کی طرف فرار ہو گیا۔ اسود نے اس کو مذحج کا سردار بنا دیا۔ اس کے لشکر کا سردار قیس بن عبد یغوث مرادی تھا اور ابناپر اس کی طرف سے فیروز و داذویہ حکمرانی کر رہے تھے۔ اہل یمن کے یہ تیور ہی دیکھ کر معاذ بن جبلؓ نکل کر بھاگے اور مارب میں ابو موسیٰؓ کی طرف سے گزرے۔ ابو موسیٰؓ بھی ان کے ہمراہ روانہ ہو گئے، معاذؓ نے سکون میں قیام کیا لیکن ابو موسیٰؓ نے سکاسک میں جا کر ہی دم لیا اور طاہر بن ابی ہالہؓ بلا دعک (جبال صنعاء) میں کر روپوش ہو گئے۔ لیکن عمرو بن حزم و خالد بن سعید نے مدینہ پہنچ کر ان تمام واقعات سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو آگاہ فرمایا۔

## اسود عنسی کا عبرتناک انجام

اس اثناء میں جب کہ اسود عنسی کو یمن پر ایک قدرے مستحکم حکومت حاصل ہو گئی اور اس نے شہر ابن باذان کے قتل کے بعد اس کی بیوی آزاد کو اپنے گھر میں ڈال لیا۔ یہ فیروز کی چچازاد بہن تھی، فیروز کو اسود کی یہ حرکات پسند نہ آئیں، لہٰذا فیروز اسود سے کبیدہ خاطر ہو گیا۔ فیروز کے علاوہ قیس بن عبد یغوث بھی اسود کے غرور سے دل ہی دل میں پیچ و تاب کھا رہا تھا، مگر کوئی مناسب موقع ہاتھ نہ آنے کی وجہ سے خاموشی کی حالت میں اسود کے تمام احکام کی پابندی کر رہا تھا۔ یہاں تک کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اسود کی گوشمالی اور سرکوبی کے لئے وبر بن یحنّس کی معرفت جس طرح ممکن ہوا ایک خط لکھ کر ابو موسیٰؓ و معاذؓ و طاہرؓ کی طرف روانہ کیا۔ ادھر ان لوگوں کو جب یہ معلوم ہوا کہ قیس بن عبد یغوث اسود سے کبیدہ خاطر ہے تو انہوں نے اس کو بھی اپنا شریک اور راز دار بنا لیا۔ پھر فیروز اپنی چچازاد بہن آزاد زوجہ اسود کے پاس گیا۔ اس نے اسود کے قتل کرا دینے کا وعدہ کیا۔ ہنوز کوئی تدبیر مکمل نہ ہونے پائی تھی کہ اسود کو قیسؓ و فیروزؓ وغیرہ کی بددلی کی اطلاع مل گئی۔ اب یہ لوگ بھاگ کر مضافات میں روپوش ہو گئے مگر اس کی بیوی مسماۃ آزاد سے پوشیدہ خط و کتابت جاری رہی۔

## مرتدین کے فتنے کا خاتمہ

ایک روز موقع پا کر فیروز اور قیسؓ، اسود کے گھر میں نقب کے ذریعہ سے داخل ہو گئے اس کو گرفتار کر کے ذبح کر ڈالا یہاں تک کہ فجر کی نماز کا وقت آ گیا اذان ہوئی۔ وبرؓ بن یحنّس نے نماز پڑھائی۔ فجر کی نماز کے بعد اسود کے قتل کی خبر مشہور ہوئی تو اس کے مقلدین نکل پڑے۔ شہر میں ایک

ان چل بچ گئی۔ مسلمانوں اور اسود کے مقلدین میں تھوڑی دیر تک لڑائی ہوتی رہی۔ آخر کار جو کچھ ان کے ہاتھ میں تھا اس کو بھی وہ چھوڑ کر بھاگ گئے۔ صنعاء و نجران مرتدین سے خالی ہو گیا۔ آن حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے عمال حسب سابق اپنے اپنے مضافات کی طرف چلے گئے۔ البتہ صنعاء کی امارت کے سلسلے میں تھوڑا بہت مناقشہ شروع ہوا مگر بہت جلد سب لوگوں نے معاذؓ ابن جبل کے امیر ہونے پر اتفاق کر لیا اور ان کے پیچھے نماز ادا کی۔

اس واقعہ سے فراغت پا کر ان لوگوں نے ایک قاصد آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں روانہ کیا مگر اس کے پہنچنے سے پہلے ہی آپ کو بذریعہ الہام اس کی اطلاع ہو گئی اور آپ نے فرمایا کہ ''گزشتہ رات کو عنسی مارا گیا۔ اس کو ایک مرد مبارک فیروز نامی نے ہلاک کیا ہے۔'' لیکن جب قاصد پہنچا تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا وصال ہو چکا تھا۔

## جیش اسامہؓ کی تشکیل و تیاری

ذی الحجہ کے اواخر میں آن حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم حجۃ الوداع سے مدینہ کی طرف واپس ہوئے۔ ماہ مذکور ختم کر کے محرم کے مہینہ میں آپ نے بلاد شام پر جہاد کی تیاری کا حکم جاری فرمایا اور ان مجاہدین پر اسامہ بن زید بن حارثؓ کو امیر مقرر فرما کر یہ ارشاد فرمایا کہ ''بلقاء و داردن کی طرف سے اردن تک ارض فلسطین میں شام کے بلاد میں کفار و مشرکین پر جہاد کرنا حتیٰ کہ وہ اسلام لائیں یا مطیع ہوں۔'' اس لشکر کے ساتھ مہاجرین اولین اور بڑے بڑے جلیل القدر صحابہ کو روانگی کا حکم دیا گیا تھا۔ اسامہؓ بن زید روانگی کی تیاری میں تھے کہ آن حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم علالت میں مبتلا ہو گئے۔ یہ وہی علالت تھی جس میں آپ رحمت الٰہی سے جا ملے۔ انہی دنوں میں اسود و مسیلمہ کے ارتداد کی خبر آئی۔ آپ درد سر کی تکلیف سے سر پر پٹی باندھے ہوئے باہر تشریف لائے اور یہ ارشاد فرمایا کہ میں نے گزشتہ رات کو خواب میں دیکھا ہے کہ میری کلائی میں دو طلائی کنگن ہیں۔ میں نے ان کو ناپسندیدہ سمجھ کر پھینک دیا۔ اس خواب کی میں نے یہ تعبیر لی ہے کہ یہ دونوں کنگن یہی دونوں کذاب یعنی صاحب یمامہ اور صاحب یمن ہیں۔ مجھے یہ بھی خبر ہوئی ہے کہ لوگوں نے اسامہؓ کی امارت میں کچھ بحث و کلام کیا ہے اور اس سے پہلے اس کے باپ (زید) کی امارت میں بھی لوگوں نے کچھ کہا تھا، لیکن اگر اس کا باپ لائق امارت تھا تو یہ بھی امیر ہونے کے قابل ہے لہٰذا اب بڑھے چلے جاؤ۔ اسامہ نے یہ سنتے ہی کوچ کا حکم دیا اس کے بعد آپ کی علالت بڑھتی گئی۔ یہاں تک کہ اسامہؓ کی روانگی سے قبل آپ کا وصال ہو گیا۔

## نبوت کے دو جھوٹے دعویدار

اسود عنسی کے زمانہ میں حجۃ الوداع کے بعد مسیلمہ یمامہ میں اور طلیحہ بن خویلد بنو اسد میں ظاہر ہوا۔ انہوں نے بھی نبوت کا دعویٰ کیا۔ آن حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے نامہ و پیام سے ان کا مقابلہ کیا اور اپنے ان عمال کو جو اسلام پر ثابت قدم رہے، مسیلمہ و طلیحہ کے خلاف جہاد کرنے کا حکم دیا۔ اسود کے ساتھ جو کچھ واقعات پیش آئے۔ وہ اس سے قبل تحریر کئے جا چکے ہیں۔ باقی رہے مسیلمہ اور طلیحہ تو ان کی سرکوبی کو ہر طرف سے عرب کا اسلامی لشکر نکل پڑا۔ مسیلمہ کا خط آن حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں آیا جس کا جواب بھی دیا گیا جیسا کہ اس سے پہلے تحریر کیا جا چکا ہے۔ اس کے بعد طلیحہ نے بھی صلح کا پیام بھیجا۔ مگر آپ کے وصال کے بعد جو کچھ واقعات مسیلمہ و طلیحہ پر گزرے وہ آئندہ صفحات میں بیان کئے جائیں گے۔

## سید الانبیاءؐ کے ایام علالت

اگرچہ آن حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر سب سے پہلے اللہ تعالیٰ کے قول ''اذا جاء نصر اللّٰہ والفتح'' والی پوری سورۃ میں اپنے وصال کی خبر ظاہر ہوئی تھی اس کے بعد صفر سنہ 11ھ (مطابق سنہ 632ء) کی دو راتیں باقی تھیں کہ آپ کو درد ہوا۔ آپ اسی درد کی حالت میں ازواج مطہرات کے حجروں میں باری باری جاتے رہے حتیٰ کہ میمونہ کے مکان میں ٹھہرے۔ کل ازواج مطہرات نے زمانہ علالت حجرہ عائشہؓ میں

گزارنے کی اجازت دی۔ آپ وہاں سے عائشہ صدیقہؓ کے مکان میں آ گئے، باہر نکل کر لوگوں کو سمجھایا۔ شہداء احد پر نماز پڑھی اور ان کے لئے دعاء مغفرت کی۔ اس کے بعد ارشاد فرمایا کہ ''بے شک ایک بندہ کو اللہ تعالیٰ نے اپنے بندوں میں سے دنیا اور اس چیز کا جو اس کے پاس ہے (آخرت کا) اختیار دیا، پس بندہ نے اس کو اختیار کیا جو اس کے پاس ہے۔'' حضرت ابوبکرؓ اس جلسہ میں موجود تھے وہ اس فقرہ کو سمجھ کر رو اٹھے اور عرض کیا: ''یا حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہم آپ کا اپنی جانوں اور بچوں سے فدیہ دیتے ہیں۔'' آپ نے فرمایا: ''خاموش رہو۔'' اس کے بعد آپ نے اپنے صحابہؓ کو اکٹھا کیا۔ ان کے حق میں دعاء خیر فرماتے جاتے تھے اور آنکھوں سے آنسو جاری تھے۔

اسی سلسلہ کلام میں آپ نے یہ بھی فرمایا: ''اوصیکم بتقوی اللّٰہ و اوصی اللّٰہ بکم واستخلفه علیکم و اودعکم الیه انی لکم نذیر و بشیر الا تعلوا علی اللّٰه فی بلاده و عباده فانه قال لی ولکم تلک الدار الاخرة نجعلها للذین لا یریدون علواً فی الارض ولا فساداً والعاقبة للمتقین وقال الیس فی جهنم مثوی متکبرین'' میں تمہیں تقویٰ کا حکم دیتا ہوں اور اللہ نے بھی تمہیں یہی حکم دیا ہے میں تم پر اللہ کو خلیفہ بناتا ہوں اور تمہیں اس کے حوالے کرتا ہوں، بلاشبہ میں تمہیں دوزخ سے ڈرانے والا اور جنت کی بشارت دینے والا ہوں۔ اللہ کے شہروں میں اور اللہ کے بندوں پر برتری حاصل نہ کرو۔ کیونکہ اللہ نے مجھ سے اور تم سے فرمایا ہے کہ ہم نے آخرت کا گھر ان کے لئے تیار کیا ہے جو دنیا میں برتری کا اور فساد کا قصد نہیں کرتے اور نیک انجام پرہیز گاروں کے لئے ہے اور فرمایا کہ جہنم میں غرور کرنے والوں کا ٹھکانا۔)

اس کے بعد لوگوں نے غسل کی بابت دریافت کیا۔ آپ نے ارشاد فرمایا: میرے انہیں کپڑوں میں کفنا دینا یا مصری کپڑا ہو یا حلہ یمانیہ ہو۔ پھر نماز کے بارے میں پوچھا۔ آپ نے فرمایا کہ ''مجھ کو میرے (تخت) پر میری قبر کے کنارے رکھ کر ایک ساعت کے لئے باہر چلے جانا تا کہ ملائکہ نماز پڑھ لیں، اس کے بعد گروہ در گروہ نماز پڑھنا، پہلے میرے خاندان کے مرد نماز پڑھیں اور ان کے بعد ان کی عورتیں''۔ قبر میں اتارنے کی بابت فرمایا کہ ''میرے خاندان والے مجھے قبر میں رکھیں۔''

## واقعہ قرطاس

یہ کہہ کر آپؐ نے فرمایا کہ میرے پاس دولت اور کاغذ لاؤ میں تم کو کچھ لکھ دوں تا کہ اس کے بعد گمراہ نہ ہو۔ لوگ اس بابت بحث و مباحثہ کرنے لگے۔ کچھ دیر کے بعد جب پھر اس کلام کا اعادہ کرنا چاہا تو آپ نے ارشاد فرمایا کہ تم مجھے میری حالت پر چھوڑ دو۔ میں جس حالت میں ہوں، اس سے اچھا ہوں، جس کی طرف تم مجھے بلاتے ہو۔ پھر آپ نے تین امور کی وصیت کی۔ ایک یہ ہے کہ مشرکین جزیرہ عرب سے نکال دیئے جائیں دوسرے یہ کہ وفود کو جائزہ دیا جائے جیسا کہ ان کو جائزہ دیا جاتا تھا اور تیسری پر آپ نے خود سکوت کیا یا یہ کہ راوی خود بھول گیا۔ پھر آپؐ نے انصار کے حق میں وصیت فرمائی کہ یہ لوگ میرے معاون اور مددگار ہیں۔ میں اپنی قوم سے بھاگ کر ان میں آ ملا۔ لہٰذا تم لوگ اپنے کریم و محسن کے ساتھ نیک سلوک کرو، اور ان کی غلطی سے درگزر کرو۔ اے گروہ مہاجرین! تم لوگ بڑھتے چلے گئے مگر انصار نہیں بڑھے ہیں۔

آپؐ نے مسجد کی طرف کے جتنے دروازے تھے سب بند کرنے کا حکم دے دیا اور حضرت ابوبکرؓ کے دروازہ پر ارشاد فرمایا کہ ''میں کسی کو اپنی صحبت میں ابوبکرؓ سے افضل نہیں جانتا اور اگر میں کسی کو اپنا خلیل بناتا تو ابوبکرؓ کو اپنا خلیل بناتا۔''

## صدیق اکبرؓ کی امامت

بعد ازاں درد کی شدت میں اس قدر زیادتی ہوئی کہ آپؐ غافل ہو گئے۔ امہات المومنینؓ اور فاطمہؓ و عباسؓ و علیؓ سب کے سب آپؐ کے گرد جمع ہو گئے، اسی عرصہ میں نماز کا وقت آ گیا، درد میں کچھ کمی معلوم ہوئی، غفلت جاتی رہی مگر ضعف کی وجہ سے اٹھ نہ سکتے تھے، مگر آپ نے حاضرین سے مخاطب ہو کر ارشاد فرمایا کہ ابوبکرؓ سے نماز پڑھوانے کے لئے کہو۔ ام المومنین حضرت عائشہؓ نے عرض کیا کہ وہ (ابوبکرؓ) ایک ضعیف رقیق القلب اور ضعیف الصورت آدمی ہیں آپ کی جگہ پر کھڑے ہو کر نماز نہ پڑھا سکیں گے۔ حضرت عمرؓ کو مامور فرمایئے۔ آپ نے ان سے انکار

کر کے حضرت ابوبکرؓ ہی کو امامت پر مامور فرمایا۔

## رسول اکرمؐ کا آخری خطبہ مبارک

ابوبکرؓ نماز پڑھا رہے تھے کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم درد کے خفیف ہو جانے پر باہر تشریف لائے۔ حضرت ابوبکرؓ نے پیچھے ہٹنے کا ارادہ کیا۔ آپؐ نے حضرت ابوبکرؓ کا کندھا پکڑ کر دبا دیا اور ان کو جگہ سے ہٹنے نہ دیا۔ اور خود ان کے پہلو میں بیٹھ کر نماز پڑھنے لگے، یہاں تک کہ حضرت ابوبکرؓ نے نماز تمام کی۔ اس کے بعد حضرت ابوبکرؓ نے آپ کی علالت کی حالت میں تیرہ نمازیں پڑھائیں۔ حالت نزع میں آپؐ کے پاس ایک پیالہ پانی کا بھرا ہوا رکھا تھا۔ بار بار آپؐ دست مبارک اس سے تر فرما کر چہرۂ انور پر پھیرتے اور فرماتے "اللھم اعنی علی سکرات الموت" (اے خدا! میری مدد کر سکرات موت پر) جب پیر یعنی وفات کا دن آیا تو صبح کی نماز کے وقت آپؐ سر مبارک پر پٹی باندھے ہوئے باہر تشریف لائے۔ اس وقت حضرت ابوبکرؓ نماز پڑھا رہے تھے۔ حضرت ابوبکرؓ نے اس مرتبہ بھی نماز سے پیچھے ہٹنے کا ارادہ کیا مگر آپ نے ان کو پھر اپنے ہاتھ سے لوٹا دیا اور دائیں طرف بیٹھ کر نماز ادا کی۔ اس کے بعد لوگوں سے مخاطب ہو کر کہا "ایھا الناس سعرت النار و قبلت الفتن کقطع اللیل المظلم وانی واللہ ماتمسکون علی بشئی انی لم احل الا ما احل القرآن ولم احرم الا ماحرم القرآن" (لوگو! آگ بھڑک اٹھی اور سیاہ رات کے ٹکڑے کی مانند فتنہ آ گیا۔ لہٰذا خبردار دین کے خلاف کوئی بات پیدا نہ کرنا۔ میں نے وہی چیز حلال وحرام کی ہے جو قرآن میں ہے۔) جب آپؐ نے اپنا سلسلہ کلام ختم کیا تو حضرت ابوبکرؓ نے فرمایا کہ ہم دیکھتے ہیں کہ آپؐ نے اللہ تعالیٰ کی مہربانی سے نہایت خوشی سے صبح کی، جیسا کہ ہم چاہتے تھے۔"

## وصال نبویؐ

ابوبکرؓ یہ کہہ کر سخ چلے گئے اور آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اپنے مکان میں تشریف لے آئے اور حضرت عائشہؓ کی گود میں سر رکھ کر لیٹ گئے۔ اسی اثناء میں عبدالرحمٰن بن ابی بکر ایک تر مسواک ہاتھ میں لئے ہوئے حاضر ہوئے۔ آپ نے اس کی طرف غور سے دیکھا۔ حضرت عائشہ صدیقہ سمجھ گئیں کہ آپ مسواک چاہتے ہیں لہٰذا انہوں نے اپنے بھائی کے ہاتھ سے مسواک لے کر اپنے دانتوں سے خوب چبا کر کچلی اور جب وہ نرم ہوگئی تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو دی۔ آپ نے مسواک لے کر کی۔ پھر اس کو چھوڑ کر اپنے سر مبارک کو عائشہؓ کے سینہ پر رکھ کر پاؤں پھیلا دیے۔ رہ رہ کر آپ کا چہرۂ مبارک متغیر ہوتا جا رہا تھا۔ یہاں تک کہ دوپہر کے قریب اس دار فانی سے آپؐ نے انتقال فرمایا۔ حضرت عائشہؓ فرماتی ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا انتقال میرے سینہ وحلق کے درمیان میں ہوا ہے، پیر کے دن دوپہر کے وقت جب کہ گیارہ راتیں ربیع الاول کی گزر چکی تھیں۔ اور اگلے دن منگل کو بعد از دوپہر دفن کیے گئے۔

## حضرت عمرؓ کے جذبات

آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا وصال ہوتے ہی صحابہ میں انتہائی پریشانی پھیل گئی۔ جو بھی اس واقعہ کو سنتا تھا، حیران وششدر رہ جاتا تھا۔ جن کے ہوش وحواس باقی تھے جو اس وقت حجرۂ شریف اور مسجد اقدس میں موجود تھے اور نہ وہ حیرت وپریشانی سے بری تھے جو یہ خبر سن کر جوق در جوق چلے آ رہے تھے۔ ابوبکرؓ اس وقت اپنے اہل خانہ کے پاس سخ گئے ہوئے تھے۔ حضرت عمر ابن الخطابؓ اور اکثر جلیل القدر صحابہ موجود تھے۔ حضرت عمر ابن الخطابؓ اس حادثۂ ناگہانی سے سخت حیران ہوگئے۔ کچھ ہوش وحواس نہ رہے اور تلوار کھینچ کر کھڑے ہوگئے، بلند آواز سے کہنے لگے "ان رجالا من المنافقین زعموا ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مات وانہ لم یمت وانہ ذھب الی ربہ کما ذھب موسی ولیرجعن فیقطعن ایدی رجال وارجلھم" (کچھ منافقوں کا کہنا ہے کہ اللہ کے رسولؐ وصال پا گئے حالانکہ آپؐ فوت نہیں ہوئے بلکہ موسیٰ کی طرح اپنے رب کے پاس تشریف لے گئے اور لوٹ کر ان لوگوں کے ہاتھ پاؤں قطع کر دیں گے۔) عمرؓ جوش

اور غضب میں یہ کہے جا رہے تھے، مگر کسی کی مجال نہ تھی کہ ان سے یہ کہتا تھا کہ تلوار نیام میں رکھ لو آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا وصال ہو گیا۔

## استقامت صدیقؓ

اس عرصہ میں یہ واقعہ جاں گداز سن کر حضرت ابوبکرؓ بھی آ پہنچے اور سیدھے حجرۂ مبارک میں عائشہؓ کی گود سے سر مبارک لے کر بغور دیکھا اور کہا: ''میرے ماں باپ آپ پر قربان ہوں۔ بلاشبہ آپ نے اس موت کا ذائقہ چکھا۔ جس کو اللہ تعالیٰ نے آپ کے لئے لکھا تھا اور اب ہرگز اس کے بعد آپ کو موت نہیں آئے گی۔'' پھر ''انا للّٰہ و انا الیہ راجعون۔'' کہتے ہوئے باہر آئے۔ حضرت عمر ابن الخطابؓ لوگوں سے وہی باتیں کہہ رہے تھے کہ حضرت ابوبکرؓ نے حضرت عمرؓ سے کہا: چپ رہو۔ حضرت عمرؓ نے کچھ بھی خیال نہ کیا۔ حضرت ابوبکرؓ دوبارہ کہنا نامناسب سمجھ کر الگ کھڑے ہو کر لوگوں سے مخاطب ہوئے تو جس قدر آدمی عمرؓ کے پاس جمع تھے وہ تمام حضرت عمرؓ کو تنہا چھوڑ کر حضرت ابوبکرؓ کے پاس آ گئے۔

اس وقت انہوں نے حمد و ثنا کے بعد خطبہ پڑھا ''ایھا الناس من کان یعبد محمداً فان محمداً قدمات ومن کان یعبد اللّٰہ فان اللّٰہ حی لا یموت ثم تلا وما محمد الا رسول قدخلت من قبلہ الرسل افان مات او قتل انقلبتم علیٰ اعقابکم ومن ینقلب علیٰ عقبیہ فلن یضر اللّٰہ شیئاً و سیجزی اللّٰہ الشاکرین۔'' (جو محمدؐ کا پجاری تھا تو محمدؐ تو فوت ہو گئے اور جو اللہ کا پجاری تھا، تو اللہ زندہ و قائم ہے اور اسے فنا نہیں)، پھر آپ نے یہ آیت پڑھی (محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ایک رسولؐ ہی تو ہیں آپ سے پہلے بھی رسول گزر گئے پھر اگر آپ مر جائیں یا قتل کر دیئے جائیں تو کیا تم اپنی ایڑیوں کے بل پھر جاؤ گے اور جو اپنی ایڑیوں پر پیچھے ہٹ جائے گا وہ اللہ کا کچھ بھی نہ بگاڑ سکے گا اور اللہ شکر گزاروں کو جزا دینے والا ہے)

حضرت ابوبکرؓ کی زبان سے ان آیات کا نکلنا تھا کہ اچانک مجمع کے خیالات بدل گئے اور حیرت کا عالم یوں دور ہو گیا کہ گویا اس سے پہلے وہ تھا ہی نہیں، اس اچانک تغیر و تبدل سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ صحابہ اس آیت کے نزول کا حال ہی نہ جانتے تھے۔ عمرؓ کہتے ہیں کہ پہلے میں نے حضرت ابوبکرؓ کے کہنے پر بالکل خیال نہیں کیا مگر جس وقت انہوں نے یہ آیت پڑھی تو مجھے یوں معلوم ہوا کہ یہ آیت ابھی نازل ہوئی ہے۔ مارے خوف کے میرے پاؤں تھرا گئے اور میں اس قدر کانپا کہ زمین پر گر پڑا اور میں نے یہ سمجھ لیا کہ آپ کا وصال ہو گیا۔

## سقیفہ بنی ساعدہ کی سرگرمیاں

یہی باتیں جاری تھیں کہ ایک شخص نے آ کر یہ اطلاع دی کہ انصار سقیفہ بنوساعدہ میں جمع ہیں اور وہ سب سعد بن عبادہؓ کی بیعت کرنا چاہتے ہیں اور ان میں سے اکثر یہ بھی کہتے ہیں کہ ''منا امیر ومن قریش امیر۔'' (ایک ہمارا امیر ہو اور ایک اہل قریش کا) حضرت ابوبکرؓ و عمرؓ مہاجرین صحابہؓ کے ایک گروہ کے ساتھ اس شور و غل کی روک تھام کے لئے سقیفہ بنوساعدہ کی طرف چلے گئے اور حضرت علیؓ و عباسؓ اور ان کے دونوں لڑکے فضلؓ و قثمؓ و اسامہؓ بن زید آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی تجہیز و تکفین پر متعین ہوئے۔

## تجہیز و تکفین

علیؓ آپ کی پشت مبارک کو ٹیک لگائے ہوئے غسل دینے میں مصروف تھے اور عباسؓ اور ان کے دونوں لڑکے کروٹ دلاتے جاتے تھے اسامہؓ و شقرانؓ پانی ڈالتے تھے۔ ان لوگوں نے غسل دینے سے پہلے اس امر میں اختلاف کیا تھا کہ آپ کو برہنہ کر کے نہلائیں یا مع کپڑوں کے۔ ناگاہ مکان کے باہر سے یہ آواز آئی: ''کپڑے نہ اتارے جائیں آپ کو کپڑوں سمیت نہلاؤ''۔ لہٰذا ان لوگوں نے ایسا ہی کیا۔ غسل دینے کے بعد تین کپڑوں میں کفنایا۔ دو تو سفید تھے اور ایک بردیمانیہ تھی۔ پھر قبر کھودنے والوں کو طلب کیا گیا۔ ایک ان میں سے لحد بناتا تھا اور دوسرا بغلی کھودتا تھا۔ صحابہؓ کا اس میں بھی اختلاف ہوا کوئی کہتا تھا کہ لحد یعنی صندوقی قبر کھودی جائے اور کسی کی رائے بغلی قبر بنانے کی تھی۔ حضرت عباسؓ نے دو افراد کو ان دونوں آدمیوں کے بلانے کو بھیجا اور اللہ تعالیٰ سے یہ دعا کی کہ جو قبر اپنے نبیؐ کے لئے پسند کرتا ہو اس کو بھیج۔ پس وہی شخص پہلے آیا جو صندوقی قبر

تا تھا یعنی ابوطلحہ زید بن سہیلؓ۔ یہی اہل مدینہ کی قبر کھودا کرتے تھے۔ لہٰذا انہوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے لئے صندوقی قبر بنائی۔
منگل کو آپ کی تجہیز سے فراغت ہوئی اور آپ کو آپ کے مکان کے (تخت) پر رکھا تو پھر صحابہؓ نے آپ کے مقام دفن میں اختلاف کیا۔ بعض کہتے تھے کہ مسجد مبارک میں دفن کئے جائیں اور بعض کہتے تھے کہ اپنے ہی مکان میں۔ حضرت ابوبکرؓ نے کہا کہ میں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے سنا ہے کہ آپ فرماتے تھے کہ کسی نبی کی روح نہیں قبض کی گئی مگر وہ وہیں دفن کیا گیا، جہاں پر اس کی روح قبض کی گئی۔ لوگوں نے یہ سنتے ہی آپ کے فرش کو (جس پر آپ کا انتقال ہوا تھا) اٹھا دیا اور اسی جگہ پر قبر تیار کی گئی۔ اس کے بعد گروہ در گروہ پہلے مردوں نے، ان کے بعد عورتوں نے، ان کے بعد لڑکوں نے اور پھر غلاموں نے نماز ادا کرنی شروع کر دی۔ کوئی کسی کی امامت نہ کرتا تھا پھر آپ نصف شب بدھ کے دن دفن کئے گئے۔ حضرت عائشہؓ فرماتی ہیں کہ یہ واقعہ ربیع الاول کی بارہویں شب کا تھا۔ اس حساب سے ہجرت کے بھی دس برس مکمل ہو گئے۔ تریسٹھ (63) برس کی عمر میں آپ کا وصال ہوا مگر بعض پینسٹھ (65)، بعض ساٹھ (60) بھی بیان کرتے ہیں۔

## سقیفہ بنی ساعدہ کا واقعہ

آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے انتقال سے آپ کے سرفروش صحابہؓ پر جو کیفیت طاری ہوئی وہ فطری تھی اس کا اندازہ اس سے ہو سکتا ہے کہ کچھ صحابہؓ کو یہ خیال پیدا ہو گیا کہ آپ کا انتقال ہی نہیں ہوا ان کا یہ کہنا فرط محبت کے سبب سے تھا، نہ کہ لاعلمی کی وجہ سے۔ اسی دوران میں انصار، سقیفہ بنی ساعدہ میں سعد بن عبادہؓ کے ہاتھ پر بیعت کرنے کے لئے اکٹھے ہو گئے۔ ان کا دعویٰ تھا کہ "رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے بعد خلافت کا حق انصار کو حاصل ہے۔ کیونکہ انہوں نے دین کی مدد کی اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو اپنے پاس ٹھہرایا۔ ان کے ہمراہ دین کے دشمنوں سے لڑے"۔ مگر وہ مہاجرین جو سقیفہ میں اس وقت پہنچ گئے تھے۔ انہوں نے اس کی مخالفت کی لہٰذا دونوں فریقوں میں بحث وتکرار ہونے لگی۔ رفتہ رفتہ اس امر کی اطلاع حضرت ابوبکرؓ و عمرؓ کو ہوئی۔ یہ دونوں بزرگ مع ابوعبیدہؓ بن الجراحؓ سقیفہ روانہ ہوئے۔ راستے میں حضرت عاصم بن عدیؓ و حضرت عویم بن ساعدہؓ سے ملے۔ عاصم و عویمؓ نے ان کو روکنے کا ارادہ کیا لیکن وہ لوگ ان کے روکنے سے نہ رکے اور جس قدر جلد ممکن ہو سکا، سقیفہ میں جہاں پر انصار جمع تھے جا پہنچے اور باہم مباحثہ ہونے لگا۔

## مسئلہ خلافت پر تکرار

ابوبکرؓ: ہم لوگ سابقین اولین میں شمار ہوتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ مکہ میں مقیم رہے۔ کفار کے ہاتھوں سے اذیتیں سہیں، پھر انہیں کے ساتھ ہجرت کی۔ تم اس بارے میں ہم سے بحث نہ کرو۔ اس میں کوئی شک نہیں ہے کہ تمہیں حق نصرت نیز سابق الاسلام ہونے کا اعزاز حاصل ہے۔ بایں لحاظ ہم لوگ امراء ہیں اور تم وزراء ہو۔
حباب بن المنذرؓ بن الجموع: مناسب یہ ہے کہ ایک امیر ہم میں سے منتخب ہو اور ایک تم میں سے۔ یہ کہہ کر انصار کی طرف مخاطب ہو کر کہا: اے گروہ انصارؓ! اگر مہاجرینؓ اس سے انکار کریں تو ان کو تم اپنی تلواروں سے اپنے شہر سے نکال باہر کرو۔ دین کی اشاعت ہمارے ذریعہ سے ہوئی ہے، ہم لوگ خلافت رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے حقدار ہیں مگر بخیال رفع نزاع ہم کہتے ہیں کہ ایک ان میں سے امیر ہو اور ایک ہم میں سے۔
عمر ابن الخطابؓ: تمہیں اچھی طرح یاد ہو گا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہم کو تمہارے ساتھ حسن سلوک کی وصیت کی تھی لیکن اگر تم کو استحقاق امارت ہوتا تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم تم کو وصیت ضرور کرتے۔
عمر ابن الخطابؓ اتنا ہی کہنے پائے تھے کہ حباب بن المنذرؓ اٹھ کر پھر بحث کرنے لگے اور دونوں میں زور زور سے باتیں ہونے لگیں۔ حضرت ابوعبیدہؓ ان دونوں بزرگوں کو روک رہے تھے اور یہ کہتے جاتے تھے کہ اے گروہ انصارؓ! اللہ سے خوف کھاؤ، تم لوگ وہ ہو جنہوں نے سب سے پہلے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی مدد کی لہٰذا اب تم سب سے پہلے ان لوگوں میں سے نہ ہو، جنہوں نے اپنے طبائع کو متبدل و متغیر کر دیا ہو:
بشیر بن سعد بن النعمان بن کعب بن الخزرج: بے شک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم قبیلہ قریش میں سے تھے اور ان کی قوم امارت وخلافت

کی زیادہ مستحق ہے اور ہم لوگ اگرچہ انصارِ دین اور سابق الاسلام ہیں مگر اس اسلام سے ہمارا مقصود اللہ تعالیٰ کو راضی رکھنا اور اس کی اطاعت مدنظر تھی۔ اس کا معاوضہ ہم دنیا میں نہیں چاہتے اور نہ اس بارے میں ہم مہاجرین سے جھگڑا کرنا چاہتے ہیں۔

حبابؓ بن المنذر: اے بشیر تو نے واللہ بڑی بزدلی ظاہر کی تو نے تو سارا کارخانہ ہی بگاڑ کر رکھ دیا۔

بشیرؓ: نہیں نہیں۔ میں نے بزدلی سے اپنا خیال ظاہر نہیں کیا بلکہ مجھے یہ بات ناپسندیدہ معلوم ہوئی کہ میں امارت وخلافت کے لئے ایک ایسی قوم سے نزاع کروں جو اس کی مستحق ہے۔ کیا تو نے نہیں سنا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ہے: ''الائمة من قریش'' (کل امام قریش سے ہوں گے)۔

اس کلام کے تمام ہوتے ہی دو چار انصارؓ و مہاجرینؓ نے اس حدیث کی تصدیق کر دی، جس سے حبابؓ بن المنذر کا خیال بدل گیا اور دفعتہً وہ شور وغل جو اس مجمع میں امارت کے سلسلے میں برپا تھا، بالکل ختم ہو گیا۔ سب کے سب ایک خاموشی کی حالت میں ہو گئے، حضرت ابوبکرؓ نے حضرت عمرؓ اور ابوعبیدہؓ کی طرف بیعت کا اشارہ کیا، حضرت عمرؓ نے کہا کہ میں کبھی بھی بیعت نہ لوں گا۔ جب تک ابوبکرؓ موجود ہیں۔ حضرت ابوعبیدہؓ نے بھی اس رائے سے اتفاق کیا۔

## بیعت خلافتِ صدیقی

تب بشیرؓ بن سعد نے اٹھ کر سب سے پہلے حضرت ابوبکرؓ کے ہاتھ پر بیعت کی۔ پھر حضرت عمرؓ و ابوعبیدہؓ نے۔ پھر اوس نے، کیونکہ یہ خزرج کی امارت سے کبیدہ خاطر تھے۔ انہیں لوگوں میں اسیدؓ بن حضیر بھی شامل تھے۔ ان کے بعد بیعت کرنے والے چاروں طرف سے حضرت ابوبکرؓ کی بیعت پر امنڈے چلے آتے تھے۔ دیکھتے ہی دیکھتے ایسی کثرت ہو گئی کہ تل دھرنے کو جگہ نہ ملتی تھی، سعد بن عبادہؓ ایک کونے میں بیٹھے ہوئے تھے۔ کسی نے ان کے ساتھیوں میں سے کہا: دیکھو کہیں سعد اس کشمکش میں دب کر نہ مر جائے۔ حضرت عمرؓ نے جواب دیا کہ اس کو اللہ تعالیٰ ہی نے مارا ہے۔ سعدؓ یہ سنتے ہی اٹھ کر ان سے دست بگریباں ہو گئے۔ عمرؓ کو بھی غصہ آ گیا مگر حضرت ابوبکرؓ کے روکنے سے رک گئے۔ جب سب لوگ بیعت کر چکے تو سعدؓ سے بیعت کرنے کے لئے کہا گیا۔ سعدؓ نے بیعت سے انکار کیا۔ حضرت بشیرؓ نے کہا: یہ تن تنہا آدمی ہیں۔ ان سے درگزر کرو۔ ان کو ان کی حالت پر رہنے دو لہٰذا حضرت سعدؓ بن عبادہؓ اس واقعہ کے بعد نہ تو ان کے ساتھ نماز میں شامل ہوا کرتے تھے اور نہ ان سے ملاقات رکھتے تھے۔ یہاں تک کہ حضرت ابوبکرؓ کا وصال ہو گیا۔ علامہ طبری نے لکھا ہے کہ حضرت سعدؓ نے بھی کچھ دیر کے بعد اسی دن ابوبکرؓ کے ہاتھ پر بیعت کر لی تھی جبکہ کچھ نے کہا ہے کہ اس واقعہ کے بعد حضرت سعدؓ بن عبادہ شام کی طرف چلے گئے تھے اور وہیں مقیم رہے، یہاں تک کہ انتقال ہو گیا۔ مشہور ہے کہ ان کو جن نے مارا۔ اس روایت کی تائید میں یہ اشعار پڑھے جاتے ہیں:

نحن قتلنا سید الخزرج سعد بن عبادہ

فرمیناہ بسھمین فلم نخط فوادہ

(ہم نے سعد بن عبادہؓ سردار خزرج کو موت کے حوالے کر دیا۔ ہم نے انہیں دو تیر مارے اور ان کے دل سے خطا نہیں کی)۔

باب:۱۱

# حضرت ابوبکر صدیقؓ کا دور خلافت

آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے وصال کے بعد سقیفہ میں جیسا کہ پہلے بیان کیا گیا، سعد بن عبادہؓ کے علاوہ مہاجرینؓ وانصارؓ نے متفقہ طور پر حضرت ابوبکرؓ کے ہاتھ پر بیعت کرلی۔ بشرط صحت روایت کسی نے بیعت سے تخلف نہ کیا لہٰذا ان سے اکیلا ہونے کی وجہ زیادہ چھیڑ چھاڑ نہ کی گئی اور انہیں ان کی حالت پر چھوڑ دیا گیا۔

حضرت ابوبکرؓ کی خلافت میں سب سے پہلا کام لشکر اسامہؓ کو روانہ کرنا تھا اگرچہ اس وقت تقریباً تمام عرب مرتد ہو گیا تھا۔ قبیلوں کے قبیلے اسلام سے پھر گئے تھے۔ ہر طرف نفاق کی تاریکی چھا گئی تھی۔ مخالف ہواؤں کے جھونکے چل رہے تھے، ارتداد کی سیاہ گھٹائیں اُمڈی چلی آتی تھیں۔ مسلمان غریب ایسی تاریک رات میں اپنی قلت اور کثرت اعداء سے حیران و پریشان ہو رہے تھے۔ مگر اس کے باوجود نہایت استقلال سے ابوبکرؓ نے لوگوں کو اسامہؓ کے ساتھ روانگی کا حکم دیا۔ اسامہؓ نے اس خیال سے کہ شاید کوئی اہم امر پیش نہ آ جائے حضرت عمرؓ کو ابوبکرؓ کے پاس واپس کیا۔ انصارؓ نے عمرؓ کی زبانی خلیفۃ المسلمین سے یہ کہلا بھیجا کہ ایسی حالت میں لشکر کی روانگی مناسب نہیں لہٰذا بہتر ہوگا کہ یہ کام آئندہ کسی مناسب وقت پر موقوف رکھا جائے اور اگر روانگی ضروری سمجھی جائے تو اسامہؓ سے زیادہ کسی معمر اور آزمودہ کار کو ہمارا سردار مقرر کیجئے۔ حضرت عمرؓ نے جس وقت انصار کا یہ پیام ابوبکرؓ کے گوش گزار کیا تو حضرت ابوبکرؓ اٹھ کھڑے ہوئے پھر بیٹھ گئے اور کہنے لگے: میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے حکم کو ہرگز نہیں ٹال سکتا۔ اگر مجھے اس امر کا خوف ہوتا کہ مجھے مدینہ میں کوئی درندہ آ کر پھاڑ ڈالے گا یا کوئی مجھے لوٹ کر لے جائے گا تو بھی میں اسامہؓ کو روانہ کرتا۔ کس کے منہ میں دانت ہیں جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشاد کے خلاف عمل کرے اور جس کو وہ مقرر کر جائیں اس کو وہ موقوف کرے۔ میں جب تک اسامہؓ کو رخصت نہ کردوں ایک لحظہ بھی قرار نہ پاؤں گا۔

## ارشاد نبویؐ کے مطابق جیش اسامہؓ کی پیش قدمی

یہ کہہ کر حضرت عمرؓ کا ہاتھ پکڑے ہوئے اٹھے اور اسامہؓ کے ہمراہ مدینہ سے نکلے۔ راستے میں اسامہؓ سے حضرت ابوبکرؓ نے فرمایا:

"میں تم کو کچھ باتوں کی ہدایت کرتا ہوں ان کو تم یاد کرلو۔ یہ کہ خیانت نہ کرنا، دروغ گوئی نہ کرنا، بدعہدی نہ کرنا، بچوں، بوڑھوں اور عورتوں کو قتل نہ کرنا، کسی پھلدار درخت کو نہ کھدوانا اور نہ ہی جلانا اور نہ کاٹنا۔ کھانے کے سوا بکری، گائے اور اونٹ کو ظلماً ذبح نہ کرنا۔ کسی قوم کے پاس پہنچ کر ان کو نرمی سے اسلام کی طرف بلانا اور جب کسی سے ملو تو اس کے حفظ مراتب کا خیال رکھنا مگر جو شخص اسلام کی مخالفت کرے بے تامل اس کی گردن اڑا دینا اور جب کھانا شروع کرنا تو اللہ کا نام لے کر کھانا۔ اے اسامہؓ ان کل کاموں کو کرنا جن کا حکم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے تمہیں دیا ہے اس میں کچھ کمی نہ کرنا اور نہ ہی زیادتی۔ جاؤ اللہ کے نام پر، اللہ کی راہ میں کافروں سے لڑو۔"

ابوبکرؓ اس قدر باتیں سمجھا کر جرف سے واپس آئے اور اسامہؓ نے جیسا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تھا داروں و بلقار میں پہنچ کر جنگ چھیڑ دی۔ چالیس دن اور بعض کے مطابق ستر دن کے بعد بے شمار مال غنیمت اور قیدیوں کو لے کر واپس آئے۔ اسامہؓ کی یہ روانگی اور ان کی اس کارروائی مسلمانوں کے حق میں بے حد مفید ثابت ہوئی۔ عربوں کا خیال بدل گیا۔ وہ بہت سی باتیں کرنے والے تھے لیکن اس واقعہ سے ڈر کر چپ ہو رہے۔

## فتنۂ ارتداد کا ظہور و عروج

اس زمانہ میں جب اسامہؓ رومیوں سے لڑ رہے تھے حضرت ابوبکرؓ بالکل خاموشی کی حالت میں بیٹھے رہے۔ اگرچہ عربوں کے مرتد ہونے کی اطلاعات وقتاً فوقتاً آتی رہیں۔ آخر یہ نوبت ہوئی کہ ادھر سوائے قبیلہ قریش وثقیف کے کل قبائل عرب عام طور سے تمام یا بعض مرتد ہو گئے۔ اور ادھر مسیلمہ کذاب کے کاموں میں ایک گونہ استحکام پیدا ہو گیا۔ طلیحہ کے پاس قبائل طے اور بنو اسد کا ایک گروہ جمع ہو گیا، غطفان مرتد ہو گئے، بنو ہوازن نے ان سے اتفاق کیا اور صدقہ بند کر دیا۔ سلیم کے خاص خاص لوگ اسلام سے پھر گئے قصہ کوتاہ ہر مقام پر اکثر آدمی ارتداد کی بلائے بد میں مبتلا ہو گئے۔ یمن۔ یمامہ، بنی اسد، اور ہر ایک مقام کے امراء ونوابین کے قاصد عرب کے عام طور سے مرتد ہونے کی خبریں لانے لگے۔ حضرت ابوبکرؓ نہایت استقلال ومضبوطی سے ان سب خبروں کو سنتے رہے کیونکہ آپ فتنہ گروں کی گوشمالی کے لئے اسامہؓ کی واپسی کے منتظر تھے۔

## زکوٰۃ اور نماز کے منکر

قبیلہ عبس وذبیان جوش مردانگی سے پھٹ پڑے۔ عبس، ابرق میں اور ذبیان ذی القصہ میں آ اترے۔ ان کے ساتھ کچھ لوگ بنی اسد و بنی کنانہ کے بھی تھے۔ انہوں نے متفق ہو کر چند آدمیوں کو بطور وفد حضرت ابوبکرؓ کی خدمت میں بھیجا۔ چنانچہ انہوں نے بمقابلہ معززین مدینہ نماز کی اور زکوٰۃ کی معافی کی درخواست کی۔ حضرت ابوبکرؓ نے کہا: واللہ اگر ایک عقال (اونٹ کے پاؤں باندھنے کی رسی) نہ دیں گے تو میں ان سے جہاد کروں گا اور پانچ وقت کی نماز میں سے ایک رکعت کی بھی کمی نہ کی جائے گی۔

## مدینہ منورہ پر حملہ

مرتدین کے وفود یہ سخت جواب سن کر اپنے گروہ میں لوٹ آئے اور مسلمانوں کی قلیل تعداد سے آگاہ کیا۔ عبس وذبیان اس اطلاع کے سنتے ہی مارے خوشی کے جامہ سے باہر ہو گئے۔ اسی وقت بلا پس وپیش مدینہ پر حملہ کر دیا مگر ان کے حملہ کرنے سے قبل ابوبکرؓ نے یہ انتظام کر رکھا تھا کہ گشت پر علیؓ وزبیرؓ وطلحہؓ وعبداللہ ابن مسعودؓ کو مقرر کیا تھا اور جو لوگ مدینہ میں موجود تھے ان کو مسجد نبوی کے سامنے یک جا کر رکھا تھا۔ جب عبس وذبیان نے اسلامی نگران دستے پر حملہ کیا۔ حضرت ابوبکرؓ نے اس واقعہ سے مطلع ہوتے ہی مسلمانان مدینہ کو ان کی کمک پر بھیج دیا۔ مرتدین کو شکست ہوئی اسلامی لشکر ذی خشب تک ان کے تعاقب میں گیا۔ اس کے بعد مرتدین دوسرے راستہ سے بانسری دف بجاتے زمین پر پاؤں پٹکتے طرح طرح کی حرکات وتماشے کرتے ہوئے لوٹے۔ اس سبب سے اسلامی لشکر کے اونٹ بھڑک کر بھاگے، مسلمانوں نے اونٹوں کو بہت پھیرنا چاہا۔ مگر اونٹوں نے مدینہ میں پہنچ کر دم لیا۔

## مدینۃ النبیؐ کا دفاع

ادھر مرتدین نے یہ سمجھ کر کہ مسلمانوں کو شکست ہو گئی، اہل ذی قصہ کو مدینہ پر حملہ کرنے کے لئے بھیجا۔ ادھر ابوبکرؓ خود مقابلہ کے ارادے سے مسلح ہو کر نکلے۔ میمنہ پر نعمان بن مقرن کو اور میسرہ پر عبداللہ بن مقرن کو اور ساقہ پر سوید بن مقرن کو مقرر کر کے فجر کی نماز پڑھ کر مرتدین پر حملہ آور ہوئے۔ دوپہر نہ ہونے پائی تھی کہ اللہ تعالیٰ نے مسلمانوں کو فتح نصیب کی۔ مرتدین میدان جنگ سے بھاگ نکلے۔ بنی اسد سے حبال مارا گیا۔ ظہر کے قریب حضرت نعمان چند مسلمانوں کے ساتھ مال غنیمت لے کر مدینہ کو واپس ہوئے اور حضرت ابوبکرؓ مرتدین کے تعاقب میں ذی قصہ تک بڑھے چلے گئے۔ اس اثناء میں بنو ذبیان وعبس نے موقع پا کر نعمان پر اچانک حملہ کر کے مال غنیمت لوٹ لیا اور جس قدر مسلمان آئے انہیں شہید کر ڈالا۔ ابوبکرؓ جب تعاقب سے واپس لوٹے اور اس واقعہ کو سنا تو انہوں نے قسم کھائی کہ جس قدر مرتدین ومشرکین نے مسلمانوں کو مارا ہے اتنے ہی آدمیوں کو میں ان میں سے ماروں گا اور جب تک خدا کے دشمنوں سے اس کا بدلہ نہ لے لوں، آسائش سے نہ بیٹھوں گا۔ ابھی حضرت ابوبکرؓ ذی

ارادے میں تھے کہ مدینہ میں اطراف و جوانب کے ممالک سے صدقات آ گئے اور اسامہ بھی مال غنیمت لئے آ پہنچے۔

## باغی قبائل کی سرکوبی

ابوبکرؓ نے اسی وقت اسامہؓ کو مدینہ میں اپنے بجائے مقرر کر کے لشکر اسلام کو مرتب کیا اور کچھ آدمیوں کو لے کر ذی حشب و ذی قصہ کی طرف پیش قدمی فرمائی۔ ابرق پہنچ کر عبس و ذبیان و بنو بکر (کنانہ) و ثعلبہ بن سعد اور ان کے ہمراہیوں سے مقابلہ ہو گیا۔ فریقین نے کشت و خون کا بازار گرم کر دیا مگر آخر کار مرتدین شکست کھا کر فرار ہوئے تو مسلمانوں نے ان کو شمشیر و نیزہ پر رکھ لیا۔ ایک کثیر جماعت ان میں سے ہلاک ہوئی۔ اس واقعہ کے بعد ابرق میں حضرت ابوبکرؓ نے چند روز قیام کیا اور بنو ذبیان کو ان مقامات سے بالکل بے دخل کر کے مسلمانوں کے قبضہ میں دے دیا جبکہ خود مدینہ واپس آ گئے۔

## یمن کے فتنہ پرور

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی وفات کے وقت مکہ و بنی کنانہ پر عتاب بن اسید اور طائف اور اس کے متعلقات پر عثمان بن ابی العاص اور ہوازن پر عکرمہ بن ابی جہل اور نجران اور متعلقات پر عمرو بن حزم نماز پڑھانے پر اور ابوسفیان بن حرب صدقات پر اور مابین زمع و زبید نجران تک خالد بن سعید بن العاص اور ہمدان پر عامر بن شہر ہمدانی اور صنعاء پر فیروز دیلمی اور جند پر یعلی بن امیہ اور مارب پر ابوموسیٰ اشعری اور اشعر میں عک پر طاہر بن ابی ہالہ اور حضر موت پر زیاد بن لبید بیاضی و عکاشہ بن ثور بن اصغر غوثی اور کندہ پر مہاجر بن ابی امیہ (رضی اللہ عنہم) عامل تھے اور معاذ بن جبل کل ملک یمن میں ایک ضلع سے دوسرے ضلع میں دورہ کرتے اور قرآن حکیم کی تعلیم دیتے تھے۔ چونکہ مہاجر بن ابی امیہ پر غزوۂ تبوک میں آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ناراض ہوئے تھے۔ اگرچہ ام المومنین ام سلمہؓ کی سفارش سے وہ ناراضگی دور ہو گئی تھی اور آپ نے ان کو کندہ کا عامل مقرر فرمایا تھا مگر آپ کی علالت و انتقال کی وجہ سے مہاجر بن ابی امیہ کندہ میں نہ جا سکے اور زیاد بن لبید ان کی قائم مقامی میں تمام امور انجام دیتے رہے۔

آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے زمانۂ حیات ہی میں اہل یمن، اسود عنسی کے سبب سے مرتد ہو گئے تھے جن کی اصلاح آپ نے پہلے ہی پیام سے فرمائی۔ بہرحال اسی زمانہ میں اسود مارا گیا اور یمن میں پھر اسلام کا بول بولا ہو گیا تھا۔ مگر جب آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے انتقال کی اطلاع اہل یمن کو ملی تو وہ بھی دیگر عربوں کی طرح پھر سے مرتد ہو گئے۔ فالہ جو عنسی کے لشکر میں تھا، پہلے ہی سے عنسی کے مارے جانے کے بعد نجران و صنعاء کے مسلمانوں کے خلاف لوگوں کو بھڑکا رہا تھا۔ عمرو بن معدیکرب، قیس بن عبد یغوث بن مکشوح وغیرہ کے مرتد ہو جانے سے یمن کی حالت خاصی بگڑ گئی۔ قیس بن عبد یغوث نے ابناء فیروز و دادویہ و جشنش کو حیلے سے اس غرض سے ان سب کو قتل کرنے کی کوشش کی کہ ان کے بعد صنعاء پر اس کا تسلط ہو جائے گا لیکن مصلحتاً کھلم کھلا برسر میدان خود تو نہ آیا فالہ سے کہلا بھیجا کہ موقع مناسب ہے عنسی کا لشکر لے کر ابناء فیروز پر حملہ کر کے ان پر قبضہ کر لینا چاہئے۔ میں بھی تیری مدد کو تیار ہوں جب فیروز کو فالہ کی تیاری کے متعلق معلوم ہوا تو اس نے قیس سے امداد طلب کی۔ قیس نے ظاہر محبت سے اس کو نصیحتیں کیں اور دھوکہ سے قتل کرنے کی غرض سے اس کی دعوت کی۔ اتفاق سے دادویہ پر اس کو کامیابی حاصل ہو گئی اور فیروز اور جشنش اپنے قتل کے خوف سے فرار ہو گئے۔ قیس نے ان کا تعاقب کیا لیکن یہ جبل خولان میں اپنے ماموں کے پاس جا کر پناہ گزین ہو گئے۔ قیس نے واپس آ کر صنعاء پر قبضہ کر لیا اور فالہ بھی عنسی کا لشکر لئے ہوئے اس سے آ کر مل گیا۔

فیروز و جشنش نے اس واقعہ سے حضرت ابوبکر صدیقؓ کو باخبر کیا۔ جناب موصوف نے فیروز کو بدستور ولایت صنعاء پر قائم رکھ کر بن ابی ہالہ و ذی ثور و ذی الکلاع سمیفع و ذی ظلیم حوشب و ذی تبان شہر کو اس کی امداد کے لئے لکھا اور اسلامی لشکر بھیجنے کا وعدہ کیا۔ فیروزؓ کے پاس جب طاہر و غیرہ کے مل جانے سے ایک معقول جمعیت ہو گئی تو وہ قیس کے مقابلہ پر نکلا۔ قیس نے یہ جان کر پہلے یہ انتظام کیا کہ فیروز کے عیال و اطفال کے دو گروہ کر کے ایک کو عدن کی طرف بھیجا تا کہ دریا کے راستے جلاوطن کر دیئے جائیں اور دوسرے گروہ کو خشکی کی طرف اس لئے روانہ کر دیا کہ

بیابان وصحرا میں آوارہ و پریشان ہو کر جس طرف چاہیں چلے جائیں۔ اس کے بعد عنسی کا لشکر اور قبائل مرتدہ کو لے کر وہ فیروز سے لڑنے کے لئے چلا۔ فیروز کے لکھنے پر بنی عقیل بن ربیعہ وعک نے لڑکوں کو چھین لیا اور ان کے ساتھ جو قیس کے آدمی تھے ان کو بھی قتل کر کے فیروز سے آ ملے اور ان کے ساتھ قیس سے لڑے۔ یہ لڑائی صنعاء کے باہر ایک کھلے میدان میں ہوئی۔ فریقین میں دن رات جنگ رہنے کے بعد قیس کو شکست ہوئی وہ فرار ہو کر اسی مقام پر چلا گیا جہاں پر فالہ کے ساتھ تھا۔

بعد ازاں قیس کے ساتھ عمرو بن معدی کرب بھی آ ملا، یہ اسی زمانہ سے مرتد ہو گیا تھا، جب کہ اسود عنسی نے نبوت کا جھوٹا دعویٰ کیا تھا۔ فردہؓ بن مسیک اور قیس اور یہ تقریباً ایک ہی دور میں اسلام لائے تھے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے قیس کو قبل اسلام عمرو بن معدی کرب۔ صدقات مراد پر متعین فرمایا تھا اور عمرو بن معدیٰ کرب اپنی قوم سعد العشیرہ سے علیحدہ ہو کر زبید کے ساتھ حاضر خدمت اقدس ہو کر ایمان لایا تھا۔ جب اسود نے دعویٰ نبوت کر کے بغاوت کی اور مذحج نے اس کا اتباع کیا تو عمرو بن معدی کرب بھی منجملہ انہیں افراد کے تھا مگر فردہؓ مع اپنے ہمراہیوں کے اسلام پر ثابت قدم رہا اور اسی وقت سے اسود نے عمرو بن معدی کرب کو اپنا نائب انتخاب کر لیا تھا۔

انہی ایام میں کندہ بھی مرتد ہو کر اسود عنسی کے تابع ہو گئے تھے۔ ان کے مرتد ہونے کی وجہ یہ ہوئی تھی کہ زیاد کندی جو ان سے صدقات وصول کرنے پر متعین تھے بنی عمرو بن معاویہ (کندہ) میں صدقات وصول کرنے کو گئے۔ بنی عمرو بن معاویہ نے باوجود صدقات واجب ہونے کے دینے سے انکار کیا۔ زیاد نے ان پر حملہ کر کے ان کو شکست دی لہٰذا کل بنی عمرو بن معاویہ اس واقعہ سے برہم ہو کر صدقہ دینے سے منکر ہوئے اور مرتد ہو گئے۔ اگرچہ شراحیل بن اسمط نے اپنی قوم بنی عمرو بن معاویہ کو صدقہ کے انکار اور مرتد ہونے سے بہت روکا مگر انہوں نے جب ان کی نہ سنی تو شراحیل مع اپنے بیٹوں کے زیادؓ سے آ ملے اور یہ بیان کیا کہ ''بنی عمرو بن معاویہ سے بعض سکاسک وحضرموت وابضعہ وجمد ومشرح ومخوس اور ان کی بہن عمرہ نے سازش کر لی ہے۔ اگر تم نے انؓ کو ایک روز کی بھی مہلت دی تو پھر ان پر کامیابی حاصل کرنی دشوار ہو جائے گی۔'' زیادؓ نے یہ سن کر اسی وقت ان پر حملہ کر دیا اور ایک خونریز لڑائی کے بعد مرتدین کے گروہ کو منتشر کر کے مال غنیمت اور قیدیوں کو لے کر واپس ہوئے۔ راستے میں اشعث بن قیس و بنی حرث بن معاویہ سے ملاقات ہو گئی۔ قیدیوں کی عورتوں نے اشعث و بنی حرث سے فریاد کی جس سے اشعث و بنی حرث کی رگ حمیت جوش میں آ گئی اور اس نے غفلت کی حالت میں زیاد پر حملہ کر کے تمام قیدیوں کو چھڑا لیا۔ اس کے بعد کل بنی معاویہ اور سکاسک وحضرموت ان کے مطیع ہوئے تھے۔ یہ سب کے سب جمع ہو کر ارتداد پر ڈٹے رہے۔

## جنگ اعلاب

حضرت ابو بکرؓ صدیق شروع میں تو اہل ردت سے نامہ و پیام ہی کرتے رہے اور مہاجرین وانصارؓ کو ان کی سرکوبی کو نہ بھیجا مگر جب انہوں نے یہ دیکھا کہ مرتدین کی جمعیت دن بہ دن بڑھتی جاتی ہے اور دیگر امور سے ان کو کچھ اطمینان بھی حاصل ہو گیا تب انہوں نے عتابؓ ابنؓ اسید کو مکہ میں اور عثمانؓ بن ابی العاص کو طائف میں لکھا کہ جتنے لوگ اسلام پر ثابت قدم ہیں اور وہ اس وقت تک مرتد نہیں ہوئے، ان کو لے کر مرتدین پر حملہ کر دو۔ چنانچہ تہامہ میں جو مرتدین مدلج وخزاعہ کا گروہ جمع ہو رہا تھا۔ ان کو عتابؓ بن اسید نے قتل و غارت کر کے بھگا دیا اور جس قدر لوگ ازد وبجیلہ کے شنوأۃ میں موجود تھے ان کو عثمان بن العاص نے۔ ان مرتد قبائل کی دیکھا دیکھی ایک گروہ عک واشعرین کا بھی مرتد ہو کر اعلاب (ساحل) میں جمع ہوا۔ طاہر بن ابی ہالہ مع مسروق عکی کے یہ سن کر ان کی سرکوبی کو روانہ ہوئے۔ فریقین کے درمیان مقام اعلاب میں لڑائی ہوئی۔ میدان جنگ طاہر کے ہاتھ رہا۔ عک واشعرین کو شکست ہوئی۔ بے شمار آدمی ان کے ہلاک ہو گئے۔ طاہر بن ابی ہالہ نے اس واقعہ سے حضرت ابو بکرؓ کو مطلع کیا اور ان کے حکم کے انتظار میں لشکر لئے ہوئے ٹھہرے رہے۔

اہل نجران نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی وفات کا سن کر چالیس ہزار سواروں سے خروج کیا اور اپنے وفود کو حضرت ابو بکرؓ کی خدمت میں بغرض تجدید عہد روانہ کیا۔ حضرت ابو بکرؓ نے ایک نیا عہد نامہ لکھ کر ان کو دیدیا اور یہ بھی ظاہر کر دیا کہ عرب میں دو دین نہیں رہ سکتے۔

## حضرت جریدؓ کی یمن کو روانگی

ان واقعات کے بعد جریدؓ بن عبداللہ واقرع دو بر بن بخنیس واپس لوٹے، جنہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اسود عنسی کے خروج کے دور میں روانہ کیا تھا۔ پھر ابو بکرؓ نے جریدؓ کو اس غرض سے یمن کی طرف واپس کیا کہ جو لوگ اسلام پر ثابت قدم ہیں ان کو لے کر مرتدین سے مقابلہ کریں اور خثعم کو زیر کر کے جمعیت اسلام کی نگہداشت اور حفاظت کی خاطر نجران میں ٹھہرے رہیں۔ جرید یہ حکم پاتے ہی پھر یمن واپس آئے۔ خثعم کے چند آدمیوں نے لڑائی کی جن کو وہ قتل و قید کر کے نجران کی طرف چلے گئے۔ عثمان بن ابی العاص والی طائف بحکم حضرت ابو بکرؓ بیس آدمیوں کو اپنے بھائی کی سربراہی میں اہل طائف پر اور عتابؓ بن اسید مکہ و عمال مکہ پر اپنے بھائی خالدؓ کی سربراہی میں پانچ سو آدمیوں کو مقرر کر کے اگلے حکم کے منتظر رہے۔ جب یمن کی ابتری حد سے بڑھ گئی اور کسی طرح اس کی بگڑی ہوئی کیفیت سلجھتی نظر نہ آئی، تب مہاجر بن ابی امیہ حضرت ابو بکرؓ کے حکم سے یمن کی بغاوت ختم کرنے کے لئے یمن کی طرف بڑھے۔ مکہ و طائف میں عتابؓ و عثمانؓ سے ملتے ہوئے خالد بن اسید و عبدالرحمٰن بن ابی العاص کو مع ان کے ہمراہیوں کے لیتے ہوئے جرید بن عبداللہ و عکاشہ بن ثور کے پاس پہنچے۔ ان کو بھی اپنے لشکر میں ملا کر نجران میں داخل ہوئے۔ فردہ بن سیک نے ان لوگوں سے ملاقات کی اور مرتدین کے حالات سے ان کو مطلع کیا۔

## نجران کی مہم

نجران میں پہنچنے کے دوسرے روز عمرو بن معدی کرب وقیس بن مکشوح نے ایک گروہ مرتدین کا لے کر مقابلہ کیا۔ لڑائی کا آغاز نہایت خطرناک تھا۔ چاروں طرف سے مرتدین گھیرے ہوئے تھے مگر اللہ تعالیٰ کی عنایت سے مرتدین کو مسلمانوں نے میدان سے مار بھگا دیا۔ لاتعداد مرتدین اس واقعہ میں کام آئے۔ عمرو بن معدی کرب وقیس بن مکشوح گرفتار کر کے مدینہ میں ابو بکرؓ صدیق کے پاس بھیج دیئے گئے۔ عمرو بن معدی کرب وقیس بن مکشوح نے توبہ کی اور دوبارہ اسلام میں داخل ہوئے۔ حضرت ابو بکرؓ صدیق نے ان دونوں آدمیوں کو پھر یمن کی طرف واپس کر دیا۔

مہاجرؒ بن ابی امیہ مہم نجران سے فارغ ہو کر صنعاء واپس پہنچ کر مرتد قبائل کی سرکوبی اور سرگروہ مرتدین کی گوشمالی میں محو ہو گئے۔ جن لوگوں نے ان کی انہیں پھر اسلام میں داخل کر لیا اور جنہوں نے ذرا بھی سرتابی کی فوراً ان کی گردن اڑا دی۔ الغرض صنعاء کو بھی مہاجر بن ابی امیہ نے مرتدوں سے صاف کر کے حضرت ابو بکرؓ صدیق کو اس سے آگاہ کیا۔ اس وقت حضرت ابو بکرؓ صدیق نے عکرمہؓ بن ابی جہل کے ساتھ کندہ پر حملہ کرنے کا لکھا۔ عکرمہؓ بن ابی جہل ایک آزمودہ کار آدمی تھے ان کے پاس انہیں دنوں اطراف عمان سے ایک گروہ کثیر مہرہ واز دو ناجیہ و عبدالقیس کا موجود تھا۔ یہ مع ان لوگوں کے مہاجر بن ابی امیہ سے آملے اور ان کے ساتھ ساتھ کندہ کی سرکوبی کو روانہ ہوئے۔ مقام مغازہ مابین مارب و حضرموت کے زیاد کندی کا تھا جس میں کندہ پر نہایت تیزی سے حملہ کرنے کی تحریک تھی۔ مہاجر بن ابی امیہ خط ملتے ہی اپنے بجائے عکرمہ کو لشکر کا سربراہ مقرر کر کے خود کچھ اسلامی فوج کا لے کر نہایت سرعت سے زیادؓ سے جا ملے اور ان کی ہمراہی میں کندہ کے مقابل ہوئے۔ کندہ کی افسری اشعث بن قیس کر رہا تھا۔ مقام محجر الزرقان میں صف آرائی ہوئی۔ مسلمانوں نے اللہ اکبر کہہ کر حملہ کیا۔ مرتدین کندہ کے پاؤں اکھڑ گئے اور وہ ایک دوسرے پر گرتے پڑتے بھاگ گئے۔

اشعث قلعہ نجیرہ میں جا چھپا اور ایک دشوار گزار راستے کے سوا ہر جانب سے قلعہ بندی کر لی۔ اس اثناء میں عکرمہ مع بقیہ اسلامی لشکر کے آ گئے انہوں نے اس راستہ کو بھی بند کر دیا جسے اشعث نے مدد و رسد کے لئے کھول رکھا تھا۔ چند دنوں کے محاصرے کے بعد اشعث نے مجبور ہو کر اس شرط پر قلعہ کا دروازہ کھول دینے کا اقرار کیا کہ اس کی قوم کے نو آدمیوں کو مع ان کے اہل و عیال و مال کے پناہ دی جائے۔ مہاجر و زیاد اس شرط پر راضی ہو گئے۔ اشعث نے قلعہ کا دروازہ کھول دیا۔ اسلامی لشکر نے گھس کر دشمنان دین کو قتل و قید کرنا شروع کر دیا۔ اس واقعہ میں قیدیوں کی تعداد کا اندازہ اس سے ہو سکتا ہے کہ ایک ہزار تو صرف عورتیں ہی قید ہوئی تھیں۔ جب مسلمانوں نے اس سے فراغت پائی تو اس وقت اشعث کا وہ خط کھولا گیا جس میں اس نے نامزد ہونے والوں کے نام لکھے تھے مگر اتفاق سے نام لکھتے وقت یہ اپنا نام لکھنا بھول گیا تھا لہٰذا مسلمانوں نے فوراً اس کی بھی مشکیں

باندھ لیں۔ اور قیدیوں کے ساتھ حضرت ابوبکرؓ صدیق کے پاس مدینہ بھیج دیا۔

## اشعث کو امان

ابوبکرؓ صدیق نے اشعث سے کہا کہ تو مرتد ہو گیا، مسلمانوں سے لڑا اور ان کی خونریزی کی لہٰذا اس کی پاداش میں تجھ کو قتل کرنا چاہتا ہوں۔ اشعث نے جواب دیا کہ میں نے بذریعہ خط اپنی قوم کی جان بخشی کرائی ہے۔ ابوبکرؓ نے کہا: بیشک صلح اور امن اسی کے لئے ہے جس کا نام صحیفہ میں درج ہے اور جس کا نام صحیفہ میں نہیں اس کا قول مردود ہے اور وہ قابل گردن زدنی ہے۔ اشعث یہ سن کر تھوڑی دیر تک خاموش بیٹھا رہا۔ اس کے بعد ندامت سے آنکھیں نیچی کر کے کہنے لگا: اے خلیفہ رسول اللہ میں توبہ کرتا ہوں میرا اسلام آپ قبول کیجئے اور میری بی بی میرے حوالہ کیجئے۔ حضرت ابوبکرؓ نے یہ سن کر اس کی توبہ قبول کر لی اور اس کی بیوی یہ کہہ کر اس کے سپرد کر دی کہ مجھ کو امید ہے کہ آئندہ تجھ سے نیکی کے سوا اور کوئی فعل سرزد نہ ہو گا اور ہمیشہ مجھے تیری نیکی کی اطلاع ملتی رہے گی۔ اس کے بعد حضرت ابوبکر صدیقؓ نے مال غنیمت کو تقسیم کر دیا اور قیدیان کندہ سے فدیہ لے کر ان کو بھی رہا کر دیا۔

اس سے قبل ہم تحریر کر چکے ہیں کہ حضرت ابوبکرؓ صدیق، حضرت اسامہؓ کو شام سے واپسی پر اپنا نائب مقرر کر کے ربذہ کی طرف بڑھے تھے اور بنی عبس و ذبیان و کنانہ کو ابرق میں شکست دے کر پھر مدینہ واپس لوٹ آئے تھے۔ اس اثناء میں لشکر اسامہؓ کی سفر کی تکان دور ہو گئی تھی اور وہ دشمنان خدا کے مقابلہ و مقاتلہ پر پھر سے آمادہ ہو گئے تھے۔ اس وقت حضرت ابوبکرؓ صدیق نے مرتدین و منحرفین اسلام کی سرکوبی کی غرض سے گیارہ لشکر تیار کر کے ہر ایک کے لئے ایک ایک نشان اور ایک ایک سالار مقرر کیا اور ان کو حکم دیا کہ ہر قبیلہ سے چند مسلمانوں کو ان کی اپنی حفاظت کے لئے چھوڑ کر باقی کو اپنے ساتھ لے کر مرتدین سے مقابلہ کرو۔ یہاں تک کہ وہ پھر دائرۂ اسلام میں داخل ہو جائیں یا ان کا نام و نشان مٹ جائے۔

ان کے علاوہ ایک لواء خالد بن الولید کے لئے تیار کیا اور انہیں حکم دیا کہ پہلے طلیحہ پر چڑھائی کرو۔ اس کے بعد مالک بن نویرہ پر بطاح میں حملہ کرنا۔ ایک لواء عکرمہؓ بن ابی جہل کو دے کر مسیلمہ و یمامہ کی طرف روانگی کا حکم دیا۔ پھر ان کے بعد انہیں دونوں کی جانب شرجیل بن حسنہ کو روانہ کیا اور فرمایا کہ یمامہ سے فارغ ہو کر قضاعہ سے لڑنا پھر کندہ پر حضر موت میں حملہ کرنا۔ ایک لواء خالد بن سعید بن العاص کو دیا۔ یہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی وفات کے بعد یمن سے اپنا صوبہ چھوڑ کر مدینہ آ گئے تھے۔ ان کو ابوبکرؓ صدیق نے مشارف شام کی طرف بڑھنے کو کہا اور ایک لواء عمرو بن العاص کو دے کر مرتدین قضاعہ سے لڑنے کے لئے کہا اور ایک لوا حذیفہ بن محصن اور ایک عرفجہ بن ہرثمہ کو دے کر سابق الذکر کو اہل دبا پر اور مؤخر الذکر کو مہرہ پر حملہ کرنے کا حکم دیا۔ ایک لواء طریفہ بن حاجز کو دے کر بنی سلیم اور ان کے ساتھیوں بنی ہوازن کی گوشمالی پر متعین کیا اور ایک لواء سوید بن مقرن کے لئے بنا کر ان کو یمن کی جانب بھیجا اور ایک لواء علاء حضرمی کے لئے تیار کر کے انہیں بحرین کی جانب پیش قدمی کا حکم دیا۔

## امیران کے لئے خلیفہ اول کا فرمان

غرضیکہ ہر ایک لشکر پر ایک ایک امیر مقرر کر کے ایک ہی عبارت کا، ہر ایک امیر کو ایک ایک فرمان لکھ کر دیا جس کی عبارت یہ تھی:

"بسم اللّٰہ الرحمٰن الرحیم. ھذا عھد من ابی بکر خلیفۃ رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم لفلان حین بعثہ فیمن بعثہ لقتال من رجع عن الاسلام وعھد الیہ ان یتقی اللّٰہ ما استطاع فی امرہ کلہ سرہ وجھرہ و امرہ بالجھد فی امر اللّٰہ و مجاھدۃ من تولی عنہ ورجع عن الاسلام الی امانی الشیطان بعد ان یعذر الیھم فیدعوھم بدعایۃ الاسلام فان اجابوہ امسک عنھم وان لم یجیبوہ شن غارتہ حتی یقروا لہ ثم ینبئھم بالذی علیھم والذی لھم فیاخذ ما علیھم ویعطیھم الذی لھم لا ینظرھم ولا یرد المسلمین عن قتال عدوھم فمن اجاب الی امر اللّٰہ عزوجل و اقر لہ قبل ذلک منہ واعانہ علیہ بالمعروف وانما یقاتل من کفر باللّٰہ علی الاقرار بما جاء من عند اللّٰہ فاذا اجاب الدعوۃ

لم يكن عليه سبيل وكان الله حسيباً بعد فيما استسر به ومن لم يجب الى داعية الله قتل و قوتل حيث كان و حيث بلغ مراغمة لايقبل الله من احد شيئا مما اعطى الاسلام فمن اجابه اقر قبل منه و اعانه ومن ابى قاتله فان اظهره الله عليه عزوجل قتلهم فيه كل قتلة بالسلاح و النيران ثم قسم ما افاء الله عليه الا الخمس فانه يبلغناه ويمنع اصحابه العجلة و الفساد. وان لا يدخل فيهم حشواً حتى يعرفهم ويعلم ماهم لئلا يكونوا عيوناً و لئلا يوتى المسلمون من قبلهم وان يتفقل بالمسلمين ويرفق بهم فى السير والمنزل ويتفقدهم ولا يعجل بعضهم عن بعض ويستوصى بالمسلمين فى حسن الصحبة ولين القول۔"

(شروع اللہ کے نام سے جو نہایت مہربان اور رحم والا ہے۔ ابوبکرؓ خلیفہ رسولؐ کا فلاں شخص سے جب کہ آپ نے اسے مجاہدوں کا امیر بنا کر مرتدین سے لڑنے کے لئے بھیجا تھا یہ عہد ہے کہ مقدور بھر اپنے تمام کاموں میں خلوت وجلوت میں اللہ سے ڈرتا رہے اور اللہ کے کاموں میں سرگرم رہے اور جو اسلام چھوڑ کر شیطانی خواہشوں کی طرف لوٹ گئے ہیں، ان سے جہاد کرے، پہلے انہیں اسلام کی دعوت دے، اگر مان لیں تو ٹھیک، ورنہ ان پر حملہ کرے، جب تک اسلام کا اقرار نہ کر لیں۔ پھر انہیں وہ حقوق بتائے جو ان پر واجب ہیں اور انہیں ان کے حقوق بھی ذہن نشین کرا دے۔ دوسروں کے حقوق ان سے لے لے اور ان کے حقوق انہیں دیدے اور انہیں مہلت نہ دے اور مسلمانوں کو جہاد سے نہ روکے۔ پھر جب اللہ کا حکم مان لے اور اس کا اقرار کر لے تو اسے قبول کر لے اور نیک کاموں میں اس کی مدد کرے۔ جنگ اسی سے کرے جو اللہ کے پاس سے آئی ہوئی شریعت کا منکر ہو۔ اگر اسے مان لے تو پھر اس پر کوئی راہ نہیں ہے۔ اس کے دل کے حالات سے اللہ واقف ہے اور وہی اس کا محاسب ہے اور جو اللہ کی دعوت نہ مانے، اس سے جنگ کی جائے اور جہاں بھی ہو ہلاک کر دیا جائے۔ اللہ بجز اسلام کے کسی سے کوئی چیز قبول نہیں فرماتا پھر جس نے اسلام قبول کر لیا اس کا اسلام مان لیا جائے گا اور اس کی مدد کی جائے گی اور جس نے انکار کر دیا اس سے جنگ کی جائے گی۔ پھر اگر اللہ ان پر غالب کر دے تو ان کا اسلحہ اور آگ سے قتل عام کرے، پھر مال غنیمت میں سے پانچواں حصہ نکال کر اسے مجاہدوں میں تقسیم کر دے اور پانچواں حصہ ہمارے پاس بھیج دے اور اپنے ساتھیوں کو عجلت اور فساد سے روک دے اور مجاہدوں میں غیروں کو داخل نہ ہونے دیا جائے، جب تک انہیں جان پہچان نہ لے، مبادا وہ جاسوس نہ ہوں۔ اور ان سے مسلمانوں کو کچھ صدمہ پہنچ جائے اور مسلمانوں کی خیر خبر رکھے، راستوں اور پڑاؤ میں ان سے محبت سے پیش آئے، مسلمان ایک دوسرے سے جلدی نہ کریں اور امیر ان کے ساتھ حسن معاشرت اور نرم کلامی سے پیش آئے)۔

## ہدایت نامہ

یہ فرمان تو سرداران لشکر کو روانگی کے وقت دیا گیا مگر ان لوگوں کے روانہ ہونے سے قبل حضرت ابوبکر صدیقؓ نے اتمام حجت کے لئے مرتدین کی طرف بھی ایک ایک مکتوب روانہ کیا تھا۔ جن کی سرکوبی و گوشمالی کے لئے اسلامی لشکر روانہ ہو رہے تھے۔ یہ سب خطوط بھی ایک ہی مضمون کے تھے جن میں بسم اللہ کے بعد یہ لکھا تھا:

"هذا عهد من ابوبكر خليفة الرسول الله صلى الله عليه وسلم الى من بلغه كتابى هذا من عامة او خاصة اقام على الاسلام اور جع عنه سلام على من اتبع الهدى ولم يرجع الى الضلالة والهوى فانى احمد اليكم الله الذى لا اله الا هو وحده لا شريك له واشهد ان محمداً عبده ورسوله و من ما جاء به واكفر من ابى واجاهده (اما بعد ثم قدر امر النبوة و وفاة رسول الله صلى الله عليه وسلم واطنب فى الموعظة) ثم قال وانى قد بعثت اليكم فلانا فى جيش المهاجرين والانصار والتابعين باحسان وامرته الا يقاتل احدا ولا يقتله حتى يدعوه الى داعية الله فمن استجاب له واقر و عمل صالحا قبل منه واعانه ومن ابى امرته ان يقاتله على ذلك ثم لايبقى على احد منهم

قدر علیه فمن اتبعه فهو خير له ومن تركه فلن يعجز الله وقد امرت رسولی ان يقرء كتابی فی كل مجمع لكم والداعية الاذان فاذا اذن المسلمون فاذنوا كفوا عنهم وان لم يوذنوا فاسئالوهم بما عليهم فان ابو عاجلوهم وان اقروا قبل منهم وحملهم علی ما ينبغی لهم۔"

(یہ ابوبکرؓ خلیفہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی طرف سے اس شخص کے لئے ہدایت ہے جس کے پاس یہ فرمان پہنچے۔ خواہ وہ عام ہو یا خاص اور اسلام پر قائم ہو یا نہ ہو۔ اس پر سلام ہو جس نے ہدایت کی پیروی کی اور گمراہی اور خواہش نفسانی کی طرف نہ پلٹا۔ اس اللہ کی تعریف ہے جس کے سوا کوئی اور عبادت کے لائق نہیں اور جو اکیلا ہے اور اس کا کوئی شریک نہیں۔ میں گواہ ہوں کہ محمدؐ اس کے بندے اور اس کے رسولؐ ہیں اور آپ جو دین لے کر آئے ہیں اس پر ایمان لاتا ہوں اور منکر کو مردود سمجھتا ہوں اور اس سے جہاد کے لئے تیار ہوں۔.................میں فلاں کو مہاجرینؓ وانصارؓ اور تابعین کے لشکر کا امیر بنا کر بھیج رہا ہوں۔ میرا حکم ہے کہ وہ کسی سے نہ لڑے اور نہ کسی کو مارے جب تک اسے اسلام کی دعوت نہ دے دے پھر جو کلمہ پڑھ کر مسلمان بن کر برائیوں سے باز آ گیا اور نیک کاموں میں لگ گیا اس کا اسلام قابل قبول ہے اور اس کی امداد کی جائے اور جو اسلام سے انکار کرے اس سے لڑنے کی اجازت دی ہے۔ جب تک اس میں کفر کا اثر باقی ہے۔ پھر جو اسلام لے آئے گا اس کے لئے بھلائی ہے اور جو اسلام نہیں لائے گا تو وہ اللہ کو تو عاجز کرنے سے رہا۔ میں نے قاصد کو حکم دے دیا ہے کہ وہ یہ خط مجمع عام میں پڑھ کر سنائے اور تمہیں اذان کے ذریعہ دعوت دے۔ پھر اگر مسلمان کی اذان سن کر لوگ بھی اذان دینے لگیں تو ان سے رک جاؤ اور اگر اذان نہ دیں تو ان سے اذان نہ دینے کا باعث پوچھو اگر وہ انکار کر دیں تو ان کے بارے میں جلدی کرو اور اگر اقرار و توبہ کر لیں تو توبہ قبول کر لی جائے اور ان کے لئے مناسب احکام جاری کر دیئے جائیں)۔

کئی سفیر اسی مضمون کے خطوط لے کر لشکر اسلام کی روانگی سے پہلے روانہ ہو گئے۔ اس کے بعد سرداران لشکر اپنا اپنا اسلامی پرچم لئے ہوئے نکل کھڑے ہوئے۔ سب سے پہلے خالدؓ بن الولید نے طلیحہ و بنی اسد پر حملہ کیا۔

## طلیحہ اسدی کے حالات

جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے عہد میں طلیحہ مرتد ہو کر سمیرا میں آ ٹھہرا تھا۔ یہ کاہن تھا، اس نے نبوت کا جھوٹا دعویٰ کیا تھا اور بنی اسرائیل کے چند فرقے اس کے مقلد ہو گئے تھے۔ آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس کی سرکوبی کے لئے ضرار ابن الازور کی سرکردگی میں چند مسلمانوں کو روانہ فرمایا تھا۔ ہنوز طلیحہ کی سرکوبی نہ ہونے پائی تھی کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کی خبر مشہور ہو گئی جس سے اس کے کاموں میں کچھ استحکام آ گیا۔ غطفان و ہوازن و طے اس سے متفق ہو گئے۔ ضرار اور ان کے ساتھی عمال سب کے سب مدینہ چلے آئے۔ اس کے بعد غطفان کے وفود ابوبکرؓ صدیق کی خدمت میں معافی و ترک زکوۃ کے لئے حاضر ہوئے۔ ابوبکر صدیقؓ نے اس سے انکار کیا اور ان پر حملہ کے خیال سے پیش قدمی فرما کر ذی القصہ میں ان کے مقابل ہوئے اور ان کو شکست دی۔ شکست کے بعد غطفان اور بنی اسد بزاخہ میں طلیحہ سے آ کر مل گئے اور طے نے بھی ایسا ہی کیا۔ خالد بن الولیدؓ ان لوگوں کی گوشمالی کے لئے بڑھے اور ان کی روانگی سے پہلے طے کی طرف عدی بن حاتم روانہ کئے گئے تھے جن کی کوششوں اور مدبرانہ حکمت عملی سے طے طلیحہ کی ہم نوائی چھوڑ کر پھر دائرۂ اسلام میں داخل ہو گئے۔

اسی دوران خالد بن الولیدؓ بھی بزاخہ پہنچ گئے جہاں پر طلیحہ اور عیینہ بن حصن مرتدین کے گروہ کے ساتھ مقیم ہوئے تھے۔ لشکر اسلام سے عکاشہ بن محصن و ثابتؓ بن اقرم انصاری گشت کی غرض سے نکلے۔ اتفاق سے طلیحہ اور اس کے بھائی حبال نے حالت غفلت میں عکاشہؓ و ثابتؓ کو شہید کر ڈالا۔ مسلمانوں کو اس واقعہ سے بے حد صدمہ ہوا۔ خالدؓ بن ولید نے انصارؓ پر ثابت ابن قیس کو اور طے پر عدی بن حاتم کو مقرر کر کے طلیحہ سے مقابلہ کیا۔ لڑائی کا آغاز فریقین کے لئے خطرناک دکھائی دے رہا تھا۔ عیینہ بن حصن میدان جنگ میں لڑ رہا تھا اور طلیحہ لوگوں کو دھوکہ دینے کو ایک چادر اوڑھے ہوئے وحی کے انتظار میں بیٹھا تھا۔ جس وقت مرتدین کے پاؤں میدان جنگ سے اکھڑتے نظر آئے اس وقت عیینہ لوگوں کو لڑتا ہوا چھوڑ کر طلیحہ کے پاس بھاگ کر آیا اور اس سے پوچھا: "کیا تمہارے پاس میرے بعد کوئی آیا تھا؟" (یعنی وحی آئی تھی؟) طلیحہ نے کہا نہیں عیینہ یہ سن کر

تک کہ حجاج نے واقعہ دیر جماجم کے کچھ دنوں پہلے اس کو معزول کیا۔

بعض مورخین کا بیان ہے کہ قطری و عبیدہ کے مارے جانے سے جو آخر رؤساء خوارج تھے، خوارج کی حکومت متقرض ہوگئی۔ پہلا رئیس ان کا نافع بن ارزق تھا۔ تقریباً بیس سال تک ان کا دور دورہ رہا۔ یہاں تک کہ ان میں اختلاف پیدا ہوگیا۔ جیسا کہ ہم اس کو 77ھ کے واقعات میں بیان کر آئے ہیں۔ اس کے بعد ان کی کسی جماعت نے سرصدی تک گوشہ گمنامی سے سر نہیں نکالا۔

## شوذب کا خروج

عہد حکومت عمر بن عبدالعزیز میں سرصدی پر شوذب خارجی نے دو سو آدمیوں کی جمعیت سے سرزمین خوخی میں خروج کیا تھا۔ یہ قبیلہ بنو یشکر سے تھا اور اس کا نام بسطام تھا۔ ان دنوں عبدالحمید بن عبدالرحمٰن بن زید بن خطاب گورنر کوفہ تھا۔ عمر بن عبدالعزیز نے اپنے گورنر کے نام اس مضمون کا فرمان بھیج دیا تھا کہ ''جب تک خوارج قتل و خونریزی اور فتنہ و فساد نہ کریں، اس وقت تک ان سے متعرض نہ ہونا اور جب وہ ان افعال کے مرتکب ہوں تو کسی تند خو جوان مرد اور مستقل مزاج شخص کو ان کی بیخ کنی پر مامور کرنا۔'' عبدالحمید نے بموجب اس فرمان کے محمد بن جریر بن عبداللہ بجلی کو بسر افسری دو ہزار فوج کے شوذب کے طوفان بے تمیزی کی روک تھام کے لئے روانہ کیا اور یہ ہدایت کر دی کہ جب تک وہ قتل و خونریزی کا مرتکب نہ ہو، چھیڑ چھاڑ نہ کرنا۔ چنانچہ محمد بن جریر نے شوذب کے مقابلے پر پہنچ کر بلا تحریک و اشتعال جنگ ڈیرے ڈال دیئے۔

## عمر بن عبدالعزیز اور خوارج

عمر بن عبدالعزیز نے اسی دور میں شوذب کے نام بھی ایک مکتوب اس مضمون کا بھیجا۔ ''مجھے یہ خبر ملی ہے کہ تم نے اللہ اور اس کے رسول (صلی اللہ علیہ وسلم) کی خوشنودی کے خلاف خروج کیا ہے۔ حالانکہ تم اس کے حقدار نہیں تھے۔ آؤ ہم تم سے مناظرہ کریں اگر ہم حق پر ہیں تو تم اس گروہ میں داخل ہو جاؤ۔ جس میں تمام لوگ داخل ہیں اور اگر تم حق پر ہو تو ہم تمہاری بابت غور کریں گے۔'' بسطام نے خط پڑھ کر عاصم حبشی (بنو شیبان کے آزاد غلام) اور بنو یشکر کے ایک شخص کو عمر بن عبدالعزیز کے پاس مناظرہ کے لئے روانہ کیا۔ مقام مناظرہ میں یہ دونوں شخص عمر بن عبدالعزیز کی خدمت میں پہنچے۔ آپ نے دریافت کیا۔ ''تم لوگوں کو کس امر نے خروج اور انتقام پر مجبور کیا ہے؟''

عاصم: ''ہم کو تمہاری سیرت سے کسی قسم کا اشتعال یا خیال انتقام نہیں پیدا ہوا۔ تم بیشک عدل و احسان سے کام لیتے ہو۔ مگر تم یہ تو بتاؤ کہ کرسی خلافت پر تم کس طرح متمکن ہوئے۔ لوگوں کے مشورے اور رضامندی سے یا بزور غلبہ؟''

عمر بن عبدالعزیز: ''نہ تو میں نے اس کی خواہش کی اور نہ میں نے بزور و غلبہ اس کو حاصل کیا۔ مجھ سے پہلے ایک شخص نے میری ولیعہدی کی لوگوں سے بیعت لی تھی۔ اس بنا پر میں نے زمام خلافت اپنے ہاتھ میں لی اور کسی نے اس سے اختلاف و انکار نہ کیا۔ اور تمہارا مذہب بھی یہی ہے کہ امیر المومنین وہی ہے جو لوگوں کی رضامندی سے امیر بنایا جائے اور عادل ہو۔ اور اگر میں حق کا مخالف ہوں تو میری اطاعت تم پر فرض نہیں ہے۔

عاصم اور اس کا ساتھی: مگر ایک بات باقی رہ گئی اور وہ یہ ہے کہ تم نے اپنے خاندان والوں کے افعال و حرکات سے مخالفت کی ہے اور اس کو مظالم کے نام سے موسوم کرتے ہو۔ لہٰذا اگر تم ہدایت پر ہو اور وہ ضلالت و بے دینی پر رہے ہیں تو ان سے بیزاری ظاہر کرو اور ان پر لعنت بھیجو۔''

عمر بن عبدالعزیز: ''ہم کہہ سکتے ہیں کہ تم لوگوں نے بہ قصد آخرت خروج کیا ہے لیکن افسوس ہے اس کا راستہ بھول گئے۔ ہرگز اللہ جل شانہ نے کسی پر لعن کرنا شروع نہیں کیا اور نہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو لعان مبعوث کیا ہے۔ ابراہیم خلیل اللہ (علیہ السلام) نے کہا ہے ومن عصانی فانک غفور الرحیم (اور جو شخص میرا کہنا نہ مانے تو بیشک تو غفور الرحیم ہے۔ اور اللہ تعالیٰ فرماتا ہے اولئک الذین ھدی اللہ فبھداھم اقتدہ (یہی لوگ ایسے ہیں جن کو اللہ تعالیٰ نے ہدایت بخشی ہے لہٰذا انہی کی راہوں کی تقلید کر) میں نے ان کے اعمال کو جو مظالم سے تعبیر کیا ہے۔ لہٰذا اس قدر اس کی مذمت کافی ہے اور اگر گنہگاروں پر لعن کرنا واجب ہے تو بے شک تم پر یہ واجب ہے کہ فرعون پر لعن کیا کرو۔ حالانکہ تم اس پر لعن نہیں کرتے اور وہ بدترین خلائق تھا۔ لہٰذا میں کیسے اپنے خاندان پر لعن کروں جب کہ وہ نمازیں پڑھتے اور روزے رکھتے

تھے بیشک ظلم کرنے سے وہ کافر نہیں ہو سکتے کیونکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے لوگوں کو ایمان و شریعت کی طرف بلایا ہے جو اس پر عمل کرے گا، اس سے وہ فعل قبول کیا جائے گا اور جو شخص کسی امر کا احداث کرے گا، اس پر حد جاری کی جائے گی۔

عاصم اور اس کا ساتھی: "رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے لوگوں کو توحید اور اقرار بما نزل علیہ کی بھی تو دعوت دی ہے۔

عمر بن عبدالعزیز: تو ان لوگوں میں سے کوئی آدمی بھی ایسا نہیں ہے کہ جو اس کا انکار کرتا ہو اور یہ کہتا ہو کہ میں سنت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر عمل نہیں کروں گا۔ اصل یہ ہے کہ ان لوگوں نے جان بوجھ کر اپنے کو ورطہ گمراہی میں ڈال دیا ہے۔"

عاصم: تو تم ان سے بیزاری ظاہر کرو اور ان کے احکام کو رد کر دو۔"

عمر بن عبدالعزیز: "تم لوگ تو یہ جانتے ہو کہ ابوبکرؓ نے اہل ردت سے جس وقت لڑائی کی تھی، ان کی خونریزی بھی کی تھی اور ان کی عورتوں بچوں کو لونڈی اور غلام بھی بنا لیا تھا اور عمرؓ نے ان کو فدیہ کے ساتھ واپس لوٹا دیا تھا اور ابوبکرؓ سے بیزاری نہیں ظاہر کی تھی اور تم لوگ بھی ان دونوں میں سے کسی ایک سے بیزاری نہیں ظاہر کرتے ہو۔ اچھا اہل نہروان کی بابت کیا جواب دو گے؟ تم جانتے ہو کہ اہل کوفہ ان لوگوں کے گروہ سے نکل آئے تھے اور پھر وہ نہ لڑے اور نہ ان سے متعرض ہوئے تھے اور جو اہل بصرہ نے خروج کیا تھا تو ان لوگوں نے عبداللہ بن خباب اور ان کی زوجہ کو مار ڈالا تھا جو حاملہ تھیں۔ ان گروہوں میں جو نہیں لڑا تھا، اس نے قاتلین اور متعرضین سے بیزاری نہیں ظاہر کی اور نہ تم ان میں سے کسی سے بیزاری ظاہر کرتے ہو۔ تم لوگوں کو یہ امر کیونکر مفید ہوگا جب کہ تم جانتے ہو کہ ان کے اعمال میں اختلاف تھا اور تم مجھے میرے خاندان والوں سے بیزاری ظاہر کرنے پر مجبور کرتے ہو حالانکہ مذہب و دین ایک ہی ہے۔ اللہ تعالیٰ سے ڈرو۔ مردود کو مقبول اور مقبول کو مردود نہ کرو۔ بے شک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس شخص کو پناہ دی ہے جس نے شہادت اسلام (یعنی لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ) کی دی ہے اور اس کا مال و خون حرام فرمایا ہے اور تم لوگ اسی آدمی کو قتل کرتے ہو اور باقی مذہب والوں کی پناہ دیتے ہو اور ان کے مال و خون کو ناروا تصور کرتے ہو۔"

عاصم کا ساتھی: اس شخص کی بابت کیا کہو گے جو ایک قوم کے جان و مال کا متولی بنایا گیا اور اس میں اس نے عدل و انصاف سے کام لیا، لیکن اپنے کسی ایسے شخص کو مقرر کیا جو غیر مامون ہے۔ کیا تم کہہ سکتے ہو کہ اس شخص نے اس فرض کو ادا کر دیا جو اس پر منجانب اللہ فرض کیا گیا تھا۔ پھر تم کیوں اس خلافت کو اپنے بعد یزید کے حوالے کرتے ہو باوجود اس علم کے کہ یزید عدل و انصاف سے کام نہ لے گا۔

عمر بن عبدالعزیز: "یزید کو میں نے ولی عہد نہیں بنایا بلکہ میرے سوا کسی دوسرے نے اس کو متولی کیا ہے اور مسلمانوں کو میرے بعد اس کا حق حاصل ہوگا۔"

عاصم کا ساتھی: "تو کیا جس نے یزید کو ولی عہد بنایا ہے وہ حق پر تھا؟" عمر بن عبدالعزیز یہ سن کر رو پڑے اور تین روز تک ان دونوں سے قیام کرنے کو کہا۔ عاصم اور اس کا یشکری ساتھی عمر بن عبدالعزیز کے دربار خلافت سے اٹھ کر اپنی فرودگاہ پر آیا۔ اس کے بعد عاصم پھر عمر بن عبدالعزیز کی خدمت میں واپس گیا اور خوارج کے عقائد سے توبہ کر لی۔ یشکری نے عاصم سے کہا: جو ابھی میں نے کہا ہے اس کو ان لوگوں کے روبرو پیش کرو اور ان کی حجت و دلائل پر غور کرو۔ عاصم نے کچھ جواب نہ دیا۔ یشکری الگ ہو کر عمر بن عبدالعزیز کی خدمت میں قیام پذیر ہو گیا۔ عمر بن عبدالعزیز نے اس کا وظیفہ مقرر کر دیا اور چند دن بعد انتقال کر گئے اور محمد بن جریر اپنے قاصد کی واپسی کا انتظار کر رہے تھے۔

## محمد بن جریر کی پسپائی

عمر بن عبدالعزیز کے انتقال کے بعد عبدالحمید بن عبدالرحمٰن (امیر کوفہ) نے محمد بن جریر کے پاس شوذب سے جنگ کرنے کا حکم بھیج دیا۔ قبل اس کے کہ شوذب کو عمر بن عبدالعزیز کے انتقال کا حال معلوم ہوتا یا اس کے بھیجے ہوئے آدمی جو عمر بن عبدالعزیز کے پاس مباحثہ کرنے کو گئے تھے، واپس آتے۔ خارجیوں نے محمد بن جریر کو مستعد بہ جنگ دیکھ کر یہ رائے قائم کر لی کہ بالیقین وہ مرد صالح (عمر بن عبدالعزیز) انتقال کر گیا ہے۔ اسی وجہ سے ان لوگوں نے وعدہ خلافی کی ہے۔ الغرض جنگ ہوئی۔ چند لوگ خوارج کے اور اکثر آدمی لشکر کوفہ کے کام آئے۔ محمد بن جریر شکست کھا کر فرار ہوا۔ خوارج کوفہ تک پیچھا کر کے پھر اپنے مورچے پر لوٹ آئے۔ اس اثناء میں وہ دونوں آدمی جو عمر بن عبدالعزیز کے پاس مناظرہ کرنے گئے

تھے واپس آئے اور عمر بن عبدالعزیز کے انتقال کے واقعہ سے مطلع کیا۔

## شوذب کی ہلاکت

اس کے بعد یزید بن عبدالملک نے تمیم بن حباب کو بسر افسری دو ہزار فوج کے شوذب کے مقابلے پر بھیجا۔ شوذب نے اس کو بھی اس کے ہمراہیوں کے ساتھ شکست دیدی۔ یزید بن عبدالملک نے شجاع بن وداع کو دو ہزار کی جمعیت سے جنگ شوذب پر مامور کیا۔ شوذب نے اس کو قتل کر کے اس کے ساتھیوں کو بھی شکست فاش دیدی لیکن اس جنگ میں شوذب کا چچازاد بھائی مارا گیا۔ خوارج اس وقت تک اپنے ہی مورچے پر قائم اور اپنی ہی لشکر گاہ میں ٹھہرے ہوئے تھے کہ انہی ایام میں مسلمہ بن عبدالملک وارد کوفہ ہوا اور سعید بن عمرو حرشی کو جو ایک نامی سپہ سالار اور نہایت تجربہ کار جنگ آور تھا جنگ شوذب پر متعین کیا۔ خوارج نے پہلے باہم مرنے اور مارنے کا عہد و پیمان کیا اور پھر مجموعی قوت سے حملہ آور ہوئے اور مکرر سہ کرر سعید کو شکست دی۔ بالآخر سعید نے لشکر شام کو للکار کر ایسا پرزور حملہ کیا کہ خوارج کو آٹے کی طرح پیس ڈالا۔ شوذب اور اس کے تمام ساتھی قتل کر دیئے گئے۔ ایک متنفس بھی اس واقعہ سے جان بر نہ ہوا۔

## بہلول بن بشر بن شیبان

اس واقعہ کے بعد خوارج نے مدت مدید تک دم نہیں مارا یہاں تک کہ عہد حکومت ہشام بن عبدالملک 120ھ میں بہلول بن بشر بن شیبان الملقب بہ کثارہ نے خروج کیا۔ سبب یہ بیان کیا جاتا ہے کہ بہلول حج کرنے کے لئے گیا تھا مکہ میں اپنے ہم خیال اور ہم آہنگ لوگوں سے مل جل کر خروج کی تجویز قائم کی اور اس مقصد کے حاصل کرنے کو موصل کے ایک قریہ میں ایک وقت مقررہ پر ملنے کا باہم وعدہ و اقرار کیا۔ چنانچہ وقت مقررہ پر سب کے سب جمع ہوئے جن کی تعداد چالیس سے زیادہ نہ تھی اور ان لوگوں نے متفق الرائے ہو کر بہلول کو اپنا سردار بنایا اور اپنے آپ کو چھپا کر یہ ظاہر کرنے لگے کہ ہم لوگ ہشام کے پاس سے آتے ہیں۔ رفتہ رفتہ اس گاؤں سے گزرے جہاں بہلول نے سرکہ خرید کیا تھا اور اتفاقاً وہ شراب نکلی تھی۔ بہلول نے اس کے واپس کرنے کو کہا تھا دکاندار نے واپسی سے انکار کیا تھا۔ عامل قریہ کے روبرو جھگڑا پیش ہوا تو اس نے بہلول کو جھڑک کر کہا تھا کہ "شراب تجھ سے اور تیری قوم سے بہتر ہے۔"

## بہلول بن بشر کا خروج

بہلول نے پہنچنے کے ساتھ ہی عامل قریہ کو قتل کر کے اپنے ارادے کو ظاہر کر دیا اور خالد قسری پر حملہ کرنے کے لئے واسط کی طرف کوچ کر دیا۔ الزام یہ قائم کیا تھا کہ خالد مساجد کو منہدم کرتا اور کلیسوں کو بناتا ہے اور مجوسیوں کو مسلمانوں کا والی مامور کرتا ہے۔ خالد کو اس کی اطلاع ملی تو وہ واسط سے حیرہ چلا آیا۔ جہاں پر ایک لشکر بنو قین کا، جن کی تعداد چھ سو تھی، پڑا تھا جو شام سے عامل ہند کی اعانت کی غرض سے آیا تھا۔ خالد نے اس لشکر کو اس کے سردار کی ماتحتی میں بہلول سے جنگ پر مامور کر دیا اور جنگی پولیس کے دو سپاہی اس لشکر پر اور اضافہ کر دیا۔ دریائے فرات پر صف آرائی ہوئی۔ بہلول نے پہلے ہی حملے میں لشکر شام کے سردار کو ہلاک کر ڈالا۔ لشکر شکست کھا کر کوفہ چلا آیا۔

## بہلول کا انجام

خالد نے بنو حوشب بن یزید بن رویم سے عابد شیبانی کو جنگ بہلول پر مقرر کیا۔ مابین موصل و کوفہ کے مڈ بھیڑ ہوئی۔ بہلول نے اس کو بھی شکست دے کر اسی دن بہ قصد موصل کوچ کر دیا۔ تھوڑی دور چل کر یہ تجویز قائم کر کے کہ ہشام پر حملہ کرنا چاہیئے، شام کی طرف جھک پڑا۔ اس طوفان کی روک تھام کرنے کو خالد نے عراق سے، عامل جزیرہ نے جزیرے سے اور ہشام نے شام سے فوجیں روانہ کیں جو مابین موصل و جزیرے کے مقام کحیل پر جمع ہوئیں۔ ان لوگوں کی تعداد بیس ہزار تھی اور بہلول کے ساتھ محض ستر آدمی تھے۔ لڑائی شروع ہوئی۔ خوارج نے نہایت مردانگی سے

مقابلہ کیا۔ اثناء جنگ میں بہلول زخمی ہو کر گرا۔ اس کے ساتھیوں نے دریافت کیا۔ کس کو ہم آپ کے بعد اپنا امیر بنائیں گے۔ جواب دیا ''دعامہ شیبانی کو اور اس کے بعد عمر یشکری کو۔'' قضائے الٰہی سے اسی رات کو بہلول مر گیا۔ صبح ہوئی تو دعامہ اپنے ساتھیوں کو چھوڑ کر فرار ہو گیا۔ تب عمر یشکری نے علم اپنے ہاتھ میں لے کر خروج کیا۔ زیادہ عرصہ نہ گزرنے پایا تھا کہ مار ڈالا گیا۔

## بختری کا خروج

اس واقعہ کے دو برس بعد بختری صاحب اشہب نے خالد قسری پر خروج کیا۔ یہ اسی لقب سے معروف تھا۔ خالد نے سمط بن مسلم بجلی کو بسرافسری چار ہزار فوج کے مقابلے پر بھیجا۔ فرات کے کنارے پر صف آرائی کی نوبت آئی۔ خوارج کی فوج میدان جنگ سے فرار ہو گئی۔ اتفاقاً اہل کوفہ کے غلاموں اور بازاری آدمیوں سے سامنا ہو گیا۔ ان لوگوں نے ایسی سنگ باری کی کہ خوارج کے گروہ میں سے ایک بھی جانبر نہ ہوا۔

## وزیر سختیانی کا خروج

اس کے بعد وزیر سختیانی نے چند نفر کی جمعیت سے خالد پر حیرہ میں خروج کیا۔ جس قریہ کی طرف سے ہو کر گزرتا تھا، جلا دیتا تھا۔ جس کو پاتا تھا، قتل کر ڈالتا تھا۔ خالد نے اس کی سرکوبی کو ایک لشکر روانہ کیا، جس نے وزیر سختیانی کے ساتھیوں کو قتل کر ڈالا اور اس کو زخمی کر کے خالد کے پاس گرفتار کر لائے۔ وزیر سختیانی نے خالد سے ایسی باتیں کیں جس سے خالد نے خوش ہو کر سزائے قتل سے اس کو بری کر دیا۔ اکثر شب کو وزیر سختیانی دل بہلانے کی غرض سے قصہ کہا کرتا تھا۔ کسی نے ہشام بن عبدالملک سے جڑ دیا کہ خالد نے ایک رضا کار کو جو مستوجب قتل تھا، گرفتار کیا تھا لیکن اس کو قتل نہیں کیا بلکہ شب کو اس سے قصہ کہلاتا ہے۔ ہشام نے خالد کے پاس وزیر سختیانی کے قتل کا فرمان روانہ کر دیا۔ خالد نے بموجب اس فرمان کے قتل کر ڈالا۔

## صحاری بن شبیب کا خروج

اس کے بعد صحاری بن شبیب بن یزید نے اطراف جبل میں خروج کیا تھا اور قبل خروج یہ شخص خالد کے پاس آیا تھا۔ فریضہ کا سوال کیا۔ خالد نے جواب دیا: ''تم کو اس سے کیا حاصل ہے۔'' صحاری یہ جواب پا کر جبل کی طرف چلا گیا۔ خالد کو اپنے اس جواب دینے سے ندامت ہوئی۔ تلاش کرایا۔ دستیاب نہ ہوا۔ صحاری نے جبل میں پہنچ کر جہاں پر کچھ لوگ اتیم اللات بن ثعلبہ کے خاندان کے تھے ان کو اس واقعہ سے باخبر کیا اور یہ ظاہر کیا کہ میں نے خالد کے پاس جانے کا یہ حیلہ نکالا تھا تاکہ فلاں شخص جو قعدہ صفریہ سے تھا، اس کے عوض میں اس کو مار ڈالوں۔ خالد نے اس شخص کو ظالمانہ طور سے مار ڈالا تھا۔ تیم اللات کے تیس آدمیوں نے اس کے ساتھ خروج کیا۔ اطراف مناور میں مقابلہ ہوا۔ فریقین نے سختی سے ایک دوسرے پر حملہ کیا۔ بالآخر صحاری اور اس کے کل ہمراہی مار ڈالے گئے۔

## ابن قیس کا خروج

ان واقعات کے بعد خوارج میں پھر ایک تازہ جوش ان دنوں پیدا ہوا جب کہ عراق و شام میں فتنہ و فساد برپا ہو رہا تھا اور مروان اس بغاوت کو ختم کرنے میں مصروف تھا۔ سرزمین کفرتوتا میں سعید بن بہدل شیبانی نے اہل جزیرہ کے دو سو آدمیوں کی جمعیت سے علم بغاوت بلند کیا۔ یہ حروریوں کے خیالات کا پابند تھا۔ انہی ایام میں بسطام بیہسی نے ربیعہ کے اسی قدر آدمیوں کے ساتھ خروج کر دیا اور یہ سعید کے خیالات کا مخالف تھا۔ سعید نے اپنے سپہ سالار خیبری کو بہ سرافسری ڈیڑھ سو آدمیوں کے بسطام کے مقابلے پر روانہ کیا۔ چنانچہ شب کے وقت خیبری نے بسطام پر چھاپہ مارا۔ سوائے چودہ آدمیوں کے اور باقی سب مع بسطام کے مار ڈالے گئے۔ بعد ازاں سعید بن بہدل یہ خبر پا کر کہ اہل عراق میں اختلاف ہو گیا ہے، عراق کی طرف چلا گیا اور وہیں جا کر مر گیا۔ ضحاک بن قیس اس کا جانشین ہوا۔ سرزمین سراۃ میں اس کی امارت کی بیعت کی گئی۔ تکمیل بیعت

کے بعد موصل و شہر زور میں آیا۔ فرقہ صفریہ کے چار ہزار یا اس سے کچھ زائد آدمی جمع ہو گئے۔

اس اثناء میں مروان نے عبداللہ بن عمر بن عبدالعزیز کو عراق کی گورنری سے معزول کر کے نضر بن سعید حریشی کو مامور کیا۔ عبداللہ بن عمر بن عبدالعزیز نے مقام حیرہ میں چارج دینے سے انکار کیا۔ نضر کوفہ لوٹ آیا اور لشکر مرتب کر کے عبداللہ بن عمر بن عبدالعزیز پر چڑھائی کر دی۔ مہینوں تک لڑائی جاری رہی۔ اس واقعہ میں مضریہ، بوجہ طرف داری مروان نضر کے ہمراہ تھے، کیونکہ یہ خون ولید کا طلب گار تھا اور ولید کی ماں قیسیہ قبیلہ مضر سے تھی اور اہل یمن عبداللہ بن عمر بن عبدالعزیز کے ساتھ تھے۔ اس وجہ سے کہ یہ لوگ یزید کے ساتھ قتل ولید میں ملوث تھے۔ جس وقت کہ خالد قسری یوسف کے سپرد کیا گیا تھا اور یوسف نے اس کو قتل کیا تھا۔ ضحاک و خوارج نے اس اختلاف سے باخبر ہو کر 127 ھ میں عراق کا رخ کیا۔ عبداللہ بن عمر بن عبدالعزیز اور نضر نے خط و کتابت کر کے خارجیوں سے مقابلہ کرنے کی غرض سے سازش کر لی اور دونوں نے متفق ہو کر کوفے میں لشکر مرتب کیا۔ ہر شخص اپنے اپنے ہمراہیوں کے ساتھ نماز پڑھتا تھا اور ابن عمر تمام لشکر کا سردار تھا۔ ضحاک نے قریب کوفہ پہنچ کر نخیلہ میں قیام کیا۔ عبداللہ بن عمر بن عبدالعزیز اور نضر کے مقابلے پر آیا۔ لڑائی شروع ہوئی۔ صبح سے عصر کے وقت تک لڑائی ہوتی رہی۔ قریب مغرب عبداللہ بن عمر بن عبدالعزیز اور نضر کو شکست ہوئی۔ خوارج نے ان کے مورچے تک ان کا تعاقب کیا۔ دوسرے روز صبح ہوتے ہی پھر جنگ شروع ہو گئی اور یہی واقعہ ہوا۔ تیسرے دن کی لڑائی میں اکثر سرداران لشکر میدان جنگ سے منہ چھپا کر واسط بھاگ گئے۔ از انجملہ نضر بن سعید حریشی، منصور بن جمہور اور اسماعیل بزار اور خالد قسری وغیرہ تھے۔ مجبوراً عبداللہ بن عمر بن عبدالعزیز بھی واسط چلا آیا اور ضحاک نے کوفے پر قبضہ کر لیا۔

## عبداللہ بن عمر اور ضحاک

جوں ہی عبداللہ بن عمر بن عبدالعزیز واسط میں وارد ہوئے نضر سے لڑائی چھڑ گئی۔ ضحاک یہ خبر پا کر دوڑ پڑا۔ عبداللہ بن عمر بن عبدالعزیز اور نضر نے گھبرا کر پھر موافقت کر لی اور متفق ہو کر ضحاک کے مقابلے پر آئے۔ ایک مدت دراز تک لڑتے رہے۔ یہاں تک کہ لڑائی نے فریقین کے دانت کھٹے کر دیئے۔ منصور بن جمہور اپنے گروہ سے علیحدہ ہو کر ضحاک و خوارج سے آملا اور اس کی بیعت کر لی۔ بعد میں عبداللہ بن عمر بن عبدالعزیز بھی خوارج میں چلا آیا۔ ضحاک کے پیچھے نماز ادا کی اور اس کے ہاتھ پر بیعت کر لی۔ اس کے ساتھ سلیمان بن ہشام بھی تھا۔ یہ صلح اس غرض سے کی گئی تھی کہ خارجی اس کو چھوڑ کر مروان سے مصروف جنگ ہو جائیں۔

سلیمان بن ہشام حمص سے عبداللہ بن عمر بن عبدالعزیز کے پاس اس وجہ سے فرار ہو آیا تھا کہ اہل حمص نے علم بغاوت بلند کیا تھا اور مروان ان کا مخالف تھا۔ چنانچہ عبداللہ بن عمر بن عبدالعزیز کے ساتھ ضحاک کی بیعت کر لی اور اس کو جنگ مروان پر ابھارا اور شبان حروری کی بہن سے عقد کر لیا۔ یہ وہ دور تھا کہ ضحاک نضر پر گھیراؤ کیے تھا۔

## ضحاک کا موصل پر تسلط

مصالحت کرنے کے بعد ضحاک کوفے میں واپس آیا اور پھر کوفے سے محاصرہ واسط کے بیسویں دن اہل موصل سے سازش کر کے موصل کی طرف بڑھا۔ ان دنوں موصل میں (مروان کی جانب سے) قطران بن اکمہ شیبانی والی شہر تھا۔ اہل شہر نے شہر پناہ کے دروازے کھلوائے۔ ضحاک گھس پڑا۔ قطران اپنے ہمراہیوں کے ساتھ مقابلے پر آیا، لڑائی ہوئی۔ آدمی قلیل تھے۔ تمام کے تمام مارے گئے۔ ضحاک نے موصل اور اس کے مضافات پر قبضہ کر لیا۔ اس واقعہ کی خبر مروان کو اس وقت پہنچی جب کہ وہ حمص کا گھیراؤ کیے ہوئے تھا۔ اپنے لڑکے عبداللہ کو (جو اس کی طرف سے جزیرے کا نائب تھا) نصیبین کی طرف روانہ ہونے کو لکھ بھیجا تھا تاکہ ضحاک کو جزیرے کے مابین حائل ہونے سے روک دے۔

## ضحاک بن قیس کا قتل

چنانچہ عبداللہ آٹھ ہزار سواروں کی جمعیت سے نصیبین کی جانب روانہ ہوا مگر اس کے پہنچنے سے پہلے ضحاک نصیبین میں پہنچ گیا تھا۔ ضحاک نے

اس کا گھیراؤ کر لیا۔ اس وقت اس کے ساتھ ایک لاکھ قوم تھی۔ مروان تک یہ خبر پہنچی تو وہ بھی نصیبین کے بچانے کی غرض سے ضحاک کی طرف روانہ ہوا۔ اطراف کفرتوتا میں ضحاک سے مڈبھیڑ ہوگئی۔ صبح سے شام تک جنگ ہوتی رہی۔ بعد مغرب ضحاک نے چھ ہزار کی جمعیت سے پیادہ پا ہو کر میدان جنگ کا راستہ لیا اور اس بے جگری سے لڑائی ہوئی کہ قریب عشاء تک سب کے سب مار ڈالے گئے۔ ضحاک کی نعش مقتولین میں دب گئی تھی۔ بہت تلاش کے بعد دستیاب ہوئی۔ مروان نے سر اتار کر بلاد جزیرہ بھیج دیا۔

## خیبری کا قتل

صبح ہوئی تو خوارج نے خیبری کے ہاتھ پر بیعت کی جو ضحاک کے لشکر کا ایک سپہ سالار تھا اور مروان کے ساتھ میدان جنگ میں مصروف جدال وقتال ہو گئے۔ قریب دوپہر مروان شکست کھا کر بھاگ کھڑا ہوا۔ خوارج نے اس کے خیمہ تک پہنچ کر طنابیں کاٹ دیں۔ خیبری اس کے فرش پر بیٹھ گیا۔ اس کے لشکر کے دونوں بازو بدستور لڑ رہے تھے۔ مروان کے میمنہ پر عبداللہ بن مروان تھا اور میسرہ پر اسحاق بن مسلم عقیلی۔ لشکر مروان نے خوارج کی جمعیت کی کمی کا احساس کر کے ان کا محاصرہ کر لیا۔ لشکریوں کے غلام اور اہل خدمت خیموں کی چوبیں لے کر بھاگ گئے اور سب کو بات کی بات میں فرش کر دیا۔ انہی لوگوں میں خیبری بھی تھا۔ باقی جو رہے وہ بھی جلد ہی بھاگ گئے۔ مروان اس خوش خبری کو سن کر تقریباً چھ میل سے اپنے خرگاہ سے واپس آیا۔

خوارج نے بھی لوٹ کر شیبان حروری کے ہاتھ پر بیعت کر لی۔ یہ شیبان عبدالعزیز یشکری کا بیٹا تھا۔ ابوالدلف اس کی کنیت تھی۔ مروان نے ان واقعات کے بعد صف آرائی ترک کر دی تھی۔ دستہ دستہ فوج یکے بعد دیگرے جنگ کی غرض سے میدان میں بھیجتا تھا۔ ایک مدت تک اسی صورت سے لڑائی جاری رہی۔ اکثر خوارج شیبان کی رفاقت سے الگ ہو کر اپنے اپنے شہروں میں واپس آئے۔ بقیہ خوارج بایماء سلیمان بن ہشام جنگ سے مجبور ہو کر موصل چلے آئے اور دجلہ کے شرقی جانب لشکر مرتب کیا۔ متعدد پل بندھوائے۔ مروان نے پیچھا کیا۔ نومہینوں تک لڑائی ہوتی رہی۔ فریقین کی طرف سے ایک جماعت کثیر اس معرکے میں کام آئی۔ سلیمان بن ہشام کا بھتیجا امیہ بن معاویہ گرفتار ہو گیا۔ مروان کے روبرو پیش کیا گیا، تو اس نے اس کے پہلے ہاتھ پاؤں کٹوائے اور پھر گردن ماردی۔

## خارجیوں کی شکست

انہی دنوں مروان نے ایک فرمان مشعر روانگی عراق بنام یزید بن عمر بن ہبیرہ قرقیسیا میں بھیج دیا اور ساتھ ہی اس کے گورنری عراق کی سند بھی بھیج دی۔ کوفے میں اس وقت قبیلہ قریش سے مثنیٰ بن عمران عابدی خوارج نائب تھا۔ مقام عین التمر میں ابن ہبیرہ سے ملاقات ہوئی۔ مثنیٰ وابن ہبیرہ ایک دوسرے سے گتھ گئے۔ میدان ابن ہبیرہ کے ہاتھ رہا۔ خارجیوں کو شکست ہوئی۔ اس کے بعد کوفے کے باہر نخیلہ میں خوارج نے مورچہ قائم کیا۔ ابن ہبیرہ نے پھر شکست دیدی۔ تب بصرے میں مورچہ بندی کی۔ شیبان نے عبیدہ بن سوار کو ایک عظیم الشان رسالے کے ہمراہ خوارج کی کمک کے لئے روانہ کیا مگر پھر بھی ابن ہبیرہ کے ہاتھ سے شکست کھا گئے۔ عبیدہ بن سوار، معرکہ جنگ میں کام آ گیا۔ ابن ہبیرہ نے اس کی لشکر گاہ کی غنیمت کو لشکریوں کے لئے مباح کر دیا۔ اس آخری جنگ میں خوارج کی ہمت نہایت پست ہو گئی۔

## عبداللہ بن عمر کی گرفتاری

منصور بن جمہور خوارج کے ہمراہ تھا۔ جب پے درپے شکست ہوتی گئی تو یہ بھی شکست کھا کر بھاگ گیا۔ ابن ہبیرہ ماہین اور کل بلاد جبلیہ پر قبضہ کر کے واسط جا پہنچا۔ عبداللہ ابن عمر بن عبدالعزیز کو گرفتار کر کے قید کر دیا۔ ابن عمر کی جانب سے اہواز کا عامل سلیمان بن حبیب تھا۔ ابن ہبیرہ نے اس کی طرف نباتہ بن حنظلہ کو اور سلیمان نے یہ خبر پا کر نباتہ کے مقابلے پر داؤد بن حاتم کو روانہ کیا۔ (مقام مرتان) کنارہ دجلہ پر صف آرائی کی نوبت آئی، داؤد کو شکست ہوئی اور دار و گیر میں مارڈالا گیا۔

## جون بن کلاب کا قتل

اس واقعہ کے بعد مروان کے لکھنے کے مطابق ابن ہبیرہ نے عامر ابن ضبابہ مزنی کو آٹھ ہزار کی جمعیت سے نباتہ کی کمک پر روانہ کیا۔ شیبان کو اس کی اطلاع ملی تو اس نے اس کی روک تھام کرنے کے لئے جون بن کلاب خارجی کو ایک لشکر روانہ کر دیا۔ مقام سن پر ایک دوسرے سے لڑ پڑے۔ عامر شکست کھا کر سن میں جا کر پناہ گزین ہوا۔ مروان براہ خشکی اس کی کمک پر فوجیں بھیجنے لگا اور منصور بن جمہور جبل سے سلیمان کے پاس امدادی لشکر روانہ کر رہا تھا۔ جب عامر کی جمعیت بڑھ گئی تو محاصرہ توڑ کر جون اور ان خارجیوں کی جانب نکل کھڑا ہوا جو اس پر محاصرہ کئے ہوئے تھے۔ خوارج کو شکست ہوئی، جون کو قتل کر دیا گیا۔

## شیبان کی شکست اور فرار

عامر نے بقصد خوارج موصل کا قصد کیا۔ شیبان یہ اطلاع پا کر مع خوارج کے موصل سے کوچ کر گیا۔ عامر مروان کی خدمت میں حاضر ہوا۔ مروان نے ایک گروہ کثیر کے ساتھ شیبان کے تعاقب پر مقرر کر دیا۔ عامر رفتہ رفتہ جبل پہنچا اور پھر جبل سے روانہ ہو کر بیضاء فارس کی طرف جا نکلا۔ بیضاء فارس میں ان دنوں عبداللہ بن معاویہ بن حبیب بن جعفر تھا۔ عبداللہ بن معاویہ نے عامر کو اپنا حریف سمجھ کر لشکر مرتب کیا اور بیضاء فارس سے کرمان آ گیا۔ عامر نے یہ سن کر کرمان کا رخ کیا مقابلے پر پہنچ کر مورچہ بندی کر لی۔ جنگ ہوئی۔ عبداللہ بن معاویہ شکست کھا کر ہرات کی طرف بھاگ گیا اور عامر مع اپنے لشکر کے جیرفت میں شیبان اور خوارج سے جا بھڑا۔ اس معرکے میں خارجیوں کو شکست ہوئی اور ان کی لشکر گاہ لوٹ لی گئی۔ شیبان نے سجستان میں جا کر پناہ لی اور وہیں 130ھ میں مر گیا۔

## شیبان کا انجام

بعض کا بیان ہے کہ مروان وشیبان سے موصل میں ایک مہینے تک لڑائی ہوئی تھی بعد ازاں شیبان نے شکست کھا کر فارس میں جا کر دم لیا۔ عامر بن ضیاء اس کے تعاقب میں تھا۔ جب شیبان کو فارس میں بھی امان ملتی نظر نہ آئی تو جزیرہ ابن کاوان چلا گیا اور وہیں ٹھہرا رہا۔ جس وقت سفاح تخت خلافت پر بیٹھا تو اس نے حارثہ بن خزیمہ کو جزیرہ ابن کاوان میں خوارج سے جنگ کرنے کو روانہ کیا۔ چنانچہ حارثہ ایک عظیم الشان لشکر کے ساتھ بصرہ پہنچا اور بصرے سے کشتی پر سوار ہو کر جزیرۂ ابن کاوان کو روانہ ہوا اور فضالہ بن نعیم نہشلی کو پانچ سو کی جمعیت سے شیبان کی طرف بڑھنے کا حکم دیا۔ پہلے ہی حملے میں شیبان شکست کھا کر عمان پہنچا۔ والی عمان جلندی بن مسعود بن جعفر بن جلندی سے لڑائی ہوئی۔ جلندی نے شیبان کو مع اس کے ساتھیوں کے میدان جنگ میں مار ڈالا۔ (یہ واقعہ 134ھ کا ہے)

## شیبان بن ہشام کا خاتمہ

سلیمان بن ہشام مع اپنے خدام اور اہل وعیال کے بعد روانگی شیبان بجانب جزیرہ ابن کاوان کشتی پر سوار ہو کر ہند کو چلا گیا یہاں تک کہ سفاح کے خلافت کی بیعت لی گئی اور سلیمان یہ اطلاع پا کر اس کی خدمت میں حاضر ہوا۔ سدیف خادم سفاح نے ذیل کے دو اشعار پڑھے:

لا یغرفک ماتری من رجال ان بین الضلوع داء دویا

فضع السیف وارفع السوط حتیٰ لاتری فوق ظهرها امویا

سفاح نے یہ سنتے ہی سلیمان بن ہشام کے قتل کا حکم جاری کر دیا۔

مروان بعد روانگی شیبان بجانب موصل اپنی جائے قیام حران میں لوٹ آیا اور ایک لمبے عرصے تک وہیں مقیم رہا۔ پھر کچھ مدت کے بعد زاب چلا آیا اور شیبان موصل سے خراسان میں آ گیا۔ یہ وہ ایام تھے کہ نصر بن سیار و کرمانی وحرث بن شریح میں باہمی نزاع ہو رہی تھی اور ابو مسلم نے

خلافت عباسیہ کی دعوت کا علانیہ اظہار کر دیا تھا۔ اس کو بھی ان لوگوں کے ساتھ چند حوادث کا سامنا کرنا پڑا۔ جس کو ہم اس سے پہلے بیان کر آئے ہیں۔ اس نے علی بن کرمانی سے جنگ نصر بن سیار پر ساز باز کر لیا تھا۔ پس جب کرمانی نے ابو مسلم سے مصالحت کر لی۔ جیسا کہ آپ اوپر پڑھ آئے ہیں۔ شیبان نے کرمانی سے لاتعلقی اختیار کر لی اور یہ سمجھا کر کہ مجھے ان دونوں کی مقاومت کی طاقت نہیں ہے۔ مرو سے چلا آیا۔ اس کے بعد نصر بن سیار، سرخس کی طرف فرار ہو گیا اور ابو مسلم کی حکومت کو خراسان میں ایک گونہ استقلال حاصل ہو گیا۔ اس وقت اس نے شیبان سے کہلا بھیجا کہ تم خلیفہ سفاح کی خلافت کی بیعت کر لو یا میدان جنگ میں آ جاؤ۔ شیبان نے انکاری جواب دیا اور کرمانی سے فوجی امداد چاہی۔ کرمانی نے کورا جواب دے دیا۔ شیبان مجبور ہو کر سرخس چلا آیا۔ ایک گروہ کثیر بکر بن وائل کا اس کے پاس جمع ہو گیا۔ ابو مسلم نے چند لوگوں کو شیبان کے پاس صلح کرنے کے لئے روانہ کیا۔ شیبان نے ان سب کو جیل میں ڈال دیا۔ ابو مسلم نے جھلا کر بسام بن ابراہیم (بنولیث کے آزاد غلام) کو شیبان سے جنگ کرنے کو بھیج دیا۔ بسام اور شیبان سے لڑائی ہوئی۔ میدان بسام کے ہاتھ رہا۔ شیبان مع کچھ لوگوں کے، جو قبیلہ بکر بن وائل کے تھے مارڈالا گیا۔ بعض کہتے ہیں کہ ابو مسلم نے اپنے پاس سے ایک لشکر جنگ شیبان پر بھیجا تھا، جس کے سردار خزیمہ بن حازم اور بسام بن ابراہیم تھے۔

ابوحمزہ خارجی کا نام مختار بن عوف ازدی بصرہ تھا۔ اور مذہباً خوارج اباضیہ کے عقائد کا پیرو کار تھا۔ ہر سال موسم حج میں آتا اور برخلاف مروان کے لوگوں کو ابھارتا تھا۔ 128ھ میں عبداللہ بن یحییٰ معروف بہ طالب الحق حضر موت سے آیا اور ابوحمزہ کا کلام سن کر بولا: ''تم میرے ساتھ چلو میں اپنی قوم کا سردار ہوں۔'' چنانچہ ابوحمزہ عبداللہ بن یحییٰ طالب الحق کے ہمراہ حضر موت گیا اور اس کی بیعت کر لی۔ اگلے برس 129ھ میں عبداللہ طالب الحق نے ابوحمزہ کو مع بلخ بن عقبہ ازدی کے سات سو کی جمعیت سے موسم حج میں مکے کی طرف روانہ کیا۔ موقف میں پہنچ کر ان لوگوں نے اپنے ارادے کو ظاہر کیا۔ ان دنوں مکہ و مدینہ کا عامل عبدالواحد بن سلیمان بن عبدالملک تھا۔ اس نے ابوحمزہ سے تا انقضاء ایام حج و واپسی حجاج صلح قائم رکھنے کی استدعا کی۔ ابوحمزہ و بلخ بن عقبہ اس امر پر رضامند ہو گئے۔

## ربیعہ بن ابی عبدالرحمٰن اور ابوحمزہ میں صلح

عبدالواحد نے مقام منیٰ میں پڑاؤ کیا اور ابوحمزہ قرن الثعالب میں خیمہ زن ہوا۔ عبدالواحد نے عبیداللہ بن حسن بن حسن، محمد بن عبداللہ بن عمر بن عثمان، عبدالرحمٰن بن قاسم بن محمد بن ابی بکر، عبیداللہ بن عمر بن حفص بن عاصم بن عمر بن خطاب اور ربیعہ بن ابی عبدالرحمٰن کو چند ایسے ہی دیگر بزرگوں کے ساتھ ابوحمزہ کے پاس صلح کی مضبوطی کے لئے بھیجا۔ ابوحمزہ کا علوی وعثمانی نسب سن کر چہرہ بگڑ گیا۔ مگر بکری (صدیقی) عمری (فاروقی) کا نام سنتے ہی ہشاش ہو کر بولا: ''ہم نے تمہارے ہی دونوں کے باپوں کی سیرت کے پھیلانے اور انہی کے اقتدار کے خیال سے خروج کیا ہے۔'' عبیداللہ بن حسن نے کہا: ''ہم اس لئے تمہارے پاس نہیں آئے کہ تم ہمارے آباء و اجداد کی تفصیل بیان کرو بلکہ ہم امیر کی جانب سے سفیر ہو کر آئے ہیں اور یہ ربیعہ بن ابی عبدالرحمٰن اس سفارت کو ادا کریں گے۔'' غرض ربیعہ اور ابوحمزہ میں مصالحت تا انقضاء میعاد مقررہ قائم رکھنے کا باہم عہد و پیمان ہو گیا۔

## عبدالواحد کی وعدہ خلافی

عبدالواحد پہلے ہی قافلے کے ہمراہ مکہ معظمہ سے مدینہ منورہ چلا گیا اور اہل مدینہ کو ابوحمزہ کی آمد سے خبردار کر کے اس کو جنگ پر ابھار دیا۔ روزینہ میں بھی دس دس درہم کا اضافہ کر دیا۔ جس لشکر کو ابوحمزہ کی جنگ کے لئے مرتب کیا تھا اس پر عبدالعزیز بن عبداللہ بن عمر بن عثمان کو مقرر کر کے کوچ کا حکم دیدیا۔ مقام قدیہ میں جس وقت یہ لشکر پہنچا ابوحمزہ کے سفیر پناہ حاصل کر کے اہل مدینہ کے لشکر میں آئے اور یہ استدعا پیش کی کہ ''تم ہم سے جنگ نہ کرو ہمیں اور ہمارے دشمن کو چھوڑ دو ہم اور وہ نپٹ لیں گے۔'' اہل مدینہ نے اس کو قبول نہ کیا۔

## مدینہ میں خونریزی

اس اثناء میں ابوحمزہ بھی مع اپنے ہمراہیوں کے مدینہ میں آ اترا۔ یہ لوگ بظاہر آلات حرب سے آراستہ نہ تھے اور نہ ان کی شکل و صورت سے

یہ سمجھا جاتا تھا کہ یہ لوگ لڑیں گے۔ مگر جس وقت اہل مدینہ کے انکار کا حال معلوم ہوا ابوحمزہ کے ہمراہی جھرمٹ باندھ کر نکل پڑے اور نہایت بے رحمی سے قتل کرنا شروع کر دیا۔ تقریباً سات سو آدمی قبیلہ قریش کے مارے گئے۔ اس کی خبر عبدالواحد تک پہنچی تو وہ مدینہ منورہ چھوڑ کر شام کو چلا گیا اور ابوحمزہ نصف ماہ صفر 130ھ میں مدینہ منورہ میں داخل ہوا۔ لوگوں کو جمع کر کے منبر پر گیا خطبہ دیا اور علی الاعلان اپنی دعوت کا اظہار کیا۔ وعظ کہا اور ان لوگوں کے اقوال کا رد کیا اور ان کی رائے کی فضیلت بیان کی جو اس کے معائب بیان کرتے تھے اور ایسے حسن سلوک اور اخلاق سے پیش آیا کہ تمام اہل مدینہ نے بخوشی اس کی تقریر سنی۔ کہتا تھا من زنا فھو کافر ومن سرق فھو کافر (جس شخص نے زنا کیا وہ کافر ہے اور جس نے چوری وہ کافر ہے) تین مہینوں تک مدینہ منورہ میں مقیم رہا۔

## ابوحمزہ کا قتل

بعدازاں ان لوگوں سے رخصت ہو کر شام کی طرف روانہ ہوا۔ اس کی روانگی سے قبل مروان نے خوارج سے جنگ کرنے کو عبدالملک بن محمد بن عطیہ ابن ہوازن کو چار ہزار کی جمعیت سے روانہ کر دیا۔ جو رفتہ رفتہ یمن پہنچ گیا۔ وادی القریٰ میں ابوحمزہ سے مڈبھیڑ ہوئی۔ خارجی شکست کھا کر بھاگے۔ ابوحمزہ مارا گیا۔ بقیۃ السیف نے بھاگ کر مدینہ میں جان بچائی۔

## طالب الحق کا خاتمہ

ابن عطیہ بھی ان کے تعاقب میں مدینہ تک پہنچ گیا۔ ایک ماہ قیام کر کے مدینہ منورہ میں ولید ابن عروہ (اپنے بھتیجے) کو اور مکہ معظمہ میں اہل ہشام میں سے ایک شخص کو اپنا نائب بنا کر یمن کو روانہ ہوا۔ عبداللہ طالب الحق کو اس کی روانگی کی اطلاع ملی۔ اس وقت وہ صنعاء میں تھا تو اس نے اپنے ساتھیوں کو جمع کر کے بارادۂ جنگ خروج کر دیا۔ طالب الحق اور ابن عطیہ سے لڑائی ہوئی۔ طالب الحق مارا گیا اور ابن عطیہ نے صنعاء پر پہنچ کر کامیابی کے ساتھ قبضہ کر لیا۔

## ابن عطیہ کا انجام

اس واقعہ کے بعد مروان کا فرمان مشعر لوگوں کے ساتھ حج کرنے آیا۔ ابن عطیہ نے بموجب اس حکم کے بہ ہمراہی بارہ آدمیوں کے چالیس ہزار دینار لے کر سفر کر دیا اور تمام لشکر کو صنعاء میں چھوڑ گیا۔ مقام جیرفت میں پہنچا تو ابن حمامیۃ مرادی نے ایک گروہ کثیر کے ساتھ چھیڑ چھاڑ شروع کی اور ابن عطیہ اور اس کے ساتھیوں سے کہا کہ تم لوگ چور ہو۔ ابن عطیہ نے مروان کا فرمان دکھایا۔ ابن حمامیہ اور اس کے ہمراہیوں نے اس کی تکذیب کی۔ لڑائی ہوئی اور ابن عطیہ مارا گیا۔

## ابن جزملہ خارجی کا خروج

ان حوادث کے بعد خوارج کی ہوا ایسی بگڑی کہ تا زمان ظہور دولت عباسیہ کسی نے بھی سر نہ اٹھایا۔ یہاں تک کہ سفاح کے بعد المنصور کی بیعت خلافت لی گئی۔

137ھ کا دور آیا تو جزیرے میں ملید بن جزملہ شیبانی خارجی نے علم بغاوت بلند کیا۔ حکام جزیرہ نے ایک ہزار سواروں کو اس کی بیخ کنی کے لیے متعین کیا۔ ملید نے پہلے ہی حملہ میں ان کو شکست دیدی۔ تب یزید بن حاتم مہلبی اور مہلہل بن صفوان (خلیفہ منصور کا آزاد غلام) بعدازاں خراسان کے سپہ سالاروں میں سے نزار پھر زیاد بن مشکان۔ کچھ عرصہ بعد صالح بن صبیح کے بعد دیگرے ملید کے مقابلے پر آئے اور ملید نے ایک ایک کر کے سب کو شکست دی اور ان میں سے بعض کو موت کے گھاٹ بھی اتار دیا۔ ان لوگوں کے شکست کھانے کے بعد حمید بن قحطبہ عامل جزیرہ میدان جنگ میں آیا۔ ملید نے اس کو بھی شکست دیدی۔ حمید نے بھاگ کر ایک محفوظ مقام میں ایک ایک کر کے پناہ لی اور وہیں قلعہ بند ہو گیا۔

المنصور نے یہ اطلاع پا کر عبدالعزیز بن عبدالرحمٰن برادر عبدالجبار کو ایک عظیم الشان لشکر کے ہمراہ ملید کے مقابلے کے لئے روانہ کیا۔ اس کے ساتھ زیاد بن مشکان بھی تھا۔ ملید نے قبل جنگ چھیڑنے کے ایک ہزار سواروں کو کمین گاہ میں بٹھا دیا تھا۔ جس وقت ملید اور عبدالعزیز میں لڑائی شروع ہو گئی اور ایک دوسرے پر تابڑ توڑ حملے کرنے لگے، ملید کے سواروں نے مورچوں سے نکل کر عبدالعزیز پر عقب سے حملہ کر دیا۔ عبدالعزیز کا لشکر بے قابو ہو کر بھاگ کھڑا ہوا اس کے اکثر ہمراہی مار ڈالے گئے۔

## ملید بن جزملہ کا انجام

تب منصور نے حازم بن خزیمہ کو بسر افسری آٹھ ہزار خراسانی لشکر کے روانہ کیا۔ حازم موصل کے قریب پہنچا تو ملید نے یہ سن کر کہ بہ قصد مقابلہ دجلہ کو پار کیا۔ صف آرائی کی نوبت آئی۔ حازم کا میمنہ و میسرہ شکست کھا کر فرار ہو گیا۔ حازم اور اس کے ہمراہی پیادہ پا ہو کر تیر اندازی کرتے ہوئے ملید کی جانب بڑھے۔ ملید بھی حازم کی دیکھا دیکھی مع اپنے ہمراہیوں کے پیادہ پا ہو گیا۔ فریقین ایک دوسرے پر تیر مارتے ہوئے چلے آتے تھے۔ جنگ کا بازار گرم ہو رہا تھا۔ ملید کے میمنہ و میسرہ نے حملہ کیا۔ حازم کے لشکریوں نے ایسی سخت تیر اندازی کی کہ خوارج قریب تک نہ آنے پائے۔ ملید مع آٹھ سو آدمیوں کے جو اس کے ساتھ پیادہ ہوئے تھے میدان کارزار میں کام آ گیا اور تین سو افراد اس کی طرف کے قبل پیادہ پا ہونے کے ہلاک ہو چکے تھے، باقی جو رہے وہ بھاگ کھڑے ہوئے۔ فضالہ افسر میمنہ نے تعاقب کیا اور ان میں سے تقریباً ڈیڑھ سو یا اس سے کچھ زیادہ آدمیوں کو مار ڈالا۔

## ابن مخالد کا خروج

پھر 148ھ عہد حکومت منصور ہی میں حسان بن مخالد بن مالک بن اجدع ہمدانی برادر مسروق نے اطراف موصل میں خروج کیا۔ موصل میں تب صفر بن نجدہ تھا۔ حرب بن عبداللہ کے بعد اس کو لشکر موصل کی سرداری تفویض کی گئی تھی۔ جونہی صفر حسان کے مقابلے پر آیا حسان نے اس کو دجلہ کی جانب پسپا کر دیا۔ بازار میں آگ لگا دی، دکان داروں کو لوٹ لیا۔ اور رقہ ہوتا ہوا دریا کو آیا۔ کشتی پر سوار ہو کر سندھ کی طرف روانہ ہو گیا۔ چونکہ اکثر خوارج اہل عمان سے تھے وہیں ان لوگوں کا مجمع رہتا تھا۔ حسان نے خط و کتابت شروع کی۔ ان سے ملنے کی درخواست پیش کی۔ اہل عمان نے انکار کر دیا۔ حسان مجبوراً موصل کی طرف لوٹا۔ صفر، حسن بن صالح بن حسان ہمدانی اور بلال قیسی ایک لشکر جرار کے ساتھ حسان سے جنگ کرنے کو آئے۔ لڑائی ہوئی آخر کار صفر بھاگ گیا۔ حسن بن صالح اور بلال قید کر لئے گئے۔ حسان نے بلال کو ہلاک کر ڈالا اور حسن کو زندہ رہنے دیا کیونکہ یہ ہمدانی تھا اس پر حسان کے بعض ساتھیوں نے حسان پر جانب داری کا الزام لگا کر لاتعلقی اختیار کر لی۔

## المنصور اور اہل موصل

حسان نے خوارج کے عقائد اپنے ماموں حفص بن اشیم سے سیکھے تھے۔ حفص بن اشیم فقہائے خوارج سے تھا۔ المنصور کو اس کے خروج کی اطلاع پہنچی تو اس نے تعجب سے کہا۔ "ہمدان سے خارجی" حاضرین نے عرض کیا۔ "یہ حفص بن اشیم کا بھانجا ہے۔" المنصور بولا۔ "تب ہی۔" المنصور کو تعجب اس سبب سے ہوا تھا کہ ہمدانی عموماً شیعان علی میں داخل تھے۔ المنصور کا اس واقعہ سے اہل موصل کی سرکوبی کو ایک عظیم الشان لشکر روانہ کرنے کا مصمم قصد ہو گیا۔ کیونکہ ان لوگوں نے اس سے پیشتر یہ اقرار کر لیا تھا کہ اگر وہ لوگ کبھی بغاوت کریں یا خلاف خلافت عباسیہ کے خروج کریں تو ان کا ملک و مال و اسباب لوٹ لیا جائے اور خون مباح کر دیا جائے۔ فتویٰ لینے کے لئے علمائے وقت ابو حنیفہ، ابن ابی لیلیٰ اور ابن شبرمہ دربار خلافت میں طلب کئے گئے۔ مسئلہ پیش کیا گیا۔ ابن ابی لیلیٰ اور ابن شبرمہ نے نرمی و ملاطفت اور درگزر کرنے کی تجویز دی۔ ابو حنیفہ نے ان لوگوں سے اختلاف کر کے کہا "اباحوا ما لا یملکون کما اباحت امراۃ فرجا بغیر عقد شرعی ان لوگوں نے اس چیز کو مباح کیا جس کے وہ خود مالک نہ تھے۔ جیسا کہ کوئی عورت اپنی شرم گاہ کو کسی کے لئے بغیر شرعی عقد کے مباح کر دے۔" المنصور یہ سن کر ہنس پڑا اور اہل موصل کی

خونریزی سے باز رہا۔

## ابن ابراہیم کا خروج

160ھ المہدی کے عہد حکومت میں یوسف بن ابراہیم المعروف بہ برم نے خراسان میں خروج کیا۔ ایک گروہ کثیر اس کے پاس جمع ہو گیا۔ مہدی نے یزید بن مزید شیبانی برادر زادہ معن بن زائدہ کو اس کی بیخ کنی کے لئے بھیجا۔ ایک بڑی خونریز جنگ کے بعد یزید نے یوسف کو مع اس کے چند ساتھیوں کے گرفتار کر کے پابزنجیر مہدی کی خدمت میں روانہ کر دیا۔ نہروان پہنچے تو تذلیل کی نظر سے یوسف کو اونٹ پر دم کی جانب منہ کر کے سوار کرایا۔ اسی صورت سے یوسف مع اپنے ساتھیوں کے رصافہ میں داخل کیا گیا۔ خلیفہ مہدی کے حکم سے پہلے اس کے ہاتھ پاؤں کاٹے گئے بعد ازاں صلیب پر چڑھا دیا گیا۔ بعض کے بقول یہ بھی حروری تھا اور اس نے بوشنج مروالروز، طالقان، اور جورجان پر قبضہ کر لیا تھا۔ ان دنوں مصعب بن زریق جد طاہر بن حسین بوشنج کا امیر تھا مگر یوسف کے خوف سے بوشنج چھوڑ کر فرار ہو گیا تھا۔ یوسف کے منجملہ ساتھیوں کے معاذ فاریابی بھی تھا جو اس کے ساتھ گرفتار کر لیا گیا تھا۔

## ابن مالک کا خروج

169ھ میں خلیفہ مہدی ہی کے دور حکومت میں حمزہ بن مالک خزاعی نے جزیرے میں علم بغاوت بلند کیا جس کے ختم کرنے پر منصور بن زیاد صاحب الخراج (افسر محکمہ مال) مامور کیا گیا۔ مگر حمزہ پہلی ہی لڑائی میں شکست کھا کر فرار ہو گیا۔ اس سے حمزہ کی قوت بہت بڑھ گئی۔ اطراف وجوانب پر ہاتھ مارنے کا ارادہ کیا۔ ہنوز اس کی نوبت نہ آنے پائی تھی کہ حمزہ کے بعض ہمراہیوں نے سازش کر کے اس کی پُرحوصلہ زندگانی کا خاتمہ کر دیا۔

اس کے بعد آخری زمانہ مہدی میں بنو تمیم کے ایک خارجی یٰسین نامی نے سرزمین موصل میں خروج کیا جس کے خیالات صالح بن مسرح سے بہت زیادہ ملتے جلتے تھے۔ لشکر موصل اس کے مقابلے پر گیا۔ مگر شکست اٹھا کر بھاگ نکلا۔ یٰسین اکثر دیار ربیعہ وجزیرہ پر قابض ومتصرف ہو گیا۔ تب خلیفہ مہدی نے اپنے سپہ سالار ابو ہریرہ محمد بن فرخ و ہرثمہ بن اعین (بنو ضبہ کے غلام آزاد) کو یٰسین کی سرکوبی کے لئے روانہ کیا۔ چنانچہ ابو ہریرہ و ہرثمہ نے نہایت استقلال وثابت قدمی سے یٰسین کا مقابلہ کیا۔ یہاں تک کہ یٰسین اپنے چند ہمراہیوں کے ساتھ ہلاک کر دیا گیا اور باقی بھاگ کھڑے ہوئے۔

## یٰسین خارجی اور ولید بن ظریف کا خروج

خلیفہ رشید کے دور حکومت 178ھ میں بنو تغلب سے ولید بن ظریف خارجی نے جزیرہ میں سر اٹھایا۔ نصیبین میں ابراہیم بن حازم بن خزیمہ سے لڑائی ہوئی۔ ابراہیم مارا گیا، جس سے ولید کے حوصلے بڑھ گئے۔ جوش مردانگی میں آرمینیہ کی طرف بڑھا۔ بیس روز تک خلاط پر محاصرہ کئے رہا۔ اہل خلاط نے بیس ہزار درہم زرفدیہ ادا کر کے اپنی جان بچائی۔ ولید نے خلاط سے محاصرہ اٹھا کر آذربائیجان کا قصد کیا۔ پھر آذربائیجان سے روانہ ہو کر حلوان وسرزمین سواد ہوتا ہوا دجلہ کو مغرب کی طرف سے عبور کیا اور سرزمین جزیرہ میں پہنچ کر قیام کیا۔ خلیفہ الرشید نے یزید بن مزید بن زائدہ شیبانی برادر زادہ معن بن زائدہ کو بسرافسری ایک عظیم الشان لشکر کے مقابلے پر بھیجا۔ یزید بن مزید نے موقع جنگ پر پہنچ کر مصلحتاً لڑائی نہ چھیڑی۔ چونکہ یزید سے برامکہ کو رقابت کا خیال تھا۔ خلیفہ الرشید سے جڑ دیا۔ کہ "یزید بن مزید ولید سے بہ نظر ترحم جنگ نہیں کرتا کیونکہ دونوں وائل کے شاخ و پیوند ہیں۔"

## ابن ظریف کا انجام

خلیفہ الرشید نے ایک عتاب آموز فرمان یزید کے پاس بھیج دیا۔ یزید نے رمضان 179ھ میں جنگ شروع کر دی۔ خوارج نے نہایت

مردانگی سے مقابلہ کیا بالآخر ولید مارا گیا۔ سر اتار کر الرشید کے پاس بھیج دیا گیا۔ یہ واقعہ شام کو پیش آیا۔ صبح ہوئی تو ولید کی بہن لیلیٰ بنت طریف مسلح ہو کر میدان جنگ میں آئی۔ لوگوں پر حملہ کرنے لگی۔ یزید لوگوں کو روک کر آگے بڑھا اور اس کے سر پر ایک نیزہ مار کر کہا ''کیوں مردار! تجھے شرم نہیں آتی کہ تو نے خاندان کو رسوا کیا۔'' لیلیٰ یہ سن کر شرما گئی اور اپنے مقتول بھائی کا مرثیہ پڑھتی ہوئی لوٹ کھڑی ہوئی۔ جس کے یہ دو اشعار ہیں۔

ایا شجر الخابور مالک مورنا — کانک لم تجزع علی ابن طریف

فتی لایحب الزاد الامن التقی — ولا المال الامن تنا و سیوف

ترجمہ: اے درخت خابور تجھے کیا ہو گیا ہے کہ تو سرسبز ہو رہا ہے۔ شاید تو نے ابن طریف پر جزع و فزع نہیں کیا۔ وہ ایسا مرد تھا کہ جو تقویٰ کے علاوہ کسی زاد کو محبوب نہ رکھتا تھا اور نہ کسی مال کی سوائے نیزہ و تلوار کے تمنا کرتا تھا۔

ان واقعات کے بعد خوارج کا دور دورہ عراق و شام سے جاتا رہا۔ اگر کسی نے کہیں پر متفرق طور سے شاذ و نادر سر اٹھایا تو مقامی حکام نے فوراً اسے کچل دیا۔ باستثناء خوارج بربر کے، جو افریقہ میں تھے کیونکہ دعوت خارجیہ ان میں اس دور سے شیوع پذیر ہوئی تھی جب سے کہ ظفری 143ھ میں افریقیہ گیا تھا۔ اس کے بعد اباضیہ وصفریہ کی دعوت بربر میں سے ہوازہ، لمایہ، نفزہ اور مغلیہ میں اور زناتہ میں سے بنو معراوہ بنو یفرن میں پھیل گئی۔ چنانچہ اخبار بربر میں بیان کیا جائے گا کہ کارجیوں سے بنو رستم کی ایک دولت مغرب اوسط میں تھی جس کو ہم اخبار بربر میں لکھیں گے۔ کچھ عرصہ بعد انہی لوگوں میں سے عہد حکومت عبیدیین میں خلفاء قیروان ابو یزید بن مخلد مغربی افریقہ چلا گیا۔ اس سے اور خلفاء عبیدیین سے اکثر جنگیں ہوئیں جن کو ہم ان کے مواقع پر بیان کریں گے۔ پھر اس کے بعد دن بہ دن خوارج گرتے ہی گئے۔ یہاں تک کہ قوائے حکومت مضمحل ہو گئے۔ ان کی جماعت منتشر و متفرق ہو گئی۔ اب ان کے آثار ان بربر کے اعقاب میں موجود ہیں، جن کا زمانہ دور اول میں گزرا ہے۔ اس وقت تک صحراء بلاد زناتہ میں ان کا اثر، تصور ربع دوادیہ اور شعوب زناتہ سے مغراوہ میں باقی ہے۔ جو راہبیہ کے نام سے موسوم اور عبداللہ بن وہب راہبی کی طرف منسوب کئے جاتے ہیں۔ یہ پہلا آدمی ہے جس کی عہد خلافت علی ابن ابی طالب میں بیعت کی گئی تھی، اس زمانے تک بہ وجہ دوری تھا۔ یہ اہل سنت و جماعت، وہ لوگ اپنے انہی خیالات بدعی فاسد میں گرفتار ہیں۔

اسی طرح جہاں طرابلس و زناتہ میں بھی اس مذہب کا بہ وجہ مجاورت برابر ایک اثر باقی ہے اور لوگ اس کے عقائد کے پابند ہیں۔ ان بلاد سے اس وقت تک ہمارے پاس رسائل اور بڑی بڑی کتابیں ان کی فقہ و عقائد و فروغ کی آئی ہیں، جن کا منشاء سنت و طریق سنت کے ختم کرنے کا ہے لیکن باوجود اصول فاسد ہونے کے ان کا طریقہ تالیف و ترتیب نہایت نفیس ہوتا ہے۔

اطراف بحرین و عمان میں بلاد حضرموت و شرقی یمن اور موصل کی اطراف میں بھی ان کے آثار ہر دولت کے پائے جاتے ہیں یہاں تک کہ علی بن مہدی نے خوالان سے یمن میں خروج کیا اور اس مذہب کی علانیہ دعوت دی۔ اتفاقاً اس وقت جو لوگ ملوک یمن تھے وہ ان پر غالب آئے اور بنو صلیحی نے ان کو پامال کر ڈالا جو دعوت عبیدیین شیعہ کے بانی تھے اور یمن کے ان ممالک کو جو ان کے قبضے میں تھے چھین لئے۔ زبید اور اطراف زبید پر بھی بنو نجاح و ابن زیاد کے موالی یعنی آزاد غلاموں نے قبضہ لے لیا۔ جیسا کہ ہم ان سب کو اخبار میں بیان کریں گے۔ انشاء اللہ سبحانہ و تعالیٰ۔ مناسب ہے کہ ناظرین ان مقامات میں ان حالات کو ملاحظہ فرمائیں۔

بیان کیا جاتا ہے کہ اس وقت تک بلاد حضرموت (ملک یمن) میں اس جماعت کے کچھ لوگ باقی ہیں۔

زمانہ خلفاء اربعہ (رضی اللہ تعالیٰ عنہم) اور ان کے بعد عہد حکومت بنو امیہ میں بھی اسلام کی زمام حکومت بہ وجہ اجتماع عصبیت عرب، برابر ایک ہی دولت اور ایک ہی آدمی کے قبضے میں رہی۔ اس کے بعد شیعہ کی حکومت کا ظہور ہوا۔ یہ لوگ اہل بیت کے دعاۃ تھے لیکن اتفاق ایسا پیش آیا کہ دعاۃ بنو عباس ان پر غالب آ گئے اور یہی حکومت و خلافت کی کرسی پر مستقل طور سے بیٹھ گئے۔ بنو امیہ کے باقی ماندہ اقارب فرار ہو کر اندلس پہنچے۔ اندلس میں دوبارہ ان کی حکومت کو ان کے موالی یعنی آزاد غلاموں نے جو وہاں پر تھے، اور ان لوگوں نے جو بھاگ گئے تھے قائم کیا۔ اس لئے یہ لوگ دعوت بنو عباس میں شریک نہ ہوئے اور اس وجہ سے اسلامی حکومت بہ وجہ افتراق عصبیت عرب، دو حکومتوں میں بٹ گئی۔ بعد ازاں ان دعاۃ اہل بیت علویہ مغرب و عراق میں ظاہر ہوئے اور خلفائے بنو عباس سے منازعت کی اور ممالک بعیدہ پر مثلاً مغرب اقصیٰ میں ادارسہ پر، عبیدیین قیروان و مصر

پر، قرامطہ بحرین پر اور دوا عی طبرستان دیلم اور اطروس پر متصرف ہو گئے۔ مذکورہ اسباب کی وجہ سے اسلامی حکومت کئی متفرق حکومتوں پر منقسم ہو گئی، جن کو ہم یکے بعد دیگرے بیان کریں گے۔

شروع میں ہم شیعوں کے حالات معرض تحریر میں لائیں گے کہ کیسے ان کی حکومت کی بنا پڑی اور پھر کس طرح یہ حکومت عباسیہ کے قبضے میں چلی گئی۔ ان کے انقضاء حکومت کے حالات بیان کر کے اندلس کی دولت بنوامیہ کا تذکرہ ہدیہ ناظرین کریں گے اور بعد از اں دولت عباسیہ کے دعاۃ کی دولت کی طرف رجوع کریں گے۔ جو اطراف عرب وعجم میں مستحکم ہوئی تھی۔

# تاریخ ابن خلدون کا الفیصل ایڈیشن

علامہ عبدالرحمٰن ابن خلدون نے بہت سے موضوعات پر قلم اٹھایا اور مختلف علوم وفنون کے متعلق ان کی چھوٹی چھوٹی کتب طویل مدت تک مقبول رہیں لیکن ان کی شہرت ان کے شاہکار یعنی تاریخ عالم اور خصوصاً اس کے پہلے حصہ پر مبنی ہے جس کو عام طور پر مقدمہ ابن خلدون کہا جاتا ہے

ان کی تاریخ کا پورا نام ''کتابُ العِبَرو دیوانُ المُبتَدَ اوَالخَبَرِ فِی اَیَّامِ العَرَبِ وَالعجَمِ وَالبَر بَروَمَن عَاصَرَھُم مِن ذَوِی السُّلطَانِ الاَکبَرِ'' ہے جسے عام طور پر تاریخ ابن خلدون کے نام سے پہچانا جاتا ہے۔اس تاریخ کو انہوں نے درجہ ذیل حصوں میں منقسم کیا ہے۔

''مقدمہ'' تاریخ' عمرانیات' سیاسیات' معاشیات اور دوسرے معاشرتی علوم کے مسائل اور مباحث پر ایک کلاسیکی تحریر ہے جس کے تراجم ترکی' فرانسیسی' انگریزی' پرتگالی اور اردو کے علاوہ دنیا کی دوسری بڑی زبانوں میں بھی ہو چکے ہیں۔ ''تاریخ ابن خلدون'' اُردو ترجمے کے تیرہ حصے ہیں جن کی تفصیل یہ ہے:۔

تاریخ الانبیاء (قبل از اسلام) جس میں حضرت آدم علیہ السلام سے لے کر حضور ﷺ تک کے حالات درج ہیں، حصہ اول میں رسول ﷺ اور خلفائے رسول ﷺ تک کے حالات، حصہ دوم میں خلافت معاویہؓ وآل مروان تک کے حالات، حصہ سوم چہارم میں خلافت بنو عباس تک کے حالات، حصہ پنجم میں امیران اندلس اور خلفائے مصر کے حالات، حصہ ششم میں غزنوی اور غوری سلاطین کے حالات، حصہ ہفتم میں سلجوقی وخوارزم شاہی سلاطین اور فتنہ تاتار کے حالات، حصہ ہشتم میں زنگی اور خاندان صلاح الدین ایوبی کے سلاطین اور تاتاریوں کے زوال کے حالات، حصہ نہم میں سلاطین مما لک بحریہ مصر کی مفصل تاریخ، حصہ دہم میں مصر وشام میں ممالیک کی سلطنت کے خاتمہ سے لیکر ترقی میں آل عثمان کی سلطنت کے آغاز تک کے حالات، حصہ یازدہم میں شمالی فریقہ میں بربر قبائل اور انکے حکمرانوں کے حالات، حصہ دوازدہم میں 350ھ سے 800ھ ہجری کے درمیان عرب میں پائے جانے والے قبائل اور انکی حکومتوں کے حالات۔

**مندرجہ بالا تیرہ حصوں کے مضامین وموضوعات کا ایک جامع ومفصل ''اشاریہ'' آخری جلد میں شامل کیا گیا ہے**

Title Cover Design by Zhaeer-ul-Islam

ISBN 969-503-322-9




الفیصل ناشران وتاجران کتب
غزنی سٹریٹ اُردو بازار لاہور